اور یہ واقعہ فعل ہے کہ احتمال عموم کا نہیں رکھتا اور نہ زیادہ رکعات کا معارض ہوسکتا ہے، اس واسطے کہ تعارض کے لئے وحدۃ زمان ومکان شرط ہے خصوصاً اُس شب میں کہ آپؐ نے تمام شب سب کو جمع کرکے نماز پڑھی جیسا کہ روایت ابوذر سے اوپر گذرا، اگر اس میں گیارہ رکعت پڑھی جاتی تو تطویل قیام بالضرور کوئی راوی بیان کرتا جس طرح تاخیر سجود کو ذکر کیا ہے، کیونکہ آٹھ نو گھنٹہ میں آٹھ رکعت پڑھنا نہایت دشوار ہوتا ہے تو یہ تطویل قابل ذکر تھی۔ جیسا کہ صلوٰۃ کسوف کی تطویل کو ذکر کیا جاتا ہے۔ لہٰذا عجب نہیں کہ اس شب میں بیس رکعت پڑھی گئی ہوں۔ یا زیادہ اور منفرداً بھی آپؐ نے بیس رکعت بلکہ زیادہ پڑھی ہوں، اگرچہ ان تین شب کی عدد رکعات جو ابوذر نے نقل فرمایا کسی روایت سے ثابت نہیں ہوتا، بیس رکعت بلکہ زیادہ پڑھی ہوں اور وجہ نہ نقل کرنے کی یہ ہے کہ اعداد رکعات آپؐ کے مختلف تھے۔ اور قولاً اعداد رکعات کی تعیم تھی لہٰذا ہر روز کی اعداد کا ذکر کرنا کچھ ضرور نہیں سمجھا گیا۔

اور ابن عباس سے ابن ابی شیبہ نے جو اپنے مصنف میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا بیس رکعت پڑھنا نقل کیا ہے، اگرچہ وہ روایت ضعیف ہے مگر مؤید ہے آثارِ صحابہ سے کہ اصحابِ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے بیس رکعت پڑھی ہیں اور جمہور تابعین اور فقہاء کا اس پر عمل درآمد ہے، جیسا کہ عینی نے شرح بخاری میں لکھا ہے:

**قلت[۱] روی عبدالرزاق فی المصنف عن داؤد بن قیس وغیرہ عن**

[۱] کہتا ہوں میں روایت کی عبدالرزاق نے اپنی مصنف میں داؤد بن قیس سے اور ان سے انہوں نے محمد بن یوسف سے انہوں نے سائب بن یزید سے کہ تحقیق حضرت عمرؓ نے جمع کیا لوگوں کو رمضان میں ابی بن کعب اور تمیم داری کے پیچھے اکیس رکعت پر قیام کرتے تھے سو آیت والی سورتوں کے ساتھ اور فارغ ہوتے تھے صبح صادق کے طلوع کی قبیل کہتا ہوں میں (یعنی عینی) کہا ابن عبدالبر نے یہ محمول ہے اس پر کہ ایک رکعت وتر کی تھی اور کہا ابن عبدالبر نے روایت کی حارث بن عبدالرحمٰن بن ابی ذباب نے سائب بن یزید سے کہا کہ حضرت عمرؓ کی زمانہ میں قیام تئیس رکعت کے ساتھ تھا کہا ابن عبدالبر نے یہ محمول اس پر ہے کہ تین رکعتیں وتر کی تھیں اور کہا استاذ ہمارے نے یہ مراد یعنی ابن عبدالبر کی صحیح ہے ساتھ دلیل اُس کے کہ روایت کی محمد بن نصر نے روایت یزید بن خصیفہ کی سے انہوں نے سائب بن یزید سے کہ قیام کرتے تھے وہ رمضان میں بیس رکعت کے ساتھ حضرت عمرؓ کے زمانہ میں اور اثر حضرت علیؓ کا پس ذکر کیا اُس کو وکیع نے حسن بن صالح سے انہوں نے عمرو بن قیس سے انہوں نے ابوالحسناء سے



**محمد بن یوسف عن السائب ابن یزید ان عمر بن الخطاب رضی اللّٰہ عنہ جمع الناس فی رمضان علی ابی بن کعب وعلی تمیم الداری علی احدی وعشرین رکعۃ یقومون بالمئین وینصرفون فی بزوغ الفجر قلت قال ابن عبدالبر ھو محمول علی ان الواحدۃ للوتر وقال ابن عبدالبر وروی الحارث بن عبدالرحمن ابن ابی ذباب عن السائب بن یزید قال کان القیام علی عھد عمر بثلاث وعشرین رکعۃ قال ابن عبد البر ھذا محمول علی ان الثلاث للوتر وقال شیخنا وما حملہ علیہ فی الحدیثین صحیح بدلیل ما روی محمد بن نصر من روایۃ یزید بن خصیفۃ عن السائب بن یزید انھم کانوا یقومون فی رمضان بعشرین رکعۃ فی زمان عمر بن الخطاب رضی اللّٰہ تعالی عنہ واما اثر علی رضی اللّٰہ تعالی عنہ فذکرہ وکیع عن حسن بن صالح عن عمرو بن قیس عن ابی الحسنا عن علی رضی اللّٰہ تعالی عنہ انہ امر رجلا یصلی**

انہوں نے حضرت علیؓ سے کہ انہوں نے امر کیا ایک شخص کو کہ نماز پڑھے لوگوں کے ساتھ بیس رکعت اور لیکن حضرت عمرؓ اور حضرت علیؓ کے سوا اور صحابہ پس روایت کی گئی ہے عبداللہ بن مسعودؓ سے میرا ظن یہ ہے کہ روایت کرنے والے محمد بن نصر مروزی ہیں کہا انہوں نے خبر دی ہم کو یحییٰ بن یحییٰ نے اُن کو حفص ابن غیاث نے انہوں نے اعمش سے سنا، اعمش نے زید بن وہب سے کہا اُس نے تھے عبداللہ بن مسعود پڑھتے ہمارے ساتھ رمضان کے مہینہ میں اور فارغ ہوتے تھے کچھ رات سے کہا اعمش نے کہ بیس رکعتیں تراویح کی تھیں اور تین وتر کی لیکن قائل بیس کے تابعین میں سے پس شیر بن شکل اور ابن ابی ملیکہ اور حارث ہمدانی اور عطاء ابن ابی رباح اور ابوالبختری اور سعید بن ابی الحسن البصری بھائی حسن بصری کے اور عبدالرحمٰن بن ابی بکر اور عمران عبدی ہیں اور کہا ابن عبدالبر نے یہی ہے قول اکثر علماء کا اور اسی کے قائل ہیں کوفہ کے علماء اور امام شافعی اور اکثر فقہاء اور یہی ثابت ہے ابی بن کعب سے بدون خلاف کسی صحابی کے۔۱۲

اور کہا ترمذی نے اپنی سنن میں کہ اختلاف کیا اہل علم نے قیام رمضان میں پس اعتقاد کیا بعض نے اس بات کا کہ اکتالیس رکعت پڑھے وتر کے سمیت اور یہی ہے قول مدینہ والوں کا اور اسی پر عمل کرتے ہیں وہ اور اکثر اہل علم اس پر عمل کرتے ہیں جو حضرت عمرؓ اور حضرت علیؓ اور صحابہ آنحضرت سے مروی ہے یعنی بیس رکعت اور یہی ہے قول سفیان ثوری کا اور ابن مبارک کا اور امام شافعی کا اور فرمایا امام شافعی نے کہ ایسے ہی پایا ہم نے اہل مکہ کو بیس رکعت پڑھتے ہوئے اور فرمایا امام احمد نے روایت کی گئی ہیں اس میں کئی صورتیں اور نہ حکم کیا اس میں کسی طرح کا اور فرمایا اسحاق نے بلکہ ہم پسند کرتے ہیں اکتالیس رکعت جیسے کہ روایت کی گئی ابی ابن کعب سے۔۱۲

بهم رمضان عشرين ركعة واما غيرهما من الصحابة فروى ذلك عن عبد الله بن مسعود رواه محمد بن نصر المروزى قال اخبرنا يحيى بن يحيى اخبرنا حفص بن غياث عن الاعمش عن زيد بن وهب قال كان عبدالله بن مسعود يصلى لنا فى شهر رمضان فينصرف وعليه ليل قال الاعمش كان يصلى عشرين ركعة ويوتر بثلاث واما القائلون به من التابعين فشتيربن شكل وابن ابى مليكة والحارث الهمدانى وعطاء بن ابى رباح وابوالبخترى وسعيد بن ابى الحسن البصرى اخو الحسن وعبدالرحمٰن بن ابى بكر وعمران العبدى وقال ابن عبدالبر وهو قول جمهور العلماء وبه قال الكوفيون والشافعى واكثر الفقهاء وهو الصحيح عن ابى بن كعب من غير خلاف من الصحابة . انتهٰى[1]

وقال الترمذى فى سننه واختلف اهل العلم فى قيام رمضان فرأى بعضهم ان يصلى احدى واربعين ركعة مع الوتر وهو قول اهل المدينة والعمل على هذا عندهم بالمدينة واكثر اهل العلم على ما روى عن على وعمر وغيرهما من اصحاب النبى صلى الله عليه وسلم عشرين ركعة وهو قول سفيان الثورى وابن المبارك والشافعى وقال الشافعى وهكذا ادركت ببلدنا بمكة يصلون عشرين ركعة وقال احمد روى فى ذلك الوان لم يقض فيه بشيء وقال اسحاق بل نختار احدى واربعين ركعة على ما روى عن ابى بن كعب انتهٰى[2]

اورکتب میں بھی یہ اوراس سے زیادہ منقول ہے اس کے ذکر میں تطویل ہے خلاصہ یہ کہ عبداللہ بن مسعودؓ کے باب میں یہ حدیث وارد ہے کہ فرمایا رسول اللہ

[1] عمدة القارى للعينى الجزء الثامن، كتاب التراويح، باب فضل من قام رمضان، ص۲۴۵-۲۴۶ (زکریا بک ڈپو دیوبند)

[2] ترمذی جلداول، باب ما جاء فى قيام شهر رمضان، عن ابى ذر، ص۱۶۶ (مریم اجمل فاؤنڈیشن ممبئ)



صلی اللہ علیہ وسلم نے: تمسكوا[1] بعهد ابن مسعود (الحديث[1]) وكان[2] اقرب الناس هديا ودلا وسمتا برسول الله صلى الله عليه وسلم ابن مسعود (الحديث[2]) بیس رکعت پڑھتے اور اسی کا امر فرماتے تھے، تو یہ عدد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے اُن کو محفوظ تھا اسی واسطے اس کا التزام کیا اگرچہ ایک ہی دوبار سہی کہ تسنن کے واسطے ایک دفعہ کا فعل بھی کافی ہے، اور حضرت عمر رضی اللہ عنہ جن کے باب میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں: اقتدوا[3] بالَّذَين بعدى ابى بكر وعمر[3] مطلق اقتداء کا حکم تمام امور میں فرمایا انہوں نے بیس کا امر فرمایا اور نیز خلفاء ثلثہ عمر وعثمان وعلی جب کہ ان ہر سہ نے بیس کا امر فرمایا تو بمقتضاء عليكم[4] بسنتى وسنة الخلفاء الراشدين المهديين[4] اس کا عمل امت پر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے لازم فرمایا۔ اور تمام صحابہ موجودین زمانہ عمر وعثمان وعلی رضی اللہ عنہم نے کبھی اس پر انکار نہ فرمایا اور برغبت قبول فرمایا۔

یہ اول دلیل ہے اس بات پر کہ سب کے نزدیک یہ عدد عشرین یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے ان کے نزدیک محفوظ تھا، کہ کسی نے اس پر اعتراض نہ کیا اور سنت

[1] پورا عمل کرو ابن مسعود کی وصیت پر۔

[2] اور تھے اقرب لوگوں میں سے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی ساتھ از روئے سیرت کے اور چال چلن کے ابن مسعود رضی اللہ عنہ۔۱۲

[3] اقتداء کرو ساتھ اُن دو کے جو بعد میرے ہوں گے یعنی حضرت ابوبکر اور حضرت عمرؓ۔۱۲

[4] لازم بنالو اپنے پر عمل میری سنت کا اور سنت خلفاء کا جو اوروں کو ہدایت کرنے والے اور وہ ہدایت یافتہ ہیں۔۱۲

[1] عن ابن مسعود، مشکوٰۃ المصابیح ص۵۷۸، باب جامع المناقب، الفصل الثانى (فیصل پبلی کیشنز دیوبند)

[2] عن عبدالرحمٰن بن يزيد، ما اعلم احداً اقرب سمتا وهديا ودلا بالنبى صلى الله عليه وسلم من ابن ام عبد، بخاری ج۱ص۵۳۱، مناقب عبداللہ بن مسعود (مریم اجمل فاؤنڈیشن ممبئ)
عن عبدالرحمٰن بن يزيد كان اقرب الناس الخ ترمذی ج:۲،ص:۲۲۱۔ مناقب عبدالله بن مسعود (مختار اینڈ کمپنی، دیوبند)

[3] عن ابن مسعود، مشکوٰۃ المصابیح ص۵۷۸، باب جامع المناقب، الفصل الثانى (فیصل پبلی کیشنز دیوبند)

[4] عن العرباض بن سارية، ابن ماجه، باب اتباع سنة الخلفاء الراشدين المهديين ص۵ (ایم بشیر حسن اینڈ سنز کلکتہ)

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سمجھ کر اس پر عمل کیا اور یا یہ کہ اطلاق قول رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو مثبت اس عدد کا بھی سمجھا، اور بطیّب خاطر اس کو قبول فرمایا، لہٰذا اس عدد کو مسنون ہی کہا جائے گا، اور اس پر کسی وجہ سے شائبہ لفظ بدعت کا رکھنا سخت مذموم ہوگا، کیونکہ اولاً مطلق قول رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے سب اعداد مطلقاً مسنون ہوگئے ہیں۔

ثانیاً خود فعل رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے احیاناً اس کا استحباب ثابت ہوا۔ ثالثاً جن صحابہ کے اقتداء پر ہم کو تاکید کی گئی تھی اُن کے فعل سے یہ عدد ثابت ہوا تو گویا ان صحابہ کا فرمانا اور عمل کرنا خود رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا ہی فرمانا اور عمل کرنا تھا، رابعاً سوائے اُن صحابہ کے دیگر صحابہ جو صدہا تھے کسی نے اس پر انکار نہ کیا، اور سب نے اس کو بطیب خاطر قبول فرمایا، پس بعد اس کے کونسی دلیل کی حاجت ہے؟ اور اس فعل حضرت عمر کی روایات صحیح ہیں اور یزید بن رومان کی حدیث میں ہرچند کہ انقطاع ہے، مگر اولاً حدیث منقطع موطا کی خود صحیح ہے کہ امام مالک صاحب کے یہاں اور سب محدثین کے یہاں قبل زمانہ شافعی سے منقطع ثقہ کی صحیح ہوتی تھی اور ابن عبدالبر کہتے ہیں کہ جتنے منقطعات مالک کی ہیں اُن کا اتصال ہم نے دوسری سند سے دریافت کرلیا ہے سواء چار روایت کے، کہ یہ روایت فعل حضرت عمرؓ کی اُن چار غیر ثابت الاتصال میں داخل نہیں اور سائب بن یزید کی روایات جو اوپر مذکور ہوئیں اُسکی مؤید ہیں اور یہ صحیح ہیں۔

اور فعل حضرت عمر رضی اللہ عنہ میں بھی کوئی تعارض نہیں، کہ اولاً گیارہ کا حکم کیا تھا اور پھر اکیس کا، اور پھر تیئیس کا، اور چونکہ اس میں بھی اختلاف زمان ہے لہٰذا نہ اس میں تعارض ہے اور نہ ضعف ہے۔ اور اگر یوں کہا جاوے کہ اول دفعہ آٹھ تراویح تھی اور تین وتر، اور دوسری دفعہ اٹھارہ تراویح اور تین وتر اور تیسری دفعہ میں بیس تراویح اور تین وتر تو درست ہے۔ اور یہ ہر سہ فعل باوقات مختلفہ صحابہ کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے معلوم تھے، لہٰذا یہ سب سنت ہیں اور کوئی معارض ایک دوسرے کے نہیں، اور



حضرت عائشہ صدیقہؓ کی روایت سے اوپر معلوم ہو چکا کہ تہجد میں ہے نہ تراویح میں سو وہ معارض بیس کے نہیں ہوسکتی۔ اور اگر بالفرض ہم دونوں صلوٰۃ کو ایک ہی تسلیم کریں تاہم کچھ معارضہ نہیں اس واسطے کہ یہ قول حضرت عائشہؓ کا اکثر یہ ہے نہ کلیہ اور اگر اس کو کلیہ کہا جاوے تو خود حضرت عائشہؓ تیرہ کی روایت کرتی ہیں، چنانچہ امام مالک موطا میں روایت فرماتے ہیں، اور یہ پہلے بھی گذر چکی ہے: **عن[1] عائشة قالت كان رسول الله صلى الله عليه وسلم يصلى بالليل ثلث عشرة ركعة ثم يصلى اذا سمع النداء للصبح بركعتين خفيفتين** (الحديث[2]) پس اگر وہ روایت کلیۃً قرار دی جاوے تو یہ روایت غلط ہوجاوے گی۔ اور حضرت ابن عباسؓ وغیرہ کا تیرہ رکعت روایت کرنا جو صحیحین میں ہے غلط ہوجاوے گا۔ پس یا اس روایت کو اکثر یہ بنایا جاوے تاکہ سب روایتیں صحیح رہیں یا عدم علم حضرت عائشہؓ کے اوپر حمل کیا جاوے۔ اور عدم علم پر حمل کرنا ظاہر ہے، کہ غیر مناسب ہے، پس جیسا کہ تیرا رکعت کی حضرت عائشہؓ سے اور دیگر صحابہؓ سے تصحیح ہوگئی۔ ایسا ہی اٹھارہ اور بیس اور زائد کی بھی تصحیح ہوسکتی ہے، اور جیسا کہ تیرہ اور گیارہ میں تعارض نہیں ہے، ایسا ہی بیس میں تعارض نہ رہے گا۔

بہرحال اُس حدیث ابن عباس کے مؤیدات موجود ہیں، پھر اس کے ضعف پر کیا نظر کی جاوے گی، اگر بمقابلہ گیارہ کے روایت کی صحت تیرہ رکعت کو معتبر کیا جاتا ہے، تو بیس رکعت کی روایات صحیحہ جو صحابہ کے فعل سے معتبر ہوئیں کس طرح معتبر نہ ہوں گی، بلکہ افعال صحابہؓ بھی حسب ارشاد جناب فخر عالم علیہ السلام کے مثل فعل رسول اللہ ہی کے ہوں گے۔ اب رہی یہ بات کہ بیس کے فعل کی نسبت خلفاء ثلثہ کی طرف ہے اور خلیفہ اول سے یہ فعل سرزد نہیں ہوا، تو کچھ حرج نہیں، اس واسطے کہ خلفاء صیغہ جمع

[1] مروی ہے حضرت عائشہ سے کہ تھے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نماز پڑھتے رات میں تیرہ رکعتیں پھر پڑھتے تھے جب اذان صبح کی ہوجاوے اور دو رکعتیں ہلکی۔۱۲

[2] عن عائشة ام المومنین، موطا امام مالک ص۴۲، صلوٰۃ النبی صلی اللہ علیہ وسلم فی الوتر (کتب خانہ اعزازیہ دیوبند)

کا ہے اور اس پر الف لام داخل ہوا ہے اور قاعدہ عربیت کا ہے کہ جب الف لام جمع پر داخل ہوتا ہے، تو وہ معنی عموم کے دیتا ہے جمع اور واحد کو دونوں کو۔ مثلاً **لا اتزوج النساء** اگر کہے تو جیسا کہ بہت عورتوں کے نکاح کرنے سے حانث ہوگا، ایسا ہی ایک اور دو سے بھی حانث ہوجاتا ہے، جیسا کہ **لایحلّ[1] لك النساء من بعد** میں ممانعت نکاح ایک کی اور بہت کی ثابت ہوتی ہے۔

پس تین خلیفہ کا عمل اس پر ہونا کافی ہے، اور اگر ایک خلیفہ بھی اُس کے اوپر عمل کرتے جب بھی کافی تھا چہ جائیکہ تین خلیفہ نے یہ کام کیا۔ اور سب صحابہ نے اُس پر اجماع کیا، اور مراد سنت الخلفاء سے حدیث میں وہ امر ہے کہ اصل اُس کی کتاب اللہ اور سنت رسول اللہ میں موجود ہو، مگر شیوع اُس کا نہیں ہوا پھر کسی خلیفہ نے اُس کا شیوع کر دیا۔ سو وہ فی الحقیقت سنت رسول اللہ ہی ہے، مگر چونکہ اُس کا شیوع خلفاء سے ہوا اس واسطے اُس کو سنت الخلفاء فرمایا، پس سنت الخلفاء وہی ہے کہ اصل اس کی سنت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم میں موجود ہو، سو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اُس کو یہ کہا تھا کہ **علیکم بسنتی وسنة الخلفاء الراشدین**، نہ اُس امر کو کہ مخالف سنت رسول اللہ ہو کیونکہ جو امر مخالف سنت رسول اللہ ہوگا وہ امر بدعت ہوگا، اور صحابہ بھی اُسی سنت خلفاء کو التزام کرتے تھے، کہ جس کی اصل سنت رسول اللہ میں موجود ہو، اور خلفاء کی سنت بھی ایسی ہی ہوتی ہے۔ اور جب تک کہ صحابہ کو سنت خلفاء کی اصل نہ معلوم ہوتی تھی وہ قبول نہ کرتے تھے۔ مثلاً جس وقت کہ شیخین نے زید بن ثابت کو بلا کر جمع قرآن کے واسطے کہا تو چونکہ زید کو یہ امر بدعت معلوم ہوا، تو یہ جواب دیا کہ کس طرح کرتے ہو تم اُس عمل کو جس کو رسول اللہ نے نہیں کیا۔ اور زید کہتے ہیں اگر شیخین مجھ کو پہاڑ نقل کرنے کا حکم دیتے تو وہ میرے نزدیک سہل تھا اس امر سے، اور اس کی وجہ وہی تھی کہ اس کو وہ بدعت سمجھ رہے تھے، لہٰذا انہوں نے اُس کو قبول نہ کیا یہاں تک کہ حضرت صدیقؓ نے اُن کو سمجھا دیا کہ یہ بدعت نہیں بلکہ سنت ہی ہے، اُس وقت

[1] سورۃ الاحزاب آیت ۵۲



انہوں نے قبول فرمالیا۔ یہ قصہ بخاری میں موجود ہے: **عن[1] عبید بن السباق ان زید بن ثابت قال ارسل الی ابوبکر مقتل اهل الیمامة فاذا عمر بن الخطاب عنده قال ابوبکر ان عمرا تانی فقال ان القتل قد استحر یوم الیمامة بقراء القرآن وانی اخشی ان استحر القتل بالقراء بالمواطن فیذهب کثیر من القرآن وانی اری ان تامر بجمع القرآن قلت لعمر کیف تفعل شیئا لم یفعله رسول اللّٰه صلی اللّٰه علیه وسلم قال عمر هذا واللّٰه خیر فلم یزل عمر یراجعنی حتی شرح اللّٰه صدری لذٰلك ورایت فی ذٰلك الذی رای عمر قال زید قال ابوبکر انك رجل شاب عاقل لانتهمك وقد کنت تکتب الوحی لرسول اللّٰه صلی اللّٰه علیه وسلم فتتبّع القرآنَ فاجمعه فواللّٰه لو کلفونی نقل جبل من الجبال ما کان اثقل علی مما امر انی به من جمع القرآن قلت کیف تفعلون شیئا لم یفعله رسول اللّٰه صلی اللّٰه علیه وسلم قال هو واللّٰه خیر فلم یزل ابوبکر یراجعنی حتی شرح اللّٰه صدری للذی شرح له صدر ابو بکر وعمرؓ[2] .**

[1] مروی ہے عبید بن سباق سے کہ تحقیق زید بن ثابت نے فرمایا کہ بھیجا کوئی آدمی حضرت ابوبکرؓ نے میری طرف جبکہ یمامہ والوں کے ساتھ مقاتلہ تھا پس ناگاہ حضرت عمرؓ کو میں نے وہاں پایا فرمایا حضرت ابوبکرؓ نے کہ حضرت عمرؓ میرے پاس آئے اور کہا کہ قتل شدید ہوا ہے یمامہ کے مقاتلہ میں قرآن کی قاریوں پر اور میں ڈرتا ہوں کہ اگر ایسے ہی قتل رہا قاریوں پر اور طرفوں میں تو اکثر کلام اللہ ہمارے ہاتھوں سے جاتا نہ رہے گا اور مناسب مجھے یوں معلوم ہوتا ہے کہ آپ امر کریں کلام اللہ جمع کرنے کا کہا میں نے (یعنی حضرت ابوبکر نے) عمرؓ کے تئیں کیسے تجویز کرتا ہے تو ایسی بات کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے نہیں کی۔ کہا حضرت عمرؓ نے یہ بات واللہ اچھی ہے پس رہے حضرت عمرؓ اصرار کرتے یہاں تک کہ جمادیا اللہ نے سینہ میرا اس بات پر اور سمجھ گیا میں وہ بات جو حضرت عمرؓ سمجھے کہا زید بن ثابت نے فرمایا حضرت ابوبکرؓ نے تحقیق تو توانا اور عاقل ہے نہیں متہم جانتے ہم تم کو اور البتہ تھے تم لکھتے وحی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے لئے پس جستجو کر کلام اللہ کی اور جمع کر اُسے (کہا زیدؓ نے) پس قسم اللہ کی اگر تکلیف دیتے مجھے کسی پہاڑ کے اٹھانے کی نہ گراں گزرتا مجھ پر اُس سے کہ امر کیا اُن دونوں نے یعنی جمع کرنا کلام اللہ کا پس عرض کی میں نے کیسے تجویز کرتے ہو تم ایسے چیز کہ نہیں کیا اُس کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے کہا حضرت ابوبکرؓ نے یہ بات واللہ اچھی ہے۔ پس ایسے ہی رہے حضرت ابوبکرؓ اصرار کرتے یہاں تک کہ جمادیا اللہ نے جی میرا اُس بات پر کہ جمے تھے اُس پر حضرت ابوبکرؓ اور حضرت عمرؓ۔ ۱۲

[2] عن عبید بن السبّاق، بخاری: ج ۲، ص ۷۴۵، باب جمع القرآن (مریم اجمل فاؤنڈیشن ممبئ)

اس سے صاف ظاہر ہے، کہ قبول کرنا صحابہ کا سنت خلفاء کو اس وقت ہوتا تھا، کہ ان کے نزدیک وہ سنت موافق سنت رسول اللہ کے ہوتی تھی، پس یہ سنت عشرین رکعت بھی ایسی ہی ہے، کہ اس کی اصل سنت رسول اللہ میں موجود ہے، اسی واسطے تمام صحابہ نے اس وقت میں اُس کو قبول کیا، اور اُس پر عامل رہے، اور کسی وقت کسی ایک نے بھی صحابہ میں سے اس پر انکار نہ کیا، نہ اس کو مخالف سنت رسول اللہ سمجھا۔ اگرچہ بعض نے اُس پر عمل نہ کیا ہو بلکہ دوسرے عدد پر عمل کیا ہو کہ وہ بھی سنت سے اُن کے نزدیک ثابت تھا۔ مگر انکار ہرگز کسی نے نہیں کیا۔ اگر کسی کو دعویٰ ہے تو ظاہر کرے۔ پس جب اجماعاً اس کا ثبوت بلا انکار قرن صحابہ میں ہوگیا، تو یہ مجمع علیہ ہوگیا اور سنت رسول اللہ ہونا اس کا واضح ہوگیا: قال[1] علیہ السلام لاتجتمع امتی علی الضلالۃ[1] پس بعد ایسی دلیل قطعی کے کسی اہل فہم کو جسارت نہ ہوگی کہ اُس کو بدعت کہے مگر ہاں اِس کو بھی سنت جان کر دوسرے عدد پر جو کہ سنت سے ثابت ہے اس سے کم یا زیادہ اگر اُس پر عمل کرے تو ملامت نہیں مگر اُن لوگوں پر کہ جو آٹھ رکعت پر قناعت کرتے ہیں۔

اور اس سے زیادہ سے اعراض کرتے ہیں بسبب ترک کردینے سنت خلفاء راشدین کے کہ فی نفس الامر وہ بھی سنت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ہے اور بقول علیہ السلام علیکم[2] بسنتی وسنۃ الخلفاء الراشدین المھدیین عضوا علیھا بالنواجذ[2] جو کہ امر مؤکد ہے شائبہ الزام ضرور ہوگا کیونکہ مراد آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی دونوں سنتوں کا معمول بنانا ہے یہ حکم نہیں فرمایا کہ میری سنت کو لیکر خلفاء کی سنت کو ترک کردو بلکہ دونوں پر التزام کرو کما لا یخفی، مگر اس کو بدعت کہنا نہایت زبون اور شنیع ہے بعد اس کے کسی دلیل کی حاجت نہیں۔

[1] فرمایا آنحضرت نے نہ اکٹھی ہوگی امت میری گمراہی پر۔۱۲

[2] لازمی بنالو سنت میری اور سنت خلفاء راشدین کی جو کہ ہدایت یاب ہیں کچلیوں سے پکڑو اُسے (یعنی پورے اہتمام سے)۱۲

ع[1] ابن ماجہ، باب السواد الاعظم، عن انس بن مالك: ص۲۹۱ (ایم بشیر حسن اینڈ سنز کلکتہ)

ع[2] عن العرباض بن ساریه، ابن ماجہ، باب اتباع سنۃ الخلفاء الراشدین المھدیین، ص۵ (ایم بشیر حسن اینڈ سنز کلکتہ)



اب روایت فتح الباری شرح بخاری کی نقل کی جاتی ہے کہ جس سے مذاہب علماء وفقہاء دریافت ہوجائیں، اگرچہ اوپر کی عبارات سے بھی معلوم ہوگئے تھے مگر اس میں زیادہ بسط ہے قال فی فتح الباری لم[1] یقع فی ھذہ الروایۃ عدد الرکعات

[1] بخاری کی اس روایت میں تراویح کی تعداد مذکور نہیں ہوئی جو ابی بن کعب پڑھایا کرتے تھے اور اس میں مختلف روایتیں آئی ہیں موطا مالک میں محمد بن یوسف سے روایت ہے کہ سائب بن یزید صحابی کہتے ہیں کہ وہ گیارہ رکعت تھیں اور اسی روایت (گیارہ والی) کو سعید بن منصور نے بھی دوسرے طریق سے روایت کیا ہے اور یہ بھی روایت کیا ہے کہ وہ مئین سورتیں پڑھا کرتے تھے اور طول قرأت کے سبب عصا پر تکیہ لگا کر کھڑے ہوتے تھے اور روایت کیا اس کو محمد بن نصر مروزی نے محمد بن اسحاق کے طریق سے وہ محمد بن یوسف سے اور اُس میں تیرہ رکعت بیان کی ہیں اور عبدالرزاق نے دوسرے طریق سے محمد بن یوسف سے اکیس رکعت روایت کی ہیں اور مالک نے یزید بن خصیفہ کے طریق سے اُس نے سائب بن یزید سے بیس رکعت کی روایت کی ہے اور یہ سوائے وتر کے محمول ہیں اور یزید بن رومان سے روایت ہے کہ لوگ حضرت عمرؓ کے زمانہ میں تئیس رکعت پڑھا کرتے تھے اور محمد بن نصر نے عطاء کے طریق سے روایت کی ہے کہا عطاء نے کہ میں نے لوگوں کو پایا ہے کہ تئیس رکعت مع وتر پڑھتے تھے ان روایات میں یوں تطبیق دی جاسکتی ہے کہ یہ سب روایتیں مختلف اوقات پر محمول ہیں (یعنی کبھی گیارہ رکعت اور کبھی تیرہ اور کبھی اکیس کبھی تئیس پڑھتے تھے) اور یہ بھی احتمال ہے کہ رکعتوں کی کمی زیادتی قرأت کے زیادہ اور کم ہونے کے باعث سے ہے جب قرأت زیادہ پڑھتے تو رکعتیں کم کردیتے اور بالعکس اسی تطبیق کے ساتھ داؤدی وغیرہ اہل علم نے جزم کیا ہے، اور پہلا عدد گیارہ رکعت کا آنحضرت کے فعل کے موافق ہے جو اسی باب میں حضرت عائشہ کی حدیث میں مذکور ہے اور دوسرا عدد تیرہ رکعت کا بھی اُسی کے قریب ہے اور بیس سے زیادہ یعنی اکیس اور تئیس میں جو اختلاف ہے وہ وتر کی کمی زیادتی کی وجہ سے ہے کبھی ایک وتر پڑھتے تو اکیس ہوجاتیں اور تین پڑھتے تو تئیس، اور محمد بن نصر نے روایت کی ہے کہ داؤد بن قیس کہتے ہیں کہ میں نے ابان بن عثمان اور عمر بن عبدالعزیز کے عہد میں لوگوں کو مدینہ میں چھتیس رکعت تراویح اور تین وتر پڑھتے پایا ہے، مالک نے کہا کہ ہمارے نزدیک یہی قدیم سے رائج ہے اور زعفرانی سے روایت ہے کہ شافعی نے کہا کہ میں نے لوگوں کو مدینہ میں انتالیس اور مکہ میں تئیس رکعت تراویح پڑھتے دیکھا ہے اور ان میں کسی بات پر تنگی نہیں ہے اور شافعی ہی سے روایت ہے کہ اگر لوگ قیام کو لمبا اور رکعتوں کو کم کریں تو اچھا ہے اور اگر رکعتیں زیادہ پڑھیں اور قرأت کو کم کردیں تو بھی اچھا ہے لیکن قرأت کو زیادہ کرنا اور رکعتوں کو کم کرنا میرے نزدیک محبوب تر ہے، ترمذی نے کہا زیادہ سے زیادہ اکتالیس رکعت تک مروی ہے یعنی وتر سمیت، ترمذی نے ایسا ہی ذکر کیا ہے اور تحقیق ابن عبدالبر نے نقل کیا ہے کہ اسود بن یزید سینتالیس رکعت پڑھتے تھے اور بعض نے کہا اڑتیس رکعت، اس کو محمد بن نصر نے بروایت ابن ایمن مالک سے روایت کیا ہے اور اُس کے ساتھ تین وتر ملانے سے وہی اکتالیس ہوسکتی ہیں لیکن اس میں ایک وتر کی تصریح کی ہے تو اُنتالیس رکعت ہوئیں، مالک نے کہا کئی او پر سو برس سے اسی پر عمل چلا آیا ہے اور مالک سے چھتیس رکعت نفل اور تین وتر بھی منقول ہیں اور مشہور اُن سے اسی طرح ہے اور تحقیق ابن وہب نے عمری سے عمری نے نافع سے روایت کی ہے وہ کہتے ہیں میں نے جن (لوگوں) کا زمانہ پایا ہے، وہ اُنتالیس رکعت پڑھتے تھے کہ تین ان میں وتر ہوتی اور زرارۃ بن اوفی تابعی سے روایت ہے کہ وہ بصرہ میں لوگوں کو علاوہ وتر کے چونتیس رکعت پڑھاتے تھے اور سعید بن جبیر (تابعی کبیر) سے علاوہ وتر کے چوبیس رکعت کی روایت ہے اور بعض نے کہا علاوہ وتر کے سولہ رکعت روایت کیا اس کو محمد بن نصر نے ابی مجلز (تابعی) سے اور محمد بن نصر نے محمد بن اسحاق سے روایت کی ہے کہ مجھ کو محمد بن یوسف نے حدیث کی کہ ان کے دادا سائب بن یزید صحابی نے کہا ہم حضرت عمر کے زمانہ میں تیرہ رکعت تراویح پڑھا کرتے تھے، ابن اسحاق تابعی کہتے ہیں کہ اساتذہ سے جو ہم نے سنا ہے اس میں یہی تیرہ رکعت کی زیادہ ثابت ہیں اور وہ آنحضرت کی نماز شب کے موافق بھی ہے جو حضرت عائشہ کی حدیث میں مذکور ہے۔

التی کان یصلی بها ابی بن کعب وقد اختلف فی ذلك ففی الموطا عن محمد بن یوسف عن السائب بن یزید انها احدی عشرة رکعة ورواه سعید بن منصور من وجه اٰخر وزاد فیه وکانوا یقرئون بالمئین[ب] ویقومون علی العصی من طول القیام ورواه محمد بن نصر المروزی من طریق محمد بن اسحاق عن محمد بن یوسف فقال ثلث عشرة ورواه عبدالرزاق من وجه اٰخر عن محمد بن یوسف فقال احدی وعشرین وروی مالك من طریق یزید بن خصیفة عن السائب بن یزید عشرین رکعة وهذا محمول علی غیرالوتر وعن یزید بن رومان قال کان الناس یقومون فی زمان عمر بثلث وعشرین وروی محمد بن نصر من طریق عطاء قال ادرکتهم فی رمضان یصلون عشرین رکعة وثلث رکعات الوتر والجمع بین هذه الروایات ممکن باختلاف الاحوال ویحتمل ان ذٰلك الاختلاف بحسب تطویل القراءة وتخفیفها فحیث یطیل القراءة تقل الرکعات وبالعکس وبذٰلك جمع الداؤدی وغیره والعدد الاول موافق لحدیث عائشة المذکور بعد هٰذا الحدیث فی الباب والثانی قریب منه والاختلاف فیما زاد علی العشرین راجع الی الاختلاف فی الوتر وکانه کان تارة یوتر بواحدة وتارة بثلاث وروی محمد بن نصر من طریق داؤد بن قیس قال ادرکت الناس فی امارة ابان بن عثمان وعمر بن عبدالعزیز یعنی بالمدینة یقومون بست وثلاثین رکعة ویوترون بثلث وقال مالك هو الامر القدیم عندنا وعن الزعفرانی عن الشافعی رایت الناس یقومون بالمدینة بتسع وثلاثین وبمکة بثلث وعشرین ولیس فی شيء من ذٰلك ضیق وعنه قال ان اطالوا القیام واقلوا السجود فحسن وان اکثروا السجود واخفوا القراءة فحسن والاول احب الی وقال الترمذی اکثر ما قیل فیه انها تصلی احدی واربعین رکعة یعنی بالوتر کذا قال وقد نقل ابن عبدالبر عن الاسود بن یزید تصلی اربعین ویوتر بسبع وقیل ثمان وثلثین ذکره محمد بن نصر عن ابن ایمن عن مالك



وهذا یمکن رده الی الاول بانضمام ثلث الوتر لکن صرح فی روایته بانه یوتر بواحدة فتکون اربعین الا واحدة قال مالك وعلی هذا العمل منذ بضع ومائة سنة وعن مالك ست واربعون وثلث الوتر وهٰذا هو المشهور عنه وقد رواه ابن وهب عن العمری عن نافع قال لم ادرك الناس الا وهم یصلون تسعا وثلثین یوترون منها بثلث وعن زرارة بن اوفٰی انه کان یصلی بهم بالبصرة اربعا وثلثین ویوتر وعن سعید بن جبیر اربعا وعشرین وقیل ست عشرة غیر الوتر روی عن ابی مجلز عن محمد بن نصر واخرج من طریق محمد بن اسحق حدثنی محمد بن یوسف عن جده السائب بن یزید قال کنا نصلی زمن عمر فی رمضان ثلث عشرة قال ابن اسحٰق وهذا اثبت ما سمعت فی ذٰلك وهو موافق لحدیث عائشة فی صلوٰة النبی صلی اللّٰه علیه وسلم من الّیل واللّٰه اعلم انتہٰی[ع1] .

الحاصل گیارہ رکعت تراویح سے جو زیادہ عدد منقول ہیں اس پر کسی نے قرونِ ثلثہ میں انکار نہیں کیا اگر چہ عمل اُس پر نہ کیا ہو تو بس جواز وسنت جملہ اعداد پر اجماع ہو گیا بعد ازاں قرون کے اگر کسی نے اُس پر انکار کیا تو وہ قابل التفات کے نہیں لہٰذا بیس رکعات کو یا اس سے زیادہ کو بدعت کہنا ہرگز سزاوار نہیں، چنانچہ واضح ہو گیا اور یہ مدعا درصورۃ اتحاد دونوں صلوٰۃ کے بھی حاصل ہے۔ بحث تفرقہ ہر دو صلوٰۃ کے بسبب سوال سائل کے کی گئی، اگر چہ رائے بعض علماء سلف سے یہ رائے خلاف ہو۔ فقط واللّٰہ تعالٰی اعلم.

کتبہ الاحقر
رشید احمد عفی عنہ گنگوہی
۱۶/شوال ۱۳۱۵ھ

[ع1] فتح الباری، المجلد الرابع، کتاب صلوٰة التراویح ص۲۵۳-۲۵۴ (مکتبة الریاض الحدیثة، البطحاء، الریاض)

[ب] پیش نظر نسخہ میں بالمأتین ہے، لیکن عمدة القاری میں بالمئین ہی ہے، دیکھئے: عمدة القاری الجزء الثامن کتاب التراویح باب فضل من قام رمضان ص:۲۴۵-۲۴۶ (زکریا بک ڈپو دیوبند)



# خیر المصابیح فی عدد التراویح

بلیس رکعات تراویح

احادیث، عمل صحابہؓ اور اجماع امت کی روشنی میں

حضرت مولانا خیر محمد جالندھریؒ خلیفہ حکیم الامت حضرت تھانویؒ

شائع کردہ

جمعیۃ علماء ہند

۱- بہادر شاہ ظفر مارگ نئی دہلی ۲ ۰۰ ۱۱ (انڈیا)

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الحمد للہ رب العلمین والصلوٰۃ والسلام علیٰ
خاتم الانبیاء والمرسلین وعلیٰ آلہ واصحابہ اجمعین

اما بعد

اہلِ حدیث بہت زور سے کہتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے آٹھ تراویح پڑھی ہیں اور حضرت عمر رضی اللہ تعالےٰ عنہ نے بھی آٹھ ہی کا حکم دیا تھا جمہور مسلمان جو بیس تراویح پڑھتے ہیں اس کا کہیں ثبوت نہیں۔ حالانکہ نہیں سمجھتے کہ عمل سے ہر چیز کا پتہ چلتا ہے۔ اگر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے آٹھ تراویح پڑھی ہوتیں اور حضرت عمر رضہ کا حکم بھی آٹھ ہی کا ہوتا تو حضرات صحابہ کرامؓ تابعین، تبع تابعین، ائمہ مجتہدین، سلف صالحین، علماء راسخین کا عمل بیس یا بیس سے زائد کا نہ ہوتا۔ حالانکہ شترکہ ہندوستان میں دو صدی قبل پہلے بارہ سو سال تک تمام ممالک مشرق و مغرب اور جنوب و شمال میں بیس یا بیس سے زیادہ رکعت تراویح ہوتی تھیں۔ حرمین شریفین میں اب تک بیس رکعت یا بیس سے زائد تراویح پڑھتے چلے آئے ہیں۔ کیا اہلِ حدیث کے سوا جمہور امت گمراہی میں رہی یا بغیر ثبوت کے ہی بیس یا بیس سے زائد پڑھتے رہے۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانے سے بارہویں صدی تک کسی مسجد میں اگر آٹھ رکعت تراویح پڑھی گئی ہوں تو اس کا ثبوت پیش کیا جائے۔

معلوم ہوا کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے حتمی طور پر آٹھ رکعت نہیں پڑھی بلکہ بیس رکعت پڑھی گئی ہیں۔ اور حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے عہد مبارک میں بھی بیس ہی تراویح پڑھی گئی ہیں۔ ورنہ امام ترمذی رحمتہ اللہ علیہ جیسا محقق حسب عادت کسی ایک کا مذہب آٹھ رکعت کا نقل کرتا۔ مگر تمام صحاح ستہ میں کسی ایک کا مذہب آٹھ کا نہیں ہے اور آٹھ رکعت تراویح کسی کا عمل نقل کیا گیا ہے۔

## بارہ سو سال تک مسلمانوں کا کیا عمل رہا

امام بیہقی رحہ نے سنن کبریٰ ج ۲ ص ۴۹۶ میں سائب بن یزید رضہ سے روایت نقل کی ہے کہ حضرت عمر

رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے زمانہ میں لوگ رمضان میں بیس رکعتیں پڑھا کرتے تھے اور حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے زمانہ میں تو قیام کی شدت کی وجہ سے لاٹھیوں پر سہارا لگاتے تھے۔

اور پانچ سطر بعد لکھتے ہیں کہ شتیر بن شکل جو حضرت علی کرم اللہ تعالیٰ وجہہ کے اصحاب میں سے تھے۔ رمضان میں امامت کرتے تھے اور بیس رکعت پڑھاتے تھے۔

اس کے دو سطر بعد روایت کرتے ہیں کہ حضرت علی کرم اللہ وجہہ نے ایک شخص کو مامور کیا کہ وہ لوگوں کو بیس رکعت پڑھایا کرے۔ یہ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے زمانہ میں خلفاء راشدین رضوان اللہ علیہم کا حال تھا۔

نافع رح حضرت ابن عمر رض کے مولیٰ جو حضرت عائشہ رض اور حضرت ابو ہریرہ رض اور حضرت ابو رافع رض کے شاگرد تھے ان کا بیان ہے کہ میں نے تو لوگوں کو چھتیس تراویح اور تین وتر پڑھتے ہوئے دیکھا ہے۔ (قیام اللیل، ص ۹۲، تحفۃ الاحوذی، ج ۲، ص ۷۳)۔ نافع رح کی وفات ۱۱۷ھ میں ہوئی ہے۔

داؤد بن قیس کا بیان ہے کہ میں نے عمر بن عبدالعزیز رح متوفی ۱۰۱ھ اور ابان بن عثمان رح متوفی ۱۰۵ھ کے زمانہ میں مدینہ کے لوگوں کو چھتیس رکعتیں پڑھتے ہوئے دیکھا ہے۔ نیز عمر بن عبدالعزیز نے قاریوں کو چھتیس رکعتیں پڑھنے کا حکم دیا تھا۔ (قیام اللیل، ص ۹۱، ۹۲)۔

امام مالک رح متوفی ۱۷۹ھ کے زمانہ تک مدینہ طیبہ میں چھتیس رکعتوں کا معمول تھا۔ کبھی وتر کے اختلاف عدد کی وجہ سے اکتالیس رکعتیں ہو جاتی تھیں۔ چنانچہ امام ترمذی رح نے اکتالیس کا معمول مدینہ میں ذکر کیا ہے۔ اہل مدینہ پر کیا موقوف ہے۔ بلکہ امام مالک رح کے متبعین جہاں بھی ہوتے وہاں چھتیس پر عمل ہوتا تھا۔ جیسا کہ مذہب مالکیہ کی فقہ شاہد ہے کہ مکہ معظمہ میں عطاء بن ابی رباح رح کے زمانہ تک بیس تراویح پر عمل تھا۔ (مصنف ابن ابی شیبہ) عطاء رح کی وفات ۱۱۴ھ میں ہوئی ہے اور نافع بن عمر کا بیان ہے کہ ابن ابی ملیکہ ہم کو رمضان میں بیس رکعتیں پڑھایا کرتے تھے۔ ابن ابی ملیکہ کی وفات ۱۱۷ھ میں ہوئی۔

اور امام شافعی رح متوفی ۲۰۴ھ کا بیس پر عمل تھا۔ اور چونکہ امام شافعی رح خود بیس کے قائل تھے اس لئے ان کے بعد مکہ میں اور مکہ کے علاوہ ہر جگہ جہاں ان کے متبعین تھے سب بیس پر عمل کرتے تھے۔ چنانچہ فقہ شافعی اس کی شہادت دیتی ہے۔

—— حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ بھی بیس رکعت تراویح پڑھا کرتے تھے۔ (قیام اللیل ص ۹۱ تحفۃ الاحوذی، ج ۲، ص ۷۵)۔

—— کوفہ میں سوید بن یزید (متوفی ۸۰ھ) چالیس رکعتیں پڑھا کرتے تھے۔ (قیام اللیل ص ۹۲، تحفۃ الاحوذی ج ۲، ص ۷۳)۔

—— اور سوید بن غفلہ متوفی ۸۱ھ جو حضرت علی رض اور حضرت ابن مسعود رض کے صحبت یافتہ ہیں۔ بیس رکعتیں پڑھا کرتے تھے۔ (بیہقی ج ۲، ص ۴۹۶)۔

—— نیز علی بن ربیعہ جو حضرت علی رض و سلمان رض کے شاگرد ہیں وہ بھی بیس رکعت تراویح اور تین وتر پڑھا کرتے تھے۔ (مصنف ابن ابی شیبہ)

—— اور سعید بن جبیر جو حضرت ابن عباس رض اور دوسرے صحابہ کرام رض کے شاگرد ہیں اور بہت بڑے امام ہیں وہ اٹھائیس اور چوبیس رکعتیں پڑھا کرتے تھے۔ (تحفۃ الاحوذی، ج ۲، ص ۷۳)۔

—— امام کوفہ سفیان ثوری رح متوفی ۱۶۱ھ بیس رکعت کے قائل تھے۔ (تحفۃ الاحوذی، ج ۲، ص ۷۵)

—— امام اعظم ابوحنیفہ رح متوفی ۱۵۰ھ بیس رکعت تراویح کے قائل تھے اور ان کے مقلدین جس جگہ بھی ہیں تمام بیس رکعت ہی پڑھتے ہیں۔

—— بغداد میں امام احمد م ۲۴۱ھ بیس رکعتوں کے قائل تھے۔ حنبلی مذہب کی کتب فقہ شہادت دے رہی ہیں۔ "مقنع" ج ۱، ص ۱۸۳ - میں ہے۔

"ثم التراويح وهي عشرون ركعة يقوم بها في رمضان في جماعة"

یعنی تراویح اور وہ بیس رکعت ہیں اس کو جماعت کے ساتھ رمضان میں ادا کرے۔

—— اسی طرح داؤد ظاہری رح متوفی ۲۷۰ھ بیس رکعت کے قائل تھے۔ (بدایۃ المجتہد ج ۱، ص ۱۹۱، اور ان کے متبعین کا بھی بغداد اور غیر بغداد میں بیس پر عمل تھا۔

—— ائمہ خراسان میں سے عبداللہ بن مبارک رح متوفی ۱۸۱ھ بیس تراویح کے قائل تھے۔ (ترمذی)۔

عہد فاروقی سے لے کر تیسری صدی کے قریباً وسط تک مکہ، مدینہ، کوفہ، بصرہ، بغداد خراسان وغیرہ کے علماء اور ائمہ کا عمل رکعات تراویح کے باب میں یہی تھا کہ کوئی بھی آٹھ رکعت تراویح پڑھتا تھا اور نہ ہی اس پر کفایت کرتا تھا اور نہ اس پر کہیں عمل تھا۔ اس کے بعد تیسری صدی سے پہلے ہی ائمہ اربعہ امام ابوحنیفہ رح، امام مالک رح، امام شافعی رح، امام احمد بن حنبل رح اپنی فقہ کی تعلیم اپنے شاگردوں

گو دسے کر دنیا سے رخصت ہو چکے تھے اور ان کے فقہی مسالک پر عمل ہو چکا تھا اور جو آج تک جاری ہے آج چاروں اماموں کی کتب فقہیہ لاکھوں، کروڑوں کی تعداد میں موجود ہیں۔ ان میں سے کسی میں بھی آٹھ رکعت پر اکتفا کی تعلیم نہیں دی گئی۔ بے شک ان ائمہ اربعہ رح کے علاوہ دیگر مجتہد اور امام بھی تھے اور ان کا کچھ عرصہ تک اتباع بھی جاری رہا۔ جیسے حضرت سفیان ثوری رح اور داؤد ظاہری رح مگر وہ بھی آٹھ کے قائل نہ تھے بلکہ بیس کے قائل تھے۔

## قول و فعل نبوی سے کوئی عدد معین تراویح کا حتمی طور پر صحیح روایت سے ثابت نہیں

آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے قولاً و فعلاً عدد تراویح کا کسی صحیح حدیث سے ثابت نہیں ہے اس پر علماء کی شہادتیں ذکر کی جاتی ہیں۔

**پہلی شہادت** ۔ شیخ الاسلام علامہ ابن تیمیہ کہتے ہیں۔

—— ومن ظن ان قیام رمضان فیہ عدد موقت عن النبی صلی اللہ علیہ وسلم لا یزاد ولا ینقص منہ فقد اخطأ الخ (فتاویٰ ابن تیمیہ رح، ج ۲، ص ۴۰)۔

—— یعنی جو شخص یہ سمجھتا ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے تراویح کے باب میں کوئی معین عدد ثابت ہے جو کم و بیش نہیں ہو سکتا وہ غلطی پر ہے۔

**دوسری شہادت** علامہ سبکی رح لکھتے ہیں۔

—— اعلم انہ لم ینقل کم صلی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فی تلک اللیالی ھل ھو عشرون او اقل الخ

(شرح منہاج منقول از تحفۃ الاخیار، ص ۱۹۔ و مصابیح، ص ۲۲)۔

—— یعنی یہ منقول نہیں ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ان راتوں میں کتنی رکعتیں پڑھیں بیس یا کم۔

**تیسری شہادت** علامہ شوکانی رح نیل الاوطار میں فرماتے ہیں۔

—— والحاصل الذی دلت ... حدیث الباب وما یشابہہا ھو مشروعیۃ القیام فی رمضان والصلوۃ فیہ جماعۃ وفرادی فقصر الصلوۃ المسماۃ بالتراویح علی

عدد معين وتخصيصها بقراءة مخصوصة لم ترد به سنة الخ (نیل الاوطار ج۲ ص۲۹۸)
یعنی اس باب کی حدیثوں اور ان کے مشابہ حدیثوں کا حاصل اتنا ہے کہ رمضان میں قیام اور اکیلے اور جماعت کے ساتھ نماز پڑھنا مشروع ہے پس تراویح کو کسی خاص عدد میں منحصر کر دینا اور اس میں خاص سورتوں قرأت کا مقرر کرنا ایسی بات ہے جو سنت میں وارد نہیں ہوئی۔

**چوتھی شہادت** مولانا وحید الزمان رح اہل حدیث لکھتے ہیں۔

ولا يتعين لصلوة ليالي رمضان يعني التراويح عدد معين الخ (نزل الابرار، ج۱، ص ۱۲۶)۔
یعنی رمضان کی راتوں کو تراویح کے لئے کوئی عدد معین نہیں ہے۔

**پانچویں شہادت** ابو الخیر سید نور الحسن خان رح اہل حدیث لکھتے ہیں۔

"وبالجملة عددے معین در مرفوع نیامده" (عرف الجادی ص ۸۴)۔
یعنی تراویح کا کسی حدیث مرفوع میں کوئی عدد معین نہیں آیا ہے۔

**چھٹی شہادت** نواب صدیق حسن خان مرحوم اہل حدیث لکھتے ہیں۔

ان صلوة التراويح سنة باصلها لما ثبت انه صلى الله عليه وسلم صلاها في ليالي ثم تركه شفقة على الامة ان لا تجب على العامة او يحسبوها واجبة ولم يأت تعيين العدد في الروايات الصحيحة المرفوعة لكن يعلم من حديث كان رسول الله صلى الله عليه وسلم يجتهد في رمضان ما لا يجتهد في غيره رواه مسلم ان عددها كثير۔ (الانتقاد الرجیح، ص ۶۱)
یعنی اصل نماز تراویح سنت ہے اس لئے کہ ثابت ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے چند راتوں میں اس کو پڑھا ہے۔ پھر امت پر شفقت کی وجہ سے اس کو چھوڑ دیا کہ کہیں عام لوگوں پر واجب نہ ہو جائے یا اس کو واجب نہ سمجھ بیٹھیں۔ اور عدد معین مرفوع روایتوں میں نہیں ہے۔ لیکن صحیح مسلم کی حدیث میں ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم رمضان میں جتنی محنت و کوشش کرتے اتنی غیر رمضان میں نہیں کرتے تھے۔ سے معلوم ہوتا ہے کہ آپ کی تراویح کا عدد زیادہ تھا۔ وصرف گیارہ یا تیرہ نہیں تھا بلکہ بیس یا زیادہ تھا۔

**ساتویں شہادت** علامہ جلال الدین سیوطی ؒ لکھتے ہیں۔ ان العلماء اختلفوا فی عددها ولو ثبت ذالک من فعل النبی صلی اللہ علیہ وسلم لم یختلف فیہ۔ الخ (مصابیح ص ۱۶)۔

ترجمہ! یعنی علماء کا تراویح کے عدد میں اختلاف ہے اگر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے فعل سے کوئی عدد ثابت ہوتا تو اختلاف نہیں ہو سکتا تھا۔

**اہلحدیث کے ۲ دعوے** ایک یہ کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے آٹھ رکعت تراویح ثابت ہیں۔ دوسرا یہ کہ حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے آٹھ تراویح کا حکم دیا تھا۔

**پہلا دعویٰ** آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے آٹھ رکعت تراویح پڑھنے کے ثبوت پر حدیث ذیل پیش کرتے ہیں۔

"انہ سأل عائشۃ رضی اللہ عنہا کیف کانت صلوٰۃ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فی رمضان فقالت ما کان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یزید فی رمضان ولا فی غیرہ علی احدی عشرۃ رکعۃ یصلی اربعا فلا تسأل عن حسنہن وطولہن ثم یصلی اربعا فلا تسأل عن حسنہن وطولہن ثم یصلی ثلاثا قالت عائشۃ رضی اللہ عنہا فقلت یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اتنام قبل ان توتر فقال یا عائشۃ ان عینی تنامان ولا ینام قلبی۔ (بخاری ج ۱ ص ۱۵۴)

ترجمہ:۔ یعنی حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے سوال کیا گیا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی نماز تہجد رمضان میں کیسی تھی؟ فرمایا کہ رمضان اور غیر رمضان میں زیادہ گیارہ رکعتوں سے نہیں کرتے تھے۔ چار رکعت ایسی پڑھتے تھے کہ ان کے حسن اور طول سے مت پوچھو۔ پھر چار رکعت ایسی پڑھتے تھے کہ ان کے حسن اور طول سے مت پوچھو۔ پھر تین رکعت پڑھتے تھے۔ کہا حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ نے یا رسول اللہ (صلی اللہ علیہ وسلم) کیا آپ سوتے ہیں قبل وتر کے؟ فرمایا اے عائشہ! میری دونوں آنکھیں سوتی ہیں اور میرا دل نہیں سوتا۔

اس حدیث سے معلوم ہوا کہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم رمضان میں تراویح گیارہ رکعت پڑھتے تھے۔ اس طرح کہ آٹھ رکعت تراویح اور تین وتر۔

**پہلا جواب** اسی حدیث میں لفظ ولا فی غیرہ یعنی غیر رمضان میں گیارہ رکعت تراویح پڑھتے تھے۔ جو دلیل اس بات کی ہے کہ حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے سوال اس نماز تہجد کا تھا کہ جو بارہ مہینے میں پڑھی جاتی ہے۔ اس لئے کہ حضرت عائشہ ؓ

سے روایت ہے۔

عن عائشة رضی اللہ تعالیٰ عنہا قالت کان النبی صلی اللہ علیہ وسلم اذا دخل العشر شد میزرہ واحیٰ لیلہ وایقظ اھلہ الخ

(بخاری شریف ج ۱، ص ۲۷۱)۔

یعنی حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کہتی ہیں کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی عادت تھی کہ جب اخیر عشرہ رمضان کا داخل ہوتا تو تہبند مضبوط باندھتے اور ساری رات جاگتے اور اپنے اہل خانہ کو جگاتے تو سائل کو خیال آیا کہ شاید تہجد کی رکعتیں بھی زیادہ کر دیتے ہوں۔ تو حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا نے جواب دیا کہ اکثر آپ تہجد کی گیارہ رکعت پڑھتے تھے۔

جب یہ حدیث نماز تہجد کے بارے میں ہے تو تراویح کا اس سے کیا تعلق!

**دوسرا جواب** اگر بفرض محال اس کا تعلق بھی تراویح سے ہو تو اس سے بھی ہرگز ثابت نہیں ہوتا کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم گیارہ سے زیادہ نہیں پڑھتے تھے اس لئے کہ حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا ایک دوسری روایت میں فرماتی ہیں کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم تیرہ رکعت پڑھتے تھے۔ (مشکوٰۃ شریف ج ۱، ص ۱۱۱)

حافظ ابن حجر رہ وغیرہ شراح حدیث نے حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کے ان دونوں مختلف بیانات میں یوں تطبیق دی ہے کہ یہ بیانات مختلف حالات اور اوقات سے تعلق رکھتے ہیں یعنی یہ کہ عام حالات و اوقات میں گیارہ سے زائد نہیں پڑھتے تھے اور کبھی کبھی تیرہ بھی پڑھتے تھے۔ لہٰذا آٹھ تراویح میں انحصار باطل ہو گیا۔

چنانچہ حافظ ابن حجر رہ لکھتے ہیں۔

والصواب ان کل شئی ذکرتہ من ذلک محمول علی اوقات متعددہ واحوال مختلفة الخ (فتح الباری ج ۳، ص ۱۴)۔

اور مولانا عبدالرحمٰن مبارک پوری رہ نے بھی یہ تسلیم کیا ہے۔

انہ قد ثبت ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کان قد یصلی ثلث عشرة رکعة سوی رکعتی الفجر الخ

(تحفة الاحوذی ج ۲

یعنی یہ ثابت اور محقق ہو چکا ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کبھی کبھی تیرہ رکعت فجر کی سنتوں کے سوا پڑھتے تھے۔ جب گیارہ سے زیادہ کا ثبوت ہو چکا تو اہل حدیث کا یہ دعویٰ کہ گیارہ سے زیادہ تراویح نہیں ہوتی تھیں یہ دعویٰ باطل ہو گیا۔ اور گیارہ سے زیادہ والی روایت کو حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کی روایت کے مخالف کہنا سخت بھول اور غفلت پر مبنی ہے اسلئے کہ ان دونوں باتوں میں کوئی تضاد نہیں ہے کہ کبھی یہ ہوا اور کبھی اس سے زائد ہوا۔

## تیسرا جواب

بقول اہلحدیث جب یہ حدیث تراویح کے بارے میں ہے۔ اس میں حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا فرما رہی ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم چار چار رکعت پڑھتے تھے اور بہت لمبی پڑھتے تھے اور وتر تین رکعت پڑھتے تھے۔ اور بہت لمبی پڑھتے تھے تو اس حدیث پر عمل تب ہو گا جب کہ چار چار رکعت ایک سلام سے پڑھی جائیں اور تین وتر ایک سلام سے پڑھے جائیں۔ حالانکہ اہلحدیث کا اس پر عمل نہیں کہ دو دو رکعت تراویح پڑھتے ہیں اور تین وتر دو سلام سے پڑھتے ہیں یا ایک ہی وتر پڑھتے ہیں۔ اس سے معلوم ہوا کہ یہ حدیث کل کی کل اہل حدیث کے نزدیک تراویح میں معمول بہا نہیں ہے۔ لہذا اس سے حنفیہ پر حجت قائم کرنا صحیح نہیں

## چوتھا جواب

امام محمد بن نصر مروزی نے اپنی کتاب " قیام اللیل " میں ایک باب کا عنوان یہ قرار دیا ہے :" باب عدد الرکعات التی یقوم بها الامام للناس فی رمضان"
یعنی باب ان رکعتوں کی تعداد کے بیان میں جنہیں امام لوگوں کے ساتھ رمضان میں پڑھے گا۔

اس باب میں وہ رکعات تراویح بتانے کے لئے بہت سی روایتیں لائے ہیں مگر حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کی اس حدیث کو جو سب سے زیادہ صحیح اور اعلیٰ درجہ کی ہے ذکر کرنا تو درکنار اشارہ تک نہیں کیا ہے۔ جس سے صاف صاف ظاہر ہے کہ اس حدیث کا تعلق تراویح سے نہیں ہے بلکہ تہجد کے نوافل سے ہے۔

## پانچواں جواب

اس حدیث کے آخر میں ہے۔

قالت عائشة رضی اللہ تعالیٰ عنها فقلت یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اتنام قبل ان توتر فقال یا عائشة ان عینی تنامان ولا ینام قلبی الخ

یعنی حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کہتی ہیں کہ میں نے کہا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کیا آپ سونے میں پہلے وتر پڑھنے کے، سو فرمایا اے عائشہ رضہ بے شک میری آنکھیں سوتی ہیں اور دل نہیں سوتا۔

ظاہر ہے کہ کسی روایت میں نہیں کہ آپ آٹھ تراویح پڑھ کے سو گئے ہوں۔ اور صحابہ رضہ انتظار میں بیٹھے رہتے ہوں۔ البتہ گھر میں تہجد پڑھتے تھے اور اس میں کبھی کبھی وتر پڑھنے سے پہلے سو جاتے تھے حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا فرماتی ہیں یعنی انام الخ۔ علاوہ ازیں تراویح میں تو حضرت عائشہ رضہ عورتوں کی صف میں پیچھے مردوں کے کھڑی ہوں گی اگر آپ سوتے تو پہلے مردوں کو خبر ہوتی۔ جب مردوں کو خبر نہیں تو تراویح کا معاملہ نہیں۔ معلوم ہوا کہ تہجد کا واقعہ ہے۔

## چھٹا جواب

علاوہ ازیں قرطبی رہ نے حدیث عائشہ رضہ کو مضطرب نقل کیا ہے۔ چنانچہ حافظ ابن حجر رہ کہتے ہیں۔

قال القرطبی اشکلت روایات عائشۃ رضہ علی کثیر من اہل العلم حتی نسب بعضہم حدیثہا الی الاضطراب الخ (فتح الباری جزء ۳ ص ۱۹)۔

یعنی اکثر اہل علم پر حدیث حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کی مشکل ہوئی ہے۔ حتی کہ بعض محدثین نے ان کی حدیث کو اضطراب کی طرف منسوب کیا ہے پس اس حدیث سے استدلال کرنا محکم ہے۔

## ساتواں جواب

اس حدیث عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے مراد تہجد کے نوافل ہیں تراویح مراد نہیں، اس لئے محدثین رہ نے اس پر تعداد تراویح کا باب منعقد نہیں کیا۔

صحیح بخاری میں یہ حدیث کئی جگہ وارد ہے۔ مثلاً صفحہ ۱۵۱ میں "باب قیام النبی صلی اللہ علیہ وسلم باللیل فی رمضان وغیرہ"

اس جگہ قیام النبی صلی اللہ علیہ وسلم باللیل قرینہ ہے تہجد کا قیام رمضان تراویح کو کہتے ہیں اور قیام اللیل تہجد کو کہتے ہیں۔ علاوہ ازیں سوال کیفیت سے ہے نہ کہ عدد سے جو کہ سوال کم سے ہے۔ اور مثلاً صفحہ ۲۶۹ پر باب فضل من قام رمضان اس میں فضیلت بیان کرنا مقصود ہے نہ کہ عدد۔ اور مثلاً صفحہ ۵۰۴، باب کان النبی صلی اللہ علیہ وسلم تنام عینہ ولا ینام قلبہ اس میں بھی تہجد کی کیفیت بیان کرنا ہے نہ کہ عدد تراویح اور مثلاً ص ۱۳۵ ج ۱ میں "باب ما جاء فی الوتر"

اس میں بیان ہے کہ وتر تین رکعت ہیں عدد تراویح کا بیان مقصود نہیں۔

بجان یصلی احدی عشرۃ رکعۃ کانت تلک صلوتہ تعنی باللیل فیسجد السجدۃ من ذلک قدر ما یقرأ احدکم خمسین آیۃ الخ

کس صراحت کے ساتھ نماز تہجد کو بیان کیا ہے۔حدیث میں اس قسم کے اشارات بے شمار ہیں۔

**حکمت** وظہر لی ان الحکمۃ فی عدم الزیادۃ علی احدی عشرۃ ان التہجد والوتر مختص بصلوۃ اللیل وفرائض النہار الظہر وھی اربع والعصر وھی اربع والمغرب وھی ثلاث وتر النہار فناسب ان تکون صلوۃ اللیل کصلوۃ النہار فی العدد جملۃ وتفصیلا الخ (فتح الباری ج ۳ ص ۸)۔

اور میرے لیے ظاہر ہوا کہ گیارہ رکعت پر زیادتی نہ ہونے میں حکمت یہ ہے کہ تہجد اور وتر رات کی نماز کے ساتھ خاص ہیں اور فرائض دن کے ظہر ہے اور وہ چار رکعت ہیں اور عصر ہے اور وہ چار رکعت ہیں۔ اور مغرب ہے اور وہ تین رکعت ہیں وتر دن کے۔

پس مناسب ہوا یہ کہ ہو رات کی نماز مثل دن کی نماز کے عدد میں (یعنی گیارہ رکعت تہجد)۔

اما مناسبۃ ثلاثۃ عشرۃ فبضم صلوۃ الصبح لکونہا نہاریۃ الی ما بعدھا الخ (فتح الباری ج ۳ ص ۱۷)

یعنی مناسبت تیرہ رکعت کی صبح کی نماز کو ملانے کے ساتھ بوجہ نہاری ہونے اس کے بعد کے ساتھ۔

حافظ ابن حجر عسقلانی رحمہ کے اس نکتہ اور حکمت سے معلوم ہوتا ہے کہ گیارہ اور تیرہ رکعتیں نماز تہجد میں تھیں نہ کہ تراویح میں۔

## تہجد اور تراویح کی نماز الگ الگ ہیں ایک نہیں

تہجد اور تراویح علیحدہ علیحدہ ہیں ایک نہیں۔ دونوں میں فرق کئی وجوہ سے ہے۔

**پہلی دلیل** تہجد کی مشروعیت مکہ مکرمہ میں ہوئی ہے اور تراویح کی مدینہ طیبہ میں ہوئی۔



**دوسری دلیل** تہجد کی مشروعیت بنص قرآنی ہوئی ہے۔ فتہجد بہ نافلۃ لک۔ قم اللیل الا قلیلا۔ اور تراویح کی مشروعیت حدیث سے ہے۔ سننت لکم قیامہ (نسائی)۔ میں نے تمہارے لئے قیام رمضان کو مسنون کیا

**تیسری دلیل** تہجد کی رکعات بالاتفاق رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے منقول و ماثور ہیں۔ اور وہ زیادہ سے زیادہ مع الوتر تیرہ اور کم از کم سات مع الوتر ہیں۔ بخلاف تراویح کے اس کا کوئی معین عدد آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے منقول نہیں۔ جیسا کہ پہلے گزرا ہے اسلئے ائمہ مجتہدین میں اختلاف ہے۔ کوئی بیس کہتا ہے کوئی چھتیس یا زائد کہتا ہے۔

**چوتھی دلیل** حنبلی مذہب کی معتبر کتب فقہ میں مذکور ہے۔ چنانچہ مقنع میں ہے۔ ثم التراویح وهی عشرون رکعۃ یقوم بها فی رمضان فی جماعۃ ویوتر بعدها فی الجماعۃ فان کان له تهجد یوتر بعده۔ (مقنع ص ۱۸۴)۔

یعنی پھر تراویح ہے اور وہ بیس رکعت ہیں کہ اس کو با جماعت پڑھے۔ اور اگر وہ تہجد بھی پڑھتا ہو تو وتر تراویح کے بعد نہ پڑھے بلکہ تہجد کے بعد پڑھے۔ مقنع کے متعلق مصنف علیہ الرحمۃ کہتے ہیں۔

هذا کتاب فی الفقه علی مذهب ابی عبد الله محمد بن احمد بن حنبل رح الخ۔

یعنی یہ امام احمد بن حنبل رحمہ اللہ کے مذہب کے مطابق فقہ کی کتاب ہے۔

اس سے معلوم ہوا کہ امام احمد رح بھی تراویح اور تہجد کو الگ الگ سمجھتے تھے۔ امام بخاری رح کا بھی یہی عمل تھا۔ کیونکہ رات کے اول حصہ میں اپنے شاگردوں کو ساتھ لے کر باجماعت نماز پڑھتے تھے اور اس میں ایک ختم کرتے تھے اور سحری کے وقت اکیلے پڑھتے تھے۔

**پانچویں دلیل** تہجد کا وقت سونے کے بعد ہوتا ہے اور تراویح کا وقت عشاء کے بعد ہوتا ہے اس سے معلوم ہوا کہ تہجد اور تراویح الگ الگ ہیں ایک نہیں ہیں۔

**دوسری حدیث** حضرت جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے۔ حدثنا محمد بن حمید الرازی ثنا یعقوب بن عبد الله ثنا عیسی بن جاریۃ عن جابر رضی الله تعالی عنه قال صلی

رسول الله صلی الله علیہ وسلم فی رمضان لیلۃ ثمان رکعات والوتر فلما کان من القابلۃ اجتمعنا فی المسجد ورجونا ان یخرج الینا فلم نزل فیہ حتی اصبحنا قال انی کرھت اوخشیت ان یکتب علیکم الوتر الخ (قیام اللیل، ص ۱۵۵)

یعنی حضرت جابر رضی اللہ تعالے عنہ سے مروی ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے رمضان کی ایک رات میں آٹھ رکعت اور وتر پڑھے۔ پس جب کہ آئندہ رات ہوئی اور ہم جمع ہوئے مسجد میں اور امید کی ہم نے کہ آپ ہماری طرف نکلیں گے۔ پس ہم وہیں رہے یہاں تک کہ صبح کی ہم نے۔ فرمایا کہ میں نے مکروہ سمجھا اور میں نے خوف کیا کہ فرض کیا جائے وتر۔

**جواب** حضرت جابر رضی اللہ تعالے عنہ سے روایت کرنے والا ایک شخص ہے اور وہ عیسیٰ بن جاریہ ہے۔

**عیسیٰ بن جاریہؒ** اس راوی کا حافظ ذہبی رحمہ نے "میزان الاعتدال" میں اور حافظ ابن حجرؒ نے "تہذیب التہذیب" وغیرہ میں ذکر کیا ہے اور لکھا ہے۔ امام فنِ جرح وتعدیل یحییٰ بن معین رح نے اس کی نسبت لکھا ہے۔ لیس بذالک وہ قوی نہیں ہے۔ اور یہ بھی فرمایا کہ اس کے پاس متعدد روایتیں منکر ہیں۔ اور امام نسائیؒ وامام ابو داؤد رح نے کہا ہے کہ منکر الحدیث ہے۔ امام نسائیؒ نے اس کو متروک بھی کہا ہے۔ اور ساجی عقیلی نے اس کو ضعفاء میں ذکر کیا ہے۔ اور ابن عدی رح نے کہا ہے کہ اس کی حدیثیں محفوظ نہیں ہیں۔

یہ چند حضرات ہیں جنھوں نے عیسیٰؒ بن جاریہ پر جرح کی ہے اور ان کے مقابل صرف ایک ابو زرعہؒ ہیں جنھوں نے عیسیٰ کو لاباس کہا ہے۔ (اس میں کوئی مضائقہ نہیں) اور دوسرے ابن حبان رح ہیں جنھوں نے اس کو ثقات میں ذکر کیا ہے۔ اور اصولِ حدیث کا قاعدہ ہے کہ جرح مفسر تعدیل پر مقدم ہوتی ہے۔ لہذا عیسیٰ مجروح قرار پائے گا۔ بالخصوص جب کہ عیسیٰ پر جو جرحیں کی گئی ہیں وہ بہت سخت ہیں۔ چنانچہ امام نسائیؒ وابو داؤد رح نے اس کو منکر الحدیث لکھا ہے۔ اور مولانا عبد الرحمٰن صاحب مبارک پوری غیر مقلد نے "ابکار المنن" میں سخاویؒ کے حوالہ سے بغیر رد وکد کے یہ لکھا ہے۔

منکر الحدیث وصف فی الرجل یستحق بہ الترک لحدیثہ۔ (ابکار المنن ص۱۴۹)

یعنی منکر الحدیث ہونا آدمی کا ایسا وصف ہے کہ وہ اس کی وجہ سے اس بات کا مستحق ہوجاتا ہے کہ

اس کی حدیث ترک کردی جائے۔ اس سے حجت نہ پکڑی جائے اور قبول نہ کی جائے، اس لئے عیسیٰ کی یہ روایت قابل قبول نہیں۔ بالخصوص جب کہ حضرت جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے نقل کرنے میں عیسیٰ متفرد ہے۔ دوسرا کوئی اس کا مؤید و متابع موجود نہیں ہے۔ اور نہ کسی دوسرے صحابی کی حدیث اس کی شاہد ہے۔ جابر رضی سے متفرد ہونے کی یہ دلیل ہے کہ امام طبرانی رح نے عیسیٰ کی روایت نقل کرنے کے بعد لکھا ہے

لا یروی عن جابر بن عبد اللّٰہ الا بھذا الاسناد ۔

یعنی حضرت جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے بجز اس سند کے کسی دوسری سند سے یہ حدیث مروی نہیں ہے۔

**اس سند کا دوسرا راوی** محمد بن حمید الرازی ہے "تقریب" ہے کہ حافظ نے اس کی تضعیف کی ہے (تقریب)، غرضیکہ یہ حدیث ضعیف ہے دو وجہ سے۔ ایک عیسیٰ بن جاریہ کی وجہ سے کہ اس پر جرح قوی ہے۔ دوسرے محمد بن حمید الرازی کی وجہ سے۔ اس لئے کہ یہ ضعیف راوی ہے۔

## حضرت جابر رضی کی دوسری روایت

وبہ عن جابر رضی اللّٰہ تعالیٰ عنہ جاء ابی بن کعب فی رمضان فقال یا رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ علیہ وسلم، کان منی لیلۃ شئ قال وما ذلک یا ابی قال نسوۃ داری قلن انا لا نقرأ القرآن فنصلی خلفک بصلوتک فصلیت بھن ثمان رکعات و الوتر فسکت عنہ وکان شبہ الرضاء الخ ۔

(قیام اللیل ص ۹۰)

اسی سند کے ساتھ حضرت جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے ایک اور روایت ہے کہ حضرت ابی بن کعب رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں رمضان میں حاضر ہو کر کہا کہ مجھ سے رات میں ایک بات ہو گئی ہے۔ آپ نے فرمایا وہ کیا کہا۔ گھر کی عورتوں نے مجھ سے کہا کہ ہم نے قرآن نہیں پڑھا ہے تو ہم بھی تمہارے پیچھے نماز پڑھ لیں۔ میں نے ان کو آٹھ رکعتیں پڑھائیں اور وتر بھی۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے سکوت کیا اور یہ بات رضامندی کے مشابہ تھی۔

**جواب** اس کا جواب اتنا ہی کافی ہے کہ اس کی سند بعینہ پہلی ہے۔ جس میں عیسیٰ بن جاریہ واقع ہے اور ابھی کلام گزر چکا ہے۔ یعنی یہ راوی مجروح ہے۔ لہٰذا یہ روایت

ضعیف ہے۔

یہاں تک یہ ثابت ہوا کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے صرف باجماعت تراویح تین رات ثابت ہوئی ہیں۔ اور ان میں کوئی عدد متعین تراویح کا منقول نہیں ہے۔ لہٰذا عدد میں صحابہ رضی اللہ عنہ کی طرف رجوع کرنا ضروری ہے۔ حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا ایک اثر گیارہ تراویح کا تھا جو سائب بن یزید سے منقول ہے۔

## اہل حدیث کا دوسرا دعویٰ

اس کے ثبوت کے لئے سند جو ذیل حدیث پیش کی ہے کہ حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے گیارہ رکعت کا حکم کیا تھا۔

**تیسری حدیث** مالك عن محمد بن یوسف عن سائب بن یزید انه قال امر عمر بن الخطابؓ ابی بن کعب و تمیم الداریؓ ان یقوما للناس باحدی عشرۃ رکعۃ الخ

(قیام اللیل ص ۹۱ ، مؤطا امام مالک ، ص ۹۸ مطبع اصح المطابع)

یعنی امام مالک رح روایت کرتے ہیں سائب بن یزید رضہ سے اور وہ کہتے ہیں۔ امر کیا حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے ابی بن کعب اور تمیم داری رضی اللہ تعالیٰ عنہما کو کہ تراویح پڑھادیں لوگوں کو گیارہ رکعت۔ انتہی۔

اس سے معلوم ہوا کہ حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے گیارہ رکعت تراویح پڑھانے کا حکم دیا۔

**پہلا جواب** سائب بن یزید رضہ سے نقل کرتے ہیں محمد بن یوسف رح۔ اور ان کے شاگرد پانچ ہیں ۱: امام مالک رح ۔ ۲: یحییٰ بن قطان رح ۔ ۳: عبدالعزیز ابن محمد رح ۔ ۴: ابن اسحاق رح ۔ ۵: عبدالرزاق رح ۔ اور پانچوں میں اختلاف ہے۔

۱: امام مالک رحمہ اللہ کہتے ہیں کہ حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے حکم دیا ابی بن کعب اور تمیم داری رضی اللہ تعالیٰ عنہما کو کہ وہ لوگوں کو گیارہ رکعتیں پڑھائیں۔ کیا عمل ہوا اس کا کوئی ذکر نہیں اور اس میں رمضان کا بھی ذکر نہیں۔

۲: یحییٰ بن قطان رحمہ اللہ کہتے ہیں کہ حضرت عمر رضہ نے ابی رضہ و تمیم رضہ پر لوگوں کو جمع کیا پس وہ دونوں گیارہ رکعتیں پڑھتے تھے۔ اس میں حضرت عمر رضہ کے حکم کا ذکر نہیں ہے اور رمضان کا بھی

ذکر نہیں۔

۳ ۔ عبدالعزیز بن محمد رحمہ اللہ کہتے ہیں کہ ہم حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے زمانہ میں گیارہ رکعتیں پڑھتے تھے (اس میں نہ حکم کا ذکر ہے، نہ ابی بن کعب رضؓ و تمیم رضؓ کا، نہ رمضان کا)۔

۴ ۔ ابن اسحاق رحمہ اللہ کہتے ہیں کہ ہم حضرت عمر رضؓ کے زمانہ میں ماہِ رمضان تیرہ رکعتیں پڑھتے تھے۔ (اس میں بھی حضرت عمر رضؓ کے حکم اور ابی رضؓ اور تمیم رضؓ کا ذکر نہیں ہے۔ گیارہ کی بجائے تیرہ کا ذکر ہے)۔

۵ ۔ عبدالرزاق رحمہ اللہ کہتے ہیں کہ حضرت عمر رضؓ نے اکیس رکعت کا حکم دیا۔ (اس میں گیارہ کی بجائے اکیس کا ذکر ہے۔

سائب بن یزید
↓
محمد بن یوسفؒ

| امام مالکؒ | یحییٰ بن قطانؒ | عبدالعزیز بن محمدؒ | ابن اسحاقؒ | عبدالرزاقؒ |
|---|---|---|---|---|
| حضرت عمرؓ نے ابی بن کعبؓ اور تمیم داریؓ کو حکم دیا کہ وہ لوگوں کو گیارہ رکعتیں پڑھائیں | حضرت عمرؓ نے ابیؓ اور تمیم رضؓ پر لوگوں کو جمع کیا پس وہ دونوں گیارہ رکعتیں پڑھتے تھے | ہم حضرت عمر رضؓ کے زمانہ میں گیارہ رکعتیں پڑھتے تھے | ہم حضرت عمرؓ کے زمانہ میں ماہِ رمضان تیرہ رکعتیں پڑھتے تھے | حضرت عمرؓ نے اکیس رکعت کا حکم دیا تھا |

جب اس اختلاف میں سوائے امام مالک رحمۃ اللہ علیہ کی روایت کے گیارہ کا امر ثابت نہیں ہوتا کیونکہ یحییٰ بن قطان رحؒ کی روایت میں گیارہ کا امر نہیں اور عبدالعزیز بن محمد رحؒ کی روایت میں گیارہ کا امر ہے اور نہ رمضان کا ذکر ہے اور ابن اسحاق رحؒ بجائے گیارہ کے تیرہ رکعت ذکر کرتے ہیں۔ اور عبدالرزاقؒ کی روایت میں اکیس رکعت ہیں۔ اس اختلاف کی وجہ سے خود راویِ حدیث ابن اسحاق رحؒ تیرہ کو ترجیح دیتے ہیں۔ اور ابن عبدالبر مالکی رحؒ نے اکیس کو ترجیح دی ہے۔ لہٰذا عدد کے بارے میں یہ مضطرب ہے اور

قابل بحث نہیں۔

**دوسرا جواب** — یہ محمد بن یوسف رہ راوی سائب بن یزید رہ کے طریق میں گفتگو تھی۔ اب محمد بن یوسف رہ کے ساتھی یزید بن خصیفہ رہ کی روایت سائب بن یزید سے سنن کبریٰ بیہقی ۲ج ۱ ص ۴۹۶ میں یہ ہے۔

عن ابی ذئب عن یزید بن خصیفة عن سائب بن یزید قال کان یقومون علی عهد عمر بن الخطاب فی شهر رمضان بعشرین رکعة الخ

یعنی ابی ذئب روایت کرتے ہیں یزید بن خصیفہ سے کہ سائب بن یزید رہ فرماتے ہیں کہ عہد فاروقی میں ان کے زمانہ کے لوگ رمضان میں بیس رکعتیں پڑھا کرتے تھے۔

اس اثر کی سند کو امام نووی رہ، امام عراقی رہ، امام سیوطیؒ وغیرہ نے صحیح قرار دیا ہے۔ دیکھو (تحفة الاخیار، ص۱۹۲۔ اور ارشاد الساری۔ تحفة الاحوذی، ص ۷۵)۔

اس روایت میں یزید کے شاگرد ابی ذئب ہیں اور یہی بات یزید سے ان کے دوسرے شاگرد محمد بن جعفر نے نقل کی ہے اور وہ روایت امام بیہقی کی دوسری کتاب " معرفة السنن و الآثار " میں ہے۔ اس کی سند کو علامہ سبکی رہ نے " شرح منہاج " میں اور ملا علی قاری رہ نے شرح موطا میں صحیح قرار دیا ہے۔ دیکھو تحفة الاحوذی، ۲ج ۳، ص ۷۵۔

دیکھئے یزید کے دونوں شاگرد متفق اللفظ ہو کر یزید سے اور یزید حضرت سائبؓ سے روایت کرتے ہیں کہ لوگ عہد فاروقی رضؓ میں بیس رکعت پڑھتے تھے۔ برخلاف محمد بن یوسف رہ کے کہ ان کے پانچ شاگرد سائب رہ کا بیان پانچ طرح نقل کرتے ہیں۔

ایسی حالت میں اصول و انصاف کا تقاضا یہ ہے کہ یزید بن خصیفہ رہ کی روایت پر اعتماد کیا جائے۔ مگر اہل حدیث نے محمد بن یوسف رہ کی مختلف فیہ اور مشکوک روایت پر اعتماد کر کے انصاف کا جنازہ نکال دیا ہے۔



۴۔ آج کل غیر مقلدین پورا مہینہ رمضان میں عشاء کے فوراً بعد نماز تراویح پڑھتے ہیں حالانکہ یہ سنت نبوی ہرگز نہیں ہم تو اسے سنت خلفائے راشدین کہتے ہیں مگر مشہور غیر مقلد عالم مولانا عبدالقادر حصاروی فرماتے ہیں بہر حال نماز عشاء کے بعد تراویح جماعت کے ساتھ ہمیشہ ادا کرنا جیسا کہ عام طور پر مروج ہے نہ تعامل نبوی سے ثابت ہے نہ تعامل خلفائے اربعہ سے اس لیے یہ سنت نہیں جائز ہے۔
(صحیفہ اہلحدیث کراچی یکم رمضان ۱۳۹۲ھ)

۵۔ آج کل غیر مقلدین سارا مہینہ مسجد میں نماز تراویح پڑھتے ہیں۔ حالانکہ یہ سنت نبوی ہرگز نہیں چنانچہ مولانا عبدالقادر حصاروی تحریر فرماتے ہیں مسجد میں جماعت سے عشاء کے بعد ہمیشہ نماز تراویح پڑھنا بدعت حسنہ ہے سنت موکدہ نہیں بلکہ سنت نبوی اور سنت خلفاء اربعہ بھی نہیں ہے (حوالہ مذکور) نیز فرماتے ہیں گھر میں تراویح پڑھنے کے یہ فضائل ہیں۔ فرضوں کے برابر ثواب ملنا، ہزار نماز سے زیادہ ثواب ملنا، گھر میں نورانیت، پیدا ہونا گھر میں خیر و برکت نازل ہونا، یہ عمل خدا اور رسول کو محبوب ہونا وغیرہ (ایضاً)

**نوٹ:** حصاروی صاحب فرماتے ہیں۔ حضرت فاروق اعظمؓ کے اس فرمان سے بدعت کی دو قسمیں ثابت ہوئیں ایک حسنہ دوسری سیئہ، حسنہ وہ ہے جس کا ثبوت شارع سے ہو مگر اس کی ہیت کذائیہ کا ثبوت نہ ہو۔ اور سیئہ وہ ہے جس کا ثبوت ہی شارع سے نہ ہو یا ثبوت ہو مگر صحابہ کرام نے اس ہیئت کذائیہ پر تعامل نہ رکھا ہو۔ ایسی بدعت سے بالدوام بچنا چاہیے (ایضاً)

۶۔ آج کل غیر مقلدین نماز تراویح با جماعت میں قرآن پاک ختم کرتے ہیں حالانکہ نماز تراویح میں قرآن پاک کا ختم ہرگز سنت نبوی نہیں ہے بلکہ سنت صحابہ ہے البتہ اوکاڑہ کے غیر مقلدین نے ایک اشتہار میں اب ختم قرآن کو بدعت لکھ دیا ہے۔

۷۔ آج کل غیر مقلدین تراویح میں ختم قرآن کو اتنی اہمیت دیتے ہیں کہ مولانا

حصاروی لکھتے ہیں۔ کسی قرآن خوان کو امام بنا کر گھر میں جماعت کرالیا کریں۔ اس طرح ختم قرآن اور جماعت کا ثواب بھی حاصل ہو جائے گا یا سورۃ قل ھو اللہ رکعت میں تین باز پڑھ لیا کریں (ملخصاً ایضاً)

۸۔ آج کل غیر مقلدین نماز تراویح کے بعد سو جاتے ہیں حالانکہ یہ سنت نبوی نہیں۔ حضرت عائشہؓ فرماتی ہیں کہ جب رمضان کا مہینہ شروع ہوتا آپ کمر کس لیتے اور پورا مہینہ رات کو نہ سوتے، عزیزی ص ۱۲۷ ج ۳ بحوالہ شعب الایمان بیہقی، ہاں صحابہ کرام کا سو جانا ثابت ہے عہد فاروقی میں وَالَّتِیْ تَنَامُوْنَ عَنْهَا الحدیث.

(بخاری ص ۲۶۹ ج ۲)

۹۔ صحیح بخاری شریف ص ۲۶۹ ج ۲ پر ہے کہ رمضان المبارک کی آخری دس راتوں میں آنحضرت ﷺ اپنی ازواج مطہرات کو بھی بیدار رکھتے تھے جب کہ غیر مقلدین اپنی بیویوں کو بیدار نہیں رکھتے۔

۱۰۔ آج کل غیر مقلدین تراویح میں قرآن پاک اس طرح دیکھ کر پڑھتے ہیں کہ اٹھایا ہوا ہے ورق گردانی بھی ہو رہی ہے رکوع کے وقت نیچے زمین پر رکھ دیتے اگلی رکعت میں پھر اٹھا لیتے ہیں یہ طریقہ نماز تراویح میں ہرگز ہرگز سنت نبوی سے ثابت نہیں ہے۔

ایوب صابر نے تحقیق تراویح ص ۸۷ میں امام ابو حنیفہؒ کو ان احبار و رہبان میں شامل فرمایا ہے جو اپنی طرف سے حرام کو حلال، حلال کو حرام کرتے تھے اور احناف کو ان عیسائیوں میں شامل کیا ہے جو اپنے احبار و رہبان کے حلال و حرام کرنے کو خدا اور رسول کے مقابلے میں مانتے تھے۔ ایوب صابر کے شیخ الحدیث صاحب اساتذہ اور جماعت کو اس پر بہت خوشی ہوگی کہ کتنا بڑا کارنامہ ہے کہ مسلمانوں کے امام اعظم کو ان احبار و رہبان میں شامل کر دیا جو حرام خور جھوٹے تھے۔ اہلحدیث زندہ باد کے نعرے بھی لگے ہوں گے سب حنفی عیسائی، اہل حدیث زندہ باد، مگر جن لوگوں کی قرآن و حدیث پر

نظر ہے وہ جانتے ہیں کہ بخاری شریف کی حدیث کے موافق یہ خارجیوں کا وطیرہ تھا کہ کافروں والی آیات مسلمانوں پر چسپاں کیا کرتے تھے اور قرآن پاک کے مطاق یہود کا یہ وطیرہ تھا ﴿یُحَرِّفُوْنَ الْکَلِمَ عَنْ مَّوَاضِعِہٖ...﴾ وہ کلمات خداوندی کو بے موقع استعمال کرتے تھے۔ ایوب صابر کا استدلال جب درست ہوتا کہ وہ ان احبار ور ہبان کا مجتہد ہونا قرآن حدیث سے ثابت کرتے پھر اس آیت کو مجتہد پر فٹ کرتے۔ اور یہ بھی مانتے کہ یہود کے یہ احبار ور ہبان چونکہ مجتہد تھے اس لیے ان کو اللہ تعالیٰ نے ہمیشہ اجر سے نوازا ہے۔ صواب پر دو اجر خطا پر ایک اجر۔ ایوب صابر نے قرآن کی آیت کا غلط استعمال کر کے مرزا قادیانی کی روح کو خوش کیا ہے اور اپنی جان پر ظلم کیا ہے۔

قرآن و حدیث سے پتہ چلتا ہے کہ بنی اسرائیل کے علماء دو قسم کے تھے ایک تو خدا پر جھوٹ باندھنے والے ﴿یَکْتُبُوْنَ الْکِتَابَ بِاَیْدِیْھِمْ ثُمَّ یَقُوْلُوْنَ ھٰذَا مِنْ عِنْدِ اللّٰہِ...﴾ جیسا کہ اس کا نقشہ آپ کو آپ کے مذہب کی مستند کتابوں نزل الابرار، بدور الاہلہ، عرف الجادی، ہدیہ المہدی میں نظر آئے گا۔ ان حضرات نے یہ کتابیں اس دعویٰ کے ساتھ لکھیں کہ ان کتابوں کے مسائل صرف خدا اور رسول کے مسائل ہیں۔ مگر جس اتفاق اور یقین سے آج تمام غیر مقلدین نے فیصلہ دے دیا ہے کہ ان کتابوں میں خدا رسول پر جھوٹ ہیں، اتنی صفائی سے شاید یہود و نصاریٰ نے بھی اپنے احبار ور ہبان کے خلاف بیان نہ دیا ہو۔ یہاں دو شہادتیں ملاحظہ فرمالیں۔

## (۱) مولانا محمد ابراہیم میر سیالکوٹی کی شہادت

جماعت اہل حدیث اپنے ناقص العلم اور غیر محتاط نام نہاد علماء کی تحریروں اور تقریروں سے دھوکہ نہ کھائے کیونکہ ان میں سے بعض تو پرانے خارجی اور بے علم محض اور بعض پرانے کانگریسی ہیں جو کانگریس کا حق نمک ادا کرنے کے لیے ایک نہایت گہری زمین دوز تجویز کے تحت انگریزی پالیسی .Divide and rule (تفرقہ ڈالو اور حکومت کرو) سے مسلمانوں کو اختلافی مسائل میں مشغول کر کے باہمی اتفاق

میں رکاوٹ اور مسلمانوں میں خصوصاً اہل حدیث میں تعصب پیدا کرنا چاہتے ہیں۔
(احیاء المیت ص ۳۶)

## (۲) علامہ وحید الزمان کی شہادت

غیر مقلدوں کا گروہ جو اپنے تئیں اہلحدیث کہتے ہیں انہوں نے ایسی آزادی اختیار کی ہے کہ مسائل اجماعی کی بھی پرواہ نہیں کرتے نہ سلف صالحین صحابہ اور تابعین کی قرآن کی تفسیر صرف لغت سے اپنی من مانی کر لیتے ہیں حدیث شریف میں جو تفسیر آ چکی ہے اس کو بھی نہیں سنتے۔ (حیات وحید الزمان ص ۱۰۲ بحوالہ لغات الحدیث)

## نصیحت

کاش ایوب صابر کے شیخ الحدیث مولانا سلطان محمود جلالپوری اور استاد محمد رفیق جلالپوری اپنے شاگردوں کو مولانا داؤد غزنوی سابق امیر جماعت کی یہ نصیحتیں یاد دلا دیتے۔ مولانا داؤد غزنوی فرماتے ہیں۔ ''دوسرے لوگوں کی یہ شکایت کہ اہل حدیث حضرات ائمہ اربعہ کی توہین کرتے ہیں بلاوجہ نہیں ہے اور میں دیکھ رہا ہوں کہ ہمارے حلقہ میں عوام اس گمراہی میں مبتلا ہو رہے ہیں اور ائمہ اربعہ کے اقوال کا تذکرہ حقارت کے ساتھ کر جاتے ہیں یہ رجحان سخت گمراہ کن اور خطرناک ہے ہمیں سختی کے ساتھ اس کو روکنے کی کوشش کرنی چاہیے۔ (داؤد غزنوی ص ۸۹)

بنی اسرائیل میں دوسری قسم کے علماء وہ تھے جن کو قرآن پاک نے ربانی فرمایا ہے اور صحیح بخاری ص ۱۶ پر ربانی کا معنی فقیہ لکھا ہے اور قرآن پاک میں حضرت موسیٰ کے ذکر کے بعد فرمایا ہے ﴿وَجَعَلْنَا مِنْهُمْ اَئِمَّةً يَّهْدُوْنَ بِاَمْرِنَا﴾ معلوم ہوا ان میں ائمہ اور فقہاء بھی تھے تو امام ابوحنیفہؒ جو امام اور فقیہ ہیں ان کے لیے یہ آیات لکھنی چاہیے تھیں۔ امام ابوحنیفہؒ نے کبھی یہ نہ فرمایا کہ میں خدا کے حلال کو حرام اور حرام کو حلال کرتا ہوں بلکہ فرمایا القیاس مظھر لا مثبت میں خدا رسول کے وہ احکام جو عوام کے ذہن سے پوشیدہ

اور چھپے ہوئے ہیں صرف ان کو ظاہر کرتا ہوں، نہ پوشیدہ حکم کی تلاش گناہ ہے نہ اس ظاہر شدہ حکم پر عمل گناہ ہے ہم بھی آئمہ مجتہدین کو شارع نہیں بلکہ شارح سمجھتے ہیں وہ واسطہ فی التفہیم اور واسطہ فی البیان ہیں۔ ایوب صاحب نے دو مثالیں دی ہیں ایک یہ کہ اللہ تعالیٰ نے شراب (خمر) کو حرام فرمایا۔ امام ابوحنیفہؒ نے خمر کو حلال کر دیا۔ حنفی اب خدا کی بات نہیں مانتے، امام ابوحنیفہ کی بات مانتے ہیں، حالانکہ امام ابوحنیفہؒ اور تمام احناف کے نزدیک خمر قطعاً حرام ہے اور پیشاب پاخانہ کی طرح نجاست غلیظہ بھی ہے جبکہ غیر مقلدین خمر کو پاک کہتے ہیں۔ ایوب صاحب جھوٹ، بہتان منافق کی نشانی ہے نہ کہ اہل حدیث کی۔ دوسری مثال یہ دی کہ رسول اقدس ﷺ سے پوچھا گیا کہ ضب (گوہ) حرام ہے۔ آپ نے فرمایا نہیں لیکن میں نہیں کھاتا اور امام ابو حنیفہؒ نے فرمایا ضب مکروہ ہے، یہاں بھی ایوب صاحب اگر صحاح ستہ میں سے صرف ابوداؤد شریف ہی دیکھ لیتے تو انہیں معلوم ہو جاتا کہ بعد میں خود حضور ﷺ نے ضب سے منع فرما دیا تھا۔ اب امام صاحبؒ کا علم کامل ہے کہ دونوں باتیں سامنے ہیں اور آخری حدیث پر فتویٰ ہے اور ایوب کا علم ناقص اور خواہ مخواہ ائمہ دین کا منہ چڑا رہا ہے۔ مولانا داؤد غزنوی کی یہ نصیحت یاد فرمالیں انہوں نے مولوی اسحاق کو مخاطب کرتے ہوئے فرمایا تھا ”مولوی اسحاق جماعت اہل حدیث کو حضرت امام ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ کی روحانی بد عالے کر بیٹھ گئی ہے، ہر شخص ابوحنیفہ ابوحنیفہ کہہ رہا ہے کوئی بہت ہی عزت کرتا ہے تو امام ابوحنیفہ کہہ دیتا ہے پھر ان کے بارے میں تحقیق یہ ہے کہ وہ تین حدیثیں جانتے تھے یا زیادہ سے زیادہ گیارہ۔ اگر کوئی بہت بڑا احسان کرے تو وہ انہیں سترہ حدیثوں کا عالم گردانتا ہے جو لوگ اتنے جلیل القدر امام کے بارے میں یہ نقطہ نظر رکھتے ہوں ان میں اتحاد و یک جہتی کیونکر پیدا ہو سکتی ہے“ (داؤد غزنوی ص ۱۳۷)

آپ کے جن علماء نے ہاتھی، خچر، جنگلی بلے اور ہر سمندری جانور خواہ کتا ہو یا سؤر مینڈک ہو یا کچھوا حلال کہا ہے اور گدھ، کوے، چمگادڑ کو حلال کہا ہے بلکہ منی تک کا

کھانا ایک قول میں حلال کہا ہے۔ اس بارے میں کوئی قطعی نصوص آپ پیش کر سکتے ہیں؟ اگر آپ کو حلت کی نصوص نہ ملیں اور آپ اپنے احبار و رھبان کے خلاف ان کو حرام کہیں تو ان کی حرمت کی نصوص تحریر فرمادیں ورنہ بتائیں کہ ان کی حلت و حرمت کن احبار و رہبان سے آپ نے لی ہے، آپ نے ائمہ اربعہ کو احبار و رہبان والی آیت کا مصداق قرار دیا ہے۔ آپ کے بھائی اہل قرآن تمام محدثین، معدلین اور جارحین کو اس آیت کا مصداق قرار دیتے ہیں کیونکہ ان کے سب اصول بھی قیاسی اور ظنی ہیں۔

آپ نے ابن حجر، زرقانی، زیلعی، ابن ہمام رحمہم اللہ وغیرہ بہت سے علماء کے اقوال لکھے ہیں آپ ان کو خدا سمجھتے ہیں یا رسول یا اربابا من دون اللہ آپ نے بہت سے سوال و جواب اپنے قیاسات سے گھڑے ہیں جب کہ آپ کے نزدیک قیاس کار شیطان ہے۔

آپ نے تحقیق تراویح پر قلم اٹھایا۔

۱۔ آپ قرآن پاک سے نہ آٹھ تراویح کا سنت ہونا ثابت کر سکے نہ بیس رکعت تراویح کا منع ہونا۔

۲۔ آپ کسی قولی حدیث سے آٹھ رکعت باجماعت بعد عشاء مسجد میں ختم قرآن کے ساتھ اس کا نہ حکم پیش کر سکے نہ قولی حدیث سے بیس کا منع ثابت کر سکے۔

۳۔ آپ نے جو فعلی حدیث پیش کی نہ اسے صحیح ثابت کر سکے نہ اس پر مواظبت ثابت کر سکے، ہاں اس حدیث پر عمل سے انکار کر دیا جس کو تلقی بالقبول حاصل تھی۔

۴۔ خلفائے راشدین سے نہ آٹھ کی کوئی غیر مضطرب روایت پیش کر سکے نہ مواظبت ثابت کر سکے کہ آٹھ کو سنت خلفاء ہی کہا جاتا ہاں اس کے بالمقابل ان احادیث کے انکار کا گناہ سر پر لیا جن پر امت کا توارث ہے۔

۵۔ ائمہ اربعہ میں سے کسی ایک کی فقہ کے متن سے آٹھ کا سنت اور بیس کا بدعت ہونا ثابت نہ کر سکے۔ ہاں امام مالکؒ کی طرف سے بے سند قول اور ابن ہمامؒ کا

شاذ قول پیش کیا جو آپ کے اصول پر شرک اور ہمارے اصول پر باطل اور خرق اجماع اور حرام ہے۔ (در مختار)

۶۔ بعض امتیوں کے اقوال وہ بھی شاذ اور غیر متعلق پیش کر کے اپنے مشرک ہونیکا ثبوت دیا۔ بعض باتیں محض بے سند لکھ کر اپنے اصولوں پر بے دین بنے بعض اپنے قیاسات لکھ کر شیطان بنے۔

۷۔ آپ یہ فرمائیں کہ جو مسائل صراحتاً کتاب وسنت میں نہیں ملتے ہم ان مسائل کو اجتہاد وتقلید میں دائر سمجھتے ہیں کہ مجتہدین اجتہاد کر لیں، غیر مجتہدین تقلید۔ آپ کے نزدیک اجتہاد کرنا شیطان کا کام ہے اور تقلید کرنا مشرک کا۔ آخر آپ کے عوام کے لیے ایسے مسائل میں عمل کرنے کا کون سا راستہ ہے؟ وہ عوام بے چارے دلیل تفصیلی کو سمجھ تو کیا سکیں اس کی تعریف بھی نہیں کر سکتے۔ آپ کے علماء اجتہاد تو کیا کریں گے اجتہاد کی جامع مانع تعریف اور اس کی شرائط بھی ہماری کتابوں سے چوری کیے بغیر نہیں بتا سکتے۔ آپ کے عوام اپنے علماء سے ایسے مسائل پوچھیں، بغیر تفصیلی دلیل جانے تو مشرک بنیں نہ پوچھیں تو ساری عمر جاہل بے عمل رہیں اور جاہل بے عمل ہی مریں، بہرحال اس کا جواب آپ کے ذمہ ہے پیچھے جو سوالات گزرے ان کا جواب بھی آپ کے ذمہ ہے جو نہ آپ نے دیا اور نہ دے سکتے ہیں، میں اپنی اس تحریر کو یہیں ختم کرتا ہوں۔

وما علینا الا البلاغ المبین.

محمد امین صفدر اوکاڑوی

خلافت راشدہ　　یا اللہ مدد　　حق چار یارؓ

اصلی کلمہ اسلام

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ

الکلام الفصیح فی رکعات التراویح

# نماز تراویح
# اور
# مذاہب اہل حدیث


مؤلفہ

حافظ عبدالحق خان بشیر نقشبندی

چیئرمین حق چار یارؓ اکیڈمی گجرات



ناشر

حق چار یارؓ اکیڈمی

مدرسہ حیات النبیؐ، محلہ حیات النبیؐ گجرات

# رکعات تراویح

اور

# مذاہب اہل حدیث

مولف

حافظ عبدالحق خان بشیر نقشبندی

ناشر

حق چار یار اکیڈمی

جامع مسجد حیات النبیؐ، محلہ حیات النبیؐ، گجرات

نام کتاب ............. رکعات تراویح اور مذاہب اہل حدیث

مولف ............. حافظ عبدالحق خان بشیر نقشبندی

ناشر ............. حق چار یارؓ اکیڈمی، محلہ حیات النبیؐ، گجرات

صفحات ۱۵۲

تعداد ............. ۱۱۰۰

طبع اول ............. اکتوبر ۲۰۰۲ء

قیمت ............. ۴۸ روپے

## ملنے کے پتے

مدنی جامع مسجد، چکوال

جامع مسجد امام اعظم ابوحنیفہؒ واٹر سپلائی روڈ سرگودھا

دفتر ماہنامہ حق چار یار، ذیلدار روڈ، اچھرہ، لاہور

مکتبہ صفدریہ، نزد گھنٹہ گھر، گوجرانوالہ

مکہ کتاب گھر، اردو بازار، لاہور

قاری محمد ریاض، مرکزی جامع مسجد شیرانوالہ باغ، گوجرانوالہ

# فہرست عنوانات

## باب دوم: عہد نبویﷺ کی رکعات تراویح

## باب سوم: سنت خلفائے راشدینؓ

## باب چہارم: تعامل خیر القرون

## باب پنجم: رکعات تراویح اور اجماع امت

## باب ششم: اصطلاح تراویح اور تعداد تراویح



## باب ہفتم: سنن التراویح



## باب ہشتم: مذاہب غیر مقلدین

# دیباچہ

بسم اللہ الرحمن الرحیم

**نحمدہ ونصلی ونسلم علی رسولہ الکریم ۔ اما بعد**

برادران اہل سنت والجماعت! یہ ایک ناقابل تردید حقیقت ہے کہ اہل سنت والجماعت کے تمام مکاتب فکر کے نزدیک نماز تراویح ایک مستقل اور مسنون عبادت ہے جو اپنی معروف ہیئت و کیفیت اور اپنے مخصوص نتائج وثمرات کے حوالے سے ایک جداگانہ حیثیت رکھتی ہے کسی مستقل عبادت کو غیر مستقل، عارضی اور وقتی صورت ہرگز نہیں جیسے کہ عصر حاضر کے غیر مقلدین حضرات اسے تہجد کی تبدیل وقتی صورت کے حوالے سے متعارف کرانے کی سرتوڑ کوشش کرتے ہیں۔ فرمان نبوی کی روشنی میں نماز تراویح حصول اجر وثواب اور امید نجات ومغفرت کا ایک نمونی ذریعہ ہے جس کے ادا کرنے والے کے لیے غفر لہ ما تقدم من ذنبہ کی نبوی سند موجود ہے۔

لیکن بدقسمتی سے برصغیر پاک وہند کے اندر جونہی عہد میں فرنگی سامراج کی رسوائے زمانہ پالیسی "لڑاؤ اور حکومت کرو" کے تحت غیر مقلدین کے نومولود فرقے نے حصول برکات کے لیے نماز تراویح کو بھی عنوان کارزار بنا کر تفریق وانتشار کی بھینٹ چڑھا دیا اور رمضان المبارک کے بابرکت وپرعظمت مہینہ میں رکعات تراویح کے نام سے ایسا دنگل کھڑا کر دیا کہ بجائے اس کے کہ اپنے پیدا کردہ سلاسل ہونے کا افسوس جاتا رہا کیونکہ رمضان المبارک میں بھی اس کی تحریک مسلسل روشنی کو قیادت اور کارندے میسر آ گئے۔ یہ ایک مسلمہ اور ناقابل انکار حقیقت ہے کہ برصغیر کے فرنگی اقتدار سے قبل رکعات تراویح کے عنوان پر بحث ومناظرے کے آثار کہیں بھی نظر نہیں آتے۔ تفریق وفساد کی اس بھٹی میں جھونکنے کے لیے سارا ایندھن فرنگی سامراج کا فراہم کردہ ہے یعنی جس مسئلہ پر پوری امت مسلمہ کا اندازہ غیر مبدل

وحدت موجود تھی، اسے بھی متنازعہ بنا کر امت کی وحدت پارہ پارہ کر دی گئی۔انا للہ وانا الیہ راجعون۔

زیر نظر رسالہ ''الکلام الفصیح فی رکعات التراویح'' تقریباً دو سال قبل ترتیب دیا گیا تھا لیکن دیگر مصروفیات کی وجہ سے اس پر نظر ثانی کا موقع نہیں مل رہا تھا۔مناظر اسلام، وکیل احناف حضرت مولانا محمد امین صفدر اوکاڑوی نور اللہ مرقدہ اس کا بے ترتیب ومنتشر مسودہ ملاحظہ فرما چکا تھے اور جلد اس کی اشاعت پر مصر تھے لیکن قانون قدرت کے تحت وہ اس کی اشاعت تک اپنے خالق حقیقی سے جا ملے اور مطبوعہ حالت میں اسے ملاحظہ نہ فرما سکے۔البتہ یہ چیز میرے لیے قابل مسرت واطمینان ہے کہ اس رسالہ کا کثیر حصہ ان کی نظر سے گزر چکا ہے۔خدا تعالیٰ ان کی قبر پر اپنی ان گنت رحمتیں برسائے اور انہیں اپنی جوار رحمت میں جگہ عطا فرمائے۔آمین یا رب العالمین۔

اس رسالہ میں اہل سنت والجماعت کے متواتر ومتوارث نظریہ رکعات تراویح کی ترجمانی کی گئی ہے۔اپنے ناقص علم وفہم کے مطابق ہم نے بھرپور کوشش کی ہے کہ زیر بحث مسئلہ کا کوئی پہلو بھی تشنہ نہ رہے اور ہر پہلو پر مدلل وضروری بحث کر لی جائے۔اس مقصد میں ہم کہاں تک کامیاب ہو سکے ہیں؟ یہ فیصلہ کرنا قارئین کرام کا کام ہے۔بہرحال بشری کمزوریوں کے تحت رونما ہونے والی اغلاط اور کوتاہیوں پر ہم قبل از وقت معذرت خواہ ہیں اور حضور الٰہی میں دعا گو ہیں کہ خدا تعالیٰ اس رسالہ کو جملہ اہل اسلام کی ہدایت ونجات کا ذریعہ بنائے۔آمین یا رب العالمین بجاہ النبی الکریم ﷺ

خاکپائے احناف وننگ اسلاف

عبدالحق خان بشیر

مدرسہ حیات النبیؐ، محلہ حیات النبیؐ، گجرات

## باب اول

# عہد نبوی ﷺ کی جماعت تراویح اور مختلف نقطہ ہائے نظر

اہل سنت والجماعت کے عقائد وافکار کی روشنی میں احکامات شرعیہ کے بنیادی مآخذ صرف قرآن وسنت ہیں اور یہی دستور اسلامی کا ''سپریم لا'' ہیں۔ باقی تمام دلائل شرعیہ جزوی، ذیلی اور ثانوی حیثیت رکھتے ہیں۔ اس اظہار حقیقت کے بعد یہ بھی امر واقعہ ہے کہ ہمارا زیر بحث موضوع (قیام رمضان) قرآنی احکامات سے ہرگز متعلق نہیں بلکہ اس کا تمام تر انحصار سنت نبویؐ اور اس کے ذیلی دلائل (یعنی سنت خلفاء راشدینؓ، تعامل صحابہ کرامؓ اور اجماع امت وغیرہ) پر ہے اس لیے پہلے ہم عہد نبوی کی اس باجماعت نماز کا جائزہ لیں گے جو اس مسئلہ کی اساس وبنیاد ہے۔

### عہد نبوی کی جماعت تراویح

اس بارے میں کتب احادیث کے اندر چار روایات مذکور ہیں۔ آیئے پہلے وہ ملاحظہ فرمالیں۔

(۱) حضرت ابوذر غفاری رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ ہم نے آنحضرت ﷺ کے ساتھ رمضان المبارک کے روزے رکھے۔ پورا مہینہ آپ نے (فرائض کے علاوہ) ہمیں کوئی نماز نہ پڑھائی۔ جب مہینہ ختم ہونے میں سات دن باقی رہ گئے تو آپ نے ہمیں ایک تہائی رات تک نماز پڑھائی۔ اگلی رات ہمیں نماز نہ پڑھائی۔ پانچ دن باقی رہ گئے تو آپ نے ہمیں نصف رات تک نماز پڑھائی۔ اگلی رات پھر نماز نہ پڑھائی۔ تین دن باقی رہ گئے تو آپ نے ہمیں اختتام سحری کے قریب تک نماز پڑھائی۔ پھر اس کے بعد نماز نہ پڑھائی۔ (ابوداؤد ج ا ص ۱۹۵۔ ترمذی ج ا ص ۱۶۶۔ نسائی ج ا ص ۱۸۲۔ ابن ماجہ ص ۹۵)

(۲) حضرت نعمان بن بشیر رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ آنحضرت ﷺ نے ہمیں رمضان

المبارک کی تیئیسویں شب کو تہائی رات تک، پچیسویں شب کو نصف رات تک اور ستائیسویں شب کو اختتام سحری کے قریب تک نماز پڑھائی۔ (نسائی ج ۱ ص ۱۸۲۔ قیام اللیل للمروزیؒ ص ۱۵۴)

(۳) حضرت زید بن ثابت رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ آنحضرت ﷺ نے ماہ رمضان میں مسجد کے اندر کپڑے کا ایک خیمہ بنوایا اور رمضان المبارک میں کئی رات تک اس میں نماز پڑھی حتیٰ کہ لوگ بکثرت جمع ہو کر آپ کی اقتدا میں نماز پڑھنے لگے۔ ایک رات لوگ بکثرت جمع ہوئے مگر آپ اپنے خیمہ سے باہر تشریف نہ لائے۔ لوگوں نے آوازیں بلند کیں اور خیمہ کے دروازہ پر کنکریاں پھینکیں تاکہ آپ باہر نکل کر نماز پڑھائیں۔ آپ غصہ کی حالت میں باہر تشریف لائے اور فرمایا کہ تمہارا یہ عمل جاری رہا تو مجھے خطرہ ہے کہ یہ نماز تم پر کہیں فرض نہ کر دی جائے اور پھر تم اسے قائم نہ رکھ سکو۔ جاؤ اپنے گھروں میں جا کر یہ نماز پڑھو کیونکہ فرائض کے علاوہ تمہاری بہترین نماز وہی ہے جو گھروں میں ادا کی جائے۔ (بخاری ج ۱ ص ۱۰۱۔ مسلم ج ۱ ص ۲۶۶)

(۴) ام المومنین حضرت سیدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ آنحضرت ﷺ نے رمضان کی ایک شب مسجد کے اندر نماز پڑھی اور چند صحابہ کرام علیہم الرضوان نے بھی آپ کی اقتدا میں نماز پڑھی۔ دوسری رات لوگ زیادہ جمع ہوئے اور آپ کی اقتدا میں نماز پڑھی۔ تیسرے یا چوتھے روز لوگ بکثرت جمع ہوئے مگر آپ باہر تشریف نہ لائے۔ صبح کے وقت لوگوں سے فرمایا، تمہارا حال مجھ سے پوشیدہ نہ تھا لیکن مجھے یہ خوف لاحق ہوا کہ کہیں یہ نماز بھی تم پر فرض نہ کر دی جائے اور پھر تم اسے قائم کرنے سے قاصر رہو۔ (بخاری ج ۱ ص ۲۶۹۔ مسلم ج ۱ ص ۲۵۹۔ ابوداؤد ج ۱ ص ۹۵)

یہی وہ باجماعت نماز نبوی ہے جسے قیام رمضان کا نام دیا گیا ہے اور قیام رمضان کی مسنون حیثیت عملی اعتبار سے اسی جماعت کے محور پر گھومتی ہے۔ صحابہ کرام علیہم الرضوان نے آپ کی اقتدا میں یہ نماز پڑھی لیکن ان کے جوش عبادت میں شدت کی وجہ سے شفقت نبوت نے خوف فرضیت کی بنا پر ان کو اس باجماعت نماز سے منع فرما دیا کہ شاید بعد کی امت اسے قائم رکھنے سے قاصر رہے۔

عمل نبوی ﷺ میں عمل صحابہ

روایات صحیحہ اس بات پر دلالت کرتی ہیں کہ آنحضرت ﷺ کے حکم کے مطابق خوف فرضیت کی بنا

پر صحابہ کرامؓ نے اقتداءِ پیغمبرؐ میں تو قیام رمضان باجماعت ترک کر دیا لیکن انفرادی طور پر اور متفرق جماعتوں کی صورت میں اس نماز کا سلسلہ جاری رکھا چنانچہ حضرت عائشہ صدیقہؓ فرماتی ہیں کہ :

کان الناس یصلون فی المسجد فی رمضان اوزاعا یعنی صحابہ کرامؓ ٹولیوں کی صورت میں مسجد کے اندر نماز پڑھتے تھے۔ (ابوداؤد ج ۱ ص ۱۹۵) امام بغویؒ اور علامہ عینیؒ لفظ اوزاع کا معنی متفرق جماعتیں کرتے ہیں۔ (شرح السنۃ ج ۲ ص ۱۱۹۔ عمدۃ القاری ج ۱۱ ص ۱۲۶) اور حافظ ابن حجر عسقلانی فرماتے ہیں کہ وحاصلہ ان بعضھم کان یصلی منفردا وبعضھم یصلی جماعۃ یعنی عہد نبویؐ میں بعض صحابہؓ قیام رمضان انفرادی طور پر ادا کرتے اور بعض جماعت کرا لیتے۔ (فتح الباری ج ۴ ص ۲۵۲)

حضرت ثعلبہ بن مالک القرظی اور حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ :

''ماہ رمضان کی ایک شب آنحضرت ﷺ مسجد میں تشریف لائے۔ کچھ لوگ مسجد کے کونے میں باجماعت نماز پڑھ رہے تھے۔ آپ نے پوچھا، یہ کیا ہے؟ بتایا گیا کہ کچھ لوگوں کو زیادہ قرآن پاک یاد نہیں، اس لیے وہ ابی بن کعبؓ کی اقتدا میں قرآن پاک سن رہے ہیں۔ آپ نے فرمایا، قد احسنوا۔ یا اچھا کر رہے ہیں۔ یا فرمایا، قد اصابوا۔ یہ صحیح کر رہے ہیں۔ ولم یکرہ ذالک لھم اور ان کے اس عمل کو آپ نے ناپسند نہ فرمایا۔'' (معرفۃ السنن والآثار للبیہقی ج ۴ ص ۳۹)

یعنی عہد نبویؐ میں اقتداءِ پیغمبرؐ کی باجماعت نماز کا سلسلہ ختم ہونے کے باوجود قیام رمضان بھی جاری تھا اور صحابہ کرامؓ کے عمل کی صورت میں متفرق جماعتوں کا سلسلہ بھی موجود تھا جو آنحضرت ﷺ کے علم میں تھا اور آپ نے اس سلسلے کو ناپسند نہیں فرمایا جو آپ کی تقریری سنت ہونے کی دلیل ہے البتہ اس کی مسنون صورت متعین نہ ہونے کی وجہ سے بعض صحابہ کرامؓ یہ نماز انفرادی طور پر پڑھ لیتے اور بعض چھوٹی چھوٹی متفرق جماعتیں کرا لیتے۔

**نوٹ:** یہاں یہ حقیقت ذہن نشین رکھنی ضروری ہے کہ صحابہ کرامؓ کی مذکورہ نماز میں رکعات کا ذکر کہیں بھی نہیں ملتا جس سے ظاہر ہوتا ہے کہ ان کی یہ نماز غیر متعین رکعات پر مبنی تھی ورنہ یہ بات ناقابل

فہم اور نا قابل تسلیم ہے کہ جماعت صحابہؓ کی کثیر تعداد ایک نماز کو مستقل طور پر ادا کرنے اور اس نماز کی مسنون متعین رکعات ان کے حوالے سے منقول و مذکور نہ ہوں اور پھر بخاری و مسلم کے حوالے سے حضرت زید بن ثابتؓ کی روایت میں گزر چکا ہے کہ صحابہ کرامؓ نے آنحضرت ﷺ کے خیمہ سے باہر تشریف نہ لانے پر آوازیں بلند کیں۔ اس سے معلوم ہوتا ہے کہ یہ واقعہ سورۂ حجرات کی ان آیات کے نزول سے قبل کا ہے جن میں حضور علیہ الصلوۃ والسلام کے سامنے اپنی آواز بلند کرنے اور آپ کو حجرہ کے باہر سے آوازیں دینے کو اعمال ضائع ہونے کا ذریعہ قرار دیا گیا ہے اور حبط اعمال کی یہ آیات قبیلہ بنو تمیم کے وفد کی آمد پر نازل ہوئیں جب انہوں نے حضور علیہ الصلوۃ والسلام کو حجرہ کے باہر کھڑے ہو کر آوازیں دینی شروع کیں اور یہ وفد محرم الحرام ۹ ہجری میں خدمت نبوی میں حاضر ہوا۔ (سیرت المصطفیٰ ج ۳ ص ۴۷۔ سیرت ابن ہشام ج ۲ ص ۶۸۵) جبکہ ۸ ہجری کا رمضان حضور علیہ السلام کا فتح مکہ کی مہم میں صرف ہوا اور ۱۱ ہجری کے ربیع الاول میں آپ نے سفر آخرت اختیار کیا۔ اس اعتبار سے اگر حضرت زید بن ثابتؓ کا واقعہ قیام رمضان ۷ ہجری میں بھی تسلیم کیا جائے تو بھی اس کے بعد صحابہ کرامؓ نے عہد نبوی کے تین رمضان گزارے ہیں۔ کس قدر حیرت کی بات ہے کہ اگر قیام رمضان کی رکعات متعین ہیں تو ہر سال پورے شوق و اہتمام کے ساتھ ادا کرنے کے باوجود صحابہ کرامؓ سے ان کی متعین رکعات کا کوئی ثبوت نہیں ملتا؟

## مختلف نقطہ ہائے نظر

سب سے پہلے زیر بحث مسئلے سے متعلق ان نقطہ ہائے نظر کا جائزہ لینا ضروری ہے جو قیام رمضان کے بارے میں اب تک سامنے آ چکے ہیں اور ہمارے ناقص مطالعہ کے مطابق وہ تین ہیں:

**پہلا نقطہ نظر**: اس بارے میں پہلا نقطہ نظر جمہور اہل سنت والجماعت کا ہے جو قیام رمضان کو ایک مسنون اور مستقل عبادت قرار دیتے ہیں۔ کسی مستقل عبادت کی ثانوی یا غیر مستقل صورت تسلیم نہیں کرتے۔ زیر نظر رسالہ میں بحمد اللہ تعالیٰ اسی نقطہ نظر کی وضاحت و ترجمانی کی گئی ہے۔

**دوسرا نقطہ نظر**: اس بارے میں دوسرا نقطہ نظر عصر حاضر کے بعض غیر مقلدین کا ہے جو قیام رمضان کی مسنون حیثیت کو تو تسلیم کرتے ہیں (اگرچہ ان میں سے بعض اسے بدعت

وضلالت بھی قرار دیتے ہیں۔ اس کی تفصیلات آخری باب میں ملاحظہ فرمایئے) لیکن اس کی مستقل حیثیت تسلیم کرنے پر آمادہ نہیں یعنی نہ تو وہ روافض کی طرح اس کی مشروعیت سے انکاری ہیں اور نہ اہل سنت کی طرح اس کی مستقل حیثیت کے اقراری بلکہ ان دونوں کے درمیان اپنا ایک جداگانہ مسلک رکھتے ہیں کہ قیام رمضان اور تہجد ایک ہی نماز کے دو نام ہیں۔ چنانچہ

مشہور غیر مقلد عالم مولانا محمد اسماعیل سلفیؒ فرماتے ہیں کہ

''بعض لوگ تراویح اور تہجد کو الگ الگ دو نمازیں سمجھتے ہیں۔ یہ غلط ہے۔ اس کی کوئی دلیل حدیث سے نہیں ملتی۔'' (رسول اکرم کی نماز ص ۹۸)

ایک اور غیر مقلد محقق حکیم محمد صادق سیالکوٹی فرماتے ہیں کہ

''حضورﷺ جو تہجد اور وتر غیر رمضان میں نیند سے اٹھ کر پڑھتے تھے، رمضان میں وہی تہجد اور وتر تراویح کے نام سے نیند سے قبل بعد عشا پڑھ لیتے تھے۔'' (صلوۃ الرسول ص ۳۸۰)

حالانکہ تراویح بعد کی اصطلاح ہے۔ آنحضرتﷺ نے تراویح کے نام سے کبھی کوئی نماز نہیں پڑھی۔

**تیسرا نقطہ نظر:** اس بارے میں تیسرا نقطہ نظر روافض کا ہے جو باجماعت قیام رمضان کو بدعت وضلالت قرار دیتے ہیں چنانچہ روافض کی مستند کتب میں یہ صراحت موجود ہے کہ

''اے لوگو، رمضان کی راتوں میں نوافل کی جماعت اور اس کے لیے اجتماع بدعت ہے، گناہ ہے اور ہر بدعت گمراہی ہے اور ہر گمراہی جہنم کی طرف لے جانے والی ہے۔'' (من لایحضرہ الفقیہ ج ۲ ص ۸۸)

عصر حاضر کے منکرین حدیث بھی اسی تیسرے نقطہ نظر کے موید ہیں چنانچہ ان کے پیشوا مولوی عبد اللہ چکڑالوی (جو پہلے غیر مقلد تھے، بعد میں ترقی کر کے منکر حدیث بن گئے) نے ایک رسالہ ''البیان الصریح لاثبات کراہۃ التراویح'' کے نام سے تحریر کیا جس میں قیام رمضان کو بدعت وضلالت ثابت کرنے کی مذموم کوشش کی گئی۔

## قادیانیت، رافضیت اور غیر مقلدیت کی فکری وحدت

اپنے اپنے مخصوص عقائد ونظریات کے اعتبار سے قادیانیت، رافضیت اور غیر مقلدیت تینوں الگ الگ مکاتب فکر ہیں لیکن اہل سنت والجماعت بالخصوص احناف کے خلاف متعدد مقامات پر ان

تینوں کے درمیان بعض مسائل میں فکری وحدت و یک جہتی پائی جاتی ہے۔ انہی میں سے ایک فکر تہجد وتراویح کو ایک نماز قرار دینے کی ہے۔ روافض بھی تہجد وتراویح کو غیر مقلدین کی طرح ایک ہی نماز قرار دے کر اس کی گیارہ رکعات مانتے ہیں چنانچہ ان کی مستند کتب میں لکھا ہے کہ :

''عبداللہ بن سنان نے امام جعفر صادق سے قیام رمضان کے بارے میں سوال کیا تو انہوں نے فرمایا کہ وہ سنت فجر اور وتر سمیت تیرہ رکعتیں ہیں۔'' (من لایحضرہ الفقیہ ج ۲ ص ۸۹)

اور روافض کے عصر حاضر کے امام آیت اللہ الخمینی لکھتے ہیں کہ پہلے آٹھ رکعات نماز تہجد کی نیت سے دو دو رکعت کر کے نماز صبح کی طرح پڑھیں گے، پھر دو رکعت نماز شفع کی نیت سے پھر ایک رکعت نماز وتر کی نیت سے پڑھیں گے۔ (آئین سعادت ص ۱۸۱)

بعینہ یہی نقطہ نظر قادیانیوں کا ہے جو ان کی فقہ حنفی کے خلاف لکھی گئی فقہ احمدیہ ص ۳۸ میں مذکور ہے اور مرزا غلام احمد قادیانی کے عمل پر تبصرہ کرتے ہوئے مرزا بشیر احمد ایم اے لکھتے ہیں کہ :

''ڈاکٹر میر محمد اسماعیل صاحب نے مجھ سے بیان کیا کہ ۱۸۹۵ء میں مجھے تمام ماہ رمضان قادیان میں گزارنے کا اتفاق ہوا اور میں نے تمام مہینہ حضرت (مرزا قادیانی) صاحب کے پیچھے نماز تہجد یعنی تراویح ادا کی۔ آپ کی یہ عادت تھی کہ وتر اول شب پڑھ لیتے اور نماز تہجد ۸ رکعات آخر شب میں ادا فرماتے۔'' (سیرت المہدی ج ۲ ص ۱۲) گویا

تھیں میری اور رقیب کی راہیں جدا جدا
آخر کو دونوں ہم در جاناں پہ جا ملے

## کیا تہجد اور تراویح ایک ہی نماز ہیں؟

مذکورہ تینوں نقطہ ہائے نظر میں سے اب ہم اس نقطہ نظر پر بحث کریں گے جو دلائل و براہین کی روشنی میں صداقت پر مبنی ہے اور اس کی حقانیت روز روشن کی طرح واضح ہے اور وہ نقطہ نظر جمہور اہل سنت والجماعت کا ہے جو تہجد اور تراویح کو دو الگ الگ اور مستقل نمازیں قرار دیتے ہیں۔ آیئے ان کے دلائل ملاحظہ فرمایئے۔

### پہلی دلیل، تہجد قرآنی مسئلہ ہے

یہ ایک واضح حقیقت ہے کہ قیام رمضان کا تعلق سنت نبوی سے ہے جبکہ تہجد خالص قرآنی مسئلہ

ہے۔سورۂ مزمل کی ابتدائی آیات اور سورۂ بنی اسرائیل کی آیت فتھجد بہ نافلۃ لک اس پر صریح دلیل ہیں جس سے صاف ظاہر ہے کہ یہ دونوں نمازیں الگ الگ ہیں۔

**﴿دوسری دلیل﴾ تہجد کی فرضیت منسوخ ہو چکی تھی**

اوراق گزشتہ میں بصراحت گزر چکا ہے کہ قیام رمضان کا باجماعت سلسلہ خوف فرضیت کی وجہ سے ترک کیا گیا جس سے صاف طور پر معلوم ہوتا ہے کہ وہ نماز تہجد ہرگز نہیں ہو سکتی کیونکہ نماز تہجد مکی زندگی میں کچھ عرصہ تک فرض رہ چکی تھی جس کے بعد اس کی فرضیت منسوخ کر دی گئی لہٰذا دوبارہ اس کی فرضیت کا اندیشہ نہ تھا چنانچہ حضرت عائشہ صدیقہؓ فرماتی ہیں کہ:

''اللہ تعالیٰ نے سورۂ مزمل کی ابتدائی آیات میں قیام لیل فرض فرمایا۔ایک سال تک آنحضرت ﷺ اور صحابہ کرامؓ نے یہ فرض نماز ادا کی۔ایک سال بعد سورہ کا آخری حصہ نازل ہوا جس میں تخفیف کا حکم آیا۔فصار قیام اللیل تطوعا بعد فریضۃ تو قیام لیل کی فرضیت ختم ہوگئی اور وہ نفل ہو گیا۔(مسلم ج ۱ ص ۲۵۶۔ابوداؤد ج ۱ ص ۱۹۰)

مشہور تابعی حضرت سعید بن الجبیرؒ فرماتے ہیں کہ دس برس تک آپ اور صحابہ کرامؓ قیام کرتے رہے۔دس سال بعد سورۂ مزمل کا آخری حصہ نازل ہوا۔(تفسیر مواہب الرحمٰن پارہ ۲۹ ص ۲۵۶)

جمہور ائمہ اہل سنت کے نزدیک ترتیب وحی کے اعتبار سے سورۂ مزمل کی ابتدائی آیات کا نزول تیسرے نمبر پر ہوا۔پہلے سورۂ علق کی پہلی پانچ آیات، پھر سورۂ فاتحہ اور پھر سورۂ مزمل کی ابتدائی آیات نازل ہوئیں۔اس اعتبار سے گویا بعثت نبوی کے فوراً بعد نماز تہجد فرض ہو چکی تھی۔حضرت عائشہ صدیقہؓ کی روایت کے مطابق ایک سال بعد اور دیگر روایت کے مطابق پانچ نمازوں کی فرضیت کے بعد تہجد کی فرضیت منسوخ ہوئی۔مورخ اسلام حضرت مولانا علامہ سید محمد سلیمان ندویؒ فرماتے ہیں کہ:

''حضرت امام شافعیؒ فرماتے ہیں کہ پہلے رات کی نماز دیر تک فرض تھی۔بعدازیں فاقرء وا ما تیسر من القرآن کی آیت سے یہ منسوخ ہو گیا اور صرف تھوڑی رات تک نماز فرض رہ گئی۔اس کے بعد نماز پنج گانہ نے اس حکم کو بھی منسوخ کر دیا۔''(سیرت النبی ج ۲ ص ۶۹ حاشیہ)

گویا فرضیت کے ایک سال بعد وقت تہجد میں تخفیف ہوئی اور نماز پنج گانہ کے بعد مطلقاً اس کی فرضیت ختم کر کے اسے نفل بنا دیا گیا اور پانچ نمازیں واقعہ معراج میں فرض ہوئیں اور یہ واقعہ معراج

بتحقیق جمہور ۱۰ نبوی میں پیش آیا۔ اب قطع نظر اس سے کہ فرضیت تہجد ایک سال بعد منسوخ ہوئی یا دس سال بعد، دوبارہ اس کی فرضیت کا اندیشہ باقی نہ رہا البتہ قیام رمضان کی فرضیت کا خطرہ موجود تھا جو اس کے مستقل نماز ہونے کی واضح دلیل ہے۔

### ایک غلط فہمی کا ازالہ

ممکن ہے بعض غیر مقلدین یہ دعویٰ کریں کہ تہجد کی دوبارہ فرضیت کا خدشہ صحابہ کرامؓ کے جوش عبادت کی وجہ سے تھا لیکن ان کا یہ دعویٰ بایں وجہ نا قابل تسلیم ہوگا کہ صحابہ کرامؓ کے جوش عبادت کی یہ کیفیت نئی نہ تھی بلکہ مکی زندگی میں وہ اس کیفیت سے پوری طرح گزر چکے تھے چنانچہ:

حضرت عبداللہ بن عباسؓ فرماتے ہیں کہ جب یا ایہا المزمل کا نزول ہوا تو لوگ قیام رمضان کی طرح قیام کرتے تھے۔ (مصنف ابن ابی شیبہ) بلکہ حضرت جابرؓ تو فرماتے ہیں کہ رات کو تہجد میں کھڑا ہونا ہم پر ضروری کر دیا گیا تھا۔ ہم نے یہاں تک عبادت کی کہ ہمارے پاؤں متورم ہو گئے۔ اس کے بعد اللہ تعالیٰ نے رخصت اتاری۔ (الترغیب والترہیب ج ۱ ص ۴۱)

گویا ان کے قیام لیل میں بھی قیام رمضان کی پوری کیفیت آشکارا تھی اور وہ جوش عبادت کے شدید مراحل اور روحانی لذتوں سے پوری طرح آشنا تھے اس لیے اس کی ازسرنو فرضیت کا کوئی اندیشہ نہ تھا البتہ ۲ ہجری میں جب رمضان المبارک کے روزے فرض ہوئے تو قیام رمضان کے سلسلے میں صحابہ کرامؓ کے اندر شدت پیدا ہونے لگی اس لیے آنحضرت ﷺ کو اس جدید عبادت کی فرضیت کا اندیشہ پیدا ہوگیا۔

### تیسری دلیل: نماز تہجد پیغمبر پر فرض تھی

جمہور ائمہ اہل سنت کے نزدیک نماز تہجد کی فرضیت امت پر تو ساقط ہو چکی تھی لیکن آنحضرت ﷺ پر بدستور باقی تھی جیسا کہ تفسیر مدارک التنزیل ج ۳ ص ۱۸۳ اور تفسیرات احمدیہ لملا جیونؒ ص ۶۰۵ وغیرہ میں اس کی صراحت موجود ہے۔ امام ابو نصر مروزیؒ اپنی قیام اللیل میں امام ابو اسحاقؒ، امام مجاہدؒ، امام حسن بصریؒ اور امام ابو امامہؓ کا یہ قول نقل کرتے ہیں کہ لا تکون نافلۃ اللیل الا للنبی ﷺ یعنی رات کی نماز صرف حضور علیہ السلام پر فرض تھی۔ (ص ۳۲) اور غیر مقلدین کے سردار اہل حدیث مولانا ثناء اللہ امرتسریؒ فرماتے ہیں کہ:

''(اے پیغمبر ﷺ) رات کے ایک حصے میں نیند سے اٹھ کر قرآن کے ساتھ نماز تہجد پڑھا کر یعنی نماز تہجد میں بھی قرآن ہی پڑھا کر چونکہ تو امت کے لیے ایک نمونہ اور نقشہ ہے۔ تیری اطاعت ان پر واجب ہے۔ اس لیے کوئی یہ نہ سمجھے کہ تہجد کی نماز کا حکم تجھ کو جو ہوا، تو سب امت پر تہجد کی نماز فرض ہوگئی۔ نہیں بلکہ یہ حکم تیرے حق میں اوروں سے زیادہ ہے۔ تیرے پر فرض ہے، اوروں پر فرض نہیں۔'' (تفسیر ثنائی ج ۲ ص ۲۱۰)

شاید اسی لیے حضرت عائشہ صدیقہؓ فرماتی ہیں کہ:

''اگر نیند یا کسی تکلیف کی وجہ سے آنحضرت ﷺ کی نماز تہجد رہ جاتی تو آپ دن کے وقت اس کی قضا کرتے اور بارہ رکعات ادا فرماتے'' (نسائی ج ۱ ص ۱۸۲۔ ترمذی ج ۱ ص ۱۰۰)

## اب غیر مقلدین سے ہمارا سوال یہ ہے کہ:

(۱) اگر نماز تہجد واقعی آپ پر فرض تھی تو قرآن پاک کی اصطلاحی نماز گیارہ ماہ اپنے اصل نام (یعنی تہجد) سے اور بارہویں مہینہ کسی دوسرے نام (یعنی قیام رمضان) سے کیونکر متعارف ہوسکتی ہے؟ کیا قرآن وسنت میں اس کی کوئی اور نظیر موجود ہے؟

(۲) اور اگر نماز تہجد آپ پر فرض نہ تھی تو اس پر آپ کی مواظبت کی وجہ سے یہ سنت موکدہ کیوں نہیں؟ حالانکہ اہل سنت کے ہاں یہ مسلمہ قاعدہ موجود ہے کہ

جو امور فقط آنحضرت ﷺ کے واسطے خاص تھے (مثلاً ایک وقت میں چار سے زائد شادیاں، اور نیند کا ناقض وضو نہ ہونا وغیرہ) ان کو چھوڑ کر باقی امور میں دیکھنا چاہیے کہ اگر وہ آپ پر فرض تھا اور امت پر صریح فرض نہیں کیا گیا تو وہ امت پر مستحب ہوتا ہے۔ اگر نہ کریں تو ملامت بھی نہ ہوگی۔ اور اگر وہ آپ پر نفل تھا جس کو برابر مداومت سے ادا کیا تو وہ امت کے واسطے موکدہ سنت ہے۔ نہ کریں تو ملامت کے قابل ہے۔ (تفسیر مواہب الرحمٰن پارہ ۲۹ ص ۲۵۴) اور علامہ ابن عابدین شامی الحنفیؒ فرماتے ہیں کہ تہجد کے سنت یا مستحب ہونے میں اختلاف کیا گیا ہے کیونکہ فرامین پیغمبر ﷺ سے اس کا مستحب ہونا ظاہر ہوتا ہے اور آپ کی عملی مواظبت اس کے سنت ہونے کا ثبوت فراہم کرتی ہے اس لیے کہ جب کسی نفل عبادت پر آپ کی مواظبت ثابت ہوجائے تو وہ امت کے لیے سنت ہوجاتی ہے اسی لیے جو لوگ تہجد کو آپ کے حق میں فرض نہیں

مانتے، وہ اسے امت کے لیے سنت قرار دیتے ہیں اور جو لوگ اسے آپ کے لیے فرض مانتے ہیں، وہ اسے امت کے لیے مستحب قرار دیتے ہیں۔ (درمختار ج ۲ ص ۲۴) حضرت مولانا قاضی ثناء اللہ پانی پتی الحنفیؒ فرماتے ہیں کہ میرے نزدیک آپ پر بھی تہجد کی فرضیت منسوخ ہو چکی لہٰذا وہ آپ کے لیے بھی نفل ہے اور آپ کی مواظبت کی وجہ سے امت پر سنت موکدہ ہے۔ (تفسیر مظہری ج ۵ ص ۴۶۸)

غیر مقلدین پر لازم ہے کہ وہ اس بات کی وضاحت کریں کہ قیام رمضان اگر تہجد ہی کا دوسرا نام ہے تو پھر مواظبت کی وجہ سے وہ تہجد وتراویح کو سنت مؤکدہ کیوں تسلیم نہیں کرتے؟ تفصیلات آئندہ اوراق میں ملاحظہ فرمائیں۔

بلیغ اشارہ

گزشتہ اوراق میں گزر چکا ہے کہ آنحضرت ﷺ سے کسی عذر کی بنا پر اگر رات کو تہجد کی نماز رہ جاتی تو وہ دن کو بارہ رکعات ادا فرماتے۔ ہمارے ناقص فہم کے مطابق اس میں یہ بلیغ اشارہ موجود ہے کہ تہجد کی اصل رکعات بارہ ہیں۔ (جیسا کہ آئندہ اوراق میں آپ ملاحظہ فرمائیں گے کہ آپ نے بارہ سے زائد رکعات تہجد ادا نہیں کیں البتہ اس سے کم چار تک بھی آپ نے ادا فرمائی ہیں) لیکن صحت وحالات کی مناسبت سے آپ کو اس میں کمی کا اختیار دیا گیا البتہ قضا ہونے کی صورت میں آپ پوری بارہ رکعات ادا فرماتے۔ واللہ اعلم بالصواب۔ غیر مقلدین کو اس پہلو پر غور کرنا چاہیے کہ قضا ہونے کی صورت میں بہرصورت بارہ رکعات ادا کرنا آٹھ رکعات کے یقینی ہونے کی صاف نفی کرتا ہے۔

• چوتھی دلیل، تہجد کا وقت بعد النوم ہے

احادیث صحیحہ کی روشنی میں تہجد کا وقت سو کر اٹھنے کے بعد ہے اور تراویح کا وقت نماز عشا کے بعد کا اور یہی جمہور اہل سنت کا نظریہ ہے چنانچہ:

حضرت عائشہ صدیقہؓ فرماتی ہیں کہ ینام اولہ ویقوم آخرہ یعنی آنحضرت ﷺ اول شب نیند فرماتے اور آخر شب تہجد پڑھتے۔ (بخاری ج ۱ ص ۱۵۴) حضرت ابن عباسؓ فرماتے ہیں کہ **والتهجد بعد النوم** (تفسیر ابن عباسؓ ص ۱۸۱) حضرت شاہ ولی اللہ الحنفی دہلویؒ فرماتے ہیں کہ تہجد کی سنتوں میں سے کہ نیند سے بیدار ہو کر ذکر کرے، مسواک کرے، وضو کرے اور گیارہ یا

تیرہ رکعات پڑھے۔ (حجۃ اللہ البالغہ ج ۲ ص ۵۰۱) بعض غیر مقلدین کا بھی یہی فتویٰ ہے کہ تراویح کا وقت عشا کی نماز کے بعد اول رات کا ہے اور تہجد کا آخر رات کا۔ (فتاویٰ علماء حدیث ج ۶ ص ۲۵۱)

سوال یہ ہے کہ جب دونوں نمازوں کے مسنون اوقات ہی الگ الگ ہیں تو دونوں کی شرعی حیثیت جدا جدا کیوں نہ ہوگی؟

## «پانچویں دلیل» دونوں کے ابواب جدا جدا ہیں

ائمہ محدثین نے کتب احادیث کے اندر تہجد اور قیام رمضان کے ابواب جدا جدا قائم کیے ہیں جو ان کے الگ الگ نمازیں ہونے کی دلیل ہیں۔ مثلاً

بخاری ج ۱ ص ۱۵۱ میں تہجد اور ص ۲۶۹ میں قیام رمضان، مسلم ج ۱ ص ۲۵۳ میں صلوٰۃ اللیل اور ص ۲۵۹ میں قیام رمضان، ابوداؤد ج ۱ ص ۱۸۵ میں تہجد اور ص ۱۹۴ میں قیام رمضان، ترمذی ج ۱ ص ۹۹ میں تہجد اور ص ۲۵۹ میں قیام رمضان، نسائی ج ۱ ص ۱۸۱ میں تہجد اور ص ۱۸۲ میں قیام رمضان، ابن ماجہ ص ۹۴ میں تہجد اور ص ۹۵ میں قیام رمضان، موطا امام مالک ص ۹۵ میں قیام رمضان اور ص ۹۹ میں تہجد، مشکوٰۃ ج ۱ ص ۱۰۵ میں تہجد اور ص ۱۱۴ میں قیام رمضان، موطا امام محمد ص ۱۱۷ میں تہجد اور ص ۱۳۸ میں قیام رمضان، قیام اللیل مروزی ص ۱۵ میں تہجد اور ص ۱۵۱ میں قیام رمضان، بلوغ المرام ص ۸۳ میں صلوٰۃ التطوع اور ص ۱۵۲ میں قیام رمضان، ریاض الصالحین ص ۵۱۲ میں تہجد اور ص ۵۱۹ میں قیام رمضان کے ابواب قائم کیے گئے ہیں۔

اگر ائمہ حدیث کے نزدیک یہ ایک ہی نماز ہوتی تو وہ ہرگز ان کے الگ الگ ابواب قائم نہ کرتے اور حقیقت یہ ہے کہ غیر مقلدین بھی تہجد و تراویح کو حقیقتاً دو ہی نمازیں سمجھتے ہیں کیونکہ اپنی کتب میں بھی وہ ان دونوں کے الگ الگ باب قائم کرتے ہیں مثلاً نواب نور الحسن خان غیر مقلد نے عرف الجادی میں اور مولانا محمد اسماعیل سلفیؒ نے ''رسول اکرم کی نماز'' میں دونوں کے الگ الگ باب قائم کیے ہیں۔

## «چھٹی دلیل» فرامین پیغمبر ﷺ

اگر آنحضرت ﷺ کے فرامین وارشادات کی روشنی میں بھی دیکھا جائے تو قیام رمضان کا مستقل نماز ہونا صاف معلوم ہوتا ہے چنانچہ:

فرمان نبویؐ ہے کہ کتب اللہ علیکم صیامہ وسننت لکم قیامہ (ابن ماجہ ص ۹۵۔ نسائی ج ۱ ص ۱۳۹) اس حدیث کی شرح میں امام کرمانیؒ فرماتے ہیں کہ وسننت لکم قیامہ کا فرمان نبوی قیام رمضان کی سنیت پر دلالت کرتا ہے اور اس سے بالا جماع تراویح مراد ہے۔ (اعلاء السنن ج ۷ ص ۵۷) دوسرے مقام پر آنحضرت ﷺ نے فرمایا: من صام رمضان وقام رمضان ایمانا واحتسابا غفر له ما تقدم من ذنبه یعنی جس نے ایمان اور فکر صالح کے ساتھ رمضان کا قیام کیا اور رمضان کے روزے رکھے اس کے گزشتہ گناہ معاف کر دیے گئے۔
(بخاری ج ۱ ص ۲۶۹۔ مسلم ج ۱ ص ۲۵۹)

یہ دونوں احادیث مبارکہ صاف اعلان کر رہی ہیں کہ آنحضرت ﷺ کے نزدیک روزے اور قیام دونوں رمضان کی مخصوص عبادات ہیں۔ پہلی من جانب اللہ فرض اور دوسری من جانب رسول سنت ہے۔ چونکہ نماز تہجد تو ترغیب پیغمبرؐ کی بنا پر صحابہ کرامؓ پہلے ہی ادا کر رہے تھے اس لیے اسے کسی نئے عنوان سے مسنون کرنے کی ضرورت نہ تھی۔ اسے اسی عنوان سے رمضان کے اضافی ثواب کے ساتھ متعارف کرایا جا سکتا تھا جیسے فرض نمازوں اور دیگر عبادات میں رمضان المبارک کے اضافی ثواب کی روایات بکثرت موجود ہیں۔ نیز نماز تہجد کی نسبت جب قرآن پاک کے اندر خدا تعالیٰ کی طرف موجود ہے تو پھر صرف رمضان کے حوالے سے آنحضرت ﷺ کو اس کی نسبت اپنی طرف کرنے کی کیا ضرورت تھی؟

**ساتویں دلیل، سیرت رسول ﷺ**

فرامین پیغمبرؐ کے بعد اسوۂ رسول ﷺ کی روشنی میں بھی ہمیں اس حقیقت کا جائزہ لینا ہے کہ کیا واقعی آپ کی رمضان اور غیر رمضان کی نماز ایک تھی یا رمضان کے اندر اس میں کوئی کمی بیشی رونما ہوتی تھی؟ چنانچہ حضرت عائشہ صدیقہؓ فرماتی ہیں کہ:

جب ماہ رمضان آتا تو تغیر لونہ آپ کا رنگ متغیر ہو جاتا۔ وکثرت صلوته اور آپ کی نماز میں اضافہ ہو جاتا۔ (شعب الایمان للبیہقی ج ۳ ص ۳۱۰) یجتهد فی العشر الاواخر ما لا یجتهد فی غیره۔ بقیہ ایام کی نسبت آخری عشرے میں آپ عبادت کے اندر زیادہ کوشش فرماتے۔ (مسلم ج ۱ ص ۳۷۲)

یعنی غیر رمضان کی نسبت رمضان المبارک کے اندر آپ کی عبادت میں کثرت پیدا ہو جاتی اور

اسی کثرت صلوٰۃ کا نام زبان نبویؐ میں قیام رمضان اور اصطلاح شریعت میں تراویح ہے چنانچہ

حضرت شاہ عبدالعزیز محدث دہلوی الحنفیؒ فرماتے ہیں کہ آپ رمضان میں دوسرے مہینوں کی نسبت زیادہ نماز پڑھتے باعتبار رکعت کے بھی اور باعتبار خشوع کے بھی۔ (فتاویٰ عزیزی ص ۴۵۰) اور نواب صدیق حسن خان غیر مقلدؒ فرماتے ہیں کہ احادیث صحیحہ میں (رمضان کی اضافی) رکعات کی تعیین نہیں آئی البتہ حدیث ما لا یجتھد فی غیرہ سے معلوم ہوتا ہے کہ ان عددھا کان کثیرا یعنی رکعات کی تعداد بکثرت تھی۔ (الانتقاد الرجیح ص ۶۱)

نواب صاحب اس جگہ تین چیزوں کا برملا اعتراف فرمار ہے ہیں:

(۱) قیام رمضان مستقل نماز ہے۔ یہی وجہ ہے کہ وہ تہجد وتراویح الگ الگ پڑھتے تھے۔ حوالہ آگے اپنے مقام پر آئے گا ان شاء اللہ۔ (۲) احادیث صحیحہ سے قیام رمضان کی رکعات ثابت نہیں۔ (۳) البتہ رکعات کی تعداد بکثرت تھی۔

اب غیر مقلدین سے ہمارا سوال یہ ہے کہ اگر حدیث عائشہ صدیقہؓ (یزید فی رمضان و لا فی غیرہ) کو تہجد وتراویح دونوں پر محمول کیا جائے تو کثرت صلوتہ اور ما لا یجتھد فی غیرہ کی روایات عائشہؓ کا مطلب ومفہوم کیا ہوگا؟ کیونکہ بظاہر دونوں دوام پر دلالت کرتی ہیں۔ پہلی حدیث کا مطلب ہے کہ آپ رمضان وغیر رمضان میں ہمیشہ گیارہ رکعات پڑھتے تھے، ان میں اضافہ نہ فرماتے۔ اور دوسری احادیث کا مطلب یہ ہے کہ رمضان کے اندر آپ کی نماز میں ہمیشہ کثرت پیدا ہو جاتی تھی۔ کیا غیر مقلدین ان روایات میں تطبیق پیدا کرسکیں گے؟ جہاں تک ہمارا تعلق ہے تو ہمارے موقف کے مطابق پہلی حدیث عائشہؓ رمضان وغیر رمضان کی نماز تہجد پر دلالت کرتی ہے اور دوسری روایات عائشہؓ قیام رمضان کی مستقل حیثیت پر لہٰذا دونوں الگ الگ اور مستقل نمازیں ٹھہریں۔

نکتہ عجیبہ

کثرت کا اطلاق یوں تو ایک عدد کی زیادتی پر بھی ہو جاتا ہے لیکن عرفاً اس کا اطلاق تقریباً دوگنا چیز پر ہوتا ہے۔ اس پہلو سے اگر دیکھا جائے تو آپ کے قیام اللیل کا معمول رات کے آخری تہائی حصہ میں تھا جس میں آپ عموماً گیارہ رکعات ادا فرماتے۔ چونکہ رمضان المبارک میں آپ کا معمول شب بیداری کا تھا اس لیے ایک تہائی کی گیارہ رکعات کے حساب سے تین تہائیوں کی تینتیس رکعات بنتی

ہیں۔ تین وتر الگ کر کے فی تہائی دس رکعات رہ جاتی ہیں۔ اس اعتبار سے غالباً آپ کی ترتیب اس طرح ہوگی کہ پہلی دو تہائیوں میں بیس رکعات قیام رمضان اور آخری تہائی میں معمول کے تہجد کبھی گیارہ اور کبھی تیرہ ادا فرماتے۔ نواب صدیق حسن خان کا جملہ ان عددھا کان کثیر ۹ بھی بظاہر اسی پر دلالت کرتا ہے۔ واللہ اعلم بالصواب

*دسویں دلیل، عہد نبوی کا اقدام*

روایات صحیحہ اس بات پر دلالت کرتی ہیں کہ عہد نبویؐ میں بھی تہجد و تراویح کو الگ الگ اور مستقل نمازیں تسلیم کرنے کا واضح تصور موجود تھا۔ چنانچہ حضرت عکرمہؓ فرماتے ہیں کہ

> عہد نبوی میں ایک بار ہلال رمضان نظر نہ آیا تو فارادوا ان لا یصوموا و لا یقوموا۔ روزہ نہ رکھنے اور قیام نہ کرنے کا فیصلہ کر لیا گیا۔ اچانک وادی حرہ سے ایک اعرابی نے حاضر خدمت ہو کر چاند دیکھنے کی شہادت دی چنانچہ اس کے ایمان و اعتقاد کی تصدیق کرنے کے بعد آنحضرت ﷺ کے حکم پر حضرت بلالؓ نے اعلان کیا: ان یصوموا و ان یقوموا۔ لوگو روزہ بھی رکھو اور قیام بھی کرو۔ (دار قطنی ج ۲ ص ۱۵۹)

یہ روایت بھی شہادت دیتی ہے کہ صیام رمضان کی طرح قیام رمضان بھی ہلال رمضان کے ساتھ مشروط ہے ورنہ آپ چاند نظر نہ آنے کی بنا پر قیام رمضان سے منع نہ فرماتے اور طلوع چاند کی اطلاع پر قیام رمضان کا اعلان نہ فرماتے۔ ممکن ہے غیر مقلدین حضرات اس روایت پر یہ اعتراض کریں کہ امام دار قطنی اس روایت کے آخر میں فرماتے ہیں کہ ولم یقل فیہ ویقوموا غیر حماد یعنی اس روایت میں یقوموا کے الفاظ حماد کے علاوہ کسی سے منقول نہیں گویا یہ حماد کی زیادت ہے لیکن غیر مقلدین کا یہ اعتراض بایں وجہ نا قابل قبول ہوگا کہ حماد بن سلمہ باتفاق محدثین ثقہ راوی ہے اور ثقہ راوی کی زیادت باتفاق محدثین مقبول و معتبر ہے۔

*گیارہویں دلیل، صحابی کا عمل*

مشہور صحابی رسول حضرت عقبہ بن عامرؓ (جو ہجرت رسول کے وقت مسلمان ہو کر دس سال خدمت رسول میں رہے اور ۵۸ ہجری میں وفات پائی) کے بارے میں امام محمد بن نصر مروزیؒ فرماتے ہیں کہ:

> لم یکن عقبة بن عامر اذا رای الھلال رمضان یقوم تلک اللیلة حتی یصوم

یوما ثم یقوم بعد ذالک یعنی حضرت عقبہ بن عامرؓ ہلال رمضان کو دیکھ کر اسی رات قیام رمضان نہ کرتے بلکہ دوسرے دن روزہ رکھنے کے بعد رات کو قیام کرتے۔ (قیام اللیل ص ۱۵۶)

ممکن ہے وہ صوم کی فرضیت اور قیام کی سنیت کا لحاظ کرتے ہوئے فرض کو سنت پر مقدم کرتے ہیں جیسا کہ علامہ احمد بن علی المقریزیؒ (التوفی ۸۴۵ھ) اسی روایت کے حاشیے میں فرماتے ہیں کہ:

کانہ رضی اللہ عنہ لم یقم اول لیلۃ حذرا من تاخیر ما ھو احق و آکد وھو الصوم لافتراضہ وتقدیم ما ھو دونہ وھو القیام فقدم زمانا ما ھو اقدم رتبۃ و آخر ما ھو الآخر یعنی وہ اس خیال سے روزہ کو قیام پر مقدم کرتے کہ روزہ فرض ہونے کے اعتبار سے مقدم ہے اور قیام فرض نہ ہونے کے اعتبار سے موخر۔ (قیام اللیل ص ۲۱۸ مطبوعہ اہل حدیث اکادمی فیصل آباد)

قطع نظر اس سے کہ قیام کو صوم سے موخر کرنے کی علت کیا تھی؟ یہ حقیقت واضح ہے کہ حضرت عقبہ بن عامرؓ جیسا جلیل القدر صحابی قیام رمضان کو رمضان ہی کی عبادت جانتا تھا۔

**•دسویں دلیل• دوسرے صحابی کا عمل**

تہجد وتراویح کو الگ الگ نماز سمجھنے کی بنا پر صحابہ کرامؓ دونوں کو الگ الگ ہی ادا فرماتے تھے۔ چنانچہ حضرت قیس بن طلقؒ تابعی فرماتے ہیں کہ:

ہمارے والد طلق بن علیؓ (صحابی) ماہ رمضان میں ایک روز ہمارے گھر تشریف لائے۔ آپ نے روزہ افطار کیا اور رات کو ہمیں وتر سمیت نماز پڑھائی۔ پھر اپنی مسجد میں تشریف لے گئے اور اپنے ساتھیوں کو نماز پڑھائی لیکن وتروں کے لیے کسی اور کو آگے کر دیا اور فرمایا، میں نے آنحضرت ﷺ سے سنا کہ ایک رات میں دو دفعہ وتر نہیں۔ (ابوداؤد ج ۱ ص ۲۰۳)

اس روایت سے صاف ظاہر ہے کہ حضرت طلق بن علیؓ نے اول شب گھر کے اندر تراویح پڑھائی اور آخر شب مسجد کے اندر تہجد پڑھائی اور وتر تراویح کے ساتھ ادا فرمائے۔ ان کے اس عمل سے معلوم ہو گیا کہ وہ بھی تہجد اور تراویح کو الگ الگ نماز ہی سمجھتے تھے اور الگ الگ ہی ادا کرتے تھے۔

**ایک مغالطہ اور اس کا جواب**

عام طور پر غیر مقلدین یہ غلط فہمی پیدا کرنے کی کوشش کرتے ہیں کہ عہد نبویؐ میں ایام ثلاثہ کی

باجماعت نماز کے علاوہ آپ کا کوئی اور نماز پڑھنا ثابت نہیں لیکن ان سے ہمارا سوال یہ ہے کہ۔

(۱) جس عمل کے بارے میں آنحضرت ﷺ کی مداومت ثابت ہو چکی ہو، کیا اس کے لیے ہر روز کے عمل کا علیحدہ ثبوت تلاش کرنا صحیح اور ممکن بھی ہے؟..... (۲) ایام ثلاثہ میں اگر باجماعت نماز کے علاوہ کسی اور نماز کا ذکر موجود نہیں تو کیا یہ عدم ذکر عدم وجود پر دلیل بن سکتا ہے؟.....

(۳) ایام ثلاثہ کی پہلی شب میں آپ ایک تہائی رات تک اور دوسری شب میں نصف رات تک باجماعت نماز سے فارغ ہو چکے تھے۔ ان دونوں راتوں کے بقیہ حصے آپ نے کیسے گزارے؟ نیند میں یا عبادت میں؟ اگر عبادت میں گزارے تو وہ عبادت کون سی تھی؟ اگر وہ عبادت نماز تھی (جیسا کہ رات کی عبادت آپ کی نماز ہی ہوتی تھی) تو غیر مقلدین کا دعویٰ باطل اور اگر کوئی اور عبادت تھی تو احادیث صحیحہ سے اس کا ثبوت دیا جائے۔..... (۴) باقی رہی بات تیسری شب کی کہ اس میں باجماعت نماز اختتام سحری کے قریب ختم ہوئی۔ کسی اور نماز کے پڑھنے کا وقت ہی نہیں بچا ہوگا تو اس پر ہمارا سوال یہ ہے کہ احادیث صحیحہ کی روشنی میں اختتام جماعت اور اختتام سحری کے درمیانی وقت کی تعیین بتائی جائے تاکہ فیصلہ کیا جا سکے کہ اس مین نماز تہجد ادا کی جا سکتی ہے یا نہیں؟ پھر اس کی وضاحت بھی ضروری ہے کہ اس درمیانی وقت میں آپ نے سحری کھائی یا نماز پڑھی؟ اور یہ بھی ممکن ہے کہ قلت وقت کی بنا پر نماز تہجد رہ گئی ہو جو آپ نے حسب معمول دن کو قضا کر لی ہو۔

غرضیکہ اگر اس کی تحقیق قیاس ہی کی بنیاد پر کرنی ہے تو قیاس غالب یہ کہتا ہے کہ آپ نے نماز تہجد ضرور ادا کی ہوگی جیسا کہ بعض غیر مقلدین بھی اس حقیقت کا اعتراف کرنے پر مجبور ہیں۔ (تفصیلات آخری باب میں ملاحظہ فرمایئے) جہاں تک ہمارے موقف کا تعلق ہے تو قطب الارشاد حضرت مولانا رشید احمد گنگوہی الحنفی فرماتے ہیں کہ:

''جناب رسول اللہ ﷺ کے فعل سے صراحتاً یہ ثابت نہیں ہوتا کہ جب آپ نے اول رات میں تین روز تراویح پڑھی تو اخیر وقت میں تہجد پڑھا یا نہیں؟ مگر فعل بعض صحابہؓ سے اس کا نشان ملتا ہے۔ اس حدیث (جو قیس بن طلقؓ کے حوالے سے اوپر گزر چکی ہے۔ بشیر) سے معلوم ہوا کہ دونوں وقت میں نماز پڑھی گئی اور صحابہ کرامؓ اتباع رسول اللہ میں نہایت سرگرم تھے سو معلوم ہوا کہ رسول اللہ ﷺ نے دوسرے وقت میں تہجد پڑھا ہوگا۔'' (فتاویٰ رشیدیہ ص ۳۶۱)

غور فرمایئے کہ ہمارا استدلال قول محض پر نہیں بلکہ عمل صحابی پر ہے۔

**• گیارھویں دلیل: امام بخاری کا عمل**

غیر مقلدین حضرات حدیث حضرت عائشہؓ (یزید فی رمضان ولا فی غیرہ) کے حوالے سے یہ دھوکہ دیتے ہیں کہ امام بخاری چونکہ اس حدیث کو تہجد کے باب میں لائے ہیں اس لئے ان کے نزدیک بھی تہجد و تراویح ایک ہی نماز ہے حالانکہ امام بخاری اس حدیث کو تہجد کے باب میں بھی لائے ہیں اور قیام رمضان کے باب میں بھی جو اس بات کی صریح دلیل ہے کہ وہ اس کو رمضان و غیر رمضان دونوں میں تہجد پر ہی محمول کرتے ہیں اور اس پر ان کا اپنا عمل دلیل ہے۔ چنانچہ ان کے حالات میں لکھا ہے کہ:

"رمضان کی پہلی رات ہوتی تو امام بخاری اپنے اصحاب کو نماز پڑھاتے، نماز کی ہر رکعت میں بیس آیات پڑھتے یہاں تک کہ (اول شب کی نماز میں مہینے کے اندر) ایک قرآن پاک ختم کرتے۔ پھر سحری کے وقت تیرہ رکعات نماز (تہجد) پڑھتے اور اس میں ایک قرآن تین راتوں میں مکمل کرتے۔ (ھدی الساری لحافظ ابن حجرؒ ص ۴۹۲۔ تیسیر الباری نواب وحید الزمان غیر مقلد ج اص ۴۹۔ نصرت الباری لمولوی عبدالستار امام غرباء اہل حدیث ص ۴۳)

امام بخاریؒ کے اس عمل سے دو باتیں صاف ظاہر ہو جاتی ہیں۔ پہلی یہ کہ امام بخاری حدیث عائشہ صدیقہؓ سے تہجد و تراویح کو ایک ہی نماز ہرگز مراد نہیں لیتے ورنہ خود ان کا اپنا عمل اس کے خلاف نہ ہوتا۔ دوسری یہ کہ وہ حدیث عائشہ صدیقہؓ (احدی عشرۃ رکعۃ) کو رکعات تہجد کے لئے بھی تعیین کی دلیل نہیں بناتے ورنہ وہ خود اس کے خلاف عمل کرتے ہوئے بارہ رکعات تہجد ادا نہ کرتے۔

**• بارھویں دلیل: رکعات تہجد مقرر نہیں**

اگلے باب میں ہم اس پر ان شاء اللہ العزیز تفصیلی بحث کریں گے کہ فریقین (اہل سنت والجماعت اور غیر مقلدین) اس بات پر متفق ہیں کہ رکعات تہجد متعین نہیں جبکہ رکعات تراویح کی تعیین (بیس یا آٹھ) پر دونوں فریق متفق ہیں جو دونوں نمازوں کے الگ الگ ہونے کی واضح دلیل ہے۔

**• تیرھویں دلیل: کیفیت تہجد متعین نہیں**

اگلے باب میں ہم ان شاء اللہ العزیز اس پر بھی بحث کریں گے کہ فریقین اس بات پر بھی متفق ہیں

کہ رکعات تہجد کی طرح کیفیت تہجد بھی متعین نہیں جبکہ تراویح کی کیفیت فریقین کے نزدیک متعین ہے یعنی دو دو رکعت کر کے ادا کرنا جو اس کے مستقل اور تہجد سے الگ نماز ہونے کی دلیل ہے۔

• چودھویں دلیل • اسلاف کے اقوال و عمل

امام بخاریؒ کا عمل بیان ہو چکا ہے کہ وہ تہجد اور تراویح الگ الگ پڑھتے تھے۔ امام مالک بن انسؒ کے بارے میں امام ابن الحاجؒ فرماتے ہیں کہ :

امام مالکؒ نے فرمایا جبکہ آپ لوگوں کے ساتھ مسجد میں نماز پڑھتے، کہ امام وتر پڑھاتا ہے تو میں نکل آتا ہوں، وتر ان کے ساتھ نہیں پڑھتا۔ پس امام مالکؒ اس بارے میں نمونہ ہیں کہ (تراویح کے بعد) وتر نہ پڑھے بلکہ اپنے گھر میں نفل (تہجد) پڑھنے کے بعد وتر پڑھے۔ میرے آقا ابو محمدؒ مسجد میں با جماعت تراویح کے بعد وتر پڑھتے اور گھر آ کر جتنی توفیق ہوتی نفل (تہجد) پڑھتے اور دوبارہ وتر نہ پڑھتے۔ اور فرماتے تھے کہ میرے شیخ ابو الحسنؒ زیات بھی ایسا ہی کرتے تھے۔

(المدخل لابن الحاج ج ۲ ص ۲۹۹ بحوالہ حدیث اور اہل حدیث ص ۶۸۲)

گویا اسلاف امت کے درمیان یہاں تک اختلاف واقع ہوا کہ وتر نماز تراویح کے ساتھ پڑھنے افضل ہیں یا نماز تہجد کے ساتھ؟؟ اگر وہ دونوں کو الگ الگ نمازیں نہ مانتے تو یہ اختلاف بھی واقع نہ ہوتا چنانچہ

فقہ حنبلی کی مستند کتاب ''مقنع'' میں بہ صراحت مذکور ہے کہ ''رمضان میں بیس رکعات نماز تراویح باجماعت پڑھنے کے بعد وتر بھی باجماعت ادا کرے۔ **فان کان لہ تہجد جعل الوتر بعدہ** لیکن اگر اس نے تہجد پڑھنے ہیں تو پھر وتر تہجد کے بعد پڑھے۔ (ج ۱ ص ۱۷۴) حضرت شیخ عبدالقادر جیلانی حنبلیؒ فرماتے ہیں کہ تراویح کے بعد باجماعت نوافل مکروہ ہیں کیونکہ امام احمد بن حنبلؒ کے نزدیک تعقب (یعنی جماعت کے بعد جماعت) مکروہ ہے۔ حضرت انسؓ بھی اسے مکروہ جانتے تھے۔ پس تراویح کے بعد سو کر اٹھ کے نوافل و تہجد پڑھے۔ (غنیۃ الطالبین ص ۳۰۴) قطب الارشاد حضرت گنگوہیؒ فرماتے ہیں کہ تراویح تہجد کے غیر ہے۔ تہجد کے پڑھنے سے تراویح ساقط نہیں ہوتی۔ (تذکرۃ الرشید ج ۱ ص ۱۹۵) تہجد و تراویح ہر دو صلوٰۃ جداگانہ ہیں کہ ہر دو کی تشریح اور احکام جدا ہیں۔ (فتاویٰ رشیدیہ ص ۳۵۳)

ان حوالہ جات سے بھی ظاہر ہے کہ فقہاء حنابلہ اور بالخصوص حضرت شیخ عبدالقادر جیلانی کے نزدیک بھی تہجد وتراویح الگ الگ نمازیں ہیں جن کے اپنے اپنے اوقات اور اپنے اپنے احکامات ہیں۔

**پندرھویں دلیل۔ غیر مقلد علماء کے اقوال و عمل**

غیر مقلدین کے اپنے اسلاف میں سے نواب صدیق حسن خانؒ، نواب وحیدالزمان خانؒ، مولانا میاں نذیر حسین دہلویؒ، اور مولانا ثناء اللہ امرتسریؒ جیسے علما بھی تہجد وتراویح کو جدا جدا نمازیں تسلیم کرتے ہیں۔ اس کی تفصیلات آخری باب میں ملاحظہ فرمائیے۔

**ایک غلط فہمی کا ازالہ**

اسلاف دیوبند میں سے حضرت مولانا علامہ محمد انور شاہ کاشمیریؒ کے بارے میں کہا جاتا ہے کہ وہ تہجد وتراویح کو ایک ہی نماز قرار دیتے ہیں حالانکہ یہ بات غلط ہے۔ اس لیے کہ وہ حدیث عائشہؓ سے قیام رمضان کا استدلال کرنے کے باوجود تراویح کی بیس رکعات مسنون قرار دیتے ہیں اور گیارہ رکعات کے قائلین کو بدعتی کہتے ہیں۔ (تفصیلات آئندہ اوراق میں ملاحظہ فرمائیے) چنانچہ شاہ صاحبؒ کے داماد اور شارح بخاریؒ حضرت مولانا سید احمد رضا بجنوریؒ فرماتے ہیں کہ:

میں نے سوال کیا کہ اس حدیث (عائشہؓ) سے تو آٹھ تراویح ثابت ہوتی ہیں تو شاہ صاحبؒ نے فرمایا کہ دیکھنا یہ ہے کہ خلفاء راشدینؓ کی سنت آیا سنت نبی ہے یا نہیں؟.... نبی کے فرمان کے مطابق خلفاء راشدینؓ کے عمل کو دیکھا جائے اور ان کا اتباع لازمی طور پر کیا جائے تاکہ اختلاف رفع ہو جائے..... جب روایات متعارض آ رہی ہیں تو کیوں نہ خلفاء راشدینؓ کے تعامل پر عمل کیا جائے۔'' (ملفوظات محدث کشمیری ص ۳۶۴)

گویا علامہ کاشمیریؒ حدیث عائشہؓ کے علاوہ عہد نبویؐ کے قیام رمضان کی دیگر روایات کو بھی درست اور صحیح مانتے ہیں اسی لیے تو ان میں تعارض تسلیم کرتے ہیں۔ نیز وہ خلفاء راشدینؓ کا عمل بیس تراویح تسلیم کرتے ہیں اور اسی کو حجت مانتے ہیں اور پھر ان کے تہجد وتراویح کو ایک قرار دینے کے موقف کی تائید اسلاف دیوبند میں سے کسی نے بھی نہیں کی۔

**لطیفہ**

غیر مقلدین شاہ صاحبؒ کا یہ حوالہ نقل کر کے بڑے جذباتی انداز میں یہ دعویٰ کرتے ہیں کہ اس

حوالے سے احناف کی کمر ٹوٹ گئی حالانکہ وہ جانتے ہیں کہ احناف فقہ حنفی کے مقلد ہیں، شاہ صاحب کے مقلد نہیں۔ اس لیے ان کی کمر کو الحمدللہ کوئی فکر نہیں کیونکہ ان کے دامن میں شاہ صاحبؒ کے سوا بھی بہت کچھ موجود ہے۔ البتہ غیر مقلدین کو اپنی نرم و نازک کمر کی فکر کرنی چاہیے کیونکہ ان کے دامن تحقیق سے نواب صدیق حسن خانؒ، نواب وحید الزمان خانؒ، مولانا میاں نذیر حسین دہلویؒ اور مولانا ثناء اللہ امرتسریؒ کو نکال دیا جائے تو پیچھے بچتا ہی کیا ہے؟ اس لیے غیر مقلدین کو ہمارا یہ ہمدردانہ مشورہ ہے کہ وہ ہماری مضبوط و محفوظ کمر کی فکر کرنے کے بجائے اپنی بل کھاتی نازک سی کمر کے ٹوٹے ہوئے مہروں کو جوڑنے کی کوئی سبیل کریں۔

## کیا وتر اور تہجد ایک ہی نماز کے دو نام ہیں؟

یہاں ہم اس غلط فہمی کا ازالہ کر دینا بھی ضروری خیال کرتے ہیں کہ جس طرح تہجد اور تراویح دو الگ الگ نمازیں ہیں اسی طرح وتر اور تہجد بھی دو الگ الگ نمازیں ہیں۔ جمہور اہل سنت والجماعت کے نزدیک وتر ایک مستقل نماز ہے جو نماز عشا سے بھی الگ ہے اور نماز تہجد سے بھی جدا یعنی نہ وہ نماز عشا کا حصہ ہے اور نہ نماز تہجد کا۔ اس کا وقت نماز عشا کے بعد سے لے کر طلوع فجر تک ہے البتہ آنحضرت ﷺ چونکہ اکثر و بیشتر اسے نماز تہجد کے آخر میں ادا فرماتے تھے اور امت کو بھی یہ ترغیب دیتے تھے کہ اجعلوا آخر صلوتکم باللیل وترا۔ اپنے قیام لیل کو وتر بناؤ یعنی وتر تہجد کے آخر میں ادا کرو۔ (مسلم ج ا ص ۲۵۷) اس لیے کتب احادیث کے اندر نماز تہجد کو صلوٰۃ الوتر بھی کہا گیا ہے حالانکہ نماز وتر نماز تہجد کا حصہ ہرگز نہیں۔ آیئے اس کے دلائل ملاحظہ فرمایئے۔

**دلیل اول :** آنحضرت ﷺ نے اکثر و بیشتر نماز وتر نماز تہجد کے ساتھ ادا کی ہے لیکن بسا اوقات نماز تہجد کے علاوہ بھی ادا فرماتے تھے۔ چنانچہ

> حضرت عائشہ صدیقہؓ فرماتی ہیں کہ اوتر رسول اللہ ﷺ من اول اللیل و اوسطہ و آخرہ یعنی آنحضرت ﷺ نے نماز وتر کبھی اول شب ادا فرمائی، کبھی وسط شب اور کبھی آخر شب میں۔ (مسلم ج ا ص ۲۵۵۔ ابوداؤد ج ا ص ۲۰۳۔ ترمذی ج ا ص ۱۰۳) دوسرے مقام پر حضرت عائشہؓ فرماتی ہیں کہ من کل اللیل قد اوتر رسول اللہ ﷺ یعنی آپ نے رات کے ہر حصے میں وتر پڑھے۔ (بخاری ج ا ص ۱۳۶۔ مسلم ج ا ص ۲۵۵) اسی لیے حضور علیہ الصلوٰۃ

والسلام نے فرمایا:الوتر ھی بین صلوۃ العشاء الی طلوع الفجر ۔ وتر کا وقت عشا کے بعد سے طلوع فجر تک ہے۔ (ابن ماجہ ص ۸۳)

اس سے صاف ظاہر ہے کہ آپ نماز وتر کو مستقل اور علیحدہ نماز قرار دیتے تھے۔

دلیل دوم: آنحضرت ﷺ نماز وتر کی ایسی ترغیب دیتے تھے جو نماز تہجد کی نہیں دیتے تھے۔ چنانچہ ایک روایت میں آپ نے تین بار فرمایا:الوتر حق فمن لم یوتر فلیس منا۔ وتر حق ہیں، جو وتر نہیں پڑھتا وہ ہم میں سے نہیں۔ (ابوداؤد ج ۱ ص ۲۰۱) ایک اور روایت میں آپ نے فرمایا: ان اللہ وتر یحب الوتر فاوتروا یا اھل القرآن ۔ اے قرآن کو ماننے والو، اللہ وتر ہے اور وہ وتر کو پسند کرتا ہے پس تم وتر پڑھا کرو۔ (ابوداؤد ج ۱ ص ۲۰۰۔ ترمذی ج ۱ ص ۱۰۳۔ ابن ماجہ ص ۸۲) ایک اور روایت میں فرمایا کہ من نام عن الوتر او نسیہ فلیصل اذا ذکرہ اذا استیقظ ۔ اگر نیند یا نسیان کی وجہ سے کسی کے وتر رہ جائیں تو وہ یاد آنے پر یا بیدار ہونے پر ادا کرے۔ (ترمذی ج ۱ ص ۱۰۶۔ ابن ماجہ ص ۸۴) یہی وجہ ہے کہ حضرت عائشہ صدیقہؓ فرماتی ہیں کہ کان النبی ﷺ من اللیل فاذا اوتر قال قومی فاوتری یا عائشۃ . جب آنحضرت ﷺ نماز تہجد سے فارغ ہو کر نماز وتر پڑھنے لگتے تو مجھے جگاتے اور فرماتے، عائشہ اٹھو وتر پڑھو۔ (بخاری ج ۱ ص ۱۳۶۔ مسلم ج ۱ ص ۲۵۵) ان روایات سے بھی صاف ظاہر ہے کہ وتر، تہجد سے الگ ایک مستقل نماز ہے۔

دلیل سوم: آنحضرت ﷺ نے امت کو وتر نماز تہجد کے ساتھ ادا کرنے کی ترغیب ضرور دی لیکن ساتھ یہ بھی فرمایا کہ من خاف ان لا یقوم آخرہ ولیوتر اولہ ومن طمع ان یقوم آخرہ فلیوتر آخر اللیل . جسے اندیشہ ہو کہ سحری کے وقت نہ اٹھ سکے گا وہ اول شب وتر پڑھ کر سوئے اور جسے امید ہو کہ وہ سحری کے وقت بیدار ہو سکے گا پس وہ وتر آخر رات میں پڑھے۔ (مسلم ج ۱ ص ۲۵۸۔ ترمذی ج ۱ ص ۱۰۳۔ ابن ماجہ ص ۸۴) یہ روایت بھی دلیل ہے اس بات کی کہ وتر ایک مستقل نماز ہے۔

دلیل چہارم: آنحضرت ﷺ نے بعض صحابہؓ کو حکم اور بعض کو وصیت فرمائی کہ وتر رات کو سونے سے پہلے پڑھو چنانچہ حضرت ابوہریرہؓ فرماتے ہیں کہ اوصانی خلیلی بثلاث : صیام ثلاثۃ ایام من کل شھر ورکعتی الضحی وان اوتر قبل ان انام. میرے خلیل آنحضرت ﷺ

نے مجھے وصیت کی تین چیزوں کی: ہر ماہ تین روزے رکھنے کی، چاشت کی دو رکعتیں پڑھنے کی اور سونے سے قبل وتر پڑھنے کی۔ (مسلم ج۱ ص۲۵۰۔ نسائی ج۱ ص۱۸۹) بخاری ج۱ ص۱۳۵ میں ہے: اوصانی رسول اللہ ﷺ بالوتر قبل النوم اور ترمذی ج۱ ص۱۰۳ کے الفاظ ہیں: امرنی رسول اللہ ﷺ ان اوتر قبل ان انام۔ اسی طرح مذکورہ تین چیزوں کی وصیت کی روایت حضرت ابو الدرداءؓ سے ابوداؤد ج۱ ص۲۰۳ میں بھی مذکور ہے بلکہ بعض روایات میں تو آپ نے وتر پڑھے بغیر سونے سے منع فرمایا جیسا کہ حضرت علی المرتضیٰؓ فرماتے ہیں کہ نہانی ان انام الا علی وتر۔ مجھے حضور علیہ الصلوۃ والسلام نے وتر پڑھے بغیر سونے سے منع فرمایا۔ (قیام اللیل مروزی ص۲۷۱) اس روایت سے بھی ظاہر ہے کہ وتر ایک مستقل نماز ہے۔

دلیل پنجم: آنحضرت ﷺ کی اس تاکید و وصیت کی وجہ سے صحابہ کرامؓ اور دیگر اسلاف امت کا وتر پڑھنے کا معمول مختلف تھا۔ حضرت عبداللہ بن عمرؓ فرماتے ہیں کہ آنحضرت ﷺ نے حضرت ابوبکر صدیقؓ سے پوچھا کہ آپ وتر کس وقت پڑھتے ہیں۔ عرض کیا سونے سے پہلے۔ آپ نے فرمایا آپ احتیاط پر عمل کرتے ہیں۔ پھر حضرت عمر فاروقؓ سے پوچھا تو انہوں نے عرض کیا کہ میں سونے کے بعد سحری کے وقت اٹھ کر پڑھتا ہوں۔ آپ نے فرمایا تم نے عمل قوی اختیار کیا۔ (قیام اللیل ص۲۷۵) حضرت سعید بن المسیبؒ فرماتے ہیں کہ حضرت ابوبکر صدیقؓ تہجد پڑھنے کے بعد وتر اول رات کو پڑھتے تھے اور میں بھی رات کو سونے سے پہلے وتر پڑھ لیتا ہوں۔ (قیام اللیل ص۲۹۰) حضرت فاروقؓ عمل قوی اختیار کرنے کے باوجود فرماتے تھے کہ ان الاکیاس الذین یوترون اول اللیل وان الاقویاء الذین یوترون آخر اللیل وھو افضل۔ عقلمند لوگ اول رات میں اور قوی لوگ آخر رات میں پڑھ سکتے ہیں۔ (ابوداؤد ج۱ ص۲۰۳) حضرت فاروقؓ نے اشعث بن قیسؓ سے فرمایا اے اشعث احفظ عنی شیئا سمعتہ من رسول اللہ ﷺ۔ آنحضرت ﷺ سے سنی ہوئی کچھ چیزیں مجھ سے محفوظ کر لے۔ ان میں سے ایک یہ ہے ولا تنامن الا علی وتر۔ وتر پڑھے بغیر سونا نہیں۔ (قیام اللیل ص۲۷۱) چنانچہ امام شعبیؒ بھی رات وتر پڑھ کر سوتے تھے (ترمذی ج۱ ص۱۰۳) اور امام ترمذیؒ تو فرماتے ہیں: وقد اختار قوم من اھل العلم من اصحاب النبی ﷺ ومن

**بعدھم ان لا ینام الرجل حتی یوتر** کہ صحابہ کرام اور ان کے بعد کے دیگر اہل علم کی ایک جماعت نے یہ موقف اختیار کیا ہے کہ آدمی وتر پڑھے بغیر نہ سوئے۔ (ترمذی ج ا ص ۱۰۳) ان روایات سے صاف طور پر یہ نتیجہ نکلتا ہے کہ وتر ایک مستقل نماز ہے جو تہجد کے ساتھ بھی پڑھی جاسکتی ہے اور رات کو سونے سے پہلے عشا کی نماز کے بعد بھی۔

دلیل ششم: نماز وتر کے بارے میں فقہاء اربعہ کا مستقل فتویٰ موجود ہے۔ چنانچہ علامہ عبدالرحمٰن الجزیریؒ فرماتے ہیں کہ نماز وتر تین ائمہ (امام مالکؒ، امام شافعیؒ اور امام احمد بن حنبلؒ) کے نزدیک سنت موکدہ ہے اور امام ابوحنیفہؒ کے نزدیک واجب ہے۔ (کتاب الفقہ علی المذاہب الاربعۃ ج ا ص ۳۳۵)

دلیل ہفتم: ائمہ محدثینؒ نے اپنی اپنی کتب احادیث میں کتاب الوتر کے نام سے مستقل ابواب قائم کیے ہیں چنانچہ امام محمد بن نصر مروزیؒ نے اس موضوع پر جو مستقل کتاب قیام اللیل کے نام سے تالیف فرمائی ہے، اس میں انہوں نے قیام اللیل، قیام رمضان اور کتاب الوتر کے نام سے الگ الگ ابواب باندھے ہیں جس سے ظاہر ہوتا ہے کہ یہ تینوں الگ الگ اور مستقل نمازیں ہیں۔

## باب دوم

# عہد نبوی ﷺ کی رکعات تراویح

اوراق گزشتہ میں ہم بدلائل قاہرہ ثابت کر چکے ہیں کہ تہجد وتراویح دو الگ الگ نمازیں ہیں اور وتر ان دونوں سے الگ ایک تیسری مستقل نماز ہے۔ اب ہم اس باب میں رکعات تراویح کے لیے فریقین کی طرف سے پیش کی جانے والی روایات کا جائزہ لیں گے جو اصولی طور پر تین ہیں۔ لیجیے ملاحظہ فرمایئے۔

### پہلی روایت، حدیث عائشہ صدیقہ

تہجد وتراویح کو ایک نماز اور اس کی گیارہ رکعات ثابت کرنے کے لیے غیر مقلدین کا سب سے بڑا استدلال حدیث عائشہ صدیقہؓ سے ہے لہٰذا ہم سب سے پہلے اسی کا جائزہ لیں گے کہ کیا یہ حدیث غیر مقلدین کی دلیل بن سکتی ہے؟

> حضرت ابوسلمہ نے حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے پوچھا کہ رمضان المبارک میں آنحضرت ﷺ کی نماز کیسی ہوتی تھی؟ انہوں نے فرمایا، رمضان اور غیر رمضان میں آپ گیارہ رکعات سے زائد نہ پڑھتے تھے۔ پہلے چار رکعت پڑھتے۔ تو ان کے حسن ادائیگی اور طول قیام وسجود کے بارے میں نہ پوچھ۔ پھر چار رکعت اسی طرح پڑھتے، پھر تین رکعت پڑھتے۔ میں نے سوال کیا: اتنام قبل ان توتر؟ یارسول اللہ، کیا آپ وتر پڑھنے سے پہلے سو جاتے ہیں؟ فرمایا، میری آنکھیں سوتی ہیں، دل نہیں سوتا۔ (بخاری ج ا ص ۱۵۴۔ مسلم ج ا ص ۲۵۴۔ ابوداؤد ج ا ص ۱۸۹۔ نسائی ج ا ص ۱۹۱)

ہمارا موقف یہ ہے کہ اس حدیث سے نہ تہجد وتراویح کا ایک ہونا ثابت ہوتا ہے اور نہ حتمی طور پر اس کی گیارہ رکعات ثابت ہوتی ہیں۔ آیئے غیر مقلدین کے دعوے کے جوابات ملاحظہ فرمالیجیے۔

**جواب اول: سیاق کلام:** مذکورہ حدیث عائشہؓ کے سیاق کلام پر اگر غور کیا جائے تو یہ حقیقت نکھر کر سامنے آجاتی ہے کہ یہ روایت صرف تہجد کے متعلق ہے، قیام رمضان سے اسے دور کا واسطہ بھی نہیں۔

**﴿پہلا قرینہ﴾** اس کا پہلا قرینہ سائل کا حضرت عائشہؓ سے سوال ہے اور ان سے اسی نماز کے بارے میں سوال کیا جاسکتا ہے جو ان کے حجرے میں پڑھی گئی۔ مسجد کی نماز کے بارے میں ان سے سوال چہ معنی دارد؟ جبکہ اس وقت ایام ثلاثہ کی باجماعت نماز میں شرکت کرنے والے بے شمار صحابہ کرامؓ موجود تھے۔ گویا سائل حضرت عائشہؓ سے ان کے حجرے کے اندر ادا کی جانے والی نماز کے بارے میں سوال کر رہا ہے کہ وہ کیسی تھی؟ اور صحابہ کرامؓ اسی نماز کے بارے میں حضرت عائشہؓ کو سب سے زیادہ باخبر سمجھتے تھے۔ چنانچہ:

> سعد بن ہشامؒ نے حضرت ابن عباسؓ سے آنحضرت ﷺ کے وتر (یعنی نماز تہجد) کے بارے میں سوال کیا تو انہوں نے فرمایا کیا میں تجھے ایسی ہستی کی خبر نہ دوں جو روئے زمین پر آپ کے وتر کو سب سے زیادہ جاننے والی ہے؟ انہوں نے پوچھا، وہ کون سی ہے؟ فرمایا حضرت عائشہؓ چنانچہ سعد حضرت عائشہؓ کے پاس پہنچے اور ان سے آپ کے وتر کے بارے میں سوال کیا۔ انہوں نے فرمایا، آپ گیارہ رکعات پڑھتے تھے، ضعف آگیا تو نو رکعات پڑھنے لگے۔ (مسلم ج ا ص ۲۵۶ ملخصاً)

اس روایت سے معلوم ہوا کہ صحابہ کرامؓ حضرت عائشہ صدیقہؓ کو حضور علیہ السلام کی نماز تہجد کے بارے میں ہی سب سے زیادہ باخبر جانتے تھے اور اسی کے بارے میں ان سے سوال کرتے تھے، خواہ وہ رمضان کی ہوتی یا غیر رمضان کی؟

**﴿دوسرا قرینہ﴾** اس کا دوسرا قرینہ حضرت عائشہؓ کے جواب میں "یزید فی رمضان و لا فی غیرہ" کے الفاظ ہیں جو اس حقیقت کی واضح دلیل ہیں کہ وہ اسی نماز کا ذکر کر رہی ہیں جو رمضان وغیر رمضان میں ان کے سامنے پڑھی گئی اور سائل کا مقصد سوال بھی یہی ہے کہ رمضان میں اول شب کی نماز کے بعد آخر شب کی نماز حسب معمول رہتی تھی یا اس میں فرق آتا تھا؟ اس کے جواب میں فرمایا، وہ

عموماً گیارہ رکعات ہی رہتی تھیں۔

﴿تیسرا قرینہ﴾ اس کا تیسرا قرینہ حضرت عائشہؓ صدیقہؓ کے جواب میں ''اتنام قبل ان توتر '' کے اضافی جملے ہیں جو بصراحت نماز تہجد پر دلالت کرتے ہیں کیونکہ حضرت عائشہؓ رکعات تو رمضان وغیر رمضان دونوں کی بیان فرما رہی ہیں لیکن کیفیت صرف غیر رمضان کی ذکر کر رہی ہیں کیونکہ رمضان کے بارے میں تو وہ خود فرماتی ہیں کہ ''جب ماہ رمضان آتا تو آپ عبادت کے لیے کمربستہ ہو جاتے اور پورا ماہ رمضان بستر پر تشریف نہ لاتے۔ (شعب الایمان ج۳ ص۳۱۰)

جب رمضان المبارک میں آپ رات کو آرام فرماتے ہی نہ تھے تو اتنام قبل ان توتر کا سوال کیسا؟ معلوم ہوا کہ یہ صرف نماز تہجد کا ذکر ہے جو رمضان وغیر رمضان دونوں میں پڑھی جاتی رہی البتہ کیفیت صرف غیر رمضان کی ذکر کی گئی ہے۔

﴿جواب نمبر۲﴾ چار چار رکعت: مذکورہ حدیث عائشہؓ میں چار چار رکعات پڑھنے کا ذکر ہے جبکہ نماز تراویح بالاتفاق دو دو رکعات کر کے پڑھی جاتی ہے جو اس کے مستقل نماز ہونے کی دلیل ہے۔

﴿جواب نمبر۳﴾ بلا جماعت: اس میں بلا جماعت نماز کا ذکر ہے جبکہ با جماعت نماز کی روایت میں خود حضرت عائشہؓ رکعات کا ذکر نہیں کرتیں (روایت گزر چکی ہے) جو دونوں کے الگ الگ نمازیں ہونے کی دلیل ہے۔

﴿جواب نمبر۴﴾ گھر میں: اس میں گھر کے اندر نماز پڑھنے کا ذکر ہے جبکہ مسجد کی نماز کے بارے میں اپنی روایت کے اندر حضرت عائشہؓ رکعات کا ذکر نہیں کرتیں۔

﴿جواب نمبر۵﴾ کتاب التہجد میں: یہ حدیث اکثر محدثین نے اپنی کتب کے اندر کتاب التہجد میں نقل کی ہے جبکہ حضرت عائشہؓ کی با جماعت نماز والی روایت قیام رمضان کے باب میں لائے ہیں۔

ایک غلط فہمی کا ازالہ: بعض غیر مقلدین یہ دھوکہ دینے کی کوشش کرتے ہیں کہ امام محمد بن حسن الشیبانی الحنفیؒ نے یہ حدیث عائشہؓ قیام رمضان کے باب میں نقل کی ہے جس سے

معلوم ہوتا ہے کہ وہ بھی اس حدیث کو قیام رمضان پر ہی محمول کرتے ہیں حالانکہ یہ سراسر غلط ہے۔

اولاً اس لیے کہ امام محمدؒ امام اعظم ابوحنیفہؒ کے مقلد اور فقہ حنفی کے مجتہد فی المذہب ہیں۔ بے شمار مسائل میں انہوں نے امام اعظم سے اختلاف کیا ہے جو فقہ حنفی کی جملہ کتب میں مذکور ومنقول ہے لیکن اس مسئلے میں ان کا اپنے امام سے اختلاف کسی جگہ مذکور نہیں جو اس بات کی دلیل ہے کہ وہ اس مسئلے میں اپنے امام سے متفق ہیں اور امام اعظم ابوحنیفہؒ تو بیس رکعات نماز تراویح کو مستقل حیثیت سے سنت نبوی مانتے ہیں۔

وثانیاً اس لیے کہ امام محمدؒ نے اپنی موطا میں صلوٰۃ اللیل اور قیام رمضان کے الگ الگ باب قائم کیے ہیں جس سے صاف ظاہر ہے کہ وہ دونوں نمازوں کو الگ الگ تسلیم کرتے ہیں۔

وثالثاً اس لیے کہ انہوں نے حضرت عائشہؓ سے گیارہ رکعات والی دو روایات نقل کی ہیں۔ ایک صلوٰۃ اللیل کے باب میں عروہ بن زبیرؓ سے اور دوسری قیام رمضان کے باب میں ابوسلمہؓ سے۔ اس سے بھی صاف ظاہر ہے کہ وہ گیارہ رکعات کو رمضان وغیر رمضان میں تہجد کے لیے ہی مانتے ہیں۔

ورابعاً اس لیے کہ انہوں نے قیام رمضان کے باب میں حضرت عائشہؓ سے باجماعت قیام رمضان اور حضرت عبدالرحمٰن بن عوفؓ سے ترغیب قیام رمضان بلاعزیمت کی روایات بھی نقل کی ہیں جس سے ظاہر ہے کہ وہ زیر بحث حدیث عائشہؓ کو رمضان میں تہجد ہی کے لیے لائے ہیں۔ یہ قرائن وشواہد اس بات کی صریح دلیل ہیں کہ امام محمد نہ تو تہجد وتراویح کو ایک نماز سمجھتے ہیں اور نہ حدیث عائشہؓ کو تراویح پر محمول کرتے ہیں۔

**جواب ششم۔ رمضان میں کثرت صلوٰۃ:** قیام رمضان کے بارے میں حضرت عائشہ صدیقہؓ سے کثرت صلوتہ اور ما لا یجتھد فی غیرہ کی روایات گزشتہ اوراق میں گزر چکی ہیں۔ جبکہ زیر بحث حدیث عائشہؓ صرف تہجد پر دلالت کرتی ہے۔

**جواب ہفتم۔ حدیث عائشہ کی اضطرابی کیفیت:** اگر مذکورہ حدیث عائشہؓ کو بالفرض تہجد وتراویح پر محمول کر بھی لیا جائے تو بھی اس کی اضطرابی کیفیت کی بنا پر اس سے رکعات وکیفیت کی تعیین ممکن نہیں کیونکہ اس بارے میں حضرت عائشہؓ سے مروی روایات باہم

معارض ومضطرب ہیں۔ان میں قرار موجودنہیں۔(اضطرابی کیفیت سے لغوی معنی مراد ہے،محدثین کا اصطلاحی مفہوم اس سے مراد نہ لیا جائے جو ضعف روایت پر دلالت کرتا ہے)

⭑اضطرابی کیفیت کا پہلا پہلو۔اختلاف رکعات: حضرت عائشہ صدیقہؓ سے مروی مختلف روایات کی روشنی میں رکعات تہجد کی تعیین انتہائی مشکل ودشوار ہے کیونکہ ان سے مروی روایت میں رکعات کا اختلاف واضح طور پر موجود ہے مثلاً

(۱) **تیرہ رکعات:** حضرت عائشہؓ فرماتی ہیں کہ آنحضرت ﷺ **یصلی بالليل ثلاث عشرة ركعة.** رات کو تیرہ رکعات پڑھتے۔ **ثم يصلي اذا سمع النداء بالصبح ركعتين خفيفتين** ۔پھر اذان فجر کے بعد دو ہلکی رکعتیں پڑھتے۔(بخاری ج۱ص۱۵۶۔ابوداؤد ج۱ص۱۸۹۔ ابن ماجہ ص۹۸) تیرہ رکعات تہجد کی روایات حضرت ابن عباسؓ سے نسائی ج۱ص۲۱۴ میں،حضرت سیدہ میمونہؓ سے بخاری ج۱ص۱۳۵ میں اور حضرت زید بن خالد الجہنیؓ سے ابوداؤد ج۱ص۱۹۲ میں بھی منقول ہیں اسی لیے مولانا عبدالرحمٰن مبارکپوریؒ غیر مقلد تحفۃ الاحوذی ج۲ص۳۷ میں،مولانا عبداللہ غازی پوریؒ غیر مقلد فتاوی علمائے حدیث ج۲ص۲۱۱ میں اور مولانا محمد اسماعیل سلفیؒ "رسول اکرم کی نماز" ص ۱۰۱ میں تسلیم کرتے ہیں کہ آنحضرت ﷺ سے سنت فجر کے علاوہ بھی تیرہ رکعت پڑھنا ثابت ہے حتیٰ کہ نواب صدیق حسن خانؒ غیر مقلد تو تہجد بالالتزام بارہ رکعات پڑھتے تھے۔(مآثر صدیقی ج۴ص۶۴)

(۲) **گیارہ رکعات:** حضرت عائشہؓ فرماتی ہیں کہ **كان يصلي من الليل احدى عشرة ركعة** آپ رات کو گیارہ رکعات پڑھتے تھے۔(مسلم ج۱ص۲۵۳۔ترمذی ج۱ص۱۰۰)

(۳) **نو رکعات:** حضرت عائشہؓ فرماتی ہیں کہ **كان يصلي من الليل تسع ركعات.** آپ رات کو نو رکعات پڑھتے تھے۔(نسائی ج۱ص۱۹۳۔ابوداؤد ج۱ص۱۹۱)

(۴) **سات رکعات:** حضرت عائشہؓ فرماتی ہیں کہ **فلما اسن وثقل صلى سبعا.** جب آپ عمر رسیدہ ہو کر گرانی محسوس کرنے لگے تو رات کو سات رکعات پڑھتے۔(نسائی ج۱ص۱۹۲)

مذکورہ روایات عائشہ کے مطابق آپ کے قیام لیل یا بالفاظ غیر مقلدین قیام رمضان کی رکعات

مختلف تھیں تو گیارہ رکعات تراویح کی حتمی تعیین کے لیے حدیث عائشہؓ کیسے دلیل بن سکتی ہے؟

**رکعات تہجد اور اقوال سلف:** مختلف روایات میں رکعات تہجد کے اسی اختلاف کی بنا پر قاضی ابوالفضل عیاض اندلسی المالکیؒ فرماتے ہیں کہ رکعات تہجد کی ایسی کوئی حد مقرر نہیں جس میں کمی بیشی ممکن نہ ہو۔ **ان صلوة الليل من الطاعات التي كلما زاد فيها زاد الاجر** ۔ یہ نفلی عبادت ہے۔ جتنی زیادہ پڑھیں، اتنا ہی زیادہ اجر ہے۔ (نووی حاشیہ مسلم ج۱ص۲۵۳) علامہ عبد الرحمٰن ابن الجوزی الحنبلیؒ فرماتے ہیں کہ آنحضرت ﷺ سے تہجد کی مختلف روایات وارد ہیں، ان میں کوئی تعارض نہیں ۔بعض اوقات آپ کی رکعات کم اور قراءت لمبی ہوتی اور بسا اوقات آپ قراءت مختصر کر کے رکعات بڑھا لیتے ۔ (الوفاء مترجم ص۵۵۴) شیخ الحدیث مولانا محمد زکریا مہاجر مدنی الحنفیؒ فرماتے ہیں کہ نبی کریم ﷺ سے تہجد کی مختلف رکعات نقل کی گئی ہیں جو مختلف اوقات کے اعتبار سے ہیں۔ وقت میں گنجائش زیادہ ہوئی تو زیادہ پڑھ لیں ورنہ کم پڑھ لیں۔کوئی خاص تحدید تہجد کی رکعات میں ایسی نہیں جس سے کم وبیش جائز نہ ہو۔ (خصائل نبوی شرح شمائل ترمذی ص۲۲۰)

**رکعات تہجد اور اقوال غیر مقلدین:** غیر مقلدین کے لیے یہ لمحہ فکریہ ہے کہ ان کے اپنے اسلاف بھی رکعات تہجد کی تعیین نہیں مانتے چنانچہ نواب وحید الزمان خان فرماتے ہیں کہ ہمارے شیخ ابن قیمؒ نے وتر سمیت رکعات تہجد کی آٹھ قسمیں ذکر کی ہیں۔ **وهي كلها كافية مطابقة للسنة** ۔ وہ ساری کفایت کرنے والی اور سنت کے مطابق ہیں۔ (نزل الابرار ج۱ص۱۲۲۔کنز الحقائق ص۳۰) مولانا محمد اسماعیل سلفیؒ فرماتے ہیں کہ حضرت عائشہؓ سے مرفوعاً متعدد احادیث مروی ہیں جن میں رکعات (تہجد) کی تعداد چھ، سات، نو، گیارہ، تیرہ تک مروی ہے۔ وقت اور ہمت کے لحاظ سے جس قدر پڑھ سکے، شرعاً درست ہے۔ (رسول اکرم کی نماز ص۹۶)

مذکورہ روایات، اقوال سلفؒ اور اقوال غیر مقلدین کی روشنی میں تہجد کی تین صورتیں سامنے آتی ہیں۔

**(۱) وقت پر موقوف:** پہلی صورت یہ ہے کہ رکعات تہجد کا انحصار وقت پر تھا۔ اگر وقت زیادہ ملا تو آپ نے رکعات زیادہ پڑھ لیں اور اگر وقت کم ملا تو رکعات کم پڑھ لیں۔ ..... **(۲) کیفیت پر**

موقوف: دوسری صورت یہ ہے کہ رکعات تہجد کا انحصار طبعی کیفیت پر تھا۔ اگر قراءت طویل کرنے کو جی چاہا تو رکعات کم کر دیں اور اگر رکعات زیادہ پڑھنے کو جی چاہا تو قراءت مختصر کر دی۔..... (۳) صحت پر موقوف: تیسری صورت یہ ہے کہ رکعات تہجد کا انحصار صحت پر تھا۔ صحت اچھی تھی تو آپ تیرہ یا گیارہ رکعات ادا فرماتے۔ جسمانی کمزوری کی وجہ سے صحت متاثر ہوئی تو نو یا سات رکعات پر اکتفا کر لیا۔

غیر مقلدین سے سوال: ان تینوں صورتوں کو سامنے رکھ کر غیر مقلدین سے ہمارا سوال یہ ہے کہ کیا واقعی نماز تراویح کا انحصار وقت، طبعی کیفیت اور صحت پر ہے؟ کیا ہر آدمی کو یہ اختیار حاصل ہے کہ قلت وقت یا طبعی کیفیت یا علالت و کمزوری کی بنا پر رکعات تراویح میں تخفیف کر لے؟ اور کیا بڑھاپے اور ضعف کی وجہ سے وہ مستقل چار تراویح پر اکتفا کر سکتا ہے؟ کیونکہ تہجد کی کم از کم مسنون تعداد یہی ہے۔ اور کیا غیر مقلدین ایسا کوئی اشتہار شائع کرنے کا پروگرام رکھتے ہیں جس میں یہ اعلان ہو کہ تراویح کی کم از کم رکعات چار اور زیادہ سے زیادہ بارہ ہیں؟ کیونکہ رکعات کی یہ تعداد حضرت عائشہؓ سے مروی ہے۔ اگر وہ ایسا نہیں کر سکتے اور نہیں کر سکیں گے تو پھر ان کے موقف میں دورنگی کیوں ہے؟

خوب پردہ ہے کہ چلمن سے لگے بیٹھے ہیں
صاف چھپتے بھی نہیں سامنے آتے بھی نہیں

اضطرابی کیفیت کا دوسرا پہلو، اختلاف کیفیت: حدیث عائشہؓ کی اضطرابی کیفیت کا دوسرا پہلو اختلاف کیفیت کا ہے یعنی حضرت عائشہؓ سے مروی روایت میں رکعات کی طرح کیفیت تہجد بھی غیر معین ہے۔ مثلاً

تیرہ رکعات کی مختلف کیفیات: حضرت عائشہؓ سے تیرہ رکعات کی دو کیفیتیں منقول ہیں۔ پہلی دس رکعات اور تین وتر کی۔ اس کے لیے حضرت عائشہؓ سے عشر و ثلاث کے الفاظ منقول ہیں یعنی دس رکعات اور تین وتر۔ (ابوداؤد ج اص ۱۹۳) اور دوسری آٹھ رکعات اور پانچ وتر کی۔ اس کے لیے حضرت عائشہؓ سے منقول ہے کہ آپ تیرہ رکعات پڑھتے۔ ویوتر منھا بخمس۔ ان میں سے پانچ وتر ہوتے۔ (مسلم ج اص ۲۵۴۔ ابوداؤد ج اص ۱۸۹)

گیارہ رکعات کی مختلف کیفیات: حضرت عائشہؓ سے گیارہ رکعات کی چھ

کیفیتیں منقول ہیں:

(۱) حضرت عائشہؓ فرماتی ہیں کہ آپ ایک سلام کے ساتھ آٹھ رکعات اکٹھی پڑھتے، پھر دو رکعات پڑھتے، اور پھر ایک رکعت۔ (نسائی ج ۱ ص ۱۸۲۔ ابوداؤد ج ۱ ص ۱۹۰) (۲) حضرت عائشہؓ فرماتی ہیں کہ آپ آٹھ رکعات پڑھتے ویوتر برکعة اور ایک رکعت وتر پڑھتے۔ ثم یصلی رکعتین وھو جالس پھر بیٹھ کر دو رکعتیں پڑھتے۔ (مسلم ج ۱ ص ۲۵۴۔ نسائی ج ۱ ص ۱۸۷۔ ابوداؤد ج ۱ ص ۱۸۹) (۳) حضرت عائشہؓ فرماتی ہیں کہ جب آپ نو رکعت پڑھتے تو آٹھویں رکعت پر بیٹھتے۔ ولا یسلم ثم یصلی التاسعة ثم یسلم ثم یصلی رکعتین۔ سلام نہ پھیرتے، نویں رکعت پڑھ کر سلام پھیرتے۔ پھر دو رکعت پڑھتے۔ (نسائی ج ۱ ص ۱۹۳) (۴) حضرت عائشہؓ فرماتی ہیں کہ آپ دس رکعات دو دو کر کے پڑھتے ویوتر بواحدة، پھر ایک وتر پڑھتے۔ (مسلم ج ۱ ص ۲۵۴) (۵) حضرت عائشہؓ فرماتی ہیں کہ آپ چھ رکعات دو دو کر کے پڑھتے ویوتر بخمس پھر پانچ وتر پڑھتے۔ (ابوداؤد ج ۱ ص ۱۹۲) (۶) حضرت عائشہؓ فرماتی ہیں کہ آپ آٹھ رکعات چار چار کر کے پڑھتے پھر تین وتر پڑھتے۔ (بخاری ج ۱ ص ۱۵۴۔ مسلم ج ۱ ص ۲۵۴)

**نو رکعات کی مختلف کیفیات** : حضرت عائشہؓ سے نو رکعات کی چار کیفیات منقول ہیں:

(۱) حضرت عائشہؓ فرماتی ہیں ستٍ و ثلاث۔ آپ چھ رکعتیں اور تین وتر پڑھتے۔ (ابوداؤد ج ۱ ص ۱۹۳) (۲) حضرت عائشہؓ فرماتی ہیں کہ آپ چھ رکعت پڑھتے ثم یوتر برکعة ثم یصلی رکعتین وھو جالس۔ پھر ایک وتر پڑھتے اور دو رکعت بیٹھ کر ادا فرماتے۔ (نسائی ج ۱ ص ۱۸۷) (۳) حضرت عائشہؓ فرماتی ہیں کہ آپ سات رکعات پڑھتے لا یقعد الا فی آخرھن۔ صرف آخری رکعت پر قعدہ فرماتے۔ پھر دو رکعت بیٹھ کر پڑھتے۔ (نسائی ج ۱ ص ۱۹۳) اسی کی دوسری کیفیت حضرت عائشہؓ اس طرح بیان فرماتی ہیں کہ آپ چھٹی رکعت پر بیٹھتے، سلام نہ پھیرتے، ساتویں رکعت پڑھ کر سلام پھیرتے۔ (ایضاً ص ۱۹۳) (۴) حضرت عائشہؓ فرماتی ہیں کہ آپ آٹھ رکعات پڑھتے ویوتر بالتاسعة اور ایک وتر پڑھ کر نو رکعت پوری کر لیتے۔ (ابوداؤد ج ۱ ص ۱۹۱)

کیفیات تہجد کے بارے میں ہم نے صرف روایات عائشہؓ پر اکتفا کیا ہے، دیگر صحابہ کرامؓ سے مروی روایات ذکر نہیں کیں۔ ان کی روشنی میں یہ فیصلہ بآسانی کیا جاسکتا ہے کہ یہ صرف نماز تہجد کی مختلف حالتیں ہیں جو تراویح پر ہرگز جاری نہیں ہوسکتیں کیونکہ تراویح کی معین کیفیت (دو دو رکعت اور تین وتر) متواتر ومتوارث ہے۔ کیا غیر مقلدین ایسا ایک اشتہار شائع کرنے کا حوصلہ کریں گے جس میں حضرت عائشہؓ سے مروی تہجد کی مذکورہ کیفیات اور دیگر صحابہ کرامؓ سے مروی کیفیات کے مطابق نماز تراویح ادا کرنے کو سنت قرار دیا جائے؟

**جواب ہشتم۔ اقوال ائمہ امت:** مناسب معلوم ہوتا ہے کہ حدیث عائشہؓ کے بارے میں اقوال سلف بھی پیش کردیے جائیں تاکہ سمجھنے میں مزید آسانی ہوجائے۔ چنانچہ

امام احمد بن حنبلؒ فرماتے ہیں کہ **فی هذا الوان لم يقض فيه شئ**۔ حدیث عائشہؓ کے مختلف رنگ ہیں، ان کی روشنی میں فیصلہ کرنا دشوار ہے۔ (ترمذی ج۱ ص ۱۹۹) امام محمد بن احمد القرطبی فرماتے ہیں کہ روایات عائشہؓ نے اکثر علما کو مشکل میں مبتلا کردیا **حتى نسب بعضهم حديثها الى الاضطراب** یہاں تک کہ بعض محدثین نے اسے مضطرب قرار دے دیا۔ (فتح الباری ج۳ ص۱۶) مولانا محمد زکریاؒ مہاجر مدنی فرماتے ہیں کہ بعض علما نے اس اختلاف کو دیکھ کر یہ کہہ دیا کہ حضرت عائشہؓ کی روایتیں مضطرب یعنی ضعیف ہیں لیکن مضطرب کہنے کی ضرورت نہیں۔ اس میں کیا اشکال کہ گیارہ رکعات، اکثر اوقات اور عام معمول کے اعتبار سے ہوں اور کبھی کبھی آپ نے ان سے کم وبیش بھی پڑھی ہوں۔..... بعض لوگ اس حدیث سے یہ مسئلہ بھی نکالتے ہیں کہ تراویح بھی آٹھ رکعات ہیں حالانکہ اس روایت سے تو تہجد کا صرف آٹھ رکعات ہونا بھی معلوم نہیں ہوتا، چہ جائیکہ تراویح۔ اس حدیث کو تراویح سے کوئی تعلق نہیں۔ (خصائل نبوی ص ۲۲۴) اسی لیے حضرت شاہ ولی اللہ دہلویؒ حجۃ اللہ البالغہ میں، شاہ عبدالعزیز دہلویؒ فتاویٰ عزیزی ص ۴۵۱ میں، علامہ عبدالحیٔ لکھنویؒ مجموعہ فتاویٰ ص ۲۳۸ میں اور مولانا سید امیر علی رام پوریؒ تفسیر مواہب الرحمٰن پارہ ۱۵ ص ۲۱۹ میں فرماتے ہیں کہ حدیث عائشہؓ تہجد کے بارے میں ہے۔ ان ٹھوس اور ناقابل تردید دلائل وبراہین کے باوجود بھی اگر غیر مقلدین حدیث عائشہؓ کو تراویح پر محمول کرنے پر بضد ہوں تو ہٹ دھرمی ایک لاعلاج مرض ہے۔

جہاں میں عام ہے میرے الم کی داستاں لیکن وہ مجھ سے سن نہیں سکتے، میں ان سے کہہ نہیں سکتا

* دوسری روایت، حدیث جابر بن عبد اللہ

تراویح کے لیے دوسری دلیل حدیث جابر بن عبد اللہؓ پیش کی جاتی ہے۔ حضرت جابرؓ سے اس بارے میں تین روایات مروی ہیں۔ دو آٹھ رکعات کی اور ایک بیس رکعات کی۔ ہم تینوں کا مختصر جائزہ لینا چاہیں گے۔

﴿پہلی حدیث جابرؓ﴾: حضرت جابر رضی اللہ تعالی عنہ فرماتے ہیں کہ ماہ رمضان کی ایک رات آپ نے ہمیں آٹھ رکعتیں پڑھائیں۔ اگلی رات ہم دوبارہ جمع ہوئے مگر آپ تشریف نہ لائے۔ صبح کے وقت آپ نے فرمایا: **خشیت ان یکتب علیکم الوتر** میں ڈرا کہ یہ وتر تم پر فرض نہ کر دیا جائے۔ (ابن خزیمہ ج ۲ ص ۱۳۸۔ موارد الظمآن ص ۲۳۰۔ قیام اللیل للمروزی ص ۱۱۴) امام طبرانی فرماتے ہیں کہ **لا یروی عن جابر الا بھذا الاسناد**۔ اس سند کے علاوہ حضرت جابرؓ سے یہ روایت منقول نہیں (المعجم الصغیر ص ۱۰۸) گویا اس روایت کی ایک ہی سند ہے اور وہ انتہائی کمزور ہے۔ اس میں دو راوی ضعیف ہیں:

(۱) اس میں پہلا راوی عیسیٰ بن جاریہ ہے۔ **فیہ لین** اس میں کمزوری ہے۔ (حاشیہ ابن خزیمہ ص ۱۳۸ و تقریب التہذیب ص ۲۷۰) ابن معین اس کے بارے میں فرماتے ہیں **عندہ مناکیر**۔ اس کے پاس منکر روایتیں ہیں۔ امام ابو داؤد فرماتے ہیں وہ منکر الحدیث تھا۔ امام نسائی فرماتے ہیں وہ متروک الحدیث تھا۔ ابن عدی فرماتے ہیں **احادیثہ غیر محفوظۃ** اس کی حدیثیں غیر محفوظ (یعنی منکر و شاذ) ہیں۔ ساجی اور عقیلی اسے ضعفا میں شمار کرتے ہیں۔ (میزان الاعتدال ج ۲ ص ۳۱۱۔ تہذیب التہذیب ج ۸ ص ۲۰۷) علامہ ذہبیؒ نے اس کی منکر روایتوں کی مثال میں یہی روایت پیش کی ہے۔ (میزان ج ۳ ص ۳۱۱) حتیٰ کہ غیر مقلدین کے مکتبہ اثریہ جامع مسجد اہل حدیث سانگلہ ہل نے جو ''قیام اللیل للمروزی'' شائع کی ہے، اس کے ص ۱۱۴ کے حاشیہ پر بھی عیسیٰ بن جاریہ کو ''فیہ لین'' تسلیم کیا گیا ہے۔

(۲) اس میں دوسرا راوی یعقوب قمی ہے۔ امام دارقطنی فرماتے ہیں، **لیس بالقوی**، وہ ثقہ نہیں ہے۔ (میزان الاعتدال ج ۴ ص ۴۵۲) اور امام حافظ ابن کثیر الشافعیؒ فرماتے ہیں: **فیہ تشیع** اس میں

شیعیت تھی۔(البدایہ والنہایہ ج ۸ص ۲۷۵) گویا یہ راوی بھی ضعیف ہے۔

حاصل بحث: مذکورہ بحث کا حاصل یہ ہے کہ:

(۱) حضرت جابرؓ سے یہ روایت نقل کرنے میں عیسیٰ بن جاریہ منفرد ہے جو جمہور ائمہ حدیث کے نزدیک ضعیف وکمزور ہے۔(۲) عیسیٰ بن جاریہ سے یہ روایت لینے میں یعقوب قمی منفرد ہے جیسا کہ امام یحییٰ بن معین فرماتے ہیں کہ **لیس بذالک لا اعلم احدا روی عنه غیر یعقوب۔** میں نہیں جانتا کہ یعقوب کے علاوہ عیسیٰ بن جاریہ سے کسی نے یہ روایت نقل کی ہو۔(میزان الاعتدال ج ۳ص ۳۱۱)امام طبرانی فرماتے ہیں کہ **تفرد به یعقوب وهو ثقة۔** اس روایت میں یعقوب متفرد ہےاور وہ ثقہ ہے۔(المعجم الصغیرص ۱۰۸) یعنی یعقوب قمی بھی نقل روایت میں متفرد ہےاوراس کی ثقاہت متنازع فیہ ہے۔اگر وہ ضعیف ہے(جیسا کہ دارقطنی وابن کثیر کا موقف ہے) تو اس کے ضعف کی وجہ سے یہ روایت نا قابل قبول ٹھہری اور اگر بالفرض وہ ثقہ ہےتو غیر ثقہ راوی (عیسیٰ بن جاریہ) سے نقل روایت میں منفرد ہونے کی بنا پراس کی یہ روایت نا قابل اعتماد ٹھہری کیونکہ ثقہ کا تفرد ثقہ ہی سے قبول کیا جاسکتا ہے۔یہی وجہ ہے کہ حافظ ابن حجرؒ عسقلانی اس روایت کے بارے میں متردد ہیں چنانچہ فرماتے ہیں کہ اس حدیث (یعنی عہد نبوی کی باجماعت تراویح) کے جتنے طرق ہیں، میں نے ان میں سے کسی طریق میں یہ نہیں دیکھا کہ آپ نے ان راتوں میں کتنی رکعتیں پڑھائی تھیں لیکن ابن خزیمہ وابن حبان نے حضرت جابرؓ سے روایت کی ہے کہ آپ نے ان راتوں میں علاوہ وتر کے آٹھ رکعت پڑھائی تھیں۔(فتح الباری ج ۴ص ۲۹۷) حافظ ابن حجرؒ کا یہ تردد صاف ظاہر کرتا ہے کہ وہ بھی حدیث جابرؓ کی صحت پر مطمئن نہیں ہیں۔باقی رہا علامہ ذہبیؒ کا اس روایت کی سند کو **اسناده وسط** قرار دینا (میزان الاعتدال) تو یہ دو وجہ سے محل نظر ہے۔

(۱) علامہ ذہبیؒ نے جب اپنے قائم کردہ اصول کے مطابق میزان ج ۳ص ۳۱۱ میں عیسیٰ بن جاریہ کی منکر روایت کی حیثیت سے یہی روایت پیش کی ہےتو اس کے بعد اسے **اسناده وسط** قرار دینا ان کے اپنے اصول کے منافی ہے۔(۲) امام یحییٰ بن معین، امام ابوداؤد، امام نسائی، اور امام ابن عدی جیسے ائمہ کی عیسیٰ بن جاریہ پر شدید جرح موجود ہے اسی لیے علامہ نیمویؒ فرماتے

ہیں کہ علامہ ذہبیؒ نے تو اسے اسنادہ وسط کہا ہے،بل اسنادہ دون الوسط حالانکہ اس کی سند وسط درجے سے کم ہے۔(التعلیق الحسن ص۲۰۲)

اور پھر اس روایت کو اگر سند سے ہٹ کر متن کے حوالے سے دیکھا جائے تو بھی ناقابل یقین معلوم ہوتی ہے۔

(۱) اس لیے کہ یہ روایت حضرت ابوذر غفاری، حضرت نعمان بن بشیر، حضرت زید بن ثابت، اور حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا وعنہم کی ان روایات کے سراسر منافی ہے جن میں تین دن باجماعت کا ذکر ہے جبکہ اس روایت میں صرف ایک رات کی نماز کا ذکر ہے۔ دوسری رات آپ نماز کے لیے تشریف نہیں لائے۔ (۲) اگر سند کے ضعف اور متن کے فرق کو نظر انداز کر کے بھی جائزہ لیا جائے تو نتیجہ یہی سامنے آتا ہے کہ تین رات کی باجماعت نماز کے اندر رکعات مختلف ہونے کی وجہ سے باقی صحابہ کرامؓ نے رکعات کا ذکر نہیں کیا اور حضرت جابرؓ نے ایک رات کی رکعات بیان کر دیں۔ (شاید وہ پہلی دو راتوں کی نماز میں شریک نہ ہو سکے ہوں جیسا کہ ان کے الفاظ سے ظاہر ہوتا ہے۔ واللہ تعالیٰ اعلم بالصواب) گویا تین راتوں کی متفرق رکعات میں سے آٹھ رکعات صرف ایک رات کی ہیں۔ دوسری راتوں میں ممکن ہے رکعات کی یہ تعداد نہ رہی ہو لیکن بدقسمتی سے غیر مقلدین حضرات اس واضح فرق کو محسوس کرنے کی صلاحیت سے بھی محروم ہیں۔

**دوسری حدیث جابرؓ** حضرت جابرؓ فرماتے ہیں کہ حضرت ابی بن کعب ایک دن آنحضرت ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوئے اور عرض کیا یا رسول اللہ، کان من اللیلۃ شیٔ آج رات ایک عجیب واقعہ پیش آ گیا۔ میرے گھر کی خواتین نے مجھے کہا کہ ہم تیری اقتدا میں نماز کے اندر قرآن پاک سنیں گی۔ میں نے ان کو آٹھ رکعات اور وتر پڑھائے۔ آپ نے یہ سن کر خاموشی اختیار کی گویا کہ اس پر اپنی رضا کا اظہار فرمایا۔ (مسند احمد ج ۵ ص ۱۱۵ ملخصاً) اس روایت میں بھی متعدد کمزوریاں موجود ہیں:

(۱) مسند احمد اور طبرانی کی روایت میں رمضان کا لفظ موجود نہیں۔ ابو یعلی کی روایت میں یعنی رمضان کے الفاظ ہیں جو فہم راوی پر دلالت کرتے ہیں اور قیام اللیل ص۹۲ کی روایت میں رمضان کا

لفظ موجود ہے۔ یعنی اس روایت سے تو سرے سے یہی تعیین نہیں ہوتی کہ یہ واقعہ رمضان کا ہے یا غیر رمضان کا۔ ممکن ہے خواتین خانہ نے نماز تہجد کے اندر قرآن سننے کی خواہش ظاہر کی ہو اور حضرت ابی بن کعبؓ نے انہیں تہجد ہی کی نماز پڑھائی ہو۔...... (۲) حضرت ابی بن کعب خود اسے عجیب واقعہ کی حیثیت سے بیان فرما رہے ہیں جو دلیل ہے کہ ان کے سامنے تعیین رکعات کی نظیر موجود نہ تھی اور آنحضرت ﷺ کی طرف سے بھی چونکہ رکعات متعین نہ تھیں اس لیے آپ نے اسے ناپسند نہ فرمایا۔.... (۳) یہ بھی ممکن ہے کہ آپ کی رضا صرف عورتوں کی امامت کی حد تک ہو کہ عورتوں نے آپ کی اقتدا میں جو نماز پڑھی، اس میں کوئی قباحت نہیں اور رکعات کی طرف آپ نے عدم تعیین کی بنا پر توجہ ہی نہ فرمائی ہو۔..... (۴) لیکن یہ ساری بحثیں اس صورت میں ممکن ہیں کہ یہ روایت سند کے اعتبار سے صحیح ثابت ہو جائے جبکہ سند کے اعتبار سے اس کا ضعف گزشتہ روایت سے بھی بڑھا ہوا ہے۔ کیونکہ اس میں عیسیٰ بن جاریہ اور یعقوب قمی کے علاوہ محمد بن حمید رازی بھی ہے جس کے بارے میں حافظ ابن حجرؒ فرماتے ہیں کہ ضعیف ہے۔ (تقریب التھذیب ص ۲۹۵) ذہبیؒ فرماتے ہیں کہ ضعیف ہے۔ یعقوب بن شیبہ فرماتے ہیں کثیر المناکیر۔ بکثرت منکر روایتیں رکھتا ہے۔ امام بخاریؒ فرماتے ہیں فیه نظر یعنی وہ انتہائی کمزور ہے۔ ابو زرعہؒ فرماتے ہیں کذاب ہے۔ اسحاق فرماتے ہیں اشھد انه کذاب میں گواہی دیتا ہوں کہ وہ کذاب ہے۔ صالح جزرہ فرماتے ہیں ما رایت اجرا علی الله منه۔ میں نے اللہ تعالیٰ پر اس سے زیادہ جری شخص کوئی نہیں دیکھا۔ ہر چیز کے بارے میں حدیث بیان کر دیتا ہے۔ لوگوں کی حدیثیں بدل دیتا ہے۔ ابن خراش فرماتے ہیں کان والله یکذب۔ خدا کی قسم جھوٹا ہے۔ امام نسائیؒ فرماتے ہیں لیس بثقة (میزان الاعتدال ج ۳ ص ۴۹) امام بخاریؒ نے اسے نظر انداز کیا ہے۔ امام بیہقیؒ فرماتے ہیں کہ ابن خزیمہ نے اس کی روایت قبول نہیں کی۔ (تہذیب التھذیب ج ۹ ص ۱۳۱) امام ابن تیمیہؒ فرماتے ہیں کہ اکثر اہل حدیث کے نزدیک ضعیف ہے۔ (الوسیلہ مترجم ص ۱۲۰)

غور فرمایئے کہ اس روایت کے اندر گزشتہ روایت سے بھی زیادہ ضعف موجود ہے لیکن غیر مقلدین صرف ہٹ دھرمی کی بنا پر پھر بھی اس سے استدلال کر رہے ہیں۔

﴿تیسری حدیث جابرؓ﴾ حضرت جابرؓ فرماتے ہیں کہ رمضان کی ایک رات آپ

باہر(مسجد میں)تشریف لائے فصلی الناس اربعة وعشرین رکعة واوتر بثلاثة اورلوگوں کو چوبیس رکعات ( چارفرض اوربیس تراویح ) اورتین وتر پڑھائے۔ ( تاریخ جرجان لابی القاسم حمزہ بن یوسف السہمی ص ۳۱۷)

اس روایت میں بھی محمد بن حمید رازی ہے جس کا ضعف بیان ہو چکا ہے چنانچہ شیخ ناصر الدین الالبانی غیر مقلد اس روایت کے بارے میں فرماتے ہیں کہ یہ روایت ضعیف ہے فان محمد بن حمید وشیخه عمر بن هارون متهمان بالکذب کیونکہ محمد بن حمید رازی اور اس کا استاد عمر بن ہارون دونوں متہم بالکذب ہیں۔(سلسلة الاحادیث الضعیفة والموضوعة ج ۲ص ۳۷) گویا شیخ البانی بھی اس روایت کو محمد بن حمید رازی کی وجہ سے ضعیف قرار دے رہے ہیں۔اگر رازی کی وجہ سے یہ روایت کمزور ہے تو پچھلی روایت کیسے صحیح قراردی جاسکتی ہے؟

*تیسری روایت* حدیث عبد اللہ ابن عباس

تراویح کے لیے تیسری دلیل حضرت عبداللہ ابن عباسؓ کی یہ حدیث پیش کی جاتی ہے:

وہ فرماتے ہیں کہ بے شک آنحضرت ﷺ کان یصلی فی رمضان عشرین رکعة والوتر۔رمضان المبارک میں بیس رکعات اور وتر پڑھتے تھے۔(السنن الکبریٰ للبیہقی ج ۲ص ۴۹۶۔مصنف ابن ابی شیبہ ج ۲ص ۳۹۴۔المعجم الکبیر ج ۱۱ص ۳۹۳)

اس روایت کی سند بھی کمزور ہے کیونکہ اس میں ابراہیم بن عثمان بن ابی شیبہ راوی ائمہ محدثین کے نزدیک ضعیف ہے چنانچہ شعبہ فرماتے ہیں کذاب ہے۔ابن معین کہتے ہیں لیس بثقة۔امام احمد فرماتے ہیں ضعیف ہے۔سکت عنه البخاری۔امام بخاری نے اسے نظرانداز کیا ہے۔امام نسائی فرماتے ہیں متروک الحدیث ہے۔علامہ ذہبی فرماتے ہیں له مناکیر۔اس کے پاس منکر روایتیں ہیں۔امام ترمذی فرماتے ہیں منکر الحدیث ہے۔(الحاوی للفتاویٰ ج ۱ص ۳۴۷)ابن عدی کہتے ہیں لین۔اس میں کمزوری ہے۔( نصب الرایہ ج ۲ص ۱۵۳)ابن حجرؒ فرماتے ہیں ضعیف ہے۔(فتح الباری ج ۲ص ۳۱۷)لہٰذا سند کے اعتبار سے اس روایت سے استدلال بھی درست قرار نہیں دیا جاسکتا۔

اس مفصل ومدلل بحث سے یہ حقیقت تو پوری طرح بے نقاب ہوچکی کہ حدیث عائشہ صدیقہ تو اپنی اضطراری کیفیت کی بنا پر رکعات کے لیے دلیل نہیں بن سکتی۔باقی رہیں دیگر روایات تو ان کا نقشہ ملاحظہ

فرمالیجیے۔

| | | |
|---|---|---|
| حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ | ۱ | ۸ رکعت اور وتر (ابن خزیمہ ج ۲ ص ۱۳۸) |
| | ۲ | ۸ رکعات اور وتر (قیام اللیل ص ۹۲) |
| | ۳ | ۲۰ رکعات اور تین وتر (تاریخ جرجان ص ۳۱۷) |
| حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ | ۱ | ۲۰ رکعات اور وتر (ابن ابی شیبہ ج ۲ ص ۳۹۴) |

سطور بالا میں آپ با حوالہ ملاحظہ فرما چکے ہیں کہ چاروں روایات سند کے اعتبار سے ضعیف ہیں لیکن ان کے درمیان چند ایسے فرق نمایاں ہیں جنہیں محسوس کرنے کے لیے کسی گہری نگاہ کی ضرورت نہیں۔ معمولی سمجھ بوجھ رکھنے والا انسان بھی انہیں بآسانی محسوس کر سکتا ہے بشرطیکہ اس کا دل حقیقت پسندی اور فکر آخرت سے محروم نہ ہو۔

(۱) حدیث جابرؓ باہم متعارض و متناقض ہے۔ اس کے تین طرق میں سے دو آٹھ رکعت پر دلالت کرتے ہیں اور ایک بیس رکعات پر جبکہ حدیث ابن عباسؓ متعارض نہیں ہے۔

(۲) حدیث جابرؓ کی آٹھ رکعات کا متابع موجود نہیں جبکہ حدیث ابن عباسؓ کا متابع حدیث جابرؓ کی بیس رکعت والی روایت موجود ہے اور یہ ایک مسلمہ اصول ہے کہ ضعیف روایت کا متابع ضعیف روایت کی صورت میں بھی موجود ہو تو اس کا ضعف کم ہو جاتا ہے۔

(۳) حدیث جابرؓ کی آٹھ رکعت والی روایت کو امت کا تلقی بالقبول حاصل نہیں جبکہ حدیث ابن عباسؓ کو امت کے تلقی بالقبول کا شرف حاصل ہے اور امت کا تلقی بالقبول ضعف روایت کو بالکل ختم کر دیتا ہے۔

(۴) اسلاف امت میں سے جن اکابر نے حدیث جابرؓ کی سند کی توثیق کی ہے، ان میں سے کوئی بھی رکعات تراویح کے لیے اس سے استدلال نہیں کرتا بلکہ رکعات تراویح کے لیے وہ سب بزرگ عہد فاروقی کی روایات سے استدلال کرتے ہیں۔

(۵) حدیث جابرؓ سے رکعات تراویح کے لیے کسی محدث نے استدلال نہیں کیا جبکہ اس کے برعکس متعدد ائمہ کرام نے حدیث ابن عباسؓ سے باقاعدہ استدلال کیا ہے۔

**حدیث ابن عباسؓ سے ائمہ کا استدلال** : علامہ ابن الجوزی الحنبلیؒ الوفاء باحوال المصطفیٰ ص ۵۶۰ میں بیس رکعات نماز تراویح کے ثبوت کے لیے حدیث ابن عباسؓ پیش فرماتے ہیں۔ شیخ عبدالحق محدث دہلوی الحنفیؒ فرماتے ہیں کہ آنحضرت ﷺ کا قیام رمضان بیس رکعت تھا کما جاء فی حدیث ابن عباسؓ جیسا کہ حدیث ابن عباس میں موجود ہے۔ (تحفۃ الاخیار ص ۲۱۱) شاہ عبد العزیز محدث دہلویؒ الحنفی فرماتے ہیں کہ حدیث ابن عباسؓ صحیح و سالم ہے، قابل عمل ہے کیونکہ فعل صحابہؓ سے بھی اس کی تائید ہوتی ہے۔ (فتاویٰ عزیزی ص ۴۵۲) علامہ ابن قدامہ الحنبلیؒ فرماتے ہیں کہ بیس رکعات نماز تراویح سنت موکدہ ہے: **واول من سنہ رسول اللہ ﷺ ونسبت الی عمر لانہ جمع الناس علی ابی بن کعب**۔ سب سے پہلے اسے آنحضرت ﷺ نے سنت قرار دیا۔ حضرت عمرؓ کی طرف اس کی نسبت صرف اتنی ہے کہ انہوں نے قوم کو (ایک امام) حضرت ابی بن کعبؓ پر جمع کر دیا۔ (مغنی ابن قدامہ ج ۱ ص ۸۰۰) یہاں تک کہ حضرت امام اعظم ابوحنیفہؒ فرماتے ہیں **التراویح عشرون رکعۃ سنۃ موکدۃ ولم یخرجہ عمر من تلقاء نفسہ** ۔ بیس رکعت تراویح سنت موکدہ ہیں جو حضرت عمرؓ نے اپنی طرف سے ایجاد نہیں کیں۔ (فیض الباری ج ۲ ص ۴۲۰) گویا رکعات تراویح کے لیے اسلاف کا حدیث ابن عباسؓ سے استدلال موجود ہے۔

**حدیث جابرؓ کی توثیق کرنے والے اکابر کا استدلال:** حدیث جابرؓ کی توثیق کے لیے غیر مقلدین چند اکابر کا نام پیش کرتے ہیں اور دعویٰ کرتے ہیں کہ ان اکابر نے حدیث جابرؓ کی توثیق کی ہے۔ ہمیں اس سے بحث نہیں ہے کہ غیر مقلدین کا یہ دعویٰ درست ہے یا نہیں، لیکن ہم ان شاء اللہ العزیز یہ بات باحوالہ ثابت کر سکیں گے کہ وہ اکابر اگر حدیث جابرؓ کی توثیق کرتے بھی ہیں تو رکعات تراویح کے لیے اس سے استدلال ہرگز نہیں کرتے بلکہ رکعات تراویح کے لیے ان کا استدلال عہد فاروقیؓ کی روایات سے ہے۔ آیئے ان اکابر کا استدلال ملاحظہ فرمالیجیے۔

(۱) **حافظ ابن حجر عسقلانی الشافعیؒ**: حدیث جابرؓ کی توثیق کرنے والے اکابر میں غیر مقلدین

سب سے پہلا نام حافظ ابن حجرؒ کا پیش کرتے ہیں حالانکہ حافظ ابن حجرؒ رکعات تراویح کے لیے عہد فاروقیؓ کی یزید بن رومان اور یزید بن خصیفہ والی روایات سے استدلال کرتے ہوئے فرماتے ہیں کہ **عن عمر انہ جمع الناس علی ابی بن کعب فکان یصلی بھم فی رمضان عشرین رکعۃ**۔ حضرت عمرؓ نے لوگوں کو ابی بن کعبؓ کی اقتدا میں جمع کیا اور انہوں نے بیس رکعات نماز تراویح پڑھائیں۔ (الدرایہ ج ۱ ص ۱۲۳۔ وتلخیص الحبیر ج ۲ ص ۲۱)

(۲) علامہ بدر الدین عینی الحنفیؒ: اس بارے میں دوسرا نام علامہ عینی کا پیش کیا جاتا ہے حالانکہ وہ بھی رکعات تراویح کے لیے عہد فاروقیؓ کی روایات سے استدلال کرتے ہوئے فرماتے ہیں: **انھم کانوا یقومون علی عھد عمر بعشرین رکعۃ وعلی عھد عثمان وعلی مثلہ فصار اجماعا**۔ یعنی عہد فاروقی، عہد عثمانی اور عہد علوی میں لوگ بیس رکعات تراویح پڑھتے تھے اور اسی پر اجماع منعقد ہو گیا۔ (حاشیہ کنز الدقائق ج ۱ ص ۴۰)

(۳) امام جلال الدین سیوطی الشافعیؒ: اس بارے میں تیسرا نام امام سیوطیؒ کا پیش کیا جاتا ہے حالانکہ وہ بھی عہد فاروقیؓ کی روایات سے استدلال کرتے ہوئے فرماتے ہیں کہ سائب بن یزید سے بسند صحیح ثابت ہے **کانوا یقومون علی عھد عمر فی شھر رمضان بعشرین رکعۃ**۔ عہد فاروقیؓ میں لوگ بیس رکعات تراویح پڑھتے تھے۔ (الحاوی للفتاویٰ ج ۱ ص ۳۴۸)

(۴) علامہ ملا علی قاری الحنفیؒ: اس بارے میں چوتھا نام علامہ علی قاریؒ کا پیش کیا جاتا ہے حالانکہ وہ بھی عہد فاروقی کی روایات سے استدلال کرتے ہوئے فرماتے ہیں: **نعم ثبت العشرون من زمن عمر**۔ ہاں (اگرچہ حدیث ابن عباسؓ ضعیف ہے لیکن) عہد فاروقیؓ میں بیس رکعات ثابت ہیں۔ (مرقاۃ ج ۳ ص ۱۹۴)

(۵) علامہ عبدالحیٔ لکھنوی الحنفیؒ: اس بارے میں پانچواں نام علامہ عبدالحیٔ لکھنویؒ کا پیش کیا جاتا ہے حالانکہ وہ بھی عہد فاروقیؓ کی روایات سے استدلال کرتے ہوئے فرماتے ہیں کہ **ثبت اھتمام الصحابۃ علی عشرین فی عھد عمر وعثمان وعلی من بعدھم** یعنی عہد فاروقی، عہد عثمانی،

عہد علوی اور ان کے بعد صحابہ کرامؓ کے اہتمام سے بیس رکعات تراویح ثابت ہیں۔(عمدۃ الرعایہ ج ا ص ۱۷۵)

(۶) حافظ کمال الدین ابن ہمام الحنفیؒ: اس بارے میں چھٹا نام حافظ ابن ہمامؒ کا پیش کیا جاتا ہے کہ وہ فتح القدیر ج اص ۳۳۴ میں آٹھ رکعات تراویح کو سنت اور بارہ رکعات کو مستحب قرار دیتے ہیں حالانکہ حافظ ابن ہمام اسی فتح القدیر کے ص ۳۳۳ پر تسلیم کرتے ہیں کہ ثبت العشرون من زمن عمر یعنی حضرت عمرؓ کے عہد میں بیس رکعات ثابت ہیں یعنی حافظ ابن ہمامؒ عہد فاروقیؓ کی بیس رکعات سے انکار نہیں کر رہے ہے بلکہ صرف ان کی حکمی حیثیت سے اختلاف کر رہے ہیں۔تراویح ان کے نزدیک بھی بیس رکعات ہی ہیں البتہ وہ آٹھ رکعت پر سنت نبوی سے ثابت ہونے کی وجہ سے سنت موکدہ اور بارہ رکعات پر سنت خلفاء راشدینؓ سے ثابت ہونے کی وجہ سے مستحب ہونے کا حکم جاری کرتے ہیں۔لیکن علامہ محمد انور شاہ کاشمیریؒ ان کے اس موقف کی تردید کرتے ہوئے فرماتے ہیں کہ سنت خلفاء راشدینؓ بھی سنت نبوی کی طرح سنت ہے جیسا کہ اصول میں سنت کا اطلاق سنت نبویؐ اور سنت خلفاء راشدینؓ دونوں پر ہوتا ہے:فیکون فعل الفاروق الاعظم ایضا سنة پس فاروق اعظمؓ کا بیس رکعات تراویح والا فعل بھی سنت نبوی کی طرح سنت ہے۔(العرف الشذی ص ۳۰۹)

اس بحث سے پوری طرح واضح ہو چکا کہ غیر مقلدین کے نزدیک جو اکابر واسلاف حدیث جابرؓ (آٹھ رکعات والی) کی توثیق کرتے ہیں،وہ بھی رکعات تراویح کے لیے اسے بنیاد نہیں بناتے اور نہ اس سے استدلال کرتے ہیں بلکہ عہد فاروقیؓ کی روایات سے استدلال کرتے ہوئے ڈنکے کی چوٹ بیس رکعات تراویح کا اثبات کرتے ہیں اور غیر مقلدین حضرات اس حقیقت کو اچھی طرح جانتے ہیں کہ کسی حدیث کی محض صحت وثقاہت ہی کافی نہیں ہوتی جب تک کہ اس سے استدلال نہ کیا جائے۔ورنہ بخاری ومسلم اور دیگر کتب حدیث کی وہ بے شمار روایات غیر مقلدین کے لیے وبال جان بن جائیں گی جن کی صحت وثقاہت مسلمہ ہے لیکن منسوخ ہونے کی بنا پر ان سے استدلال جائز نہیں اور نہ ان پر عمل کی بنیاد رکھی جاسکتی ہے۔کیا بخاری کے اندر کھڑے ہو کر پیشاب کرنے اور نماز کے اندر خارجی گفتگو کرنے کی روایات کی صحت کے اندر کوئی شبہ کیا جاسکتا ہے؟اور کیا غیر مقلدین محض ان کی صحت کی بنیاد پر انہیں عمل

کی بنیاد بنا سکتے ہیں؟ اگر نہیں تو پھر حدیث جابرؓ کی محض صحت ثابت کرنے سے کیا فائدہ؟

ہم نے حدیث جابرؓ اور حدیث ابن عباسؓ کے درمیان پانچ واضح فرق بیان کر دیے ہیں۔ اس کے باوجود حدیث جابرؓ سے استدلال کرنا اور حدیث ابن عباسؓ کو یکسر نظر انداز کر دینا خالص غیر مقلدانہ جسارت ہے جسے علم و تحقیق کی دنیا میں مبنی بر انصاف ہرگز قرار نہیں دیا جا سکتا۔

ایک غلط فہمی کا ازالہ: یہاں یہ غلط فہمی پیدا کی جا سکتی ہے کہ جب مذکورہ علما آٹھ رکعات کو سنت نبوی تسلیم کرتے ہیں تو پھر رکعات تراویح کے لیے عہد فاروقیؓ کی روایات سے کیوں استدلال کرتے ہیں؟ تو اس کے جواب میں عرض ہے کہ وہ اپنی تحقیق کے مطابق آٹھ رکعات کو سنت نبوی قرار دینے کے باوجود سنت خلفاء راشدینؓ کو نظر انداز نہیں کرتے چنانچہ علامہ ملا علی قاریؒ فرماتے ہیں کہ **وجمع بینهما بانه وقع اولا ثم استقر الامر علی العشرین فانه المتوارث**۔ یعنی گیارہ اور بیس رکعات کی روایات کو اس طرح جمع کیا جا سکتا ہے کہ پہلے گیارہ رکعات پڑھی جاتی تھیں پھر بیس پر معاملہ پختہ ہو گیا اور یہی متواتر و متوارث عمل ہے۔ **لهذا ان قیام رمضان سنة احدی عشرة بالوتر فی جماعة فعله علیه السلام وکونها عشرین سنة الخلفاء الراشدین**۔ گیارہ رکعات سنت نبوی اور بیس رکعت سنت خلفاء راشدین ہے۔ (مرقاۃ ج ۳ ص ۱۹۴) یہی موقف علامہ قسطلانی الشافعیؒ کا التعلیق الحسن ج ۲ ص ۵۳ میں، امام بیہقی الشافعیؒ کا السنن الکبریٰ ج ۲ ص ۴۹۶ میں، علامہ سلیمان الباجی المالکیؒ کا المنتقی شرح الموطا ص ۲۰۸ میں، امام سیوطی الشافعیؒ کا المصابیح ص ۳۹ میں اور حافظ ابن حجر الشافعیؒ کا فتح الباری ج ۵ ص ۵۷ میں مذکور ہے۔

غیر مقلدین کا دوہرا معیار

علماء اہل سنت کو غیر مقلدین سے ہمیشہ یہ شکایت رہی ہے کہ کسی روایت کو قبول یا رد کرنے کے لیے ان کے ہاں دوہرا معیار پایا جاتا ہے یعنی ان کے پاس لینے اور دینے کے پیمانے جدا جدا ہیں۔ آئیے آپ بھی اس کی ایک جھلک ملاحظہ فرما لیجیے۔ حدیث ابن عباسؓ کے راوی ابراہیم بن عثمان اور حدیث جابرؓ کے راوی عیسیٰ بن جاریہ اور محمد بن حمید رازی کے بارے میں غیر مقلدین کے ہاں کس قدر بعد المشرقین پایا جاتا ہے۔ ملاحظہ فرمائیے:

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| قال ابن عدیؒ | ابراہیم بن عثمان | لین الحدیث | غیر مقلدین نے کہا | درست ہے |
| قال ابن حجرؒ | عیسیٰ بن جاریہ | لین الحدیث | | غلط ہے |
| قال الذہبیؒ | ابراہیم بن عثمان | لہ مناکیر | | درست ہے |
| قال ابن معینؒ | عیسیٰ بن جاریہ | لہ مناکیر | | غلط ہے |
| قال النسائیؒ | ابراہیم بن عثمان | متروک الحدیث | | درست ہے |
| قال ابوداوٗدؒ | عیسیٰ بن جاریہ | منکر الحدیث | | غلط ہے |
| قال احمدؒ | ابراہیم بن عثمان | ضعیف | | درست ہے |
| قال الساجیؒ والعقیلیؒ | عیسیٰ بن جاریہ | ضعیف | | غلط ہے |
| قال البیہقیؒ واحمدؒ | ابراہیم بن عثمان | ضعیف | | درست ہے |
| قال ابن حجرؒ والذہبیؒ | محمد بن حمید رازی | ضعیف | | غلط ہے |
| قال الذہبیؒ | ابراہیم بن عثمان | لہ مناکیر | | درست ہے |
| قال یعقوب بن شیبۃؒ | محمد بن حمید رازی | کثیر المناکیر | | غلط ہے |
| قال البخاریؒ | ابراہیم بن عثمان | سکت عنہ | | درست ہے |
| قال البخاریؒ | محمد بن حمید رازی | فیہ نظر | | غلط ہے |
| قال شعبۃؒ | ابراہیم بن عثمان | کذاب | | درست ہے |
| قال ابوزرعۃؒ واسحاقؒ وابن خراشؒ | محمد بن حمید رازی | کذاب | | غلط ہے |
| قال ابن معینؒ | ابراہیم بن عثمان | لیس بثقۃ | | درست ہے |
| قال النسائیؒ | محمد بن حمید رازی | لیس بثقۃ | | غلط ہے |

**نوٹ:** غیر مقلدین کے معروف امام حافظ محمد عبداللہ روپڑیؒ فرماتے ہیں کہ امام بخاریؒ جس

راوی کے حق میں فیہ نظر فرمادیں تو اس کی حدیث سے نہ استدلال پکڑا جا سکتا ہے نہ وہ دوسری روایت کی شاہد ہو سکتی ہے اور نہ وہ متابعت کا کام دے سکتی ہے۔ (فتاویٰ اہل حدیث ج ۲ ص ۳۲۴۔ تحفۃ الاحوذی ج ۲ ص ۵۷) اور امام بخاری محمد بن حمید رازی کے بارے میں فیہ نظر ہی تو فرمارہے ہیں۔ اب اس کی روایت سے استدلال کیونکر صحیح ہوگا؟

مولانا عبد الرحمن مبارک پوری کا فیصلہ: اس مدلل بحث کے بعد بھی اگر غیر مقلدین حدیث جابرؓ کی صحت پر بضد ہوں تو بھی انہیں اس کی صحت فائدہ نہیں دیتی کیونکہ ان کے پیشوا مولانا عبدالرحمن مبارک پوریؒ غیر مقلد ایک حدیث پر بحث کرتے ہوئے فرماتے ہیں کہ سلمنا صحة اسناده لكن تقرر ان صحة الاسناد لا يستلزم صحة المتن یعنی اس کی سند کا صحیح ہونا تسلیم لیکن یہ ثابت شدہ حقیقت ہے کہ سند کے صحیح ہونے سے متن کا صحیح ہونا لازم نہیں آتا۔ (ابکار المنن ص ۲۰) گویا عملی حوالہ سے کسی روایت کی سند کی صحت بھی فائدہ نہیں دیتی جب تک کہ متن حدیث کو امت کا تلقی بالقبول حاصل نہ ہو اور یہی ہمارا موقف ہے کہ حدیث جابرؓ اگر سند کے اعتبار سے بالفرض صحیح ثابت ہو بھی جائے تو امت کا تلقی بالقبول حاصل نہ ہونے کی وجہ سے وہ قابل استدلال نہیں۔

ایک غلط فہمی کا ازالہ: بعض غیر مقلدین یہ دھوکہ بھی دیتے ہیں کہ عیسیٰ بن جاریہ کی تو بعض ائمہ نے توثیق بھی کی ہے جبکہ ابراہیم بن عثمان کی کسی نے توثیق نہیں کی حالانکہ یہ سراسر غلط ہے کیونکہ بعض ائمہ نے ابراہیم کی بھی توثیق کی ہے مثلاً ابن عدیؒ فرماتے ہیں له احاديث صالحة وخير من ابراهيم ابن ابى حية یعنی ابراہیم کے پاس صالح روایات بھی ہیں اور وہ ابراہیم بن ابی حیہ سے بہتر ہے۔ (تہذیب التہذیب ج ۱ ص ۱۴۵) اور امام بخاریؒ کے استاد یزید بن ہارون فرماتے ہیں ہمارے زمانے میں ابراہیم بن عثمان سے زیادہ عادل قاضی کوئی نہیں گزرا۔ (تہذیب ج ۱ ص ۱۴۵) لیکن یہ بات ہم بار بار واضح کرنا چاہیں گے کہ حدیث ابن عباسؓ سے ہمارا استدلال صحت سند کی بنیاد پر نہیں بلکہ امت کے تلقی بالقبول کی بنیاد پر ہے۔ غیر مقلدین میں اگر اخلاقی جرات ہے تو وہ اس اعتبار سے اس کی تردید کریں۔ هل منكم رجل رشيد؟

حاصل بحث: اس پوری بحث کے بعد جو دیانتدارانہ نتیجہ سامنے آتا ہے، وہ یہی ہے کہ

عہد نبویؐ کی رکعات تراویح سے متعلق تمام روایات سند کے اعتبار سے ضعیف ہیں۔ یہی وجہ ہے کہ حضرت ابو ہریرہؓ فرماتے ہیں کہ آنحضرت ﷺ قیام رمضان کی بہت ترغیب دیتے لیکن اس سلسلے میں کوئی تاکیدی حکم نہیں فرماتے تھے یہاں تک کہ آپ کی وفات ہوگئی اور معاملہ اسی طرح رہا۔ (بخاری ج ۱ ص ۲۶۹۔ مسلم ج ۱ ص ۲۵۹) حضرت عائشہ صدیقہؓ فرماتی ہیں کہ آپ کسی تاکیدی حکم کے بغیر قیام رمضان کی ترغیب فرماتے تھے۔ (نسائی ج ۱ ص ۲۳۷)

اسی لیے جمہور اہل سنت والجماعت کا موقف یہی ہے کہ کسی صحیح روایت سے عہد نبویؐ کی رکعات تراویح ثابت نہیں۔ علامہ تاج الدین سبکی الشافعیؒ فرماتے ہیں کہ **اعلم انه لم ینقل کم صلی رسول الله ﷺ تلک اللیالی هل هو عشرون او اقل. مذهبنا ان التراویح عشرون رکعة۔** یعنی آنحضرت ﷺ سے باجماعت نماز تراویح کے ایام ثلاثہ میں رکعات ثابت نہیں البتہ ہمارا مذہب بیس تراویح کا ہے۔ (تحفۃ الاخیار ص ۱۱۶۔ الحاوی للفتاوی ج ۱ ص ۳۵۰) علامہ ابن تیمیہ الحنبلیؒ فرماتے ہیں کہ بے شک آنحضرت ﷺ سے رکعات تراویح کا کوئی عدد معین ثابت نہیں۔ (مرقاۃ ج ۳ ص ۱۹۴) نیز فرماتے ہیں کہ **ومن ظن ان قیام رمضان فیه عدد معین موقت عن النبی ﷺ لا یزید ولا ینقص فقد اخطا** یعنی جو شخص یہ گمان کرتا ہے کہ آپ ﷺ سے قیام رمضان کی رکعات کے لیے ایسا عدد معین ثابت ہے کہ اس میں کمی بیشی نہیں ہوسکتی، وہ غلطی پر ہے۔ (فتاوی ابن تیمیہ ج ۲ ص ۲۵۱) قاضی شوکانیؒ غیر مقلد فرماتے ہیں کہ نماز تراویح کو رکعات کے کسی عدد معین سے محدود کرنا یا کسی خاص قراءت کے ساتھ مخصوص کرنا سنت نبویؐ سے ثابت نہیں۔ (نیل الاوطار ج ۴ ص ۵۳) اسی طرح شاہ عبد العزیز محدث دہلویؒ نے فتاوی عزیزی ص ۴۵۲ میں، نواب وحید الزمان خان نے کنز الحقائق ص ۳۰ اور نزل الابرار ج ۱ ص ۱۲۶ میں اور نواب نور الحسن خان نے عرف الجادی ص ۸۴ میں یہی موقف اختیار کیا ہے کہ آنحضرت ﷺ سے رکعات تراویح کسی صحیح حدیث سے ثابت نہیں۔ اسی لیے امام جلال الدین سیوطیؒ فرماتے ہیں کہ:

**ولو ثبت عددها بالنص لم تجز الزیادة علیه لاهل المدینة والصدر الاول کانوا اورع من ذلک** اگر رکعات تراویح کا عدد معین نص سے ثابت ہوتا تو خیر القرون کے اہل مدینہ ان میں ہرگز زیادتی نہ کرتے کیونکہ وہ (بعد والے لوگوں سے) زیادہ متقی و پرہیزگار

تھے۔(الحاوی للفتاویٰ ج ا ص ۳۴۸) نیز فرماتے ہیں کہ **ان العلماء اختلفوا فی عددها ولو ثبت ذالک من فعل النبی ﷺ لم یختلف فیه** ۔ بے شک علمانے رکعات تراویح میں اختلاف کیا ہے۔ اگر سنت نبویؐ سے ان کا عدد معین ثابت ہوتا تو علما اس میں اختلاف ہرگز نہ کرتے۔(مصابیح للسیوطی ص ۴۲)

اور یہ ہے بھی حقیقت کہ رکعات تراویح میں اختلاف خیر القرون یا اس کے قریب زمانہ میں پیدا ہوا۔ اگر آنحضرت ﷺ سے رکعات تراویح بصراحت ثابت ہوتیں تو اختلاف ہرگز پیدا نہ ہوتا۔ معلوم ہوا کہ یہ ائمہ کرامؒ نہ تو حدیث جابرؓ کی صحت کو قبول کرتے ہیں اور نہ حدیث عائشہؓ کو تراویح پر محمول کرتے ہیں۔

نوٹ: یہاں ہم ایک بار پھر یہ وضاحت کرنا ضروری خیال کرتے ہیں کہ جن ائمہ نے حدیث ابن عباسؓ سے استدلال کیا ہے، وہ اس کی صحت وثقاہت کی بنیاد پر نہیں بلکہ اس پر امت کے تلقی بالقبول کی وجہ سے کیا ہے۔ ورنہ سند کے اعتبار سے حدیث ابن عباسؓ کا ضعف بھی مسلم ہے۔

# باب سوم

# سنت خلفائے راشدینؓ

گزشتہ باب میں بالتفصیل گزر چکا ہے کہ آنحضرت ﷺ نے باجماعت قیام رمضان چند دن فرمایا۔ پھر اسے امت پر فرضیت کی وجہ سے ترک فرما دیا۔ اور یہ بھی بدلائل قاہرہ ثابت کیا جاچکا ہے کہ اس باجماعت نماز کی رکعات کا ثبوت کسی صحیح حدیث سے نہیں ملتا اور صحابہ کرام علیہم الرضوان گھروں یا مسجدوں میں جو نماز ادا کرتے تھے، اس کی رکعات کا ثبوت بھی دستیاب نہیں۔ اس سلسلے میں حضرت ابو ہریرہؓ اور حضرت عائشہ صدیقہؓ کی روایات بھی گزر چکی ہیں کہ آنحضرت ﷺ اس نماز کی ترغیب دیتے تھے لیکن اس کے لیے کسی قسم کا تاکیدی حکم نہ فرماتے تھے۔ چونکہ اہل سنت والجماعت کے نزدیک سنت نبویؐ کے بعد سب سے بڑی دلیل سنت خلفاء راشدینؓ ہے، اس لیے اب ہم اسی دلیل کے حوالے سے بحث کریں گے کہ خلفائے راشدینؓ کے ہاں رکعات تراویح کی تعداد کیا ہے؟

## عہد صدیقیؓ میں نماز تراویح

آنحضرت ﷺ کی وفات کے بعد قرآن پاک کے وعدۂ خلافت کے مطابق تمام انصار ومہاجرین صحابہؓ نے بالاتفاق حضرت سیدنا امام صدیق اکبر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو خلیفہ منتخب کرلیا اور وہی خلیفہ بلافصل قرار پائے۔ آپ کے زمانہ خلافت میں بھی نماز تراویح کا وہی سلسلہ جاری رہا جو عہد نبویؐ کے آخری ایام میں موجود تھا یعنی انفرادی یا متفرق جماعتوں کی صورت میں۔ چنانچہ حضرت ابو ہریرہؓ فرماتے ہیں کہ:

ثم کان الامر علی ذلک فی خلافة ابی بکر وصدرا من خلافة عمر (بخاری ج ۱ ص ۲۶۹۔ مسلم ج ۱ ص ۲۵۹) یعنی پھر عہد نبویؐ والا یہ معاملہ خلافت صدیقیؓ اور عہد فاروقیؓ کے

آغاز میں اسی طرح قائم رہا۔

گویا عہد صدیقیؓ میں بھی قیام رمضان کا وہی عہد نبویؐ والا طرز قائم رہا۔ چنانچہ مولانا ثناء اللہ امرتسریؒ فرماتے ہیں کہ:

''اس میں کوئی شک نہیں کہ آنحضرت ﷺ کے زمانہ مبارک میں نماز تراویح باجماعت کا انتظام نہ تھا بلکہ خلافت اولیٰ کے عہد میں بھی نہ تھا۔ لوگ متفرق طور پر پڑھتے تھے۔'' (فتاویٰ ثنائیہ ج ا ص ۵۴۶) ''ایک حق پسند کے لیے یہ بات قابل غور ہے کہ جماعت تراویح جو آج اسلامی ممالک میں مروج ہے، یہ خلیفہ ثانی حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے زمانہ میں جاری ہوئی تھی۔ خلافت اولیٰ کے زمانے میں اس کا نام ونشان تک نہیں پایا جاتا۔'' (ایضاً ص ۵۵۱)

یعنی عہد صدیقیؓ میں نہ مستقل طور پر باجماعت قیام رمضان تھا اور نہ متفرق جماعتوں میں رکعات کی کوئی تعیین۔ چنانچہ مولانا سید نذیر حسین دہلویؒ غیر مقلد اور مولانا عبدالرحمٰن مبارک پوریؒ غیر مقلد فتاویٰ نذیریہ ج ا ص ۶ ۲۳ ص ۲۴۰ میں فرماتے ہیں کہ حضرت ابوبکرؓ کا حال صحیح روایت سے ثابت نہیں کہ وہ کتنی رکعت تراویح پڑھتے تھے۔ سوال یہ ہے کہ اگر عہد نبویؐ میں رکعات تراویح کی تعیین موجود ہوتی تو صدیق اکبرؓ سے بڑھ کر کون ان سے باخبر ہوتا؟

## عہد فاروقی کی جماعت تراویح

۲۲ جمادی الثانیہ ۱۳ھ کو امام صدیق اکبرؓ نے سفر آخرت اختیار فرمایا اور انہی کے انتخاب پر امام فاروق اعظمؓ نے خلافت سنبھالی۔ تقریباً دو ماہ بعد رمضان المبارک آ گیا۔ اس موقع پر آغاز رمضان میں آپ نے ایک خطبہ ارشاد فرمایا۔ چنانچہ حضرت عبداللہ بن عکیم الجہنیؒ فرماتے ہیں کہ:

''ماہ رمضان کی اول شب نماز مغرب کے بعد حضرت عمرؓ نے ایک خطبہ ارشاد فرمایا جس میں آپ نے فرمایا: **هذا الشهر كتب عليكم صيامه ولم يكتب عليكم قيامه فمن استطاع منكم ان يقوم فليقم فانها نوافل الخير فمن لم يستطع فلينم على فراشه** . ''یہ وہ مہینہ ہے جس کے روزے تم پر فرض کیے گئے لیکن اس کا قیام تم پر فرض نہیں کیا گیا۔ پس تم میں سے جو قیام کی طاقت رکھتا ہے، وہ قیام کرے کیونکہ یہ نوافل اس کے لیے بہتر ہیں اور جو تم میں سے قیام کی طاقت نہیں رکھتا، وہ اپنے بستر پر نیند کرے۔'' (مصنف عبدالرزاق ج ۴ ص ۲۶۶)

گویا خلافت فاروقیؓ کے آغاز میں نماز تراویح کی سابقہ کیفیت برقرار تھی اور اس کا درجہ نوافل یا استحبابی سنت کا رہا لیکن اگلے سال فاروق اعظمؓ نے باجماعت تراویح کے لیے سرکاری حکم جاری فرمادیا چنانچہ حضرت عبدالرحمٰن بن عبدالقاریؒ فرماتے ہیں کہ:

''رمضان المبارک کی ایک شب کو میں حضرت عمرؓ کے ساتھ مسجد کی طرف نکلا تو لوگ الگ الگ اور متفرق ٹولیوں کی صورت میں نماز پڑھ رہے تھے۔ حضرت عمرؓ نے فرمایا، اگر میں ان کو ایک امام پر جمع کردوں تو بہتر ہوگا۔ پھر آپ نے اس کا پختہ ارادہ کرلیا۔ کچھ دن بعد آپ نے لوگوں کو حضرت ابی بن کعبؓ کی اقتدا میں جمع کردیا۔ اس کے بعد ایک رات ہم نکلے تو لوگ مسجد کے اندر ایک امام کی اقتدا میں نماز پڑھ رہے تھے۔ یہ دیکھ کر حضرت عمرؓ نے فرمایا: نعمت البدعة هذه۔ یہ ایک اچھا طریقہ ہے۔'' (بخاری ج ا ص ۲۶۹)

متفرق جماعتوں کا سلسلہ ختم کرنے کا سبب بیان کرتے ہوئے حضرت نوفل بن ایاس الہذ لیؒ فرماتے ہیں کہ:

''ہم عہد فاروقیؓ میں مسجد کے اندر متفرق جماعتوں کی صورت میں قیام رمضان کرتے تھے اور لوگ خوش الحان قاریوں کی طرف مائل تھے۔ حضرت عمرؓ نے دیکھا تو فرمایا: اتخذوا القرآن اغانی۔ لوگوں نے قرآن کو گانا سمجھ رکھا ہے۔ خدا کی قسم اگر مجھے توفیق ملی تو میں اس طرز کو بدل دوں گا۔ تین دن سے زائد نہ ہوئے تھے کہ آپ نے ابی بن کعبؓ کو حکم دیا کہ وہ لوگوں کو نماز پڑھائیں۔'' (کنز العمال ج ۸ ص ۲۶۴۔ طبقات ابن سعد ج ۵ ص ۵۹)

غالباً تین دن امام فاروق اعظمؓ نے صحابہ کرامؓ سے مشورہ کیا جیسا کہ بعض روایات میں آتا ہے:

**وقد كان علي يحث عمر على اقامة هذه السنة الى ان اقامها** ۔ یعنی حضرت علی المرتضیٰؓ نے حضرت عمر فاروقؓ کو اس (باجماعت نماز تراویح کی) سنت کے قائم کرنے پر ابھارا یہاں تک کہ انہوں نے اسے قائم کردیا۔'' (مستدرک حاکم ج ا ص ۴۴۰) اور خود حضرت علی المرتضیٰؓ فرماتے ہیں کہ میں حضرت عمرؓ کے ساتھ قیام رمضان کے لیے مسجد میں حاضر ہوا کہ حضرت عمرؓ نے مجھے فرمایا کہ **یا ابا الحسن فتحوض الناس على الصلوة حتى تصيبهم البركة فامر الناس بالقيام** ۔ اے علیؓ، لوگوں کو (باجماعت) قیام رمضان پر ابھارو تا کہ وہ اس کی برکات پوری طرح حاصل کرسکیں۔ پھر

حضرت عمرؓ نے لوگوں کو قیام کا حکم دیا۔ ( کنز العمال ج ۸ ص ۲۶۵ ) تاریخی روایات کے مطابق حضرت ابی بن کعبؓ کی اقتدا میں لوگوں کو قیام رمضان کے لیے جمع کرنے کا واقعہ خلافت فاروقیؓ کے دوسرے سال یعنی ۱۴ ہجری کا ہے۔ ( ملاحظہ فرمایئے تاریخ الخلفاء للسیوطیؒ ص ۲۰۹۔ کامل ابن اثیر ج ۲ ص ۱۸۹۔ البدایہ والنہایہ ج ۷ ص ۱۱۵ )

مذکورہ حوالہ جات کی روشنی میں فاروق اعظمؓ کے اس فعل کے دو بنیادی سبب نظر آتے ہیں۔

پہلا ایک مسجد میں متفرق جماعتوں کا سلسلہ ختم کرنا جو مستقبل میں مسلمانوں کے درمیان باہمی جنگ وجدال کا ذریعہ بن سکتی تھیں لیکن افسوس کہ فاروق اعظمؓ نے تو جماعت پر تفریق کا راستہ بند کیا لیکن غیر مقلدین نے رکعات پر وحدت امت پارہ پارہ کردی اور دوسرا عظمت قرآن کو دلوں میں برقرار رکھنا تاکہ لوگ خوش الحانیوں میں مبتلا ہو کر قرآن سے ثانوی سلوک نہ کرنے لگیں۔ چنانچہ یہ ایک اتفاقی مسئلہ ٹھہرا۔ **فکان عمر اول من جمع الناس علی قاری واحد.** کہ حضرت عمرؓ پہلے شخص ہیں جنہوں نے لوگوں کو ایک امام پر جمع کیا۔ ( مصنف عبد الرزاق ج ۴ ص ۲۶۲ ) امام جلال الدین سیوطیؒ فرماتے ہیں: **وذالک صریح فی انها لم تکن فی عهد رسول الله ﷺ** ۔یعنی یہ اس بات پر صریح دلیل ہے کہ عہد نبویؐ میں تراویح کا یہ ( باجماعت ) سلسلہ موجود نہ تھا۔ ( الحاوی للفتاوی ج ۱ ص ۳۴۸ ) اور مولانا ثناء اللہ امرتسریؒ فرماتے ہیں کہ اس پر ساری امت کا اتفاق ہے کہ ( تراویح کا ) جماعتی انتظام خلیفہ ثانی حضرت عمرؓ نے کیا۔ ( فتاویٰ ثنائیہ ج ۱ ص ۵۴۶ )

مذکورہ روایات سے معلوم ہوتا ہے کہ حضرت فاروق اعظمؓ رمضان المبارک کی راتوں میں سرکاری گشت کے دوران، جو کہ ان کا معمول تھا، مدینہ منورہ کی مختلف مساجد میں پہنچے تو وہاں متفرق جماعتوں کا سلسلہ نظر آیا جسے انہوں نے بعض خطرات وخدشات کی بنا پر ناپسند فرمایا اور تمام لوگوں کو ایک امام کی اقتدا میں جمع کر کے انہوں نے قیام رمضان کے اندر جماعتی وحدت پیدا کردی۔

دوسرا سرکاری حکم

پھر حضرت عمرؓ نے دیکھا کہ مختلف مساجد کے اندر محنت وصحت کے لحاظ سے ہر قسم کے لوگ نماز پڑھنے والے موجود ہیں۔ کچھ ان میں سے ضعیف وکمزور ہیں اور کچھ محنت کش اور مزدور ہیں جو دن بھر کی

محنت ومزدوری یاضعف وکمزوری کی بناپرطویل قیام کی ہمت نہیں رکھتے۔ چنانچہ ان کی رعایت میں:

ان عمر دعا القراء فی رمضان فامر اسرعهم قراء ة ان یقرا بثلاثین آیة والوسط خمسة وعشرین آیة والبطیء عشرین آیة. حضرت عمرؓ نے (مختلف مساجد کے اندر) تراویح پڑھانے والے قراء کو بلایا اور انہیں حکم دیا کہ تیز رفتار قاری ہر رکعت میں تیس آیات پڑھے۔ درمیانی رفتار والا پچیس آیات اور سست رفتار قاری ہر رکعت میں بیس آیات پڑھے۔ (کنزالعمال ج ۸ص ۲۶۴۔ مصنف عبدالرزاق ج ۴ص ۲۶۱۔ مصنف ابن ابی شیبہ ج ۲ ص ۳۹۲) چنانچہ مشہور تابعی حضرت سعید بن الجبیرؒ کے بارے میں منقول ہے کہ: یقرا فی کل رکعة بخمس وعشرین آیة۔ وہ تراویح کی ہر رکعت میں پچیس آیات پڑھتے تھے۔ (مصنف ابن ابی شیبہ ج ۲ ص ۳۹۲)

حضرت فاروق اعظمؓ کے اس سرکاری حکم سے معلوم ہوتا ہے کہ وہ صرف دنیوی معاملات میں لوگوں کی حالت وکیفیت کی خبر نہیں رکھتے تھے بلکہ دینی امور میں بھی ان کی حالت وکیفیت پر گہری نظر رکھتے تھے اور ایسے جملہ معاملات کی براہ راست خود نگرانی کرتے تھے۔ یہاں یہ بات بھی ذہن نشین رہے کہ اس دور میں تیز رفتاری کا یہ تصور ہرگز نہ تھا جو بدقسمتی سے ہمارے زمانے کے حفاظ قرآن میں پایا جاتا ہے یعنی یعلمون اور تعلمون کے سوا کچھ بھی سمجھ نہیں آتا۔ بلکہ تجوید وترتیل قرآن کو پوری طرح ملحوظ رکھتے ہوئے قراء قرآن کی طبعی رفتار میں جو فرق تھا، اس کے مطابق فیصلہ کیا گیا۔ غالباً حضرت فاروق اعظمؓ نے ان سے قران پاک سن کر ان کی رفتار کا جائزہ لے کر اس کے مطابق حکم صادر فرمایا۔

## قیام رمضان باجماعت کا اجرا یا احیا؟

اس مقام پر یہ اعتراض کیا جاتا ہے کہ جب عہد نبویؐ میں باجماعت تراویح کا باقاعدہ سلسلہ موجود نہ تھا تو یہ فاروق اعظمؓ کی طرف سے ایک نئے سلسلے کا اجرا ہے جو بدعت ہے۔ اس کے جواب میں ہمارا موقف یہ ہے کہ اہل سنت والجماعت کا یہ اتفاقی واجماعی نظریہ ہے کہ خاتم النبیینؐ ہونے کی بنا پر آنحضرت ﷺ پر نزول وحی کا سلسلہ منقطع ہو چکا لہٰذا اس کے بعد کسی چیز کے حلال وحرام یا فرض ہونے کا اندیشہ بھی باقی نہ رہا۔ چونکہ قیام رمضان کو حضور علیہ السلام خود اپنی سنت قرار دے چکے تھے جس کا حکم سنیت بدستور باقی تھا۔ دوسری طرف آپ نے اس کی جماعت کے سلسلے کو بھی پسند فرمایا جسے صرف خوف

فرضیت کی وجہ سے جاری نہ رکھا یعنی اس کی جماعت حضور علیہ السلام کو پسند تھی لیکن جب آپ دار فنا سے دار البقا کی طرف کوچ فرما گئے تو وحی کا سلسلہ بند ہونے کی بنا پر خوف فرضیت ختم ہو گیا لہٰذا امام فاروق اعظمؓ نے حضور علیہ السلام کی سنت کو وہ طرز دوبارہ دے دیا جو خود حضورؐ نے اختیار و پسند فرمایا تھا۔ اس اعتبار سے یہ قیام رمضان کا اجرا ہرگز نہیں بلکہ اس کا احیا تھا۔

عہد فاروقی کی رکعات تراویح: چونکہ یہ ثابت ہو چکا کہ باجماعت قیام رمضان کی سنت نبوی کا احیا حضرت فاروق اعظمؓ نے فرمایا اور وہی جماعت اپنی ہیئت و رکعات کے لیے معیار و اتھارٹی کی حیثیت رکھتی ہے، اس لیے اب ہم عہد فاروقیؓ کی باجماعت نماز کی ان روایات کا جائزہ لینا چاہیں گے جن میں رکعات کا تذکرہ موجود ہے۔

پہلی روایت: **عن ابن ابی ذئب عن یزید بن خصیفة عن السائب بن یزید قال کانوا یقومون علی عهد عمر بن الخطاب فی شهر رمضان بعشرین رکعة و کانوا یقرؤن بالمئین و کانوا یتوکئون علی عصیهم فی عهد عثمان من شدة القیام**

حضرت سائب بن یزید فرماتے ہیں کہ ہم عہد فاروقیؓ میں بیس رکعت قیام رمضان کرتے تھے اور قاری ہر رکعت میں سو سو آیات پڑھتا تھا اور عہد عثمانیؓ میں تو طول قیام کی وجہ سے لوگوں کو لاٹھیوں کا سہارا لینا پڑتا۔ (السنن الکبریٰ للبیہقی ج ۲ ص ۲۹۶۔ عمدۃ القاری للعینی ج ۱۱ ص ۱۲۷۔ نیل الاوطار ج ۳ ص ۲۹۸)

علامہ بیہقیؒ، امام نوویؒ، امام بغویؒ، علامہ عراقیؒ، امام سیوطیؒ، علامہ نیمویؒ، علامہ سبکیؒ، علامہ زیلعیؒ اور علامہ عینیؒ جیسے ائمہ حدیث اس روایت کی توثیق کرتے ہوئے اس کی سند کو صحیح قرار دیتے ہیں۔ (ملاحظہ فرمایئے السنن الکبریٰ ج ۲ ص ۴۹۶۔ شرح مہذب ج ۲ ص ۳۲۔ التعلیق الحسن ص ۲۰۳۔ شرح السنۃ للبغویؒ ج ۴ ص ۱۲۰۔ آثار السنن ج ۲ ص ۵۴۔ تحفۃ الاحوذی ج ۲ ص ۷۵۔ تحفۃ الاخیار ص ۱۹۲ وغیرہ)

یہی وجہ ہے کہ جب عصر حاضر کے معروف غیر مقلد الشیخ ناصر الدین الالبانی نے اس حدیث کو ضعیف ثابت کرنے کے لیے غیر مقلدانہ کوشش کی تو مدرس حرم الشیخ اسماعیل بن محمد الانصاری نے "تصحیح حدیث

صلوٰۃ التراویح عشرین رکعۃ'' کے نام سے اس کے جواب میں ایک رسالہ تالیف فرمایا جو ۱۳۹۲ھ/۱۹۷۲ء میں بیروت سے طبع ہوا۔ اس میں شیخ انصاریؒ فرماتے ہیں کہ اس حدیث کو امام نوویؒ، علامہ زیلعیؒ، امام سبکیؒ، ابن العراقیؒ، علامہ عینیؒ، امام سیوطیؒ، ملا علی قاریؒ اور علامہ نیمویؒ نے صحیح قرار دیا ہے۔ (ص ۷) یعنی ان اصحاب فن کے مقابلے میں بے چارے البانی کا انکار کیا حیثیت رکھتا ہے۔

غیر مقلدانہ دورخی پالیسی: غیر مقلدین کی بے بسی کا یہ عالم ہے کہ جب وہ حدیث جابرؓ میں عیسیٰ بن جاریہ کی صحت وثقاہت ثابت کرنے سے عاجز آ جاتے ہیں تو پھر ان چند ائمہ کا سہارا لیتے ہیں جنہوں نے حدیث جابرؓ کو صحیح تسلیم کیا ہے حالانکہ وہی اکابر مذکورہ حدیث (سائب بن یزیدؓ کی توثیق کرنے والے ہیں۔ سوال یہ ہے کہ یہ حضرات جب حدیث جابرؓ کی توثیق کریں تو قابل قبول، اور اگر حدیث سائب بن یزیدؓ کی توثیق کریں تو ناقابل قبول۔ آخر کیوں؟ حالانکہ ان اکابر کی طرف سے دونوں روایتوں کی توثیق میں واضح فرق موجود ہے۔ حدیث جابرؓ کی وہ صرف توثیق کرتے ہیں، نہ اس پر ان کا عمل ہے اور نہ رکعات تراویح کے لیے وہ اس سے استدلال کرتے ہیں جیسا کہ گزشتہ اوراق میں اس کی باحوالہ بحث گزر چکی ہے۔ اس کے برعکس وہ ابن ابی ذئب والی روایت کی توثیق بھی کرتے ہیں، اس پر عمل بھی کرتے ہیں اور اس سے استدلال بھی کرتے ہیں جیسا کہ ان شاء اللہ العزیز اس کی بحث آئندہ اوراق میں آئے گی۔

دوسری روایت: عن محمد بن جعفر عن يزيد بن خصيفة عن السائب بن يزيد قال كنا نقوم في زمان عمر بن الخطاب بعشرين ركعة والوتر. یعنی ہم عہد فاروقیؓ میں بیس رکعت اور وتر پڑھتے تھے۔ (معرفۃ السنن والآثار للبیہقی ج ۴ ص ۴۲۔ کنز العمال ج ۸ ص ۲۶۴) علامہ سبکیؒ، امام نوویؒ، اور ملا علی قاریؒ اس روایت کو صحیح قرار دیتے ہیں۔ (ملاحظہ فرمایئے التعلیق الحسن ص ۲۰۴۔ آثار السنن ج ۲ ص ۵۴۔ تحفۃ الاحوذی ج ۲ ص ۷۵)

غیر مقلدین اس روایت کی سند پر تو کوئی اعتراض تلاش نہ کر سکے البتہ اسے مرسل قرار دے کر قبول کرنے سے انکار کر دیا حالانکہ مرسل روایت کے قبول کرنے میں اگرچہ ائمہ اہل سنت کے درمیان

اختلاف موجود ہے لیکن جمہور ائمہ اہل سنت مرسل روایت کو قبول اور اس سے استدلال کرتے ہیں چنانچہ امام ترمذیؒ فرماتے ہیں کہ بعض اہل علم کے نزدیک حدیث مرسل بھی حجت ہے۔ (کتاب العلل ج ۲ ص ۲۳۹) امام نوویؒ فرماتے ہیں کہ امام مالکؒ، امام ابوحنیفہؒ، امام احمد بن حنبلؒ اور اکثر فقہا کے نزدیک مرسل حدیث بھی حجت ہے۔ (مقدمہ مسلم ص ۱۷) امام جلال الدین سیوطیؒ فرماتے ہیں کہ امام ابن جریرؒ نے فرمایا کہ تابعین سب کے سب مرسل کے قابل احتجاج ہونے پر متفق تھے۔ دوسری صدی کے آخر تک کسی نے اس سے انکار نہیں کیا۔ بقول علامہ ابن عبد البرؒ امام شافعیؒ پہلے بزرگ ہیں جنہوں نے مرسل کے ساتھ احتجاج کا انکار کیا ہے۔ (تدریب الراوی ص ۱۲۰) نواب صدیق حسن خانؒ فرماتے ہیں کہ مراسیل کے ساتھ گزشتہ زمانے میں علما احتجاج کرتے تھے مثلاً سفیان ثوریؒ، امام مالکؒ، امام اوزاعیؒ لیکن جب امام شافعیؒ آئے تو انہوں نے مراسیل کی حجیت میں کلام کیا۔ (الحطۃ فی ذکر الصحاح الستۃ ص ۱۰۶)

معلوم ہوا کہ خیر القرون میں امام شافعیؒ پہلے شخص ہیں جنہوں نے مرسل روایت کی حجیت سے انکار کیا لیکن امام شافعیؒ کا انکار بھی چند شرائط پر مبنی ہے۔ چنانچہ لکھا ہے کہ امام شافعیؒ کا مذہب یہ ہے کہ مرسل کے ساتھ اگر تقویت پہنچانے والی کوئی چیز مل جائے تو وہ مرسل بھی حجت ہوگی مثلاً کوئی مسند یا دوسری مرسل روایت اس کی تائید میں موجود ہو یا بعض صحابہؓ یا اکثر علما کا اس پر عمل ہو۔ (مقدمہ مسلم ص ۱۷)

اس پوری بحث کا ماحصل یہ ہے کہ ہماری پیش کردہ دوسری روایت دیگر تمام ائمہ کرامؒ کے نزدیک اس لیے حجت ہے کہ وہ مرسل کو حجت مانتے ہیں۔ باقی رہے امام شافعیؒ تو وہ ان کے نزدیک بھی حجت ہے کیونکہ یہ ان کی تمام شرائط پر پوری اترتی ہے۔ وہ مرسل روایت کو حجت ماننے کے لیے اپنی پیش کردہ شرائط میں سے صرف ایک شرط کا مطالبہ کرتے ہیں لیکن یہاں تو یہ روایت ان کی ہر شرط پر پورا اترتی ہے۔ مثلاً:

(۱) وہ فرماتے ہیں کہ وہ مرسل روایت حجت ہے جس کی تائید میں کوئی مسند روایت موجود ہو تو ہماری پیش کردہ اس روایت کی تائید میں دو مسند روایتیں موجود ہیں۔ پہلی حدیث ابن عباسؓ اور دوسری حدیث جابرؓ (بیس رکعت والی)۔

(۲) وہ فرماتے ہیں کہ وہ مرسل روایت حجت ہے جس کی تائید میں کوئی دوسری مرسل روایت

موجود ہوتو ہماری پیش کردہ اس روایت کی تائید میں ایک نہیں، متعدد مرسل روایات موجود ہیں جیسا کہ آپ اسی باب میں ملاحظہ فرمائیں گے۔

(۳) وہ فرماتے ہیں کہ وہ مرسل روایت حجت ہے جس پر بعض صحابہؓ کا عمل ثابت ہو تو ہماری اس پیش کردہ روایت پر ہمارے نزدیک تو صحابہ کرامؓ کا عملی اجماع ثابت ہے جیسا کہ آئندہ سطور میں ان شاء اللہ العزیز اس پر بحث آئے گی۔ لیکن بعض صحابہ کرامؓ کا اس پر عمل تو غیر مقلدین کے ہاں بھی ثابت ہے جیسا کہ مولانا ثناء اللہ امرتسریؒ فتاویٰ ثنائیہ ج۱ص ۶۵۳ میں، مولانا محمد اسماعیل سلفی تحریک آزادی فکر ص ۲۴۳ میں، مولانا ابو البرکاتؒ فتاویٰ برکاتیہ ص۸۱ میں اور مولانا عبد الرحمٰن کیلانیؒ آئینہ پرویزیت حصہ پنجم ص ۸۲۴ میں یہ تسلیم کرتے ہیں کہ بعض صحابہ کرامؓ سے بیس رکعات تراویح پڑھنا ثابت ہے۔ اس اعتبار سے بھی ہماری پیش کردہ روایت امام شافعیؒ کے نزدیک حجت قرار پاتی ہے۔

(۴) وہ فرماتے ہیں کہ وہ مرسل روایت حجت ہے جس پر اکثر علما کا عمل ثابت ہو تو ہماری پیش کردہ اس روایت پر ہمارے نزدیک تو اجماع امت ہے لیکن غیر مقلدین کے نزدیک بھی اس پر اکثر علما کا عمل ثابت ہے حتیٰ کہ خود امام شافعیؒ کا اس پر اپنا عمل ثابت ہے۔ آئندہ ابواب میں اس کی تفصیلات ملاحظہ فرمالیجیے۔ اس کے باوجود اسے قبول کرنے سے انکار کرنا ایک خالص غیر مقلدانہ (یعنی احمقانہ) حرکت ہے۔

**تیسری روایت**: **عن مالک بن انس عن یزید بن خصیفة عن السائب بن یزید انها عشرون رکعة** ۔ کہ تراویح بیس رکعات ہیں۔ (فتح الباری ج۴ص ۲۵۳۔ السنن الصغیر للبیہقی ج۱ص ۲۳۷) قاضی شوکانی غیر مقلد فرماتے ہیں: **وفی المؤطا من طریق یزید بن خصیفة عن السائب بن یزید انها عشرون رکعة** (نیل الاوطار ج۲ص ۲۹۸) علامہ زیلعیؒ، امام نوویؒ اور امام بغویؒ فرماتے ہیں کہ اس کی سند صحیح ہے۔ (نصب الرایہ ج۲ص ۱۵۴۔ مرقاۃ ج۳ص ۱۹۴۔ شرح السنۃ ج۴ص ۱۲۰)

اس روایت سے بھی صاف اور واضح الفاظ میں ثابت ہے کہ عہد فاروقیؓ میں تراویح بیس رکعات ہی پڑھی جاتی تھیں۔

پہلا اعتراض: کراچی کی عثمانی پارٹی کے ایک مخبوط الحواس غیر مقلد نے اس روایت پر یہ اعتراض کیا ہے کہ اس میں یزید بن خصیفہ منکر الحدیث تھا حالانکہ یزید بن خصیفہ بخاری کا راوی ہے اور ہماری مذکورہ روایت کی سند (مالک عن یزید بن خصیفہ عن السائب بن یزید) بخاری ج ا ص ۳۱۲ پر بعینہ موجود ہے لہٰذا اسے کمزور قرار دینا خالص غیر مقلدیت کی دلیل ہے۔ گویا غیر مقلدین کے نزدیک بخاری کا راوی (بلکہ بخاری کی پوری سند) اگر حنفیوں کی کسی دلیل میں آ جائے تو وہ نا قابل اعتماد و مجروح ہے۔ آخر اس ہٹ دھرمی کا کیا علاج ہے؟

دوسرا اعتراض: اس روایت پر غیر مقلدین کا دوسرا اعتراض یہ ہے کہ یہ روایت موطا میں موجود نہیں حالانکہ یہ اعتراض سراسر باطل و مردود ہے کیونکہ یہ حقیقت یقیناً غیر مقلدین سے بھی پوشیدہ نہیں کہ موطا کے بے شمار نسخے ہیں جن میں باہم اختلاف پایا جاتا ہے۔ حضرت شاہ عبد العزیز محدث دہلویؒ نے اپنی کتاب ''بستان المحدثین'' میں موطا کے سولہ نسخوں کا ذکر فرمایا ہے جبکہ بعض نسخوں تک ان کی رسائی بھی نہیں ہو سکی۔ غور فرمایئے کہ علامہ عبد الرحمٰن بن خلدون المالکیؒ کے نزدیک احادیث موطا کی کل تعداد تین سو کے قریب ہے۔ (مقدمہ ابن خلدون ص ۴۲۷) جبکہ علامہ ابن المدنیؒ کے نزدیک ان کی تعداد ایک ہزار ہے۔ (تاریخ الحدیث لعبد الصمد صارم ص ۸۱) جب موطا میں مروی روایات کی تعداد میں ہی اقوال متفرق ہیں اور فرق سینکڑوں سے متجاوز ہے تو یقینی بات ہے کہ حافظ ابن حجرؒ اور قاضی شوکانیؒ کی رسائی موطا کے کسی ایسے نسخے تک ضرور ہوگی جس میں مذکورہ روایت موجود ہو۔ یہاں یہ بات بھی ذہن نشین رکھنی چاہیے کہ امام مالکؒ سے تقریباً ایک ہزار علما نے موطا کو نقل کیا ہے۔

تیسرا اعتراض: اس روایت پر غیر مقلدین کا تیسرا اعتراض یہ ہے کہ اس روایت کو اس سند کے ساتھ موطا اور امام مالک کی طرف منسوب کرنا حافظ ابن حجرؒ اور قاضی شوکانیؒ کا وہم ہے۔ جہاں تک قاضی شوکانی کا تعلق ہے تو وہ جانیں اور غیر مقلدین لیکن حافظ ابن حجرؒ پر یہ اعتراض بایں وجہ نا قابل قبول ہے کہ نہ حافظ ابن حجرؒ کی شخصیت غیر معروف ہے اور نہ ان کی فتح الباری کبھی نایاب رہی ہے۔ وہ نویں صدی ہجری کے بزرگ ہیں۔ جب پانچ سو سال میں کسی محدث و محقق نے ان کی اس روایت کو وہم قرار نہیں دیا تو غیر مقلدین کا تعصب پر مبنی یہ بے بنیاد الزام کیسے قبول کیا جا سکتا ہے؟

چوتھی روایت: عن حارث بن عبد الرحمن عن ابن ابی ذباب عن السائب بن یزید قال کان القیام علی عهد عمر بثلاث وعشرین رکعة.
یعنی لوگ عہد فاروقیؓ میں ۲۳ رکعت پڑھتے تھے۔ (مصنف عبدالرزاق ج ۴ ص ۲۶۲)
علامہ ابن عبدالبرؒ فرماتے ہیں کہ اس میں تین وتر ہیں۔ (عمدۃ القاری ج ۱۱ ص ۱۲۷)

بعض غیر مقلدین نے اس روایت میں ثلاث وعشرین رکعة کے جملے کو ابن ابی ذباب کا وہم قرار دے کر اس روایت کو رد کرنے کی مذموم کوشش کی ہے لیکن یہ اس صورت میں وہم تسلیم کیا جاتا کہ دیگر روایات سے متصادم ہوتا۔ جب یہ جملہ دیگر اکثر روایات کے عین مطابق ہے تو اسے وہم کیسے قرار دیا جا سکتا ہے؟

پانچویں روایت: عن دائود بن قیس عن محمد بن یوسف عن السائب بن یزید. حضرت عمرؓ نے ماہ رمضان میں لوگوں کو ابی بن کعبؓ اور تمیم داریؓ پر جمع کیا علی احدیٰ وعشرین رکعۃ اور انہوں نے اکیس رکعات پڑھائیں۔ (مصنف عبد الرزاق ج ۴ ص ۲۶۰) علامہ ابن عبدالبرؒ فرماتے ہیں کہ ان میں سے ایک وتر تھا۔ (عمدۃ القاری ج ۱۱ ص ۱۲۷)

گزشتہ روایت میں تیئیس رکعات کا اور اس میں اکیس رکعات کا جوذکر ہے، اس کا فرق بیان کرتے ہوئے حافظ ابن حجرؒ فرماتے ہیں کہ اکیس اور تیئیس کا اختلاف وتروں کی وجہ سے تھا۔ کبھی ایک وتر پڑھا جاتا تھا اور کبھی تین۔ (فتح الباری ج ۴ ص ۲۵۲) یہ روایت بھی بیس رکعت تراویح پر صریح دلیل ہے۔

الشیخ البانی کا عجیب اعتراض: الشیخ ناصرالدین البانی اس روایت کی صحت سے تو انکار نہ کر سکے البتہ یہ اعتراض کر دیا کہ امام عبدالرزاق بن الہمام کی آخر عمر میں بینائی ختم ہو گئی تھی۔ سوال یہ ہے کہ کیا حافظ ابن ہمامؒ نے یہ کتاب نابینا ہونے کے بعد مرتب کی تھی؟ اور پھر کیا ان کے نابینا ہونے کا اثر صرف اسی ایک روایت پر پڑے گا یا گیارہ ضخیم جلدوں میں پھیلی ہوئی ان کی پوری ''مصنف'' متاثر ہوگی؟ خدا تعالیٰ ضد اور ہٹ دھرمی سے محفوظ فرمائے کہ یہ اچھے بھلے سکالر کو بھی غیر مقلد بنا دیتی ہے۔

چوتھی روایت : عن محمد بن اسحاق عن محمد بن یوسف عن السائب بن یزید قال کنا نصلی فی زمان عمر بن الخطاب فی رمضان ثلاث عشرۃ رکعۃ ۔ یعنی ہم رمضان المبارک کے اندر عہد فاروقیؓ میں تیرہ رکعت پڑھتے تھے۔ (فتح الباری ج ۴ ص ۲۵۳)

تیرہ رکعت تراویح کا مسلک محمد بن اسحاق کا تھا۔ (عمدۃ القاری ج ۱۱ ص ۱۲۶) وہ فرماتے تھے: وھذا اثبت ما سمعت فی ذالک ۔ میں نے اس بارے میں جتنی روایات سنی ہیں، ان میں زیادہ ثابت تیرہ رکعت ہے۔ (فتح الباری ج ۴ ص ۲۵۴) بلکہ وہ فرماتے ہیں، میں نے گیارہ رکعت کی کوئی حدیث نہیں سنی کیونکہ آنحضرت ﷺ کانت لہ من اللیل ثلاث عشرۃ رکعۃ ۔ رات کو تیرہ رکعت پڑھتے تھے۔ (قیام اللیل ص ۱۵۷ و عمدۃ القاری ج ۱۱ ص ۱۲۷)

ساتویں روایت : عن عبد العزیز بن محمد عن محمد بن یوسف عن السائب بن یزید کنا نقوم فی زمان عمر بن الخطاب باحدیٰ عشرۃ رکعۃ ۔ ہم عہد فاروقیؓ میں گیارہ رکعت پڑھتے تھے۔ اس کی ہر رکعت میں سو سو آیات کی تلاوت کرتے تھے۔ طول قیام کی وجہ سے لاٹھیوں کا سہارا لیتے اور طلوع فجر کے قریب گھروں کو واپس لوٹتے تھے۔ (الحاوی للفتاوی ج ص ۳۴۹)

آٹھویں روایت : عن یحییٰ بن سعید القطان عن محمد بن یوسف عن السائب بن یزید ۔ ہم عہد فاروقیؓ میں نماز پڑھتے تھے احدی عشرۃ رکعۃ (مصنف ابن ابی شیبہ ج ۲ ص ۳۹۲)

یہ بھی محمد بن یوسف کا وہم ہے جیسا کہ ہم عنقریب بیان کریں گے۔ مذکورہ گیارہ اور تیرہ رکعات والی روایات کے درمیان تطبیق پیدا کرتے ہوئے مولانا عبداللہ غازی پوریؒ غیر مقلد فرماتے ہیں کہ اسی طرح ممکن ہے کہ حضرت عمرؓ کے عہد میں لوگ تیرہ رکعتیں پڑھتے رہے ہوں اور اول کی دو رکعتوں کے ہلکے ہونے سے سائب بن یزید کبھی ان کا شمار کرتے ہوں اور تیرہ رکعت روایت کرتے ہوں اور کبھی نہیں شمار کرتے ہوں اور گیارہ روایت کرتے ہوں۔ (فتاویٰ علماء حدیث ج ۶ ص ۲۲۲) گویا مولانا غازی

پوریؒ کے نزدیک بھی عہد فاروقیؓ میں گیارہ رکعت کی بجائے تیرہ رکعت زیادہ یقینی ہیں۔ کاش وہ سائب بن یزید کی بیس رکعت والی روایات پر بھی ایک نظر ڈال لیتے اور ان میں بھی تطبیق پیدا کرنے کی کوشش فرما لیتے لیکن غالبًا انہوں نے محمد بن اسحاق کے احسان کا بدلہ چکایا ہے اور اس کا دفاع اس لیے ضروری سمجھا ہے کہ اس کی روایت فاتحہ خلف الامام کے مسئلے میں ان کے موقف کا دفاع کرتی ہے۔ انہوں نے اس کے لیے اپنا گیارہ رکعت والا مسلک بھی قربان کر دیا۔ گویا اس کے لیے انہوں نے حدیث عائشہؓ اور حدیث جابرؓ تک سے دست برداری اختیار کر لی۔

نویں روایت : **عن مالک عن محمد بن یوسف عن السائب بن یزید.** حضرت عمرؓ نے ابی بن کعبؓ اور تمیم داریؓ کو حکم دیا کہ لوگوں کو گیارہ رکعت پڑھائیں اور قاری ہر رکعت میں سو سو آیات تلاوت کرتا تھا یہاں تک کہ طول قیام کی وجہ سے ہم لاٹھیوں کا سہارا لیتے اور طلوع فجر کے قریب ہماری واپسی ہوتی۔ (موطا امام مالک ص ۹۸۔ کنز العمال ج ۸ ص ۲۶۳)

اس روایت میں بھی **احدیٰ عشرۃ** کا جملہ محمد بن یوسف کا وہم ہے۔ ہم ساتویں اور آٹھویں روایت کے ضمن میں بھی یہ بیان کر چکے ہیں کہ ان میں **احدیٰ عشرۃ** کا جملہ محمد بن یوسف کا وہم ہے۔ ہمارا یہ دعویٰ غیر مقلدین کی طرح بلا دلیل نہیں بلکہ اس پر ہمارے پاس ٹھوس دلیل موجود ہے۔ چنانچہ علامہ ابن عبد البرؒ مالکی (جو کہ امام مالکؒ کے مقلد اور موطا امام مالک کے بہت بڑے شارح ہیں) فرماتے ہیں کہ **هذه الرواية وهم والذی اصح انهم كانوا يقومون علی عهد عمر بعشرين ركعة** ۔ یہ گیارہ رکعت والی روایت وہم ہے۔ صحیح بات یہی ہے کہ عہد فاروقیؓ میں لوگ بیس رکعت ادا کرتے تھے۔ (مرقاۃ ج ۳ ص ۱۹۲) اب یہ وہم کس کا ہے؟ علامہ ابن عبد البرؒ فرماتے ہیں میرے نزدیک اکیس رکعت والی روایت زیادہ صحیح ہے **ولا اعلم احدا قال فيه احدی عشرة ركعة الا مالک الاغلب عندی ان قوله احدی عشرة وهم** ۔ میں نہیں جانتا کہ امام مالکؒ کے علاوہ کسی نے گیارہ رکعت کی روایت نقل کی ہو لہٰذا میرے نزدیک یہ گیارہ رکعت کا جملہ امام مالکؒ کا وہم ہے۔ (زرقانی شرح موطا ج ۱ ص ۲۱۵۔ المصابیح ص ۱۵۔ التمہید ج ۱ ص ۱۱۴۔ الحاوی للفتاوی ص

۳۵۰) جبکہ علامہ ظفر احمد عثمانی الحنفیؒ فرماتے ہیں کہ یہ وہم امام مالکؒ کا نہیں بلکہ محمد بن یوسف کا ہے۔ فانه قال مرة احدی وعشرین ومرة احدی عشرة وتارة ثلث عشرة ۔ وہ کبھی اکیس رکعت روایت کرتا ہے، کبھی تیرہ رکعت اور کبھی گیارہ رکعت۔ (اعلاء السنن ج ۷ ص ۷۳) اور محمد بن یوسف کی متفرق روایات سے یہی ظاہر ہوتا ہے کہ یہ وہم اسی کا ہے۔ اس کی مزید تفصیل آئندہ سطور میں ملاحظہ فرمائیے۔

دسویں روایت: عن مالک بن انس عن یزید بن رومان قال کان الناس یقومون فی زمان عمر بن الخطاب فی رمضان بثلاث وعشرین رکعة ۔ یعنی عہد فاروقیؓ میں لوگ تیئیس رکعت تراویح پڑھتے تھے۔ (موطا امام مالک ص ۴۰۔ شعب الایمان ج ۳ ص ۱۷۷) امام بغویؒ اور علامہ نیمویؒ فرماتے ہیں کہ اس کی سند صحیح ہے۔ (آثار السنن ص ۲۰۵۔ شرح السنۃ ج ۴ ص ۱۲۰) البتہ یہ روایت مرسل ہے اور مرسل ہونے ہی کی وجہ سے میاں نذیر حسین دہلویؒ نے لکھا ہے کہ یہ حدیث صحیح نہیں، منقطع ہے۔ (فتاویٰ نذیریہ ج ۱ ص ۶۳۷)

گویا اس روایت میں اس کے سوا کوئی کمزوری نہیں کہ یہ مرسل ہے اور مرسل کی حجیت پر ہم گزشتہ اوراق میں بحث کر چکے ہیں لیکن یہاں یہ بات بھی ذہن نشین رکھنی چاہیے کہ یہ روایت مراسیل موطا میں سے ہے اور موطا کے مراسیل بلا اختلاف حجت ہیں یعنی یہ روایت مراسیل موطا میں سے ہونے کی بنا پر بھی حجت ہے اور امام شافعیؒ کی شرائط کے مطابق بھی۔ (امام شافعیؒ کی شرائط گزشتہ اوراق میں پھر ملاحظہ فرما لیجیے)

گیارھویں روایت: عن مالک بن انس عن یحییٰ بن سعید القطان عشرین رکعة (ابن ابی شیبہ ج ۲ ص ۳۹۲) علامہ نیمویؒ فرماتے ہیں رجاله ثقات لیکن یحییٰ بن سعید نے حضرت عمرؓ کا زمانہ نہیں پایا۔ (التعلیق الحسن ص ۲۰۶) گویا اس روایت میں بھی مرسل ہونے کے علاوہ کوئی کمزوری نہیں اور مرسل کی حجیت واضح ہو چکی۔

بارھویں روایت: عن حسن عن عبد العزیز بن رفیع کان ابی بن

**كعب يصلي بالناس في رمضان بالمدينة عشرين ركعة ويوتر بثلاث .**
یعنی ابی بن کعب ماہ رمضان کے اندر مدینہ میں بیس رکعت اور تین وتر پڑھاتے۔ (ابن ابی شیبہ ج ۲ ص ۳۹۳۔ عبدالرزاق ج ۴ ص ۲۶۰) امام بغویؒ اس کی سند کو صحیح اور علامہ نیمویؒ اسے مرسل قوی فرماتے ہیں۔ (شرح السنۃ ج ۴ ص ۱۲۲۔ آثار السنن ص ۲۰۶)

جامعہ ام القریٰ مکہ مکرمہ کے مدرس الشیخ محمد علی الصابونیؒ نے بیس رکعت تراویح کے لیے اس روایت سے استدلال کیا ہے۔ (الہدی النبوی الصحیح ص ۵۶) اس روایت پر بھی صرف مرسل ہونے کا اعتراض ہے کیونکہ عبدالعزیز بن رفیع نے حضرت ابی بن کعبؓ کو نہیں دیکھا۔

نیرھویں روایت: **عن الحسن البصري ان عمر بن الخطاب جمع الناس على ابي بن كعب فكان يصلي لهم عشرين ركعة .** یعنی ابی بن کعب عہد فاروقیؓ میں بیس رکعات پڑھاتے تھے۔ (ابوداؤد ج ۱ ص ۲۰۲)

ابوداؤد کے بعض نسخوں میں عشرین لیلۃ اور بعض میں عشرین رکعۃ کے الفاظ ہیں اسی لیے ابوداؤد کے حوالے سے صاحب مشکوٰۃ، امام بیہقی، اور علامہ زیلعی وغیرہ ائمہ عشرین لیلۃ کے الفاظ نقل کرتے ہیں جبکہ علامہ ذہبیؒ، سید امیر علی رام پوریؒ اور مولانا فیض الحسن سہارن پوریؒ وغیرہ ائمہ عشرین رکعۃ کے الفاظ نقل کرتے ہیں اور ابوداؤد کے ہمارے ہاں مروجہ نسخے میں بھی عشرین رکعۃ کے الفاظ منقول ہے۔ مولوی عنایت اللہ اثری غیر مقلد اس پر تبصرہ کرتے ہوئے لکھتے ہیں کہ سب سے پہلے مولانا سید امیر علی رام پوریؒ نے ۱۳۱۴ھ۔ ۱۸۹۶ء میں بحوالہ ابوداؤد عین الہدایہ ج ۱ ص ۵۳۲ میں عشرین لیلۃ کو عشرین رکعۃ بنا دیا اور ۱۳۴۵ھ۔ ۱۹۲۶ء میں مولوی فیض الحسن دیوبندیؒ نے جو ابوداؤد طبع کرائی، اس میں بھی عشرین رکعۃ طبع کرا دیا۔ (مکاشیب العجابہ ص ۱۰۳)

اثری صاحب کا یہ الزام سراسر غیر مقلدانہ ہے کیونکہ مولانا سید امیر علی رام پوریؒ سے تقریباً ساڑھے پانچ سو سال قبل علامہ شمس الدین ذہبیؒ الشافعی آٹھویں صدی ہجری میں اپنی معروف کتاب ''سیر اعلام النبلاء'' میں بحوالہ ابوداؤد عشرین رکعۃ کے الفاظ نقل فرما چکے ہیں اور اگر بالفرض اس کی ذمہ داری سید امیر علی رام پوریؒ پر بھی ڈالی جائے تو بھی علماء احناف اس سے بری الذمہ ہیں کیونکہ متعصب

غیر مقلد اسکالر محمد اسحاق بھٹی لکھتے ہیں کہ مولانا سید امیر علی، سید نذیر حسین دہلویؒ کے شاگرد اور مسلکاً اہل حدیث تھے۔ (فقہائے ہند ج ۵ ص ۵۹)

﴿لطیفہ﴾ غیر مقلدین کی علمی بے بسی: غیر مقلدین کی یہ بہت بڑی کمزوری ہے کہ وہ علماء احناف کے ناقابل تردید دلائل سے عاجز آ کر بسا اوقات حدیث کے الفاظ کا ہی انکار کر دیتے ہیں۔ ۱۹۳۳ء میں مولانا ثناء اللہ امرتسریؒ نے مسلم شریف کی حدیث ابوموسیٰ اشعریؓ میں **اذا قرأ فانصتوا** کے الفاظ کے مستند ہونے سے انکار کر دیا۔ رئیس الاحناف حضرت مولانا عبدالعزیز صاحبؒ محدث گوجرانوالہ نے اس پر گرفت کی۔ علامہ سید سلیمان ندویؒ فریقین کے درمیان ثالث قرار پائے اور انہوں نے مولانا امرتسریؒ کے خلاف مولانا عبدالعزیزؒ کے حق میں فیصلہ دیا۔ اس کی روداد ''کیفیت مناظرہ تحریری'' کے نام سے شائع ہو چکی ہے۔ علامہ ندویؒ کے اس فیصلے پر تبصرہ کرتے ہوئے (بلکہ مولانا امرتسریؒ کی علمی بے بسی کا اعتراف کرتے ہوئے) مولوی عنایت اللہ اثری فرماتے ہیں کہ

''چونکہ تیر نکل چکا تھا اس لیے وہی ہوا جس کا خطرہ محسوس ہو رہا تھا (یعنی فیصلہ خلاف ہو گیا) محترم مولانا (امرتسریؒ) صاحب چونکہ اخباری مشاغل اور مناظرانہ استحضار کی وجہ سے تدریس حدیث کی طرف متوجہ نہیں ہوئے اس لیے مخارج حدیث میں موصوف کی نظر وسیع نہیں ہو سکی۔''

(البیان المستطاب ص ۳۸)

اب اگر غیر مقلدین ابوداؤد کے کسی نسخے میں **عشرین رکعۃ** کے الفاظ کا انکار کرتے ہیں تو اسے ان کی عادت ثانیہ ہی کہا جا سکتا ہے۔

چودھویں روایت: **عن یحییٰ بن سعید الانصاری عن عمر امر رجلا ان یصلی بھم عشرین رکعۃ**۔ حضرت عمرؓ نے ایک آدمی کو حکم دیا کہ لوگوں کو بیس رکعات پڑھائے۔ (کنز العمال ج ۲ ص ۲۸۴۔ ابن ابی شیبہ ج ۲ ص ۳۹۳) امام بغویؒ اور علامہ نیمویؒ اس کی سند کو مرسل قوی فرماتے ہیں۔ (شرح السنۃ ج ۴ ص ۱۲۲۔ آثار السنن ص ۲۰۶)

پندرھویں روایت: **عن محمد بن کعب القرظی کان الناس**

يصلون في زمان عمر بن الخطاب في رمضان عشرين ركعة يطيلون فيها القراءة ويوترون بثلاث. لوگ عہد فاروقیؓ میں طویل قراءت اور تین وتروں کے ساتھ بیس رکعات قیام رمضان کرتے تھے۔ (قیام اللیل ص ۱۵۷)

سولہویں روایت: عن مالک عن داؤد بن الحصين عن الاعرج. ماہ رمضان میں لوگ تراویح کے اندر کفار پر لعنت بھیجتے۔ امام آٹھ رکعت میں سورہ بقرہ ختم کرتا۔ فاذا قام بها في اثنتي عشرة ركعة رای الناس انه قد خفف۔ جب کبھی بارہ رکعت میں سورۂ بقرہ پڑھتا تو لوگ سمجھتے کہ اس نے نماز ہلکی کر دی۔ (موطا امام مالک ص ۹۹)

اس سے معلوم ہوتا ہے کہ عہد فاروقیؓ میں رکعات تراویح بارہ سے زائد تھیں۔ عموماً قاری آٹھ رکعت میں سورۂ بقرہ پڑھتا اور باقی رکعات میں اس کے علاوہ منزل پڑھتا۔ اور اگر کبھی سورۂ بقرہ آٹھ رکعت کی بجائے بارہ رکعات میں پڑھتا تو قیام مختصر ہونے کی وجہ سے لوگوں کو نماز ہلکی محسوس ہوتی۔ گویا اس روایت میں بارہ سے زائد کی نفی موجود نہیں لیکن مولانا سید نذیر حسین دہلویؒ فرماتے ہیں کہ اس روایت سے صاف ثابت ہوتا ہے کہ زمانہ عمر بن الخطاب میں عام طور پر آٹھ رکعت تراویح پڑھی جاتی تھیں اور کبھی کبھی بارہ رکعت پڑھ لی جاتی تھیں۔ (فتاویٰ نذیریہ ج ا ص ۶۳۷)

حالانکہ اس روایت میں قراءۃ وقیام کے طول واختصار کا ذکر ہے، تعیین رکعات کا اس میں تذکرہ تک موجود نہیں بلکہ سیاق کلام تو صاف ظاہر کرتا ہے کہ رکعات بارہ سے زائد تھیں اور دیگر روایات سے اسے ملایا جائے تو وہ بیس تھیں۔ اسی لیے علامہ سید محمد انور شاہ کشمیریؒ اس روایت کے بارے میں فرماتے ہیں کہ بیس تراویح کے لیے یہ حدیث صحیح قوی دلیل ہے اور صحابہؓ کے زمانے میں اس پر عمل درآمد ہوتا تھا۔ (ملفوظات محدث کشمیری ص ۳۶۵) لیکن اگر بالفرض صرف بارہ بھی تسلیم کر لی جائیں تو آٹھ کی قطعیت ختم ہو جاتی ہے۔ پھر نہ حدیث عائشہؓ باقی رہتی ہے نہ حدیث جابرؓ اور نہ حدیث محمد بن یوسفؒ۔ کیا غیر مقلدین یہ اشتہار شائع کرنے کے لیے تیار ہیں کہ رکعات تراویح عہد فاروقیؓ میں بارہ بھی ثابت ہیں، لہٰذا کبھی آٹھ اور کبھی بارہ پڑھنی چاہییں؟

سترھویں روایت: عن ابی بن کعب ان عمر بن الخطاب امرہ ان یصلی باللیل فی رمضان فصلی بھم عشرین رکعۃ. حضرت عمرؓ نے مجھے تراویح پڑھانے کا حکم دیا پس میں نے ان کو بیس رکعات تراویح پڑھائیں۔ (کنز العمال ج ۴ ص ۲۸۴)

غور فرمائیے مذکورہ سترہ روایت میں سے بارہ روایات بیس رکعات تراویح کا ثبوت فراہم کرتی ہیں، تین روایات گیارہ رکعات کی خبر دیتی ہیں، ایک روایت تیرہ رکعات کی نشان دہی کرتی ہے اور ایک روایت میں بارہ رکعات تک کا ثبوت موجود ہے اور اس سے زائد کی نفی موجود نہیں۔

مذکورہ روایات کی روشنی میں اس بحث کا دل چسپ پہلو یہ ہے کہ اختلاف رکعات صرف ایک راوی محمد بن یوسف کے سلسلہ روایت میں پایا جاتا ہے۔ باقی تمام سلسلوں میں وحدت موجود ہے۔ تفصیل کے لیے صفحہ ۷۸ تا ۸۰ پر مذکورہ روایات کے دو نقشے ملاحظہ فرمائیں۔

مولانا عبد الرحمن مبارک پوری کا فیصلہ: ہم بصراحت ثابت کر چکے ہیں کہ مذکورہ تمام روایات مرسل ہونے کے باوجود صحیح اور قابل عمل ہیں لیکن غیر مقلدین انہیں قبول نہ کرنے پر بضد ہیں۔ اگر ہم بالفرض یہ تسلیم بھی کر لیں کہ یہ تمام روایات ضعیف ہیں تو بھی ضعیف روایات کا مجموعہ حسن کا درجہ حاصل کر لیتا ہے جیسا کہ مولانا عبد الرحمٰن مبارک پوریؒ فرماتے ہیں کہ ولو سلم ان کلھا ضعیفۃ فھی مجموعھا تبلغ درجۃ الحسن یعنی اگر تسلیم کر لیا جائے کہ روایت کے تمام طرق ضعیف ہیں تو بھی سب کا مجموعہ حسن کے درجہ تک پہنچ جاتا ہے۔ (ابکار المنن ص ۲۰۲)

کس قدر حیرت کی بات ہے کہ غیر مقلدین کی ضعیف روایات کا مجموعہ بھی حسن کا درجہ حاصل کرتا ہے اور ہماری مرسل روایات (جو جمہور ائمہ محدثین کے نزدیک ویسے ہی قابل قبول ہیں) کا مجموعہ بھی یہ درجہ حاصل کرنے سے محروم ہے۔

اسلاف امت کا استدلال: اس تفصیلی بحث کی روشنی میں اب ہمیں یہ دیکھنا ہے کہ مذکورہ سترہ روایات میں سے اسلاف امت نے کن روایات سے استدلال کیا ہے اور کن پر عمل کیا ہے۔ وہی روایات ہمارے لیے قابل قبول ہوں گی۔ آیئے اسلاف امت کا استدلال ملاحظہ فرمائیے:

(۱) حافظ ابن حجر عسقلانی الشافعیؒ یزید بن رومان اور یزید بن خصیفہ کی روایات سے استدلال کرتے ہوئے فرماتے ہیں کہ عن عمر انہ جمع الناس علی ابی بن کعب فکان یصلی بھم فی شھر رمضان عشرین رکعۃ۔ حضرت عمرؓ نے لوگوں کو ابی بن کعب پر جمع کیا اور انہوں نے بیس رکعات تراویح پڑھائیں۔ (تلخیص الحبیر ج ۲ ص ۱۲۔ الدرایہ فی تخریج الھدایہ ج ۱ ص ۱۲۳)

(۲) امام ابن تیمیہ الحنبلیؒ انہی روایات سے استدلال کرتے ہوئے فرماتے ہیں: فلما جمعھم عمر علی ابی بن کعب کان یصلی بھم عشرین رکعۃ۔ حضرت ابی بن کعبؓ نے بیس رکعات تراویح پڑھائیں۔ (فتاویٰ ابن تیمیہ ج ۲۲ ص ۲۷۲)

(۳) علامہ تاج الدین سبکی الشافعیؒ بھی انہی روایات سے استدلال کرتے ہوئے فرماتے ہیں کہ ومذھبنا ان التراویح عشرون رکعۃ لما روی البیھقی وغیرہ باسناد صحیح عن السائب بن یزید۔ بیہقی نے سائب بن یزید سے صحیح سند کے ساتھ جو روایت نقل کی ہے، اس کی بنا پر ہمارا مذہب یہی ہے کہ تراویح بیس رکعات ہیں۔ (الحاوی للفتاویٰ ج ۱ ص ۲۵۰)

(۴) امام جلال الدین سیوطیؒ الشافعی بھی انہی روایات سے استدلال کرتے ہوئے فرماتے ہیں کہ: وفی سنن البیھقی وغیرہ باسناد صحیح عن السائب بن یزید قال کانوا یقومون علی عھد عمر بعشرین رکعۃ۔ سند صحیح سے ثابت ہے کہ عہد فاروقیؓ میں لوگ بیس رکعات پڑھتے تھے۔ (الحاوی للفتاویٰ ج ۱ ص ۲۴۸)

(۵) امام محی الدین نووی الشافعیؒ بھی انہی روایات سے استدلال کرتے ہوئے فرماتے ہیں کہ واحتج اصحابنا لما رواہ البیھقی وغیرہ بالاسناد الصحیح عن السائب بن یزید ....عشرین رکعۃ۔ ہمارے اصحاب کا استدلال صحیح سند سے ثابت بیس رکعات والی روایت سے ہے۔ (المجموع شرح المھذب ج ۴ ص ۳۲)

(۶) امام موفق الدین ابن قدامہ الحنبلیؒ بھی انہی روایات سے استدلال کرتے ہوئے

# نقشہ نمبر 1

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| حضرت سائب بن یزید رضی اللہ عنہ | ۱ | ابن ابی ذباب | ۱ | عشرین رکعة | مصنف عبدالرزاق ج۴ص۲۶۲ |
| | ۲ | یزید بن خصیفہ | ۱ | ابن ابی ذئب۔عشرین رکعة | السنن الکبریٰ ج۲ص۴۹۶ |
| | | | ۲ | محمد بن جعفر۔عشرین رکعة | معرفۃ السنن والآثار ج۴ص۴۲ |
| | | | ۳ | مالک بن انس۔عشرین رکعة | فتح الباری ج۴ص۲۵۳ |
| | ۳ | محمد بن یوسف | ۱ | داؤد بن قیس۔احدی وعشرین | عبدالرزاق ج۴ص۲۶۰ |
| | | | ۲ | محمد بن اسحاق۔ثلث عشرة رکعة | فتح الباری ج۴ص۲۵۳ |
| | | | ۳ | عبدالعزیز بن محمد۔احدی عشرة رکعة | الحاوی للفتاویٰ ج۱ص۳۴۹ |
| | | | ۴ | یحییٰ بن سعید۔احدی عشرة رکعة | ابن ابی شیبہ ج۲ص۳۹۲ |
| | | | ۵ | مالک بن انس۔احدی عشرة رکعة | موطا امام مالک ص۹۸ |

نقشہ نمبر ا میں سلسلہ روایت حضرت سائب بن یزید سے شروع ہوتا ہے اور ان سے ان کے تین شاگرد روایت کرتے ہیں۔ پہلے شاگرد ابن ابی ذباب ان سے بیس رکعات کی روایت کرتے ہیں۔ دوسرے شاگرد یزید بن خصیفہ اپنے تین شاگردوں (ابن ابی ذئب، محمد بن جعفر اور مالک بن انس) کے ذریعے ان سے بیس رکعات کی روایت بلا اختلاف نقل کرتے ہیں۔ تیسرے شاگرد محمد بن یوسف اپنے پانچ شاگردوں کے ذریعے ان سے تین مختلف روایات نقل کرتے ہیں۔ تین شاگردوں (عبدالعزیز بن محمد، یحیٰی بن سعید اور مالک بن انس) کے ذریعے گیارہ رکعات کی، ایک شاگرد محمد بن اسحاق کے ذریعے تیرہ رکعات کی اور ایک شاگرد داؤد بن قیس کے ذریعے اکیس رکعات کی روایت نقل کرتے ہیں۔ گویا ساری گڑبڑ اسی تیسرے شاگرد کی متفرق روایات میں ہے لہٰذا اصول کے مطابق تیسرے شاگرد کی متفرق روایات میں سے وہی روایت قبول کی جاسکتی ہے جو باقی شاگردوں کی روایات کے مطابق ہے اور وہ اکیس رکعات والی روایت ہے (یعنی بیس تراویح اور ایک وتر) دیگر تمام روایات کو وہم راوی قرار دے کر نظر انداز کر دیا جائے گا۔

پھر اس بحث کا یہ پہلو بھی دلچسپی سے خالی نہیں کہ تیسرے شاگرد (محمد بن یوسف) سے گیارہ رکعات کی روایات نقل کرنے والے دو شاگردوں کی اپنی روایات باہم متصادم ہیں۔ ان میں سے ایک شاگرد یحیٰی بن سعید القطان ہیں جن سے دو روایات منقول ہیں۔ ایک گیارہ رکعات کی (ابن ابی شیبہ ج ۲ ص ۳۹۲ میں) اور دوسری بیس رکعات کی (ابن ابی شیبہ ہی میں) چونکہ ان کی بیس رکعات کی روایت دیگر روایات سے ملتی ہے اس لیے اسے قبول کیا جائے گا اور گیارہ رکعات والی روایت کو ان کے استاد محمد بن یوسف کا وہم قرار دے کر چھوڑ دیا جائے گا۔

غور فرمایئے کہ حضرت سائب بن یزید کے تیسرے شاگرد (محمد بن یوسف) کے پانچ شاگردوں میں سے جو تین شاگرد (عبدالعزیز بن محمد، یحیٰی بن سعید اور امام مالکؒ) گیارہ رکعات کی روایت نقل کرتے ہیں، ان میں سے بھی دو شاگرد (یحیٰی بن سعیدؒ اور امام مالکؒ) بیس رکعات کی روایات کے بھی راوی ہیں۔ اس صورت حال میں گیارہ رکعات کی روایت کو کہیں دوربین سے ہی تلاش کیا جاسکتا ہے۔

# نقشہ نمبر 2

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۱ | یزید بن خصیفہ | امام مالک بن انس رحمۃ اللہ علیہ | عشرین رکعۃ | فتح الباری ج ۴ ص ۲۵۳ |
| ۲ | یحییٰ بن سعید القطان | | عشرین رکعۃ | ابن ابی شیبہ ج ۲ ص ۳۹۲ |
| ۳ | یزید بن رومان | | عشرین رکعۃ | موطا ص ۹۸ |
| ۴ | داؤد بن الحصین | | اثنتی عشرۃ رکعۃ | موطا ص ۹۹ |
| ۵ | محمد بن یوسف | | احدی عشرۃ رکعۃ | موطا ص ۹۸ |

اس نقشہ کے مطابق امام مالکؒ رکعات تراویح کے بارے میں اپنے پانچ استادوں سے تین مختلف روایات نقل کرتے ہیں۔ تین استادوں (یزید بن خصیفہ، یحییٰ بن سعید اور یزید بن رومان) سے بیس رکعات کی، ایک استاد محمد بن یوسف سے گیارہ رکعات کی، اور ایک استاد داؤد بن الحصین سے کم از کم بارہ رکعات کی جس میں زائد رکعات کی نفی نہیں ہوتی اور دیگر روایات کی روشنی میں وہ بیس رکعات پر ہی دلالت کرتی ہے لہٰذا ان میں سے باقی تمام روایات کو قبول کیا جائے گا اور گیارہ رکعات والی روایت کو وہم راوی قرار دے کر نظر انداز کیا جائے گا۔ یہی وجہ ہے کہ فقہاء مالکیہ کے ممتاز ترجمان علامہ ابن عبد البرؒ اسے وہم راوی ہی قرار دیتے ہیں۔

فرماتے ہیں کہ ولنا ان عمر لما جمع الناس علی ابی بن کعب کان یصلی لھم عشرین رکعۃ۔ ہمارے لیے یہ دلیل ہے کہ ابی بن کعب بیس رکعات پڑھاتے تھے۔ (المغنی ج ۱ص ۷۹۹)

(۷) علامہ ابن عبد البر مالکیؒ بھی انہی روایات سے استدلال کرتے ہوئے فرماتے ہیں کہ وھو الصحیح عن ابی بن کعب عشرین رکعۃ من غیر خلاف من الصحابۃ ۔صحیح بات یہی ہے کہ ابی بن کعبؓ بغیر اختلاف صحابہؓ کے بیس رکعات تراویح پڑھاتے تھے۔ (عمدۃ القاری ج ۱۱ص ۱۲۷)

(۸) الشیخ عبد الحق محدث دہلویؒ الحنفی بھی انہی روایات سے استدلال کرتے ہوئے فرماتے ہیں کہ عندنا عشرون رکعۃ لما روی البیھقی باسناد صحیح۔ ہمارے نزدیک بیہقی کی سند صحیح کے ساتھ بیس رکعات تراویح ہی ثابت ہیں۔ (ماثبت بالسنۃ ص ۲۰۹)

(۹) محشی بخاری مولانا احمد علی سہارنپوری الحنفیؒ بھی انہی روایات سے استدلال کرتے ہوئے فرماتے ہیں کہ واحتج اصحابنا والشافعیۃ والحنابلۃ بما رواہ البیھقی باسناد صحیح عن السائب بن یزید عشرین رکعۃ یعنی ہمارے اصحاب احناف، شوافع اور حنابلہ بیس رکعت والی صحیح روایت سے ہی استدلال کرتے ہیں۔ (حاشیہ بخاری ج ۱ص ۱۰۱) اس بارے میں حوالہ جات بکثرت موجود ہیں۔ ہم نے اہل السنّت والجماعت کے چاروں مذاہب (حنفی، مالکی، شافعی، حنبلی) کے چند مستند اکابر کے حوالہ جات پر اکتفا کیا ہے جو عہد فاروقیؓ کی بیس رکعات والی روایات سے باقاعدہ استدلال کرتے ہیں اور انہی روایات پر ان کا عمل بھی ہے۔

غیر مقلدین سے ایک سوال: جبکہ غیر مقلدین حضرت صرف نقل روایت سے دھوکہ دیتے ہیں حالانکہ اگر تعامل سلف کے بغیر صرف نقل روایت دلیل بن سکتی تو بخاری شریف کی بے شمار ایسی روایات کو امام بخاریؒ اور (بخاری بخاری کرنے والے غیر مقلدین) کا مذہب قرار دیا جاسکتا ہے جن پر امام بخاریؒ سمیت اسلاف امت کا عمل نہیں بلکہ انہی روایات کی آڑ میں منکرین حدیث انکار حدیث کی تحریک پر عمل پیرا ہیں۔ اس لیے غیر مقلدین سے ہمارا سوال یہ ہے کہ وہ اکابر امت کے چند

ایسے حوالے پیش کریں جن میں انہوں نے عہد فاروقیؓ کی آٹھ رکعات والی روایات سے استدلال کرتے ہوئے ان پر اپنے عمل کی بنیاد رکھی ہو لیکن ہمارا چیلنج ہے کہ ان شاء اللہ العزیز قیامت تک ایسا نہ کر سکیں گے اور امام مالکؒ اور امام شافعیؒ کے بارے میں آٹھ رکعات پڑھنے کا جو حوالہ پیش کیا جاتا ہے، ہم ثابت کریں گے کہ ان کی طرف منسوب یہ روایات صحیح نہیں۔

روایات میں تطبیق: اس مقام پر ہم اس بحث کو بھی تشنہ نہیں چھوڑنا چاہتے کہ موطا امام مالکؒ کی آٹھ رکعات والی روایت جب صحت وثقاہت کے تقاضوں کو پورا کرتی ہے تو اس میں وہم راوی کے نظریہ کو نظر انداز کرتے ہوئے اس سے استدلال کیوں درست نہیں؟ تو اس کے بارے میں یہ بات ذہن نشین رکھیے کہ ہم غیر مقلدین کی طرح فرضی اور ہوائی باتوں پر یقین نہیں رکھتے بلکہ بحمد اللہ تعالیٰ اسلاف امت کی تحقیقات کی روشنی میں باحوالہ بات کرتے ہیں۔ ہم نے روایات کی تفصیل نقشہ کی صورت میں سامنے لاکر واضح کیا تھا کہ **احدی عشرۃ رکعۃ** کا جملہ وہم راوی معلوم ہوتا ہے اور اس کے لیے ہم نے حافظ ابن عبد البرؒ المالکی کا حوالہ بھی دیا تھا لیکن بعض ائمہ اہل سنت اس جملہ کو وہم راوی قرار دینے کے بجائے گیارہ رکعات تراویح کے عمل کو عہد فاروقیؓ کے ابتدائی دور کا واقعہ تسلیم کرتے ہیں جسے بعد میں ترک کر کے بیس رکعات کا عمل اختیار کرلیا گیا۔ ہمیں ان ائمہ کرامؒ کا یہ موقف تسلیم کرنے سے بھی انکار نہیں۔ ممکن ہے ایسا ہی ہوا ہو۔ چنانچہ:

(۱) امام ابو بکر بیہقی الشافعیؒ فرماتے ہیں کہ **و کان عمر امر بھذا العدد زمانا ثم کانوا یقومون علی عھدہ بعشرین رکعۃ** یعنی عہد فاروقیؓ میں کچھ عرصہ تک گیارہ رکعات پر عمل رہا پھر بیس رکعات کا عمل شروع ہوگیا۔ (مرقاۃ ج ۳ ص ۱۹۴۔ تحفۃ الاخیار ص ۱۹۱) دوسرے مقام پر فرماتے ہیں **ویمکن الجمع بین الروایتین بانھم کانوا یقومون باحدی عشرۃ ثم کانوا یقومون بعشرین** یعنی دونوں روایتوں کو اس طرح جمع کرنا ممکن ہے کہ پہلے گیارہ رکعات کا عمل تھا، پھر بیس رکعات کا جاری ہوگیا۔ (السنن الکبریٰ ج ۲ ص ۴۹۶) نیز فرماتے ہیں **ثم استقر الامر علی العشرین وھو المتوارث** ۔ پھر بیس رکعات پر عمل پختہ ہوگیا اور یہی عمل جاری ہوگیا۔ (بحوالہ فتح الملہم ج ۲ ص ۳۲۰) گویا امام بیہقی کے نزدیک آٹھ رکعات والی روایات سے استدلال اب اس لیے صحیح

نہیں رہا کہ اس پر تو عہد فاروقیؓ میں ہی عمل متروک ہو چکا تھا اور اسی عہد میں یہ قاعدہ بیس کا عمل جاری ہو چکا تھا۔

(۲) امام ابن حبیب المالکیؒ فرماتے ہیں کہ انها كانت اولا احدى عشرة ركعة لا انهم كانوا يطيلون القراءة فيه فثقل ذالك عليهم فزادوا في عدد الركعات وخففوا القراءة وكانوا يصلون عشرين ركعة غير الوتر . عہد فاروقیؓ میں پہلے تو قراءت کے ساتھ گیارہ رکعات پڑھی جاتی تھیں جو طول قیام کی وجہ سے بوجھل محسوس ہونے لگیں۔ پھر قراءت مختصر کر کے رکعات بڑھا کر وتر کے علاوہ بیس کر دی گئیں۔ (تحفۃ الاخیار ص ۱۹۲) گویا امام ابن حبیبؒ کے نزدیک بھی گیارہ رکعات کا عمل عہد فاروقیؓ میں ہی متروک ہو چکا تھا۔

(۳) علامہ ابن عبدالبرؒ المالکی فرماتے ہیں کہ اختار في وقت تطويل القيام فحصول احدى عشرة وفي وقت عدد الركعات فجعلوها عشرين وقد استقر العمل على هذا یعنی پہلے طول قیام کے ساتھ گیارہ رکعات تھیں، پھر رکعات بڑھا کر بیس کر دی گئیں اور یہی پر معاملہ پختہ ہو گیا۔ (تحفۃ الاحوذی ج ۲ ص ۷۴۔ ہدایۃ السائل ص ۱۳۸) گویا علامہ ابن عبدالبرؒ کے نزدیک بھی اگر گیارہ رکعات کا جملہ وہم راوی نہیں تو متروک العمل ضرور ہے اور بیس رکعات پختہ ہیں۔

(۴) علامہ شہاب الدین احمد قسطلانی الشافعیؒ فرماتے ہیں کہ عہد فاروقیؓ میں پہلے گیارہ رکعات تھیں پھر وتروں سمیت تیئیس رکعات ہو گئیں۔ قد عدد ما وقع في زمان عمر كالاجماع ۔ پھر اس بیس کے عدد پر عہد فاروقیؓ میں ہی اجماع منعقد ہو گیا۔ (ارشاد الساری ج ۳ ص ۲۲۶۔ اوجز المسالک ج ۲ ص ۳۹۵) گویا علامہ قسطلانیؒ کے نزدیک بھی گیارہ کا عمل عہد فاروقیؓ میں متروک ہو گیا اور بیس کے عمل پر اجماع ہو چکا تھا۔

(۵) علامہ سید محمد انور شاہ کاشمیری الحنفیؒ فرماتے ہیں ؛ وخفف في القراءة وكثرها بازدياد الركعات فجعلها عشرين مكان العشرة یعنی حضرت عمرؓ نے (طویل قیام کی وجہ سے) قراءت میں تخفیف کر کے اس کی جگہ رکعات بڑھا دیں، پس وہ دس کے بجائے بیس رکعات ہو گئیں۔

(فیض الباری ج ۲ص ۴۲۰)

چنانچہ یہی موقف امام ابوالولید سلیمان بن خلف الباجی المالکیؒ کا زرقانی شرح موطا ج ۱ص ۲۱۵ میں، امام جلال الدین سیوطی الشافعیؒ کا الحاوی للفتاویٰ ج ۱ص ۳۴۹ میں، علامہ ملا علی قاری الحنفیؒ کا مرقات ج ۳ص ۱۹۲ میں، نواب قطب الدین دہلویؒ غیر مقلد کا مظاہر حق ج ۱ص ۴۴۶ میں، امام محی الدین نووی الشافعیؒ کا مرقات ج ۳ص ۱۹۴ میں، امام محمد بن عبدالباقی زرقانی الشافعیؒ کا زرقانی ج ۱ص ۲۱۵ میں اور نواب وحیدالزمان خان غیر مقلد کا ترجمہ موطا میں منقول ہے۔ جب ان تمام ائمہ کرامؒ کے نزدیک گیارہ رکعات تراویح کا عمل عہد فاروقیؓ میں ہی متروک ہو چکا تھا اور اس کی جگہ بیس رکعات کا عمل بالاجماع جاری ہو چکا تھا تو پھر اسے اپنے عمل کی بنیاد کیسے بنایا جا سکتا ہے؟ **فاعتبروا یا اولی الالباب ان کنتم تعقلون.**

بعض ائمہ کرامؒ کے نزدیک عہد فاروقیؓ کا ابتدائی عمل گیارہ کی بجائے تیرہ رکعات کا تھا جسے بعد میں ترک کر کے بیس رکعات کا عمل جاری کیا گیا چنانچہ امام عبدالوہاب شعرانی الشافعیؒ فرماتے ہیں کہ **وکانوا یصلونها فی اول زمان عمر بثلاث عشرة رکعة ثم ان عمر بفعلها ثلاث وعشرین رکعة واستقر الامر علی ذالک فی الامصار** ۔یعنی عہد فاروقیؓ میں ابتداء تیرہ رکعات پڑھی جاتی تھیں پھر حضرت عمرؓ نے عملاً حکم جاری فرمایا اور تئیس رکعات ہو گئیں اور تمام شہروں میں اسی پر معاملہ پختہ ہو گیا۔ (کشف الغمہ ج ۱ص ۱۲۱)

حاصل بحث: عہد فاروقیؓ کی رکعات تراویح سے متعلق جملہ روایات کی فنی حیثیت اور ان کی روشنی میں اسلاف امت کے تحقیقی اقوال آپ ملاحظہ فرما چکے۔ اس تفصیلی بحث کے بعد تین نکتہ نظر ہمارے سامنے آتے ہیں۔

پہلا یہ کہ قیام رمضان میں سنت نبویؐ بیس رکعات ہیں اور عہد فاروقیؓ میں اسی کا احیا فرمایا گیا۔ اس بارے میں تیرہ اور گیارہ رکعات کی روایات وہم راوی پر مبنی ہیں۔

دوسرا یہ کہ سنت نبویؐ تیرہ رکعات ہیں اور عہد فاروقیؓ میں ابتداء اسی پر عمل جاری ہوا جو بعد میں تیرہ کے بجائے بیس رکعات کے عمل میں تبدیل کر دیا گیا اور پھر اسی پر اجماع ہو گیا۔ گیارہ رکعات کی

روایات وہم راوی پر مبنی ہیں۔

**نمبر ۱** یہ کہ سنت نبوی گیارہ رکعات ہیں اور عہد فاروقیؓ میں ابتداء یہی عمل جاری ہوا جو بعد میں گیارہ کے بجائے بیس میں تبدیل ہو گیا اور پھر اسی پر اجماع منعقد ہو گیا۔ تیرہ رکعات کا قول شاذ ہے۔

ان تینوں نکتہ ہائے نظر کو ملاحظہ فرمایئے۔ ان تینوں سے ہمارے موقف ونظریہ کی تائید ہوتی ہے اور تان آخر کار بیس رکعات پر ہی ٹوٹتی ہے کہ اسی پر صحابہ کرامؓ کا اتفاق اور امت کا اجماع ہوا اور باقی رکعات کا اگر واقعی وجود تھا تو ان پر عمل عہد فاروقیؓ سے ہی متروک ہو چکا تھا۔

**عہد عثمانی اور عہد علوی میں قیام رمضان**

یہ حقیقت پوری طرح واضح ہو چکنے کے بعد کہ عہد فاروقیؓ میں بیس رکعات تراویح پر صحابہ کرامؓ کا اجماع منعقد ہو چکا تھا، اب ہم عہد عثمانیؓ اور عہد علویؓ کی رکعات تراویح کا جائزہ لینا چاہیں گے۔ اسی باب کے گزشتہ اوراق میں ابن ابی ذئب کے حوالہ سے یہ روایت گزر چکی ہے کہ عہد فاروقیؓ اور عہد عثمانی میں لوگ طویل قیام کے ساتھ بیس رکعات تراویح پڑھتے تھے۔ (السنن الکبریٰ ج ۲ ص ۴۹۶) اور یہ بھی گزر چکا ہے کہ اس روایت کی توثیق کرنے والوں میں امام بیہقی، امام نووی، امام بغوی، علامہ عراقی، امام سیوطی، علامہ نیموی، علامہ سبکی، علامہ زیلعی، علامہ عینی، اور علامہ ملا علی قاری جیسے ائمہ حدیث شامل ہیں لیکن غیر مقلدین کی یہ بدقسمتی ہے کہ وہ ان جید ائمہ کی توثیق شدہ روایت کو مختلف حیلوں اور بہانوں کے ساتھ مسترد کرنے کے درپے ہیں۔ جب وہ سند کے اعتبار سے اس کی ثقاہت کا انکار نہ کر سکے تو انہوں نے یہ شوشہ چھوڑ دیا کہ عہد فاروقیؓ وعثمانی میں لوگ بیس رکعات پڑھتے تو تھے لیکن ان کا یہ عمل حضرت عمرؓ اور حضرت عثمانؓ سے پوشیدہ تھا اور انہیں اس کی خبر نہ تھی۔ غیر مقلدین نے ان خلفاء راشدینؓ کو عصر حاضر کے حکمرانوں پر قیاس کر لیا ہے جنہیں اپنے مفادات سے ہٹ کر کسی چیز کی خبر نہیں ہوتی حالانکہ کتب احادیث کے اندر جہاں ان کے دور میں لوگوں کے بیس رکعات پڑھنے کا ذکر موجود ہے، وہاں یہ وضاحت بھی مذکور ہے کہ: **ان عمر وعثمان کانا یقومان فی رمضان مع الناس** ۔ یعنی حضرت عمرؓ اور حضرت عثمانؓ رمضان میں لوگوں کے ساتھ مل کر قیام کرتے تھے۔ (المدونۃ الکبریٰ ج ۱ ص ۱۹۴)

یعنی حضرت عمرؓ اور حضرت عثمانؓ لوگوں کے بیس رکعات تراویح کے عمل سے غافل نہ تھے بلکہ اس

اجتماعی عمل میں باقاعدہ شریک تھا۔ اور یہ ممکن بھی کیسے تھا کہ ان کے ادوار میں ایک خلاف سنت عمل مساجد کے اندر اجتماعی شکل اختیار کر گیا اور العیاذ باللہ تعالیٰ وہ اس سے بے خبر رہے؟ حالانکہ مفتی اعظم حکومت سعودیہ الشیخ ابن بازؒ فرماتے ہیں کہ: **والثلاث والعشرون فعلها عمر رضي الله عنه والصحابة فليس فيها نقص وليس فيها اخلال بل هي من السنن سنن الخلفاء الراشدينؓ** یعنی تیئیس رکعات حضرت عمرؓ اور صحابہ کرامؓ کا اپنا فعل ہے جس میں نہ نقص ہے اور نہ حرج بلکہ یہ خلفاء راشدینؓ کی سنتوں میں سے ہے۔ (مجموع فتاویٰ الشیخ ابن باز ج ۱ ص ۳۰۲)

(۱) حضرت مولانا عبدالحیٔ لکھنویؒ فرماتے ہیں کہ **وثبت باهتمام الصحابة على عشرين في عهد عمر وعثمان وعلى فمن بعدهم** یعنی صحابہ کرامؓ کے اہتمام سے ثابت ہے کہ عہد فاروقیؓ، عہد عثمانیؓ، عہد علویؓ اور ان کے بعد بھی بیس رکعات تراویح کا عمل جاری رہا۔ (عمدة الرعایة ج ۱ ص ۱۷۵۔ التعلیق المجد ص ۱۴۰)

(۲) حضرت ابو الحسناءؒ فرماتے ہیں کہ **ان عليا امر رجلا يصلي بهم في رمضان عشرين ركعة** یعنی حضرت علیؓ نے ایک آدمی کو رمضان میں بیس رکعات پڑھانے کا حکم دیا۔ (کنز العمال ج ۲ ص ۲۸۴۔ ابن ابی شیبہ ج ۲ ص ۳۹۳)

اس روایت پر غیر مقلدین یہ اعتراض کرتے ہیں کہ اس میں ابو الحسناء مجہول ہے حالانکہ ان کا یہ اعتراض خلاف حقیقت ہے چنانچہ ان کے اس اعتراض کے جواب میں حضرت مولانا حبیب الرحمٰن اعظمیؒ فرماتے ہیں کہ:

> ''ابو الحسناء دو ہیں۔ ایک حکیم بن عتبہ سے روایت کرتا ہے اور اس سے شریک نخعی روایت کرتے ہیں۔ اسی کو حافظ ابن حجرؒ نے مجہول قرار دیا ہے۔ دوسرا حضرت علیؓ سے روایت کرتا ہے اور اس سے ابو سعد بقال اور عمرو بن قیس روایت کرتے ہیں۔ مذکورہ روایت میں یہی ابو الحسناء ہے۔''
> (رکعات تراویح ص ۷۸)

معلوم ہوا کہ ابو الحسناء دو ہیں۔ جسے حافظ ابن حجرؒ مجہول قرار دے رہے ہیں، وہ ہمارا راوی نہیں۔ اور جو ہماری روایت کا راوی ہے، وہ مجہول نہیں کیونکہ جس راوی سے دو شاگرد روایت کر رہے ہیں، وہ

مجہول نہیں رہتا اور ابوالحسناء سے دو شاگرد ابو سعد بقال اور عمرو بن قیس روایت کرتے ہیں۔ اگر بالفرض یہ وہی ابوالحسناء ہے جس کو حافظ ابن حجر مجہول قرار دیتے ہیں تو پھر بھی اسے مجہول قرار دینا حافظ ابن حجرؒ کا وہم ہے۔ چنانچہ ہماری پیش کردہ روایت پر اعتراض کرتے ہوئے جب شیخ البانیؒ نے ابوالحسناء کو مجہول قرار دیا تو مدرس حرم الشیخ اسماعیل بن محمد الانصاری نے اس کے جواب میں لکھا کہ:

''ناصر الدین البانی اور حافظ ابن حجرؒ نے ابوالحسناء کو مجہول قرار دیا ہے تو اس کا جواب یہ ہے کہ امام ابو بشر الدولابی الحنفیؒ نے اپنی کتاب ''الاسماء والکنیٰ'' میں یحییٰ بن معین کے حوالے سے بیان کیا ہے کہ ابوالحسناء سے شریک نخعی اور حسن بن صالح کوفی روایت کرتے ہیں۔ **والمقرر فی قواعد الحدیث ان روایة اثنین عن الراوی ترفع عنه اسم الجهالة**۔ اور اصول حدیث کے مقررہ ضابطہ کے مطابق جس راوی سے دو شاگرد روایت کریں، اس پر سے جہالت کا الزام ختم ہو جاتا ہے اور یہ اصول امام دارقطنی نے اپنی سنن میں، حافظ ابن عبد البرؒ نے ''الاستذکار'' میں اور خطیب بغدادی نے ''کفایہ'' میں بیان کیا ہے۔'' (تصحیح حدیث صلوٰۃ التراویح عشرین رکعۃ ص۲۹)

شیخ البانی کو یہی جواب الشیخ یحییٰ بن عبداللہ بن مانع الحمیری الشافعی (نائب المدیر للاوقاف دبئی متحدہ عرب امارات) نے اپنے رسالہ القول الصحیح فی صلوٰۃ التراویح ص ۶۱ میں دیا ہے۔ گویا جس ابو الحسناء کو حافظ ابن حجرؒ مجہول قرار دے رہے ہیں، وہ بھی مجہول نہیں کیونکہ اس سے اس کے دو شاگرد شریک نخعی اور حسن بن صالح کوفی روایت کرتے ہیں لہٰذا اس پر بھی جہالت کا الزام ختم ہو گیا۔

(۳) حضرت عبدالرحمٰن السلمیؒ فرماتے ہیں کہ حضرت علیؓ نے رمضان میں قراء کو بلایا **فامر منهم رجلا یصلی بالناس عشرین رکعة و کان علی یوتر بهم**۔ ان میں سے ایک قاری کو بیس رکعات پڑھانے کا حکم دیا اور خود حضرت علیؓ نے لوگوں کو وتر پڑھائے۔ (السنن الکبریٰ ج ۲ ص ۴۹۶)

اسی روایت سے استدلال کرتے ہوئے حضرت امام ابن تیمیہ الحنبلیؒ فرماتے ہیں کہ حضرت علیؓ نے حضرت عمرؓ کی قائم کی ہوئی جماعت کو توڑا نہیں بلکہ اسے برقرار رکھا۔ (منہاج السنۃ ج ۲ ص ۲۲۴) ان روایات سے صاف ظاہر ہے کہ حضرت عثمان غنیؓ اور حضرت علی المرتضیٰؓ کے زمانوں میں بھی بیس رکعات تراویح ہی پڑھی جاتی تھی اور وہ خود اس تراویح کے عمل میں شریک رہتے تھے۔

تعصب یا جہالت؟ لیکن غیر مقلدین کے تعصب کا یہ عالم ہے کہ وہ ان تمام روایات اور ان کی روشنی میں منقول اقوال سلف کو نظر انداز کرتے ہوئے بضد ہیں کہ خلفاء راشدینؓ کے عمل سے بیس رکعات تراویح ثابت نہیں چنانچہ مولانا میاں نذیر حسین دہلویؒ فرماتے ہیں کہ

''جب حضرت عمرؓ نے ۸ رکعات تراویح پڑھانے کا حکم کیا تو ظاہر ہے کہ خود بھی گیارہ ہی رکعات پڑھتے رہے ہوں گے اور خلفاء راشدینؓ میں سے حضرت ابوبکر و حضرت عثمان و حضرت علی رضی اللہ عنہم کا حال صحیح روایت سے ثابت نہیں کہ یہ لوگ کے رکعت (تراویح) پڑھتے تھے۔'' (فتاویٰ نذیریہ ج ا ص ۲۳۶)

اور ص ۲۴۰ پر بعینہ یہی موقف مولانا عبدالرحمٰن مبارک پوریؒ نے اختیار کیا ہے۔ ان حضرات کے اس موقف کو تعصب کے سوا کیا نام دیا جا سکتا ہے؟ حالانکہ علامہ عبدالرحمٰن الجزیریؒ فرماتے ہیں کہ:

''**وقد بين فعل عمر ان عددها عشرون حيث انه جمع الناس اخيرا على هذا العدد في المسجد ووافقه الصحابة على ذالك ولم يوجد لهم مخالف من بعدهم من الخلفاء الراشدين**۔ بے شک حضرت عمرؓ کے عمل نے ظاہر کر دیا کہ تراویح کی تعداد بیس ہے کیونکہ انہوں نے مسجد کے اندر لوگوں کو بالآخر اسی عدد پر جمع کر دیا اور صحابہ کرامؓ نے ان کی موافقت کی اور ان کے بعد کے خلفاء راشدینؓ میں سے بھی کسی نے ان سے اختلاف نہیں کیا۔'' (الفقہ علی المذاہب الاربعہ ص ۳۴۱)

نیز گزشتہ صفحات میں مفتی اعظم سعودی عرب الشیخ بن باز کے مجموعہ فتاویٰ کے حوالے سے یہ فتویٰ بھی گزر چکا ہے کہ بیس رکعات تراویح حضرت عمرؓ سے ثابت اور خلفاء راشدینؓ کی سنت ہے۔

حضرت علیؓ کی دعائیں حضرت عمرؓ کے لیے: حضرت عمرؓ کی طرف سے جماعت تراویح کے احیا کا عمل حضرت علیؓ کو اتنا پسند تھا کہ باوجود اس کے کہ وہ اس کے احیا کی مشاورت میں خود شریک تھے لیکن حضرت عمرؓ کو اس عمل پر دعائیں دیتے تھے۔ چنانچہ ابو اسحاق ہمدانی فرماتے ہیں کہ:

''رمضان کی پہلی شب حضرت علیؓ مسجد میں داخل ہوئے۔ چراغ روشن تھے اور (نماز تراویح میں) قرآن پڑھا جا رہا تھا۔ حضرت علیؓ نے فرمایا: **نور الله لك يا ابن الخطاب في**

فبرک کما نورت مساجد الله تعالیٰ بالقرآن ۔اے عمر بن الخطاب، اللہ تیری قبر کو اسی طرح منور کرے جس طرح تو نے اللہ تعالیٰ کی مساجد کو تلاوت قرآن سے روشن کر دیا۔" (کنز العمال ج ۲ ص ۲۸۴ ۔قیام اللیل ص ۱۵۶)

دوران تراویح مساجد کے اندر تین قسم کے انوار جمع تھے ۔ایک ظاہری اور دو باطنی ۔ظاہری نور ان قندیلوں کا تھا جو اس وقت مساجد کے اندر بکثرت جلائی جاتی تھیں جس کے بارے میں علامہ نور الدین علی بن احمد سمہودیؒ فرماتے ہیں کہ مسجد کے اندر روشنی کے لیے چراغ بکثرت جلانے کا سلسلہ حضرت عمرؓ نے اس وقت شروع کیا لما جمع الناس فی التراویح علی امام واحد جب انہوں نے تراویح کے لیے لوگوں کو ایک امام پر جمع کیا۔ (وفاء الوفاء ج ۲ ص ۶۷۰) دوسرا نور قیام رمضان کی جماعت کا تھا جس کے بارے میں حضرت شاہ ولی اللہ محدث دہلویؒ فرماتے ہیں کہ حضرت عمرؓ وہی ہیں جنہوں نے ماہ صیام کو نماز تراویح (کی جماعت) سے منور فرمایا۔ (ازالۃ الخفاء مترجم ج ۳ ص ۱۸۴) اور تیسرا نور نماز تراویح کے اندر تلاوت قرآن کا تھا جس کی طرف اشارہ کر کے حضرت علیؓ حضرت عمرؓ کو دعائیں دے رہے ہیں۔

سنت خلفاء راشدینؓ کی شرعی حیثیت: یہ معلوم ہو چکنے کے بعد کہ بیس رکعات تراویح خلفاء راشدینؓ کی سنت ہے، یہ جاننا بھی ضروری ہے کہ سنت خلفاء راشدینؓ کی شرعی حیثیت کیا ہے؟ بدقسمتی سے غیر مقلدین نے اس مسئلے میں بھی جمہور اہل سنت سے اختلاف کرتے ہوئے سنت خلفاء راشدینؓ کو حجت شرعیہ تسلیم کرنے سے انکار کر دیا۔ چنانچہ مولانا میاں نذیر حسین دہلویؒ فرماتے ہیں کہ خلفاء راشدینؓ کے کسی عمل پر مواظبت سے بھی سنت موکدہ ثابت نہیں ہوتی۔ (فتاویٰ نذیریہ ج ۱ ص ۶۴۲ ۔تفصیلی حوالہ ساتویں باب میں ملاحظہ فرمائیں) اور نواب صدیق حسن خانؒ فرماتے ہیں کہ وذهب الجمهور الی ان اجماع الخلفاء الاربعة لیس بحجة وهو الحق. جمہور کے نزدیک خلفاء اربعہ (حضرت صدیق اکبرؓ، حضرت فاروق اعظمؓ، حضرت عثمان ذی النورینؓ اور حضرت حیدر کرارؓ رضی اللہ عنہم) کا اجماع حجت نہیں اور یہی حق ہے۔ (حصول المامول ص ۶۵)

حالانکہ اہل سنت کے نزدیک خلفاء راشدینؓ کی سنت اور اجماع حجت شرعیہ ہے چنانچہ علامہ محمد

انور شاہ کاشمیریؒ فرماتے ہیں کہ سنت خلفاء راشدینؓ بھی سنت نبویؐ کی طرح سنت ہے **کما فی الاصول ان السنة سنة الخلفاء وسنته عليه السلام** جیسا کہ اصول میں سنت کا اطلاق سنت نبویؐ اور سنت خلفاء راشدینؓ دونوں پر کیا گیا ہے۔ (العرف الشذی ص ۳۰۹) اور حضرت مولانا علامہ ظفر احمد عثمانیؒ فرماتے ہیں کہ فقہا اور اصولیین کے نزدیک سنت وہ ہے **ما واظب عليه النبی** ﷺ **او الخلفاء الراشدون** جس پر آنحضرت ﷺ یا خلفاء راشدینؓ نے مواظبت اختیار کی ہو۔ (اعلاء السنن ج ۷ ص ۶۹)

ہمارے فقہاء کرام کا استدلال حدیث: **عليكم بسنتي وسنة الخلفاء الراشدين المهديين** (مسند احمد ج ۴ ص ۱۲۶۔ ابوداؤد ج ۲ ص ۲۷۹۔ ترمذی ج ۲ ص ۹۲۔ مستدرک حاکم ج ۱ ص ۹۶۔ ابن ماجہ ص ۵) سے ہے اسی لیے کتب حدیث میں اس کی صراحت مذکور ہے کہ آنحضرت ﷺ نے اور حضرت ابوبکر صدیقؓ نے شرابی کو چالیس چالیس کوڑے لگائے اور حضرت عمرؓ نے اسی کوڑے۔ **وكل سنة**، ان میں ہر عمل سنت ہے۔ (مسلم ج ۲ ص ۷۲۔ ابوداؤد ج ۲ ص ۲۶۱) یہی وجہ ہے کہ فقہاء احناف کے نزدیک شرابی کے لیے حد اسی کوڑے ہے۔ (فتاویٰ عالم گیری ج ۳ ص ۲۸۵۔ ہدایہ ج ۱ ص ۵۰۸)

علامہ ابن عبدالبر مالکیؒ، امام محمدؒ اور امام مالکؒ کے حوالے سے فرماتے ہیں کہ جب ہمارے پاس دو مختلف حدیثیں پہنچیں اور یہ خبر بھی پہنچے کہ ان میں سے ایک حدیث پر حضرت ابوبکرؓ اور حضرت عمرؓ نے عمل کیا ہے اور دوسری ترک کی ہے تو **كان في ذالك دلالة ان الحق في ما عملا به** ۔ قابل عمل وہی حدیث ہوگی جس پر ان حضرات نے عمل کیا ہے۔ (التمہید ج ۳ ص ۳۵۳) گویا حدیث رسول پر عمل کے لیے صرف صحت سند ہی کافی نہیں بلکہ تعامل خلفاء راشدینؓ بھی دیکھا جائے گا۔ چنانچہ حافظ ابن رجب الحنبلیؒ فرماتے ہیں کہ:

> **والسنة هي الطريق المسلوكة فيشمل ذلك التمسك بما كان عليه هو والخلفاء الراشدون وهذه السنة الكاملة** ۔ سنت وہ راستہ ہے جس پر آنحضرت ﷺ اور خلفاء راشدینؓ چلے اور یہی سنت کاملہ ہے۔ (جامع العلوم ج ۱ ص ۱۹۱)

حاصل بحث: زیر نظر باب کے ٹھوس حوالہ جات کی روشنی میں یہ حقیقت پوری طرح واضح

ہو چکی ہے کہ

(۱) بیس رکعات نماز تراویح حضرت عمرؓ، حضرت عثمانؓ اور حضرت علیؓ تینوں خلفاء راشدینؓ کی ہے۔ (۲) اور خلفاء راشدینؓ کی سنت پر امت کے لیے سنت نبوی ﷺ کی طرح عمل لازم ہے۔

اس کے بعد بھی بیس رکعات تراویح کے سنت ہونے سے انکار کرنا خالص غیر مقلدیت نہیں تو کیا ہے؟

# باب چہارم

# تعامل خیر القرون

## صحابہ کرامؓ اور رکعات تراویح

سنت خلفاء راشدینؓ کی روشنی میں رکعات تراویح کی تفصیلی بحث کے بعد اب ہم تعامل صحابہ کرامؓ کی روشنی میں رکعات تراویح کا جائزہ لینا چاہیں گے۔ اتنی بات تو غیر مقلدین بھی تسلیم کرتے ہیں کہ بعض صحابہ کرامؓ بیس رکعات پڑھتے تھے۔ (ملاحظہ فرمایئے "تحریک آزادی فکر" ص۲۴۲۔ فتاویٰ برکاتیہ ص۸۱۔ فتاویٰ ثنائیہ ج۱ ص۶۵۳) لیکن ہمارا دعویٰ یہ ہے کہ بیس رکعات تراویح پر صحابہ کرامؓ کا اجماع ہو چکا تھا۔ آیئے اس کی تفصیلات ملاحظہ فرمایئے۔

(۱) زید بن وہب فرماتے ہیں کہ حضرت عبد اللہ بن مسعودؓ رمضان میں ہمارے ساتھ نماز پڑھتے۔ امام اعمشؒ فرماتے ہیں: **کان یصلی عشرین رکعة ویوتر بثلاث** یعنی وہ تیئیس رکعات پڑھتے۔ (قیام اللیل ص۱۵۷) (۲) حافظ ابن حجر مکی الشافعیؒ فرماتے ہیں: **ولکن اجتمعت الصحابة علی ان التراویح عشرون رکعة** ۔ بیس رکعت تراویح پر صحابہ کرامؓ کا اجماع ہو چکا ہے۔ (المصابیح ص۱۸۔ تحفۃ الاخیار ص۱۹۷) (۳) علامہ ابن تیمیہ الحنبلیؒ فرماتے ہیں کہ بیس رکعات سنت ہے **لانه قام بین المهاجرین والانصار ولم ینکره منکر** (اس لیے کہ مہاجرین وانصار صحابہؓ کی موجودگی میں پڑھی گئیں اور کسی نے ان سے انکار نہیں کیا۔ (فتاویٰ ابن تیمیہ ج۲۳ ص۱۱۲) (۴) علامہ ملا علی قاریؒ مرقاۃ ج۳ ص۱۹۳ میں (۵) علامہ عبد الحیٔ لکھنویؒ التعلیق المجد ص۱۴۰ میں (۶) علامہ قسطلانیؒ ارشاد الساری ج۳ ص۲۲۶ میں (۷) علامہ قاضی خانؒ فتاویٰ ج۱ ص۱۱۰ میں (۸) علامہ شمس الدین الحنبلیؒ شرح مقنع ج۱ ص۸۵۲ میں (۹) امام نووی الشافعیؒ کتاب الاذکار ص۸۳ میں (۱۰) علامہ طحطاوی الحنفی

طحطاوی ص ۲۴۹ میں (۱۱) علامہ شرنبلالی الحنفی مراقی الفلاح ص ۸۱ میں (۱۲) حافظ ابن ہمام الحنفی فتح القدیر ج۱ ص ۳۰۷ میں (۱۳) علامہ ابن نجیم الحنفی البحر الرائق ج۲ ص ۶۶ میں (۱۴) شیخ عبد الحق محدث دہلوی ما ثبت بالسنۃ ص ۲۱۷ میں (۱۵) علامہ ابن عابدین شامی الحنفی رد المحتار ج۱ ص ۴۷۴ میں (۱۶) علامہ کاسانی الحنفی بدائع الصنائع ج۱ ص ۲۸۸ میں (۱۷) علامہ تاج الدین سبکی الشافعی مصابیح ص ۱۲ میں (۱۸) امام جلال الدین سیوطی مصابیح ص ۱۶ میں (۱۹) علامہ حلبی الحنفی شرح منیۃ المصلی ص ۳۶۹ میں (۲۰) اور امام ابو حامد غزالی الشافعی احیاء العلوم میں بیس رکعت تراویح پر صحابہ کرام کا اجماع نقل کرتے ہیں۔ (۲۱) اور امام ابن قدامہ الحنبلی حدیث ابن سائب وغیرہ حضرات کی نقل کرنے کے بعد فرماتے ہیں: وھذا کالاجماع ۔ یہ بمنزلہ اجماع صحابہؓ کے ہے۔ (مغنی ج۱ ص ۸۰۳)

گویا مختلف فقہی مذاہب سے تعلق رکھنے والے مندرجہ بالا ائمہ بیس رکعات تراویح پر اجماع صحابہؓ منعقد ہونے پر متفق ہیں اور اس پر کوئی قابل ذکر انکار موجود نہیں۔

## تعامل صحابہؓ کی شرعی حیثیت

بیس رکعات تراویح پر اجماع صحابہؓ کے تذکرہ کے بعد تعامل صحابہؓ کی شرعی حیثیت پر مختصر بحث بھی ضروری ہے کیونکہ اس مسئلے پر بھی غیر مقلدین جمہور اہل سنت سے الگ نظریہ رکھتے ہیں۔ آیئے ان کے نظریہ کی ایک جھلک ملاحظہ فرمایئے۔

مولانا ثناء اللہ امرتسریؒ فرماتے ہیں کہ میرا مذہب اور عقیدہ یہ ہے کہ میں خدا اور رسول کے سوا کسی ایک یا کئی اشخاص کا قول یا فعل حجت شرعیہ نہیں جانتا۔ (مظالم روپڑی ص ۵۶) مولانا محمد حسین بٹالویؒ فرماتے ہیں کہ امام شوکانی نے دلیل عدم حجت اقوال صحابہؓ یہ بیان کی ہے کہ خدا تعالیٰ نے بجز آنحضرت ﷺ کے کسی کا اتباع کسی پر لازم نہیں کیا۔ کتاب و سنت اور اجماع امت اس پر شاہد ہیں۔ (ایضاً ص ۵۷) مولانا میاں نذیر حسین دہلویؒ فرماتے ہیں کہ صحابہؓ سے حجت شرعیہ قائم نہیں ہو سکتی۔ (ایضاً) نواب صدیق حسن خانؒ فرماتے ہیں کہ صحابہ کرام کی تفسیر قرآن حجت نہیں۔ (بدور الاہلہ ص ۱۳۹) نواب نور الحسن خان فرماتے ہیں کہ صحابہ کرامؓ کا اجتہاد امت کے کسی فرد پر حجت نہیں۔ (عرف الجادی ص ۲۰۷)

غیر مقلدین کے مذکورہ نظریات کے بالکل برعکس اہل السنت والجماعت کا نظریہ یہ ہے کہ

آنحضرت ﷺ نے امت کے تہتر فرقوں کی خبر دی اور فرمایا ان میں سے ایک فرقہ ناجی ہے۔ پوچھا گیا، کون سا؟ فرمایا اہل السنت والجماعت۔ پوچھا گیا، سنت اور جماعت سے کیا مراد ہے؟ فرمایا، وہ طریقہ جس پر میں اور میرے صحابہؓ ہیں۔ (الملل والنحل لعلامہ عبدالکریمؒ شہرستانی ج ا ص ۱۳)

گویا اس فرمان نبوی کے مطابق نام کے اعتبار سے اہل سنت والجماعت اور پہچان کے اعتبار سے **ما انا علیه و اصحابی** مدار نجات ہے چنانچہ حضرت عبداللہ بن مسعودؓ فرماتے ہیں کہ ہمارے نقش قدم پر چلو، بدعات سے بچو، **فقد کفیتم**۔ یہ تمہاری نجات کے لیے کافی ہے۔ (الاعتصام للشاطبیؒ ج ا ص ۵۴) امام نوویؒ فرماتے ہیں کہ صحابہ کرامؓ کی اقتدا ان کے عہد میں بھی کی جائے گی اور بعد میں بھی۔ (شرح مسلم ج ا ص ۲۸۶) امام حسن بصریؒ فرماتے ہیں کہ علما جو باتیں صحابہؓ سے روایت کریں، وہ لے لو اور جو اپنی طرف سے بیان کریں، وہ چھوڑ دو۔ (مصنف عبدالرزاق ج ۲ ص ۲۵۶) کیونکہ یہ اصول موجود ہے کہ **اذا تنازع الخبران عن النبی ﷺ نظر الی ما عمل به اصحابه من بعده۔** جب آنحضرت ﷺ سے دو مختلف حدیثیں منقول ہوں تو پھر صحابہ کرامؓ کے عمل کو دیکھو کہ ان کا عمل ان میں سے کس حدیث پر ہے۔ (وہی عمل سنت ہوگا) ابوداؤد ج ا ص ۳۷۶) علامہ عبدالرحمٰن بن خلدون المالکیؒ فرماتے ہیں کہ جب صحابہ کرامؓ خود طعن و تشنیع سے پاک ہوئے تو ان کے اجماع پر کون مومن یہ شک کر سکتا ہے کہ وہ نعوذ باللہ بغیر کسی دلیل شرعی کے متفق القول والعمل ہو گئے ہوں گے۔ (مقدمہ ص ۴۴۴) مولانا عبدالجبار غزنویؒ غیر مقلد فرماتے ہیں کہ جس امر کا ترک باجماع صحابہؓ بنقل صحیح ثابت ہو جائے تو بموجب قاعدۂ محدثین اس کا متروک العمل ہونا دلیل نسخ ہے۔ (اثبات الالہام والبیعۃ ص ۷)

ان حوالہ جات کو بار بار ملاحظہ فرمائیے اور فریقین (اہل سنت والجماعت اور غیر مقلدین) کے نظریات کو سمجھنے کی کوشش کیجیے۔ چنانچہ اہل سنت کے نظریہ کی تائید میں علامہ فاخر الہ آبادی غیر مقلد فرماتے ہیں کہ اہل سنت فرقہ ناجیہ ہے جنہوں نے سیرت نبوی اور صحابہ کرام کے نقش قدم پر چلنے کو اپنا شعار بنالیا ہے۔ **ما انا علیه و اصحابی** ان کا طرۂ امتیاز ہے۔ (رسالہ نجاتیہ ص ۴۷) مولوی عنایت اللہ اثری غیر مقلد فرماتے ہیں کہ علیؓ نے فرمایا اہل سنت وہ ہیں جو سنن نبوی پر عامل ہوں اور اہل بدعت وہ ہیں جو ان کے خلاف ہوں۔ اہل جماعت صحابہؓ ہیں اور اہل تفریق وہ ہیں جو ان سے الگ ہوں۔ امام

زہریؒ فرماتے ہیں کہ عہد رسالت میں لوگ اہل سنت تھے۔ (جفان الجفایہ ص ۱۴۶)

ان حوالہ جات سے ظاہر ہے کہ غیر مقلدین کا شمار اہل سنت کی مخالفت کی وجہ سے اہل بدعت میں اور تعامل صحابہ سے علیحدگی کی وجہ سے اہل تفریق میں ہوتا ہے کیونکہ جب براہین قاطعہ سے ثابت ہو چکا کہ بیس رکعات تراویح پر صحابہ کرامؓ کا بھی اجماع ہے اور ان کے بعد کے تمام اہل سنت والجماعت کا بھی تو اس سے اختلاف وعلیحدگی بدعت وتفریق کے سوا کیا کہلا سکتی ہے؟

## تراویح مدینہ منورہ میں

یہ ایک مسلمہ حقیقت ہے کہ خلافت راشدہ کے دار الخلافہ کی حیثیت سے عہد فاروقیؓ میں تراویح کو اجتماعی شکل دینے کا آغاز مدینہ منورہ سے ہوا۔ ہم بالتفصیل بیان کر چکے ہیں کہ عہد خلافت راشدہ میں مدینہ منورہ کے اندر بیس رکعات تراویح ہی پڑھی جاتی تھیں۔ اس کے بعد اس میں کیا کیا تغیر آئے؟ اور ان کے اسباب کیا تھے؟ اب ہم اس پر مختصر بحث کریں گے اور یہ بحث ہم نے چار حصوں میں تقسیم کی ہے۔ ملاحظہ فرمائیے۔

(۱) مدینہ منورہ کے اندر رکعات تراویح میں تغیر کب اور کتنا آیا؟ : خلافت راشدہ موعودہ کے ختم ہونے کے تقریباً تیئیس سال بعد واقعہ حرہ کے قریب (۴۰ ہجری میں حضرت علی المرتضیٰؓ کی شہادت پر خلافت راشدہ موعودہ کا دور ختم ہو گیا اور واقعہ حرہ ۶۳ ہجری میں اس وقت پیش آیا جب واقعہ کربلا کے بعد اصحاب مدینہ نے حضرت عبد اللہ بن حنظلہؓ کے ہاتھ پر بیعت کر کے یزید کی بیعت توڑ دی تو یزیدی فوجوں نے مدینہ منورہ پر چڑھائی کر کے جو قتل وغارت کا بازار گرم کیا، تاریخ میں اسے واقعہ حرہ کے نام سے یاد کیا جاتا ہے) مدینہ منورہ میں رکعات تراویح بڑھا دی گئیں چنانچہ علامہ سلیمان الباجیؒ فرماتے ہیں کہ:

> وکان الامر علی ذالک الی یوم الحرة فثقل علیهم القیام فنقصوا من القراءة وزادوا الرکعات فجعلت ستا وثلاثین غیر الشفع والوتر یعنی واقعہ حرہ تک بیس رکعات کا دستور رہا۔ پھر لوگوں نے طول قیام کے بجائے کثرت رکعات اختیار کر کے وتروں کے علاوہ رکعات چھتیس کر دیں۔ (زرقانی شرح موطا ج ۱ ص ۲۳۹) رکعات میں یہ اضافہ واقعہ

حرہ کے کتنا عرصہ بعد ہوا؟ کہا جاتا ہے کہ یہ تبدیلی اس وقت آئی جب حضرت عمر بن عبد العزیزؒ مدینہ منورہ کے حاکم وگورنر تھے۔ (کتاب الفقہ علی المذاہب الاربعہ ج ص ۵۴۳) اور حضرت عمر بن عبد العزیز ۸۷ ہجری سے ۹۳ ہجری تک مدینہ کے گورنر رہے۔

گویا رکعات کے اندر یہ تبدیلی عہد خلافت راشدہ کے تقریباً پچاس سال بعد آئی البتہ امام ابن سیرینؒ فرماتے ہیں کہ حضرت معاذ بن حلیمہ صحابی قبل از واقعہ حرہ بھی اکتالیس رکعات تراویح پڑھتے تھے۔ (تحفۃ الاحوذی ج ۲ ص ۷۴) کیونکہ وہ واقعہ حرہ میں شہید ہوئے لیکن یہ ان کا انفرادی عمل تھا۔ ممکن ہے تراویح بیس رکعات پڑھنے کے بعد نوافل پڑھتے ہوں اور کسی نے ان کی تراویح سمیت ساری رکعات شمار کر لی ہوں اور بعد کے حضرات نے ان کی نسبت صحابیت کی وجہ سے انہی کے عمل کی بنیاد پر رکعات بڑھالی ہوں۔ واللہ تعالیٰ اعلم بالصواب۔ چنانچہ

حضرت داؤد بن قیس فرماتے ہیں کہ ادرکت الناس فی امارۃ ابان بن عثمان و عمر بن عبد العزیز یعنی بالمدینۃ یقوم بست وثلاثین رکعۃ ویوترون بثلاث ۔ میں نے مدینہ منورہ کے اندر ابان بن عثمان اور عمر بن عبد العزیزؒ کے دور میں لوگوں کو چھتیس رکعات اور تین وتر پڑھتے دیکھا۔ (فتح الباری ج ۴ ص ۲۲۰۔ ابن ابی شیبہ ج ۲ ص ۳۹۳) امام شافعیؒ فرماتے ہیں رایت الناس یقومون بالمدینۃ بتسع وثلاثین ۔ میں نے مدینہ میں لوگوں کو انتالیس رکعات (چھتیس رکعات اور تین وتر) تراویح پڑھتے ہوئے دکھا۔ (کتاب الام ج ۱ ص ۱۲۵)

رکعات تراویح کی تعداد بیس سے چھتیس تک واقعہ حرہ سے پہلے پہنچی یا بعد میں؟ یہ ایک ثابت شدہ حقیقت ہے کہ یہ تبدیلی عہد خلافت راشدہ کے بہت بعد عمل میں آئی۔ **عہد خلافت راشدہ میں چھتیس رکعات کا وجود نہ تھا۔**

(۲) **رکعات میں اضافہ کیوں ہوا؟** : یہ تو معلوم ہو چکا کہ رکعات تراویح میں اضافہ واقعہ حرہ کے قریب ہوا اور سولہ یا بیس رکعات کا ہوا۔ اب ہم یہ جاننا چاہیں گے کہ یہ اضافہ کیوں ہوا؟ اس کی وجہ کیا بنی؟ چنانچہ اس کا سبب بیان کرتے ہوئے امام جلال الدین سیوطیؒ فرماتے ہیں کہ اہل مدینہ نے تشبیھا لاھل مکۃ اہل مکہ سے مشابہت کے لیے چھتیس رکعات اختیار کر لیں کیونکہ اہل مکہ

ہر چار رکعات کے بعد طواف کعبہ کر لیتے تھے و لا یطوفون بعد الخامسۃ اور پانچویں ترویحہ کے بعد وہ طواف نہیں کرتے تھے۔ پس اہل مدینہ طواف کی جگہ ہر چار رکعات کے بعد چار رکعات نفل پڑھ لیتے تھے۔ (الحاوی للفتاویٰ ج ا ص ۳۴۸) یعنی چار ترویحوں کے بعد چار چار رکعات پڑھانے سے سولہ رکعات زائد ہو کر چھتیس رکعات بن گئیں۔

رکعات بڑھانے کی یہی علت علامہ ابن قدامہ الحنبلیؒ نے مغنی ج ۲ ص ۱۶۷ میں، شیخ عبدالحق دہلویؒ نے ماثبت بالسنۃ ص ۲۱۰ میں، علامہ عبدالحیٔ لکھنویؒ نے فتاویٰ ص ۲۳۸ میں، شاہ عبدالعزیز دہلویؒ نے فتاویٰ عزیزی ص ۲۳۸ میں اور علامہ ابن عبدالبرؒ وابن حبیب مالکیؒ نے زرقانی ج ا ص ۲۳۹ میں بیان کی ہے۔ گویا ان کی اضافی رکعات نماز تراویح کا حصہ نہ تھیں بلکہ درمیان کی نفلی عبادت میں شامل تھیں۔

مسئلہ: اہل مکہ واصحاب مدینہ کے اسی عمل کی بنیاد پر فقہاء کرام نے یہ مسئلہ لکھا ہے کہ پھر ترویحہ کے بعد بیٹھنے کے وقت لوگوں کو اختیار ہے، چاہے تو تسبیح پڑھتے رہیں، چاہے تو خاموش بیٹھے رہیں۔ مکہ کے لوگ سات مرتبہ طواف کر لیتے تھے اور مدینہ کے لوگ چار رکعات بڑھا لیتے تھے۔ (فتاویٰ عالمگیری ج ا ص ۱۸۵)

ضروری وضاحت: مذکورہ بحث سے یہ وضاحت بھی سامنے آ جاتی ہے کہ مختلف آثار میں جو چھتیس یا چالیس رکعات کا اختلاف موجود ہے، وہ پانچویں ترویحہ کے بعد کے عمل پر موقوف ہے۔ جو حضرات پانچویں ترویحہ کے بعد چار رکعات ادا کرتے، ان کی رکعات چالیس ہو جاتیں اور جو پانچویں ترویحہ کے بعد چار رکعات ادا نہ کرتے، ان کی رکعات کی تعداد چھتیس ہوتی اور پانچویں ترویحہ کے بعد استراحت کے حکم شرعی کے بارے میں فقہاء کرام کے اختلاف کی مختصر بحث آئندہ اوراق میں ملاحظہ فرمائیے۔

(۲) اضافی رکعات کی مسنون حیثیت: گزشتہ اوراق میں ہم دلائل کے ساتھ باحوالہ بحث کر چکے ہیں کہ سنت نبوی، تعامل خلفاء راشدینؓ اور اجماع صحابہؓ کی روشنی میں رکعات تراویح کا عدد بیس سے متجاوز ہرگز نہ تھا۔ اس اعتبار سے بیس سے زائد رکعات کا تعلق مسنون عمل

سے ہرگز نہیں ہو سکتا۔ ان کی حیثیت صرف نوافل کی ہوگی بلکہ ائمہ مجتہدین کے درمیان تو بین الترویحتین (یعنی دو ترویحوں کے درمیان) نوافل پڑھنے کے بارے میں بھی اختلاف موجود ہے۔ بعض کے نزدیک وہ جائز ہیں اور بعض کے نزدیک مکروہ چنانچہ فقہ مالکی کے نامور ترجمان امام ابن قاسمؒ فرماتے ہیں کہ میں نے امام مالکؒ سے سوال کیا عن التنفل فی ما بین الترویحتین۔ دو ترویحوں کے درمیان نفل پڑھنے کے بارے میں۔ تو انہوں نے فرمایا کہ لا باس بذالک۔ اس میں کوئی حرج نہیں۔ (اعلاء السنن ج ۷ ص ۶۸) جبکہ امام ابن قدامہ الحنبلیؒ فرماتے ہیں کہ و کرہ ابو عبد اللہ التطوع بین الترویحتین۔ امام احمد بن حنبلؒ کے نزدیک بین الترویحتین نوافل پڑھنا مکروہ ہے۔ (المغنی ابن قدامہ ج ۱ ص ۸۰۵) شمس الائمہ امام سرخسی الحنفیؒ فرماتے ہیں کہ قال ابو حنیفة یصلی عشرین رکعة کما ھو السنة ویصلی الباقی فرادی کل تسلیمتین اربع رکعات وھذا مذھبنا وقال الشافعی لا باس باداء الکل جماعة یعنی امام ابو حنیفہؒ فرماتے ہیں کہ بیس رکعات باجماعت پڑھے جیسا کہ سنت ہے۔ باقی چار چار رکعات دو سلاموں کے ساتھ اکیلا پڑھے اور یہی ہمارا مذہب ہے جبکہ امام شافعیؒ فرماتے ہیں کہ وہ نوافل بھی باجماعت پڑھنے میں کوئی حرج نہیں۔ (مبسوط ج ۲ ص ۱۴۴)

گویا ان حوالہ جات کی روشنی میں تین نقطہ نظر سامنے آتے ہیں:

پہلا امام احمد بن حنبلؒ کا جن کے نزدیک بین الترویحتین نوافل پڑھنا مطلقاً مکروہ ہے۔

دوسرا امام مالک اور امام شافعی کا جن کے نزدیک بین الترویحتین باجماعت نوافل پڑھنا بھی جائز ہے اور بلا جماعت بھی۔

تیسرا امام اعظم ابو حنیفہ کا جن کے نزدیک بین الترویحتین باجماعت نوافل مکروہ اور بلا جماعت جائز ہیں۔

ائمہ مجتہدین کے اس اختلاف سے ظاہر ہے کہ بیس رکعات سے زائد اضافی رکعات کی حیثیت صرف نوافل کی ہے اسی لیے اہل مدینہ کے چھتیس یا چالیس رکعات اختیار کرنے کے عمل پر تبصرہ کرتے ہوئے امام موفق الدین ابن قدامہ الحنبلیؒ فرماتے ہیں کہ:

(اہل مدینہ نے چھتیس رکعات کا عمل اختیار کیا لیکن) وما کان اصحاب رسول اللہ ﷺ

اولی واحق ان یتبع ۔صحابہ کرامؓ کا عمل ان سے فائق ہے اور وہ اتباع کے زیادہ حق دار ہیں۔ (المغنی ج ا ص ۱٦۷)

اور واقعی حقیقت یہی ہے کہ صحابہ کرامؓ فرمان نبوی کے مطابق نجوم ہدایت اور معیار حق وصداقت ہونے کی بناپر اتباع و پیروی کے اولین حق دار ہیں اور یہی جمہور اہل سنت کا نظریہ ہے۔

## (ی) مدینہ منورہ میں تراویح کی چودہ سو سالہ تاریخ :

یہ حقیقت واضح ہو چکنے کے بعد کہ اہل مدینہ کا عمل چھتیس رکعات کا تھا اور ان کی بیس سے زائد اضافی رکعات کی حیثیت سنت کی نہ تھی بلکہ صرف نوافل کی تھی۔اب یہ سوال پیدا ہوتا ہے کہ کیا مدینہ منورہ میں رکعات تراویح کا عمل ہمیشہ چھتیس کا رہا یا اس میں کوئی تغیر وتبدل رونما ہوتا رہا؟ چنانچہ مسجد نبوی کے مشہور مدرس اور مدینہ منورہ کے سابق قاضی الشیخ عطیہ سالم نے مسجد نبوی کے اندر نماز تراویح کی چودہ سوسالہ تاریخ پر ''التراویح اکثر من الف عام'' کے نام سے ایک مستقل کتاب تالیف فرمائی ہے۔اس میں وہ فرماتے ہیں کہ:

> ''عہد خلافت راشدہ میں مسجد نبوی کے اندر بیس رکعات تراویح پڑھی جاتی تھیں جو بعد میں بڑھا کر چھتیس رکعات کر دی گئیں اور تیسری صدی ہجری کے آخر تک وہاں چھتیس رکعات کا عمل جاری رہا۔ پھر چوتھی صدی ہجری کے آغاز سے لے کر آٹھویں صدی کے وسط تک مسجد نبوی میں بیس رکعات تراویح پر عمل جاری رہا اور آٹھویں صدی کے وسط سے لے کر چودھویں صدی کے وسط تک رات کے اول حصے میں بیس رکعات پڑھی جاتیں اور آخری حصے میں سولہ رکعات پڑھی جاتیں۔ پھر جب چودھویں صدی کے وسط میں حکومت سعودیہ کا قیام عمل میں آیا تو مسجد نبوی کے اندر پھر بیس رکعات پر اکتفا کر لیا گیا۔اب پہلی دس رکعتیں پانچ سلاموں کے ساتھ شیخ عبد العزیز پڑھاتے ہیں اور آخری دس رکعات پانچ سلاموں کے ساتھ شیخ عبدالمجید پڑھاتے ہیں۔
>
> **فیکون العشرون رکعة کاملة** (ملخصاً)

اور الشیخ عیسیٰ بن عبداللہ بن مانع الحمیری الشافعی (نائب مدیر الاوقاف دبئی متحدہ عرب امارات) فرماتے ہیں کہ جب حافظ زین الدین عراقی الشافعیؒ (المتوفی ۸۰٦) مسجد نبوی کے امام تھے تو انہوں نے

خلفاء راشدینؓ کی سنت کا احیا فرمایا۔ **فکان یصلی التراویح اول اللیل بعشرین رکعة علی المعتاد ثم یقوم آخر اللیل فی المسجد بست عشرة رکعة واستمر ذالک عمل اهل المدینة بعده فهم علیه الی الان** یعنی وہ اول شب ہمیشہ بیس رکعات تراویح پڑھاتے اور آخر شب مسجد کے اندر سولہ رکعات نوافل پڑھاتے اور اس کے بعد آج تک یہی عمل جاری ہے۔
(القول الصحیح فی صلاۃ التراویح ص ۱۸)

الشیخ عطیہ سالم اور الشیخ حمیری کے مذکورہ فرامین سے تین باتیں بخوبی واضح ہو جاتی ہیں۔

پہلی یہ کہ عہد خلافت راشدہ میں تراویح کی رکعات بیس ہی تھیں اور یہی خلفاء راشدینؓ کی سنت ہے۔ دوسری یہ کہ اہل مدینہ نے عہد خلافت راشدہ کے بعد چھتیس رکعات کا جو عمل جاری کیا، وہ تیسری صدی ہجری کے آخر یا آٹھویں صدی کے وسط تک جاری رہا لیکن اس کے بعد پھر سے سنت خلفاء راشدینؓ کے مطابق بیس رکعات تراویح کا احیاء ہوا۔ البتہ اہل مدینہ تراویح کے درمیان جو سولہ رکعات نفل زائد پڑھتے تھے، وہ تراویح سے کاٹ کر سحری کے وقت میں منتقل کر دیے گئے اور ان کی جماعت سحری کے وقت ہونے لگی اور یہ عمل چودھویں صدی کے وسط تک جاری رہا۔ تیسری یہ کہ چودھویں صدی کے وسط میں حکومت سعودیہ کے قیام کے بعد سحری کے وقت پڑھی جانے والی سولہ رکعات کا باجماعت سلسلہ بھی ختم کر دیا گیا اور تراویح بیس رکعات ہی پڑھی جاتی رہیں۔ یاد رہے کہ حکومت سعودیہ کا قیام ۱۳۴۶ھ۔۱۹۲۶ء میں اس وقت عمل میں آیا جب سلطان عبدالعزیز بن سعودؒ نے مملکت حجاز کی عنان اقتدار سنبھالی۔ گویا عہد خلافت راشدہ سے لے کر عہد حکومت سعودیہ تک مسجد نبوی کے اندر نماز تراویح کی رکعات بیس یا چھتیس ہی رہیں۔ یہی وجہ ہے کہ الشیخ عطیہ سالم آٹھ رکعات تراویح کے قائلین کو چیلنج کرتے ہوئے سوال کرتے ہیں کہ

"کیا اس چودہ سو سالہ مدت کے اندر مسجد نبوی میں کبھی بھی آٹھ رکعات یا بیس رکعات سے کم تراویح کا پڑھا جانا ثابت ہے؟ (ص ۱۰۸)

یہ حقائق اس بات کی واضح دلیل ہیں کہ مسجد نبوی کے اندر آٹھ رکعات تراویح عہد خلافت راشدہ سے لے کر آج تک کبھی بھی نہیں پڑھی گئی لہٰذا مدینہ منورہ اور مسجد نبوی کی نسبت استعمال کر کے امام جد

نبوی کے نام سے اپنے سیاسی مقاصد حاصل کرنے والے آٹھ رکعات کے قائلین کو اپنے طرز عمل پر سنجیدگی کے ساتھ غور کرنا چاہیے۔

## تراویح مکہ مکرمہ میں

مدینہ منورہ کے بعد اب ہمیں اسلام کے سب سے بڑے مرکز مکہ مکرمہ کی رکعات تراویح کا جائزہ لینا ہے۔ ناقابل تردید تاریخی شواہد کی روشنی میں یہ ایک بدیہی حقیقت ہے کہ عہد فاروقیؓ سے لے کر آج تک مکہ مکرمہ اور مسجد حرام کے اندر صرف بیس رکعات تراویح ہی پڑھی گئی ہیں۔ کبھی بھی ان میں کمی بیشی نہیں ہوئی۔ چنانچہ امام مالکؒ فرماتے ہیں کہ وبمکة بثلاث وعشرین یعنی مکہ مکرمہ کے لوگ تیئیس رکعات تراویح پڑھتے۔ (نیل الاوطار ج ۳ ص ۶۱۔ فتح الباری ج ۴ ص ۲۲۵) امام شافعیؒ فرماتے ہیں: رایت الناس یقومون بمکة بثلاث وعشرین۔ میں نے مکہ مکرمہ کے اندر لوگوں کو تیئیس رکعات تراویح ہی پڑھتے دیکھا۔ (فتح الباری ج ۲ ص ۲۲۰۔ کتاب الام ج ۱ ص ۱۲۵) مشہور تابعی حضرت عطاء ابن ابی رباحؒ فرماتے ہیں کہ ادرکت الناس وھم یصلون ثلاثة وعشرین رکعة۔ میں نے مکہ مکرمہ کے اندر لوگوں کو دیکھا کہ وہ تیئیس رکعات تراویح ہی پڑھتے ہیں۔ (ابن ابی شیبہ ج ۲ ص ۳۹۳۔ قیام اللیل ص ۱۵۸) حضرت عطاء ابن ابی رباحؒ نے ۱۱۵ ہجری میں وفات پائی۔ گویا ۱۱۵ ہجری تک بھی مکہ مکرمہ کے اندر نماز تراویح بیس رکعات ہی پڑھی جاتی تھیں۔ دوسرے مشہور تابعی حضرت ابن ابی ملیکہؒ کے بارے میں آتا ہے کہ وہ مکہ مکرمہ کے اندر بیس رکعات پڑھاتے تھے۔ (ابن ابی شیبہ ج ۲ ص ۳۹۳) اور حضرت ابن ابی ملیکہؒ حضرت عبداللہ بن زبیرؓ کے عہد خلافت میں قاضی کے عہدہ پر فائز تھے اور ۱۱۷ ہجری میں وفات پائی۔

ان حوالہ جات سے یہ حقیقت نکھر کر سامنے آجاتی ہے کہ عہد خیر القرون میں مکہ مکرمہ کے اندر بھی بیس رکعات تراویح ہی رائج تھی اسی لیے جامعہ ام القریٰ مکہ مکرمہ کی طرف سے کلیة الشریعة والدراسات الاسلامیہ مکہ مکرمہ کے استاد الشیخ محمد علی صابونیؒ کا ایک رسالہ ''الھدی النبوی الصحیح فی صلوٰة التراویح'' کے نام سے شائع کیا گیا ہے جس میں الشیخ صابونی نے عہد خلافت راشدہ سے لے کر عہد حکومت سعودیہ تک مکہ مکرمہ اور مسجد حرام کے اندر ہمیشہ بیس رکعات تراویح پڑھے جانے کا

ثبوت دیا ہے چنانچہ وہ فرماتے ہیں کہ

**فکم تودی فیھما صلوۃ التراویح من عھد الصحابۃ الی زماننا ھذا؟ الست تودی فیھما الصلوۃ عشرین رکعۃ؟** عہد صحابہؓ سے لے کر آج تک تم حرمین شریفین میں کتنی رکعات تراویح ادا کرتے ہو؟ کیا تم وہاں بیس رکعات نہیں پڑھتے؟ (ص ۵۶)

غور فرمایئے کہ ایک طرف قاضی مدینہ و مدرس مسجد نبوی الشیخ عطیہ سالم کی للکار ہے اور دوسری طرف استاد کلیۃ الشریعۃ مکہ مکرمہ الشیخ محمد علی صابونی کا چیلنج ہے کہ ہے کوئی غیر مقلد جو مسجد نبوی اور مسجد حرام کی چودہ سو سالہ تاریخ میں کسی بھی وقت وہاں آٹھ رکعات تراویح کا عملی ثبوت فراہم کر سکے؟ لیکن آج تک کوئی غیر مقلد اس کا جواب نہیں دے سکا اور نہ ان شاء اللہ العزیز قیامت تک دے سکتا ہے۔

## تعامل تابعینؒ و تبع تابعینؒ

سنت خلفاء راشدینؓ، تعامل صحابہ، اور تاریخ حرمین شریفین کے حوالے سے بیس رکعات تراویح کے ٹھوس ثبوت فراہم کرنے کے بعد اب ہم تابعین و تبع تابعین کے عمل کے حوالے سے بھی رکعات تراویح کا جائزہ لینا چاہیں گے۔

(۱) مشہور تابعی حضرت سعید بن الجبیرؒ رمضان المبارک میں (نماز تراویح کی) امامت فرماتے تو ایک رات حضرت عبداللہ بن مسعودؓ کی قراءت میں اور ایک رات حضرت عثمان غنیؓ کی قراءت میں تلاوت کرتے۔ **فکان یصلی خمس ترویحات** ۔وہ پانچ ترویحے پڑھاتے۔**فاذا کان العشر الاواخر صلی ست ترویحات** ۔اور آخری عشرے میں چھ ترویحے پڑھاتے۔(عبدالرزاق ج ۴ ص ۲۶۶۔ابن ابی شیبہ ج ۲ ص ۳۹۳۔ قیام اللیل ص ۱۵۸) یعنی حضرت سعید بن جبیرؒ تراویح تو پانچ ترویحے (یعنی بیس رکعات) ہی پڑھاتے البتہ آخری عشرے میں **یجتھد فی العشر الاواخر ما لا یجتھد فی غیرہ** کی سنت نبوی پر عمل کرنے کے لیے ایک ترویحہ (یعنی چار رکعات) کا اضافہ کر لیتے۔ حضرت سعید بن الجبیرؒ نے حضرت عبداللہ بن عباسؓ، حضرت عبداللہ بن عمرؓ، حضرت عبداللہ بن زبیرؓ اور حضرت انس بن مالکؓ جیسے جلیل القدر صحابہ سے علم حاصل کیا۔ ۹۵ ہجری میں ان کو حجاج بن یوسف نے کوفہ کے اندر انتہائی ظالمانہ طریقے سے شہید کر دیا۔ گویا ۹۵ ہجری تک کوفہ کے اندر بھی بیس

رکعات تراویح ہی پڑھی جاتی تھیں۔

(۲) یونس بن عبید (جو حسن بصریؒ وابن سیرینؒ کے شاگرد اور سفیان ثوریؒ وشعبہؒ کے استاد ہیں اور ۱۳۹ میں وفات پائی) فرماتے ہیں کہ ابن اشعث کے فتنہ سے قبل بصرہ کی جامع مسجد میں، میں نے عبدالرحمٰن بن ابی بکرہؒ، سعید بن ابی الحسنؒ اور عمران العبدیؒ کو دیکھا: کانوا یصلون خمس ترا ویح فاذا دخل العشر الاواخر زادوا واحدۃ۔ وہ لوگوں کو پانچ ترویحے پڑھاتے اور آخری عشرے میں ایک ترویحہ (چار رکعت) کا اضافہ کر لیتے۔ (قیام اللیل ص ۱۵۸) گویا ان حضرت کے نزدیک بھی تراویح بیس رکعات تھیں البتہ آخری عشرے میں عمل نبوی کے ساتھ تشبیہ ومناسبت کے لیے ایک ترویحہ بڑھا لیتے۔ یاد رہے کہ حضرت عبدالرحمٰن بن ابی بکرہؒ، حضرت سعید بن ابی الحسنؒ، اور عمران العبدیؒ تینوں حضرت علی المرتضٰی کے شاگرد تھے۔ (ملاحظہ فرمایئے تہذیب التہذیب) اور روایت میں جس فتنے کی طرف اشارہ کیا گیا ہے، وہ عبدالرحمٰن بن الاشعث کا فتنہ ہے جو ۸۱ ہجری میں بصرہ کے اندر برپا ہوا۔ گویا ۸۱ ہجری تک بصرہ میں بھی بیس رکعات کا ہی رواج تھا۔

(۳) حضرت شتیر بن شکل رمضان میں لوگوں کو تراویح پڑھاتے بعشرین رکعۃ ویوتر بثلاث. بیس رکعت اور تین وتر کے ساتھ۔ (السنن الکبریٰ ج ۲ ص ۲۹۶۔ ابن ابی شیبہ ج ۲ ص ۳۹۳۔ قیام اللیل ص ۱۵۸) یہ بھی حضرت علیؓ کے شاگرد تھے اور کوفہ میں قیام پذیر تھے۔

(۴) حارث بن الاعور الہمدانی رمضان میں لوگوں کو تراویح پڑھاتے بعشرین رکعۃ ویوتر بثلاث بیس رکعت اور تین وتر۔ (ابن ابی شیبہ ج ۲ ص ۲۹۳) حارث ہمدانی، حضرت علیؓ اور حضرت عبداللہ بن مسعودؓ کے شاگرد تھے۔ ۶۵ ہجری میں کوفہ کے اندر وفات پائی۔

(۵) حضرت عبداللہ بن المبارکؒ بیس رکعات تراویح کے قائل تھے۔ (ترمذی ج ۱ ص ۹۹) عبد اللہ بن مبارکؒ مشہور تابعی ہیں اور علماء خراسان میں سے تھے۔ ۱۸۱ ہجری میں وفات پائی۔ (البدایہ والنہایہ ج ۱۰ ص ۶۵۷) گویا سرزمین خراسان میں بھی بیس رکعات ہی پڑھی جاتی تھیں۔

(۶) حضرت امام سفیان ثوریؒ بھی بیس رکعات کے قائل تھے۔ (ترمذی ج ۱ ص ۹۹) مشہور تابعی اور کوفہ کے رہنے والے تھے۔ ۱۶۱ ہجری میں بصرہ کے اندر وفات پائی۔

(۷) سعید بن فیروز ابوالبختری کان یصلی خمس ترویحات ویوتر بثلاث ۔ پانچ ترویحے اور تین وتر پڑھاتے ۔ (ابن ابی شیبہ ج ۲ ص ۳۹۳) کوفہ کے رہنے والے تھے ۔ ۸۳ھ میں وفات پائی ۔ (تقریب ص ۱۲۵)

(۸) علی بن ربیعہ تراویح پڑھاتے خمس ترویحات ویوتر بثلاث ۔ پانچ ترویحے اور تین وتر (ابن ابی شیبہ ج ۲ ص ۳۹۳) واسنادہ صحیح (آثار السنن ص ۴۷۵) یہ بھی کوفہ کے رہنے والے تھے ۔

(۹) سوید بن غفلہ تراویح پڑھاتے خمس ترویحات عشرین رکعة (السنن الکبریٰ ج ۲ ص ۴۹۶) اسنادہ حسن (آثار السنن ص ۴۷۴) سوید بن غفلہ عہد نبوی میں اسلام قبول کر چکے تھے لیکن صحبت نبوت سے محروم رہے ۔ جس دن آنحضرت ﷺ کے جسد اطہر کی تدفین ہو رہی تھی، اس دن وہ مدینہ منورہ میں داخل ہوئے ۔ حضرت علیؓ اور حضرت عبداللہ بن مسعودؓ کے تلامذہ میں سے ہیں ۔ (۸۰،۸۱ یا ۸۲ میں وفات پائی)

(۱۰) حضرت شبرمہ بن شکل نے تراویح پڑھائی خمس ترویحات عشرین رکعة ۔ پانچ ترویحے یعنی بیس رکعات ۔ (مرقاۃ ج ۳ ص ۱۹۲ ۔ التعلیق الممجد ص ۱۴۰) یہ بھی اصحاب حضرت علیؓ میں سے تھے ۔ تلک عشرة کاملة

انہی روایات کی روشنی میں علامہ بدرالدین الحنفیؒ فرماتے ہیں کہ :

''تابعین میں سے شتیر بن شکل، ابن ابی ملیکہ، حارث ہمدانی، عطاء بن ابی رباح، ابوالبختری، سعید بن ابی الحسن بصری، عبدالرحمٰن بن ابی بکرہ، اور عمران عبدی وغیرہ بیس رکعات کے قائل تھے ۔ علامہ ابن عبدالبرؒ فرماتے ہیں کہ وھو قول جمھور العلماء وبه قال الکوفیون والشافعي واکثر الفقھاء وھو الصحیح ۔ یہی مسلک جمہور علما کا ہے، اصحاب کوفہ (یعنی امام اعظم ابوحنیفہ وغیرہم)، امام شافعی اور اکثر فقہا کا اور یہی صحیح ہے ۔'' (عمدۃ القاری ج ۱۱ ص ۱۲۷)

گویا خیر القرون میں مکہ مکرمہ اور مدینہ منورہ سمیت تمام بلاد اسلامیہ میں بیس رکعات تراویح ہی پڑھی جاتی تھیں اگرچہ حضرت امام مالکؒ، اسود بن یزیدؒ، زرارہ بن ابی اوفیؒ اور اسحاق بن راہویہؒ وغیرہ

حضرات بطور نوافل اس میں زیادتی کے بھی قائل تھے اور اس زیادتی پر عمل پیرا بھی تھے لیکن بیس رکعات سے کم کا تصور سوائے محمد بن اسحاق (جو تیرہ رکعات کے قائل تھے) اور امام ابوبکر بن العربیؒ کے (جن کے گیارہ رکعات پڑھنے کا ذکر آتا ہے) کہیں بھی نہیں ملتا۔ اگر بالفرض بیس رکعات کی روایات (حدیث ابن عباسؓ وغیرہ) ضعیف بھی ہوں تو بھی تعامل خیر القرون کی وجہ سے ان کا ضعف ختم ہو جاتا ہے جیسا کہ غیر مقلدین کا بھی یہ فتویٰ موجود ہے کہ

''علاوہ ازیں ضعیف حدیث جب قرون مشہود لہا بالخیر میں معمول بہ ہو تو وہ امت کے ہاں مقبول ہے۔'' (فتاویٰ علمائے حدیث ج ۶ ص ۴۷)

اب یہ فیصلہ کرنا تو غیر مقلدین کا کام ہے کہ وہ حضور علیہ السلام کی امت ہیں یا نہیں؟ اگر امت ہیں تو پھر انہیں تعامل خیر القرون کی بنا پر بیس رکعات کی روایات کو قبول کرنا پڑے گا اور اگر وہ انہیں قبول نہیں کرتے تو......

ان کو غرور حسن ہے مجھ کو سرور عشق
وہ بھی نشے میں چور ہیں میں بھی پیے ہوئے

# باب پنجم

# رکعات تراویح اور اجماع امت

سنت خلفاء راشدینؓ، تعامل صحابہؓ اور تعامل خیر القرون پر مدلل بحث کے بعد اب ہم آتے ہیں اجماع امت کی طرف۔ ہمارا دعویٰ ہے کہ بیس رکعات نماز تراویح کو تلقی بالقبول اور اجماع امت حاصل ہے۔ ہم اپنی اس بحث کو دو حصوں میں تقسیم کریں گے: (۱) بیس رکعات تراویح پر اجماع امت ہے۔ (۲) اجماع امت شرعی حجت ہے۔

**(۱) بیس رکعات تراویح پر اجماع امت ہے:** سب سے پہلے اجماع امت کی تعریف جاننا ضروری ہے چنانچہ الشیخ احمد امیٹھوی المعروف ملاجیونؒ فرماتے ہیں کہ:

''لغت میں اجماع کہتے ہیں کسی چیز پر متفق ہوجانا۔ **وفی الشریعة اتفاق مجتهدین صالحین من امة محمد ﷺ فی عصر واحد علی امر قولی او فعلی** ۔ شریعت میں اجماع کہتے ہیں کہ ایک زمانہ کے صالحین مجتہدین کا کسی ایک امر قولی یا فعلی پر متفق ہوجانا۔ (نور الانوار ص ۲۲۳)

یعنی اجماع سے بے علم و بے شعور اور تقویٰ و فکر صالح سے محروم افراد کا ہڑبونگ مراد نہیں بلکہ صالحین فقہا کا اتفاق مراد ہے۔ ہم گزشتہ باب میں ثابت کر چکے ہیں کہ عہد خلافت راشدہ میں بیس رکعات نماز تراویح پر صحابہ کرام کا اجماع منعقد ہو چکا تھا جس کا اعتراف جمہور ائمہ اہل سنت فرما چکے ہیں اور طبقات امت میں سے قبول و اتباع کے حوالے سے سب سے برتر و افضل اجماع صحابہؓ ہے جیسا کہ یہ اصول موجود ہے کہ:

**فالاقوی اجماع الصحابة نصا** پس سب سے قوی و مضبوط اجماع، صحابہ کرامؓ کا ناطق اور صریح اجماع ہے۔ (نور الانوار ص ۲۲۶)

چونکہ اہل سنت والجماعت کے جملہ مکاتب فکر (حنفی، مالکی، شافعی، حنبلی) اجماع صحابہؓ کو واجب الاتباع تسلیم کرتے ہیں اس لیے ہمارا دعویٰ یہ ہے کہ اجماع صحابہؓ کی روشنی میں بیس رکعات نماز تراویح پر اہل سنت کے تمام مکاتب فکر کا بھی اجماع ہے۔ آیئے اس کی تفصیل ملاحظہ فرمایئے۔

**فقہ حنفی اور رکعات تراویح:** سب سے پہلے ہم فقہ حنفی کے حوالہ سے بحث کریں گے کہ امام اعظم ابوحنیفہؒ اور ان کے تمام مقلدین بیس رکعات تراویح کے قائل ہیں:

(۱) امام اعظم ابوحنیفہؒ فرماتے ہیں: **یصلی عشرین رکعة** ۔ بیس رکعت تراویح پڑھنی چاہیے جیسا کہ سنت ہے۔ (المبسوط سرخسی ج ۲ ص ۱۴۴) (۲) علامہ قاضی خان فرماتے ہیں: **مقدار التراویح عند اصحابنا والشافعي عشرون رکعة** ۔ ہمارے اور امام شافعیؒ کے نزدیک بیس رکعات ہیں پانچ ترویحوں کے ساتھ۔ (فتاویٰ ج ۱ ص ۱۱۲) (۳) علامہ ابن عابدین شامیؒ فرماتے ہیں کہ تراویح سنت موکدہ ہیں **وهي عشرون رکعة وهو قول الجمهور وعليه عمل الناس شرقا وغربا** ۔ وہ بیس رکعات ہیں اور یہی قول جمہور ہے اور مشرق و مغرب میں لوگوں کا اسی پر عمل ہے۔ (رد المحتار ج ۱ ص ۶۶۰) (۴) علامہ محمد بن محمد حلبیؒ فرماتے ہیں: **ان التراويح عندنا عشرون رکعة وهو مذهب الجمهور** ۔ ہمارے نزدیک بیس رکعات ہیں اور یہی جمہور کا مذہب ہے۔ (کبیری ص ۳۸۸) (۵) علامہ حسن الوفائی شرنبلالیؒ فرماتے ہیں: **التراويح سنة وهي عشرون رکعة بعشر تسليمات** ۔ تراویح کی بیس رکعات دس سلاموں کے ساتھ سنت ہیں۔ (نور الایضاح ص ۴۷) (۶) امام سرخسیؒ فرماتے ہیں: **فانها عشرون رکعة سوى الوتر عندنا** (المبسوط ج ۲ ص ۱۴۴) (۷) علامہ ابن نجیم مصریؒ فرماتے ہیں: **التراويح عشرون رکعة وعليه عمل الناس شرقا وغربا** (البحر الرائق ج ۲ ص ۶۶) (۸) علامہ ابوالبرکات نسفیؒ فرماتے ہیں: **التراويح عشرون رکعة بعشر تسليمات** (کنز الدقائق ج ۱ ص ۴۰) (۹) علامہ علاؤ الدین ابوبکر بن مسعود کاسانی فرماتے ہیں کہ **واما قدرها فعشرون رکعة وهذا قول عامة العلماء** ۔ تراویح کی مقدار جمہور علما کے نزدیک بیس رکعات ہے۔ (بدائع الصنائع ج ۱ ص ۲۸۸) (۱۰) علامہ برہان الدین مرغینانی فرماتے ہیں **فيصلي بهم امامهم خمس ترويحات** ۔ پس لوگوں کا امام ان کو پانچ ترویحے پڑھائے۔ (ہدایہ ج ۱ ص ۱۳۰) (۱۱)

علامہ کمال الدین ابن ہمامؒ فرماتے ہیں: ثبت العشرون من زمن عمرؓ (فتح القدیر ج ا ص ۳۳۳)
(۱۲) علامہ علاؤ الدین حصکفی دمشقیؒ فرماتے ہیں کہ وھی عشرون رکعة (درمختار ج ا ص ۶۶۰)
(۱۳) علامہ بدر الدین العینیؒ فرماتے ہیں کہ انها عدد عشرون رکعة وبه قال الشافعی واحمد ونقله القاضی عن جمهور العلماء ۔ تراویح بیس رکعات ہیں یہی امام شافعی وامام احمد کا مسلک ہے اور قاضی عیاض اندلسیؒ نے جمہور علما کے حوالے سے یہی مسلک نقل کیا ہے۔ (عمدۃ القاری ج ص ) (۱۴) حضرت مجدد الف ثانی سفر وحضر میں نماز تراویح بیس رکعات ادا کرتے ہے۔ (جواہر مجددیہ ص ۶۳۔ حضرت مجدد الف ثانی از سید زوار حسین شاہ ص ۲۵۴) (۱۵) حضرت شاہ ولی اللہ دہلویؒ فرماتے ہیں تراویح کی تعداد بیس رکعات ہے۔ (حجۃ اللہ البالغہ ص ۵۰۵) مشہور غیر مقلد عالم مولانا ابوالبرکات احمد فرماتے ہیں کہ شاہ ولی اللہ بارہویں صدی کے مجدد ہیں۔ (فتاویٰ برکاتیہ ص ۲۶) (۱۶) شیخ احمد بن محمد بغدادیؒ فرماتے ہیں: فیصلی بهم امامهم خمس ترویحات (المختصر للقدوری ص ) (۱۷) علامہ طحطاویؒ فرماتے ہیں: التراویح وهی عشرون رکعة (حاشیہ نور الایضاح ۲۷۰) (۱۸) علامہ عبد الحئ لکھنویؒ فرماتے ہیں: التراویح عشرین رکعة (التعلیق المجد ص ۱۴۰) ثبت اهتمام الصحابة علی عشرین فی عهد عمر وعثمان وعلی فمن بعدهم (عمدۃ الرعایہ ص ۲۰۷) فعلی هذا التعریف یکون السنة الموکدة هو عشرون رکعة لثبوت مواظبة الخلفاء علیها وان لم یثبت مواظبة الرسول ﷺ علیها فمودی ثمان رکعات یکون تارکا للسنة الموکدة ۔ پس اس تعریف کے اعتبار سے (کہ جس عمل پر خلفاء راشدینؓ کی مواظبت ثابت ہو، وہ بھی سنت موکدہ ہے) بیس رکعات تراویح خلفاء ثلاثہ کی مواظبت کی وجہ سے سنت موکدہ ہے اگرچہ اس پر آنحضرت ﷺ کی مواظبت ثابت نہیں لیکن آٹھ رکعات پڑھنے والا تارک سنت موکدہ ہے۔ (حاشیہ ہدایہ ج ا ص ۱۳۱) (۱۹) صاحب شرح وقایہ فرماتے ہیں کہ: سن التراویح عشرون رکعة بعد العشاء (شرح الوقایہ ص ۲۰۷) (۱۹) قاضی ثناء اللہ پانی پتی فرماتے ہیں کہ بیس رکعات تراویح باجماعت سنت ہیں۔ (مالا بدمنہ ص ۵۶) (۲۱) شاہ عبد العزیز دہلویؒ فرماتے ہیں کہ یہ امر بھی ضروریات دین سے ہے کہ یہ عقیدہ رکھنا چاہیے کہ تراویح کی بیس رکعات ہیں اور اسی پر عمل کرنا چاہیے۔ (فتاویٰ

عزیزی ص۴۵۲)(۲۲) مولانا احمد علی سہارنپوریؒ فرماتے ہیں کہ احناف، شوافع اور حنابلہ بیس رکعات تراویح پر متفق ہیں۔ (حاشیہ بخاری ج۱ ص۱۰۱) (۲۳) شیخ عبدالحق محدث دہلویؒ فرماتے ہیں کہ صحابہ کرام، تابعین اور ان کے بعد تراویح کی بیس رکعات ہی مشہور ہیں۔ (ما ثبت بالسنۃ ص۲۱۰) (۲۴) علامہ ملا علی قاریؒ فرماتے ہیں: اجمع الصحابة علی ان التراویح عشرون رکعة۔ بیس رکعات تراویح پر صحابہ کا اجماع ہے۔ (مرقاۃ ج۳ ص۱۹۴) (۲۵) مولانا رشید احمد گنگوہیؒ فرماتے ہیں کہ بیس رکعات تراویح پر صحابہ کرام، جمہور تابعین اور فقہا کا عمل ہے۔ (فتاوی رشیدیہ ص۳۶۵) جو لوگ آٹھ رکعات تراویح پڑھتے ہیں، وہ تارک فضیلت سنت ہیں۔ (ایضاً ص۳۷۷) (۲۶) مولانا محمد قاسم نانوتویؒ فرماتے ہیں کہ باقی رہی تراویح، اس میں جو آج کل کے ملانوں نے تخفیف نکال دی ہے یعنی بیس کی آٹھ کردی ہیں تو ہر ایک کو بوجہ آسانی یہ بات پسند آتی ہے پر یہ بات کوئی نہیں سمجھتا کہ آٹھ رکعتیں جو حدیث میں آئی ہیں، وہ تہجد کی رکعتیں ہیں۔ تہجد اور چیز ہے اور تراویح اور چیز۔ تراویح کی بیس ہی رکعتیں ہیں۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے زمانے میں ہزار ہا صحابہؓ تھے۔ اس زمانے سے لے کر آج تک کسی نے بیس رکعت پر کچھ حجت نہ کی تھی مگر آج کل ایسے ان پڑھ امی عالم پیدا ہوئے ہیں کہ انہوں نے حضرت عمرؓ اور صحابہؓ کی بھی غلطی نکالی۔ سبحان اللہ یہ منہ اور مسور کی دال۔ (تصفیۃ العقائد ص۴۵) (۲۷) علامہ محمد انور شاہ کاشمیریؒ فرماتے ہیں کہ ولم یقل احد من الائمة الاربعة باقل من عشرین رکعة فی التراویح والیه ذهب جمهور الصحابة۔ ائمہ اربعہ میں سے بیس سے کم کا کوئی بھی قائل نہیں اور یہی جمہور صحابہؓ کا عمل ہے۔ (العرف الشذی ص۳۰۸) علمانے حضرت عمر سے بیس رکعات تراویح کے ثبوت پر اتفاق کیا ہے۔ پس جو آٹھ رکعات پر اکتفا کر کے سواد اعظم سے کٹ گیا اور انہیں بدعتی کہتا ہے، وہ اپنا انجام سوچ لے۔ (فیض الباری ج۲ ص۴۲۰) (۲۸) مولانا مفتی کفایت اللہ دہلویؒ فرماتے ہیں تراویح کی بیس ہی رکعت مسنون ہیں۔ تعلیم الاسلام ص۱۴۹) (۲۹) فتاویٰ عالمگیری میں ہے کہ تراویح میں پانچ ترویحے ہیں اور ہر ترویحہ میں چار رکعات ہیں دو سلاموں کے ساتھ۔ (ج۱ ص۱۸۴) فتاویٰ عالمگیری وقت کے پانچ سو جید علما کا مرتب کردہ ہے۔

ہر دور کے جید علمائے احناف کے حوالہ جات آپ ملاحظہ فرما چکے۔ ان سے اندازہ کر لیجیے کہ بیس

رکعات تراویح کے بارے میں علمائے احناف کا نظریہ متواتر، اجماعی اور غیر متزلزل ہے اور وہ ہر دور میں اسی کے قائل و عامل رہے ہیں۔ بحمد اللہ تعالیٰ

**فقہ مالکی اور رکعات تراویح :** گزشتہ باب میں گزر چکا ہے کہ اصحاب مدینہ نے واقعہ حرہ کے بعد سولہ رکعات نوافل (جو بین الترویحتین پڑھے جاتے تھے) کو بھی تراویح کے ساتھ شامل کر دیا تھا۔ چونکہ وہ ان نوافل کو تراویح کی طرح باجماعت ادا کرتے تھے اس لیے دیکھنے والوں کو ان کی رکعات چھتیس محسوس ہونے لگیں اور امام مالکؒ کے نزدیک چونکہ اہل مدینہ کا عمل بھی حجت ہے اس لیے انہوں نے بھی اپنے فقہی اصول کے مطابق وہی عمل اختیار کر لیا چنانچہ :

امام ابن العربی المالکیؒ فرماتے ہیں کہ امام مالک کا قاعدہ یہ ہے کہ جب کوئی حدیث اہل مدینہ میں مشہور ہو جاتی ہے تو وہ سند کی تنقیح سے مستغنی ہو جاتی ہے۔ (شرح ترمذی بحوالہ اختلاف الائمہ ص ۸۲) علامہ سید سلیمان ندویؒ فرماتے ہیں کہ انتہائے محبت یہ ہے کہ جمہور اسلام کے خلاف امام مالک مکہ معظمہ پر مدینہ منورہ کو برتری دیتے ہیں۔ (حیات مالک ص ۸۷) مولانا محمد اسماعیل سلفیؒ فرماتے ہیں کہ ''امام مالک ۹۳ ہجری کے قریب پیدا ہوئے۔ ۱۷۸ کے قریب انتقال فرمایا۔ عام طور پر کبار صحابہؓ ۳۰ھ سے پہلے ہی دینی خدمات کے سلسلے میں عراق، شام، فارس وغیرہ مفتوحہ ممالک کی طرف تشریف لے جا چکے تھے۔ دار الخلافہ ہونے کی وجہ سے مدینہ میں علوج کی کثرت ہو گئی تھی جو دنیوی مقاصد کے لیے مدینہ کو تقریباً اپنا مسکن بنا چکے تھے۔ شہادت عثمان اور بعد کے واقعات وحوادث کا ایک سبب اہل الرائے اور کبار صحابہؓ کی عدم موجودگی بھی تھی۔ ان حالات میں اہل مدینہ کے عمل کو کوئی اہمیت نہیں دی جا سکتی۔ بلکہ قرین قیاس تو یہ ہے کہ اس وقت کے عمل کو کوئی اہمیت نہ دی جائے۔'' (جماعت اسلامی کا نظریہ حدیث ص ۳۵) اہل مدینہ بعض اہم سنتوں کو ترک کر چکے تھے۔ (ایضاً ص ۳۶)

مولانا سلفی مرحوم کے نزدیک بھی امام مالک کا اہل مدینہ کے عمل کو دلیل بنانا درست نہیں اور ویسے بھی عہد صحابہ کے بعد اہل مدینہ کے عمل کو دلیل نہیں بنایا جا سکتا بالخصوص ان مسائل میں جن پر قرآن وسنت، سنت نبویؐ اور تعامل صحابہؓ سے دلیل موجود ہے اسی لیے امام حافظ ابن القیم الحنبلیؒ فرماتے ہیں :

وعمل اهل المدينة الذي يحتج به ما كان في زمن الخلفاء الراشدينؓ واما

عملهم بعد موتهم وبعد انقراض عصر من بها من الصحابة فلا فرق بينهم وبين عمل غيرهم

یعنی اہل مدینہ کا عمل صرف خلفاء راشدینؓ کے زمانے میں حجت ہے۔ خلفاء راشدینؓ کی وفات اور صحابہ کرامؓ کا دور گزر جانے کے بعد اہل مدینہ کے عمل اور بعد کے لوگوں کے عمل میں کوئی فرق نہیں۔ (زاد المعاد ج ۱ ص ۶۸)

بہر حال امام مالکؒ نے اپنے قاعدہ اور اصول کے مطابق اہل مدینہ کا چھتیس رکعت کا عمل اپنا لیا حالانکہ یہ عمل خلفاء راشدینؓ سے ہرگز ثابت نہیں چنانچہ لکھا ہے کہ وحکی عنہ التراویح ست وثلاثون رکعۃ۔ امام مالکؒ سے چھتیس رکعات تراویح بیان کی گئی ہیں۔ (رحمۃ الامۃ فی اختلاف الائمۃ ج ۱ ص ۵۶۔ عینی شرح بخاری ج ۴ ص ۱۲۶۔ مبسوط سرخسی ج ۲ ص ۱۴۴۔ شرح السنۃ للبغوی ج ۴ ص ۱۲۲۔ مغنی ابن قدامہ ج ۱ ص ۸۰۳، وغیرہم)

لیکن علامہ ابن رشد مالکیؒ فرماتے ہیں کہ واختار مالک فی احد قولیہ وابو حنیفۃ والشافعی واحمد وداؤد القیام بعشرین رکعۃ سوی الوتر وذکر ابن القاسم عن مالک انہ کان یستحسن ستا وثلاثین رکعۃ والوتر ثلاث

پس امام مالکؒ نے ایک قول کے مطابق امام ابوحنیفہؒ، امام شافعیؒ، امام احمد بن حنبلؒ اور امام داؤد ظاہریؒ کی طرح بغیر وتروں کے بیس رکعات اختیار کیں جبکہ ابن القاسم کا بیان ہے کہ امام مالکؒ چھتیس رکعات اور وتر پسند کرتے تھے۔ (بدایۃ المجتہد ج ۱ ص ۲۱۴) شیخ ابن القاسم فقہ مالکی کے ممتاز ترجمان ہیں اور مذہب مالکی میں پہلی تصنیف المدونۃ الکبریٰ انہی کی ہے۔ ۱۹۱ھ میں وفات پائی۔

علامہ ابن رشدؒ کی مذکورہ تحقیق کے مطابق امام اعظم ابوحنیفہؒ، امام شافعیؒ، امام احمدؒ اور امام داؤد ظاہریؒ کا بیس رکعات تراویح پر اتفاق ہے البتہ امام مالک کے اس بارے میں دو قول ہیں۔ ایک بیس کا اور دوسرا چھتیس کا۔ علامہ ابن رشدؒ کے بیان سے معلوم ہوتا ہے کہ ابتدائی عمل امام مالکؒ کا اہل مدینہ کی اتباع میں چھتیس رکعت کا تھا لیکن بعد میں انہوں نے اسے ترک کر کے بیس رکعات کا عمل اپنا لیا۔ اور یہ بات اس لیے بھی قرین قیاس معلوم ہوتی ہے کہ اکثر علماء مالکیہ بیس رکعات تراویح پر ہی عمل پیرا ہیں۔

چنانچہ علامہ ابن عبد البر المالکیؒ فرماتے ہیں کہ اکثر فقہا اور جمہور علما کے نزدیک تراویح بیس

رکعات مسنون ہیں۔ (عمدۃ القاری ج ۱۱ص ۱۲۷) اور علامہ ابن عبد البر کے بیس رکعات تراویح کے قائل ہونے کا اعتراف مولانا عبدالرحمٰن مبارک پوریؒ نے تحفۃ الاحوذی ج ۲ص ۷۴ پر اور نواب صدیق حسن خانؒ نے ہدایۃ السائل ص ۱۳۸ میں بھی کیا ہے۔ علامہ زرقانی مالکیؒ فرماتے ہیں کہ عہد فاروقیؓ میں پہلے گیارہ رکعت پڑھی گئیں پھر بیس پر عمل پختہ ہوگیا۔ (زرقانی شرح موطا ج ۱ص ۲۱۵) اور علامہ ابن رشد المالکیؒ کا حوالہ گزر چکا ہے۔ علماء مالکیہ کے انہی اقوال کی روشنی میں علامہ عبدالرحمٰن الجزیریؒ فرماتے ہیں کہ **المالكية قالوا عدد التراويح عشرون ركعة سوى الشفع والوتر** ۔ علماء مالکیہ کا قول یہی ہے کہ تراویح وتر اور شفع کے بغیر بیس رکعات ہیں۔ (الفقہ علی المذاہب الاربعۃ ج ۱ص ۳۴۲)

اس سے معلوم ہوا کہ امام مالکؒ نے بھی بالآخر بیس رکعات کا عمل اختیار کرلیا تھا اور ان کے مقلدین کا عمل بھی بیس رکعات کا ہی تھا۔

**ایک غلط فہمی کا ازالہ:** غیر مقلدین عام طور پر یہ غلط فہمی پیدا کرنے کی کوشش کرتے ہیں کہ علامہ بدر الدین العینیؒ نے عمدۃ القاری ج ۱۱ص ۱۲۷ میں لکھا ہے کہ امام مالکؒ نے اپنے لیے آٹھ رکعات تراویح کا عمل اختیار کیا حالانکہ علامہ عینیؒ کو ضرور اس بارے میں غلط فہمی ہوئی ہے کیونکہ امام مالکؒ کے اپنے مقلدین میں سے کوئی بھی امام مالکؒ سے آٹھ رکعات کا عمل نقل نہیں کرتا اور نہ فقہ مالکیہ کی کسی مستند کتاب میں اس کا تذکرہ موجود ہے۔ اس کے برعکس علماء مالکیہ امام مالکؒ سے چھتیس رکعات کا عمل نقل کرتے ہیں لیکن بعد میں اسے ترک کرکے بیس رکعات اختیار کرنے کا عمل نقل کرتے ہیں جس سے صاف ظاہر ہے کہ امام مالکؒ کی طرف منسوب آٹھ رکعات کا قول درست نہیں۔

**فقہ شافعی اور رکعات تراویح:** گزشتہ اوراق میں کئی حوالوں سے گزر چکا ہے کہ امام شافعیؒ کے نزدیک بھی رکعات تراویح بیس ہیں اور ان کے مقلدین کا بھی بیس رکعات پر اتفاق ہے چنانچہ

(۱) امام محمد بن ادریس الشافعیؒ فرماتے ہیں **احب الی عشرون لانه روى عن عمر وكذالك يقومون بمكة** ۔ مجھے بیس رکعات تراویح محبوب ہیں کیونکہ وہ حضرت عمرؓ سے

مروی ہیں اور اہل مکہ کا اسی پر عمل ہے۔ (کتاب الام ج ۱ص ۱۲۵۔ قیام اللیل ص ۱۵۰۔ المختصر للمزنی ص ۲۱) (۲) امام محی الدین نووی الشافعیؒ فرماتے ہیں: اعلم ان صلوٰۃ التراویح سنۃ بالاتفاق وھی عشرون رکعۃ۔ بیس رکعات تراویح باتفاق علما سنت ہیں۔ (کتاب الاذکار ص ۸۳) مذھبنا انھا عشرون رکعۃ۔ ہمارا مذہب بیس رکعات کا ہی ہے۔ (المہذب ج ۲ص ۳۲) (۳) امام ابو حامد غزالی الشافعیؒ فرماتے ہیں: التراویح وھی عشرون رکعۃ وھی سنۃ موکدۃ۔ تراویح بیس رکعات سنت موکدہ ہیں۔ (احیاء العلوم ص ج ۱۸۰۱) (۴) امام عبد الرحمٰن دمشقی الشافعیؒ فرماتے ہیں: التراویح عشرون رکعۃ (رحمۃ الامۃ ص ۵۸) (۵) امام ابو عیسیٰ محمد بن سورۃ الترمذی الشافعیؒ فرماتے ہیں: واکثر اھل العلم علی ما روی عن علی وعمر وغیرھما من اصحاب النبی ﷺ عشرین رکعۃ۔ حضرت عمرؓ اور حضرت علیؓ وغیرہ صحابہ کرام سے مروی روایات کی بنیاد پر اکثر اہل علم بیس رکعات تراویح کے قائل ہیں۔ (ترمذی ج ۱ص ۹۹) (۶) امام ابو بکر احمد بن حسین البیہقی الشافعیؒ فرماتے ہیں: ثم استقر الامر علی العشرین وھو المتوارث۔ پھر معاملہ بیس رکعات پر قرار پکڑا اور وہی متوارث ہوگیا۔ (الحاوی للفتاویٰ ج ۱ص ۳۵۱) (۷) امام ابن حجر مکی الشافعیؒ فرماتے ہیں ولکن اجتمعت الصحابۃ علی ان التراویح عشرون رکعۃ (مرقاۃ ج ۳ص ۱۹۱) (۸) علامہ تاج الدین سبکی الشافعیؒ فرماتے ہیں: ومذھبنا ان التراویح عشرون رکعۃ (الحاوی للفتاویٰ ج ۱ص ۳۵۰) (۹) امام جلال الدین سیوطی الشافعیؒ فرماتے ہیں کہ سند صحیح سے ثابت ہے کہ عہد فاروقیؓ میں لوگ بیس رکعات پڑھتے تھے۔ (الحاوی للفتاویٰ ج ۱ص ۳۴۸) مولانا میر ابراہیمؒ سیالکوٹی فرماتے ہیں کہ امام سیوطی خاتمۃ الحفاظ اور بالاتفاق نویں صدی کے مجدد ہیں۔ (الکواکب المضیہ ص ۹۵) (۱۰) امام عبد الوہاب شعرانی الشافعیؒ فرماتے ہیں کہ امام ابو حنیفہؒ، امام شافعیؒ اور امام احمدؒ کے نزدیک تراویح بیس رکعات ہیں۔ (المیزان الکبریٰ ج ۱ص ۱۸۴۔ کشف الغمہ ج ۱ص ۱۱۶) (۱۱) امام بغوی الشافعیؒ فرماتے ہیں کہ صحابہؓ، تابعین اور تبع تابعین انھم کانوا یصلون عشرین رکعۃ (شرح السنۃ ج ۴ص ۱۲۲) (۱۲) علامہ عراقی الشافعیؒ فرماتے ہیں کہ بیس رکعات تراویح ابو حنیفہؒ، ثوریؒ، شافعیؒ، احمدؒ اور جمہور کا مذہب ہے۔ (شرح التقریب ج ۴ص ۲۷۶) (۱۲) الشیخ عیسیٰ بن عبد اللہ الحمیری الشافعیؒ فرماتے ہیں کہ بیس

رکعات تراویح پر پوری امت اور تمام ائمہ متفق ہیں۔ وانما الخلاف فی من زاد ۔ البتہ اختلاف ان سے زائد رکعات میں ہے۔ (القول الصحیح فی صلاۃ التراویح ص ۱۷)

شافعی المذہب مذکورہ علما کے اقوال وفتاوی سے معلوم ہوتا ہے کہ شوافع بھی سب کے سب بیس رکعات پر متفق ہیں اور اس مسئلے میں ان کے اندر کوئی اختلاف موجود نہیں۔

**ایک غلط فہمی کا ازالہ**: بعض غیر مقلدین امام بیہقیؒ کی کتاب معرفۃ السنن والآثار ج ا ص ۴۴۷ کے حوالے سے امام شافعیؒ کا یہ مذہب بیان کرتے ہیں کہ انہوں نے محمد بن یوسف کی گیارہ رکعات والی روایت نقل کرنے کے بعد فرمایا کہ ھذا مذھبی ۔ یہی میرا مذہب ہے۔ لیکن غیر مقلدین کا یہ دعویٰ نا قابل تسلیم ہے کیونکہ امام شافعیؒ کی اپنی تحریرات اور ان کے مقلدین کی تحقیقات اس دعویٰ کی نفی کرتی ہیں کیونکہ

(۱) اگر یہ بات درست ہوتی تو خود امام بیہقی عہد فاروقیؓ میں گیارہ رکعات کے عمل کو متروک اور بیس رکعات کے عمل کو جاری ومتوارث کیوں تسلیم کرتے؟ جیسا کہ مرقاۃ ج ۳ ص ۱۹۲، تحفۃ الاخیار ص ۱۹۱ اور السنن الکبریٰ ج ۲ ص ۴۹۶ وغیرہ کے حوالے سے ان کا مذہب گزشتہ اوراق میں بیان ہو چکا ہے۔ (۲) امام شافعیؒ کے مقلدین میں سے امام نوویؒ، امام غزالیؒ، امام ترمذیؒ، امام ابن حجر مکیؒ، امام سبکیؒ، امام سیوطیؒ، امام شعرانیؒ، امام بغویؒ اور امام عراقیؒ جیسے ائمہ بیس رکعات کے مذہب کو جمہور کا مذہب قرار دیتے ہوئے اسے کیوں قبول کرتے؟ (۳) خود امام شافعیؒ اپنی معروف کتاب "الام" ج ا ص ۱۲۵ میں یہ کیوں فرماتے کہ احب الی عشرون ۔ میں بیس رکعات کو پسند کرتا ہوں۔ امام شافعیؒ کی اپنی اس تحریر کے مقابلے میں ان کی ذات کے بارے میں کسی دوسرے کی تحقیق کیسے قبول کی جاسکتی ہے؟

ان نا قابل تردید حوالہ جات کی روشنی میں یہ شبہ ہوتا ہے کہ معرفۃ السنن والآثار میں امام شافعیؒ کی طرف منسوب ھذا مذھبی کا جملہ یا تو الحاقی ہے اور یا یہ وہم راوی پر مبنی ہے۔

**فقہ حنبلی اور رکعات تراویح**: حنابلہ کی کتب سے معلوم ہوتا ہے کہ امام احمد بن حنبلؒ اور ان کے مقلدین بھی بیس رکعات تراویح پر متفق ہیں اگر چہ بعض حضرات سے امام احمد بن

پھر اس میں بھی عہد فاروقیؓ میں اضافہ کر کے بیس رکعات کر دی گئیں۔ اب رکعات تراویح کے لیے عہد فاروقیؓ کا عمل ہی دلیل وحجت قرار پایا۔ چنانچہ حنابلہ کی مستند کتاب ''مقنع'' ج ۱ ص ۱۸۴ میں لکھا ہے: ثم التراویح وھی العشرون اور ان کی ایک اور مستند کتاب ''الاقناع'' میں اس طرح وضاحت کی گئی ہے کہ التراویح عشرون رکعۃ ولا ینقصھا ولا باس بالزیادۃ۔ تراویح بیس رکعات ہیں، ان میں کمی کرنا جائز نہیں البتہ (بطور نوافل) اس میں زیادتی کر لینے میں کوئی حرج نہیں۔ (ج ۱ ص ۱۴۷) ان حوالہ جات کی روشنی میں امام احمد بن حنبلؒ کا مذہب رکعات تراویح سے متعلق سمجھنا اور معلوم کرنا دشوار نہیں۔

**فقہ ظاہری اور رکعات تراویح:** اسلامی تاریخ کے اندر فقہ کے مذاہب اربعہ (حنفی، مالکی، شافعی، حنبلی) کے علاوہ ''ظاہریہ'' کے نام سے ایک پانچویں مکتب فکر کا نشان بھی ملتا ہے جس کے پیشوا امام داؤد ظاہریؒ اور علامہ ابن حزم ظاہریؒ تھے۔ یہ مکتبہ فکر فکری اعتبار سے ترک تقلید کی طرف مائل تھا اور احادیث کے ظاہری مفہوم کو ہی قابل عمل جانتا تھا۔ اس ظاہری مکتب فکر کے نزدیک بھی رکعات تراویح بیس ہی ہیں جیسا کہ علامہ ابن رشد مالکیؒ نے بدایۃ المجتہد ج ۱ ص ۲۰۲ میں اور امام نووی الشافعیؒ نے المہذب ج ۲ ص ۳۲ میں امام داؤد ظاہریؒ کا یہی مذہب نقل کیا ہے کہ وہ بیس رکعات تراویح کے قائل تھے۔

**اجماع امت کی شرعی حیثیت کیا ہے؟:** یہ معلوم ہو چکنے کے بعد کہ بیس رکعات تراویح پر امت کا اجماع منعقد ہو چکا ہے، بیس رکعات سے کم کا تصور کہیں موجود نہیں اور اس سے زائد کا جو اختلاف ہے، وہ بیس رکعات کے اجماع کو متاثر نہیں کرتا کیونکہ زائد رکعات کی حیثیت صرف نوافل کی ہے جو اہل مدینہ نے نسبت کے لیے اختیار کی گئی۔ اب ہم مسئلہ کے اس پہلو کی وضاحت بھی ضروری خیال کرتے ہیں کہ اجماع امت کی شرعی حیثیت کیا ہے؟

**اجماع سے کن لوگوں کا اجماع مراد ہے؟:** حجیت اجماع کی بحث سے قبل یہ جاننا ضروری ہے کہ ائمہ اہل سنت کے ہاں کن لوگوں کا اجماع قابل قبول ہے چنانچہ شیخ احمد امیٹھوی المعروف ملا جیونؒ فرماتے ہیں کہ ''ان لوگوں کا اجماع معتبر ہے جو مجتہد اور متقی ہوں، فاسق اور

خواہشات کی پیروی کرنے والے نہ ہوں۔" (تفہیمات احمدیہ ص ۳۶۳)

اب اس تعریف کی روشنی میں تیس رکعات تراویح کے قائلین مذکورہ ائمہ واصحاب علم پر یہ تعریف صادق آتی ہے یا نہیں؟ اگر ان پر یہ تعریف صادق آتی ہے (اور بلا شک وشبہ آتی ہے) تو پھر ان کے اجماع کو قبول نہ کرنے کی کوئی وجہ معلوم نہیں ہوتی۔ پھر حکیم امت حضرت شاہ ولی اللہ دہلویؒ (جنہیں بالاتفاق بارہویں صدی کا مجدد تسلیم کیا گیا ہے) نے تو اجماع کی تعریف اور آسان کر دی ہے۔ وہ فرماتے ہیں کہ ائمہ اربعہ، امام اعظم ابوحنیفہؒ، امام مالکؒ، امام شافعیؒ اور امام احمدؒ جس مسئلہ پر متفق ہو جائیں، وہ اجماع امت کہلائے گا۔ (عقد الجید) لیکن بدقسمتی سے غیر مقلدین حسب عادت اس مسئلے میں بھی اہل سنت سے اختلاف کرتے ہیں چنانچہ نواب صدیق حسن خانؒ فرماتے ہیں کہ

وذهب الجمهور الى ان اجماع الائمة الاربعة ابى حنيفة والشافعي ومالك واحمد ليس بحجة۔ یعنی جمہور کا مسلک یہی ہے کہ ائمہ اربعہ کا اجماع حجت نہیں۔
(حصول المامول ص ۶۵)

وہ کون سے جمہور ہیں جو ائمہ اربعہ کے اجماع کو حجت نہیں مانتے، نواب صاحب نے اس کا ذکر مناسب نہیں سمجھا۔ ممکن ہے ان کے پیش نظر ریاست بھوپال (جہاں کے وہ نواب تھے) کے جمہور ہوں کیونکہ امت مسلمہ کے جمہور کا تو یہ موقف ہرگز نہیں۔ غالباً نواب صاحب کو یہ شوشہ اس لیے چھوڑنا پڑا کہ امت تو ائمہ اربعہ کی تقلید پر بھی متفق ہے اور اس پر اجماع امت پایا جاتا ہے۔ اگر ائمہ اربعہ کے اجماعی فیصلوں کو ناقابل قبول اور ناقابل اعتماد ٹھہرا دیا جائے تو امت کا نظریہ تقلید خود بخود کمزور ہو جائے گا کیونکہ جب ان کے اجماعی فیصلے حجت نہیں تو ان کے انفرادی قیاسی فیصلے کیونکر حجت ہوں گے؟ اور یہی نواب صاحب کا بھی مقصود ہے۔

اجماع حجت شرعیہ ہے: بہرحال ہمارے نزدیک اجماع امت حجت ہے۔ اور اس بارے میں آنحضرت ﷺ کا یہ واضح ارشاد موجود ہے کہ ان الله لا يجمع امتى على الضلالة۔ خدا تعالیٰ میری امت کو کسی گمراہی پر جمع نہ فرمائے گا۔

... گویا جس طرح خدا تعالیٰ نے قرآن پاک کی حفاظت کی ذمہ داری اٹھائی، اسی طرح فرمان نبوی

کے مطابق خدا تعالیٰ نے امت کی اجمائی فکر کو بھی اپنی حفاظت میں لے لیا۔ آیئے اب اس حدیث مبارکہ کی روشنی میں اسلاف امت کا نقطہ نظر ملاحظہ فرمایئے اور فیصلہ کیجیے کہ اجماع امت حجت شرعیہ ہے یا نہیں؟ چنانچہ:

(۱) امام ابن تیمیہ الحنبلیؒ فرماتے ہیں کہ اہل سنت کا لفظ نص کو متضمن ہے اور جماعت کا اجماع کو لہٰذا اہل السنّت والجماعت وہ لوگ ہیں جو نص اور اجماع کے متبع ہیں۔ (منہاج السنۃ ج ۳ ص ۲۷۲) دوسرے مقام پر فرماتے ہیں کہ تلقی بالقبول (اجماع امت) کو متواتر ہی کا درجہ حاصل ہوتا ہے۔ **اما السلف فلم یکن بینھم فی ذالک نزاع** ۔اسلاف کے اندر اس بارے میں کوئی اختلاف موجود نہ تھا۔ (الصواعق المحرقۃ ج ۲ ص ۳۷۳)

(۲) امام حافظ ابن عبد البر المالکیؒ فرماتے ہیں کہ **وھکذا اجماع الامۃ اذا اجتمعت علی شیٔ فھو الحق الذی لا شک فیہ** ۔ جب امت کسی چیز پر متفق ہو جائے تو اس کے حق ہونے میں کوئی شبہ نہیں رہتا۔ (التمہید ج ۴ ص ۲۶۷) دوسرے مقام پر فرماتے ہیں کہ امام ترمذیؒ نے فرمایا کہ اس حدیث (**البحر ھو الطھور ماؤہ**) کو محدثین سند کے اعتبار سے ضعیف قرار دیتے ہیں **ولکن عندی صحیح لان العلماء تلقوہ بالقبول** لیکن میرے نزدیک یہ حدیث علما کے تلقی بالقبول کی وجہ سے صحیح ہے۔ (الاستذکار)

(۳) امام عبداللہ بن مبارکؒ فرماتے ہیں کہ **اجماع الناس علی شیٔ اوثق فی نفسی من سفیان عن منصور عن ابراھیم عن علقمۃ عن ابن مسعودؓ** یعنی ایک طرف درجہ اول کی مضبوط (ثقہ راویوں پر مشتمل) سند کے ساتھ مروی حدیث ہو اور دوسری طرف اجماع امت تو وہ اجماع اس حدیث سے زیادہ قابل قبول ہوگا۔ (کفایہ خطیب ص ۴۳۴)

(۴) امام جلال الدین سیوطیؒ الشافعی فرماتے ہیں کہ **المقبول ما تلقاہ العلماء بالقبول وان لم یکن اسناد صحیح** ۔ جس چیز کو علما کا تلقی بالقبول حاصل ہو، اگر چہ وہ صحیح سند سے ثابت نہ ہو وہ مقبول ہے۔ (شرح نظم الدرر) دوسرے مقام پر فرماتے ہیں کہ **یحکم للحدیث**

بالصحة اذا تلقاه الناس بالقبول وان لم يكن له اسناد صحيح ۔ علماء کے تلقی بالقبول سے
حدیث کی صحت پختہ ہو جاتی ہے اگرچہ اس کی سند صحیح نہ ہو۔ (تدریب الراوی)

(۵) حضرت مجدد الف ثانی الحنفیؒ فرماتے ہیں کہ اجماع نصوص غیر متواترہ سے قوی تر حجت ہے کیونکہ اجماع کا مدلول قطعی ہوتا ہے اور نصوص غیر متواترہ کا ظنی۔ (مکتوبات)

(۶) علامہ ابن خلدون المالکیؒ فرماتے ہیں کہ فقہ نفسی اگر حدیث قطعی کے مخالف ہو تو امام ابو حنیفہؒ اس حدیث کو ضعیف قرار دے کر رد کر دیا کرتے۔ (مقدمہ ص ۳۶۹) یعنی ایک طرف قوی تر اجماعی عمل ہوتا اور دوسری طرف حدیث صحیح تو حضرت امام اعظمؒ امت کے اجماعی عمل کو قبول کرتے۔

(۷) امام ابوبکر جصاصؒ رازی الحنفی فرماتے ہیں کہ جب آنحضرت ﷺ سے دو متضاد حدیث مروی ہوں وظهر عمل السلف باحدهما كان الذي ظهر عمل السلف به اولى بالاثبات ۔ اور ان میں سے ایک پر اسلاف امت کا عمل ظاہر ہو جائے تو وہ حدیث ثبوت میں مقدم ہوگی۔ (احکام القرآن ج۱ ص ۱۷)

(۸) امام محمد بن جعفر الطحاویؒ الحنفی فرماتے ہیں کہ جب متضاد آثار سامنے آ جائیں تو وجب ان ننظر ما عليه عمل المسلمين ۔ تو یہ دیکھنا واجب ہے کہ مسلمانوں کا عمل ان میں سے کس پر ہے وہی قبول کیا جائے گا۔ (طحاوی ج۱ ص ۳۴۱)

(۹) الشیخ ملا جیون الحنفیؒ فرماتے ہیں کہ جس خبر واحد کو امت کا تلقی بالقبول حاصل ہو جائے اس کی سند پر بحث کی ضرورت باقی نہیں رہتی۔ (نور الانوار) دوسرے مقام پر ومن يشاقق الرسول (النساء) کے تحت فرماتے ہیں کہ اس آیت سے ثابت ہے کہ اجماع کی مخالفت حرام ہے کیونکہ رسول اور مومنوں کے راستے کی خلاف ورزی پر سخت سزا کی دھمکی دی گئی ہے پس جب مومنوں کے راستے کی خلاف ورزی حرام وممنوع ہے تو مومنوں کی راہ پر چلنا واجب ہے۔ دوسرے لفظوں میں اجماع امت حجت ہے اور اس کا منکر بھی اسی طرح کافر ہے جس طرح کتاب اور سنت متواترہ کا منکر کافر ہے نیز اجماع خبر مشہور اور خبر واحد پر مقدم ہوگا بشرطیکہ ہم تک پہنچنے تک ہر زمانہ میں مومنین کا اس پر اجماع رہا ہو۔ اجماع میں یہ بھی ضروری ہے کہ اس کا کوئی داعی وسبب موجود ہو جو اس سے مقدم ہونا ضروری ہے

کہ حکم پہلے خبر واحد یا قیاس سے ثابت ہو، پھر امت اس پر اتفاق کرے اور اس کا طریقہ یہ ہے کہ یوں کہے ہم اس حکم پر اجماع کرتے ہیں یا ہر ایک یہ کام شروع کر دے۔ اس صورت میں یہ واجب ہے۔ (تفسیرات احمدیہ ص ۳۶۴) دوسرے مقام پر فرماتے ہیں: **ان الاجماع فی الامور الشرعیة فی الاصل یفید الیقین والقطعیة ....وقد ضل بعض المعتزلة والروافض فقالو ان الاجماع لیس بحجة** ۔ اجماع شرعی امور میں یقین اور قطعیت کا فائدہ دیتا ہے۔ بعض معتزلہ اور روافض اس مسئلے میں گمراہ ہو گئے جو کہتے ہیں کہ اجماع حجت نہیں۔ (نوار الانوار ص ۲۲۵)

(۱۰) امام معمر بن راشدؒ فرماتے ہیں کہ امام ابوبکر محمد بن عبداللہ بن شہاب زہریؒ فرماتے ہیں کہ حائضہ عورت روزہ قضا کرے گی۔ میں نے پوچھا کیوں؟ فرمایا **ھذا ما اجتمعت الناس علیه ولیس فی کل شئ نجد الاسناد** ۔ لوگوں کا اس پر اجماع منعقد ہو چکا اور ہمیں ہر چیز میں سند نہیں مل سکتی۔ (عبدالرزاق ج ۱ ص ۳۳۲)

(۱۱) شاہ عبدالعزیز محدث دہلویؒ فرماتے ہیں کہ اجماع بھی شرعی حجت ہے، اس کا منکر کافر ہے۔ (فتاویٰ ص ۴۵۳)

(۱۲) مولانا رشید احمد گنگوہیؒ فرماتے ہیں کہ یہ حدیث (**ان اللہ لا یجمع امتی علی الضلالة**) اجماع کے قطعی ہونے کی دلیل ہے۔ (فتاویٰ رشیدیہ ص ۵۸)

(۱۳) مولانا ثناء اللہ امرتسریؒ فرماتے ہیں کہ بعض ضعیف ایسے ہیں جو امت کے تلقی بالقبول سے رفع ہو گئے۔ (اخبار اہل حدیث ۱۹ اپریل ۱۹۰۷ بحوالہ خیر المصابیح)

(۱۴) مولانا محمد اسماعیل سلفی غیر مقلد فرماتے ہیں کہ

''امت کے قبول و عمل سے بھی حدیث یقین کے مقام پر پہنچ جاتی ہے۔ حدیث **انما الاعمال بالنیات**، حدیث ذوق عسیلہ، صدقہ فطر، حرمت نکاح مع العمۃ والخالۃ، حدیث حرمت رضاع مثل نسب، تعیین عشرہ مبشرہ وغیرہ احادیث کو امت نے عملاً قبول کیا ہے۔'' (جماعت اسلامی کا نظریہ حدیث ص ۵۷) ''بخاری و مسلم کی احادیث کی صحت پر امت متفق ہے اور انہیں تلقی بالقبول کا مقام حاصل ہوا'' (ایضاً ص ۵۸) ''امت کی تلقی ائمہ حدیث اور اہل حدیث کے نزدیک بے حد مضبوط قرینہ ہے۔'' (ایضاً ص ۵۸)

حاصل بحث: ان حوالہ جات کی روشنی میں یہ حقیقت پوری طرح واضح ہو جاتی ہے کہ

(۱) قرآنی تعلیمات کے مطابق اجماع امت کی خلاف ورزی کرنے والا جہنمی ہے۔ (۲) فرمان نبوی کے مطابق امت محمدیہ کا اجماع گمراہی سے پاک ہے۔ (۳) اجماع امت اور تلقی بالقبول شرعی حجت ہے اگر چہ سند کے اعتبار سے کوئی صحیح حدیث اس کے ثبوت میں موجود نہ ہو۔ (۴) مضبوط سند کے ساتھ مروی روایت کے مقابلے میں اجماع امت زیادہ وزنی شہادت ہے۔ (۵) اجماع نصوص غیر متواترہ (خبر واحد و خبر مشہور وغیرہ) سے قوی تر ہے۔ (۶) تلقی بالقبول اگر ضعیف روایت کو بھی حاصل ہو جائے تو اس کا ضعف ختم ہو جاتا ہے اور متعدد روایات سند کے اعتبار سے ضعیف ہیں لیکن امت کے تلقی بالقبول کی وجہ سے ان کا ضعف ختم ہو گیا۔ (۷) اہل السنت والجماعت کی پہچان یہی ہے کہ وہ نص اور اجماع کی پیروی کرنے والے ہیں۔ (۸) اجماع امت اور تلقی بالقبول کا منکر کافر و گمراہ اور منکر قرآن وسنت ہے۔

اتمام حجت: اس مذکورہ بحث کو اس پہلو سے بھی دیکھیے کہ

☆ امام ابن تیمیہؒ عہد خلافت راشدہ میں بیس رکعات پر اجماع بھی تسلیم کرتے ہیں اور قبول اجماع کو اہل سنت کی پہچان بھی قرار دیتے ہیں۔ ☆ حافظ ابن عبد البرؒ تلقی بالقبول کو حجت شرعیہ بھی مانتے ہیں اور بیس رکعات تراویح پر اجماع امت بھی تسلیم کرتے ہیں۔ ☆ امام اعظم ابو حنیفہؒ تلقی بالقبول کو حجت بھی مانتے ہیں اور بیس رکعات تراویح پر اجماع بھی نقل کرتے ہیں۔ ☆ امام سیوطیؒ تلقی بالقبول کو حجت شرعیہ بھی قرار دیتے ہیں اور بیس رکعات پر امت کی تلقی کا اعتراف بھی کرتے ہیں۔

گویا فقہ کے چاروں مذہب دونوں حقیقتوں کے معترف ہیں۔ اجماع و تلقی بالقبول کے حجت ہونے کے بھی اور بیس رکعات پر اجماع کے بھی۔ اس کے باوجود غیر مقلدین کا اس سے انکار و فرار دلائل شرعیہ اور حقائق تاریخیہ سے بغاوت کے مترادف ہے۔

اتباع سواد اعظم: بیس رکعات تراویح پر اجماع امت کا انعقاد آفتاب نیم روز کی طرح واضح ہے لیکن اگر بالفرض یہ تسلیم کر لیا جائے کہ بیس رکعات پر اجماع امت نہیں تو اس حقیقت سے

تو غیر مقلدین کو بھی انکار نہیں کہ کم از کم یہ اصحاب علم کی اکثریت کا مذہب ضرور ہے اور اس بارے میں بھی فرمان نبوی واضح ہے کہ اتبعوا السواد الاعظم یعنی اکثریت کی پیروی کرو۔ (ابن ماجہ ص ۲۹۲۔ المعجم الکبیر للطبرانی ج ۸ ص ۳۲۸)

لہٰذا غیر مقلدین کو اس فرمان نبوی کی روشنی میں بیس رکعات تراویح سواد اعظم کے مذہب و مسلک کی حیثیت سے قبول کر لینی چاہییں لیکن غیر مقلدین کی یہ انتہائی بدنصیبی ہے کہ ان کا اتباع حدیث ان چند مخصوص مسائل سے تجاوز نہیں کرتا جو انہوں نے اپنے مسلکی تشخص و پہچان کے لیے اختیار کر رکھے ہیں۔ خدا تعالیٰ ان کے حال پر رحم فرمائے اور انہیں اتباع حدیث کے سلسلے میں اہل سنت والجماعت جیسا ذوق سلیم عطا فرمائے۔ آمین یارب العالمین

نوٹ: یہاں یہ حقیقت واضح رہے کہ سواد اعظم سے امت کے مسلمہ علما و فقہا مراد ہیں جن کا علم و دیانت ہر شبہ سے بالاتر ہے۔ اس سے جاہل و بے شعور عوام کا اجتماع ہرگز مراد نہیں۔

# باب ششم

# اصطلاح تراویح اور تعداد تراویح

سنیت و رکعات تراویح پر بحث کے بعد مناسب معلوم ہوتا ہے کہ قیام رمضان کے نبوی عنوان کے لیے تراویح کی متواتر اصطلاح کے حوالہ سے بھی مختصر بحث کر لی جائے کہ اس کی لغوی و اصطلاحی اور تاریخی حیثیت کیا ہے۔ اہل سنت اور غیر مقلدین دونوں اس حقیقت پر متفق ہیں کہ قیام رمضان کے لیے تراویح کی اصطلاح قرآن و حدیث سے ثابت نہیں بلکہ یہ ایک خالص اجتہادی اصطلاح ہے جو قیام رمضان کی مستقل عبادت کے لیے وضع کی گئی۔ اور اکابر سے منقول ہے۔ آیئے حقائق کے آئینہ میں یہ جاننے کی کوشش کریں کہ یہ اصطلاح مبنی بر حقیقت ہے یا خلاف حقیقت۔ اور پھر فریقین میں سے کس کے ہاں اس کا استعمال مبنی بر حقیقت ہے:

متواتر و متوارث اصطلاح: اس اصطلاح کی روشنی میں یہ امر قابل غور ہے کہ اپنے مقاصد و مفاد سے قطع نظر یہ محض ایک وقتی و ہنگامی اصطلاح ہے یا اس کے اندر واقعیت و حقیقت بھی موجود ہے۔ کیونکہ تراویح جمع ہے جو کم از کم تین افراد کا مطالبہ کرتی ہے۔ تین سے کم افراد پر بحیثیت جمع وہ دلالت ہی نہیں کرتی۔ اب حقیقت کا تقاضا تو یہی ہے کہ اس کے اندر کم از کم تین ترویحوں کا وجود تسلیم کیا جائے۔ اور ایک ترویحہ چار رکعت سے حاصل ہوتا ہے۔ اس طرح تین ترویحے بارہ رکعات پر مشتمل ہوں گے۔ یعنی لفظ تراویح کی حقیقت و معنویت کا لحاظ کرتے ہوئے اس میں بارہ رکعات کا کم از کم تسلیم کیا جانا ضروری ہے۔ اس سے کم پر وہ کسی صورت صادق آ ہی نہیں سکتی۔ گویا لفظ تراویح کو اگر حقیقت کے ترازو میں تولا اور معنویت کے آئینہ میں دیکھا جائے تو بارہ رکعت سے کم کا تصور خود بخود ختم ہو جاتا ہے۔ اور اگر اس تصور کو بحال رکھ کر تین سے کم ترویحے تسلیم کیے جائیں تو لفظ تراویح کی اصطلاح لغو اور بے فائدہ قرار

وجہ سے درمیان میں راحت و آرام کی ضرورت محسوس کی گئی تو اس کی ہر چار رکعت کے بعد نمازیوں کے لیے کچھ وقفہ تجویز کیا گیا اور اس وقفہ کو ترویحہ کا نام دیا گیا۔ چنانچہ امام مجد الدین محمد بن یعقوب فیروز آبادیؒ (جو شافعی المذہب تھے تاریخ المشاہیر ص۹۴) فرماتے ہیں کہ **ترویحة شهر رمضان سمّيت بها لاستراحة بعد كل اربع ركعات** ۔ قیام رمضان میں ترویحہ نام ہر چار رکعت کے بعد آرام کے لیے رکھا گیا (القاموس المحیط جلد ا ص۲۳۲) ...... صاحب منجد فرماتے ہیں **ثم سمّيت بها الجلسة التي بعد اربع ركعات في ليالي رمضان لاستراحة الناس بها ثم سمي كل اربع ركعات ترويحة** ۔ پھر شب ہائے رمضان میں ہر چار رکعت نماز کے بعد آرام کرنے کے لیے نشست پر اس کا اطلاق ہونے لگا۔ پھر چار رکعت کو ترویحہ کہنے لگے۔ (ص۲۹۰) علامہ مطرزیؒ فرماتے ہیں **سمّيت الترويحة لاستراحة القوم بعد كل اربع ركعات** ۔ اس کا نام ترویحہ ہر چار رکعت کے بعد قوم کے آرام کرنے کی وجہ سے رکھا گیا۔ (المغرب جلد ا ص۳۵۲)۔ ملا غیاث الدین رامپوریؒ فرماتے ہیں کہ ان کو تراویح اس لیے کہتے ہیں کہ ہر چار رکعت کے بعد خود را راحت و آرام مید ہند۔ (غیاث اللغات ص۱۱۵)۔ علامہ عینیؒ فرماتے ہیں کہ چار رکعت کے بعد بیٹھ کر آرام کرنے کی وجہ سے اس کا نام ترویحہ رکھا گیا۔ (عمدۃ القاری جلد ۱۱ ص۲۴)۔ صاحب کفایہ فرماتے ہیں کہ قیام رمضان میں ترویحہ ہر چار رکعت کا نام ہے۔ (کفایہ جلد ا ص ۴۰۷)۔ امام نوویؒ فرماتے ہیں ترویحہ دو سلاموں کے ساتھ چار رکعت کو کہتے ہیں۔ (المہذب جلد۲ ص۳۲)۔ اور غیر مقلدین کا بھی یہی موقف ہے چنانچہ لکھا ہے کہ اس نماز کا نام تراویح اس لیے رکھا گیا کہ لوگ اس میں ہر چار رکعت کے بعد استراحت کرنے لگے۔ کیونکہ تراویح، ترویحہ کی جمع ہے اور ترویحہ کے معنی ایک مرتبہ آرام کرنے کے ہیں۔ (فتاویٰ علمائے حدیث جلد ۶ ص۲۴۱)

ان حوالہ جات سے بصراحت معلوم ہو گیا کہ قیام رمضان کی ہر چار رکعت کے بعد کچھ دیر استراحت کی وجہ سے ہر چار رکعت کو ترویحہ کا نام دے دیا گیا۔

**تراویح کا شرعی مفہوم:** تراویح کے لغوی معنی اور اصطلاحی مفہوم کے بعد اب ہم اس کے شرعی مفہوم کی وضاحت بھی ضروری خیال کرتے ہیں۔ اصطلاح شریعت میں تراویح قیام

رمضان کا دوسرا نام ہے۔ اور قیام رمضان صدیوں سے اسی عنوان سے متعارف ہے۔ چنانچہ حضرت لیث بن سعدؒ فرماتے ہیں کہ سمّیت صلوٰۃ الجماعۃ فی لیالی رمضان بالتراویح۔ رمضان کی راتوں میں پڑھی جانے والی با جماعت نماز کا نام تراویح ہے۔ (زرقانی ج ا ص ۲۱۳)۔ علامہ عبدالرحمٰن الجزیریؒ فرماتے ہیں کہ صحابہ کرامؓ ہر چار رکعت کے بعد استراحت کرتے تھے۔ ولھٰذا سمّیت تراویح۔ اس لیے اس کا نام تراویح رکھا گیا۔ (کتاب الفقہ علی المذاہب الاربعہ جلد ا ص ۳۴۳) ملا غیاث الدین رامپوریؒ فرماتے ہیں کہ تراویح وہ بیس رکعت نماز ہے جو شب ہائے رمضان میں ادا کی جاتی ہے۔ (غیاث اللغات ص ۱۱۵) منجد میں ہے وھی اسم العشرین رکعۃ۔ شب ہائے رمضان کی بیس رکعت کو بھی تراویح کہتے ہیں۔ (ص ۲۹۰) منجد کا مصنف عیسائی ہے۔ حیرت ہے کہ ساٹھ ہزار عربی الفاظ کے لغوی معانی و مفاہیم واضح کرنے والے مصنف کے پیش نظر تراویح کا عرفی مفہوم صرف بیس رکعت نماز کی صورت میں ہی سامنے آیا۔ معلوم ہوتا ہے کہ اس کے سامنے بھی تاریخی ذخیرہ میں سے تراویح کے لیے بیس رکعات کے علاوہ کوئی نمونہ و ثبوت موجود نہ تھا۔ ورنہ وہ اختلاف کا ذکر ضرور کرتا۔ غیر مقلدین کے نزدیک نماز تراویح کی تعریف علماء نے یہ لکھی ہے کہ نماز تراویح وہ نماز ہے جو ماہ رمضان کی راتوں میں عشاء کے بعد با جماعت پڑھی جائے۔ (فتاویٰ علمائے حدیث جلد ۶ ص ۲۴۱) ان حوالہ جات سے بصراحت معلوم ہو جاتا ہے کہ شرعی مفہوم کے اعتبار سے تراویح کا اطلاق اس نماز پر ہوتا ہے جو رمضان المبارک کی راتوں سے مخصوص ہے۔ دیگر دنوں میں نہیں پڑھی جاتی۔ اور جسے نبویؐ زبان سے قیام رمضان کا عنوان حاصل ہے۔

**اصطلاح تراویح کی بناء اجتہاد:** یہاں اس پہلو پر بھی غور کرنا ضروری ہے کہ اصطلاح تراویح کی بناء اجتہاد کیا ہے۔ اس میں اسلاف کا اختلاف موجود ہے اور دو نکتہ نظر سامنے آتے ہیں..... پہلا یہ کہ اس اجتہاد کی بنیاد حضرت عائشہ صدیقہؓ کی یہ روایت ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم یصلی اربع رکعات فی اللیل ثم یتروّح و اطال۔ نماز تہجد میں چار رکعت کے بعد طویل استراحت فرماتے۔ (بیہقی جلد ۲ ص ۴۹۷) ...... دوسرا یہ کہ اس اجتہاد کی بنیاد

حضرت فاروق اعظمؓ کا عمل ہے جیسا کہ حضرت زید بن وہبؒ فرماتے ہیں کہ حضرت عمرؓ دو ترویحوں کے درمیان اتنی دیر استراحت فرماتے کہ قدر ما یذھب الرجل من المسجد الی السلع کہ آدمی مسجد نبویؐ سے سلع پہاڑ تک جا سکے۔ (کنز العمال جلد ۸ ص ۲۶۴) ۔ ہمیں اس سے غرض نہیں کہ اس کی بناء اجتہاد فعل پیغمبرؐ پر ہے یا عمل فاروق اعظمؓ پر۔ یہ حقیقت واضح ہے کہ تراویح قیام رمضان ہی کا دوسرا نام ہے

**یہ اصطلاح کب شروع ہوئی ؟:** یہ تو ایک مسلمہ حقیقت ہے کہ یہ ایک اجتہادی اصطلاح ہے جسے امت نے قبول کیا ہے۔ لیکن یہ اصطلاح کب متعارف ہوئی؟ امام حافظ ابن حجر عسقلانیؒ فرماتے ہیں کہ قیام رمضان کا نام تراویح اس لیے رکھا گیا کہ اول ما اجتمعوا علیھا اس پر سب سے پہلے صحابہ کرامؓ نے اجماع کیا۔ (فتح الباری جلد ۴ ص ۲۵۰)

مشہور غیر مقلد عالم مولانا ابوالبرکاتؒ فرماتے ہیں کہ صحابہ کرامؓ کے زمانہ میں لفظ تراویح کا استعمال عام معلوم ہوتا ہے۔ حضرت عثمانؓ، عمرؓ، علیؓ اور عمر بن عبدالعزیزؒ کے ادوار میں اس لفظ کا استعمال کافی ملتا ہے۔ (فتاوی برکاتیہ ص ۵۴)

**دلچسپ لطیفہ :** مشہور غیر مقلد عالم مولوی عنایت اللہ اثری لکھتے ہیں کہ اسے نبویؐ زبان میں قیام رمضان کا نام دیا گیا ہے۔ تابعین اور ان کے اتباع میں اسے تراویح کے نام سے پکارا گیا ہے۔ جیسا کہ ابراہیم نخعیؒ سے قیام اللیل میں مروی ہے۔ (جفان الجعابیہ ص ۱۷۳) اثری صاحب صاف لفظوں میں یہ تسلیم کر رہے ہیں کہ تراویح کی اصطلاح عصر حاضر یا ماضی قریب کی ایجاد کردہ نہیں بلکہ تابعین و تبع تابعین کے ہاں بکثرت مستعمل تھی۔ اور ابراہیم نخعیؒ جیسا امام اس کا راوی ہے۔ لیکن یہ نقل کرنے کے بعد اثری صاحب فرماتے ہیں کہ

''دوستوں نے تراویح کا نام اسے اس لیے دیا ہے کہ بیس رکعت ثابت ہوں کہ یہ ترویحہ کی جمع ہے جو چار رکعتوں کا ہوتا ہے۔ تو بیس رکعت پانچ ترویحے ٹھہرے اور آٹھ رکعت دو ترویحے ہوئے۔ تراویح (یعنی جمع) نہیں۔'' (ایضاً ص ۱۷۴)

اثری صاحب کی بدحواسی ملاحظہ فرمایئے کہ وہ مسلکی تعصب وہٹ دھرمی میں مبتلا ہو کر حقائق کو مسخ

کرنے کی کیسی جسارت کرر ہے ہیں۔ اگر لفظ تراویح بیس رکعت کے اثبات کے لیے وضع کیا گیا ہے تو یہ خیر القرون بالخصوص عہد خلافت راشدہ کا اجتہاد ہے جسے بالا جماع قبول کیا گیا ہے۔ اگر اس لفظ سے واقعی بیس رکعت ثابت ہوتی ہیں تو اثری صاحب اور دیگر غیر مقلدین اس سے انحراف کیوں کرر ہے ہیں؟ بہر حال یہ حقیقت واضح ہے کہ قیام رمضان کے لیے تراویح کی اصطلاح عہد خلافت راشدہ اور خیر القرون میں بھی بکثرت موجود تھی۔

**استراحت کی شرعی حیثیت** : ہر چار رکعت کے بعد عمل صحابہؓ وتابعینؒ سے استراحت ثابت ہونے کے بعد اس استراحت کی شرعی حیثیت کا جاننا بھی ضروری ہے۔ چنانچہ علامہ ابن نجیم مصریؒ فرماتے ہیں کہ ہر چار رکعت کا نام ترویحہ، استراحت کی وجہ سے رکھا گیا۔ **کما هو السنة فيها** جیسا کہ وہ استراحت سنت ہے۔ (البحر الرائق جلد۲ص ۶۶) صاحب ہدایہ فرماتے ہیں **والمستحب في الجلوس بين الترويحتين مقدار الترويحة** ۔ دو ترویحوں کے درمیان ایک ترویحہ کے برابر بیٹھنا مستحب ہے۔ (ہدایہ جلد اص ۱۳۱) گویا یہ استراحت احناف کے نزدیک سنت غیر موکدہ ہے۔ اس مسئلہ کی وضاحت فقہ حنفی کی جملہ کتب میں موجود ہے۔ اور علامہ عبد الرحمٰن جزیریؒ فرماتے ہیں کہ ہر ترویحہ پر استراحت احناف، شوافع اور حنابلہ کے نزدیک اتباع سلف کی بنا پر مستحب ہے۔ اور مالکیہ کے نزدیک اگر قیام لمبا ہو تو **اتباعا لفعل الصحابة**ؓ مستحب ہے ورنہ نہیں۔ (کتاب الفقہ علی المذاہب الاربعہ جلد اص ۳۴۳)

**دوران استراحت حکم** : جب یہ استراحت مستحب ہے تو پھر اس استراحت کے دوران کیا عمل اختیار کرنا چاہیے؟ اس کے بارہ میں علامہ کاسانی الحنفیؒ فرماتے ہیں کہ تسبیح پڑھے **لا حول ولا قوة** کا ورد کرے تکبیر پڑھے **ويصلى على النبى**ؐ اور آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم پر درود شریف پڑھے۔ (بدائع الصنائع جلد اص ۲۹۰ ج) اور فتاویٰ عالمگیری میں ہے کہ اس استراحت میں لوگوں کو اختیار ہے، چاہے تسبیح پڑھیں، چاہے خاموش رہیں۔ مکہ کے لوگ سات مرتبہ طواف کر لیتے تھے۔ اور مدینہ کے لوگ چار رکعت اور بڑھا لیتے تھے۔ (جلد اص ۱۸۵) گویا اس میں کوئی عمل مسنون ومخصوص

نہیں۔ البتہ بعض فقہاء نے عوام کی سہولت کے لیے یہ دعا لکھی ہے۔

سبحان ذی الملک والملکوت سبحان ذی العزة والعظمة والقدرة والکبریاء والجبروت سبحان الملک الحیّ الذی لا یموت سبّوح قدوس ربنا و رب الملائکة والروح لا الہ الا اللہ نستغفر اللہ ونسئلک الجنة ونعوذ بک من النار (شامی جلد۱ ص۵۲۲)

تسلسل تراویح : عہد خیر القرون سے لے کر عصر حاضر تک اس متواتر و اجماعی اصطلاح کی روشنی میں اب ہمیں یہ جائزہ لینا ہے کہ کتب حدیث و سیر میں لفظی اعتبار سے کتنے ترویحوں کا ثبوت ملتا ہے۔ ملاحظہ فرمایئے۔

(۱) سوید بن غفلہ رمضان میں نماز پڑھاتے۔ خمس ترویحات (سنن الکبریٰ جلد۲ ص ۴۹۶ و شرح السنہ جلد۲ ص۱۲۲) (۲) ابوالبختری نماز پڑھاتے تھے۔ خمس ترویحات (مصنف ابن ابی شیبہ جلد۲ ص ۳۹۳) (۳) علی بن ربیعہ نماز پڑھاتے تھے۔ خمس ترویحات (ایضاً جلد۲ ص ۳۹۳) (۴) عن ابی الحسناء حضرت علیؓ نے نماز پڑھانے کا حکم دیا۔ خمس ترویحات ۔ (کنز العمال جلد۸ ص ۲۶۴) (۵) ابو حنیفہؒ عن حماد عن ابراھیمؒ ان الناس کانوا یصلون خمس ترویحات۔ (کتاب الآثار لابی یوسف ص ۴۱) (۶) سعید بن جبیر نماز پڑھاتے خمس ترویحات و فی العشر الاواخر ست ترویحات ۔ (عبدالرزاق جلد۴ ص ۲۶۶) (۷) عبدالرحمٰن بن ابی بکرہؓ سعید بن ابی الحسنؒ اور عمران العبدیؒ نماز پڑھاتے۔ خمس تراویح (قیام اللیل ص ۱۵۸) (۸) شبرمہ بن شکل نے نماز پڑھائی۔ خمس ترویحات (مرقات جلد۳ ص۱۹۲)

ان آثار میں بصراحت پانچ ترویحوں کا ذکر ہے۔ ان کے علاوہ بعض ائمہ سے ست ترویحات اور سبع ترویحات کے الفاظ تو ملتے ہیں لیکن پانچ سے کم صرف ابومجلز وغیرہ سے اربع ترویحات کے الفاظ ملتے ہیں۔ کسی مقام پر لفظی اعتبار سے تین یا اس سے کم ترویحوں کا ثبوت نہیں ملتا۔ کیا غیر مقلدین کوئی حوالہ پیش کر سکتے ہیں جس میں یہ وضاحت ہو کہ صحابہ کرامؓ تابعین یا تبع تابعین میں سے فلاں بزرگ دو ترویحے یا تین ترویحے پڑھتے، پڑھاتے تھے۔ ھاتوا برھانکم ان کنتم صادقین۔

**پانچویں ترویحہ کے بعد استراحت کا حکم :** حتیٰ کہ فقہاءِ کرام نے تو پانچویں ترویحہ کے بعد استراحت کے حکم شرعی پر بھی بحث کی ہے۔ چنانچہ ...... علامہ کاسانی الحنفیؒ فرماتے ہیں کہ کیا پانچویں ترویحہ کے بعد بھی استراحت مستحب ہے؟ بعض حضرت نے کہا' ہاں اور بعض نے کہا' نہیں۔ امام سیوطی الشافعیؒ فرماتے ہیں کہ اہل مکہ ہر چار رکعت کے بعد طواف کعبہ کر لیتے تھے **ولا یطوفون بعد الخامسة** ۔ پانچویں ترویحہ کے بعد وہ طواف نہیں کرتے تھے۔ (الحاوی للفتاویٰ جلد ۱ ص ۳۴۸) امام سیوطیؒ نے اسی پانچویں ترویحہ کے بعد استراحت کے حوالہ سے اہل مدینہ کی رکعات کا اختلاف بیان کیا ہے کہ جو لوگ پانچویں ترویحہ کے بعد چار رکعت نوافل نہ پڑھتے ان کی رکعات چھتیس ہوتیں اور جو پانچویں ترویحہ کے بعد بھی چار رکعت نوافل پڑھتے ان کی رکعات چالیس ہو جاتیں۔ اسی لیے بعض ائمہ کے نزدیک پانچویں ترویحہ کے بعد بھی استراحت مستحب ہے جیسا کہ نور الایضاح ص ۲۷ ماثبت بالسنۃ ص ۲۱۱ فتاویٰ مولانا عبدالحیٰ ص ۲۳۸ ہدایہ جلد ۱ ص ۱۲۳ اور الدر المختار جلد ۱ ص ۶۶۱ میں مذکور ہے کہ **وکذا بین الخامسة والوتر** ۔ اسی طرح پانچویں ترویحہ اور وتر کے درمیان استراحت بھی مستحب ہے۔

قطع نظر اس سے کہ پانچویں ترویحہ کے بعد استراحت مستحب ہے یا مکروہ۔ یہ حقیقت واضح ہے کہ نماز تراویح پانچ ترویحوں پر موقوف ہے۔ اگر پانچ ترویحے نہ ہوتے تو پانچویں ترویحہ کے بعد حکم استراحت پر اختلاف رونما نہ ہوتا۔ خدا تعالیٰ غیر مقلدین کو سمجھ عطا فرمائے۔ آمین یا رب العالمین۔

# باب ہفتم

# سنن التراویح

زیرنظر باب میں ہم نماز تراویح کی سنتوں پر مختصر بحث کریں گے تاکہ یہ حقیقت مزید نکھر کر سامنے آجائے کہ تہجد وتراویح میں فرق ہے اور تراویح تہجد سے الگ اپنے مخصوص و مستقل احکامات رکھتی ہے۔

**(۱) تراویح سنت موکدہ ہے:** تراویح کی شرعی حیثیت کے بارہ میں غیر مقلدین کے متضاد نظریات آپ ان شاء اللہ العزیز آخری باب میں ملاحظہ فرمائیں گے۔ لیکن اس بات پر غیر مقلدین کا تقریباً اجماع ہے کہ تراویح سنت موکدہ نہیں ہے۔ چنانچہ اس کا ایک مستند حوالہ ملاحظہ فرمائیے۔

> سوال: تراویح سنت موکدہ ہے یا غیر موکدہ؟ اصول فقہ کی روشنی میں سنت موکدہ کی تعریف کیا ہے؟ صحابہ کرامؓ نے جس کام پر مواظبت اختیار کی وہ سنت موکدہ ہے یا نہیں؟
>
> جواب: اصول فقہ کی تمام کتابوں میں سنت موکدہ کی تعریف اس قدر کی گئی ہے کہ وہ کام جس پر آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ہمیشگی اختیار کی ہے، صحابہ کرام علیہم الرضوان کی مواظبت کو اصولیین میں سے کسی نے بھی سنت موکدہ قرار نہیں دیا۔ تراویح پر اگرچہ صحابہ کرامؓ کی مواظبت ثابت ہے لیکن آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی مواظبت ثابت نہ ہونے کی وجہ سے یہ سنت موکدہ نہیں ہے۔ (فتاویٰ نذیریہ جلد ۱ ص ۶۴۲)

جو لوگ صحابہ کرامؓ کے افعال واقوال حتیٰ کہ ان کے اجتہاد و تفسیر قرآن تک کو حجت نہ مانتے ہوں، ان کی طبیعتیں اجماع صحابہؓ اور سنت خلفاء راشدینؓ کو سنت موکدہ کی حیثیت سے کیسے قبول کر سکتی ہیں؟ لیکن یہاں سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ اگر تہجد و تراویح ایک ہی نماز کے دو نام ہیں تو کیا تہجد پر آنحضرت صلی

اللہ علیہ تعالیٰ علیہ وسلم کی مواظبت ثابت نہیں؟ یہ گتھی تو کوئی غیر مقلد ہی سلجھا سکے گا۔ لیکن یہ واضح ہو چکا ہے کہ غیر مقلدین کے نزدیک تراویح سنت موکدہ نہیں جبکہ جمہور ائمہ اہل سنت کے نزدیک تراویح سنت موکدہ ہے۔ چنانچہ علامہ عبدالرحمٰن الجزیریؒ فرماتے ہیں کہ

نماز تراویح تین اماموں (امام اعظم ابوحنیفہؒ، امام شافعیؒ اور امام احمدؒ) کے نزدیک سنت عین موکدہ ہے اور مالکیہ کے نزدیک ہر مرد وزن کے لیے امر مستحب تاکیدی ہے۔ (کتاب الفقہ علی المذاہب الاربعہ جلد۱ ص۵۴۱)

اس بارہ میں فقہاء احناف کے اقوال ملاحظہ فرمایئے۔

(۱) امام اعظم ابوحنیفہؒ فرماتے ہیں ان التراویح سنة لایجوز ترکھا۔ تراویح سنت ہے جس کا ترک کرنا جائز نہیں۔ (المبسوط سرخسی جلد۲ ص۱۴۵، کبیری ص۴۰۰ وغیرہ) (۲) وقال صدر الشھید ھوالصحیح۔ صدر الشہیدؒ نے کہا یہی صحیح ہے۔ (اعلاء السنن جلد۷ ص۶۳) (۳) التراویح سنة موکدة لمواظبة النبی صلی اللّٰہ علیہ وسلم والخلفاء الراشدینؓ اجماعاً۔ آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم اور خلفاء راشدینؓ کی مواظبت کی وجہ سے تراویح بالاجماع سنت موکدہ ہے۔ (ردالمحتار جلد۱ ص۵۱۱) (۴) التراویح سنة موکدة لمواظبة الخلفاء الراشدین للرجال والنساء اجماعاً۔ خلفاء راشدینؓ کی مواظبت کی وجہ سے تراویح مرد وزن پر بالاجماع سنت موکدہ ہے۔ (الدرالمختار جلد۱ ص۶۵۹) (۵) تراویح باجماع صحابہؓ اور باجماع ائمہ اہل سنت، سنت موکدہ ہے ومنکرھا مبتدع، ضال مردود الشھادة۔ اس کا منکر بدعتی، گمراہ اور مردود الشہادت ہے۔ (جامع الرموز جلد۱ ص۹۵) (۶) تراویح خلفاء راشدینؓ کی مواظبت کی وجہ سے سنت ہے۔ (شرح الوقایہ جلد۱ ص۱۷۶) (۷) تراویح سنت موکدہ ہے جیسا کہ ہمارے جمہور اصحاب نے اس کی صراحت کی ہے۔ (التعلیق المجد ص۱۴۰) (۸) تراویح باجماع صحابہؓ سنت ہے اس کا منکر بدعتی وگمراہ ہے۔ (طحطاوی جلد۱ ص۲۷۰) (۹) تراویح کا ادا کرنا سنت موکدہ ہے۔ (مکتوبات مجدد الف ثانی دفتر اول مکتوب نمبر۴۵) (۱۰) تراویح سنت موکدہ ہیں، بلا عذر ان کو ترک کرنے والا عاصی وگنہگار ہے۔ خلفاء راشدینؓ وجمیع صحابہؓ وسلف صالحین سے ان کی مواظبت ثابت ہے۔ (فتاویٰ دارالعلوم دیوبند جلد۴ ص۲۸۱)

مذکورہ حوالہ جات سے تین چیزیں بصراحت ثابت ہوگئی۔ پہلی یہ کہ نماز تراویح پر خلفاء راشدینؓ کی مواظبت ثابت ہے۔ دوسری یہ کہ خلفاء راشدینؓ کی کسی عمل پر مواظبت اس کے سنت موکدہ ہونے کی دلیل ہے۔ تیسری یہ کہ تراویح سنت موکدہ ہے جبکہ غیر مقلدین حضرات ان میں سے پہلی چیز کا تو اقرار کرتے ہیں' باقی دونوں چیزوں سے انکاری ہیں۔ اس سے اندازہ کیا جا سکتا ہے کہ سنت خلفاء راشدینؓ کی محبت احناف کے دل میں زیادہ ہے یا غیر مقلدین کے دل میں۔ نیز نماز تراویح کے ساتھ اہل سنت احناف کا انس و تعلق زیادہ ہے جو اسے سنت موکدہ مانتے ہیں یا غیر مقلدین کا جو اسے استحبابی درجہ دے کر اختیاری عبادت قرار دے رہے ہیں۔

**(۲) تراویح کی بیس رکعت سنت موکدہ ہیں:** یہ ہم اگلے باب میں ان شاء اللہ العزیز واضح کریں گے کہ غیر مقلدین کے نزدیک جس طرح نماز تراویح سنت موکدہ نہیں اسی طرح ان کی رکعات کی کوئی تعداد بھی مسنون نہیں۔ جبکہ اہل سنت احناف کے ہاں تراویح کی بیس رکعت سنت موکدہ ہیں۔ جیسا کہ:

(۱) امام اعظمؒ فرماتے ہیں: **یصلی عشرین رکعة کما هو السنة** ۔ بیس رکعت پڑھے جو کہ سنت ہیں۔ (المبسوط جلد ۲ ص ۱۶۶) (۲) علامہ عبدالحئی لکھنویؒ فرماتے ہیں کہ بیس رکعت تراویح سنت موکدہ ہیں اور آٹھ رکعت پڑھنے والا سنت موکدہ کا تارک ہے۔ (حاشیہ ہدایہ جلد ۱ ص ۱۵۱) (۳) مولانا رشید احمد گنگوہیؒ فرماتے ہیں جو لوگ آٹھ رکعت تراویح پڑھتے ہیں وہ تارک فضیلت سنت ہیں۔ (فتاوی رشیدیہ ص ۴۴۳) (۴) تراویح بیس رکعت سنت موکدہ ہیں اس کے خلاف کرنے والا حنفیہ کے نزدیک تارک سنت ہے۔ (فتاوی دار العلوم دیوبند جلد ۴ ص ۲۹۶) (۵) فقہ حنفی کے مفتی بہ قول کے مطابق بیس رکعت تراویح ہی سنت موکدہ ہیں۔ (الدر المختار جلد ۱ ص ۹۸۔ ہدایہ جلد ۱ ص ۱۳۱ شرح نقایہ جلد ۱ ص ۱۰۴ جواہر الفقہ جلد ۱ ص ۳۸۱ وغیرہ)

گویا فقہاء احناف کے نزدیک جس طرح نماز تراویح سنت موکدہ ہے' اسی طرح اس کی بیس رکعات بھی سنت موکدہ ہیں۔ یہی مسلک و فتوی شوافع فقہاء کا ہے جیسا کہ علامہ نووی الشافعیؒ فرماتے ہیں کہ **اعلم ان صلوٰة التراویح سنة باتفاق العلماء وهی عشرون رکعة** ۔ یعنی بیس رکعت

تراویح علماء کے اتفاق سے سنت ہے۔ (کتاب الاذکار ص ۸۳) اور یہی مذہب و مسلک فقہاء حنابلہ کا ہے جیسا کہ علامہ موفق الدین ابن قدامہ الحنبلیؒ فرماتے ہیں وقیام شهر رمضان عشرون رکعة يعني صلوٰة التراويح وهي سنة موكدة ۔یعنی بیس رکعت تراویح سنت موکدہ ہے۔ (المغنی جلد ۲ ص ۱۶۶) گویا حنفی، شافعی اور حنبلی تینوں مکاتب فکر بیس رکعت تراویح کے سنت موکدہ ہونے پر متفق ہیں۔

(۳) تراویح مساجد میں ادا کرنا سنت ہے: جماعت و رکعات تراویح کی سنیت کا ذکر کرنے کے بعد مقام تراویح کی اولویت و افضلیت کا تذکرہ بھی ناگزیر ہے کہ تراویح ادا کرنے کے لیے افضل مقام گھر ہے یا مسجد؟ غیر مقلدین کے اس بارہ میں متفرق مذاہب ہیں جن کی تفصیلات آپ آئندہ باب میں ملاحظہ فرمائیں گے۔ البتہ فقہاء اہل سنت اور ان میں سے بالخصوص فقہاء احناف کے نزدیک نماز تراویح مساجد میں ادا کرنا مسنون ہے۔ چنانچہ

(۱) علامہ جزیریؒ فرماتے ہیں وافضل صلاتها في المسجد باتفاق ثلاثة من الائمة وخالف المالكية ائمہ ثلاثہ (امام ابوحنیفہؒ امام شافعیؒ امام احمدؒ) کے نزدیک بالاتفاق تراویح مسجد میں افضل ہے۔ البتہ مالکیہ کو اس سے اختلاف ہے۔ (کتاب الفقہ علی المذاہب الاربعہ جلد ۱ ص ۳۴۲) (۲) ان صلوٰة التراويح في مساجد المسلمين سنة مسنونة ۔ تراویح مساجد میں ادا کرنا مسنون ہے۔ (مستدرک حاکم جلد ۱ ص ۴۴۰) (۳) صحیح یہی ہے کہ تراویح کا جماعت سے مسجد میں ادا کرنا افضل ہے۔ (الدر المختار جلد ۱ ص ۶۶۱) (۴) گھر میں اگر جماعت سے تراویح ادا کرے گا تو جماعت کی فضیلت مل جائے گی۔ البتہ مسجد کی فضیلت سے محروم ہوگا۔ (عالمگیری جلد ۱ ص ۱۸۵) (۵) سب لوگ اگر مسجد میں تراویح کی نماز چھوڑ دیں تو گنہگار ہوں گے۔ (عالمگیری جلد ۱ ص ۱۸۵) (۶) نماز تراویح مسجدوں میں پڑھنا سنت ہے۔ (فتاویٰ دار العلوم دیوبند جلد ۴ ص ۲۶۹)

گویا فقہاء احناف کے نزدیک نماز تراویح کا مساجد کے اندر ادا کرنا ہی افضل ہے۔ گھروں میں تراویح ادا کرنے سے آدمی فضیلت مسجد سے محروم رہتا ہے اور حنابلہ و شوافع کا بھی یہی مذہب و مسلک ہے۔

(۴) تراویح باجماعت سنت ہے: تراویح کے اندر چوتھی سنت اسے

باجماعت ادا کرنا ہے۔ غیر مقلدین کے اس بارہ میں متضاد فتاویٰ آئندہ باب میں ملاحظہ فرمایئے۔ لیکن فقہاء احناف اسے بھی مسنون قرار دیتے ہیں۔ چنانچہ

(۱) حضرت ملا علی قاری الحنفیؒ فرماتے ہیں کہ ہمارے زمانے میں لوگوں کی سستی کی وجہ سے نماز تراویح باجماعت پڑھنا افضل ہے۔ (مرقات جلد۳ ص۱۸۶) (۲) علامہ شرنبلالی الحنفیؒ فرماتے ہیں کہ صلوتها بالجماعة سنة كفاية ۔اس کی جماعت سنت کفایہ ہے۔ (نورالایضاح ص ۷۲) (۳) تراویح کو باجماعت ادا کرنا سنت کفایہ ہے۔ اگر تمام اہل محلہ نے اس کی جماعت ترک کردی فقد تركوا السنة توانہوں نے سنت کو ترک کردیا۔ (منیۃ المصلی ص۱۰۰) (۴) والسنة فيها الجماعة ۔تراویح میں جماعت سنت ہے۔ (ہدایہ جلد۱ ص۱۳۱) (۵) والجماعة فيها سنة على الكفاية ۔جماعت تراویح کے اندر سنت کفایہ ہے۔ (الدرالمختار جلد۱ ص۶۶۱) (۶) تراویح میں جماعت سنت ہے' ترک کرنے والے گنہگار ہیں۔ (فتاویٰ دارالعلوم دیوبند جلد۴ ص۲۵۵)

یادرہے کہ شوافع کا بھی یہی مسلک ہے۔ چنانچہ علامہ نووی الشافعیؒ فرماتے ہیں کہ صحیح قول کے مطابق ہمارے اصحاب نے باجماعت تراویح کی افضلیت پر اتفاق کیا ہے۔ بل ادعى بعضهم فيه اجماع الصحابه بلکہ بعض نے تو اس پر اجماع صحابہؓ کا دعویٰ کیا ہے۔ (مرقاۃ جلد۳ ص۱۸۶) اور امام بیہقی الشافعیؒ فرماتے ہیں کہ هذا لفضيلة صلوة التراويح فى الجماعة ۔نماز تراویح کی یہ فضیلت تو جماعت سے حاصل ہوتی ہے۔ (شعب الایمان جلد۳ ص۱۷۹)

گویا یہ مسئلہ تقریباً اجماعی حیثیت رکھتا ہے جیسا کہ علامہ نووی الشافعیؒ فرماتے ہیں کہ امام شافعیؒ اور ان کے جمہور اصحاب، امام ابوحنیفہؒ، امام احمدؒ اور بعض مالکیؒ علماء کے نزدیک نماز تراویح میں جماعت افضل ہے۔ كما فعله عمر بن الخطاب والصحابة ۔جیسا کہ حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ اور صحابہ کرامؓ کا فعل ہے نیز تمام مسلمانوں کا اس پر مستقل عمل ہے۔ لانه من الشعائر الظاهرة ۔کیونکہ یہ اسلام کے ظاہری شعائر میں سے ہے۔ (نووی حاشیہ مسلم جلد۱ ص۲۵۹) ۔علامہ کاسانی الحنفیؒ فرماتے ہیں کہ نماز تراویح کی سنتوں میں سے یہ بھی ہے کہ اسے باجماعت اور مسجد میں ادا کیا جائے۔ جیسا کہ آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم اور صحابہ کرامؓ نے اسے مسجد میں باجماعت ادا کیا۔ لہٰذا اسے مسجد کے اندر باجماعت ادا

کرنا ہی سنت ہے۔ البتہ اس کی کیفیت کے بارہ میں اختلاف ہے کہ یہ سنت موکدہ ہے یا سنت کفایہ۔
(بدائع الصنائع جلد ۱ ص ۲۸۸)

**(۵) تراویح میں ختم قرآن سنت ہے:** تراویح کی پانچویں سنت یہ ہے کہ اس میں قرآن پاک ختم کیا جائے اور فقہاء احناف کی کتب میں اس کی صراحت موجود ہے۔ چنانچہ لکھا ہے کہ

**لان السنة فی التراویح الختم مرة** ۔نماز تراویح میں ایک مرتبہ ختم قرآن سنت ہے۔
(الدر المختار جلد ۱ ص ۶۶۲۔ اعلاء السنن جلد ۷ ص ۶۴۔ فتاوی دار العلوم جلد ۴ ص ۲۴۷)

ان حوالہ جات سے ظاہر ہے کہ فقہاء احناف کے نزدیک نماز تراویح میں ختم قرآن بھی مسنون ہے۔ لیکن یہ سنت موکدہ نہیں بلکہ سنت مستحبہ ہے۔ مذکورہ بحث کا حاصل یہ ہے کہ ائمہ اہل سنت بالخصوص فقہاء احناف کے نزدیک نماز تراویح میں پانچ سنتیں ہیں۔ (۱) نماز تراویح سنت ہے (۲) اس کی بیس رکعات سنت ہیں (۳) اس کا مسجد میں ادا کرنا سنت ہے (۴) اس کا باجماعت ادا کرنا سنت ہے (۵) اس میں کم از کم ایک قرآن کا ختم کرنا سنت ہے۔

**غیر مقلدین سے ایک سوال:** اب غیر مقلدین سے ہمارا سوال یہ ہے کہ مسجد حرام اور مسجد نبوی سمیت دنیا میں پچانوے فی صد سے زائد مساجد میں بیس رکعت تراویح پڑھی جاتی ہیں۔ اب جو شخص ان میں سے کسی مسجد میں باجماعت نماز پڑھتا ہے اسے کون سا راستہ اختیار کرنا چاہیے؟ (۱) آٹھ رکعت تراویح پڑھ کے اور بارہ رکعت تراویح چھوڑ کر تقریباً دو تہائی حصہ قرآن سننے سے محروم رہے یا (۲) بیس رکعت تراویح پڑھ کر پورا قرآن سننے کی فضیلت حاصل کرے۔ بینوا توجروا ۔ویسے ان کی اطلاع کے لیے عرض ہے کہ مفتی اعظم سعودیہ الشیخ ابن باز کا فتویٰ یہ ہے کہ

**السنة للمقتدی مع الامام ولو صلی ثلاث وعشرین رکعة** ۔مقتدی کا اپنے امام کے ساتھ نماز مکمل کرنا سنت ہے۔ اگرچہ وہ تیئیس رکعت پڑھے۔ (مجموع فتاوی الشیخ ابن باز جلد ۱ ص ۳۰۲)

# باب ہشتم

# مذاہب غیر مقلدین

آخر میں مناسب معلوم ہوتا ہے کہ بیس رکعات تراویح کی مخالفت میں چودہ سو سالہ امت مسلمہ کو علی الاعلان دعوت مبارزت دینے اور اجماع امت کو برملا بدعت قرار دینے والے عصر حاضر کے نومولود فرقہ غیر مقلدین کے تراویح سے متعلق متضاد مذاہب بھی نقل کر دیے جائیں تا کہ ارباب بصیرت پر ان کی اصلیت بھی آشکارا ہو جائے۔

**پہلا مذہب: تراویح بدعت ضلالت ہے:** تیسرے باب میں ہم واضح کر چکے ہیں کہ حضرت فاروق اعظمؓ نے اپنے عہد خلافت میں جماعت تراویح کا اجرا نہیں فرمایا بلکہ سنت نبویؐ کا احیا فرمایا ہے لیکن روافض اسے ایجاد فاروقی قرار دے کر بدعت کہتے ہیں۔ بدقسمتی سے بعض معروف غیر مقلدین کا موقف بھی روافض کی طرح یہی ہے چنانچہ

نواب صدیق حسن خان بھوپالی ''اولیات فاروق اعظمؓ'' کے تحت فرماتے ہیں کہ انہوں نے قیام شہر رمضان مسنون کیا۔ (تکریم المومنین بتقویم خلفاء راشدین ص ۸۲) نواب صاحب کے فرزند نواب نور الحسن خان فرماتے ہیں کہ آج کل کی مروجہ تراویح عہد نبویؐ میں ثابت نہیں بلکہ ایجاد حضرت عمر است۔ (عرف الجادی ص ۸۴) یعنی باپ اور بیٹا دونوں اس پر متفق ہیں کہ مروجہ تراویح کا سنت نبویؐ سے تعلق نہیں بلکہ یہ فاروقی ایجاد ہے۔ اب اس فاروقی ایجاد کی شرعی حیثیت کیا ہے؟ وہ باپ (نواب صدیق حسن خان) کی زبانی سن لیجیے۔ وہ فرماتے ہیں کہ حضرت عمرؓ کا کہنا نعمت البدعة هذه قابل قبول نہیں کیونکہ کوئی بدعت قابل تعریف نہیں بلکہ ہر بدعت گمراہی ہے ولم یقل بانها سنة ۔ تراویح کو سنت قرار نہیں دیا جا سکتا۔ (الانتقاد الرجیح

ص ۶۲ بحوالہ فتح المبین ص ۴۴۸)

غور طلب امر یہ ہے کہ جب تراویح سنت نہیں بلکہ بدعت ضلالت ہے تو پھر اس کی جماعت ورکعات کے بارے میں سیرت نبویؐ سے استدلال کیوں جائز ہوگا؟ چنانچہ اس کے جواب میں مولانا مفتی عزیز الرحمٰن دیوبندیؒ فرماتے ہیں کہ:

''اس تحقیق سے ثابت ہوا کہ سنت خلفاء راشدینؓ بیس رکعات تراویح ہے اور آنحضرت ﷺ نے سنت خلفاء راشدینؓ کی اتباع کا حکم فرمایا ہے۔ پس کہنا غیر مقلدین کا کہ بیس رکعت بدعت عمریؓ ہے، جہالت ہے۔'' (فتاویٰ دارالعلوم دیوبند ج ۴ ص ۲۸۹)

**دوسرا مذہب: تراویح بدعت حسنہ ہے:** غیر مقلدین کے دوسرے مذہب کے مطابق تراویح بدعت حسنہ ہے چنانچہ

مولوی عبدالقادر حصاروی لکھتے ہیں کہ ''بہر حال نماز عشا کے بعد تراویح جماعت کے ساتھ ہمیشہ ادا کرنا جیسا کہ عام طور پر مروج ہے، نہ تعامل نبویؐ سے ثابت ہے نہ تعامل خلفاء اربعہ سے اس لیے یہ سنت نہیں ..... جائز ہے، بدعت حسنہ ہے، سنت موکدہ نہیں بلکہ سنت نبویؐ اور سنت خلفاء اربعہ بھی نہیں۔'' (صحیفہ اہل حدیث یکم رمضان ۱۳۹۲ھ) غالباً یہ وہی مولوی عبدالقادر حصاروی ہیں جو روایتی غیر مقلدانہ جوش عصبیت کا عظیم شاہکار اور بڑے پہنچے ہوئے غیر مقلد ہیں۔ انہوں نے ''سباحة الجنان بمناكحة اهل الايمان'' کے نام سے ایک خالص غیر مقلدانہ ذوق کی کتاب لکھی ہے جس میں وہ اپنے غیر مقلد بھائیوں کو مخاطب کر کے لکھتے ہیں کہ ''حنفیوں کے عقائد واعمال ذکر کر کے ہم ثابت کر چکے ہیں کہ وہ مشرک اور بدعتی ہیں اور بدعتی کے بارے میں حدیث سے یہ ثابت ہے کہ وہ اسلام سے اس طرح نکل جاتا ہے جس طرح آٹے سے بال۔ جب قرآن وحدیث سے یہ ثابت ہوگیا کہ مشرکین کو نکاح نہ دو اور نہ مشرکہ عورتوں سے نکاح کرو تو پھر اس زمانے کے مدعیان بالحدیث کس منہ سے اہل حدیث بنتے ہیں جو اہل بدعت حنفی مذہب والوں کو اپنی لڑکیاں دے رہے ہیں؟ یہ دیدہ ودانستہ قرآن وحدیث کی خلاف ورزی کر رہے ہیں۔'' (ص ۱۵)

سنی، حنفی مسلمانوں کو مشرک وبدعتی قرار دینا حصاروی صاحب کا ''میڈ ان برطانیہ'' خالص غیر

مقلدانہ ذوق تحقیق ہے اور حنفیوں کو لڑکیاں دینا بھی غیر مقلدین کی سردردی ہے لیکن حصاروی صاحب کا یہ فلسفہ ہمارے لیے ناقابل فہم ہے کہ نماز تراویح جب سنت نبوی بھی نہیں، اور تعامل خلفاء راشدینؓ سے بھی ثابت نہیں تو پھر وہ جائز اور بدعت حسنہ کیسے ہے؟

**تیسرا مذہب۔ تراویح نفلی عبادت ہے:** گزشتہ سطور میں فتاوی نذیریہ ج ا ص ۶۴۲ کے حوالے سے گزر چکا ہے کہ تراویح سنت موکدہ نہیں۔ غیر مقلدین کے تیسرے مذہب کے مطابق تراویح ایک نفلی عبادت ہے چنانچہ

مولوی عنایت اللہ اثری لکھتے ہیں کہ نماز تراویح سنت زائدہ ہے۔ (جنان المجیہ ص ۹۴) مولانا محمد اسماعیل سلفیؒ لکھتے ہیں کہ نماز تراویح بھی نفلی ہے۔ (رسول اکرم کی نماز ص ۹۸) یہ نفلی عبادت ہے۔ (مقالات مولانا غزنوی ص ۷۷) نماز تراویح ایک قسم کی نفلی نماز ہے، اس پر کسی کو مجبور نہیں کیا جاسکتا۔ (فتاوی برکاتیہ ج ۲ ص ۲۸۹)

غور فرمایئے کہ نماز تراویح جب نفلی عبادت ہے نہ اس کے ترک سے گناہ ہوتا ہے اور نہ اس کے پڑھنے پر کسی کو مجبور کیا جاسکتا ہے تو پھر اس کی رکعات پر جھگڑا کیسا؟ اور کیا یہ تراویح کی مسنون حیثیت کو مجروح اور کمزور کرنے کی سازش نہیں؟

**چوتھا مذہب۔ تہجد و تراویح ایک ہی نماز ہے:** غیر مقلدین کے چوتھے مذہب کے مطابق تہجد و تراویح ایک ہی نماز ہے چنانچہ

حکیم صادق سیالکوٹی لکھتے ہیں کہ "نماز تراویح اور تہجد دراصل ایک ہی چیز کے دو نام ہیں۔ رات کی نماز غیر رمضان میں جب سو کر اٹھنے کے بعد پڑھی جائے تو تہجد کہلاتی ہے اور اگر رمضان میں سونے سے قبل عشا کے ساتھ پڑھ لی جائے تو اس کو تراویح کہتے ہیں۔" (صلوۃ الرسول ص ۳۷۸) مولانا محمد اسماعیل سلفیؒ فرماتے ہیں کہ "رمضان المبارک میں تراویح یا رمضان کا قیام یہ وہی نماز ہے جس کا ذکر پہلے تہجد کے نام سے ہوا۔ آنحضرت ﷺ اسے تمام سال پڑھتے تھے۔ رمضان المبارک میں اس قدر رعایت دی گئی کہ سونے سے پہلے عشا کی نماز کے ساتھ بھی پڑھی جاسکتی ہے اور رات کے آخری حصے میں جاگنے کے بعد بھی۔" (رسول اکرم کی نماز ص ۹۸)

## پانچواں مذہب، تہجد و تراویح جدا جدا نمازیں

تنبیہ: غیر مقلدین کے پانچویں مذہب کے مطابق تہجد وتراویح الگ الگ نمازیں ہیں چنانچہ

مولانا ثناء اللہ امرتسریؒ فرماتے ہیں کہ ''نماز تہجد تو سارا سال ہوتی ہے اور تراویح خاص رمضان میں۔'' (فتاویٰ ثنائیہ ج ا ص ۶۵۶) دوسرے مقام پر لکھتے ہیں کہ (عبداللہ چکڑالوی کی) ''ساری کوشش کا خلاصہ یہی ہے کہ پہلے وقت کی نماز اور پچھلے وقت کی ایک ہی ہے، دو نہیں۔ یہی تراویح جو اول وقت پڑھی جاتی ہے، تہجد کی نماز ہے اور کوئی نہیں۔ تو اس کا جواب یہ ہے کہ اس دعویٰ پر بھی کوئی دلیل نہیں بلکہ اس کے خلاف دلیل موجود ہے کیونکہ تہجد کا معنی ہے نیند سے اٹھ کر نماز پڑھنا۔ حدیث عائشہؓ سے یہ امر ثابت نہیں ہوتا کہ اول شب اور آخر شب کی نماز ایک ہی ہے بلکہ اگر اس سے کچھ ثابت ہوتا ہے تو یہ کہ آنحضرت ﷺ گیارہ رکعتیں پڑھتے تھے۔'' (اہل حدیث کا مذہب ص ۹۲) ''جس نماز تراویح کی سنیت کے ہم مدعی ہیں اس کا یہاں (حدیث انی خشیت ان یفرض علیکم میں) کوئی ذکر نہیں۔ یہ حدیث نماز تہجد سے متعلق ہے.... ہمارا دعویٰ اول شب کی نماز کے سنت ہونے کا ہے۔'' (ایضاً ص ۹۲) ''تراویح کا وقت عشا کی نماز کے بعد اول رات کا ہے اور تہجد کا آخر رات کا۔'' (فتاویٰ علمائے حدیث ج ۶ ص ۲۵۱) ''بہرحال قیام لیل غیر قیام رمضان ہے۔'' (نزل الابرار ص ۳۰۴ از نواب وحید الزمان) سید علی حسن خان اپنے والد نواب صدیق حسن خان کے بارے میں فرماتے ہیں کہ وہ نماز تراویح ہمیشہ آٹھ رکعات کے ساتھ ادا کرتے تھے اور نماز تہجد بالالتزام بارہ رکعات پڑھا کرتے تھے۔ (مآثر صدیقی ج ۴ ص ۶۴) شاید نواب صاحب اسی طرح اپنی بیس رکعات پوری کر لیتے ہوں۔ مولانا میاں نذیر حسین دہلویؒ رمضان المبارک میں بحالت قیام دو دفعہ قرآن سنتے۔ ایک دفعہ اول شب تراویح میں اپنے شاگرد حافظ احمد محدث سے اور پھر نماز تہجد میں اپنے پوتے حافظ عبدالسلام سے۔ (نتائج التقلید ص ۲۹)

ان حوالہ جات سے بصراحت معلوم ہوتا ہے کہ غیر مقلدین کے پانچویں مذہب کے مطابق تہجد وتراویح دو الگ الگ اور مستقل نمازیں ہیں۔

## چھٹا مذہب، حضور علیہ السلام نے تراویح کے

**علاوہ تہجد کی نماز نہیں پڑھی:** غیر مقلدین کے چھٹے مذہب کے مطابق آنحضرت ﷺ نے رمضان المبارک میں تراویح کے علاوہ تہجد ادا نہیں فرمائے چنانچہ حکیم صادق سیالکوٹی لکھتے ہیں کہ حضور ﷺ نے رمضان میں تہجد نہیں پڑھی۔ پس تہجد مع وتر رمضان میں تراویح بن گئی۔ (صلوٰۃ الرسول ص ۳۱۰) اور مولانا محمد اسماعیل سلفیؒ فرماتے ہیں کہ آنحضرت ﷺ سے رمضان میں فرائض کے علاوہ تراویح کے سوا کوئی نماز ثابت نہیں۔ (رسول اکرم کی نماز ص ۹۸)

**ساتواں مذہب، حضور علیہ السلام سے تراویح کے علاوہ تہجد ثابت ہے:** غیر مقلدین کے ساتویں مذہب کے مطابق آنحضرت ﷺ سے رمضان میں تراویح کے علاوہ تہجد پڑھنے کا ثبوت موجود ہے چنانچہ

مولوی عنایت اللہ اثری لکھتے ہیں کہ رمضان المبارک کی تین راتوں میں رسول اللہ ﷺ نے صحابہ کرامؓ کو اپنی مسجد میں جو با جماعت نماز پڑھائی تھی، اس میں اپنے آٹھ رکعات اور وتر علیحدہ تھے۔ (جفان الجعابیہ ص ۱۷۴ حاشیہ) مولانا ثناء اللہ امرتسریؒ فرماتے ہیں کہ رہی یہ بات کہ جن تین دنوں میں آپ نے اول شب تراویح پڑھی تھیں، ان دنوں میں آخر شب بھی نماز پڑھی ہوگی، یہ تو گیارہ رکعات سے زیادہ ہوگئیں تو اس کا جواب یہ ہے کہ دونوں صورتیں ممکن ہیں یعنی یہ بھی ہوسکتا ہے کہ حضور نے ان دنوں میں نماز تہجد پڑھی ہے مگر چونکہ تمام عمر کے لحاظ سے تین دن کی مقدار ایسی قلیل ہے جس کی کوئی نسبت ہی نہیں ملتی اس لیے عائشہ رضی اللہ عنہا نے عام طور پر نفی کر دی کہ آنحضرتؐ نے کبھی زیادہ نہیں پڑھی۔ یہ بھی ممکن ہے کہ ان تین دنوں میں حضورؐ نے اسی اول شب کی نماز کو تہجد کے قائم مقام قرار دے کر پھر تہجد نہ پڑھی ہو لیکن کسی نماز کا دوسری نماز کے قائم مقام ثواب میں ہو جانے سے ان دونوں کا ایک ہونا لازم نہیں آتا۔ دیکھو جمعہ ظہر کے قائم مقام ہو جاتا ہے مگر دونوں ایک نہیں۔'' (اہل حدیث کا مذہب ص ۹۳)

گویا مولانا امرتسری مرحوم آنحضرت ﷺ سے تراویح کے علاوہ تہجد ادا کرنے کی مطلق نفی نہیں کرتے بلکہ دونوں نمازیں ادا کرنے کی امکانی صورت بیان کر رہے ہیں۔

**آٹھواں مذہب، قیام رمضان اور تراویح الگ الگ**

نمازیں ہیں : غیر مقلدین کے آٹھویں مذہب کے مطابق تراویح، قیام رمضان سے الگ نماز ہے۔ چنانچہ لکھا ہے کہ

قیام رمضان کا لفظ جو احادیث شریفہ میں وارد ہوا ہے، اس سے علی التحقیق وہ نماز مراد ہے جو ماہ رمضان المبارک کی راتوں میں عشا کے بعد جماعت کے ساتھ خواہ اکیلے اکیلے پڑھی جائے، دونوں صورتوں میں قیام رمضان حاصل ہو جائے گا اور نماز تراویح بغیر جماعت کے حاصل نہ ہوگی۔ کرمانی نے جو کہا ہے کہ قیام رمضان سے بالاتفاق تراویح مراد ہے، یہ انہوں نے ایک انوکھی بات کہی۔ (فتاویٰ علمائے حدیث ج ٦ ص ۲۴۳) اس سے ظاہر ہوتا ہے کہ غیر مقلدین کے نزدیک تراویح ایک تیسری نماز ہے کیونکہ ان کے نزدیک تہجد کی جماعت درست نہیں۔ (اہل حدیث کا مذہب ص ۹۱)

تراویح بغیر جماعت کے درست نہیں اور قیام رمضان دونوں صورتوں میں جائز ہے۔

**نواں مذہب: تراویح باجماعت اور بلا جماعت دونوں صورتوں میں درست ہے** : غیر مقلدین کے نویں مذہب کے مطابق نماز تراویح جماعت کے ساتھ بھی پڑھی جا سکتی ہے اور بغیر جماعت کے بھی چنانچہ مولوی عنایت اللہ اثری لکھتے ہیں کہ تراویح خواہ باجماعت پڑھے یا اکیلا خواہ گھر میں یا مسجد میں، یہ سب درست ہے۔ (لواء الاسلام ص ۳۱)

**دسواں مذہب: تراویح بغیر جماعت کے جائز نہیں** :
غیر مقلدین کے دسویں مذہب کے مطابق نماز تراویح بغیر جماعت کے جائز نہیں چنانچہ لکھا ہے کہ قیام رمضان نماز تراویح سے اہم ہے کیونکہ نماز تراویح میں جماعت بھی شرط ہے۔ اگر اکیلے اکیلے پڑھیں تو تراویح نہ ہوگی۔ (فتاویٰ علمائے حدیث ج ٦ ص ۲۴۳)

**گیارہواں مذہب: پورا مہینہ باجماعت تراویح غیر مسنون ہے** : غیر مقلدین کے گیارہویں مذہب کے مطابق رمضان کا پورا مہینہ نماز تراویح باجماعت ادا کرنا غیر مسنون ہے چنانچہ مولانا عبدالرحمٰن کیلانی فرماتے ہیں کہ

گے بلکہ جوڑا ہو جائیں گے۔ (رسول اکرم کی نماز ص ۹۶) اور الشیخ بن باز فرماتے ہیں کہ لا ینبغی لاحد ان یصلی وترین فی لیلۃ یعنی ایک رات میں دو دفعہ وتر پڑھنا کسی کے لیے جائز نہیں۔ (مجموعۂ فتاوی ج ۱ ص ۲۸۹)

لطیفہ: بعض غیر مقلدین نے ایک ہی رات میں دو دفعہ وتر پڑھنے کی یہ عجیب صورت نکالی ہے کہ اگر کوئی شخص اول رات وتر پڑھ کر سو جاتا ہے اور پھر پچھلی رات کو اس کی آنکھ کھل جاتی ہے اور وہ تہجد پڑھنا چاہتا ہے تو پہلے ایک رکعت پڑھ لے۔ یہ رکعت وتروں کے ساتھ مل کر جفت ہو جائے گی اور وتر ختم ہو جائیں گے۔ پھر تہجد سے فارغ ہو کر وتر پڑھ لے۔ (صحیفہ اہل حدیث جون ۱۹۶۴ء ص ۲۳) سوال یہ ہے کہ قبل از تہجد پڑھی جانے والی ایک رکعت رات کے وتروں کے ساتھ مل کر تو جفت ہو جائے گی لیکن اس کی اپنی منفرد حیثیت کیا ہوگی؟ منفرد حیثیت کی بنا پر اگر وہ وتر ہی ہے تو کیا ایک ہی شب میں یہ دوسری بار وتر ادا کر کے فرمان نبوی کی خلاف ورزی لازم نہ آئے گی؟ ممکن ہے کوئی عقلمند غیر مقلد یہ کہہ دے کہ اس سے فرمان نبوی کی خلاف ورزی ہرگز لازم نہیں آتی کیونکہ آنحضرت ﷺ نے تو ایک رات میں دو دفعہ وتر پڑھنے سے منع فرمایا ہے جبکہ ہم نے تو تین دفعہ وتر پڑھے ہیں۔ سونے سے قبل، تہجد سے قبل اور تہجد کے بعد۔ پھر دوسرا سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ کیا وتر کے بغیر تہجد ادا نہیں ہوتے کہ اس کے لیے اتنے پاپڑ بیلے جا رہے ہیں؟ اسی لیے مولانا محمد اسماعیل سلفیؒ فرماتے ہیں کہ

> ''بعض آثار میں وتر توڑنے کا ذکر آیا ہے یعنی سحری کے وقت ایک رکعت پڑھ کر شفع کر دے پھر نوافل پڑھ کر آخر میں وتر پڑھے۔ یہ بھی کمزور سی بات ہے۔ جب نماز ایک دفعہ ادا ہو گئی تو اسے دوبارہ پڑھنا درست نہیں۔'' (رسول اکرم کی نماز ص ۹۷)

## ۶۔ تیرھواں مذہب، تراویح گھروں میں پڑھنا افضل

ہے: غیر مقلدین کے تیرہویں مذہب کے مطابق نماز تراویح گھر میں ادا کرنا افضل ہے چنانچہ ان کے شیخ الحدیث مولوی محمد یونس قریشی لکھتے ہیں کہ تہجد اور تراویح کی نماز آخر شب میں اپنے اپنے گھروں میں پڑھنا افضل ہے۔ (دستور المتقی ص ۱۴۰) مولانا عبدالقادر حصاروی لکھتے ہیں کہ گھر میں تراویح پڑھنے سے فرضوں کے برابر ثواب ملتا ہے۔ ہزار نماز سے زیادہ ثواب حاصل

ہوتا ہے۔ گھر میں نورانیت پیدا ہوتی ہے۔ خیر و برکت نازل ہوتی ہے۔ یہ عمل خدا اور رسول کو محبوب ہے۔ (صحیفہ اہل حدیث یکم رمضان ۱۳۹۲ھ)

غور فرمایئے یہ فضیلت و افضلیت پڑھ کر کس کم بخت کا جی چاہے گا، مسجد میں جا کر تراویح پڑھنے کو؟ کہیں یہ دشمنان عمرؓ کی طرف سے مسجدیں ویران کرنے کی گہری سازش تو نہیں؟ امام علی مرتضیٰؓ تو امام فاروق اعظمؓ کو تراویح کے ذریعہ مساجد آباد کرنے پر دعائیں دے رہے ہیں لیکن یہاں تو غیر مقلدین کی گنگا ہی الٹی بہتی ہے۔

**چودھواں مذہب: تراویح کی رکعات متعین نہیں:** غیر مقلدین کے چودہویں مذہب کے مطابق رکعات تراویح غیر معین ہیں۔ چنانچہ

قاضی شوکانی فرماتے ہیں کہ تراویح کا عدد معین سنت سے ثابت نہیں۔ (نیل الاوطار ج ۲ ص ۲۹۸) نواب وحید الزمان خان لکھتے ہیں کہ ولا یتعین له عدد معین یعنی رکعات تراویح کی تعداد معین نہیں۔ (کنز الحقائق ص ۳۰۔ نزل الابرار ج ۱ ص ۱۲۶) نواب نور الحسن خان لکھتے ہیں کہ حضرت ابی بن کعبؓ کی نماز میں ۱۱، ۲۰، ۲۱ اور ۲۳ رکعات کا اختلاف موجود ہے و بالجملہ عددے معین در مرفوع نیامدہ۔ کسی مرفوع روایت میں رکعات تراویح کا عدد معین مذکور نہیں۔ (عرف الجادی ص ۸۴) مولانا محمد اسماعیل سلفی فرماتے ہیں کہ بداہتاً معلوم ہے کہ قیام رمضان مع وتر ۹، ۱۱، ۱۳ صحیح احادیث میں موجود ہے۔ (تحریک آزادی فکر ص ۲۴۲) تہجد کی طرح تراویح میں بھی تعداد کی پابندی فرض نہیں، کم و بیش ہو جائیں تو بھی درست ہے۔ (رسول اکرم کی نماز ص ۹۸)

سوال یہ ہے کہ جب کسی مرفوع حدیث میں رکعات تراویح کا عدد معین موجود نہیں، عہد فاروقی میں حضرت ابی بن کعبؓ کی نماز کے اندر رکعات کا اختلاف موجود ہے تو پھر حدیث عائشہؓ و حدیث جابرؓ کی کیا حیثیت باقی رہ جاتی ہے؟

**پندرھواں مذہب: رکعات تراویح کا تعلق امور اجتہادیہ سے ہے:** ہم دلائل و براہین کے ساتھ واضح کر چکے ہیں کہ رکعات تراویح کا تعلق

سنت خلفاء راشدینؓ، تعامل صحابہؓ اور اجماع امت سے ہے لیکن غیر مقلدین کے پندرہویں مذہب کے مطابق رکعات تراویح کا تعلق نہ تو سنت نبویؐ سے ہے اور نہ سنت خلفاء راشدینؓ سے بلکہ اس کا تعلق قیاسی و اجتہادی امور سے ہے چنانچہ مولوی عنایت اللہ اثری فرماتے ہیں کہ تراویح تو ۸، ۲۰، ۴۰ تک پڑھی جاتی ہیں۔ یہ امور اجتہادیہ ہیں۔ ان میں اختلاف ہوتا رہتا ہے۔ (جفان الجفایہ ص ۱۶۵) اثری صاحب اپنی غیر مقلد برادری کو دعوت دے رہے ہیں کہ رکعات تراویح کا معاملہ اجتہادی ہے، اسے سنت نبویؐ اور تعامل صحابہ سے تلاش کرنا درست نہیں۔ اجتہاد کو فعل شیطانی قرار دینے والوں کے لیے یہ لمحہ فکریہ ہے کہ انہیں رکعات تراویح کے لیے بھی اجتہاد جیسے شیطانی فعل سے گزرنا ہوگا۔

**سولہواں مذہب، تراویح میں گیارہ رکعات مسنون، باقی بدعت ہیں:** غیر مقلدین کے سولہویں مذہب کے مطابق نماز تراویح کی گیارہ رکعات مسنون ہیں اور باقی بدعت ہیں اور یہ مذہب ہے غیر مقلدین کے محسن اعظم مولانا محمد حسین بٹالویؒ کا (جنہوں نے اپنے حق الخدمت کے طور پر حکومت برطانیہ سے غیر مقلدین کے لیے لفظ اہل حدیث سرکاری طور پر الاٹ کرایا) چنانچہ انہوں نے باقاعدہ اشتہار شائع کر کے اعلان کیا کہ جس نے تراویح بیس رکعات پڑھیں، اس کی گیارہ رکعات مسنون بھی ادا نہ ہوئیں۔ (بحوالہ رسالہ تراویح مع ترجمہ ینابیع ص ۲۲) خطہ پنجاب میں بٹالوی صاحب پہلے شخص ہیں جنہوں نے آٹھ تراویح کی سنیت کا نعرہ بلند کیا حالانکہ اس سے قبل پورے خطے میں بیس رکعات تراویح ہی پڑھی جاتی تھیں چنانچہ مولانا عبدالمجید سوہدرویؒ غیر مقلد فرماتے ہیں کہ لاہور میں آٹھ تراویح کی ترویج آپ (بٹالوی صاحب) ہی سے ہوئی۔ (سیرت ثنائی ص ۴۵۲) مولوی محمد عثمان دہلوی غیر مقلد لکھتے ہیں کہ مقلدین کی ایک بڑی جماعت نے بیس رکعات مقرر کر کے بدعت شنیعہ کا ارتکاب کیا ہے۔ (رفع الاختلاف ص ۵۴)

**سترہواں مذہب، تراویح کی گیارہ رکعات مسنون، باقی مستحسن ہیں:** غیر مقلدین کے سترہویں مذہب کے مطابق نماز تراویح کی گیارہ رکعات مسنون اور باقی مستحسن ہیں چنانچہ

مولانا محمد اسماعیل سلفیؒ فرماتے ہیں کہ بعض صحابہ اور تابعین ۲۰، ۲۸، ۴۱ رکعت پڑھتے رہے۔

نوافل کی کثرت مستحسن ہے۔ زیادہ کو کسی نے برا نہیں کہا۔ (تحریک آزادی فکر ص ۲۴۲) بعض آثار میں اور بعض ائمہ سے بھی بیس رکعت تک اور اس سے زیادہ کا بھی ذکر آیا ہے۔ اگر کوئی بطور نفل پڑھے تو اس میں کوئی حرج نہیں۔ (رسول اکرمؐ کی نماز ص ۱۰۱) مولانا محمد داؤد غزنوی فرماتے ہیں کہ اہل حدیث آٹھ رکعت تراویح سنت سمجھ کر پڑھتے ہیں لیکن اگر کوئی شخص یا کوئی جماعت بیس یا چالیس رکعات تراویح پڑھے تو اسے بدعت نہیں کہتے۔ (مقالات داؤد غزنوی ص ۷۷) اسی لیے مولانا داؤد غزنویؒ اعلان فرمایا کرتے تھے کہ آٹھ تراویح سنت رسول اللہ ﷺ کی ہے اور باقی بارہ رکعات مستحب ہیں۔ (فتاویٰ علمائے حدیث ج ۶ ص ۲۶۵) نواب صدیق حسن خانؒ فرماتے ہیں کہ اہل علم کی ایک جماعت نے اس نماز کی بیس رکعتیں قرار دی ہیں۔ یہ عدد اگرچہ خصوصیت کے ساتھ ثابت نہیں لیکن رمضان میں جماعت اور نماز پر صادق آتا ہے پس اسے بدعت کہنے کا کوئی معنی نہیں۔ (بدور الاہلہ ص ۸۳) اور اس کی وجہ یہ بیان کی گئی ہے کہ بہت سے صحابہ کرامؓ اور ائمہ اسلام سے بیس رکعت تراویح پڑھنا ثابت ہے جیسا کہ مولانا ثناء اللہ امرتسریؒ اس سوال کہ صحابہ کرامؓ میں کسی صحابی نے بیس رکعات تراویح پڑھی ہیں یا نہیں؟ کے جواب میں فرماتے ہیں کہ انفرادی طور پر بعض صحابہؓ نے بیس بھی پڑھی ہیں، چالیس بھی پڑھی ہیں مگر جماعت آٹھ ہی کی ہوتی تھی۔ (فتاویٰ ثنائیہ ج ۱ ص ۶۵۳)

یہ بحث تو ہم تفصیل سے کر چکے ہیں کہ خلفاء راشدینؓ اور صحابہ کرام علیہم الرضوان کی باجماعت تراویح بیس رکعت تھی یا آٹھ لیکن مولانا سلفی اور مولانا امرتسری کے مذکورہ حوالہ جات سے یہ بات صاف ظاہر ہے کہ تراویح کے عنوان سے بیس رکعات صحابہ کرامؓ سے ثابت ہیں اور فتاویٰ برکاتیہ میں بھی یہ مذکور ہے کہ صحابہ کرامؓ سے بیس یا اکتالیس رکعت تراویح پڑھنا منقول ہے۔ (ص ۸۱) سوال یہ ہے کہ جب صحابہ کرامؓ سے بیس رکعت تراویح کا ثبوت موجود ہے تو پھر بیس رکعت کو بدعت کہنا اور ان کے پڑھنے سے روکنا کتنی بڑی جسارت ہے۔

**مولانا امرتسری کا فتویٰ:** اسی لیے مولانا ثناء اللہ امرتسری بیس رکعات تراویح سے روکنے والے کو گنہ گار قرار دیتے ہیں چنانچہ

ان سے سوال ہوا کہ احناف لوگ امام اہل حدیث کے پیچھے آٹھ رکعات تراویح ادا کر کے باقی

بارہ رکعات اپنے مذہب کے مطابق کسی امام کے پیچھے اسی مسجد میں باجماعت پڑھتے ہیں، کیا اہل حدیث ان کو منع کر سکتے ہیں یا نہیں؟ اس کے جواب میں مولانا امرتسریؒ فرماتے ہیں کہ اہل حدیث ان کو منع نہیں کر سکتے۔ کریں گے تو گنہ گار ہوں گے۔ تراویح کی رکعات مسنونہ آٹھ ہی ثابت ہیں تاہم باقی نوافل سے تو کم نہیں۔ خصوصاً اس حال میں کہ بہت سے ائمہ اسلام کا بھی مذہب ہے۔ پس بند کرنا گناہ ہے۔ (فتاویٰ ثنائیہ ج ا ص ۵۸۶)

مولانا امرتسری مرحوم کے مذکورہ فتویٰ سے یہ بات پوری طرح عیاں ہو چکی ہے کہ بیس رکعات تراویح بہت سے ائمہ اسلام کا مذہب ہے اس لیے اگر اہل سنت والجماعت احناف کو کسی وجہ سے غیر مقلدین کی مسجد کے اندر غیر مقلد امام کی اقتدا میں تراویح پڑھنے کا اتفاق ہو جائے تو وہ اسی مسجد میں تراویح کی اپنی بقیہ رکعات کسی سنی حنفی امام کی اقتدا میں پوری کر سکتے ہیں۔ غیر مقلدین انہیں ہرگز روک نہیں سکتے۔ اگر روکیں گے تو گنہ گار ہوں گے۔ سوال یہ ہے کہ غیر مقلدین کی مسجد میں اگر کسی حنفی کو اپنے حنفی امام کی اقتدا میں بیس رکعات تراویح پوری کرنے سے روکنا گناہ ہے تو احناف کو ان کی اپنی مساجد میں بیس رکعات پڑھنے سے منع کرنا کتنا بڑا گناہ ہوگا؟ اور پھر اسے بدعت قرار دے کر اس کے خلاف تقریری وتحریری محاذ قائم کر لینا تو یقیناً اس سے بھی بڑا گناہ ہوگا۔ فاعتبروا یا اولی الابصار

**مفتی اعظم سعودیہ شیخ ابن باز کا فتویٰ:** غیر مقلدین کی مساجد میں ان کے امام کی اقتدا میں آٹھ رکعات پڑھ کر اسی مسجد کے اندر اپنی بقیہ بارہ رکعات اپنے حنفی امام کی اقتدا میں پوری کرنے کا حکم اہل سنت والجماعت احناف کے بارے میں آپ ملاحظہ فرما چکے۔ اب سوال یہ ہے کہ اگر کوئی غیر مقلد اہل سنت والجماعت احناف، شوافع، حنابلہ یا مالکیہ کی مسجد میں نماز تراویح پڑھنے کے لیے آئے تو اس کے لیے کیا حکم ہے؟ وہ امام کی اقتدا میں بیس پوری کرے یا آٹھ پڑھ کر چلا جائے؟ اس بارے میں سعودی عرب کے مفتی اعظم الشیخ ابن بازؒ کا فتویٰ ملاحظہ فرمائیے۔

ان سے سوال کیا گیا کہ بیس رکعات تراویح پڑھانے والے امام کے پیچھے صرف گیارہ رکعت پر اکتفا کر کے باقی رکعات امام کے پیچھے نہ پڑھنے والے کا یہ فعل کیا موافق سنت ہے؟ اس کے جواب میں امام حرم فرماتے ہیں کہ:

السنة الاتمام مع الامام ولو صلی ثلاثا وعشرین رکعة لان الرسول ﷺ قال من قام مع الامام حتی ینصرف کتب اللہ لہ قیام لیلتہ وفی اللفظ الآخر بقیة لیلتہ فالافضل للمأموم ان یقوم مع الامام حتی ینصرف سواء صلی احدی عشرة رکعة او ثلاث عشرة او ثلاثا وعشرین او غیر ذالک ھذا ھو الافضل ان یتابع الامام حتی ینصرف والثلاث وعشرون فعلھا عمر رضی اللہ عنہ والصحابة فلیس فیھا نقص ولیس فیھا اخلال بل ھی من السنن سنن الخلفاء الراشدینؓ (مجموع الفتاویٰ ج ۱ص ۳۰۲، ۳۰۵)''امام کے ساتھ نماز پوری کرنا سنت ہے اگرچہ وہ تیئیس رکعات پڑھائے اس لیے کہ آنحضرت ﷺ نے فرمایا کہ جس نے امام کے ساتھ آخر تک قیام کیا، اللہ تعالیٰ اس کے لیے پوری رات یا بقیہ رات کے قیام کا بھی ثواب لکھ دیتے ہیں۔ افضل یہی ہے کہ مقتدی امام کے ساتھ نماز پوری کرے خواہ امام گیارہ رکعات پڑھائے یا تیرہ رکعات یا تیئیس رکعات یا اس کے علاوہ۔ نماز کے آخر تک امام کی اقتدا افضل ہے اور تیئیس رکعات تراویح حضرت عمرؓ اور صحابہ کرام علیہم الرضوان کا فعل ہے جس میں نہ کوئی حرج ہے اور نہ کوئی نقص بلکہ یہ خلفاء راشدینؓ کی سنتوں میں سے ہے''

غور فرمائیے کہ الشیخ ابن بازؒ صاف طور پر یہ فتویٰ دے رہے ہیں کہ تیئیس رکعات نماز تراویح پڑھانے والے امام کی اقتدا میں نماز پوری کرنا ہی سنت و افضل ہے اور درمیان میں چھوڑ کر چلے جانا خلاف سنت اور خلاف افضل ہے لہٰذا غیر مقلدین پر لازم ہے کہ وہ حنفیوں کو درمیان میں تراویح چھوڑنے پر اکسانے کے بجائے خود بھی حنفی امام کے پیچھے نماز پڑھنے کی صورت میں تیئیس رکعات پوری کریں اور درمیان میں چھوڑ کر سنت و افضلیت کے تارک نہ بنیں۔

یاد رہے کہ شیخ ابن باز کا موقف یہ ہے کہ الافضل فی قیام رمضان ان یصلی المسلمون فی مساجدھم احدی عشرة رکعة او ثلاث عشرة رکعة یعنی قیام رمضان میں افضل یہ ہے کہ مسلمان مساجد میں گیارہ یا تیرہ رکعات ادا کریں۔ (مجموع الفتاویٰ ج ا ص ۳۰۱) لیکن اس کے باوجود وہ تیئیس رکعات کو حضرت عمرؓ اور صحابہ کرامؓ کا فعل بھی تسلیم کرتے ہیں اور خلفاء راشدینؓ کی سنت بھی نیز وہ حدیث ابن عمر (صلوة اللیل مثنی مثنی) کے حوالے سے فرماتے ہیں کہ و دل علیھا

حديث ابن عمر رضى الله عنه لان النبى ﷺ لم يحدد فيه عددا معينا بل قال صلاة الليل مثنى مثنى یعنی یہ حدیث اس چیز پر دلالت کرتی ہے کہ آنحضرت ﷺ نے قیام رمضان کے لیے کوئی عدد متعین نہیں کیا بلکہ یہی فرمایا کہ رات کی نماز دو دو رکعت ہے۔(ایضاً ص۳۰۲ وص۳۰۵) گویا شیخ ابن بازؒ کے استدلال سے ظاہر ہوتا ہے کہ آنحضرت ﷺ نے خود تو گیارہ یا تیرہ رکعات پڑھی ہیں لیکن امت کے لیے کوئی حد مقرر نہیں کی البتہ خلفاء راشدینؓ کی سنت اور صحابہ کرامؓ کا تعامل تیئیس رکعات کا ہی ہے۔

اٹھارھواں مذہب، بیس تراویح سنت خلفاء راشدین

ـــــــ : غیر مقلدین کے اٹھارہویں مذہب کے مطابق بیس رکعات نماز تراویح پڑھنا سنت خلفاء راشدینؓ ہے اور یہی اہل سنت والجماعت کا مسلک ہے چنانچہ نواب صدیق حسن خانؒ فرماتے ہیں کہ گیارہ رکعتیں آنحضرت ﷺ سے منقول ہیں اور بیس رکعتیں حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے اضافے سے ہوئی ہیں۔اضافے کے بعد حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی مقرر کردہ تعداد میں سنت نبویؐ (گیارہ رکعت) بھی داخل وشامل ہے، پس بڑھائی ہوئی رکعات پر عمل کرنے والا بھی سنت پر عمل کرنے والا ہے۔(ہدایۃ السائل ص ۱۳۸) نواب وحید الزمان خان فرماتے ہیں کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے بسند صحیح بیس رکعتیں پڑھنا منقول ہے۔(تیسیر الباری ج ۲ ص ۳۳۳) بیس رکعات تراویح کی خلفاء راشدینؓ سے منقول ہیں۔(ایضاً ج ۲ ص ۶۷۹) بہرحال آنحضرت ﷺ سے بیس رکعتیں تراویح کی پڑھنا ثابت نہیں ہے بلکہ صرف آٹھ رکعتیں پڑھنا ثابت ہوتا ہے۔بیس رکعتیں حضرت عمرؓ کے زمانے سے منقول ہیں تو آٹھ رکعتیں سنت نبویؐ اور سنت خلفاء راشدینؓ دونوں ہیں اور بیس رکعتیں سنت ہیں خلفاء راشدینؓ کی اور آنحضرتؐ نے فرمایا کہ تمسکوا بسنتى وسنة الخلفاء الراشدينؓ (ترجمہ موطا ج ص)

چنانچہ سنت خلفاء راشدینؓ کے مطابق اہل سنت والجماعت کے متواتر مذہب بیس رکعات کے خلاف جب مولانا محمد حسین بٹالوی نے اشتہار شائع کیا اور اس میں بیس رکعت تراویح کو بدعت قرار دیا تو میاں نذیر حسین دہلویؒ کے شاگرد رشید اور مولانا محمد عبد اللہ غزنویؒ کے مرید خاص مشہور غیر مقلد عالم مولانا غلام رسول صاحب (قلعہ میاں سنگھ ضلع گوجرانوالہ) نے بٹالوی صاحب کو غالی مولوی قرار دیتے

ہوئے ان کا رد لکھا۔ فرماتے ہیں:

''لہٰذا ہم چند ثقہ روایتیں پیش کرتے ہیں۔ ان سے آنحضرت ﷺ کی سنت پر بھی عمل ہوتا ہے اور خلفاء راشدینؓ کی سنت پر بھی اور اس میں اجر بھی زیادہ ہے۔'' (رسالہ تراویح مع ترجمہ ینابیع ص۲۳) ''عہد فاروقی سے لے کر اس وقت تک صحابہ کرام، تابعین، ائمہ اربعہ اور مشرق و مغرب کے مسلمانوں کے سواد اعظم کے عمل سے تئیس رکعات پڑھی جاتی ہیں۔'' (ایضاً ص۲۸)

قلاز یانہ عبرت: غیر مقلدین کے مذکورہ اختلاف مذاہب سے یہ حقیقت آفتاب نصف النہار کی طرح واضح ہو جاتی ہے کہ وہ آج تک اندرون خانہ تراویح کی شرعی حیثیت اور اس کی رکعات کی مسنون پوزیشن پر بھی کوئی متفقہ اور مسلمہ رائے قائم نہیں کر سکے اور اس بارے میں مختلف و متضاد نظریات کے معجون مرکب کی بنیاد پر انہوں نے صرف احناف کے خلاف ایک متوازی و مقابل محاذ قائم کر رکھا ہے ورنہ مسئلہ کی متفقہ اور مسلمہ حیثیت سے وہ بھی باخبر ہیں۔ خدا تعالیٰ انہیں احناف دشمنی کے مہلک و خطرناک مرض سے نجات عطا فرمائے۔ آمین یارب العالمین

صادق ہوں اپنے قول میں غالب خدا گواہ　　　کہتا ہوں سچ کہ جھوٹ کی عادت نہیں مجھے

# سوال نامہ

مذکورہ مذاہب غیر مقلدین کی روشنی میں عصر حاضر کے غیر مقلدین سے ہمارا سوال ہے کہ:

(۱) کیا واقعی تراویح بدعت ضلالت ہے؟ العیاذ باللہ تعالیٰ۔ اگر نہیں تو نواب صدیق حسن خان کے بارے میں کیا فتویٰ ہے؟

(۲) کیا واقعی تراویح سنت نہیں، بدعت حسنہ ہے؟ اگر نہیں تو مولوی عبد القادر حصاروی کے بارے میں کتابچہ کب شائع ہوگا؟

(۳) کیا واقعی تراویح نفلی واختیاری عبادت ہے جسے بلاعذر ترک کرنے میں کوئی گناہ نہیں؟

(۴) کیا واقعی سنت کے مطابق تہجد و تراویح ایک ہی نماز ہے؟ اگر ایک ہی ہے تو نواب صدیق حسن، میاں نذیر حسین، نواب وحید الزمان اور مولانا امرتسری کے خلاف اشتہار کب شائع ہوگا جو دونوں کو الگ الگ قرار دیتے تھے؟

(۵) کیا واقعی قیام رمضان، تراویح سے الگ کوئی نماز ہے؟ اگر الگ نماز ہے تو اس کی رکعات کتنی ہیں؟

(۶) کیا واقعی نماز تراویح باجماعت کے بغیر جائز نہیں؟ اگر کوئی پڑھ لے تو اس کا حکم کیا ہوگا؟ تراویح ادا ہوگی

یا نہیں؟

(۷) کیا واقعی تہجد اور تراویح کی الگ الگ گیارہ رکعات ہیں؟ اگر ہیں تو سنت کی روشنی میں ان کی ترتیب کیا ہوگی؟

(۸) تراویح اول شب پڑھنی افضل ہے یا آخر شب؟ سنت نبوی کی روشنی میں وضاحت فرمائیے۔

(۹) تراویح گھر میں پڑھنی افضل ہے یا مسجد میں؟ اور جو گھر میں پڑھنے کو افضل قرار دیتے ہیں، ان پر کیا فتویٰ ہوگا؟

(۱۰) کیا واقعی تراویح کی رکعات متعین نہیں؟ اگر متعین ہیں تو ۹، ۱۱، ۱۳، ۲۰، ۴۰ تراویح پڑھنے کی اجازت دینے والوں کی شرعی حیثیت کیا ہے؟ اگر رکعات متعین نہیں ہیں تو آٹھ اور بیس کا جھگڑا کرنے کے مقاصد کیا ہیں؟

(۱۱) کیا واقعی تراویح کی گیارہ رکعات مسنون اور باقی بدعت ہیں؟ اگر بدعت ہیں تو پڑھنے والوں کا کیا حکم ہے؟ فتویٰ دینے سے قبل گزشتہ اوراق میں ان کی فہرست ضرور ملاحظہ فرمالیجیے۔ اور اگر بدعت نہیں تو انہیں بدعت قرار دینے والوں کی شرعی حیثیت کیا ہے؟

(۱۲) کیا واقعی تراویح کی گیارہ رکعات مسنون اور باقی مستحسن ہیں؟ اگر مستحسن ہیں تو پڑھنے والوں کے خلاف مناظرہ بازی اور اشتہار بازی کا سلسلہ کیوں؟ کیا مستحسن عمل سے کسی کو روکنا جائز ہے؟

(۱۳) کیا واقعی بیس رکعات سنت خلفاء راشدینؓ نہیں؟ اگر نہیں تو مفتی اعظم سعودیہ شیخ ابن باز پر کیوں فتویٰ جاری نہیں ہوتا جو بیس رکعات کو سنت خلفاء راشدینؓ قرار دیتے ہیں؟

(۱۴) کیا واقعی غیر مقلدین کی مساجد میں احناف کو اپنی بیس رکعات تراویح اپنے امام کی اقتدا میں پوری کرنے سے روکنا گناہ ہے؟ اگر نہیں تو سردار اہل حدیث مولانا ثناء اللہ امرتسریؒ کے بارے میں کیا رائے ہے؟

(۱۵) کیا واقعی غیر مقلدین کو اہل سنت کی مساجد میں سنی امام کے پیچھے بیس رکعات پوری کرنا ضروری ہیں؟ اگر نہیں تو الشیخ بن بازؒ پر کب فتویٰ جاری ہوگا جو اسے سنت قرار دیتے ہیں؟

اپنے ناقص علم ومطالعہ کی بنیاد پر ہم نے مستند کتب کے حوالے سے مسئلہ تراویح کے جملہ پہلوؤں پر مدلل بحث قارئین کے سامنے پیش کر دی ہے اور غیر مقلدین کے اس بارے میں متضاد نظریات بھی تحریر کر دیے ہیں تاکہ مسئلہ تراویح کو اس کی پوری حقیقت کے ساتھ سمجھنے میں آسانی رہے۔ خدا تعالیٰ اسے عمومی ہدایت کا ذریعہ بنائے۔ آمین یارب العالمین بجاہ النبی الکریم ﷺ۔

خاک پائے احناف وننگ اسلاف

عبدالحق خان بشیر

# مولانا حافظ عبدالحق خان بشیر کی

# تالیفات

(۱) قادیانیت کے نشیب وفراز

(۲) سیرت وشہادت امام مظلوم سیدنا عثمان غنیؓ (زیرطبع)

(۳) شرعی پردہ۔آبرو کا ضامن یا آرزو کا دشمن؟ (زیرطبع)

(۴) تاریخ ومسلک علماء دیوبندؒ (زیرطبع)

(۵) برصغیر پاک وہند کے بزرگان دین کے
غیرمقلدین کی گہری سازش

(۶) عقائد ونظریات اہل سنت والجماعت (زیرطبع)

(۷) تنظیم فکرولی اللّٰہی اپنے افکار کے آئینے میں (زیرطبع)

(۸) مولانا عطاء اللہ بندیالوی کے فریب وفراڈ

(۹) نماز تراویح اور مذاہب اہل حدیث

(۱۰) حرم نبوی سے کربلائے معلیٰ تک (زیرترتیب)

استقرالامر علی عشرین رکعۃ

# مسنون تراویح







عرب وعجم کے تمام
مسلمانوں کا اتفاقی واجماعی مسئلہ

**بیس رکعات تراویح**

تعداد مسنون تراویح پر منصفانہ
اور محققانہ تبصرہ







تالیف: مولانا ابواحمد نور محمد قادری تونسوی

معاون: مولانا محمد احمد اللہ






**مکتبہ عثمانیہ**

ترنڈہ محمد پناہ
تحصیل لیاقت پور
03007809356

استقر الامر على عشرين ركعة

# مسنون تراویح


وکیل احناف، استاذ العلماء، قدوۃ الصلحاء

مولانا ابواحمد نور محمد قادری تونسوی

معاون: مولانا محمد احمد اللہ






مکتبہ عثمانیہ

ترنڈہ محمد پناہ
تحصیل لیاقت پور
03007809356

نام کتاب.......................مسنون تراویح

نام مصنف.......................مولانا نور محمد تونسوی حفظہ اللہ

سن اشاعت.......................جولائی 2012

تعداد.......................1100

ناشر.......................مکتبہ عثمانیہ ترنڈہ محمد پناہ

## ملنے کے پتے

مکتبہ اہل السنۃ والجماعۃ 87 جنوبی

سرگودھا 0321-6353540

مکتبہ اہل السنۃ والجماعۃ رائے ونڈ

مکتبہ الخیر نزد جامعہ خیر المدارس ملتان

قرآن محل ڈیرہ اسماعیل خان

مکتبہ جمال قاسمی سہراب گوٹھ کراچی

0334-3441039

دارالایمان زبیدہ سنٹر لاہور

رابطہ نمبر: 0321-4602218

مکتبہ قاسمیہ اردو بازار لاہور

مکتبہ دار العلوم کبیر والہ

رعایتی کتب خانہ جامعہ مخزن العلوم خانپور

مکتبہ نوجوانان احناف یوسف آباد دلہ

زاک روڈ پشاور

0301-819223

مکتبہ سید احمد شہید اردو بازار لاہور



# فہرست

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الحمد للہ نستعینہ ونستغفرہ ونعوذ باللہ من شرور انفسنا ومن سیات اعمالنا من یھدہ اللہ فلا مضل لہ ومن یضلل فلا ھادی لہ واشھد ان لا الہ الا اللہ وحدہ لا شریك لہ و اشھد ان محمدا عبدہ ورسولہ ارسلہ بالھدی ودین الحق لیظھر علی الدین کلہ و کفی باللہ شھیدا ارسلہ بین یدی الساعۃ بشیرا و نذیرا و داعیا الی اللہ باذنہ و سراجا منیرا فھدی بہ من الضلالۃ بصر بہ من العمی وارشد بہ من الغیی وفتح بہ اعینا عمیا واذانا صما وقلوبا غلفا فبلغ الرسالۃ وادی الامانۃ ونصح الامۃ وجاھد فی اللہ حق جھادہ وعبد ربہ حتی اتاہ الیقین من ربہ صلی اللہ تعالی علیہ وعلی الہ واصحابہ وازواجہ وبناتہ واتباعہ وسلم تسلیما کثیرا۔ ففرق بین الحق والباطل والھدی والضلال والرشاد والغیی وطریق اھل الجنۃ واھل النار وبین اولیائہ واعدائہ۔

امابعد بندہ عاجز ابو احمد نور محمد قادری تونسوی اپنے دینی، مذہبی اور مسلکی بھائیوں کی خدمت میں عرض گزار ہے کہ سپاہ فقہاء پاکستان العالمی کی طرف سے مسئلہ تراویح کے متعلق ایک چیلنج جو تقریباً چار صفحات پر مشتمل تھا، شائع ہوا۔ سرورق پر درج تھا تراویح" بیس رکعات ہی سنت ہے" پھر اس کے نیچے ان الفاظ میں چیلنج دیا گیا کہ ہماری پیش کردہ احادیث وآثار کو قرآن وحدیث کے صریح حوالہ سے ضعیف ثابت کرنے والے کو =/50،00000 پچاس لاکھ نقد انعام۔ اور اس کے نیچے لکھا ہے ناشر سپاہ فقہاء پاکستان العالمی اب آپ سب سے پہلے اس چیلنج کے مضمون کو لفظاً بلفظ پڑھیے کہ اس میں کیا لکھا ہے۔

چیلنج کا مضمون:

بسم اللہ الرحمن الرحیم۔ برادرانِ اسلام! اسلام ایک عالمگیر مذہب اور مکمل ضابطہ حیات ہے یہ زندگی کے ہر پہلو پر انسان کی راہنمائی کرتا ہے۔ عقائد، عبادات، معاملات

معاشرت وغیرہ تمام پہلوؤں کی اس میں وضاحت موجود ہے۔ اسلام میں ایک اہم رکن نماز ہے جو روزانہ پانچ مرتبہ پڑھی جاتی ہے قرآن واحادیث میں اس رکن کی بڑی اہمیت بیان کی گئی ہے فقہاء اسلام نے قرآن وحدیث کو آسان الفاظ میں سمجھادیا۔

o نیکیوں کا سیزن رمضان المبارک ہے اس میں انسان جو نیکی کر سکتا ہے اس میں سستی نہ کرنی چاہیے۔

o رمضان شریف میں روزہ اور نماز تراویح کو بہت زیادہ اہمیت ہے کیونکہ غیر رمضان میں دونوں چیزیں حاصل نہیں ہو سکتیں۔ نماز تراویح بیس رکعات ہی سنت رسول اللہ ہے دور صحابہ وتابعین میں اولیاء اللہ سارے بیس رکعات تراویح ادا فرماتے تھے اور آج تک حرم مکہ مکرمہ اور حرم نبوی میں نماز تراویح بیس رکعات پڑھی جاتی ہے اور یہی امت کی نجات کا راستہ ہے کیونکہ تراویح کے ہر سجدہ پر 1500 نیکیوں کا وعدہ ہے۔ الحدیث

o لیکن کچھ لوگ عرصے سے غیر مقلدین (نام نہاد اہلحدیث) نے امت میں فتنہ ڈالنا شروع کیا ہے کہ تراویح آٹھ رکعات ہے اور ان کا یہ دعویٰ بالکل باطل ہے اگر غیر مقلدین اپنے اس دعویٰ کو قرآن یا حدیث صحیح صریح سے ثابت کردیں کہ جس کتاب کا لکھنے والا نہ مجتہد ہو اور نہ مقلد ہم غیر مقلدین کو فی حدیث =/50,00000 پچاس لاکھ نقد انعام دیں گے

بیس تراویح کے دلائل:

1: عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَانَ يُصَلِّي فِي رَمَضَانَ عِشْرِينَ رَكْعَةً وَالْوِتْرَ.

ابن ابی شیبہ ج2 ص294 طبرانی ج11 ص393، مسند عبد بن حمید ص218

ترجمہ: حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم رمضان میں بیس رکعات اور وتر پڑھا کرتے تھے۔

2: عَنْ جَابِرٍ قَالَ خَرَجَ رَسُوْلُ اللهِ ذَاتَ لَيْلَةٍ فِيْ رَمَضَانَ فَصَلَّى النَّاسَ اَرْبَعَةً عِشْرِيْنَ رَكْعَةً وَاَوْتَرَ بِثَلَاثَةٍ.

تاریخ جرجان لابی قاسم ص275

ترجمہ: حضرت جابر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں: حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم رمضان میں ایک رات باہر تشریف لائے اور صحابہ کو چوبیس رکعتیں (یعنی چار عشاء کی اور بیس تراویح کی) پڑھائیں اور تین وتر پڑھائے۔

نوٹ: نماز تہجد اور تراویح میں فرق ہے غیر مقلدین کی باتوں سے دھوکہ نہ کھائیں کیونکہ تہجد سارا سال پڑھی جاتی ہے اور تراویح صرف رمضان میں پڑھی جاتی ہے۔

3: عَنِ الْحَسَنِ أَنَّ عُمَرَ رَضِيَ اللهُ عَنْهُ جَمَعَ النَّاسَ عَلَى أُبَيِّ بْنِ كَعْبٍ رَضِيَ اللهُ عَنْهُ فَكَانَ يُصَلِّي بِهِمْ عِشْرِيْنَ لَيْلَةً.

ابوداؤد ج1 ص202 بحوالہ سیر اعلام النبلاء ج1 ص400، ابن منیع کذا فی کنز العمال ج8 ص409، ابن ابی شیبہ ج2 ص393، موطا ج1 ص98، بیہقی ج2 ص 496، مختصر قیام اللیل ص157، معرفۃ السنن والآثار ج4 ص42، ارشیف ملتقی اہل التفسیر باب عدد رکعات التراویح منذ عہد الصحابۃ جز1 ص1694 فتاویٰ الشیخ ابن جبرین باب فتاویٰ رمضانیہ جز24 ص7، موسوعہ الدین النصیحہ باب فتاوی رمضان ونوازل الصیام والقیام جز4 ص88

ترجمہ: حضرت حسن رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے لوگوں کو حضرت ابی ابن کعب رضی اللہ عنہ پر جمع کر دیا وہ ان کو بیس رکعات پڑھاتے تھے۔

نوٹ: امام احمد فرماتے ہیں: حضرت عمر رضی اللہ عنہ خود بھی جماعت کے ساتھ تراویح پڑھتے تھے۔

المغنی لابن قدامہ ج2 ص168

4: ابو عبدالرحمٰن فرماتے ہیں: حضرت علی رضی اللہ عنہ نے قاریوں کو بیس رکعات تروایح پڑھانے کا حکم دیا۔

ابن ابی شیبہ ج2 ص393، بیہقی ج2 ص496

نوٹ: امام احمد رحمہ اللہ فرماتے ہیں: حضرت جابر، حضرت علی اور حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہم تراویح جماعت کے ساتھ پڑھا کرتے ہیں۔

المغنی ج2 ص168

5: امام احمد رحمہ اللہ فرماتے ہیں: حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ بھی بیس رکعات تراویح اور تین وتر پڑھتے تھے۔

مختصر قیام اللیل ترمذی ص157

6: فقہاء اسلام امام اعظم ابو حنیفہ، امام مالک، امام شافعی، امام احمد رحمہم اللہ بھی بیس رکعات تراویح پڑھتے تھے اور ان کا مذہب بیس رکعات تراویح کا ہے۔

## غیر مقلدین سے سوالات:

1. کیا آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے پورا رمضان تراویح پڑھی ہے؟
2. کیا آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ہمیشہ باجماعت تراویح پڑھائی ہے؟
3. کیا آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے پورا رمضان مسجد میں تراویح پڑھائی ہے؟
4. کیا آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے تراویح میں پورا قرآن ختم کیا یا حکم دیا؟
5. کیا آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے باجماعت تراویح کا حکم دیا ہے؟
6. کیا آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے دو دو رکعت تراویح کا حکم دیا ہے؟

نوٹ: واضح حدیث سے جواب دیں۔

❖ ان میں سے اکثر حوالہ جات کتاب "حدیث اور اہلحدیث" سے نقل کئے گئے ہیں۔ یہ ہے چیلنج کا مضمون اور متن متین جو بلفظہ آپ کی خدمت میں پیش کیا گیا ہے۔

## غیر مقلدین کا رد عمل:

یہ مذکورہ بالا چیلنج مشتمل بر چار صفحات چلتا پھرتا لیاقت پور پہنچا۔ تو وہاں غیر مقلدین کی مرکزی جامع مسجد کے خطیب حافظ محمد اسلم جو کہ مدینہ یونیورسٹی کے فاضل اور ایم۔ اے اسلامیات بھی ہیں انہوں نے اس چیلنج کے خلاف ایک رسالہ تصنیف کیا جس کا نام "تعداد مسنون تراویح" تجویز کیا۔

حافظ محمد اسلم غیر مقلد کا یہ رسالہ 16 صفحات پر مشتمل ہے اس رسالہ میں انہوں نے بزعم خویش بیس رکعات تراویح کی احادیث کو ضعیف بنانے کی کوشش کی ہے اور آٹھ رکعات تراویح کے دلائل دیے ہیں اور دعویٰ کیا ہے کہ تہجد اور تراویح ایک نماز کے دو نام ہیں یعنی جو نماز سارا سال تہجد کے نام سے رات کے آخری حصہ میں ادا کی جاتی ہے۔

وہ نماز رمضان المبارک کے مہینے میں تراویح بن جاتی ہے یعنی تراویح کوئی مستقل علیحدہ نماز نہیں ہے بلکہ تہجد اور تراویح دونوں ایک چیز ہیں حالانکہ اصول کے مطابق غیر مقلدین کو چاہیے تھا کہ اس چیلنج کا جواب یوں دیتے کہ ایک حدیث چیلنج کی شرائط کے مطابق پیش کرتے اور پچاس لاکھ کا انعام حاصل کرتے۔ یعنی حدیث کی کسی ایسی کتاب سے اپنا آٹھ تراویح والا دعویٰ ثابت کر دیتے جس کا لکھنے والا نہ مجتہد ہو اور نہ مقلد، پس غیر مقلدین کو شرائط کے مطابق حدیث دکھا کر پچاس لاکھ کا مطالبہ زیب دیتا تھا نہ کہ 4 صفحات پر مشتمل چیلنج کا جواب 16 صفحات پر مشتمل رسالہ کے ساتھ اپنے فریق کو لاجواب کرتے انعام حاصل کرنے کے آسان طریقہ کار کو چھوڑ کر بے اصولی اور بے راہ روی اختیار کرنا، صرف اور صرف غیر مقلدین ہی کو زیب دیتا ہے۔

باقی رہا غیر مقلدین کا یہ خدشہ کہ چیلنج دینے والے کا نام اور پتہ درج نہیں اگر ہم شرائط کے مطابق آٹھ تراویح والی حدیث دکھا بھی دیں تو ہمیں انعام کون دے گا؟

تو میں گزارش کروں گا کہ یہ چیلنج آپ کے اشتہاروں، رسالوں اور چیلنجوں کی طرز پر ہے گمنام اشتہاروں اور دعووں کے موجد تم خود ہو لہٰذا ایسے طرز بیان سے آپ کا ناراض ہونا خود غلط ہے اگر یہ طریقہ غلط ہے تو غیر مقلدین نے اس کو کیوں اپنا رکھا ہے آئے دن تمہارے گمنام اور لا پتہ اشتہار اور چیلنج شائع ہو رہے ہیں بلکہ غیر مقلدین کی مساجد اور مدارس کی دیواروں کی زینت بنے ہوئے ہیں۔ پس اگر یہ غلط ہے تو اس غلط کے بانی اور پہل کرنے والے تم خود ہو معاف رکھنا اپنے طرز عمل پر خفا کیوں ہوتے ہو لیکن اس کے باوجود بندہ عاجز تمام غیر مقلدین کو یقین دہانی کراتا ہے کہ آپ چیلنج کی شرائط کے مطابق اپنی آٹھ تراویح والا دعویٰ کسی ایک صحیح صریح حدیث سے ثابت کر دیں انعام کی فکر نہ کریں اہل السنت والجماعت کے ہر ایک فرد اور ملت حنفیہ کا بچہ بچہ آپ کے انعام کا ذمہ دار ہے جب بھی آپ حدیث دکھائیں گے تو انعام آپ کو ضرور مل جائے گا لیکن شرائط کے مطابق حدیث تلاش کرنا اور پھر اس کو پیش کرنا دنیائے غیر مقلدیت کے بس کی بات نہیں۔ حدیث تو بڑی بات ہے دنیا میں تو حدیث کی ایسی کتاب کا سرے سے وجود ہی نہیں ہے جس کا مولف نہ مجتہد اور نہ مقلد جب ایسی کتاب کا وجود نہیں تو حدیث کہاں سے تلاش کی جائے گی۔

اگر غیر مقلدین کو یہ اعتراض ہے کہ یہ شرط صحیح نہیں ہے تو گزارش یہ ہے کہ یہ شرط بھی غیر مقلدین کے اصول کے عین مطابق ہے کیونکہ غیر مقلدین کے نزدیک ائمہ مجتہدین کی تقلید، حرام بلکہ شرک ہے اور ائمہ مجتہدین کے مقلدین مشرک ہیں معاذ اللہ۔

پس اگر غیر مقلدین کسی مجتہد کی کتاب سے حدیث دکھائیں گے تو بقول خود حرام اور شرک کا ارتکاب لازم آئے گا اور کسی مقلد کی کتاب سے حدیث دکھائیں گے تو مشرک کی بات پر اعتماد کرنا پڑے گا جب کہ مشرکین نا قابل اعتماد ہیں لہٰذا یہ شرط غیر مقلدین کے اصول کے بالکل مطابق اور صحیح ہے اس شرط کو غلط کہنا خود اپنے مسلک کو غلط کہنے کے مترادف ہے۔

ہاں! غیر مقلدین اگر اس شرط سے اپنی جان چھڑانا چاہتے ہیں تو اپنے فتوے سے رجوع کریں یعنی ائمہ مجتہدین کی تقلید اور اتباع کو حرام اور شرک کہنا بھی چھوڑ دیں اور مقلدین کو مشرک کہنا بھی چھوڑ دیں پھر تو یہ شرط واقعی صحیح نہیں ہے لیکن غیر مقلدین جب تک اپنا فتوی واپس نہیں لیتے یہ شرط بالکل ان کے اصول کے عین مطابق ہے اور ان پر لازم ہے کہ آٹھ تراویح کی حدیث کسی ایسی کتاب سے دکھائیں جس کا مولف نہ مجتہد ہو اور نہ مقلد بلکہ غیر مقلدین پر فرض اور واجب ہے کہ اپنا ہر عقیدہ اور ہر عمل اسی شرائط کے مطابق حدیثوں سے ثابت کریں کیونکہ ائمہ مجتہدین کو برا کہنا ان کے مقلدین کو مشرک ٹھہرانا پھر ان کی لکھی ہوئی کتابوں سے حدیثیں پیش کرنا اور استدلال کرنا پرلے درجے کی ناانصافی اور زیادتی ہے ۔

لہٰذا سپاہ فقہاء کے چیلنج میں موجود شرط خود غیر مقلدین کی اپنی لائی ہوئی بلا ہے جس سے گلو خلاصی غیر مقلدین سے ناممکن ہے بہر حال یہ ایک حقیقت ہے کہ غیر مقلد حافظ محمد اسلم صحیح شرائط کے مطابق چیلنج کا جواب دے کر پچاس لاکھ کا انعام حاصل نہ کر سکا۔ لیکن 16 صفحات پر مشتمل ایک رسالہ بنام " تعداد مسنون تراویح "لکھ کر چیلنج کا برائے نام جواب دینے کی کوشش کی، لیکن اس برائے نام جواب دینے میں بھی غیر مقلد نے غلط بیانیوں سے کام لیا اور خلاف واقعہ باتیں لکھیں حالانکہ غلط بیانی کرنا اور خلاف واقعہ باتیں لکھنا اہل علم کا شیوہ نہیں ہے۔

اب بندہ عاجز آپ کی خدمت میں وہ غلط بیانیاں پیش کرتا ہے جو کہ غیر مقلد کے قلم سے سرزد ہوئیں۔

## کیا تہجد اور تراویح ایک ہی نماز ہے ؟:

غیر مقلد کی پہلی غلط بیانی کہ نماز تراویح اور نماز تہجد ایک نماز ہے حافظ محمد اسلم غیر مقلد نے اپنے رسالے میں یہ دعویٰ متعدد مقامات پر دہرایا ہے کہ نماز تراویح اور نماز تہجد ایک نماز ہے حالانکہ یہ ان کی محض غلط بیانی ہے اور بے بنیاد دعویٰ ہے جس کی دلیل نہ تو کتاب

اللہ میں ہے اور نہ سنتِ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم میں۔ اللہ تعالیٰ نے قرآن مجید میں کہیں نہیں فرمایا کہ تراویح اور تہجد ایک نماز ہے اور حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے بھی کسی حدیث میں یہ نہیں فرمایا کہ "تراویح" اور "تہجد" ایک نماز ہے۔ کسی صحابی، تابعی اور تبع تابعی سے بھی یہ ثابت نہیں کہ اس نے کہا ہو کہ تراویح اور تہجد ایک نماز ہے الغرض خیر القرون سے غیر مقلد کا یہ دعویٰ قطعاً ثابت نہیں ہے بلکہ کسی فقیہ، محدث اور مفسر نے آج تک یہ دعویٰ نہیں کیا کہ تراویح اور تہجد ایک نماز ہے۔

اگر حافظ محمد اسلم غیر مقلد کے پاس اپنے اس دعویٰ کی کوئی دلیل کتاب وسنت سے ہوتی تو وہ اس کو بیان کرتا۔ لیکن آپ اس کے پورے رسالے کو پڑھیں اور بار بار پڑھیں آپ کو قرآن مجید کی ایک آیت نہیں ملے گی جس میں کہا گیا ہو کہ تراویح اور تہجد ایک نماز ہے اور نہ ہی ایک حدیث ملے گی جس میں کہا گیا ہو کہ تراویح اور تہجد ایک نماز ہے اب آپ ایک طرف غیر مقلدین کے تقریروں اور تحریروں میں ببانگ دہل یہ دعوے اور نعرے سماعت فرماتے ہیں کہ "اہلحدیث (غیر مقلدین) کے دو اصول قال اللہ قال الرسول" اور دوسری طرف ان کے بے بنیاد اور جھوٹے دعوے کہ تراویح اور تہجد ایک نماز ہے جو کہ نہ قرآن سے ثابت ہے نہ حدیث سے بلکہ قرآن وحدیث کی بیسیوں تصریحات موجود ہیں جن سے واضح ہوتا ہے کہ تراویح اور تہجد الگ الگ نماز ہے۔

نمازِ تراویح اور نمازِ تہجد دو الگ الگ نمازیں ہیں:

1. تراویح کو فقہاء محدثین "قیامِ رمضان" کہتے ہیں جبکہ تہجد کا نام "قیام اللیل" ہے۔
2. تراویح کی نماز مدینہ منورہ میں شروع ہوئی جبکہ تہجد کی نماز مکہ مکرمہ سے جاری وساری ہوئی۔
3. تراویح ابتداء سے سنت کی حیثیت سے رائج ہوئی ہے جبکہ تہجد ابتداء فرض تھی پھر منسوخ ہو کر نفل بنی۔

4. تراویح کا ثبوت حدیث نبوی سے ہے جبکہ نماز تہجد قرآن مجید سے ثابت ہے۔
5. تراویح کی نماز اجتماعی ہے جبکہ تہجد کی نماز انفرادی ہے۔
6. تراویح رمضان المبارک کی مخصوص نماز ہے جبکہ تہجد سارے سال کی عام نماز ہے، رمضان ہو یا غیر رمضان۔
7. تراویح کا افضل وقت عشاء کے بعد سونے سے پہلے جبکہ تہجد سونے کے بعد پڑھی جاتی ہے۔
8. تراویح اول شب میں ادا کی جاتی ہے جبکہ تہجد کا افضل وقت رات کا آخری حصہ ہے۔
9. تراویح کی نماز دو دو رکعات کر کے پڑھی جاتی ہے جبکہ تہجد چار چار رکعات پڑھنا ثابت ہے۔
10. تراویح میں تداعی (بلانا) ہے جبکہ نماز تہجد میں تداعی نہیں ہے۔
11. نماز تراویح کے متعلق آپ کو خطرہ تھا کہ شاید فرض ہو جائے اسی لیے آپ نے جماعت کی پابندی نہیں کی جبکہ نماز تہجد کے بارے میں فرضیت کا کوئی خطرہ نہ تھا کیونکہ ایک دفعہ اس کی فرضیت منسوخ ہو چکی تھی لہٰذا کوئی خطرہ نہ تھا۔
12. تراویح کی نماز کو مسجد میں ادا کرنا افضل ہے جب کہ نماز تہجد گھر میں ادا کی جانے والی نماز ہے۔
13. بہت سے محدثین نے تراویح و تہجد کے ابواب کو یوں علیحدہ بیان کیا ہے کہ نماز تراویح کو محدثین "قیام رمضان" میں بیان کیا ہے جبکہ تہجد کو "قیام اللیل" میں بیان کیا ہے۔
14. تراویح کی نماز میں محنت و مشقت زیادہ ہے جبکہ تہجد میں اتنی محنت نہیں ہے۔
15. تراویح کی نماز ساری رات پڑھی جا سکتی ہے جبکہ تہجد کچھ دیر سو لینے کے بعد پڑھی جاتی ہے۔
16. تراویح سنت موکدہ ہے جبکہ تہجد نفل ہے۔
17. تراویح کی نماز باجماع صحابہ بیس رکعات ہے جبکہ تہجد کی نماز اکثر آٹھ رکعات ہے بعض اوقات کم و بیش پڑھنا بھی ثابت ہے۔
18. تراویح کا اطلاق نماز تہجد پر درست نہیں ہے کیونکہ تراویح جمع ہے "ترویحہ" کی اور ترویحہ کا لغوی معنی ہے سکون و اطمینان کرنا چونکہ نماز تراویح میں ہر چار رکعات کے بعد

"ترویحہ "یعنی سکون اور اطمینان کیا جاتا ہے اس لیے اس کو "نماز تراویح" کہا جاتا ہے کیونکہ بیس رکعات تراویح میں پانچ ترویحے بن جاتے ہیں لہٰذا بیس رکعات کو تراویح کہنا درست ہے جبکہ تہجد کی آٹھ رکعات ہیں جس میں دو ترویحے بنتے ہیں لہٰذا وہ " ترویحتین "تو بن سکتی ہے، "تراویح" نہیں۔

19. حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ کا یہ مقولہ بخاری وغیرہ کتب حدیث میں موجود ہے کہ جب انہوں نے تراویح کی جماعت کو دیکھا تو فرمایا وَالَّتِي يَنَامُونَ أَفْضَلُ مِنَ الَّتِي يَقُومُونَ يُرِيدُ آخِرَ اللَّيْلِ۔ یعنی تراویح کی یہ نماز جو آپ لوگ رات کے اول حصہ میں پڑھ رہے ہو بہت اچھا عمل ہے لیکن رات کے آخری حصہ میں پڑھی جانے والی نماز تہجد وہ اس سے افضل ہے۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ کا مقصد لوگوں کو تراویح کی نماز کے ساتھ ساتھ نماز تہجد کی ترغیب دینا تھا کہ جس طرح تم لوگ اول شب میں تراویح پڑھتے ہو اس طرح آخر شب میں تہجد بھی پڑھا کرو۔

20. امام مالک، حضرت ابو محمد اور شیخ ابو الحسن زیات رحمہم اللہ نماز تراویح کے بعد رات کے آخری حصہ میں تہجد پڑھا کرتے تھے۔

المدخل لابن الحاج ج 2 ص 299

21. امام بخاری کا معمول تھا کہ رمضان المبارک میں رات کے ابتدائی حصہ میں اپنے شاگردوں دے ساتھ باجماعت نماز تراویح ادا کرتے تھے اور ایک قرآن مجید ختم کرتے تھے اور ہر رکعت میں بیس آیات پڑھتے تھے اور سحری کے وقت تہجد اکیلے پڑھتے تھے اور ہر تیسرے دن ایک قرآن مجید ختم کرتے تھے۔

الھدی الساری مقدمہ فتح الباری ج ۲ ص ۳۵۲۔ تاریخ بغداد۔

فرقہ غیر مقلدین کے بانی مبانی میاں نذیر حسین دہلوی بھی تراویح کے بعد تہجد پڑھا کرتے تھے۔

(الحیاۃ بعد المات)

22. تراویح اور تہجد کے میں اتنے سارے فروق کو سامنے رکھ کر ان دونوں نمازوں کے ناموں کا اختلاف خود ان کے علیحدہ علیحدہ نماز ہونے کی دلیل ہے کہ ایک کا نام "تراویح" ہے جبکہ دوسری کا نام تہجد ہے ایسے حالات میں اختلافِ نام ہی اختلافِ ذات کی دلیل ہے۔

23. دین اسلام میں اس کی کوئی نظیر نہیں ملتی کہ دو چیزوں کے نام بھی مختلف ہوں اور ذات و صفات کا بھی اختلاف ہو اور اوقات و حالات کا بھی اختلاف ہو اور اس کے باوجود وہ دونوں ایک چیز ہوں پس ایسی نظیر کا نہ ملنا ان کے فرق کی دلیل ہے۔

24. حافظ محمد اسلم غیر مقلد لکھتے ہیں: نماز تہجد تو رسول اللہ پر فرض تھی اور امت کے لیے سنت ہے۔

تعداد مسنون تراویح ص14

غیر مقلدین نے تہجد تو حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے لیے فرض قرار دی لیکن تراویح کے متعلق یہ وضاحت نہ کی کہ وہ آپ کے لیے فرض ہے یہ سنت؟ اگر غیر مقلدین کے نزدیک حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے نماز تراویح؛ تہجد کی طرح فرض تھی تو قرآن و حدیث سے دلیل پیش کی جائے اور اگر تراویح آپ کے لیے سنت تھی تو لازم آئے گا کہ ایک ہی نماز فرض بھی ہے اور سنت بھی۔ لہذا خود غیر مقلدین کے طرز عمل سے معلوم ہو گیا ہے کہ تراویح اور تہجد دو الگ الگ نمازیں ہیں۔ تراویح "سنت" ہے جبکہ تہجد "فرض" ہے۔ ایک ہی نماز پر فرض و سنت دونوں کا اطلاق درست نہیں ہے۔

25. فقہ حنبلی کی مشہور کتاب "المبدع شرح المقنع" میں ہے: ثم التراویح وهي عشرون رکعة يقوم بها في رمضان في جماعة ويوتر بعدها في الجماعة فان كان له تهجد جعل الوتر بعده.

المبدع شرح المقنع باب صلوۃ التطوع ج2 ص21

ترجمہ: یعنی پھر تراویح بیس رکعات ہے اس کو رمضان میں باجماعت ادا کرے اور اس کے بعد وتر باجماعت پڑھے پس اگر اس کو رات کے آخری حصہ میں تہجد پڑھنی ہے تو وتر اس کے بعد پڑھے۔ اس سے ثابت ہوا کہ امام احمد رحمہ اللہ بھی تہجد اور تراویح کو الگ الگ سمجھتے تھے۔

26. الاحسان بترتیب صحیح ابن حبان میں ایک عنوان ہے فصل فی التراویح اس کے بعد دوسرا عنوان ہے فصل فی صلوۃ اللیل جس سے معلوم ہوتا ہے کہ تراویح اور تہجد الگ الگ نمازیں ہیں۔

27. مسلم شریف میں ہے: عَنْ أَنَسٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يُصَلِّي فِي رَمَضَانَ فَجِئْتُ فَقُمْتُ إِلَى جَنْبِهِ وَجَاءَ رَجُلٌ آخَرُ فَقَامَ أَيْضًا حَتّٰى كُنَّا رَهْطًا فَلَمَّا حَسَّ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَنَّا خَلْفَهُ جَعَلَ يَتَجَوَّزُ فِي الصَّلَاةِ ثُمَّ دَخَلَ رَحْلَهُ فَصَلّٰى صَلَاةً لَا يُصَلِّيهَا عِنْدَنَا۔

مسلم ج2 ص755

ترجمہ: حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے رمضان المبارک کی کسی رات ایک نماز باجماعت پڑھائی راوی کہتے ہیں کہ میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم سے ساتھ کھڑا ہو گیا اور ایک دوسرا شخص آیا وہ بھی کھڑا ہو گیا یہاں تک کہ ہم ایک جماعت بن گئے جس وقت آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے محسوس فرمایا کہ ہم آپ کے پیچھے ہیں تو نماز کو مختصر کرنے لگے اس کے بعد گھر تشریف لے گئے اور ایک اور نماز پڑھی جو ہمارے ساتھ (جماعت کے ساتھ) نہ پڑھی تھی۔

ظاہر ہے کہ پہلی نماز تراویح تھی اور دوسری نماز تہجد تھی جس سے معلوم ہوتا کہ تراویح اور تہجد الگ الگ نماز ہے۔

## انکارِ تراویح کی ایک انوکھی صورت:

کسی چیز کے انکار کی عموماً دو صورتیں رائج ہیں ایک یہ کہ کھلم کھلا اور برملا اس چیز کے وجود کا انکار کر دیا جائے جس طرح کہ روافض نماز تراویح کے وجود کا انکار کرتے ہیں اور کہتے ہیں کہ تراویح نام کی کوئی نماز ہی نہیں ہے اور دوسرا طریقہ ہے کہ اس چیز کے نام کو برقرار رکھ کر اس کے شرعی مفہوم و مصداق کو تبدیل کر دیا جائے جس کو فقہاء کی اصطلاح میں "زندقہ" بھی کہا جاتا ہے۔ مثلاً ایک شخص کہتا ہے کہ جنات اللہ تعالیٰ کی کوئی مستقل مخلوق نہیں ہے بلکہ جنگلوں اور پہاڑوں میں بسنے والوں انسانوں کو "جنات" کہا گیا ہے کہ کیونکہ یہ لوگ عموماً شہروں اور آبادیوں سے چھپے رہتے ہیں لہٰذا یہی جن ہیں لیکن ہمارے علماء نے اس کو "جنات" کے وجود کے انکار کی ایک انوکھی صورت قرار دیا ہے اس طرح ایک شخص کہتا ہے کہ ملائکہ اللہ تعالیٰ کی کوئی مستقل علیحدہ طور پر مخلوق نہیں ہے بلکہ روحانی قوت کو "ملائکہ" کہا گیا ہے ہمارے علماء اس کو وجودِ ملائکہ کے انکار کی ایک انوکھی صورت قرار دیا ہے۔

اس طرح اگر کوئی شخص کہتا ہے کہ "شیطان" اللہ تعالیٰ کی کوئی مستقل علیحدہ طور پر مخلوق نہیں ہے بلکہ شیطان کا اطلاق نفس انسانی پر کیا گیا ہے یعنی شیطان اور نفس ایک چیز کے دو نام ہیں تو ہمارے علماء نے اس کو بھی انکار شیطان کی ایک انوکھی صورت قرار دیا ہے۔ اس طرح اگر کوئی شخص کہتا ہے کہ جنت دوزخ کوئی مستقل مقام اور مستقل مخلوق نہیں ہے بلکہ جس شخص کی دنیاوی زندگی خوشحالی کے ساتھ گزر رہی ہے تو یہ اس کے لیے جنت و بہشت ہے ورنہ یہی دنیاوی زندگی اس کی دوزخ ہے۔ ہمارے علماء نے اس کو بھی انکارِ بہشت وانکارِ دوزخ کی ایک انوکھی صورت قرار دیا ہے اس طرح اگر کوئی شخص کہتا ہے کہ عذابِ قبر برحق اور سچ ہے لیکن قبر زمین کے اس حصہ کو نہیں کہا جاتا جس میں مردہ دفن کیا جاتا ہے بلکہ قبر کا اطلاق روح

کے مقام پر ہوتا ہے اور وہی قبر ہے اور اسی میں حساب وکتاب اور اسی میں جزا و سزا دی جاتی ہے تو ہمارے علماء نے اس کو بھی انکارِ عذاب قبر کی ایک انوکھی صورت قرار دیا ہے۔

اس طرح غیر مقلدین کا یہ کہنا کہ تراویح کوئی مستقل طور پر علیحدہ نماز نہیں ہے بلکہ سارا سال تہجد کے نام سے جو نماز پڑھی جاتی ہے رمضان المبارک کے مہینے میں اس کو تراویح کہا جاتا ہے گویا ایک ہی نماز ہے جس کے دو نام رکھے گئے ہیں ہمارے علماء فرماتے ہیں کہ یہ انکارِ تراویح کی ایک انوکھی صورت ہے جس کو غیر مقلدین نے اپنایا ہے۔

## غیر مقلد اور روافض:

ایسے کئی عقائد و مسائل ہیں جن میں غیر مقلد کا روافض سے الحاق ہو جاتا ہے مثلاً۔

1. غیر مقلدین؛ صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین کو معیارِ حق نہیں مانتے اور نہ ان کی بات کو حجت تسلیم کرتے ہیں اور یہی عقیدہ روافض کا بھی ہے کہ وہ صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین کو معیارِ حق نہیں سمجھتے۔
2. غیر مقلدین؛ سلف صالحین کے حق میں بد ظنی اور بد گمانی کرتے ہوئے اخلاق سے گری ہوئی زبان استعمال کرتے ہیں اسی طرح روافض بھی سلف صالحین کے حق میں گندی زبان استعمال کرتے ہیں۔
3. غیر مقلدین؛ ائمہ دین و فقہاء اسلام اور ان کے پیروکاروں کو اپنے سب و شتم کا نشانہ بناتے ہیں جبکہ روافض صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین اور ان کے پیروکاروں پر سب و شتم کی بوچھاڑ کرتے ہیں۔
4. غیر مقلدین؛ طلاق ثلاثہ کے قائل نہیں ہیں اور روافض بھی طلاق ثلاثہ کو نہیں مانتے
5. غیر مقلدین؛ اہل السنت والجماعت کے ساتھ بغض رکھتے ہیں اس طرح روافض بھی ان سے بغض و عناد رکھتے ہیں۔

6. غیر مقلدین؛ بیس تراویح کے منکر ہیں اور روافض بھی تراویح کے منکر ہیں۔

7. غیر مقلدین؛ نماز جنازہ جہراً با آواز بلند ادا کرتے ہیں اور روافض بھی نماز جنازہ جہر (اونچی آواز) سے پڑھتے ہیں۔

## تہجد اور تراویح کو ایک نماز بنانے کی وجہ:

حضورِ اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے مقدس زمانے سے لے کر تیرہویں صدی کے اواخر تک تمام مسلمانانِ عالم تہجد اور تراویح کو دو الگ الگ نمازوں کی حیثیت سے دیکھتے، سمجھتے اور پڑھتے رہے کہ ہر ایک نماز کا وقت بھی جدا ہے تعداد بھی جدا ہے اور طریقہ ادا بھی جدا ہے اور بقیہ صفات و حالات بھی مختلف ہیں جیسا کہ تفصیل پہلے گزر چکی ہے۔ تیرہویں صدی کے بعض غیر مقلدین نے حسب عادت اہل السنت والجماعت سے مسئلہ تراویح میں اختلاف کر کے راہ تفرد اختیار کی کہ تراویح بیس رکعات نہیں بلکہ آٹھ رکعات ہیں حالانکہ حرمین شریفین سمیت تمام بلاد اسلامیہ میں تمام مسلمان تیرہ سو سال سے بالاتفاق بیس رکعات پڑھتے چلے آ رہے ہیں اس طویل عرصے میں مسلمانوں کی کسی مسجد میں آٹھ رکعات تراویح عملاً نہیں پڑھی گئی۔ لیکن جب تیرہویں صدی کے اواخر میں بعض غیر مقلدین نے بیس رکعت مسنون تراویح کا انکار کر کے آٹھ تراویح کا مسئلہ گھڑا تو ان کو کوئی صحیح حدیث اپنے مدعٰی کو ثابت کرنے کے لیے نہ ملی تو مجبور ہو کر یہ کہنا شروع کر دیا کہ تراویح کوئی مستقل علیحدہ نماز نہیں ہے بلکہ تہجد کی نماز کو رمضان المبارک کے ایک مہینے میں تراویح کہا جاتا ہے اور ظاہر ہے کہ صحیح حدیثوں میں تہجد کی نماز کی آٹھ رکعتیں ثابت ہیں۔ پس جب یہ دعویٰ کیا جائے گا کہ تراویح اور تہجد ایک نماز ہے تو اس طریقہ کے تراویح کی آٹھ رکعتیں خود بخود ثابت ہو جائیں گی، یہ ہے وہ مجبوری جس کی وجہ سے غیر مقلدین نے نماز تراویح اور نماز تہجد کو ایک بنایا لیکن تفقہ فی الدین سے

محروم لوگ یہ نہیں سمجھتے کہ اس تحریف معنوی سے آٹھ تراویح کا ثبوت نہیں ہو گا بلکہ خود تراویح کے وجود کا انکار لازم آئے گا۔

یعنی غیر مقلدین نے تہجد کی آٹھ رکعات سے تراویح کے آٹھ رکعات کے ثبوت کی تو کوشش کی لیکن ان کی بے راہ روی سے خود تراویح کا وجود خطرے میں پڑ گیا بلکہ ناپید ہو گیا۔

## تہجد و تراویح کو کس نے یکجان کیا اور کب کیا؟:

حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے مبارک دور سے لے کر 1290ھ تک تمام مسلمانان عالم تہجد و تراویح کو دو الگ نمازیں سمجھتے رہے اور الگ الگ کر کے پڑھتے رہے تہجد سارا سال رات کے آخری حصہ میں انفرادی طور پر ادا کی جاتی رہی جبکہ نماز تراویح بیس رکعات صرف رمضان المبارک میں رات کے اول حصہ باجماعت پڑھی جاتی رہی، لیکن تیرھویں صدی کے بالکل اواخر میں غیر مقلدین کے ایک عالم مولوی محمد حسین بٹالوی صاحب نے تہجد اور تراویح کو یکجان بنا کر آٹھ رکعات تراویح کا فتویٰ جاری کیا۔

اس دور کے غیر مقلدین علماء نے بٹالوی صاحب کے اس فتویٰ کو مردود قرار دیا اور بٹالوی صاحب کو مبتدع اور غالی کہا لیکن بد قسمتی سے غیر مقلدین نے بٹالوی کی تقلید شخصی کا پٹہ اپنے گلے میں ڈال کر آٹھ رکعات تراویح پڑھنا شروع کر دی اور دو علیحدہ علیحدہ نمازوں کو خلط ملط کر کے ایک کہنا شروع کر دیا۔ تفصیل کے لیے دیکھیے رسالہ تراویح مولفہ حضرت مولانا غلام رسول صاحب کا قلعہ میہان سنگھ گوجرانوالہ مع ترجمہ ینابیع از حضرت مولانا سرفراز خان صفدر رحمہ اللہ شیخ الحدیث نصرت العلوم گوجرانوالہ۔

قارئین کرام! آپ نے تراویح اور تہجد کے کئی فرق بھی معلوم کر لے اور جس مجبوری کی وجہ سے تراویح اور تہجد کو ایک بنایا گیا وہ بھی آپ نے جان لی اور جس شخص نے سب سے پہلے تراویح اور تہجد کو یک جان آٹھ رکعات تراویح کا فتویٰ دیا اس شخصیت کو بھی آپ نے

جان لیا اور جس سنہ میں یہ فتویٰ جاری ہوا وہ بھی آپ نے معلوم کرلیا اور اس دور کے غیر مقلدین کا ردعمل اور اس دور کے غیر مقلدین کا طرز عمل بھی آپ نے جان لیا اور اب آپ کی خدمت میں یہ بات پیش کی جارہی ہے کہ دو الگ الگ نمازوں کو ایک بنانے سے صحیح صریح حدیثوں کی مخالفت لازم آتی ہیں۔

## تہجد، تراویح اور صحیح احادیث کی مخالفت:

غیر مقلدین مجبور ہیں ان کو آٹھ رکعات تراویح کی کوئی صحیح اور صریح حدیث دستیاب نہیں ہوئی اور نہ ہی اس کا کہیں وجود ہے تو انہوں نے مجبوراً نماز تہجد کو نماز تراویح کہنا شروع کردیا لیکن یہ نہ سوچا کہ تہجد کو تراویح بنانے سے کئی صحیح حدیثوں کی مخالفت لازم آتی ہے کیونکہ صحیح احادیث سے یہ بات ثابت ہے کہ رمضان المبارک کے بابرکت مہینے میں حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی نماز اور نماز کی محنت بڑھ جاتی تھی۔ نماز سمیت تمام عبادات میں اضافہ ہو جاتا تھا آپ عبادات کے لیے کمربستہ ہو جاتے تھے بلکہ ساری رات جاگتے تھے اور بستر پر نہ آتے تھے مندرجہ ذیل احادیث کا بغور مطالعہ کیجئے۔

حدیث 1: عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ: كَانَ النَّبِيُّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِذَا دَخَلَ الْعَشْرُ شَدَّ مِئْزَرَهُ وَأَحْيَا لَيْلَهُ وَأَيْقَظَ أَهْلَهُ.

بخاری ج 1 ص 271، مسلم ج 1 ص 372، کنز العمال

ترجمہ: سیدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا فرماتی ہیں کہ رمضان کے آخری عشرہ میں آپ کمر ہمت کس لیتے تھے خود بھی ساری رات بیدار رہتے اور ازواج مطہرات کو بھی جگاتے۔

حدیث 2: قَالَتْ عَائِشَةُ كَانَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَجْتَهِدُ فِي الْعَشْرِ الْأَوَاخِرِ مَا لَا يَجْتَهِدُ فِي غَيْرِهِ.

مسلم ج 1 ص 372

ترجمہ: سیدہ عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا فرماتی ہیں کہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم رمضان المبارک کے آخری عشرہ میں جو کوشش و محنت عبادت میں فرماتے وہ باقی بیس دنوں کے بھی زائد ہوتی تھی۔

حدیث 3: عَنْ عَائِشَةَ زَوْجِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَنَّهَا قَالَتْ: كَانَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِذَا دَخَلَ شَهْرُ رَمَضَانَ شَدَّ مِئْزَرَهُ ثُمَّ لَمْ يَأْتِ فِرَاشَهُ حَتّٰى يَنْسَلِخَ۔

شعب الایمان للبیہقی ج3 ص310

ترجمہ: حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی اہلیہ محترمہ سیدہ عائشہ فرماتی ہیں: جب رمضان المبارک کا مہینہ آتا تو حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کمر ہمت کس لیتے تھے اور اپنے بستر پر تشریف نہ لاتے یہاں تک کہ رمضان گزر جاتا۔

حدیث 4: عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ كَانَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِذَا دَخَلَ رَمَضَانُ تَغَيَّرَ لَوْنُهُ وَكَثُرَتْ صَلَاتُهُ وَابْتَهَلَ فِي الدُّعَاءِ وَأَشْفَقَ مِنْهُ۔

شعب الایمان ج3 ص310

ترجمہ: سیدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا فرماتی ہیں: جب رمضان المبارک کا مہینہ آتا تو رسول اللہ کا رنگ بدل جاتا۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم بہت زیادہ نماز پڑھتے۔ خوب گڑگڑا کر دعائیں مانگتے اور اللہ تعالیٰ سے ڈرتے۔

قارئین کرام! آپ مندرجہ بالا چاروں حدیثوں کو بغور پڑھیں اور بار بار پڑھیں جن کو روایت کرنے والی سیدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا ہیں وہ فرماتی ہیں کہ پورے رمضان کے مہینے میں خصوصاً آخری عشرہ میں حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی عبادت میں محنت و کوشش بڑھ جاتی تھی۔ آپ نماز وغیرہ عبادات کے لیے کمربستہ ہو جاتے تھے۔ خود بھی جاگتے تھے اور اپنی ازواج مطہرات کو بھی جگاتے تھے آپ کی نمازیں زیادہ ہو جاتی تھیں۔ حتیٰ کہ بستر پر

تشریف نہ لاتے تھے ظاہر ہے کہ جو نماز آپ کی زیادہ ہو جاتی تھی کثرت صلوتہ وہ تراویح کی نماز تھی۔ کیونکہ نماز تہجد تو رمضان ہو یا غیر رمضان وہ تو بقول سیدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالی عنہا آٹھ رکعات سے زیادہ نہ ہوتی تھی۔ پس ثابت ہوا کہ رمضان کے مہینے میں جو نماز بڑھ جاتی تھی جس میں آپ زیادہ محنت کرتے تھے اور خود بھی جاگتے تھے اور اپنی ازواج مطہرات کو بھی جگاتے تھے حتی کہ بستر پر آرام بھی نہیں کرتے تھے وہ نماز تراویح ہے جو رمضان المبارک کی خاص نماز ہے نہ کہ نماز تہجد جو کہ حسب معمول ایک طرح سارا سال پڑھی جاتی تھی حتیٰ کے رمضان کہ مہینہ میں بھی اس میں اضافہ نہ ہوتا تھا۔

پس اگر غیر مقلدین کی منطق کے مطابق تہجد اور تراویح کو ایک نماز قرار دے دیا جائے تو ان چاروں احادیث کا انکار اور مخالفت لازم آتی ہے لہذا دو مختلف نمازوں کو ایک کہنا اور بنانا خود غلط ہے۔ ثابت ہوا کہ تراویح؛ رمضان المبارک کی مخصوص نماز ہے اور تہجد سارے سال کی عام نماز ہے دونوں کی رکعتیں، اوقات، کیفیت اور کمیت سب کچھ مختلف ہے۔ اتنے سارے اختلاف کے باوجود دونوں کو ایک قرار دینا۔ احداث فی الدین ہے۔

## حافظ محمد اسلم غیر مقلد کی قیاس آرائی:

یہ بات واضح ہو گئی کہ تراویح اور تہجد دو الگ الگ نمازیں ہیں جن میں بیسیوں فرق ہیں لیکن غیر مقلد نے دعویٰ کیا کہ یہ دونوں ایک نماز کے نام ہیں اب اس دعویٰ پر دلیل کی ضرورت تھی غیر مقلد اپنے اصول کے مطابق قرآن وحدیث سے تو کوئی دلیل پیش نہ کر سکا لیکن اپنے قیاس فاسد سے اس دعویٰ کو یوں ثابت کیا کہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے رمضان المبارک کی تین راتوں میں نماز تراویح باجماعت پڑھائی۔ رمضان المبارک کی تئیسویں کی رات کو تہائی رات تک اور پچیسویں کی رات کو آدھی رات تک اور ستائیسویں کی رات کو اتنی

لمبی نماز پڑھائی کہ صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین کو سحری کے فوت ہوجانے کا خطرہ لاحق ہوگیا۔

تعداد مسنون تراویح ملخصا

## کیا تہجد آپ صلی اللہ علیہ وسلم پر فرض تھی؟:

اس کے بعد غیر مقلد لکھتے ہیں: تو نماز تہجد کا کیا بنا؟ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے کب ادا کی؟ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے وہ کس وقت پڑھی؟ حالانکہ تہجد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پر فرض تھی لامحالہ تسلیم کرنا پڑے گا کہ نماز تراویح ہی نماز تہجد تھی۔

ایضا ص2

غیر مقلد کے قیاس کے دو مقدمے ہیں اور ایک نتیجہ ہے۔ پہلا مقدمہ یہ ہے کہ نماز تہجد حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم پر فرض تھی دوسرا مقدمہ یہ ہے کہ جن تین راتوں میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے تراویح باجماعت پڑھائی اُن میں آپ نے تہجد نہیں پڑھی اس سے نتیجہ یہ نکالا کہ تراویح اور تہجد ایک نماز ہے۔ جو کچھ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے صحابہ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم کو پڑھایا وہی آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی تراویح بھی تھی اور تہجد بھی۔ اگر ان دونوں کو ایک نماز قرار نہ دیا جائے تو حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم سے تہجد والا فرض فوت ہوتا ہے۔ لہٰذا قیاس آرائی کر کے تراویح اور تہجد کو ایک نماز بنا کر اللہ کے نبی کو تہجد والے فریضہ سے سبکدوش کیا گیا ہے۔ یہ ہے غیر مقلد کا قیاس جس کے ذریعہ وہ تراویح اور تہجد کو یکجان کرنا چاہتے ہیں۔ ماشاءاللہ! غیر مقلد کے قیاس کے دونوں مقدمے بھی غلط ہیں اور نتیجہ بھی غلط۔

## شرم تم کو مگر نہیں آتی:

حافظ محمد اسلم کے لیے مقام افسوس ہے موصوف بے شک فاضل مدینہ یونیورسٹی ہیں اور ایم۔اے اسلامیات بھی اور اپنے مسلک کی مسجد کے خطیب بھی ہیں۔ لیکن سوال یہ ہے کہ کیا ان میں قیاس کرنے کی اہلیت موجود ہے؟ کیا ان میں قیاس کے شرائط پائے

جاتے ہیں؟ کیا اس قیاس میں قیاس صحیح کی ساری شرائط موجود ہیں؟ کیا ان کا یہ قیاس کتاب وسنت سے مستنبط ہے؟ کیا حافظ صاحب اور ان کی جماعت کے نزدیک قیاس حجت شرعیہ ہے؟ غیر مقلدین تو قیاس کو کارِ شیطان (ابلیس مردود کا کام) سمجھتے ہیں۔ اگر یہ بات درست ہے تو حافظ صاحب نے کارِ شیطان کا ارتکاب کیوں کیا؟ اگر ائمہ کرام وفقہاءِ عظام قیاس کریں تو ناجائز اور غلط۔ جب غیر مقلدین قیاس کریں وہ صحیح اور درست! یہ کیوں؟ اور کتنے افسوس کا مقام ہے ایک طرف تو دھڑا دھڑ نعرے بازی ہو رہی ہے کہ اہلحدیث غیر مقلد کے دو اصول قال اللہ و قال الرسول اور دوسری طرف تراویح کو تہجد بنانے کے لیے قیاس آرائیاں ہو رہی ہیں اہل السنت والجماعت سے تو قرآن وحدیث کا مطالبہ کرتے ہو اور خود قیاس پیش کرتے ہو؟ اسے کہتے ہیں۔

؎ شرم تم کو مگر نہیں آتی۔

اگر حافظ صاحب میں ہمت اور قوت ہے تو حدیث سے ثابت کریں کہ ان تین راتوں میں حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے تراویح کے بعد اعلان فرمایا ہو کہ لوگو تراویح اور تہجد ایک نماز کے دو نام ہیں لہٰذا تمہیں اب تہجد پڑھنے کی ضرورت نہیں۔ اگر آپ نے ایسا کوئی اعلان نہیں فرمایا بلکہ یقیناً نہیں فرمایا تو یہ غیر مقلدین کا نِرا قیاس ہے کہ تراویح اور تہجد ایک نماز کے دو نام ہیں اور اس کی اس قیاس آرائی پر جتنا افسوس کیا جائے کم ہے۔

## قیاس کا پہلا مقدمہ غلط:

غیر مقلد کے قیاس کا پہلا مقدمہ ہی غلط ہے کہ تہجد حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم پر فرض تھی حافظ محمد اسلم غیر مقلد فاضل مدینہ یونیورسٹی نے یہ دعویٰ کیا کہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم پر تہجد فرض تھی لیکن اس کا دعوی قطعاً بے بنیاد ہے اور اس کی کوئی دلیل غیر مقلدین کے پاس نہیں ہے کہ تادم زیست آپ پر تہجد فرض رہی اگر اس دعویٰ پر ان کے پاس کوئی

دلیل ہوتی تو ضرور پیش کرتے اور یہ حقیقت ہے کہ غیر مقلدین کا یہ دعویٰ نہ قرآن سے ثابت ہے نہ حدیث سے۔ حالانکہ حدیث و تفسیر کی کتابوں سے یہ بات ثابت ہے کہ ابتداء اسلام میں جب سورۃ مزمل کا ابتدائی حصہ نازل ہوا تو حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم اور صحابہ کرام رضی اللہ عنہم پر قیام اللیل یعنی تہجد کی نماز فرض کی گئی چنانچہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم اور صحابہ کرام رضی اللہ عنہم راتوں کو اتنی لمبی تہجد پڑھتے تھے کہ ان کے قدموں پر ورم آجاتا تھا اور بہت بڑی مشقت اٹھانی پڑتی تھی۔

پس اللہ نے ایک سال یا کم و بیش کے بعد تخفیف فرمائی اور رعایت کر دی جس کا ذکر سورۃ مزمل کے آخری حصہ میں ہے اور اس عرصہ میں نماز پنجگانہ بھی فرض ہوئی جس کی وجہ سے نماز تہجد کی فرضیت کو منسوخ کر دیا گیا، پس اس کے بعد نماز تہجد حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم اور پوری امت کے لیے نفل کی حیثیت سے باقی رہی۔ اب دلائل ملاحظہ فرمائیں۔

دلیل نمبر 1: أَنْبِئِينِي عَنْ قِيَامِ نَبِيِّ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَتْ أَلَيْسَ تَقْرَأُ هٰذِهِ السُّورَةَ يَا أَيُّهَا الْمُزَّمِّلُ قُلْتُ بَلَى قَالَتْ فَإِنَّ اللّٰهَ عَزَّ وَجَلَّ افْتَرَضَ قِيَامَ اللَّيْلِ فِي أَوَّلِ هٰذِهِ السُّورَةِ فَقَامَ نَبِيُّ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَأَصْحَابُهُ حَوْلًا حَتّٰى انْتَفَخَتْ أَقْدَامُهُمْ وَأَمْسَكَ اللّٰهُ عَزَّ وَجَلَّ خَاتِمَتَهَا اثْنَيْ عَشَرَ شَهْرًا ثُمَّ أَنْزَلَ اللّٰهُ عَزَّ وَجَلَّ التَّخْفِيفَ فِي آخِرِ هٰذِهِ السُّورَةِ فَصَارَ قِيَامُ اللَّيْلِ تَطَوُّعًا بَعْدَ أَنْ كَانَ فَرِيضَةً۔

مسلم ج1 ص256 نسائی ج1 ص182

ترجمہ: حضرت سعد بن ہشام رضی اللہ عنہ کہتے ہیں میں نے سیدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے کہا کہ مجھے حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے رات کے قیام کے متعلق بتا تو سیدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا نے فرمایا کیا تو یا ایھا المزمل نہیں پڑھتا، میں نے کہا کیوں نہیں۔ سیدہ عائشہ رضی اللہ عنہا نے فرمایا کہ اللہ تعالی نے اس سورۃ کے شروع میں قیام اللیل تہجد کو فرض کیا تھا۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اور صحابہ کرام رضی اللہ عنہم ایک سال تک اس کی پابندی

رتے رہے سورۃ کا آخری حصہ اللہ تعالی نے بارہ مہینے تک آسمان میں روک رکھا سال بھر کے بعد آخری حصہ نازل ہوا جس میں قیام اللیل کی فرضیت منسوخ ہو کر تخفیف ہو گئی اور اس کے بعد قیام اللیل تہجد صرف نفل و مستحب رہ گیا۔

قارئین کرام! آپ نے دیکھ لیا کہ سیدہ عائشہ رضی اللہ عنہا صاف لفظوں میں بتلا رہی ہیں کہ نماز تہجد ایک سال تک فرض رہی بعد میں اس کی فرضیت منسوخ ہو گئی اور تطوع یعنی نفل و مستحب کی حیثیت سے باقی رہی اور واضح رہے کہ یہ منسوخ ہونا حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم اور پوری امت کے حق میں ہے۔

## نووی شرح مسلم کا حوالہ:

چنانچہ امام نووی رحمہ اللہ شارح مسلم لکھتے ہیں۔ھذا ظاھر انه صار تطوعا فی حق رسول الله صلی الله علیه وسلم والامة. فاما الامة فهو تطوع بالاجماع واما النبی فاختلفوا فی نسخه فی حقه والاصح عندنا نسخه....انه لا واجب الا الصلوة الخمس۔

نووی شرح مسلم ج1 ص256

ترجمہ: ظاہر بات یہ ہے کہ نماز تہجد حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم اور پوری امت کے حق میں نفل ہو گئی۔ لیکن امت کے حق میں تو اجماع ہے لیکن حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے حق میں لوگوں نے اختلاف کیا ہے کہ آیا آپ کے حق میں تہجد نفل ہوئی یا نہ اور زیادہ صحیح بات ہمارے نزدیک یہ ہے کہ نماز تہجد حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے حق میں بھی منسوخ ہو کر نفل رہ گئی ہے۔

پس مذکورہ بالا حدیث اور اس کی شرح سے ثابت ہوا کہ تادم زیست حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے حق میں تہجد فرض نہیں رہی بلکہ آپ اور آپ کی امت کے حق میں تہجد کی فرضیت منسوخ ہوگئی اور نفل باقی رہی۔

دلیل نمبر 2: عن ابن عباس رضی اللہ عنہما قال فی المزمل قم اللیل الا قلیلاً نصفه نسختها الآیة التی فیها علم ان لن تحصوه فتاب علیکم فاقروا ماتیسر من القرآن.

ابوداؤد ج1 ص192

ترجمہ: حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ سورہ مزمل کے ابتدائی حصہ جس میں تہجد کی فرضیت بیان کی گئی ہے کہ کو آخری حصہ یعنی علم ان لن تحصوہ نے منسوخ کر دیا۔ یعنی شروع سورۃ میں جو نماز تہجد فرض کی گئی تھی وہ آخر سورۃ کے ذریعہ منسوخ ہوگئی ہے اور اب نفل ہے۔

پس اس روایت سے بھی ثابت ہوا کہ نماز تہجد کی فرضیت حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم سمیت پوری امت کے حق منسوخ ہوئی اور اب صرف نفل کی حیثیت سے باقی ہے کیونکہ اس روایت میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو مستثنیٰ نہیں کیا گیا اس لیے تو امام ابوداؤد نے یوں باب قائم کیا ہے باب نسخ قیام اللیل یعنی نماز تہجد کے منسوخ ہوجانے کا باب ہے پس یہ منسوخیت نبی صلی اللہ علیہ وسلم اور امت کے حق میں عام ہے۔

دلیل نمبر 3: امام بخاری رحمہ اللہ نے اپنی صحیح بخاری میں یوں باب قائم کیا ہے باب قیام النبی صلی اللہ علیہ وسلم ونومہ وما نسخ من قیام اللیل وقولہ یا ایھا المزمل قم اللیل الا قلیلا نصفه الی قولہ سبحا طویلا وقولہ علم ان لن تحصوہ فتاب علیکم.

بخاری ج1 ص153

بخاری: باب آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی نماز رات میں اور سو جانا اور رات کی نماز میں جو منسوخ ہوا اور اللہ نے اسی باب میں فرمایا (سورہ مزمل) میں ہے کہ کپڑا لپیٹنے والے رات کو نماز میں کھڑا رہ آدھی رات یا اس سے کے کچھ کم سبحا طویلا تک اور فرمایا اللہ جانتا ہے کہ تم رات کو اتنی عبادت کو نہ نباہ سکو گے تو تم معاف کر دیا۔

امام بخاری رحمہ اللہ کا مقصد یہ ہے سورۃ مزمل کے ابتدائی حصہ میں نماز تہجد کو فرض کیا گیا اور آخری حصہ کے ذریعہ تہجد کی فرضیت کو منسوخ کر دیا گیا اور اب نماز تہجد نفل کی حیثیت سے باقی ہے اور امام بخاری رحمہ اللہ نے چونکہ باب قیام النبی صلی اللہ علیہ وسلم منعقد کیا جس سے معلوم ہوتا ہے کہ تہجد کی یہ منسوخیت حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے حق میں بھی ہے اسی لیے تو امام بخاری نے آپ کا مستثنیٰ نہیں کیا بلکہ حکم نسخ کو حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم اور امت کے حق میں عام کیا۔

دلیل نمبر4: امام دار قطنی رحمہ اللہ نے اپنی کتاب میں یوں قائم کیا ہے باب صلوۃ النافلۃ فی اللیل والنہار یعنی دن رات میں نفل نماز پڑھنا پھر اس باب کے تحت حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی تہجد والی نماز درج کی۔

عن عائشۃ رضی اللہ عنہا زوج النبی صلی اللہ علیہ وسلم قالت کان النبی صلی اللہ علیہ وسلم یصلی فیما بین ان یفرغ من صلوۃ العشاء الی الفجر احدی عشر رکعۃ۔

سنن دار قطنی ج1 ص410

ترجمہ: ام المومنین سیدہ عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم عشاء کی نماز سے فارغ ہونے کے بعد سے فجر تک گیارہ رکعات نماز تہجد پڑھتے تھے۔

حدیث مذکور میں سیدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم گیارہ رکعات نماز تہجد بیان فرما رہی ہیں اور اس نماز تہجد کو امام دار قطنی صلوۃ النافلۃ یعنی نفل

نماز بتا رہے ہیں معلوم ہوتا ہے کہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے حق میں نماز تہجد نفل کی حیثیت سے باقی رہی تھی۔

دلیل نمبر5: صحیح ابن حبان میں عنوان یوں قائم کیا ذکر الخبر الدال علی ان صلوۃ اللیل جعلت للمصطفی صلی اللہ علیہ وسلم نفلاً بعد ان کان الفرض علیہ فی البدایۃ

یعنی اس حدیث کا ذکر جو اس بات پر دلالت کرتی ہے کہ صلوۃ اللیل (تہجد) ابتداء حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے حق میں فرض ہونے کے بعد نفل ہو گئی۔

قارئین کرام! آپ انصاف فرمائیں کہ اس عنوان میں کتنے واضح لفظوں میں بتایا گیا ہے کہ ابتداء حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم پر نماز تہجد فرض تھی اور بعد میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے حق میں نفل بن گئی اس عنوان میں خود حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے نام نامی کی تصریح موجود ہے اور پھر اس عنوان کے تحت یہ حدیث درج ہے عن عائشہ رضی اللہ عنہا قالت کان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اذا صلی احب ان یداوم علیھا و کان اذا شغلہ عن قیام اللیل نوم او مرض او وجع صلی من النھار اثنتی عشر قرکعۃ۔

الاحسان بترتیب صحیح ابن حبان ج4 ص112

ترجمہ: سیدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ جب حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کوئی نماز پڑھتے تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو اس پر مداومت پسند ہوتی اور جب نماز تہجد نیند مرض اور کسی درد وغیرہ کی وجہ سے آپ کی رہ جاتی تو آپ دن میں بارہ رکعات پڑھ لیتے تھے۔

اس حدیث سے واضح ہے کہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم پر نماز تہجد فرض نہ تھی ورنہ نیند درد وغیرہ کی وجہ سے آپ فرض کو ہرگز ترک نہ فرماتے البتہ آپ کو ہر عمل پر مداومت یعنی ہمیشگی پسند تھی اس لیے تہجد کا اہتمام فرماتے تھے اگر رات کو کسی وجہ سے نہ پڑھتے تو دن کو پڑھ لیتے تھے تاکہ مداومت جاری رہے۔ یعنی دن کو قضاء کرنا فرضیت کی وجہ سے نہ تھا بلکہ اس لیے تھا کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو مداومت پسند تھی۔

دلیل نمبر 6: امام ابن خزیمہ نے اپنی کتاب صحیح ابن خزیمہ میں یوں عنوان قائم کیا ہے جماع ابواب صلوۃ التطوع باللیل یعنی رات میں نفل نماز کے ابواب کو جامع اس باب کے تحت سیدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کی وہ حدیث بیان کی جس میں ابتدائی آیتوں میں صلوۃ اللیل تہجد کی فرضیت کاذکر ہے اور آخری حصہ میں اس کی فرضیت کی منسوخیت کاذکر ہے۔

صحیح ابن خزیمہ ج2 ص 171

ان تمام ابواب میں امام ابن خزیمہ رحمہ اللہ نے آپ کی تہجد وغیرہ کاذکر کیا ہے اور اس کو "صلوۃ التطوع" کہا ہے اور "تطوع" کے لفظ کا غیر فرض پر اطلاق ہوتا ہے جس سے معلوم ہوتا ہے کہ صلوۃ اللیل یعنی تہجد فرض نہیں ہے بلکہ تطوع ہے۔ امام ابن خزیمہ رحمہ اللہ کے چند مزید باب ملاحظہ فرمائیں جس میں انہوں نے تہجد کو تطوع کہا ہے:

| | |
|---|---|
| باب الامر بالاقتصاد فی صلوۃ التطوع. | ایضاج2 ص198 |
| باب التسلیم فی کل رکعتین من صلوۃ التطوع. صلوۃ اللیل والنہار جمیعاً | ایضاج2 ص214 |
| جماع ابواب صلوۃ التطوع قاعداً. | ایضاج2 ص235 |
| باب إکثار النبی من التطوع جالساً بعد ما اسن. | ایضاج2 ص237 |
| باب نسخ فرض قیام اللیل. | ایضاج2 ص171 |
| باب استحباب قیام اللیل. | ایضاج2 ص174 |
| باب ان صلوۃ اللیل افضل الصلوات بعد الفریضۃ | ایضاج2 ص176 |

ان تمام عنوانات اور ابواب سے معلوم ہوتا ہے کہ صلوۃ اللیل یعنی تہجد خود حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے حق میں بھی منسوخ ہو کر تطوع اور نفل بن کر رہ گئی تھی۔

دلیل نمبر 7: اللہ تعالیٰ قرآن مجید میں ارشاد فرماتے ہیں: ومن اللیل فتہجد بہ نافلۃً لک

سورۃ بنی اسرائیل 79

ترجمہ: یعنی اور کسی قدر رات کے حصہ میں بھی سو اس میں تہجد پڑھا کیجئے جو آپ کے لیے زائد چیز ہے۔

اس آیت پاک میں خود اللہ تعالیٰ نماز تہجد کو نفل فرمارہے ہیں چنانچہ مفتی اعظم پاکستان حضرت مولانا مفتی محمد شفیع عثمانی رحمہ اللہ لکھتے ہیں: جمہور علماء کے نزدیک صحیح یہی ہے کہ فرضیت اس نماز کی امت اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم دونوں سے منسوخ ہوگئی البتہ بطور استحباب اس کی ادائیگی سب کے لیے باقی رہی اور آیت مذکورہ میں نافلۃ لک اپنے اصطلاحی معنی اس میں بحکم نفل ہے۔

معارف القرآن ج8 ص598

تفسیر مظہری میں ہے والمختار عندی ان افتراض قیام اللیل نسخ عن النبی صلی اللہ علیہ وسلم ایضاً وکان لہ تطوعاً کما ھو مدلول الایۃ صریحاً

تفسیر مظہری ج5 ص468، ج10 ص115

یعنی میرے نزدیک پسندیدہ یہ ہے کہ قیام اللیل یعنی نماز تہجد کی فرضیت حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم سے بھی منسوخ کر دی گئی ہے اور آپ کے لیے بھی وہ نفل نماز تھی جس طرح کہ وہ اس آیت کا صریح مدلول ہے اور یہی کچھ تفسیر احکام القرآن ج5 ص95 میں لکھا ہے۔

نوٹ: بعض مفسرین نے نافلۃ کی تفسیر فریضہ زائدۃ سے کی ہے لیکن یہ ایک تاویل ہے اور مرجوع تفسیر ہے جمہور مفسرین کے نزدیک وہی پہلی تفسیر معتبر اور رائج ہے کیونکہ اس کو احادیث صحیحہ کی تائید حاصل ہے دیکھیے تفسیر قرطبی مظہری معارف القرآن اور یہ دوسری تفسیر قرآن مجید کے ظاہر الفاظ کے خلاف بھی ہے۔

دلیل نمبر8: قال سمعت المغیرۃ رضی اللہ عنہ یقول ان کان النبی صلی اللہ علیہ وسلم لیقوم او لیصلی حتی یرم قدماہ اوساقاہ فیقال لہ فیقول افلا اکون عبداً شکوراً۔ بخاری ج1 ص152

ترجمہ: حضرت مغیرہ بن شعبہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نماز میں اتنا کھڑے رہتے یا اتنی نماز پڑھتے کہ آپ کے پاؤں یا پنڈلیوں پر ورم ہو جاتا جب آپ سے اس بارے میں کہا جاتا تو آپ فرماتے کیا میں اللہ کا شکر گزار بندہ نہ بنوں۔

حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نماز میں اتنا لمبا قیام فرماتے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے قدموں پر ورم آجاتا اور جب آپ کو کہا جاتا کہ اتنی مشقت کیوں اٹھاتے ہو؟ آپ تو عند اللہ مغفور ہیں تو آپ جواب دیتے کہ کیا میں اللہ تعالیٰ کا شکر گزار بندہ نہ بنوں۔ یعنی یہ نہیں فرمایا کہ نماز تہجد مجھ پر فرض ہے اس لیے میں مشقت اٹھاتا ہوں بلکہ فرمایا کہ میں اللہ تعالیٰ کا شکر ادا کرتا ہوں۔ معلوم ہوا کہ تہجد آپ پر فرض نہ تھی بلکہ بطور شکرانے کے آپ پڑھتے تھے۔

دلیل نمبر 9: حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم دوران سفر فرائض کے علاوہ باقی نمازیں سواری پر پڑھ لیتے تھے اور صلوۃ اللیل (تہجد) سواری پر پڑھنا آپ سے ثابت ہے پس اگر تہجد آپ پر فرض ہوتی تو آپ سواری سے اتر کر پڑھتے جیسا کہ فرائض کے لیے اترتے تھے۔ پس تہجد سواری پر ادا کرنا دلیل ہے اس بات کی کہ آپ پر تہجد فرض نہ تھی۔

دلیل نمبر 10: حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم صلوۃ اللیل (تہجد) بیٹھ کر بھی پڑھتے تھے حالانکہ فرض نمازوں میں قیام کرنا فرض ہے اگر تہجد آپ صلی اللہ علیہ وسلم پر فرض ہوتی تو آپ تھکاوٹ کی وجہ سے بیٹھ کر ادا نہ فرماتے جس سے معلوم ہوتا ہے کہ تہجد آپ پر فرض نہ تھی۔

دلیل نمبر 11: آپ صلی اللہ علیہ وسلم صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کو ترغیب دیا کرتے تھے کہ فرض نمازوں کے علاوہ بقیہ نمازیں گھر میں پڑھنا افضل ہے یعنی فرائض مسجد میں افضل ہیں اور دیگر نمازیں گھر میں بہتر ہیں اور حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نماز تہجد اکثر گھر میں پڑھا کرتے تھے۔ جس سے معلوم ہوتا ہے کہ تہجد آپ پر فرض نہیں تھی ورنہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نماز تہجد مسجد میں ادا فرماتے کیونکہ فرض تو مسجد میں ادا کئے جاتے ہیں۔

**دلیل نمبر 12:** شریعت میں پانچ نمازیں فرض ہیں جن کو نماز پنجگانہ بھی کہا جاتا ہے معراج کے موقع پر بھی پانچ نمازیں فرض کی گئیں اور ان پانچ نمازوں کو صلوۃ مکتوبہ بھی کہا جاتا ہے پس اگر چھٹی نماز بھی فرض تسلیم کرلی جائے اگرچہ صرف حضوراکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے حق میں ہی کیوں نہ ہو۔ تو یہ پانچ کا عدد لایعنی بن جائے گا لہٰذا یہ پانچ کا عدد دلیل ہے اس بات کی چھٹا فرض کوئی نہیں۔

قارئین کرام! مذکورہ بالا قرآن وحدیث کے دلائل سے یہ بات ثابت ہوگئی کہ نماز تہجد حضوراکرم صلی اللہ علیہ وسلم تادم زیست فرض نہیں رہی بلکہ کچھ عرصہ بعد سب سے نماز تہجد کی فرضیت منسوخ ہوگئی اور پھر نفل ومستحب کے درجہ میں باقی اور جاری وساری رہی پس ان دلائل کی وجہ سے حافظ محمد اسلم غیر مقلد کا دعویٰ باطل ٹھہرا کہ تہجد آپ پر فرض تھی اور اس دعویٰ کے بطلان کے ساتھ غیر مقلد کے قیاس کا ایک بازو بھی ٹوٹ گیا کیونکہ غیر مقلد حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی ذات بابرکات پر نماز تہجد فرض قرار دے کر یوں قیاس آرائی کرنا چاہتا ہے کہ جب آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے تراویح کی نماز کو اتنا لمبا کیا کہ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کو سحری کھانے کا وقت بھی مشکل سے ملا تو تہجد تو آپ کی نہ ہوئی بلکہ چھوٹ گئی حالانکہ تہجد تو فرض تھی اور اس کا چھوڑنا کبیرہ گناہ ہے لہٰذا آپ کے فرض کو بچانے کے لیے کہہ دیا جائے کہ تہجد اور تراویح ایک نماز کے دو نام ہیں۔

پس اس قیاس آرائی سے آپ کا تہجد والا فرض چھوٹنے سے بچ جائے گا لیکن جب کتاب وسنت کے روشن اور واضح دلائل سے ثابت ہوگیا کہ نماز تہجد حضوراکرم صلی اللہ علیہ وسلم پر فرض نہ تھی بلکہ نفل اور مستحب تھی اگر تراویح کی عبادت نے اس کی جگہ اور وقت لیا تو ایک نفلی عبادت کے چھوٹنے سے تو کوئی حرج بھی نہیں اور نفلی عبادت کو چھوڑ دیا کوئی گناہ بھی نہیں ہے۔ حدیث پہلے گزر چکی ہے کہ خود حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم تو نیند کے غلبہ اور

ور۔۔۔ مرض کی وجہ سے بھی نماز تہجد چھوڑ دیتے تھے پس جو نفلی عبادت غلبہ نیند کی وجہ سے چھوڑی جاسکتی ہے اگر اس کو کسی دوسری اہم عبادت کی وجہ سے چھوڑ دیا گیا تو کون سا حرج واقع ہو جائے گا اور کون سا گناہ لازم آئے گا؟

نوٹ: آپ نے پڑھ لیا کہ جمہور علماء کرام اور تمام محدثین عظام حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی نماز تہجد کو فرض نہیں کہتے بلکہ اس کو "تطوع" اور نفل کا نام دیتے ہیں خود قرآن مجید میں بھی تہجد کو نفل کہا گیا ہے اور مفسرین حضرات بھی تہجد کی فرضیت کے منسوخ ہونے کے قائل ہیں لیکن اس سب کے باوجود اگر حافظ محمد اسلم غیر مقلد بعض علماء کے مرجوح اور بے بنیاد قول کا سہارا لیتا ہے تو اس کو سب سے پہلے اپنا قرآن وحدیث والا اصول توڑنا ہو گا اور پھر ان علماء کے قول کے اندھی تقلید کا پٹہ اپنے گلے میں ڈال کر قرآن وحدیث کی ۔۔ بحات کو چھوڑنا ہو گا اور آباء واجداد احبار ورہبان کی کوری تقلید کی وجہ سے اپنے اوپر اپنا شرک فی الرسالۃ کا فتویٰ چسپاں کرنا ہو گا تب کہیں آپ کا اقوال العلماء سے سہارا مضبوط بنے گا لیکن کیا فائدہ اگر تقلید کر کے ایمان بگاڑ کر اپنا ایک جھوٹا دعویٰ ثابت کیا تو کیا حاصل۔ واضح ہو کہ ۔ جو کچھ کہا گیا۔ غیر مقلدین کے اصولوں کے مطابق ہے۔

حضرات گرامی تمام محدثین جو کہ حقیقی اہلحدیث ہیں حضور اکرم ۔لی اللہ علیہ وسلم کی نماز تہجد کو تطوع،نفل غیر الفریضۃ،غیر المکتوبۃ لکھتے اور کہتے ہیں اگر حافظ اسلم غیر مقلد ان سب کے برخلاف آپ کی تہجد کو فرض کہتا ہے تو لازماً یہ جعلی اور نقلی اہلحدیث ہی ہو گا

## قیاس کا دوسرا مقدمہ بھی غلط ہے:

حافظ محمد اسلم غیر مقلد کے قیاس کا دوسرا مقدمہ کہ جن تین راتوں میں حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے نماز تراویح باجماعت پڑھائی ان راتوں میں آپ نے تہجد نہیں پڑھی کیونکہ پہلی رات میں تو آپ نے تہائی رات تک تراویح پڑھائی اور دوسری رات میں آپ نے آدھی

رات تک تراویح پڑھائی پہلے رات کی دو تہائی اور دوسری رات کی ایک نصف جو تراویح سے باقی بچی؟ آپ نے کہاں خرچ کیا آپ بقیہ وقت میں یوں ہی فارغ بیٹھے رہے؟ حالانکہ یہ رمضان المبارک کے آخری عشرہ کا واقعہ ہے اور حدیث پہلے گزر چکی ہے کہ سیدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہے کہ آپ ساری رات جاگتے تھے اور بستر پر بھی تشریف نہ لاتے تھے تو سوال یہ ہے کہ اگر حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے اس بقیہ وقت میں نماز تہجد نہیں پڑھی تو کیا کیا؟ ظاہر ہے کہ ان راتوں میں آپ نے تراویح باجماعت پڑھی اور بقیہ ،دقات میں نماز تہجد پڑھی اور یہی حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کا معمول تھا جیسا کہ حدیثوں سے واضح ہے کہ چنانچہ احادیث میں ہے: عَنْ أَنَسٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يُصَلِّي فِي رَمَضَانَ فَجِئْتُ فَقُمْتُ إِلَى جَنْبِهِ وَجَاءَ رَجُلٌ آخَرُ فَقَامَ أَيْضًا حَتَّى كُنَّا رَهْطًا فَلَمَّا حَسَّ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَنَّا خَلْفَهُ جَعَلَ يَتَجَوَّزُ فِي الصَّلَاةِ ثُمَّ دَخَلَ رَحْلَهُ فَصَلَّى صَلَاةً لَا يُصَلِّيهَا عِنْدَنَا۔

ترجمہ: حضرت انس سے روایت ہے کہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم رمضان المبارک کی رات میں نماز پڑھ رہے تھے پس میں آیا اور آپ کے پہلو میں کھڑا ہو گیا اور ایک شخص آیا وہ بھی کھڑا ہو گیا حتی کہ ہم ایک جماعت بن گئے جب حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے ہمارا پیچھے کھڑا ہونا محسوس کیا تو آپ نے اپنی نماز کو مختصر کرنا شروع کر دیا پھر نماز سے فارغ ہو کر اپنے گھر چلے گئے اور وہاں جا کر آپ نے ایک اور نماز پڑھی جو ہمارے پاس نہیں پڑھی تھی۔

چونکہ یہ واقعہ رمضان المبارک کی کسی رات کا ہے لہٰذا جو نماز آپ نے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے ساتھ پڑھی وہ تراویح کی نماز تھی اور جو نماز گھر جا کر پڑھی وہ آپ کی تہجد کی نماز تھی۔ پس اس حدیث سے ثابت ہوا کہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم تراویح علیحدہ پڑھتے تھے اور رات کے آخری حصہ میں تہجد علیحدہ پڑھتے تھے اور اس سے زیادہ واضح دلیل وہ حدیث ہے جس کو سیدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا روایت کرتی ہیں کہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم

ہمیشہ رمضان ہو یا غیر رمضان پابندی کے ساتھ رات کے آخری حصہ میں آٹھ رکعات تہجد اور تین رکعات وتر کل گیارہ رکعات پڑھتے تھے۔

بہر حال! یہ گیارہ رکعتیں آپ کی مستقل نماز تھی اور ادھر حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما روایت کرتے ہیں کہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے رمضان المبارک کی جن تین راتوں میں اول شب میں صحابہ کرام رضی اللہ عنھم کو جو تراویح پڑھائی وہ بیس رکعات تھی۔

مصنف ابن ابی شیبہ

پس آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے اول شب میں صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کو بیس رکعات نماز تراویح پڑھائی جیسا کہ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما کی روایت سے ظاہر ہے اور بقیہ رات کے آخری حصہ میں حسب معمول سارے سال والی نماز تہجد پڑھی جیسا کہ سیدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کی روایت سے ظاہر ہے۔

## حافظ محمد اسلم غیر مقلد کا بے بنیاد دعویٰ:

بندہ عاجز کی مذکورہ بالا گزارشات سے یہ ثابت ہو گیا کہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم بیس رکعات نماز تراویح پڑھا کر رات کے بقیہ حصہ میں گھر جا کر فارغ نہیں بیٹھے رہے بلکہ حسب معمول آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے گیارہ رکعات نماز تہجد پڑھی کیونکہ وہ تو آپ کے سارے سال کا معمول اور دستور تھا اس لیے اس کو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے وقت ملنے کی صورت میں ترک نہیں کیا لیکن اس کے برعکس غیر مقلد کا ایک بے بنیاد دعویٰ سنیئے لکھتے ہیں بالفرض اگر نماز تراویح اور تہجد کو الگ الگ دو نمازیں تسلیم کیا جائے تو اس صورت میں 11+20=31 رکعت بن جاتی ہیں جب کہ اس تعداد کی کوئی صحیح حدیث تو کیا کسی ضعیف روایت میں بھی دلیل نہیں ملتی اور نہ ہی دنیا کا کوئی عالم آج تک یہ ثابت کر سکا ہے کہ جن تین راتوں میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے تراویح باجماعت ادا فرمائی تھی تراویح سے قبل یا بعد

نماز تہجد الگ ادا فرمائی ہو۔ حالانکہ نماز تہجد تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پر فرض تھی اور امت کے لیے سنت ہے ھاتوا برھانکم ان کنتم صادقین.

تعداد مسنون تراویح ص4

قارئین کرام! غیر مقلد کے اس جھوٹے دعوے کو پڑھیں اور پھر مذکورہ بالا حدیثوں کو بھی دیکھیں حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے اول شب میں بیس رکعات تراویح پڑھائی اور سیدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کی روایت کے مطابق آپ نے آخر شب میں حسب معمول و حسب سابق گیارہ رکعات پڑھیں۔ پس ان دونوں صحیح حدیثوں سے ثابت ہو رہا ہے کہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک ہی شب میں 13 رکعات پڑھیں لیکن غیر مقلد کہتا ہے کہ یہ تو کسی ضعیف روایت سے بھی ثابت نہیں۔

فاضل مدینہ یونیورسٹی کو معلوم ہونا چاہیئے کہ الحمدللہ یہ 31 رکعتیں احادیث صحیحہ سے ثابت ہیں کیونکہ جب آپ بیس رکعات تراویح سے فارغ ہوئے تو وقت باقی ہے۔ اول رات میں دو تہائی اور دوسری رات میں نصف شب پس اگر آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس بقایا وقت میں حسب معمول گیارہ رکعات نہیں پڑھیں تو کیا کیا۔ دنیا کا کوئی غیر مقلد ثابت کر دے کہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے ان دو راتوں میں اپنا معمول چھوڑ دیا۔ حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا تو فرماتی ہیں کہ آپ رمضان ہو یا غیر رمضان اپنا گیارہ رکعات والا معمول پورا فرماتے تھے پس غیر مقلدین زور لگائیں اور ثابت کریں کہ ان دو راتوں میں آپ نے اپنا معمول چھوڑ دیا۔ ھاتوا برھانکم ان کنتم صادقین۔

علماء اہل السنت والجماعت نے حضرت انس رضی اللہ عنہ اور بی بی عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کی حدیثوں سے حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کا معمول ثابت کر دیا کہ آپ رمضان اور غیر رمضان میں رات کے آخر حصہ میں نماز تہجد ادا فرمایا کرتے تھے اور ان دو راتوں

ہیں بھی آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے معمول کے مطابق نماز تہجد اپنے وقت میں ادا کی۔ اب یہ بات غیر مقلدین کے ذمہ ہے کہ وہ ثابت کریں کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان دوراتوں میں نماز تہجد چھوڑ کر اپنے معمول کے خلاف کیا۔ معمول ہمارے علماء نے ثابت کیا اور خلاف معمول کا ثبوت غیر مقلدین کے ذمہ ہے لیکن معمول کی خلاف ورزی نہ آج تک ثابت کر سکے ہیں نہ قیامت تک کر سکیں گے۔فان لم تفعلوا ولن تفعلوا فاتقوا النار التی وقودھا الناس والحجارۃ اعدت للکافرین۔

نہ خنجر اٹھے گا نہ تلوار ان سے

یہ بازو میرے آزمائے ہوئے ہیں

ہاں! باقی رہا آخری اور تیسری رات کا معاملہ جس میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم نماز تراویح کو اتنا لمبا فرمایا کہ نماز تہجد کا وقت مقررہ وقت بھی اس میں کھپ گیا جس کی وجہ سے آپ صلی اللہ علیہ وسلم نماز تہجد علیحدہ نہ پڑھ سکے۔ لیکن صرف ایک رات کی وجہ سے ساری زندگی کے معمول کو نظر انداز کر کے تراویح اور تہجد کو ایک نماز بنا دینے کو غیر مقلدانہ اقدام تو کہا جاسکتا ہے لیکن اس کو دانشمندانہ اقدام نہیں کہا جاسکتا۔

تراویح اور تہجد کو پوری دنیا کے مسلمان عہد اول سے دو مختلف نمازیں سمجھتے چلے آ رہے ان دونوں نمازوں کی رکعات مختلف ہیں اوقات مختلف ہیں کیفیات مختلف ہیں۔ ادائیگی کے طریقے مختلف ہیں حتی کہ نام بھی مختلف ہیں کیا ان سب اختلافات سے اسی لیے چشم پوشی کر لی جائے گی کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی ایک رات کی تہجد چھوٹ نہ جائے۔ اللہ کے بندے! آپ کی تہجد آپ پر فرض نہ تھی بلکہ نفل نماز تھی اگر تراویح کی نماز اتنی طویل ہو گئی کہ نماز تہجد کا وقت نہ بچ سکا تو کیا فرق پڑ گیا جس کی وجہ سے تم حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی ساری زندگی کے معمول اور رمضان وغیر رمضان کے معمول کا انکار کر دیا۔

عجیب طریقہ ہے ایک رات کی تہجد کو بچانے کا جس کی وجہ سے احادیث صحیحہ کا انکار لازم آرہا ہے اور محدثین کی تکذیب ہو رہی ہے۔ بہر حال! نماز تراویح کے طویل ہو جانے کی وجہ سے اگر ایک رات کی نماز تہجد جو کہ در حقیت ایک نفل نماز ہے حسب معمول ادا نہ ہو سکی اس کی وجہ سے احادیث صحیحہ کا انکار کر کے اور محدثین کو جھٹلا کر، تراویح اور تہجد کو ایک نماز قرار دینا نہایت ہی مذموم حرکت، ظالمانہ اقدام اور دین کی تحریف بلکہ تراویح اور تہجد میں سے کسی ایک عبادت کا انکار اور خرق اجماع ہے

## غیر مقلدین کا خواہ مخواہ واویلا:

غیر مقلد لکھتا ہے: مقام غور ہے کہ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم ساری رات انتظار کرتے رہے یا کونین کے تاجدار کی اقتداء میں نماز ادا کرتے رہے اور سحری کے کھانے کے لیے بھی بہت کم وقت میسر آیا تو نماز تہجد کا کیا بنا؟

تعداد مسنون تراویح ص2

غیر مقلد صاحب کا یہ واویلا بلا وجہ اور خواہ مخواہ کا ہے کہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی تہجد کا کیا بنا؟ غیر مقلد ہمارے علماء سے پوچھتا ہے کہ آخری شب جبکہ تراویح اتنی طویل ہوگئی کہ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کو سحری کھانے کا وقت بھی کم میسر آیا تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی تہجد کا کیا بنا؟ الحمد للہ ہمارے علماء اہل السنت والجماعت نے وضاحت فرمادی کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی تہجد کا اس رات کیا بنا؟ وہ عنقریب آپ کی خدمت میں پیش بھی کیا جارہے لیکن اے غیر مقلدین کا گروہ تم بتاؤ تم نے حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی تہجد کو کیا بنایا؟ کیسے بنایا؟ بنایا یا بگاڑا؟ تم نے جو یہ کہا کہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے جو تراویح پڑھائی اسی کا دوسرا نام تہجد ہے کیا نام کی تبدیلی سے تہجد ادا ہو گئی دو مستقل نمازوں کو ایک نماز بنا کر تم نے تراویح یا تہجد کے وجود کا انکار کر دیا؟ یا اس کو کچھ بنا دیا؟

یادرکھو! تم نے تہجد کو بنایا نہیں بلکہ بگاڑا ہے کیونکہ تمہاری منطق کی رو سے دو میں ایک کاانکارلازمی ہے اس کو کہتے ہیں الٹاچور کوتوال کوڈانٹے۔

حضوراکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی سارے سال والی نماز تہجد کو بگاڑ کر الٹا اہل السنت و الجماعت سے پوچھتے ہیں کہ آپ کی تہجد کا کیابنا؟

تہجد کا کیا بنا؟:

حضوراکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے نزدیک تراویح اور تہجد دو الگ الگ نمازیں تھیں جیسا کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے معمول سے ظاہر ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نماز تراویح رمضان المبارک کے مہینے میں عشاء کی نماز کے بعد سونے سے پہلے ادا کیا کرتے تھے اور نماز تہجد سونے کے بعد رات کے آخری حصہ میں ادافرمایا کرتے تھے یہ ہے ہمارے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا معمول مبارک جیسا آپ نے پوری زندگی عمل کیااور صحابہ کرام رضی اللہ عنہم بھی پوری زندگی تراویح اور تہجد کو دو مستقل علیحدہ علیحدہ نمازیں سمجھتے رہے اور ان کو اپنے اپنے اوقات میں ادا کرتے رہے اور حضوراکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی پوری امت بھی ان دو نمازوں کو جدا جدا نمازیں سمجھتی رہی اور علیحدہ علیحدہ اپنے اپنے اوقات میں ادا کرتی رہی ان دو نمازوں کو ایک سمجھنے یابنانے کاتصور بھی کسی مسلمان کے ذہن میں نہیں آیا۔ باقی جس رات ہمارے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم تراویح کو طویل کردیا حتی کہ تہجد کا وقت بھی تراویح میں کھپ گیاتو صرف اس ایک رات میں بامر مجبوری آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی تراویح؛ تہجد کے قائم مقام ہوگئی اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی تہجد آپ کی تراویح کے ضمن میں اداہوتی جس کو ہمارے فقہاءِ کرام "تداخل" سے تعبیر کرتے ہیں۔

مثلاً چاشت کے وقت سورج گرہن ہوجائے تو اس وقت جو شخص صلوۃ الکسوف سورج گرہن کی نماز پڑھے گاتواس کی یہ صلوۃ الکسوف چاشت کی نماز کے قائم مقام ہوجائے گی

اور چاشت کی نماز سورج گرہن کی نماز کے ضمن میں ادا ہو جائے گی یعنی صلوۃ الضحیٰ کا صلوۃ الکسوف میں "تداخل" ہو جائے گا حالانکہ دونوں نمازیں جدا جدا ہیں لیکن اس خاص صورت میں ایک کا دوسری میں تداخل ہو گیا یا رات کی حصے میں اگر چاند گرہن ہو جائے اور اس وقت کسی شخص کی جاگ ہو جائے اور وہ شخص اٹھ کر صلوۃ الخسوف پڑھ لے تو اس شخص کی صلوۃ الخسوف نماز تہجد کے قائم مقام ہو جائے گی اور صلوۃ الخسوف کے ضمن میں نماز تہجد ادا ہو جائے گی حالانکہ صلوۃ الخسوف اور تہجد دو الگ الگ نمازیں ہیں۔ لیکن اس خاص صورت میں ایک نماز کا دوسری نماز میں تداخل ہو جائے گا یا تحیۃ المسجد ایک مستقل نماز ہے لیکن مسجد میں جا کر آدمی جو نماز بھی ادا کرتا ہے وہ تحیۃ المسجد کے قائم مقام ہو جاتی ہے حالانکہ تحیۃ المسجد ایک مستقل علیحدہ نماز ہے لیکن بطریق تداخل کسی دوسری نماز کے ضمن میں ادا ہو جاتی ہے۔

اس طرح اس خاص رات میں جبکہ تراویح کے طویل ہو جانے کی وجہ سے تہجد کی نماز کے لیے وقت نہ بچا تو حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم اور صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کی نماز تہجد تراویح کے ضمن میں بطریق تداخل ادا ہو گئی لیکن واضح رہے کہ کسی وقت میں ایک نماز کا دوسری نماز میں تداخل کے ذریعہ ادا ہو جانا اور بات ہے اور ہمیشہ کے لیے دو نمازوں کو ایک بنا دینا بالکل اور بات ہے اس پہلی صورت کو فقہاء اسلام نے اختیار کیا جبکہ دوسری صورت غیر مقلد کی ایجاد کردہ ہے ان دونوں نمازوں کے درمیان بیسیوں فروق کو مد نظر رکھ کر اور حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی پوری زندگی کے معمول کو دیکھ کر پہلی صورت کو اختیار آسان ہے۔

جبکہ دوسری صورت کو ٹھکرانا بھی آسان ہے اگر غیر مقلدین بصورت تداخل نماز تہجد کی ادائیگی کو تسلیم نہیں کرتے تو پھر ان کو سیدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کی حدیث کو تسلیم کر لینا چاہیے جس میں وہ فرماتی ہیں کہ جس رات غلبہ نیند یا درد و مرض کی وجہ سے آپ کی رات کی نماز رہ جاتی تو آپ دن میں اتنی رکعتیں پڑھ لیا کرتے تھے یہ بھی گویا آپ کا ایک معمول تھا پس جس رات آپ کی تراویح لمبی ہو گئی اور تہجد کا وقت نہ بچا تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے حسب

...ل دن میں اتنی رکعتیں پڑھی ہوں گی۔ یہ نرا احتمال نہیں ہے بلکہ سیدہ عائشہ صدیقہ رضی ...ہا کی روایت کے مطابق آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے معمول کی اس کو تائید حاصل ہے۔ ...حال اس ایک خاص رات میں بامر مجبوری آپ کی نماز تہجد تراویح کے ضمن میں ادا ہوئی یا پھر ...رالرم صلی اللہ علیہ وسلم نے دن کو اپنی نماز تہجد ادا کی یہ ہے سلامتی کی راہ جس کو فقہاء اسلام نے اختیار کیا ہے اور اسی کو محدثین کرام کی تائید حاصل ہے قرآن وحدیث کے نصوص سے ...ی یہی معلوم ہوتا ہے کہ فقہاء کرام کی رائے درست اور برحق ہے۔ باقی رہا غیر مقلدین کا یہ ...ہنا کہ تراویح اور تہجد ایک نماز کے دو نام ہیں جو نماز سارا سال تہجد کے نام سے رات کے آخری ...ے میں ادا کی جاتی ہے وہی نماز رمضان المبارک کے مہینے میں اول شب میں ادا کرنے کی وجہ ...ے تراویح کہلاتی ہے ورنہ نماز تراویح کوئی مستقل نماز نہیں ہے یہ ایک ایسی رائے ہے جس کو نہ قرآن مجید کی تائید حاصل ہے نہ حدیث کی نہ مفسرین کی اور نہ محدثین کی بلکہ یہ رائے چودھویں صدی کی اختراع ہے جس کو مولوی محمد حسین بٹالوی وغیرہ غیر مقلدین نے ایجاد کیا ہے بلکہ تراویح کے وجود کو ختم کرنے کی ایک سازش ہے اور رمضان المبارک کے بابرکت مہینہ میں تقلیل نماز کر کے مسلمانوں کو کثرت صلوۃ سے محروم رکھنے کا ایک گھناؤنا پروگرام ہے اور کثرت صلوۃ وغیرہ احادیث کے مقابلہ میں دشمنان اسلام کی ایک چال ہے۔

ایک توضیح:

اگر اب بھی کوئی شخص اپنی نماز تراویح کو اتنا لمبا کر دے کہ نماز تہجد کا وقت بھی اس میں کھپ جائے تو فقہاء اسلام کے نزدیک اس کی نماز تہجد اس کی تراویح کے ضمن میں ادا ہو جائے گی اسی طرح اگر کسی صحابی یا کسی اور بزرگ سے یہ منقول ہے کہ اس نے نماز تراویح سحری کے وقت تک پڑھی تو اس خاص صورت میں بھی اس کی نماز تہجد؛ نمازِ تراویح کے ضمن میں ادا ہو گئی یہ ہے فقہاء اسلام کی صحیح سوچ۔ اب اس قسم کے واقعات کو دیکھ کر یہ نتیجہ اخذ

کرلینا کہ تراویح اور تہجد ایک نماز ہے یہ دو نمازیں ہیں ہی نہیں گندی سوچ ہے اور ترک تقلید کا برا انجام ہے اور بے راہ روی کی شرمناک مثال ہے یہاں تک آپ پر غیر مقلدین کی قیاس آرائی کا بطلان بالکل واضح ہوگیا۔

## غیر مقلدانہ استدلالات اور ان کے جوابات:

حافظ محمد اسلم غیر مقلد نے نماز تراویح اور نماز تہجد کو یکجان اور ایک نماز بنانے کی کوشش کی تا کہ اس تحریف معنوی سے آٹھ رکعات تراویح ثابت ہو جائے لیکن آپ کو معلوم ہے کہ وہ اپنے اس بے بنیاد دعوے کے اثبات میں بری طرح ناکام رہے بلکہ ان کا یہ دعوے قرآن وحدیث کے خلاف نکلا۔ پھر انہوں نے چند احادیث کا سہارا لیا اور کوشش کی کہ ان سے آٹھ رکعات تراویح ثابت ہو جائے لہٰذا اب آپ فرداً فرداً ان کے استدلالات کو دیکھئے اور ان کے جوابات کو بھی دیکھئے اور خود انصاف کیجئے کہ آیا غیر مقلدین کے پاس آٹھ رکعات تراویح کے ثبوت میں کوئی دلیل ہے یا نہیں؟ اگر ہے تو وہ کیسی ہے۔

## حدیثِ عائشہ سے غیر مقلدانہ استدلال:

غیر مقلد لکھتا ہے:عن ابی سلمہ بن عبدالرحمٰن انہ سال عائشۃ رضی اللہ عنہا کیف کانت صلوۃ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فی رمضان ؛ وقالت ماکان یزید فی رمضان ولا فی غیرہ علی احدیٰ عشر رکعۃً ۔الخ

حضرت عبدالرحمٰن بن عوف رضی اللہ عنہ کے فرزند حضرت ابو سلمہ رضی اللہ عنہ نے سیدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے دریافت کیا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم رمضان کی راتوں میں کیسے نماز پڑھا کرتے تھے؟ سیدہ نے فرمایا رمضان ہو یا غیر رمضان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم گیارہ رکعات سے زیادہ نہیں پڑھتے تھے۔

(بخاری ج1 ص104، مسلم شریف ج1 ص204 ابوداؤد شریف ج2 ص40، نسائی شریف ج1 ص248، ترمذی شریف ج1 ص99، مؤطا امام مالک ص102، طحاوی ج1 ص194، مؤطا امام محمد ص138)

اس حدیث سے نماز تراویح کی تعداد متعین ہو جاتی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم
کے معمولات کو سب سے زیادہ جاننے والی ہم سب کی قابل احترام ماں سیدہ عائشہ رضی اللہ
عنہا نے وضاحت فرمائی ہے کہ چاہے رمضان ہو یا رمضان کے علاوہ باقی مہینے رسول اللہ صلی اللہ علیہ
وسلم کا معمول رات کو گیارہ رکعات پڑھنا تھا اس سے زیادہ آقا نے نماز تراویح نہیں پڑھی۔

تعداد مسنون تراویح ص 2

قارئین کرام! جواب سے پہلے مذکورہ بالا حدیث کا بقیہ حصہ آپ کی خدمت میں
پیش کیا جاتا ہے جس کو حافظ محمد اسلم نے جان بوجھ کر چھوڑ دیا تاکہ پوری حدیث آپ کے
سامنے آجائے اور بندہ عاجز کے جوابات کو سمجھنا آسان ہو جائے حدیث کے بقیہ حصہ کے الفاظ
یہ ہیں: یصلی اربعاً فلا تسئل عن حسنهن وطولهن ثم یصلی اربعاً فلا تسئل عن
حسنهن وطولهن ثم یصلی ثلاثاً قالت عائشة فقلت یارسول الله اتنام قبل ان توتر
فقال یاعائشة ان عینی تنامان ولا ینام قلبی۔

بخاری ج 1 ص 154

ترجمہ (سیدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سائل کو بتارہی ہیں کہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ
وسلم رمضان اور رمضان کے علاوہ کی راتوں میں گیارہ رکعتیں کس طرح پڑھتے تھے) پہلے چار
رکعتیں پڑھتے تھے ان کی خوبی اور لمبائی کا کیا پوچھنا! پھر چار رکعتیں پڑھتے ان کی خوبی اور لمبائی کا
کیا پوچھنا! پھر تین رکعتیں پڑھتے۔ حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کہتی ہیں میں نے کہا
یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم آپ وتر پڑھنے سے پہلے سو جاتے ہیں آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے
فرمایا عائشہ میری آنکھیں (ظاہر میں) سوتی ہیں دل نہیں سوتا۔

یہ ہے مکمل حدیث جس سے غیر مقلد حجت پکڑتا ہے کہ سیدہ عائشہ صدیقہ رضی
اللہ عنہا کی روایت کے مطابق حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم رمضان و غیر رمضان کی راتوں میں

گیارہ رکعتوں سے زیادہ نہ پڑھتے تھے جس میں تین رکعت وتر شامل ہوتے تھے اور بقیہ آٹھ رکعتیں تراویح ہوتیں۔

**الجواب باسم ملہم الصواب:**

غیر مقلد کا اس حدیث سے آٹھ رکعات تراویح پر استدلال کرنا بالکل باطل اور مردود ہے اس لیے کہ

اولاً: اس حدیث میں حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی (صلوۃ اللیل) یعنی نماز تہجد کا بیان ہے کہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نماز تہجد اکثر اور عموماً گیارہ رکعتیں پڑھتے تھے جن میں تین رکعات وتر بھی شامل ہوتے تھے پس اس حدیث کو نماز تراویح پر محمول کرنا جہالت اور کم علمی کا نتیجہ ہے خود حدیث پاک میں چند قرائن ایسے موجود ہیں جن سے معلوم ہوتا ہے کہ اس حدیث میں حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی نماز تہجد کا بیان نہ ہے کہ تراویح کا۔ ملاحظہ فرمایئے۔

1: سیدہ عائشہ صدیقہ کے الفاظ ما کان یزید فی رمضان ولا فی غیرہ.

یعنی آپ صلی اللہ علیہ وسلم رمضان اور غیر رمضان میں گیارہ رکعتوں سے زیادہ نہ پڑھتے تھے اس میں غور کرنے سے واضح طور پر معلوم ہو رہا ہے کہ سیدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی وہ نماز بتا رہی ہیں جو رمضان اور غیر رمضان میں یعنی سارے سال میں پڑھی جاتی ہے اور ظاہر ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی سارے سال کی نماز، نماز تہجد ہے نہ کہ نماز تراویح کیونکہ وہ تو رمضان المبارک کی خاص نماز ہے۔ معلوم ہوا کہ اس حدیث میں آپ کی تہجد والی نماز کا بیان ہے کہ وہ وتروں سمیت گیارہ رکعت ہوتی تھی، نماز تراویح سے اس حدیث کا کوئی تعلق نہیں ہے۔

2: حضرت ابو سلمہ جس نے سیدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے سوال کیا کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی نماز رمضان المبارک کی راتوں میں کیسی ہوتی تھی؟ ان کا مقصد بھی نماز تہجد کے

یا ۔ یں تھا کہ رمضان کی راتوں میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی نماز تہجد میں اضافہ ہو جاتا تھا یا ۔؟ ہوتا۔ سائل کے سامنے سیدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کی روایت کردہ وہ حدیثیں تھیں ان میں بیان کیا گیا کہ نسبتہً آپ کی محنت رمضان المبارک میں بڑھ جاتی تھی آپ کی نماز میں اضافہ ہو جاتا تھا تو سائل نے سمجھا کہ شاید آپ کی نماز تہجد بھی اضافہ ہو جاتا ہو گا۔

جس کے جواب میں سیدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا نے فرمایا کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی نماز تہجد بدستور گیارہ رکعات ہوتی تھی اس میں اضافہ نہ ہوتا تھا۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نماز تہجد رمضان وغیر رمضان میں گیارہ رکعات سے زیادہ نہ پڑھتے تھے آپ کی محنت نماز تراویح میں بڑھ جاتی اور اضافہ بھی اسی میں ہوتا تھا باقی رہی تہجد وہ تو رمضان ہو یا غیر رمضان بدستور گیارہ رکعات ہوتی تھی۔ پس سائل کا سوال بھی نماز تہجد کے متعلق تھا اور سیدہ کا جواب بھی نماز تہجد کے متعلق ہے۔ اس پوری حدیث میں بیان ہی نماز تہجد کا ہے اس کو نماز تراویح سے کوئی تعلق ہی نہیں ہے۔

:3 اس حدیث کے آخر میں ہے سیدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کہتی ہیں کہ میں نے کہا اے اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم! کیا آپ وتر پڑھنے سے پہلے سوتے ہیں؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اے عائشہ بے شک میری آنکھیں سوتی ہیں اور دل نہیں سوتا۔

ظاہر ہے کہ کسی روایت میں نہیں آیا کہ آپ آٹھ تراویح پڑھ کے سو گئے ہوں اور صحابہ کرام رضی اللہ عنہم انتظار میں بیٹھے رہے ہوں۔ البتہ گھر میں تہجد پڑھتے تھے اور اس میں کبھی کبھی وتر پڑھنے سے پہلے سو جاتے تھے حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ اے اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کیا آپ وتر پڑھنے سے پہلے سو جاتے ہیں؟ علاوہ ازیں تراویح میں تو حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا عورتوں کی صف میں مردوں کے پیچھے کھڑی ہوتی ہوں گی اگر آپ سوتے تو پہلے مردوں کو خبر ہوتی جب مردوں کو خبر نہیں تو تراویح کا معاملہ نہیں ہے بلکہ نماز تہجد کا واقعہ ہے جس کو سیدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا فرما رہی ہیں۔

4: سیدہ عائشہ رضی اللہ عنہا کی حدیث میں بعض روایات میں یہ الفاظ بھی ہیں: کان یصلی احدیٰ عشرۃ رکعۃ کانت تلک صلوتہ تعنی بالليل فيسجد السجدة من ذلك قدر مايقرء احدكم خمسين آية قبل ان يرفع راسه۔

بخاری ج 1 ص 135

ترجمہ: آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم رات کو گیارہ رکعتیں (وتر اور تہجد کی) پڑھا کرتے تھے رات کو نماز آپ کی یہی تھی ان میں سجدہ اتنی دیر تک کرنے کہ آپ کے سر اٹھانے سے پہلے تم میں کوئی پچاس آیتیں پڑھ لے۔

حدیث مذکورہ بالا کے الفاظ کس قدر نماز تہجد کی وضاحت کر رہے ہیں بلکہ ان الفاظ کا ترجمہ نواب وحید الزمان غیر مقلد کے ترجمہ بخاری شریف سے نقل کیا گیا اور نواب وحید الزمان نے بریکٹ میں یہ وضاحت کر دی ہے کہ رات کو حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم جو گیارہ رکعات پڑھتے تھے۔ وہ تین وتر اور آٹھ تہجد کی رکعتیں ہوتی تھیں۔

پس معلوم ہوا کہ سیدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کی حدیث میں نماز تہجد کا بیان ہے نماز تراویح سے اس کا کوئی تعلق نہیں ہے۔

5: سیدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کی ایک حدیث پہلے گزر چکی ہے جس میں وہ فرماتی ہیں کہ رمضان المبارک کے مہینے میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی نماز زیادہ ہو جاتی تھی (کثرت صلوتہ) اور اس حدیث سے معلوم ہوتا ہے کہ سیدہ فرماتی ہیں کہ رمضان وغیر رمضان میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم گیارہ رکعات سے زیادہ نہ پڑھتے تھے اگر سیدہ کا یہ بیان ایک ہی نماز کے متعلق قرار دیا جائے تو ان کی دو حدیثوں میں تعارض لازم آئے گا۔ لہذا حقیقت یہ ہے کہ سیدہ کا یہ بیان کہ آپ کی نماز ماہ رمضان میں زیادہ ہو جاتی تھی اس کا تعلق نماز تراویح سے ہے کیونکہ واقعی نماز تراویح رمضان المبارک کی ایک اضافی نماز ہے اور سیدہ کا بیان کہ آپ صلی اللہ علیہ

، ملم کی نماز رمضان و غیر رمضان میں گیارہ رکعات سے زیادہ نہ ہوتی تھی تو اس کا تعلق نماز تہجد

۔ ہے کیونکہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی نماز تہجد سارا سال یکساں چلتی تھی۔ رمضان کے مہینہ

ں بھی، وہ حسب معمول پڑھی جاتی تھی اس خاص تہجد والی نماز میں اضافہ نہ ہوتا تھا۔

۱۱ محدثین رحمہ اللہ اس حدیث کو تعداد رکعات تراویح کی بجائے تہجد سے متعلقہ

ابواب میں ذکر فرماتے ہیں مثلاً صحیح بخاری میں مندرجہ ذیل ابواب میں ہے۔

| | |
|---|---|
| باب ماجاء فی الوتر | ج1ص135 |
| باب قیام النبی باللیل فی رمضان وغیرہ | ج1ص154 |

واضح ہو کہ اس باب میں فی رمضان وغیرہ کے الفاظ امام بخاری نے لکھ کر واضح کر دیا

ا۔ اس حدیث میں اس نماز کا ذکر ہے جو رمضان و غیر رمضان سارا سال پڑھی جاتی ہے اور وہ

نماز تہجد ہے صرف رمضان المبارک میں پڑھی جانے والی نماز تراویح مراد نہیں ہے۔

| | |
|---|---|
| باب فضل من قام رمضان | ج1ص269 |
| باب کان النبی تنام عینہ ولا ینام قلبہ | ج1ص503 |

الغرض امام بخاری سمیت تمام محدثین رحمہم اللہ نے اس حدیث سے تعداد

رکعات تراویح ثابت نہیں کیے بلکہ اس حدیث سے انہوں نے آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی نماز

تہجد کی رکعات کو ثابت کیا ہے۔

۱: امام محمد بن نصر مروزی نے اپنی کتاب "قیام اللیل" میں ایک باب کا عنوان قائم

کیا ہے باب عدد الرکعات التی یقوم بہا الامام للناس فی رمضان۔ یعنی باب ان رکعتوں

کی تعداد کے بیان میں جنہیں امام لوگوں کے ساتھ رمضان میں پڑھے گا۔

اس باب میں وہ رکعات تراویح بتانے کے لیے بہت سی روایتیں لائے ہیں مگر سیدہ

عائشہ رضی اللہ عنہا کی اس حدیث کو جو سب سے زیادہ صحیح اور اعلیٰ درجہ کی ہے ذکر کرنا تو درکنار

اشارہ تک نہیں کیا۔ جس سے صاف صاف ظاہر ہے کہ اس حدیث کا تعلق تراویح سے نہیں بلکہ تہجد کے نوافل سے ہے۔

امام ترمذی رحمہ اللہ نے سیدہ عائشہ رضی اللہ عنہا کی اس حدیث کو قیام اللیل یعنی نماز تہجد کے باب میں بیان کیا اور قیام رمضان یعنی نماز تراویح کے باب میں اس کو ذکر نہیں کیا۔ قیام رمضان کی فضیلت کی احادیث نقل کر کے امام ترمذی رحمہ اللہ نے تعداد تراویح کے متعلق بہت سے علماء کے اقوال نقل کئے ہیں کہ ترواتح کی کتنی رکعتیں ہیں لیکن امام ترمذی رحمہ اللہ نے آٹھ رکعات تراویح کا قول کسی سے نقل نہیں کیا۔ معلوم ہوتا ہے کہ امام ترمذی رحمہ اللہ کے زمانہ تک کسی امام، فقیہہ اور مفسر نے اس حدیث کو سامنے رکھ کر آٹھ رکعات تراویح کا مذہب نہیں اپنایا ورنہ امام ترمذی رحمہ اللہ آٹھ رکعات تراویح والے مذہب کو بھی نقل فرماتے۔ امام ترمذی رحمہ اللہ کے دور تک تمام محدثین رحمہم اللہ اس حدیث سے نماز تہجد مراد لیتے رہے پورے خیر القرون میں کسی نے اس حدیث کو سامنے رکھ کر آٹھ رکعات تراویح کا قول نہیں کیا۔ پس ثابت ہوا کہ خیر القرون کے تمام مسلمان یہی سمجھتے رہے کہ سیدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کی حدیث میں تہجد کا بیان ہے نہ کہ تراویح کا۔

اسی طرح "الاحسان بترتیب صحیح ابن حبان" میں ایک عنوان یوں قائم کیا گیا ہے فصل فی التراویح یعنی یہ فصل تراویح کے بیان میں ہے اس عنوان کے تحت سیدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کی روایت بیان نہیں کی گئی اس کے بعد ایک اور عنوان یوں قائم کیا گیا فصل فی قیام اللیل یہ فصل قیام اللیل یعنی تہجد کے بیان میں ہے اور اس فصل میں سیدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کی یہ حدیث بیان کی ہے پس محدثین کے طرز عمل سے معلوم ہوتا ہے کہ سیدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کی حدیث میں حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی تہجد کا بیان ہے نہ کہ نماز تراویح کا بیان ہے۔

۱۱ تاریخ الخلفاء کے مؤلف کی تحقیق کے مطابق بیس رکعات نماز تراویح کی باقاعدہ
ابتداء ۱۶ھ میں حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ کے دور خلافت میں شروع ہوئی۔ پھر آج
تک حرمین شریفین میں اور تمام دیگر اسلامی ممالک میں یہ بیس رکعات تراویح کا عمل، تسلسل
اور تواتر و توارث کے ساتھ قائم و دائم ہے جس کا انکار غیر مقلدین بھی نہیں کر سکتے اور سیدہ عائشہ
صدیقہ رضی اللہ عنہا کا وصال 57ھ میں سیدنا امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کے دور خلافت میں ہوا۔
اس لحاظ سے پورے بیالیس سال ہر رمضان المبارک کے مہینہ میں سیدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ
عنہا کے سامنے مسجد نبوی کے اندر بیس رکعات تراویح پڑھی جاتی رہی۔ پورے بیالیس سال
کے طویل عرصہ میں سیدہ نے ایک دفعہ بھی کسی ایک نمازی کو نہیں کہا کہ حضور اکرم صلی اللہ
علیہ وسلم تو تراویح آٹھ رکعات پڑھتے تھے تم نے بیس رکعات کیوں شروع کر رکھی ہیں؟

پس امی جان سلام اللہ علیھا کا بیس رکعات تراویح پر خاموش رہنا اور یہ نہ کہنا کہ تم
نے حدیث نبوی صلی اللہ علیہ وسلم کی مخالفت کی، دلیل ہے اس بات کی ان کی حدیث میں آٹھ
رکعات تہجد کا بیان ہے نہ کہ تراویح کا۔ ورنہ سیدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا ہرگز ہرگز مخالفت
حدیث پر صبر نہ فرماتی اور خاموش نہ رہتی بلکہ اعتراض و تنکیر فرماتی۔

۹: حافظ ابن حجر عسقلانی رحمہ اللہ شارح بخاری رات کی نماز گیارہ رکعات پڑھنے کی
حکمت بیان کرتے ہوئے لکھتے ہیں: وظهر لی ان الحكمة فی عدم الزيادة على احدى عشرة ان
التهجد والوتر مختص بصلوة الليل وفرائض النهار الظهر وهی اربع والعصر وهی اربع
والمغرب وهی ثلاث وتر النهار فناسب ان تكون صلوة الليل صلوة النهار فی العدد
جملةً وتفصيلاً۔

فتح الباری ج3ص17

ترجمہ: اور میرے لیے ظاہر ہوا کہ گیارہ پر زیادتی نہ ہونے میں حکمت یہ ہے کہ تہجد اور وتر
رات کی نماز کے ساتھ خاص ہیں اور فرائض دن کے ظہر ہے وہ چار رکعات ہیں اور عصر ہے وہ چار

رکعت ہیں اور مغرب ہے وہ تین رکعت ہیں وتر دن کے۔ پس مناسب ہوا کہ ہو رات کی نماز مثل دن کی نماز کے عدد میں یعنی گیارہ رکعات تہجد۔

یعنی حکمت یہ ہے کہ دن کے فرائض گیارہ رکعات ہیں لہٰذا مناسب ہوا کہ رات کی نماز تہجد تین رکعات وتر سمیت گیارہ رکعات ہو۔

اس عبارت میں حافظ ابن حجر رحمہ اللہ نے تصریح کر دی ہے کہ سیدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کی حدیث میں رات کی نماز گیارہ رکعتیں ہیں ان میں آٹھ رکعات تہجد ہے اور تین رکعات وتر ہیں۔ پس ثابت ہوا کہ شارح بخاری کے نزدیک حدیث میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی نماز تہجد کا بیان ہے نہ کہ نماز تراویح کا۔

10: حافظ محمد اسلم غیر مقلد سیدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کی اس روایت کو دلیل بنا کر نماز تراویح کا عدد معین کر رہے ہیں حالانکہ غیر مقلدین کے بڑے بڑے مشاہیر علماء کہتے ہیں کہ نماز تراویح کا تعین حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم سے ثابت نہیں ہے جس سے معلوم ہوتا ہے کہ اس حدیث میں حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی نماز تہجد کا بیان ہے نہ کہ نماز تراویح کا ورنہ وہ کیسے کہتے ہیں کہ تراویح کا عدد معین آپ سے ثابت نہیں۔ دیکھئے۔

1. امام ابن تیمیہ رحمہ اللہ لکھتے ہیں: تراویح کا عدد معین آپ سے ثابت نہیں ہے۔

فتاویٰ ابن تیمیہ ج2 ص401

2. علامہ قاضی شوکانی رحمہ اللہ لکھتے ہیں: تراویح کی تعداد حدیث سے ثابت نہیں۔

نیل الاوطار ج1 ص46

3. علامہ وحید الزمان لکھتے ہیں: تراویح کی تعداد معین نہیں ہے۔

نزل الابرار ج1 ص126

4. ابوالخیر میر نورالحسن خان لکھتے ہیں: تراویح کی تعداد معین کسی مرفوع حدیث سے ثابت نہیں

عرف الجادی ص84

٦ نواب صدیق خان صاحب لکھتے ہیں: تراویح کی تعداد معین صحیح حدیث سے ثابت نہیں۔

الانتقاد الرجیح ص61

ان حضرات کی تصریحات سے معلوم ہوتا ہے کہ سیدہ عائشہ صدیقہ کی حدیث میں نماز تہجد کی رکعتوں کا بیان ہے اس حدیث کو نماز تراویح سے کوئی تعلق نہیں ہے۔

ثانیاً: حافظ محمد اسلم غیر مقلد کا استدلال حدیث عائشہ رضی اللہ عنہا سے اس لیے باطل ہے کہ سیدہ عائشہ رضی اللہ عنہا سے جو یہ مروی ہے کہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم رمضان ہو یا غیر رمضان گیارہ رکعات سے زیادہ نہ پڑھتے تھے یہ اکثر واغلب اوقات کی بات ہے ورنہ خود سیدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا اور دیگر صحابہ کرام رضی اللہ عنہم سے یہ ثابت ہے کہ آپ رات کی نماز کبھی 7 رکعتیں، 9 رکعتیں، کبھی 11 رکعتیں، کبھی 13 رکعتیں بمع وتر کے پڑھتے تھے۔ یہ اختلاف مختلف اوقات پر محمول ہے پس بقول غیر مقلد آپ کی یہ نماز تہجد نماز تراویح ہے تو اس سے آٹھ رکعات کی تخصیص و تعیین تو بالکل ثابت نہیں ہوتی کیونکہ آپ نے مختلف اوقات میں مختلف رکعتیں پڑھی ہیں۔ مثلاً سات، نو، گیارہ اور تیرہ پس ان میں سے تین رکعات نکال دیے جائیں تو آپ کی تہجد کی چار، چھ، آٹھ، دس رکعتیں بچ جاتی ہیں۔ پس اگر تہجد ہی تراویح ہے تو غیر مقلد کی آٹھ والی تعیین و تخصیص باطل ہے کیونکہ پھر تو نماز تراویح کبھی 4 رکعات کبھی 6 رکعات کبھی 8 رکعات اور کبھی 10 رکعت بنتی ہے لہٰذا آٹھ رکعات تراویح کو متعین کرنا خود حدیث کے خلاف ہے۔

ثالثاً: غیر مقلد کا آٹھ رکعات تراویح پر سیدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کی روایت کو حجت اور دلیل بنانا اس لیے صحیح نہیں ہے کہ خود غیر مقلدین اس حدیث کی مخالفت کرتے ہیں اور اس کے خلاف عمل پیرا ہیں اگر سیدہ کی یہ حدیث صحیح ہے اور قابل احتجاج ہے تو اس کی مخالفت کیوں کرتے ہیں۔ مثلاً

1: سیدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہے کہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی یہ نماز تہجد چار چار رکعتیں ہوتی تھیں جبکہ غیر مقلدین اپنی تراویح دو دو کر کے پڑھتے ہیں۔

2: اس حدیث میں ہے کہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم وتر تین رکعت پڑھتے تھے جبکہ غیر مقلدین ایک رکعت وتر پڑھتے ہیں۔

3: سیدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کے بیان سے واضح ہے کہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے یہ نماز گھر میں پڑھی جبکہ غیر مقلدین نماز تراویح مساجد میں پڑھتے ہیں۔

4: سیدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کی حدیث سے معلوم ہوتا ہے کہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے یہ نماز اکیلی بغیر جماعت کے پڑھی جبکہ غیر مقلدین تراویح کی جماعت کا اہتمام کرتے ہیں۔

شاید غیر مقلدین کہیں کہ دوسری حدیث سے نماز تراویح مسجد میں باجماعت ادا کرنا ثابت ہے تو جواباً عرض ہے کہ غیر مقلدین اس دوسری حدیث کی بھی مخالفت کرتے ہیں کیونکہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے مسجد میں نماز تراویح باجماعت صرف تین راتوں میں پڑھائی۔ لہٰذا غیر مقلدین کو اس حدیث پر پورا پورا عمل کر کے تین راتیں مسجد میں نماز تراویح باجماعت اس ترتیب سے ادا کرنی چاہیے کہ 23 کی رات کو تہائی رات تک پھر ایک رات کو وقفہ کر کے 25 کی رات کو نصف رات تک پھر ایک رات کا وقفہ کرتے سحری تک تراویح پڑھیں حتی کہ ان کو سحری کھانے کا وقت بھی بمشکل ملے تب کہیں نام نہاد اہلحدیثوں کا حدیث پر پورا پورا عمل ہو گا۔ ورنہ تو حدیث نبوی صلی اللہ علیہ وسلم کی مخالفت لازم آئے گی نام ہو اہلحدیث اور کام ہو خلاف حدیث پھر تو اپنے ہی عمل سے اپنے ہی دعوے کی تکذیب وتردید ہو گئی۔

5: سیدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کی حدیث سے معلوم ہوتا ہے کہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی رات کی نماز وتروں سمیت 7 رکعتوں سے لے کر 13 رکعتوں تک ہوتی تھی

...ان غیر مقلدین وتر سمیت ہمیشہ 9 رکعات پڑھتے ہیں نہ کم نہ زیادہ۔ جبکہ سیدہ عائشہ رضی اللہ ...ہا کی حدیث سے کم بھی ثابت ہے اور زیادہ بھی۔

قارئین کرام! کتاب وسنت کے معقول اور وزنی دلائل سے یہ بات واضح ہوگئی سیدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کی حدیث میں حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی نماز تہجد کی رکعتوں کی تعداد کو بیان کیا ہے اور سیدہ کی حدیث کو نماز تراویح سے کوئی تعلق نہیں ہے اور نہ ہی اس حدیث میں کوئی ایسا قرینہ اور اشارہ موجود ہے جس سے معلوم ہو کہ اس حدیث میں نماز تراویح کا بیان ہے بلکہ خود حدیث میں واضح قرائن موجود ہیں جو نماز تہجد پر دلالت کرتے ہیں لیکن فاضل مدینہ یونیورسٹی ایم۔اے اسلامیات نے سینہ زوری کر کے بے بنیاد اور بے دلیل دعویٰ کر دیا کہ سیدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کی حدیث سے نماز تراویح کی تعداد متعین ہو جاتی ہے حالانکہ اس حدیث سے تو نماز تہجد کی رکعتوں کی تعداد متعین ہوتی ہے لیکن اس جھوٹے دعوے کے ساتھ ساتھ آپ فاضل غیر مقلد کی مزید ناانصافی ملاحظہ فرمائیں۔

## حدیث نبوی میں ملاوٹ اور امی عائشہ پر بہتان:

حافظ محمد اسلم غیر مقلد سیدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کی مذکورہ بالا حدیث جس میں حضرت ابو سلمہ رضی اللہ عنہا نے سیدہ سے حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی رمضان المبارک (کی راتوں میں) نماز کی کیفیت سے متعلق سوال کیا بیان کرتے ہوئے لکھتے ہیں: قابل احترام ماں سیدہ عائشہ رضی اللہ عنہا نے وضاحت فرمائی ہے کہ بیشار رمضان ہو یا رمضان کے علاوہ باقی مہینے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا معمول رات کو گیارہ رکعات پڑھنا تھا اس سے زیادہ آقا نے نماز تراویح نہیں پڑھی۔

تعداد مسنون تراویح ص 2

حضرات گرامی! فاضل مدینہ یونیورسٹی کے اس آخری جملہ کو غور سے پڑھیے بیشار رمضان ہو یا رمضان کے علاوہ باقی مہینے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا معمول رات کو

گیارہ رکعات پڑھنا تھااس سے زیادہ آقا صلی اللہ علیہ وسلم نے نماز تراویح نہیں پڑھی۔ خط کشیدہ الفاظ جعلی، نقلی، مصنوعی اور بناوٹی ہیں لیکن غیر مقلد نے خوف خدا سے بیزار اور آخرت کی پیشی سے بے نیاز ہو کر یہ جھوٹ حدیث نبوی میں شامل کیا اور سیدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا پر بہتان و افتراء کیا۔ حالانکہ یہ جھوٹا جملہ نہ تو حدیث نبوی میں ہے اور نہ ہی سیدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا نے فرمایانا معلوم ایسا جھوٹ لکھتے وقت فاضل مدینہ یونیورسٹی کی حیاء کہاں چلی گئی تھی؟؟

اذالم تستحیی فافعل ماشئت

؎ بے حیا باش ہرچہ خواہی کن

حضرات گرامی! ایک طرف غیر مقلدین کے عامل بالحدیث ہونے کے دعوؤں کو سنیئے اور دوسری طرف احادیث صحیحہ میں اپنی طرف سے ملاوٹ کرکے ان کی اصلی اور حقیقی شکل کو بگاڑنے کی ناپاک کوشش کو ملاحظہ فرمایئے اور پھر خود انصاف کیجئے کہ عمل بالحدیث کے جھوٹے دعوے میں کتنی صداقت ہے اور کتنی ملاوٹ؟

غیر مقلدین کا اردو خواندہ لوگوں کو دھوکہ:

عربی دان حضرات تو حدیث کو دیکھ کر سمجھ جائیں گے کہ اصل حدیث میں لفظ تراویح موجود نہیں ہے بلکہ غیر مقلدین نے اپنی طرف سے ملاوٹ کردی ہے لیکن اردو خواندہ لوگوں کو تو غیر مقلدین نے زبردست دھوکہ دیا ہے کیونکہ وہ تو صرف اردو عبارات پر اکتفا کرتے ہیں پس جو شخص بھی غیر مقلدین کی اس ملاوٹ کو دیکھے گا وہ اس کو حدیث رسول صلی اللہ علیہ وسلم سمجھے گا اور سیدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کا قول سمجھے گا اور یوں وہ بے چارہ ساری زندگی دھوکہ میں رہے گا کہ ہماری قابل احترام اماں نے فرمایا ہے کہ اس سے زیادہ آقا صلی اللہ

،، ملم نے نماز تراویح نہیں پڑھی۔ حالانکہ یہ سراسر دھوکہ ہے بالکل دھوکہ اور خالص ، ، ب بلکہ سیدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا پر بہتان ہے۔

،، ب الاحترام ماں کاعدم احترام:

آپ کو معلوم ہے کہ حیات نبوی میں منافقین نے ام المومنین سیدہ عائشہ صدیقہ ض اللہ عنہا پر اتہام لگایا تھا اور بہتان افتراء کیا تھا لیکن اللہ نے سورۃ نور نازل فرما کر سیدہ کی ،عالی اور برات پیش کی تھی۔ اب مدعیان حدیث ایک طرف تو سیدہ کو واجب الاحترام ماں کہہ ہے ہیں دوسری طرف اس پاک دامن ماں پر بہتان گھڑ رہے ہیں اور جھوٹ کی نسبت اس کی ا ات مقدسہ کی طرف کر رہے ہیں۔ لہٰذا بندہ عاجز اس موقع پر وہی کچھ لکھ رہا ہے جو کچھ اللہ لعالی نے منافقین کے بہتان کے جواب میں فرمایا ہے سبحانك هذا بهتان عظيم۔ اولئك ،، ؤن مما يقولون.

،۔ مانگا انعام:

ساری دنیا کے غیر مقلدین مل کر زور لگائیں پورا زور لگائیں بلکہ ایڑی چوٹی کا زور لگائیں او ر یدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا طاہرہ مطہرہ رضی اللہ عنھا کی طرف منسوب کردہ یہ جھوٹا جملہ حدیث کی کسی کتاب سے ثابت کر دیں اور بندہ عاجز کو دکھائیں پس منہ مانگا انعام حاصل ا یں۔

چندہ چھوڑیے، انعام لیجیے:

غیر مقلد حافظ محمد اسلم نے اپنے رسالے کے آخری صفحہ پر اپنی مسجد اہلحدیث کے لیے چندہ کی اپیل کی ہے بندہ عاجز حافظ صاحب کی خدمت میں عرض گزار ہے کہ آپ کو چند ے کی کیا ضرورت پڑی ہے آپ نے سیدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کی طرف جس بات کی ، ت لی ہے اس سے زیادہ آقا صلی اللہ علیہ وسلم نے نماز تراویح نہیں پڑھی اس کو حدیث سے

ثابت کر کے انعام حاصل کر لیں دو منزلہ مسجد کی بجائے چار منزلہ مسجد بنالیں بڑا آسان کام ہے ادھر آپ ثبوت پیش کریں ادھر انعام کا وعدہ پورا ہو گیا، ان شاء اللہ العزیز۔

بندہ عاجز نے تو منہ مانگا انعام دینا ہے لیکن سپاہ فقہاء نے تو پچاس لاکھ انعام مقرر کر رکھا ہے اگر حافظ اسلم ان کی شرط کے مطابق ثبوت پیش کر دیں تو پچاس لاکھ کو اس طرف سے بھی حاصل کر سکتے ہیں صرف دو ثبوت پیش کریں اور کروڑ پتی بن جائیں گے لیکن

نہ خنجر اٹھے گا نہ تلوار ان سے

یہ بازو میرے آزمائے ہوئے ہیں

ھاتوا برھانکم ان کنتم صادقین.

## غیر مقلدین کا عذر لنگ:

حافظ محمد اسلم نے چند علماء کرام اور ائمہ فن کے حوالہ جات پیش کر کے لکھا ہے کہ ان علماء کرام نے کہا ہے کہ قیام رمضان سے مراد نماز تراویح ہے۔

غیر مقلد کی یہ بات ان کے اپنے وضع کردہ اصولوں کے خلاف ہے ان کے تو اصول ہی قرآن وحدیث ہیں باقی تو کسی کی بات نہ حجت ہے نہ دلیل۔ غیر مقلدین کے نزدیک تو صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کی بات بھی حجت اور دلیل نہیں بن سکتی۔ ائمہ فقہاء کی تقلید تو شرک بن جاتی ہے جہاں صحابی اور امام کی بات حجت نہیں وہاں نووی کرمانی کاندھلوی اور لکھنوی کی بات کیسے حجت بن سکتی ہے؟ کیا مجبوری کے وقت قرآن وحدیث کو چھوڑ کر علماء کرام اور ائمہ فن کی تقلید کا پٹہ گلے میں ڈال کر تھوڑا سا شرک کر لینا جائز ہے؟ اگر جائز ہے تو قرآن وحدیث سے ثبوت پیش کرو اگر ثبوت نہیں ہے تو خواہ مخواہ کیوں تقلیدی پٹے گلے میں ڈال کر مشرک بنتے ہو تم تو حدیث کے مدعی ہو حدیث کی بات کرو علماء اور ائمہ کے اقوال کیوں پیش کرتے ہو؟

شاید غیر مقلد صاحب یہ سمجھے کہ اہل السنت والجماعت تو اقوال العلماء کو تسلیم کرتے ہیں اس لیے ہم نے علماء کے اقوال پیش کئے ہیں تو جواباً عرض ہے کہ بے شک علماء اہل السنت والجماعت بزرگان دین اور سلف صالحین کی بیان کردہ تشریحات کو اپنے لیے مشعل راہ اور ان کی پیروی کو ذریعہ نجات اور ان کے راستے کو صراط مستقیم سمجھتے ہیں۔ ہمارے علماء کرام نے جو یہ فرمایا کہ قیام رمضان سے مراد نماز تراویح ہے تو بر سر و چشم علماء اہل السنت اس کو تسلیم کرتے ہیں لیکن غیر مقلدین جو یہ کہتے ہیں کہ قیام رمضان سے مراد نماز تراویح ہے اس کی دلیل ان کے پاس کیا ہے؟ اس کی دلیل قرآن وحدیث ہے تو پیش کیا جائے؟ اور اس کی دلیل اگر اقوال العلماء ہیں تو کیا اقوال العلماء غیر مقلدین کے ہاں حجت ہیں؟ ہماری حجت تو اپنے پیش کردی ذرا اپنی حجت تو پیش کر کے دکھاؤ؟ قرآن نے کہا ہے کہ قیام رمضان سے مراد تراویح ہے یا حدیث نے؟

اقوال العلماء پیش کرنے کے باوجود بھی غیر مقلد کی مطلب پورا نہیں ہوا کیونکہ علماء نے کہا ہے کہ قیام رمضان سے مراد نماز تراویح ہے لیکن سیدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کی حدیث جس کے ترجمے میں غیر مقلد نے تراویح کا لفظ گھسیڑا ہے وہاں تو قیام رمضان کا لفظ بھی موجود نہیں وہاں تو یہ الفاظ ہیں صلوۃ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فی رمضان اور بخاری شریف کی ایک روایت میں یہ الفاظ بھی ہیں کانت تلك صلوته تعني باللیل یعنی رات کی نماز پس حدیث عائشہ رضی اللہ عنہا میں قیام رمضان کا کوئی لفظ موجود نہیں ہے جس کا ترجمہ نماز تراویح کیا جائے بلکہ حدیث عائشہ رضی اللہ عنہا میں تو صلوۃ اللیل کا لفظ ہے جس کا مطلب نماز تہجد ہے نہ کہ تراویح۔ اس لیے بندہ عاجز نے کہا کہ غیر مقلد کا یہ عذر؛ عذرِ لنگ ہے۔ افسوس کہ اقوال العلماء کا پیش کرنا غیر مقلد کو سود مند ثابت نہ ہوا۔

## ایک توضیح:

اگر کہیں کہ سیدہ عائشہ رضی اللہ عنہا کی اس حدیث کو قیام رمضان کے عنوان کے تحت بیان کیا گیا ہے تو اس سے یہ سمجھ لینا کہ تہجد اور تراویح ایک نماز ہے بہت بڑی غلط فہمی کا نتیجہ ہے کیونکہ ایسی بات کسی محدث، امام، اور فقیہ نے نہیں کہی ورنہ وہ اس بات کی وضاحت کرتے بلکہ اس طریقہ سے ان کا مقصد لوگوں کو یہ ترغیب دینا ہے کہ رمضان المبارک کے بابرکت مہینے میں نماز تراویح بھی ادا کیا کرو یعنی جس طرح اول شب میں نماز تراویح پڑھتے ہو اسی طرح رمضان المبارک کے مہینہ میں آخر شب کو نماز تہجد بھی ادا کیا کرو تاکہ تراویح اور تہجد دونوں نمازوں کا ثواب وسعادت حاصل ہوجائے جس طرح کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کو اس طرح کی ترغیب دی تھی۔

## غیر مقلدین سارا سال نماز تراویح پڑھیں:

غیر مقلدین نے جب حدیث میں ملاوٹ کی اور سیدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کی طرف جھوٹی نسبت کی تو اس کی نقد سزا ان کو یہ ملی کہ اپنی بناوٹی حدیث کی رو سے ان پر سارے سال کی نام تراویح لاگو ہوگئی کیونکہ غیر مقلدین نے حدیث رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم میں اپنی طرف سے ملاوٹ کرکے اس کو یوں بنا دیا: بیٹا رمضان ہو یا رمضان کے علاوہ باقی مہینے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا معمول گیارہ رکعات پڑھنا تھا اس سے زیادہ آقا نے نماز تراویح نہیں پڑھی اس عبارت میں غور کریں اس سے واضح ہو رہا ہے کہ آقا علیہ السلام رمضان ہو یا رمضان کے علاوہ باقی مہینے گیارہ رکعات تراویح سے زیادہ نہیں پڑھتے تھے یعنی آقا علیہ السلام تراویح رمضان میں بھی پڑھتے تھے اور رمضان کے علاوہ اور مہینوں میں بھی پڑھتے تھے البتہ گیارہ رکعات سے زیادہ نہ پڑھتے تھے لہذا غیر مقلدین کو چاہیئے کہ اپنی بنائی ہوئی حدیث کے مطابق سارا سال نماز تراویح پڑھیں کیونکہ ان کی حدیث سے یہی کچھ ثابت ہے۔

امام بخاری کے نام پر دھوکہ:

حافظ محمد اسلم غیر مقلد لکھتا ہے:(الف):امام بخاری رحمہ اللہ ہے نے باب فضل ماہ رمضان میں بھی اس حدیث کو بیان فرمایا اس حدیث سے قبل نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی تین رات نماز تراویح پڑھانے کی حدیث نقل کی ہے اور اس سے پہلے حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی ابی بن کعب رضی اللہ عنہ کو نماز تراویح پڑھانے کی حدیث اور اس سے پہلے ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے فضیلت تراویح کی حدیث نقل کی ہے۔

(ب) چاروں احادیث نماز تراویح کے بارے میں ہیں۔

تعداد مسنون تراویح ص 7

حافظ محمد اسلم غیر مقلد: امام بخاری رحمہ اللہ کے نام پر اردو خواندہ لوگوں کو دھوکہ دے رہے ہیں کہ امام بخاری آٹھ رکعات تراویح کے قائل تھے اور انہوں نے سیدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہ کی حدیث سے آٹھ رکعات تراویح ثابت کی ہے۔ حالانکہ یہ خالص دھوکہ ہے نہ تو امام بخاری آٹھ رکعات تراویح کے قائل ہیں اور نہ ہی ان کا مقصد حدیث عائشہ رضی اللہ عنہا سے اس کو ثابت کرنا ہے۔ امام ترمذی؛ امام بخاری کے شاگرد ہیں انہوں نے اپنی کتاب میں تراویح کے متعلق ائمہ کا اختلاف نقل کیا ہے کہ نماز تراویح کتنی رکعتیں ہیں لیکن انہوں نے آٹھ رکعات تراویح کا مذہب نقل ہی نہیں کیا، نہ امام بخاری کا اور نہ کسی اور کا۔

اگر امام بخاری آٹھ رکعات تراویح کے قائل ہوتے تو ان کا شاگرد اپنے استاد امام بخاری کے مذہب کو ضرور نقل کرتا۔ معلوم ہوا کہ امام بخاری آٹھ رکعات تراویح کے بالکل قائل نہ تھے نہ ہی امام بخاری رحمہ اللہ نے اپنی صحیح بخاری میں آٹھ رکعات تراویح کا باب قائم کیا ہے اور نہ ہی امام بخاری رحمہ اللہ نے سیدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کی حدیث سے آٹھ رکعات تراویح ثابت کی ہے۔

بلکہ خود امام بخاری سیدہ عائشہ رضی اللہ عنہا کی حدیث سے نماز تہجد مراد لیتے ہیں نہ کہ تراویح چنانچہ امام بخاری نے ایک باب یوں باندھا ہے باب قیام النبی صلی اللہ علیہ وسلم فی رمضان وغیرہ ج 1 ص154 اس عنوان کے تحت امام بخاری رحمہ اللہ نے سیدہ عائشہ رضی اللہ عنہا کی حدیث نقل کی ہے جس سے صاف معلوم ہو رہا ہے کہ امام بخاری اس حدیث سے آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی صلوۃ اللیل (تہجد) مراد لیتے ہیں اسی لیے تو باب میں "فی رمضان وغیرہ" کا لفظ درج کیا تا کہ معلوم ہو جائے کہ یہ نماز رمضان اور رمضان کے علاوہ میں پڑھی جاتی ہے اور وہ تہجد ہے اس طرح امام بخاری رحمہ اللہ نے "باب فضل من قام رمضان" میں جو یہ حدیث بیان فرمائی ہے تو اس سے ان کا مقصد یہ ہے کہ رمضان المبارک میں بھی نماز تہجد کا پڑھنا فضیلت کا باعث ہے یعنی صرف تراویح پر اکتفاء نہ کیا جائے بلکہ تراویح اول شب میں پڑھ کر آخر شب میں نماز تہجد کی فضیلت بھی حاصل کی جائے دنیا کا کوئی غیر مقلد یہ ثابت نہیں کر سکتا کہ امام بخاری آٹھ رکعات تراویح کے قائل تھے اور آٹھ رکعات تراویح پڑھتے تھے اور وہ نماز تراویح اور نماز تہجد کو ایک نماز سمجھتے تھے۔

پس حافظ محمد اسلم غیر مقلد نے امام بخاری رحمہ اللہ کے نام پر لوگوں کو دھوکہ دیا ہے اور ان کی مذکورہ بالا عبارت ان کے دھوکے کا منہ بولتا ثبوت ہے بلکہ غیر مقلد کا آخری جملہ "چاروں احادیث نماز تراویح کے بارے میں ہیں" خالص جھوٹ ہے کیونکہ یہ بات دلائل سے ثابت ہو چکی ہے کہ سیدہ عائشہ رضی اللہ عنہا کی حدیث تہجد کے متعلق ہے نہ کہ تراویح کے۔

## امام مسلم کے نام پر دھوکہ:

غیر مقلد لکھتا ہے:" امام مسلم نے صحیح مسلم میں یوں باب باندھا ہے: باب الترغیب فی قیام رمضان وھو التراویح۔

تعداد مسنون تراویح ص7

اس کا معنی ہے یہ باب ہے قیام رمضان کی ترغیب میں اور وہ تراویح ہے اس عبارت میں غیر مقلد نے امام مسلم رحمہ اللہ کے نام پر عام لوگوں کو دھوکہ دینا چاہتے ہیں کہ وہ بھی آٹھ رکعات تراویح کے قائل تھے۔ حالانکہ امام مسلم نے کہیں نہیں لکھاہے کہ تراویح آٹھ رکعات ہے اور نہ ہی ان کی کتاب صحیح مسلم میں آٹھ رکعات تراویح کا کوئی باب موجود ہے باقی باب میں جو لکھا گیاہے کہ قیام رمضان سے مراد نماز تراویح ہے یہ تو اتفاقی بات ہے اس میں تو کوئی اختلاف ہی نہیں ہے لیکن یہ تو نہیں کہا گیاہے کہ تراویح آٹھ رکعات ہے۔ غیر مقلدین کے ساتھ جھگڑا تو اسی بات میں ہے پھر لطف کی بات تو یہ ہے کہ اس باب میں سیدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کی حدیث بھی بیان نہیں کی گئی جس میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی آٹھ رکعات تہجد کا بیان ہے اگر اس باب میں سیدہ کی تہجد والی حدیث بیان ہوتی تو پھر بھی غیر مقلد کو دھوکہ دینے کی کچھ گنجائش مل جاتی۔ لیکن اس باب میں تو تہجد والی حدیث بھی نہیں پھر بھی غیر مقلد نے امام مسلم رحمہ اللہ کے نام پر سادہ لوح مسلمانوں کو دھوکہ دیاہے۔

## فاضل مدینہ یونیورسٹی کی جہالت:

حدیث کے طلبہ جانتے ہیں کہ امام مسلم رحمہ اللہ نے اپنی کتاب صحیح کے باب خود نہیں باندھے بلکہ ان کے کسی شاگرد یا کسی اور محدث نے صحیح مسلم کے ابواب قائم کئے ہیں لیکن فاضل مدینہ یونیورسٹی اس بات سے انجان ہیں بلکہ وہ سمجھتے ہیں کہ امام مسلم نے اپنی کتاب کے باب خود قائم کئے ہیں اس لیے تو لکھ دیاہے کہ "اگر امام مسلم نے صحیح مسلم میں یوں باب باندھا ہے۔" حالانکہ یہ بات درست نہیں ہے۔

## امام محمد کے نام پر دھوکہ:

حافظ محمد اسلم غیر مقلد لکھتاہے: (ج) امام محمد تلمیذ رشید امام ابو حنیفہ نے بھی باب قیام شهر رمضان مافیہ من الفضل میں یوں ترتیب رکھی ہے۔

1. تین رات نماز پڑھانے کی حدیث۔
2. تعداد تراویح کی حدیث یہ دونوں ام المومنین صدیقہ رضی اللہ عنہا سے مروی ہیں۔
3. فضیلت نماز تراویح۔
4. عمر فاروق رضی اللہ عنہ کا ابی ابن کعب رضی اللہ عنہ کو نماز تراویح کا امام مقرر فرمانا

تعداد مسنون تراویح ص 7

غیر مقلد مذکورہ بالا عبارت کے ذریعے اردو خواندہ لوگوں کو یہ باور کرانا چاہتے ہیں کہ امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ کے شاگرد رشید امام محمد رحمہ اللہ آٹھ رکعات تراویح کے قائل ہیں حالانکہ یہ غیر مقلد کا دھوکہ ہے۔ امام محمد رحمہ اللہ قطعاً آٹھ رکعات تراویح کے قائل نہیں ہیں اور نہ ہی وہ تہجد اور تراویح کو ایک سمجھتے ہیں اگر غیر مقلدین میں ہمت ہے تو امام محمد رحمہ اللہ سے آٹھ رکعات تراویح کا قول دکھائیں لیکن سوال ہی پیدا نہیں ہوتا۔ کیونکہ خیر القرون میں تو کوئی شخص بھی آٹھ رکعات تراویح کا قائل نہیں تھا اور نہ ہی کوئی شخص تراویح اور تہجد کو ایک سمجھتا تھا۔ یہ تو غیر مقلدین کی بعد کی اختراع ہے البتہ امام محمد رحمہ اللہ نے سیدہ عائشہ رضی اللہ عنہا کی حدیث جس میں نماز تہجد کا بیان ہے اس باب میں ذکر کر کے مسلمانوں کو ترغیب دی ہے کہ رمضان المبارک بابرکت مہینے میں جس طرح اول شب میں تراویح ادا کر کے ثواب وفضیلت حاصل کی جاتی ہے اسی طرح آخری شب میں رمضان وغیر رمضان میں پڑھی جانے والی نماز تہجد ابھی ادا کر کے تہجد کی فضیلت اور ثواب بھی حاصل کیا جائے۔

غیر مقلد کا یہ کہنا کہ امام محمد رحمہ اللہ نے حدیث تراویح بیان کی جھوٹ ہے اور امام محمد رحمہ اللہ پر بہتان ہے اور غیر مقلد نے اپنے اس طرز بیاں سے لوگوں کو دھوکہ دینے کی ناپاک کوشش کی ہے جس سے امام محمد رحمہ اللہ کا دامن پاک اور صاف ہے امام محمد رحمہ اللہ نے کہیں نہیں فرمایا کہ سیدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کی حدیث میں نماز تراویح کا بیان ہے بلکہ

امام محمد رحمہ اللہ نے تو لکھ دیا کہ جس چیز پر مسلمانوں کا اجماع ہو چکا ہے وہی اللہ کے نزدیک اچھی اور پسندیدہ ہے اور ظاہر ہے کہ تمام مسلمانوں کا اجماع بیس رکعات تراویح پر ہوا ہے۔

دیکھیے لان المسلمین قد اجمعوا علی ذلک ورأوہ حسناً۔

مؤطا امام محمد ص143

پوری دنیا کے غیر مقلد مل کر یہ نہیں دکھا سکتے کہ امام محمد رحمہ اللہ آٹھ رکعات تراویح کے قائل تھے باقی سیدہ کی حدیث کو یہاں نقل کرنے سے یہ نتیجہ اَخذ کرنا غلط ہے کہ امام صاحب نے اس سے تعداد تراویح بیان کرنا چاہتے ہیں۔ بلکہ وہ رمضان میں تہجد کی ترغیب دینا چاہتے ہیں۔ یہی وجہ ہے کہ وہ سیدہ کی حدیث کو صلوۃ اللیل یعنی نماز تہجد میں بیان کر آئے ہیں۔

## علامہ لکھنوی کی عبارت کا غلط ترجمہ:

اللہ اکبر! غیر مقلد نے علامہ عبدالحی لکھنوی کی عبارت کا ترجمہ غلط کر دیا: چنانچہ لکھتا ہے:(7) علامہ عبدالحی لکھنوی حنفی لکھتے ہیں: قیام شھر رمضان یسمی التراویح جمع ترویحۃ لانھم اول ما اجتمعوا علیھا کانوا یستریحون بین کل تسلیمتین۔

(مؤطا مع تعلیق الممجد ص138)

قیام رمضان کا نام تراویح رکھا گیا۔ تراویح کا واحد ترویحہ ہے اول جس پر اجماع قائم ہوا وہ یہی تھا کہ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم اور تابعین ہر دو رکعات کے بعد آرام کرتے تھے۔

وتروں کی پہلی دو رکعت سمیت پانچ ترویحے ہوتے ہیں۔

تعداد مسنون تراویح ص7،8

قارئین کرام! غیر مقلد حافظ محمد اسلم نے بین تسلیمتین کا ترجمہ کہ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم اور تابعین رحمہم اللہ ہر دو رکعت کے بعد آرام کرتے تھے، غلط کیا ہے۔ کیونکہ تسلیمتین کا ترجمہ دو رکعات نہیں ہے بلکہ چار رکعات ہے اور صحابہ کرام رضی اللہ عنہم وتابعین رحمہم اللہ ہر چار رکعات کے بعد آرام کرتے تھے کسی نماز سے فارغ ہوتے وقت جب

دائیں بائیں سلام پھیرا جاتا ہے اس کو فقہ اور حدیث کی اصطلاح میں تسلیم کہا جاتا ہے چنانچہ حدیث میں ہے کان یختم الصلوۃ بالتسلیم۔

مشکوۃ ص75

یعنی حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نماز کو تسلیم کے ساتھ ختم فرماتے تھے اور ایک حدیث میں تحلیلھا التسلیم ایک اور حدیث میں ہے انقضاؤھا التسلم یعنی تسلیم پر نماز ختم ہو جاتی ہے اور ہدایہ میں ہے۔کل ترویحۃ بتسلیمتین یعنی نماز تراویح کا ہر ترویحہ چار رکعات بتسلیمتین یعنی دو سلاموں سے ادا کیا جائے پس ثابت ہوا کہ نماز تراویح میں ہر دو رکعات کے بعد ایک تسلیم ہوتا ہے اور ہر چار رکعات کے بعد تسلیمتین یعنی دو تسلیم ہوتے ہیں عہد اول میں دو دو رکعتوں کے بعد آرام نہیں کیا جاتا تھا بلکہ چار چار رکعتوں کے بعد آرام کیا جاتا تھا چنانچہ مولانا عبد الحی لکھنوی ہدایہ کے حاشیہ پر لکھتے ہیں الترویحۃ اسم لاربع رکعات یعنی چار رکعتوں کا نام ترویحہ ہے کیونکہ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم اور تابعین رحمہم اللہ حضرات ہر چار رکعات کے بعد آرام کیا کرتے تھے۔پس تسلیمتین جو دراصل تسلیمۃ کا تثنیہ ہے اس کا معنی ہے چار رکعات۔لیکن فاضل مدینہ یونیورسٹی نے اپنی جہالت کی وجہ سے اس کا معنی دو رکعات کیا ہے۔میں یہ تو نہیں سمجھتا کہ مدینہ یونیورسٹی کی یہی تعلیم ہے البتہ ترک تقلید ائمہ عظام کی یہ نقد سزا ہے کہ غیر مقلد مدینہ یونیورسٹی میں داخل رہنے کے باوجود تسلیمتین کا صحیح ترجمہ نہ کر سکا

تہی دستان قسمت را چہ سود از رہبر کامل
کہ خضر از آب حیوان تشنہ مے آرد سکندر را

اذا کان الطباع طباع سوء
فلا ادب یفید و لا ادیب

## وتروں کو تراویح میں داخل کرنے کا غیر مقلدانہ کرتب:

غیر مقلد نے جب علامہ عبدالحی رحمہ اللہ کی عبارت کا غلط ترجمہ کیا اور ہر دو رکعات کو ترویحہ قرار دیا حالانکہ باتفاق علماء ترویحہ چار رکعات کا ہوتا ہے اور بیس رکعات تراویح میں پانچ ترویحے بن جاتے ہیں اور حدیثوں میں صاف لکھا ہے کہ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم پانچ ترویحے پڑھتے تھے اور ہر ترویحے کے بعد آرام کرتے تھے۔ غیر مقلد نے جب دو رکعات کو ترویحہ بنا دیا تو آٹھ رکعات تراویح کے پانچ ترویحے نہیں بن سکتے تھے کیونکہ ظاہر ہے کہ آٹھ رکعات کے بقول غیر مقلد چار ترویحے بن سکتے ہیں پس غیر مقلد نے تراویح کے پانچ ترویحے بنانے کے لیے وتروں کی پہلی دو رکعت کو تراویح میں داخل کر دیا تاکہ پانچ ترویحے مکمل ہو جائیں۔

## جب تین نمازیں ایک بن گئیں:

پہلے غیر مقلد نے تراویح کو تہجد میں گم کر کے تہجد و تراویح کو ایک نماز قرار دیا اور اب وتروں کو تراویح میں گم کر دیا نتیجہ یہ نکلا کہ وتر کو شامل کیا تراویح میں اور تراویح کو شامل کیا تہجد میں لہٰذا نہ وتر رہے نہ تراویح۔ گویا یک نہ شد دو شد ہمارے علماء تو کہتے ہیں کہ غیر مقلدین نے تراویح کو تہجد میں مدغم کر کے تراویح کا انکار کیا لیکن خود غیر مقلدین کی کتابیں دیکھنے سے معلوم ہوتا ہے کہ انہوں نے وتروں کو مدغم کیا تراویح میں اور تراویح مدغم کیا تہجد میں اس طریقہ کار سے ان لوگوں نے تین نمازوں کو ایک بنا دیا جیسا کہ تین طلاقوں کو ایک بناتے ہیں معلوم ہوتا ہے کہ تین کو ایک بنانا ان کی پرانی عادت ہے۔

## تراویح آٹھ رکعات یا دس؟

آپ نے دیکھ لیا کہ غیر مقلد نے آٹھ رکعات تراویح میں وتروں کی دو رکعات شامل کیں تب دس رکعات کے پانچ ترویحے تیار ہوئے اب سوال یہ ہے کہ تراویح غیر مقلدین کے نزدیک آٹھ رکعات ہے یا دس؟ اگر تراویح کو آٹھ رکعات بناتے ہیں تو پانچ ترویحے نہیں بنتے

حالانکہ نماز تراویح میں پانچ ترویحے تو مسلّم ہیں جس کو خود غیر مقلدین نے بھی تسلیم کر لیا ہے اور اگر وتروں کی دو رکعات کو آٹھ میں شامل کیا جائے تو پانچ ترویحے تو بن جائیں گے لیکن تراویح آٹھ کی بجائے دس رکعات بن جائے گی۔ لہٰذا غیر مقلدین وضاحت فرمائیں کہ تراویح کی تعداد آٹھ رکعات ہے یا دس؟

## علامہ عبدالحی لکھنوی کے نام پر دھوکہ:

غیر مقلد حافظ محمد اسلم حضرت مولانا عبدالحی لکھنوی رحمہ اللہ کے نام پر لوگوں کو دھوکہ دینا چاہتے ہیں کہ وہ آٹھ رکعات تراویح کے قائل تھے حالانکہ یہ بالکل خالص دھوکہ ہے کیونکہ علامہ لکھنوی رحمہ اللہ آٹھ رکعات تراویح کے قائل نہیں ہیں بلکہ وہ بیس رکعات تراویح کے قائل ہیں۔ چنانچہ لکھتے ہیں: ثم استقر الامر علی عشرین:

التعلیق الممجد مؤطا محمد ص143

تراویح کا مسئلہ بیس رکعات پر پختہ ہوا یعنی بیس رکعات تراویح پر اجماع امت ہے۔

## اشفاق الرحمٰن کاندھلوی کے نام پر دھوکہ:

حافظ محمد اسلم غیر مقلد لکھتا ہے: (ہ) مولانا اشفاق الرحمٰن کاندھلوی رحمہ اللہ ثم السندی حنفی کشف الغطاء تعلیق مؤطا مالک ص96 میں لکھتے ہیں قال الکرمانی اتفقوا علی ان المراد بقیام رمضان صلوۃ التراویح کرمانی رحمہ اللہ نے فرمایا کہ بالاتفاق قیام رمضان سے مراد نماز تراویح ہے۔

(و) ما جاء فی قیام شهر رمضان ویسمی التراویح کما تقدم قال الکرمانی اتفقوا علی ان المراد بقیام رمضان التراویح وبه جزم النووی وغیره.

ص97 کشف الغطا

بالاتفاق قیام رمضان کا معنی نماز تراویح ہے امام نووی رحمہ اللہ اور دیگر ائمہ نے اسی اپنا موقف قائم کر لیا ہے یہی دلائل متفقہ ہیں جن کی وجہ سے ہم نے حدیث کے ترجمے میں نماز تراویح پڑھتے تھے، لکھا ہے۔

تعداد مسنون تراویح ص8

حافظ محمد اسلم غیر مقلد: حضرت مولانا اشفاق الرحمٰن کاندھلوی رحمہ اللہ کے نام پر عوام الناس کو دھوکہ دینا چاہتے ہیں کہ وہ آٹھ رکعات تراویح کے قائل تھے حالانکہ یہ خالص دھوکہ ہے مولانا موصوف بیس رکعات تراویح کے قائل ہیں۔ چنانچہ لکھتے ہیں: والظاھر عندی مارجحه ابن عبدالبر لان جل المرویات نص فی انها کانت عشرین رکعۃ.

کشف الغطاء حاشیہ مؤطا امام مالک ص98

میرے نزدیک بھی بات وہی ہے جس کو ابن عبد البر نے ترجیح دی ہے بیس رکعات تراویح کیونکہ بڑی بڑی روایات اس بارے میں واضح ہیں کہ نماز تراویح بیس رکعات ہے۔

باقی اس مقام پر جو علماء کی عبارات نقل کی گئی ہیں ان میں تو یہ کہا گیا ہے کہ قیام رمضان سے مراد نماز تراویح ہے اس بات میں تو کسی کا اختلاف نہیں ہے اختلاف تو اس بات میں ہے کہ تراویح کتنی رکعات ہے حالانکہ مذکورہ بالا علماء میں سے کسی نے نہیں کہا کہ نماز تراویح آٹھ رکعات ہے خواہ امام کرمانی رحمہ اللہ ہو یا امام نووی رحمہ اللہ، کاندھلوی صاحب ہوں یا کوئی اور کسی نے یہ نہیں کہا کہ نماز تراویح آٹھ رکعات ہے۔

غیر مقلدین ان علماء کے نام پر عوام الناس کو دھوکہ دے رہے ہیں اور جان بوجھ کر دھوکہ دے رہے ہیں وہ علماء تو یہ فرماتے ہیں کہ حدیث وفقہ میں جہاں قیام رمضان کا لفظ آیا ہے اس سے نماز تراویح مراد ہے اس بات کو نقل کرنے سے غیر مقلدین کو کوئی فائدہ ہی نہیں ہے اور نہ ہی اس سے اس کا مدعیٰ ومقصد ثابت ہوتا ہے بلکہ دھوکہ دینے کی نیت سے ان علماء کا نام استعمال کیا ہے کہ یہ سارے علماء ہمارے ہم خیال ہیں حالانکہ ان میں سے کوئی عالم بھی غیر

مقلدین کا ہم خیال اور ہم مسلک نہیں ہے بلکہ یہ علماء کرام مقلد ہیں اور ائمہ کرام کی تقلید کو سلامتی ایمان واعمال کے لیے ضروری سمجھتے ہیں۔

## ”تراویح“ کس لفظ کا ترجمہ ہے؟:

جہاں قیام رمضان کا لفظ نہیں غیر مقلد نے وہاں بھی تراویح کا معنی کیا ہے آپ کو معلوم ہے کہ غیر مقلد نے سیدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کی حدیث میں اپنی طرف سے لفظ تراویح کی ملاوٹ کی ہے اور خود غیر مقلد کو بھی اس ملاوٹ کا احساس ہوا کہ سیدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کی روایت میں نہ تو تراویح کا لفظ موجود ہے اور کوئی قرینہ تو غیر مقلد نے اپنی اس ملاوٹ اور خیانت پر پردہ ڈالنے کے لیے کہا کہ فلاں فلاں علماء نے قیام رمضان کا معنی تراویح سے کیا ہے جن کی وجہ سے ہم نے حدیث کے ترجمے میں نماز تراویح پڑھتے تھے لکھا ہے۔ لیکن غیر مقلد کا یہ عذر بھی عذر لنگ ہے بلکہ عذر گناہ بدتر از گناہ کی بدترین مثال ہے کیونکہ سیدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کی حدیث میں قیام رمضان کا لفظ ہی موجود نہیں ہے۔

آپ اس حدیث کی سب سندات کو دیکھیں اور ہر سند کے الفاظ کو مدِ نظر رکھیں آپ کو کسی روایت میں قیام رمضان کا لفظ نظر نہیں آئے گا جب قیام رمضان کا سرے سے لفظ ہی نہیں ہے تو تراویح کا لفظ حدیث نبوی میں کیوں ملایا گیا؟ حدیث عائشہ میں قیام رمضان کی بجائے ”صلوۃ اللیل“ کا لفظ خود بخاری کی ایک روایت میں موجود ہے جس سے صاف معلوم ہوتا ہے کہ سیدہ رضی اللہ عنہا کی حدیث میں نماز تہجد کا بیان ہے نہ کہ نماز تراویح کا۔ اسی طرح سیدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کی حدیث میں رمضان وغیر رمضان کا لفظ موجود ہے جس سے واضح طور پر معلوم ہو رہا ہے کہ اس حدیث میں اس نماز کا بیان ہے جو رمضان اور غیر رمضان میں پڑھی جاتی ہے اور ظاہر ہے کہ سارے سال کی نماز تو تہجد ہے نہ کہ نماز تراویح کیونکہ وہ تو صرف رمضان کی نماز ہے۔

پس جس حدیث میں " قیام رمضان " کا لفظ نہیں ہے اور نہ ہی کوئی ایسا قرینہ موجود ہے جو تراویح پر دلالت کرے بلکہ صلوۃ اللیل (تہجد) کی تصریح موجود ہے اور تہجد کے واضح قرائن بھی موجود ہیں پھر بھی حدیث نبوی کے ترجمہ میں لفظ تراویح کی ملاوٹ کرنا خیانت علمی کی بدترین مثال ہے، عوام الناس کو دھوکے اور اندھیرے میں رکھنے کی شرمناک سازش ہے اور حدیث کے نام پر لوگوں کو گمراہ کرنے کا سوچا سمجھا منصوبہ ہے۔ اعاذنا الله تعالى و جميع المسلمين من شرهم ومكرهم وخداعهم

## امام ابن ہمام کا شاذ قول:

حافظ محمد اسلم غیر مقلد لکھتا ہے: امام ابن ہمام حنفی رحمہ اللہ نے ام المومنین رضی اللہ عنہا والی حدیث سے نتیجہ نکالا ہے: فتحصل من هذا كله قيام رمضان سنته احدى عشر ركعةً بالوتر فعله رسول الله صلى الله عليه وسلم.

فتح القدیر شرح ہدایہ ج1 ص334 طبع مصر

حاصل بحث یہ ہے کہ نماز تراویح وتر سمیت گیارہ رکعات ہی سنت ہے رسول پاک صلی اللہ علیہ وسلم نے اسی قدر نماز تراویح ادا کی۔ قال ابن همام ان ثمانية ركعات سنة مؤكدة.

العرف الشذی ج1 ص166

امام ابن ہمام رحمہ اللہ نے فرمایا کہ آٹھ رکعات نماز تراویح سنت مؤکدہ ہے۔

تعداد مسنون تراویح ص8

## الجواب باسم ملہم الصواب:

غیر مقلدین لوگ عجیب ذہنیت کے مالک ہوتے ہیں جب تقلید کی مذمت کرنے لگتے ہیں تو خیر القرون کے مجتہدین عظام کی تقلید کو شرک کہہ ڈالتے ہیں اور جب نیچے اترتے ہیں تو آٹھویں، نویں، دسویں، گیارہوں، بارھویں، تیرھویں اور چودھویں صدی کے علماء کی تقلید کا

پٹہ گلے میں ڈال کر خود شرک فی الرسالۃ کا ارتکاب کرنے میں شرم وعار محسوس نہیں کرتے بلکہ اس کورانہ تقلید پر اتراتے ہیں اور فخر کرتے ہیں۔

قارئین کرام کو معلوم ہونا چاہیئے کہ امام ابن ہمام رحمہ اللہ کا یہ قول شاذ اور مرجوح ہے اور ان کا ذاتی تفرد ہے ہمارے علماء نے اس کی تصریح کر دی ہے چنانچہ امام ابن ہمام رحمہ اللہ کے عظیم شاگرد علامہ قاسم بن قطلوبغا فرماتے ہیں: لاعبرة بابحاث شیخنا یعنی ابن الهمام التی خالفت المنقول یعنی فی المذهب.

شامی ج1ص225

ترجمہ: ہمارے شیخ ابن ہمام رحمہ اللہ کی وہ بحثیں جن میں منقول فی المذہب مسائل کی مخالفت ہے اس کا کوئی اعتبار نہیں ہے۔

پس امام ابن ہمام رحمہ اللہ کا یہ کہنا ہے کہ آٹھ رکعات تراویح سنت اور بارہ رکعات مستحب ہے اور اسی طرح سیدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کی تہجد والی حدیث کو حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما کی بیس رکعات تراویح والی حدیث کے معارض سمجھنا خلاف اجماع ہے اور شاذ قول ہے اس لیے اس کا کوئی اعتبار نہیں۔ جہاں تک تعلق ہے پہلی بات کا تو وہ اس لیے ناقابل اعتبار ہے کہ جس طرح حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کا عمل سنت ہے اسی طرح خلفاء راشدین کا عمل بھی سنت ہے۔ کیونکہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں علیکم بسنتی وسنة الخلفاء الراشدین المهدیین تمسکو بها و عضوا علیها بالنواجذ ..الخ رواہ احمد وابوداؤد والترمذی وابن ماجه رحمهم الله.

یعنی تم پر میری سنت کو اور سنت خلفاء راشدین ومهدیین کو لازم پکڑو اور اس پر عمل کرو اور ڈاڑھوں سے مضبوط پکڑو۔

اس حدیث شریف میں خلفاء راشدین کی سنت کو لازمی قرار دیا گیا ہے جبکہ ابن ہمام رحمہ اللہ اس کو سنت مؤکدہ کی بجائے مستحب سمجھتے ہیں لہٰذا ان کی یہ بات شاذ، مرجوح اور

خلاف اجماع ہے اسی طرح ان کی دوسری بات کہ سیدہ عائشہ رضی اللہ عنہا کی حدیث حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما کی حدیث کے معارض ہے یہ بھی ناقابل اعتبار ہے کیونکہ بڑی تفصیل سے یہ بات بیان کی جاچکی ہے کہ سیدہ عائشہ رضی اللہ عنہا کی حدیث میں نماز تہجد کا بیان ہے اور ابن عباس رضی اللہ عنہما کی حدیث میں نماز تراویح کا بیان ہے اور تہجد و تراویح علیحدہ علیحدہ دو نمازیں ہیں اور ان میں بیسیوں فرق ہیں، ان میں کوئی تعارض نہیں ہے بلکہ ہر ایک حدیث کا اپنا اپنا موقع و محل ہے لہٰذا امام ابن ہمام رحمہ اللہ کا ان کو آپس میں معارض سمجھنا خلافِ اجماع ہے اور شاذ ہے جس کا کوئی اعتبار نہیں۔

باقی حافظ محمد اسلم غیر مقلد نے امام ابن ہمام رحمہ اللہ کا ادھورا قول نقل کر کے سادہ لوح لوگوں کو دھوکہ دینے کی کوشش کی ہے اور لوگوں کو یہ باور کرانے کی کوشش کی ہے کہ امام ابن ہمام حنفی رحمہ اللہ آٹھ رکعات تراویح کا قائل ہے حالانکہ وہ آٹھ رکعات تراویح کے قائل نہیں بلکہ وہ بھی پوری امت کی طرح بیس رکعات تراویح کے قائل ہے البتہ وہ یہ سمجھتے ہیں کہ آٹھ رکعات سنت نبوی ہے اور بارہ رکعات خلفاء راشدین کے عمل سے ثابت ہونے کی وجہ سے مستحب ہے۔ بہر حال وہ بھی آٹھ کا نہیں بلکہ بیس تراویح ہی کے قائل ہیں۔

چنانچہ لکھتے ہیں: ثم استقر الامر علی العشرین فانہ المتوارث۔

فتح القدیر ج1 ص407

یعنی بالآخر تراویح کے مسئلہ نے بیس رکعات پر استقرار پکڑا پس عمل توارث کے ساتھ چلا آرہا ہے۔

قارئین کرام! آپ نے معلوم کر لیا کہ امام ابن ہمام رحمہ اللہ بیس رکعات تراویح کے ہی قائل ہیں البتہ ان کا صحابہ کرام رضی اللہ کے عمل کو مستحب سمجھنا اور تہجد و تراویح کی الگ الگ حدیثوں کو ایک دوسرے کا معارض سمجھنا شاذ، خلافِ اجماع ہے اور تفرد ہے۔ لیکن حیرت کی بات ہے کہ غیر مقلدین ائمہ مجتہدین کی تقلید کرنے کو گناہ سمجھتے ہیں لیکن ان کے

مقلدین کی تقلید پر ناز کرتے ہیں۔ بہر حال غیر مقلدین کو معلوم ہونا چاہئے کہ امام ابن ہمام رحمہ اللہ یا کوئی شخص اگر کسی مسئلہ میں جمہور علماء فقہاء سے کٹ کر راہ تفرد اختیار کرتا ہے تو اہل السنت والجماعت کے نزدیک کسی بڑے سے بڑے آدمی کا تفرد اور شاذ قول نا قابل اعتبار ہے ایسے شاذ اقوال سے حجت پکڑنا اور دوسروں کو الزام دینا دیانت داری کے خلاف ہے اور غیر مقلدین ہی ایسا کام کر سکتے ہیں، کسی اہل علم کا یہ شیوہ نہیں ہو سکتا۔

## ایک وضاحت:

غیر مقلدین کی پرانی عادت ہے کہ علماء اہل السنت والجماعت اور فقہاء احناف کی کتابوں سے بعض اقوال اپنی تائید میں پیش کرتے ہیں اور بعض اقوال پر نکتہ چینی کر کے عوام الناس کو مسلک حقہ اہل السنت والجماعت سے متنفر اور بد ظن کرنے کی ناکام کوشش کرتے ہیں جیسا کہ حافظ محمد اسلم غیر مقلد نے کیا ہے کہ علماء اہل السنت والجماعت کی کتابوں کے حوالہ جات نقل کر کے لوگوں کو باور کرانے کی کوشش کی ہے کہ یہ سب علماء آٹھ رکعات تراویح کے قائل ہیں حالانکہ کوئی سنی عالم آٹھ رکعات تراویح کا قائل نہیں ہے۔

اس سلسلہ میں وضاحت از حد ضروری ہے کہ فقہ حنفیہ کی کتابوں میں قرآن و حدیث اور صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے فتاویٰ جات کے ساتھ علماء کرام کی آراء و اقوال اور تشریحات بھی شامل ہیں جن میں بعض اقوال، مرجوح، شاذ، غیر مفتٰی بہ، اور غیر معمول بہا بھی موجود ہیں لیکن یہ اقوال غیر معتبر ہیں جس کی تصریح خود ان کتابوں میں بھی موجود ہے جن میں یہ اقوال پائے جاتے ہیں اور وہ اقوال معتبر ہیں جو راجح ہوں مفتی بہ ہوں اور ان پر باقاعدہ عمل ہوتا ہو۔ واضح رہے کہ بعض غیر مفتٰی بہ شاذ اور مرجوح اقوال کی وجہ سے پوری فقہ کے عظیم الشان ذخیرہ کو نا قابل اعتبار کہہ دینا پرلے درجے کی ناانصافی اور حماقت ہے جس طرح کہ ذخیرہ احادیث میں ہر قسم کی حدیثیں اور روایتیں موجود ہیں مثلاً: ضعیف، متروک العمل اور

... وغیرہ حتی کہ موضوع روایتیں بھی ذخیرہ احادیث میں موجود ہیں ان کی وجہ سے تمام حدیثوں کو ناقابل اعتبار کہہ دینا، ظلم اور حماقت ہے اور یہی حال فقہ کا بھی ہے۔ در حقیقت فقہ ... ان مسائل کو کہتے ہیں جو مستند ہوں، راجح ہوں، شاذ اور خلاف اجماع نہ ہوں، مفتٰی بہ ہوں ... باقاعدہ ان پر عمل ہوتا ہو۔ یقین جانیئے کہ غیر مقلدین؛ اہل السنت والجماعت کی کتابوں ... جو مسائل نقل کر کے اپنی تائید میں پیش کرتے ہیں یا پھر ان پر تنقید کرتے ہیں وہ وہی ... مسائل ہوتے ہیں جن کو ہمارے علماء؛ شاذ، مرجوح، غیر مفتٰی بہ کہہ کر غیر معتبر بنا چکے ہیں جن ... ان کا عمل بھی نہیں ہے جیسا کہ منکرین حدیث غیر معتبر حدیثوں کو چن چن کر لوگوں کے سامنے پیش کر کے لوگوں کو حدیثوں سے متنفر اور بد ظن کرنے کی ناکام کوشش کرتے ہیں یہی حال غیر مقلدین کا فقہ حنفیہ کے ساتھ ہے۔ فقہ حنفیہ کے معتبر مسائل نہ تو غیر مقلدین کی تائید ... تے ہیں اور نہ ہی غیر مقلدین ان پر کسی قسم کی تنقید کر سکتے ہیں اور جو اقوال غیر مقلدین اپنی تائید میں پیش کرتے ہیں یا پھر ان پر تنقید کرتے ہیں وہ در حقیقت معتبر ہی نہیں البتہ عوام ہمارے غیر مقلدین کی اس عیاری اور چالبازی سے دھوکہ کھا جاتے ہیں حالانکہ اہل السنت والجماعت کا اصول ہے وان الحکم والفتیا بالقول المرجوح جهل وخرق للاجماع

در مختار ج1 ص31

یعنی قاضی کا حکم کرنا یا مفتی کا فتویٰ دینا مرجوح قول پر جہالت اور اجماع کی مخالفت ہے۔ یعنی باطل اور حرام ہے۔

علامہ ابنِ نجیم حنفی کے نام پر دھوکہ:

حافظ محمد اسلم لکھتے ہیں: (ج) ابن نجیم المصری حنفی اپنی کتاب "بحر الرائق" میں فرماتے ہیں نوقد ثبت ان ذٰلك كان احدى عشرة ركعة بالوتر كما ثبت فى الصحيحين من حديث عائشة فيكون المسنون على اصول مشائخنا ثمانية منها۔

(بحر الرائق ج2 ص66)

غیر مقلد حسب عادت یہاں ابن نجیم حنفی رحمہ اللہ کے نام پر دھوکہ دینا چاہتے ہیں کہ وہ آٹھ رکعات تراویح کے قائل تھے۔ لیکن یہ غیر مقلد کا جھوٹ اور دھوکہ ہے چنانچہ ابن نجیم رحمہ اللہ فرماتے ہیں:قوله عشرون ركعة بيان لكميتها وهو قول الجمهور لما فى المؤطا عن يزيد بن رومان قال كان الناس يقومون فى زمن عمر بن الخطاب رضى الله عنه بثلاث وعشرين ركعة وعليه عمل الناس شرقاً وغرباً۔

(البحر الرائق شرح کنز الدقائق ج2 ص66)

ترجمہ : مصنف کا قول ہے کہ تراویح بیس رکعات ہے یہ نماز تراویح کے عدد کا بیان ہے کہ وہ بیس رکعات ہے اور یہی جمہور کا قول ہے اس لئے کہ مؤطا امام مالک رحمہ اللہ میں یزید بن رومان رحمہ اللہ سے روایت ہے وہ کہتے ہیں کہ حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ کے زمانہ میں لوگ 23 رکعات پڑھتے تھے (بیس رکعات تراویح اور تین رکعات وتر) مشرق اور مغرب میں لوگوں کا اسی پر عمل ہے۔

## غیر مقلدین کی جہالت:

آپ نے علامہ ابن نجیم حنفی رحمہ اللہ کا مسلک پڑھ لیا کہ وہ بیس رکعات تراویح کے قائل ہیں اور فرماتے ہیں کہ یہی جمہور کا قول ہے اور اسی پر مشرق اور مغرب کے تمام مسلمانوں کا عمل ہے اس کے بعد امام ابن نجیم رحمہ اللہ نے علامہ ابن ہمام رحمہ اللہ کا وہ شاذ اور مرجوح قول نقل کیا ہے جس کا جواب آپ پڑھ چکے ہیں۔ چنانچہ غیر مقلد نے جو عبارت نقل کی ہے اس سے پہلے ابن نجیم نے صاف لکھا ہے "ذكر المحقق فى فتح القدير ما حاصله الخ "یعنی محقق ابن ہمام رحمہ اللہ نے جو کچھ فتح القدیر میں ذکر کیا ہے اس کا خلاصہ یہ ہے۔ یہ مقولہ ابن ہمام رحمہ اللہ کا ہے جس کو ابن نجیم رحمہ اللہ نے بحر الرائق میں نقل کیا ہے لیکن غیر مقلد اس کو خود ابن نجیم رحمہ اللہ کی طرف نسبت کر رہے ہیں حالانکہ یہ ابن نجیم رحمہ اللہ کی بات نہیں ہے

بالا تو ابن ہمام رحمہ اللہ کی ہے علامہ ابن نجیم رحمہ اللہ نے تو صرف اس کو نقل کیا ہے اور
اس کے ساتھ اتفاق بھی نہیں کیا بلکہ بیس رکعات تراویح کو جمہور کا قول قرار دیا اور اسی کو
قول بہا کیا ہے۔ پس ابن ہمام رحمہ اللہ کی بات کو ابن نجیم رحمہ اللہ کی طرف منسوب کرنا
جہالت ہے جس کا ارتکاب غیر مقلد نے کیا ہے۔

امام طحاوی حنفی کے نام پر دھوکہ:

حافظ محمد اسلم لکھتے ہیں: "طحطاوی حنفی نے بھی شرح در مختار میں یہی لکھا ہے۔"

تعداد مسنون تراویح ص8

یہ بھی غیر مقلد کا دھوکہ ہے کیونکہ امام طحطاوی حنفی رحمہ اللہ آٹھ رکعات تراویح
کے قائل نہیں بلکہ وہ بھی دوسرے علماء احناف کی طرح بیس کے قائل ہیں بلکہ کہتے ہیں کہ
بیس رکعات تراویح پر توارث کے ساتھ اجماع ہے۔

طحطاوی ج1 ص468

ملا علی قاری حنفی کے نام پر دھوکہ:

غیر مقلد حافظ محمد اسلم لکھتا ہے: (ی) ملا علی قاری حنفی رحمہ اللہ فرماتے ہیں
اعلم انه لم یوقت رسول الله صلی الله علیه وآله وسلم فی التراویح عدداً معینا بل لا
یزید فی رمضان ولا فی غیرہ علی احدیٰ عشر قرکعةً (مرقاۃ شرح مشکوۃ)

تعداد مسنون تراویح ص9

غیر مقلد اس عبارت سے ملا علی قاری رحمہ اللہ کے نام پر دھوکہ دینا چاہتا ہے
حالانکہ مذکورہ بالا عبارت ملا علی قاری رحمہ اللہ کی نہیں بلکہ انہوں نے امام ابن تیمیہ رحمہ اللہ کا
قول نقل کیا ہے۔ ملا علی قاری رحمہ اللہ "حنفی" ہے اور باقی حنفیوں کی طرح وہ بیس رکعات
تراویح کا قائل ہے۔ چنانچہ فرماتے ہیں: لکن اجمع الصحابة علی ان التراویح عشرون رکعةً
یعنی صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کا بیس رکعات تراویح پر اجماع ہے۔ مرقاۃ ج3 ص194

اسی طرح ملا علی قاری رحمہ اللہ نے شرح نقایہ ص 104 میں بھی بیس رکعات تراویح پر اجماع نقل کیا ہے۔

## علامہ عبدالحی لکھنوی کے نام پر دھوکہ :

حافظ محمد اسلم غیر مقلد لکھتا ہے:(ک) مولانا عبدالحی لکھنوی رحمہ اللہ لکھتے ہیں آٹھ رکعتیں اور تین رکعات وتر باجماعت حضور سرور عالم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے تین راتوں سے زیادہ منقول نہیں اس لئے کہ امت پر نماز تراویح فرض نہ ہو جائے۔ مجموعہ فتاویٰ ج1 ص354
تعداد مسنون تراویح ص9

غیر مقلد؛حضرت مولانا عبدالحی لکھنوی رحمہ اللہ کے نام پر لوگوں کو دھوکہ دینا چاہتا ہے کہ وہ آٹھ رکعات تراویح کے قائل تھے حالانکہ یہ خالص دھوکہ ہے بلکہ جھوٹ ہے کیونکہ مذکورہ بالا عبارت جس کو غیر مقلد نے فتاویٰ عبدالحی سے نقل کی ہے مجھے باوجود تلاش اور تتبع کے مجموعہ فتاویٰ میں نہیں ملی اور امید قوی ہے کہ یہ عبارت مجموعہ فتاویٰ میں نہیں ہوگی کیونکہ مجموعہ فتاویٰ میں باب التراویح میں ایک سوال اور جواب موجود ہے آپ اس کو پڑھیں جس سے بخوبی اندازہ ہوتا ہے کہ غیر مقلد نے مولانا عبدالحی صاحب لکھنوی رحمہ اللہ پر جھوٹ بولا ہے کیونکہ جو شخص حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی ذات بابرکات پر جھوٹ بولنے سے حیا نہیں کرتا اس کے سامنے مولانا عبدالحی رحمہ اللہ کیا چیز ہے۔ مولانا عبدالحی رحمہ اللہ کے مجموعہ فتاویٰ سے سوال اور جواب ملاحظہ فرمائیں۔

سوال : حنفیہ بست رکعت تراویح سوائے وتر میخوانند و در حدیث صحیح از عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا وارد شدہ ما کان یزید فی رمضان ولا فی غیرہ علی احدی عشرۃ رکعۃ پس سند بست رکعت چیست؛

جواب: روایت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا محمول بر نماز تہجد است کہ در رمضان و غیر رمضان یکساں بود و غالباً بعد یازدہ رکعت مع الوتر بر سند و دلیل بریں محل آنست کہ راوی ایں حدیث ابو سلمہ است در نیہ ایں حدیث میگوید قالت عائشہ رضی اللہ عنہا فقلت یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم تنام قبل ان توتر قال یا عائشۃ ان عینی تنامان ولا ینام قلبی کذا رواہ البخاری ومسلم و نماز تراویح در عرف آں وقت قیام رمضان میگفتند و در صحاح ستہ بروایات صحیحہ مرفوعہ الی النبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم تعین عدد قیام رمضان مصرح نشدہ اینقدر ہست کہ قالت عائشہ کان رسول اللہ یجتھد فی رمضان مالا یجتھد فی غیرہ رواہ مسلم لیکن در مصنف ابن ابی شیبہ و سنن بیہقی بروایت ابن عباس وارد شدہ کان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم یصلی فی رمضان جماعۃ بعشرین رکعۃ والوتر و رواہ البیہقی فی سننہ باسناد صحیح عن السائب بن یزید قال کانوا یقومون فی عہد عمر بن الخطاب رضی اللہ عنہ فی شہر رمضان بعشرین رکعۃ۔

مجموعہ فتاوی مولانا عبد الحی لکھنوی رحمہ اللہ ص59,58

کتنی بڑی وضاحت کے ساتھ مولانا عبد الحی لکھنوی رحمہ اللہ فرمارہے ہیں کہ بیس رکعات تراویح صحیح اسناد کے ساتھ ثابت ہے۔

مولانا موصوف اپنی ایک اور کتاب میں لکھتے ہیں: ان مجموع عشرین رکعۃ فی التراویح سنۃ موکدۃ لانہ مما واظب علیہ الخلفاء وان لم یواظب علیہ النبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم وقد سبق ان سنۃ الخلفاء ایضاً لازم الاتباع وتارکہا آثم وان کان اثمہ دون اثم تارک السنۃ النبویۃ فمن اکتفی علی ثمان رکعات یکون مسیئاً لترکہ سنۃ الخلفاء وان شئت ترتیبہ علی سبیل القیاس فقل عشرون رکعۃ فی التراویح مما واظب علیہ الخلفاء الراشدون وکل ما واظب علیہ الخلفاء سنۃ موکدۃ ثم تضمہ مع

ان کل سنة مو کدة یأثم تارکها فینتبع عشرون رکعة یاثم تارکہا و مقدمات ھذا القیاس قد اثبتنا ھا فی الاصول السابقہ۔

تحفۃ الاخیار فی احیاء سنۃ سید الابرار ص 209

ترجمہ: تراویح میں بیس رکعات سنت مؤکدہ ہیں اس لئے کہ اس پر خلفائے راشدین نے مداومت کی ہے اگرچہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے مداومت نہیں کی اور پہلے بتایا جا چکا ہے کہ خلفاء راشدین کی سنت بھی واجب الاتباع ہے اور اس کا چھوڑنے والا گنہگار ہے اگرچہ اس کا گناہ حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی سنت ترک کرنے والے سے کم ہے لہٰذا جو شخص آٹھ رکعات پر اکتفاء کرے وہ برا کام کرنے والا ہے کیونکہ اس نے خلفاراشدین کی سنت ترک کردی اگر تم قیاس کے طریقے پر اس کی ترتیب سمجھنا چاہو تو یوں کہو بیس رکعات تراویح پر خلفاء راشدین نے مواظبت کی اور جس پر خلفاء راشدین نے مواظبت کی ہو وہ سنت مؤکدہ ہے لہٰذا بیس رکعات تراویح بھی سنت مؤکدہ ہے پھر اس کے ساتھ یہ بھی ملاؤ کہ سنت مؤکدہ کا تارک گنہگار ہوتا ہے لہٰذا بیس رکعات کا تارک بھی گنہگار ہوگا۔ اس قیاس کے مقدمات ہم اصول سابقہ میں ثابت کر چکے ہیں۔

قارئین کرام! آپ نے پڑھ لیا کہ مولانا عبد الحی لکھنوی رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ آٹھ رکعات تراویح پڑھ کر بقیہ رکعتوں کو چھوڑنے والا گنہگار ہے کیونکہ بیس رکعات تراویح سنت مؤکدہ ہے لیکن غیر مقلد لوگوں کو یہ باور کرانے میں مصروف ہیں کہ مولانا عبد الحی رحمہ اللہ آٹھ رکعات تراویح کے قائل ہیں۔یقیناً یہ نسبت جھوٹی ہے اور مولانا موصوف پر اتہام ہے

## حاشیہ ہدایہ کا حوالہ:

مولانا عبد الحی لکھنوی رحمہ اللہ ہدایہ کے حاشیہ پر رقمطراز ہیں:فمودی ثمان رکعات یکون تارکا للسنة المؤکدة۔

(حاشیہ ہدایہ ج1 ص 131 مطبوعہ مکتبہ امدادیہ ملتان)

یعنی صرف آٹھ رکعات تراویح ادا کرنے والا سنت مؤکدہ کا تارک (گناہ گار) ہے کیونکہ سنت مؤکدہ کوترک کرنا گناہ ہے۔

اس طرح مولانا عبدالحی لکھنوی رحمہ اللہ نے مؤطاامام محمد کے حاشیہ پر لکھا:

بیس رکعات تراویح پر اجماع ہے اور نمازتراویح سنت مؤکدہ ہے۔

اتنی بڑی وضاحت اور صراحت کے باوجود لوگوں کو دھوکہ دینا کہ مولانا عبد الحی لکھنوی رحمہ اللہ آٹھ رکعات تراویح کے قائل ہیں صرف غیر مقلدین کا کام ہو سکتا ہے۔

<u>عین الھدایہ ترجمہ ہدایہ کے نام پر دھوکہ:</u>

حافظ محمد اسلم غیر مقلد لکھتے ہیں: عین الھدیہ ترجمہ ہدایہ میں ہے تراویح صحیح حدیث سے مع وتر گیارہ رکعات ہی ثابت ہیں۔

(ص562)

اس عبارت سے غیر مقلد مترجم ہدایہ جسٹس امیر علی رحمہ اللہ کے نام پر دھوکہ دینا چاہتا ہے کہ وہ آٹھ رکعات تراویح کے قائل تھے حالانکہ یہ دھوکہ بلکہ جھوٹ ہے جو صرف غیر مقلد کو زیب دیتا ہے کہ مترجم ہدایہ صاف صاف لفظوں میں لکھتے ہیں کہ بیس رکعات تراویح حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم اور صحابہ کرام خصوصاً خلفاء راشدین رضی اللہ عنہم کی سنت ہے اور اسی پر اجماع امت ہے اور آٹھ رکعات تراویح پر اکتفا کرنے والا حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے ارشاد اور خلفاء راشدین کی سنت کا مخالف ہے اور برا کرنے والا ہے، چنانچہ لکھتے ہیں: "لیکن محصل یہ ضرور نکلا ہے کہ 20 رکعات میں حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی سنت قولی ، فعلی اور خلفاء راشدین کی سنت اور مسلمانوں کا اتفاق سب جمع ہیں اور اگر اس نے آٹھ پر اقتصار کیا تو حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے ارشاد اور سنت خلفاء راشدین وجماعت مسلمین سے مخالفت لازم ہے اور ادنیٰ درجہ اس کا کراہت، اساءت ہے اسی واسطے جن نے ابو حنیفہ رحمہ اللہ

سے روایت کیا کہ تراویح کا ترک جائز نہیں اور صدر شہید رحمہ اللہ نے کہا یہی صحیح ہے۔ عینی رحمہ اللہ نے کہا کہ 20 رکعات ہمارا و شافعی و احمد رحمہم اللہ کا مذہب ہے اور قاضی رحمہ اللہ نے اس کو جمہور علماء کا قول نقل کیا ہے۔ ابن قدامہ حنبلی رحمہ اللہ نے کہا کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے ایک حافظ کو حکم دیا جس نے رمضان میں بیس رکعات پڑھائیں اور کہا کہ یہ بمنزلہ اجماع کے ہے۔

عین الھدایہ ج 1 ص 723

مزید لکھتے ہیں: "مترجم کہتا ہے کہ اعداد رکعات جب کہ امر توفیقی ہے تو لامحالہ حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا 20 پر جمع کرنا و ابی بن کعب رضی اللہ عنہ و دیگر صحابہ رضی اللہ عنہم کا قبول کرنا بدون اس کہ نہ ہوگا کہ یہ حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم سے پایا گیا اور اس وقت میں ابن ابی شیبہ و طبرانی کی روایت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما کے حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم نے 20 پڑھائیں، قوی ہو جاوے گی اور حدیث ام المومنین عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کہ رمضان و غیر رمضان میں گیارہ پر زیادہ نہیں کیا اس کے مخالف نہیں جبکہ تہجد و تراویح علیحدہ ہوں اور ظاہر کلام مشائخ حنفیہ یہی ہے پس تراویح 20 پڑھائیں اور تہجد میں 11 پر زیادہ نہیں کیا۔

عین الھدایہ ج 1 ص 422

پس ثابت ہوا کہ ہدایہ کا مترجم بیس رکعات تراویح کا قائل ہے نہ کہ آٹھ کا۔ غیر مقلد نے ان کی طرف آٹھ تراویح کی جھوٹی نسبت کی ہے۔

## علامہ کشمیری کے نام پر دھوکہ:

حافظ محمد اسلم غیر مقلد لکھتا ہے: "سید محمد انور شاہ صاحب کشمیری حنفی رحمہ اللہ فرماتے ہیں: حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے یہی ثابت: ولامعاص من تسلیم ان تراویحه علیه السلام کانت ثمانیة رکعات۔ (العرف الشذی ج 1 ص 166، 101)

تعداد مسنون تراویح ص 9

حسب عادت غیر مقلد سادہ لوح مسلمانوں کو دھوکہ دینا چاہتا ہے کہ سید علامہ انور شاہ کشمیری رحمہ اللہ آٹھ رکعات تراویح کے قائل ہیں حالانکہ یہ سراسر دھوکہ ہے۔علامہ کشمیری رحمہ اللہ آٹھ رکعات تراویح کے قائل نہیں ہیں بلکہ وہ بیس تراویح کے قائل ہیں اور آٹھ رکعات پڑھنے والے کو سواد اعظم (اہل السنت والجماعت) سے خارج سمجھتے ہیں، چنانچہ فرماتے ہیں:واما من اکتفیٰ بالرکعات الثمانیہ وشذ عن السواد الاعظم و حمل یرمیھم بالبدعۃ فلیر عاقبۃ۔

(فیض الباری شرح صحیح بخاری ج3ص181)

یعنی جو شخص آٹھ رکعات پر اکتفا کر کے سواد اعظم سے کٹ گیا اور سواد اعظم کو بدعتی کہتا ہے وہ اپنا انجام سوچ لے۔

حضرت شاہ صاحب رحمہ اللہ مزید لکھتے ہیں: لم یقل احد من الائمۃ الاربعۃ باقل من عشرین رکعۃ فی التراویح والیہ جمھور الصحابۃ رضی اللہ عنھم...وقال ابن ھمام ان ثمانیۃ رکعات سنۃ مؤکدۃ وثنتی عشر رکعۃً مستحبۃ وما قال بھذا احد اقول ان سنۃ الخلفاء الراشدین ایضاً یکون سنۃ الشریعۃ لما فی الاصول ان السنۃ سنۃ الخلفاء وسنۃ علیہ السلام وقد صح فی الحدیث علیکم بسنتی وسنۃ الخلفاء الراشدین المھدیین فیکون فعل الفاروق الاعظم ایضا سنۃً...ففی التاتارخانیۃ سئل ابو یوسف اباحنیفۃ رحمہ اللہ ان اعلان عمر بعشرین رکعۃً ھل کان لہ عھد منہ علیہ السلام قال ابو حنیفۃ رحمہ اللہ ما کان عمر مبتدعا ای لعلہ یکون لہ عھد فدل علی ان عشرین رکعۃً لا بد لہ من ان یکون لھا اصل منہ علیہ السلام...واستقر الامر علی عشرین رکعۃً۔

العرف الشذی علی حاشیۃ الترمذی ج1ص99،100

ترجمہ: ائمہ اربعہ میں سے کسی نے نہیں کہا کہ نماز تراویح بیس رکعات سے کم ہے اور اسی طرف جمہور صحابہ کرام رضوان اللہ عنہم گئے ہیں اور ابن ہمام رحمہ اللہ نے کہا ہے کہ آٹھ رکعات سنت مؤکدہ ہے اور بارہ رکعات مستحب ہے اور یہ بات کسی نے نہیں کہی (یعنی ابن ہمام رحمہ اللہ کا تفرد ہے) میں کہتا ہوں کہ خلفاء راشدین کی سنت بھی شریعت کی سنت ہے کیونکہ اصول میں ہے حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی سنت اور خلفاء راشدین کی سنت، سنت ہے اور یہ بات صحیح حدیث میں ہے کہ تم پر میری سنت اور خلفاء راشدین مھدیین کی سنت لازم ہے، فاروق اعظم کا عمل بھی سنت ہے۔ تاتارخانیہ میں ہے امام ابو یوسف رحمہ اللہ نے امام ابو حنیفہ رحمہ اللہ سے سوال کیا کہ حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے جو بیس رکعات تراویح کا اعلان کیا ہے کیا انہوں نے اس کا علم حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم سے پایا ہے؟ امام ابو حنیفہ رحمہ اللہ نے فرمایا کہ حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ (معاذ اللہ) مبتدع نہیں تھے یعنی شاید ان کے پاس اس کا علم تھا یہ بات دلالت کرتی ہے کہ لامحالہ بیس رکعات تراویح کی اصل خود حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم سے ہے اور تراویح کا استقرار بیس رکعات پر ہے۔

حضرت شاہ صاحب رحمہ اللہ سے تراویح کے متعلق سوال کیا گیا تو فرمایا: دیکھنا یہ ہے کہ خلفاء راشدین کی سنت آیا سنت نبی ہے یا نہیں؟ جیسا کہ حدیث یہ ہے: فانہ من یعش منکم بعدی فیسریٰ اختلافا کثیرا فعلیکم بسنتی وسنۃ الخلفاء الراشدین المھدیین تمسکوا بھا وعضوا علیھا بالنواجذ وایاکم ومحدثات الامور فان کل محدثۃ بدعۃ وکل بدعۃ ضلالۃ۔ رواہ احمد والترمذی وابوداؤد وابن ماجہ (مشکوٰۃ) اور فرمایا سنو کہ مسئلہ کی تحقیق فی نفسہا ہوتی ہے نہ کہ کسی کے عمل کو دیکھ کر۔ جب یہ بات ہے اور اتنا شدید اختلاف ہے کہ کوئی دوسرے کی بات سنتا ہی نہیں تو نبی کے فرمانے کے مطابق خلفاء راشدین مھدیین کے عمل کو دیکھا جائے اور ان کا اتباع لازمی طور پر کیا جائے تاکہ اختلاف رفع

ہو جائے۔ حضرت ملا علی قاری رحمہ اللہ فرماتے ہیں: خلفاء راشدین مهدیین حضرت ابو بکر، حضرت عمر، حضرت عثمان ذوالنورین اور حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ تعالیٰ عنہم مهدیین کے متعلق فرماتے ہیں کہ جن کو باری تعالیٰ کی طرف سے ہدایت یافتہ کیا گیا ہو حق کی طرف اور فرمایا یہ جو حدیث ہے نوکان القاری یقرء سورۃ البقرۃ فی ثمان رکعات فاذاقام بھا فی اثنا عشر رکعۃ رای الناس انہ قد خفف. رواہ مالک۔

تو فرمایا کہ بیس تراویح کی یہ حدیث صحیح دلیل قوی ہے اور صحابہ کے زمانہ میں اس پر عمل درآمد ہوتا تھا اور بھی مؤطا مالک میں بہت سی روایات موجود ہیں جو صریح طور پر بیس رکعات پر دلالت کرتی ہیں اور امام بیہقی رحمہ اللہ نے فرمایا کہ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے زمانہ میں بھی حضرت ابیؓ رضی اللہ عنہ بھی لوگوں کو بیس تراویح پڑھاتے تھے حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے زمانہ پاک میں بھی اسی پر عمل ہوتا تھا اور حدیث ابو داؤد وغیرہ میں ہے۔راوی کہتا ہے:حتی خفنا الفلاح اگر آٹھ ہی کا شوق ہے تو اس حدیث پر عمل کیوں نہیں کیا جاتا کہ "حتی خفنا الفلاح" کہ ہم کو سحری کا خطرہ ہو گیا ہے۔

جماعت کو چھوڑ جانا اور یہ کہنا کہ ہم آٹھ پڑھ کر چلے ہیں اور جا کر سو جانا یا اور کوئی باتوں میں لگ جانا یہ تو حدیث کے خلاف ہوا تو اتنا لمبا پڑھنا چاہیے کہ سحری کا وقت نکلنے کا خطرہ ہو جائے۔جب روایت متعارض آرہی ہے تو کیوں نہ خلفاء راشدین کے تعامل پر عمل درآمد کیا جائے (اور حدیث ما انا علیہ واصحابی صاف بتلارہی ہے کہ اصحاب کے تعامل کو نہیں چھوڑنا چاہیے ورنہ یہ صریح دلیل ہے صحابہ کے بغض کی والعیاذ باللہ )........ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:من احبھم فبحبی احبھم فمن ابغضھم فببغضی ابغضھم یہ حدیث ترمذی شریف میں ہے۔یہ کتنی بڑی وعید ہے جو حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے صحابہ کے

اتباع کے متعلق فرمائی ہے اس پر عمل درآمد کرنا چاہیے اس وعید سے ڈرنا چاہیے۔ خدا ہم کو صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین کے اتباع کی توفیق بخشیں۔

ملفوظات محدث کشمیری ص363،366

آپ نے پڑھ لیا کہ سید محمد انور شاہ رحمہ اللہ بڑی وضاحت اور صراحت سے بیان فرما رہے ہیں کہ تعامل صحابہ کرام رضی اللہ عنہم پر عمل کرنا ضروری ہے کیونکہ وہ بھی سنت ہے اور تعامل صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کو چھوڑ دینا بغض صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کی دلیل ہے۔ لہٰذا نماز تراویح بیس رکعات پڑھنا ضروری ہے۔

## امام ابن تیمیہ کے نام پر دھوکہ:

حافظ محمد اسلم غیر مقلد لکھتا ہے: علامہ سیوطی رحمہ اللہ فرماتے ہیں: وکان النبی صلی اللہ علیہ وسلم قیامہ باللیل هو وترہ یصلی باللیل فی رمضان وغیرہ احدی عشر رکعۃ۔ (فتاوی ابن تیمیہ ص148 ج1)

تعداد مسنون تراویح ص9

حافظ محمد اسلم غیر مقلد اپنی عادت کے مطابق امام ابن تیمیہ رحمہ اللہ کے نام پر عوام الناس کو دھوکہ دینا چاہتا ہے کہ وہ آٹھ رکعات تراویح کے قائل تھے حالانکہ یہ دھوکہ اور جھوٹ ہے۔ کیونکہ مذکورہ بالا عبارت میں وضاحت موجود ہے کہ امام ابن تیمیہ رحمہ اللہ اس جگہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی نماز تہجد کو بیان کر رہے ہیں اس لیے قیام اللیل کا لفظ موجود ہے جس کا معنی نماز تہجد ہے اور اسی طرح رمضان وغیر رمضان کا لفظ بھی دلالت کر رہا ہے کہ یہ وہ نماز ہے جو سارا سال پڑھی جاتی ہے اور وہ تہجد ہے نہ کہ تراویح کیونکہ وہ تو صرف رمضان المبارک کی نماز ہے اور امام ابن تیمیہ بھی بیس رکعات تراویح کے منکر نہیں ہیں، چنانچہ لکھتے ہیں: فانہ قد ثبت ان ابی بن کعب کان یقوم بالناس عشرین رکعۃ فی رمضان ویوتر

بثلاث فرای کثیر من العلماء ان ذالك هو السنة لانه قام بین المهاجرین والانصار ولم ینکرہ منکر۔

فتاویٰ ابن تیمیہ ج1 ص191

ترجمہ: یقیناً یہ بات ثابت ہے کہ حضرت ابی بن کعب رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے رمضان المبارک کے مہینے میں لوگوں کو بیس رکعات تراویح اور تین رکعات وتر پڑھاتے تھے۔ پس بہت سے علماء اس کو سنت لکھتے ہیں اس لیے کہ انہوں نے مہاجرین وانصار کے درمیان کھڑے ہو کر بیس تراویح پڑھائیں اور کسی انکار کرنے والے نے انکار نہیں کیا۔

ایک اور مقام پر لکھتے ہیں: ھو الذی یعمل بہ اکثر المسلمین۔

فتاویٰ ابن تیمیہ ج2 ص401

یعنی بیس رکعات تراویح پر اکثر مسلمان عمل پیرا ہیں۔

ایک اور مقام پر لکھتے ہیں: وعن ابی عبد الرحمٰن السلمی ان علیا دعا القراء فی رمضان فامر رجلا منھم یصلی بالناس عشرین رکعة۔

منہاج السنہ ج4 ص224

یعنی حضرت ابو عبد الرحمٰن سلمی سے روایت ہے کہ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے قرآن کے قاریوں کو رمضان میں بلایا اور ان میں سے ایک شخص کو حکم دیا کہ وہ لوگوں کو بیس رکعات تراویح پڑھائے۔

## غیر مقلدین کی بدنیتی:

غیر مقلد؛ علامہ ابن تیمیہ رحمہ اللہ کے نام پر عوام الناس کو دھوکہ دینا چاہتا ہے کہ وہ آٹھ رکعات تراویح کے قائل ہیں جبکہ علامہ ابن تیمیہ رحمہ اللہ اپنے فتاویٰ میں صاف طور پر لکھتے ہیں: تراویح کا عدد حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم سے متعین نہیں ہے۔

فتاویٰ ابن تیمیہ ج2 ص401

البتہ امام ابن تیمیہ رحمہ اللہ نے اپنے فتاویٰ میں اور دیگر کتابوں میں یہ بات تسلیم کی ہے کہ بیس رکعات تراویح پر مہاجرین وانصار اور خلفاء راشدین بلکہ تمام صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے اتفاق کیا ہے بہت سے لوگ اس کو سنت کہتے ہیں اور اکثر المسلمین کا اسی پر عمل ہے۔ پس غیر مقلد کا ان سب باتوں پر پردہ ڈال کر ان کی طرف آٹھ رکعات تراویح کی نسبت کرنا دیانت داری کے خلاف ہے۔ بلکہ بددیانتی ہے۔

## علامہ سیوطی کے نام پر دھوکہ:

حافظ محمد اسلم غیر مقلد لکھتا ہے: علامہ سیوطی رحمہ اللہ فرماتے ہیں: لم یثبت انه صلی الله علیه وسلم صلی عشرین رکعة والوجه الثانی انه قد ثبت فی صحیح البخاری وغیره ان عائشة سئلت عن قیام رسول الله صلی الله علیه وسلم فی رمضان فقالت ما کان یزید رمضان ولا فی غیره علی احدی عشر رکعة (المصابیح فی الصلوۃ التراویح ص603)

تعداد مسنون تراویح ص9

اف اللہ! غیر مقلد اپنی پرانی سابقہ عادت وروایت کے مطابق یہاں بھی امام جلال الدین سیوطی رحمہ اللہ کے نام پر دھوکہ دینا چاہتا ہے کہ وہ بھی آٹھ رکعات تراویح کے قائل ہیں حالانکہ وہ آٹھ کے نہیں بلکہ بیس رکعات تراویح کے قائل ہیں، چنانچہ امام جلال الدین سیوطی رحمہ اللہ علامہ سبکی رحمہ اللہ کے حوالے سے لکھتے ہیں: "ومذهبنا ان التراویح عشرون رکعة لما روی البیهقی وغیره بالا سناد الصحیح عن السائب بن یزید الصحابی رضی الله تعالیٰ عنه قال کنا نقوم علی عهد عمر بن الخطاب رضی الله تعالیٰ عنه بعشرین رکعة والوتر.

الحاوی للفتاوی ج1 ص350

اور ہمارا مذہب یہ ہے کہ نماز تراویح بیس رکعات ہے اس لیے کہ بیہقی وغیرہ نے صحیح اسناد کے ساتھ حضرت سائب بن یزید صحابی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کیا ہے کہ ہم

اوگ حضرت عمر بن الخطاب رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے دور میں بیس رکعات تراویح اور وتر پڑھتے تھے۔ پھر لکھا ہے "استقر العمل علی ھذا۔ یعنی بالآخر بیس رکعات تراویح پر عمل پختہ ہوا یعنی خلفاء راشدین اور صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے بیس رکعات پر اتفاق اور اجماع کیا ہے۔

## غیر مقلدین کی بددیانتی:

آپ کو معلوم ہونا چاہیئے کے حافظ محمد اسلم غیر مقلد نے علامہ سیوطی رحمہ اللہ کی جو عبارت نقل کی ہے۔ وہ اصل کتاب میں اکٹھی نہیں ہے بلکہ علیحدہ علیحدہ دو صفحات کی دو عبارتوں کو یکجا کر کے " فاضل " مدینہ یونیورسٹی ہونے کا ثبوت دیا ہے۔ دو مختلف مقامات کی عبارتوں کو بغیر کسی اشارے اور قرینے کے یکجا کرنے کا مقصد لوگوں کو یہ دھوکہ دینا ہے کہ علامہ سیوطی رحمہ اللہ کہہ رہے ہیں کہ بیس رکعات تراویح حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم سے ثابت نہیں جبکہ آٹھ رکعات ثابت ہے۔ حالانکہ امام جلال الدین سیوطی کے نزدیک تراویح کا عدد معین حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم سے ثابت نہیں، چنانچہ لکھتے ہیں: ولو ثبت ذلك من فعل النبي صلى الله عليه وسلم لم يختلف فيه۔ یعنی اگر نماز تراویح کا عدد حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم سے ثابت ہوتا تو اس میں اختلاف نہ ہوتا۔

الحاوی للفتاوی ج 1 ص 348

ایک مقام پر لکھتے ہیں: "وانما صلی لیالی صلوة لم یذکر عددها۔

ترجمہ: جن چند راتوں میں حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے نماز تراویح باجماعت پڑھی ان کی تعداد مذکور نہیں ہے۔

ایضاً ج 1 ص 347

البتہ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے تعامل سے بالآخر نماز تراویح کی بات بیس رکعات پر پختہ ہوئی۔ امام ابن تیمیہ اور امام سیوطی رحمہما اللہ وغیرہ سند کے لحاظ سے حضرت ابن عباس

رضی اللہ عنہا کی بیس رکعات تراویح والی حدیث کو ضعیف کہتے ہیں لیکن جمہور علماء اہل السنت والجماعت کہتے ہیں کہ تعامل صحابہ کرام رضی اللہ عنہم سے وہ حدیث صحیح ہے اور قابل احتجاج ہے اور تعامل صحابہ؛ امام ابن تیمیہ اور امام سیوطی کو بھی تسلیم ہے اور ان حضرات نے اپنی کتابوں میں اس کی تصریح بھی کر دی ہے اور تعامل صحابہ رضی اللہ عنہم کی وجہ سے استقرار العمل علی ھذا کا حتمی فیصلہ لکھتے ہیں۔ یعنی بیس رکعات پر عمل پختہ ہے۔

پس جو شخص یہ کہتا ہو کہ عدد تراویح حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم سے صحیح سند کے ساتھ منقول نہیں ہے البتہ تعامل صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کی وجہ سے استقرار العمل علی ھذا یعنی بیس رکعات تراویح پر استقرار عمل ہوا۔ اب ایسے شخص کے متعلق لوگوں کو یہ تاثر دینا کہ وہ بیس رکعات تراویح کی بجائے آٹھ رکعات کا قائل ہے بھلا دیانت وامانت کے خلاف نہیں ہے تو کیا ہے؟ میری دانست کے مطابق تو یہ کام صرف اور صرف غیر مقلد ہی کر سکتا ہے۔

حافظ محمد اسلم نے آخر ابن حجر عسقلانی رحمہ اللہ کو اپنا ہم خیال سمجھ کر ان کی یہ عبارت نقل کر دی ہے: واما ما رواہ ابن ابی شیبۃ من حدیث ابن عباس رضی اللہ عنہما کان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یصلی فی رمضان عشرین رکعۃً والوتر فاسنادہ ضعیف وقد عارضہ حدیث عائشۃ ھذا الذی فی الصحیحین مع کونہا اعلم بحال النبی صلی اللہ علیہ وسلم لیلا من غیرہا واللہ اعلم۔

(فتح الباری ج4 ص319)

حافظ ابن حجر عسقلانی رحمہ اللہ مسئلہ تراویح میں قطعاً غیر مقلد نہ تھے بلکہ وہ تو امام شافعی رحمہ اللہ کے پکے مقلد تھے اور شافعیہ کا بیس رکعات تراویح پر اتفاق چلا آرہا ہے یہ ناممکن ہے کہ حافظ ابن حجر عسقلانی رحمہ اللہ اپنے امام کی تقلید کو چھوڑ کر غیر مقلد بن جائیں اور اس عبارت میں جو کچھ حافظ ابن حجر رحمہ اللہ کہنا چاہتے ہیں وہ ایک فن اصول حدیث کی بات ہے

ایلن دیکھنا یہ ہے کہ صحیحین میں سیدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کی جو روایت موجود ہے اس میں صاف لکھا ہے کہ اللہ کے نبی صلی اللہ علیہ وسلم رمضان ہو یہ غیر رمضان آٹھ رکعات سے زیادہ نہیں پڑھا کرتے تھے اور جو نماز رمضان اور غیر رمضان میں برابر پڑھی جاتی ہے وہ تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی نماز تہجد ہے نہ کہ تراویح کی لہٰذا کہاں رہا تعارض؟

امام ابن حجر عسقلانی رحمہ اللہ نے پوری زندگی میں ایک رمضان میں بھی آٹھ رکعات تراویح نہیں پڑھی اگر وہ آٹھ کے قائل ہوتے تو یقیناً عمل بھی اسی پر کرتے نیز حافظ ابن حجر عسقلانی رحمہ اللہ نے بیس رکعات تراویح والی دوسری حدیث کو صحیح کہا ہے۔

حافظ ابن حجر عسقلانی رحمہ اللہ نے امام رافعی رحمہ اللہ کے واسطے سے نقل کیا ہے:

انه صلی الله علیه وسلم صلی بالناس عشرین رکعة لیلتین فلما کان اللیلة الثالثة اجتمع الناس فلم یخرج الیهم ثم قال من الغدانی خشیت ان تفرض علیکم فلا تطیقو نها من حدیث عائشة دون عدد الرکعات.

امام ابن حجر عسقلانی رحمہ اللہ اس روایت کو نقل کرنے کے بعد فرماتے ہیں "متفق علی صحته" اس کی صحت پر تمام محدثین کا اتفاق ہے۔

(تلخیص الحبیر فی تخریج احادیث الرافع الکبیر ج1 ص119)

معلوم ہوا حافظ ابن حجر عسقلانی رحمہ اللہ کے نزدیک جس روایت میں حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کا بیس رکعات تراویح پڑھنا ثابت ہے اس کی صحت پر محدثین کا اتفاق ہے۔

## امام اعظم ابو حنیفہ کے نام پر دھوکہ:

غیر مقلد حافظ محمد اسلم نے سید الفقہاء والمحدثین، امام الائمہ، امام اعظم سیدنا نعمان بن ثابت امام ابو حنیفہ رحمہ اللہ کے نام پر بھی دھوکہ دینے کی کوشش کی ہے، لکھتا ہے: عن ابی

حنیفۃ رحمہ اللہ عن ابی جعفر ان صلوۃ النبی صلی اللہ علیہ وسلم باللیل کانت ثلث عشرۃ رکعۃ منھن ثلاث رکعات الوتر و رکعتا الفجر۔

امام ابو حنیفہ رحمہ اللہ؛ ابو جعفر سے نقل کرتے ہیں کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی نماز تیرہ رکعتیں ہوا کرتی تھی جس میں تین وتر اور دو فجر کی سنتیں شامل تھیں۔مسند امام اعظم ص187 باب التہجد

تعداد مسنون تراویح ص4،3

غیر مقلد مذکورہ بالا عبارت کے ذریعہ عوام الناس کو یہ دھوکہ دینا چاہتا ہے کہ امام اعظم ابو حنیفہ رحمہ اللہ بیس رکعات تراویح کی بجائے آٹھ رکعات کے قائل تھے۔ حالانکہ یہ غیر مقلد کا سو فیصد دھوکہ ہے کیونکہ غیر مقلد نے مسند امام اعظم سے جو سیدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کی حدیث نقل کی ہے وہ تہجد کے متعلق ہے نہ کے تراویح کے۔ خود حدیث میں صلوۃ النبی صلی اللہ علیہ وسلم باللیل کے الفاظ موجود ہیں جن کا معنیٰ ہے حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی رات کی نماز تیرہ رکعات ہوتی تھی اور رات کی نماز سے مراد تہجد ہے یعنی آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی نماز تہجد تیرہ رکعات ہوتی تھی وتر بھی اس میں شامل ہوتے تھے۔

یہی وجہ ہے کہ غیر مقلد نے حدیث میں " صلوۃ النبی صلی اللہ علیہ وسلم باللیل " کے الفاظ موجود ہیں باللیل کا ترجمہ چھوڑ دیا ورنہ اس کا بھرم کھل جاتا اور اردو خواندہ لوگ سمجھ جاتے کہ امام صاحب تو نماز تہجد کی رکعات ثابت کر رہے ہیں نہ کہ نماز تراویح کی لیکن بالآخر غیر مقلد نے باب التہجد کا حوالہ دے کر خود اپنا بھرم کھول دیا کہ سیدنا امام اعظم امام ابو حنیفہ رحمہ اللہ کے نزدیک اس حدیث کا تعلق نماز تہجد سے ہے نہ کہ تراویح سے۔ لیکن غیر مقلد نے دھوکہ دینے میں امام صاحب کے نام کو بھی معاف نہیں کیا۔

## امام اعظم ابو حنیفہ کا مسلک:

مناسب ہے کہ آپ کے سامنے امام صاحب رحمہ اللہ کا مسلک بھی نقل کر دیا جائے تا کہ غیر مقلد کا دھوکہ مزید کھل کر سامنے آجائے۔ کتاب الآثار لابی یوسف میں روایت موجود ہے

"ابو حنیفۃ عن حماد عن ابراھیم ان الناس کانوا یصلون خمس ترویحات فی رمضان "

ترجمہ: امام ابو حنیفہ رحمہ اللہ حماد سے وہ ابراہیم سے روایت کرتے ہیں کہ بے شک لوگ رمضان میں پانچ ترویحے یعنی بیس رکعات پڑھاتے۔

## فتاویٰ قاضی خان کا حوالہ:

فتاوی قاضی خان میں ہے:"التراویح سنۃ مؤکدۃ للرجال والنساء توارثھا الخلف عن السلف من لدن تاریخ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم الی یومنا و ھکذا روی الحسن عن ابی حنیفۃ رحمہ اللہ انھا سنۃ لاینبغی ترکھا ....وقد واظب علیھا الخلفاء الراشدون رضی اللہ عنھم وقال علیہ السلام علیکم بسنتی وسنۃ الخلفاء من بعدی."

فتاویٰ قاضی خان برحاشیہ فتاویٰ عالمگیریہ ج 1 ص 332

ترجمہ: نماز تراویح مردوں اور عورتوں کے لیے سنت مؤکدہ ہے حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانے سے لے کر آج تک ہر دور کے اخلاف (بعد والوں) نے اپنے اسلاف (پہلے والوں) سے اس کو توارث سے پایا ہے اور اسی طرح حسن رحمہ اللہ نے امام اعظم ابو حنیفہ رحمہ اللہ سے روایت کیا ہے کہ بے شک تراویح سنت ہے اس کو چھوڑنا، نامناسب ہے، پھر لکھتے ہیں:

مقدار التراویح عند اصحابنا والشافعی رحمہ اللہ ماروی الحسن عن ابی حنیفۃ رحمہ اللہ قال القیام فی شھر رمضان سنۃ لاینبغی ترکھا یصلی اھل کل مسجد فی مسجدھم

کل لیلۃ سوی الوتر عشرین رکعۃ خمس ترویحات بعشر تسلیمات یسلم فی کل رکعتین۔

فتاویٰ قاضی خان ص234

ترجمہ: تراویح کی مقدار ہمارے اصحاب وامام شافعی رحمہ اللہ کے نزدیک وہ ہے جو حسن رحمہ اللہ نے امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ سے روایت کی ہے فرمایا قیام رمضان (تراویح) سنت ہے اس کو ترک کرنا، نامناسب ہے۔ ہر مسجد والے اپنی مسجد میں ہر رات وتروں کے علاوہ بیس رکعات تراویح پڑھیں۔ پانچ ترویحے۔ دس سلاموں کے ساتھ اور ہر دو رکعت کے بعد سلام پھیر دیں۔

**بدایۃ المجتہد کا حوالہ:**

بدایۃ المجتہد میں ہے: فاختار مالک فی احد قولیہ وابو حنیفۃ والشافعی و احمد وداؤد رحمھم اللہ القیام بعشرین رکعۃ سوی الوتر ۔

بدایۃ المجتہد ج1 ص210

ترجمہ: امام مالک رحمہ اللہ نے اپنے دو قولوں میں سے ایک میں اور امام ابو حنیفہ، امام شافعی، امام احمد اور داؤد ظاہری نے بیس رکعات تراویح کا قیام پسند کیا ہے، سوائے وتر کے۔

**رحمت الامۃ کا حوالہ:**

رحمۃ الامت میں ہے: "فالمسنون عند ابی حنیفۃ والشافعی و احمد رحمھم اللہ عشرون رکعۃ"۔

رحمت الامۃ ص23

ترجمہ: امام ابوحنیفہ، امام شافعی اور احمد رحمہم اللہ کے نزدیک مسنون تراویح بیس رکعات ہیں۔

قارئین کرام! فقہ حنفیہ کے تمام متون اور شروحات میں التراویح عشرون رکعات اور خمس ترویحات کی تصریح موجود ہے لیکن اتنی بڑی تصریحات کے باوجود غیر

مقلد کا امام ابو حنیفہ رحمہ اللہ کے نام پر عوام الناس کو دھوکہ دینا اور ان کی طرف آٹھ رکعات تراویح کی جھوٹی نسبت کرنا نہایت تعجب خیز ہے اور حیران کن۔

## صدیق اکبر، سائب بن یزید اور امام مالک کے نام پر دھوکہ:

حافظ محمد اسلم غیر مقلد کہتا ہے: "سیدنا صدیق اکبر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا ارشاد ہے: کنا ننصرف فی رمضان فنستعجل الخدام بالطعام مخافۃ الفجر۔ ہم جب نماز تراویح سے فارغ ہو کر گھروں کو لوٹتے تو فجر طلوع ہونے کے خوف سے خدام کو کھانے جلدی لانے کو کہتے کہ کہیں سحری فوت نہ ہو جائے۔

موطا امام مالک باب قیام رمضان

امام مالک رحمہ اللہ نے قیام رمضان کے عنوان کے تحت حدیث پاک کو بیان کر کے یہ ثابت کیا ہے کہ فجر کے قریب تک نماز تراویح کا قیام جاری رہتا تھا۔

عزیز بھائیو! غور فرمایئے کہ تراویح کی نماز طلوع فجر کے قریب تک جاری ہے تو تہجد کس وقت ادا کی جاتی تھی؟ کیا کوئی عقل مند کہے گا کہ عشاء کے بعد تہجد ادا فرما لیتے تھے اور پھر طلوع فجر کے قریب تک تراویح پڑھتے تھے؟

حدیث سائب بن یزید رضی اللہ عنہ: وما کنا ننصرف الا فی فروع الفجر

(موطا امام مالک باب القیام رمضان)

ہم صحابہ کرام رضی اللہ عنہم فجر طلوع ہونے کے قریب قریب تراویح سے فارغ ہوا کرتے تھے یہ اور اس جیسی دیگر روایات اس بات پر شاہد عدل ہیں کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم اور صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین کے ہاں نماز تراویح اور نماز تہجد دو چیزیں نہ تھیں بلکہ گیارہ ماہ تک پڑھی جانے والی نماز تہجد کو ہی رمضان المبارک میں نماز تراویح کہا کرتے تھے اور یہی نماز عشاء کی نماز سے لے کر طلوع فجر کے قریب تک مختلف اوقات میں ادا کی جاتی تھی۔

تعداد مسنون تراویح ص 3

**الجواب باسم ملہم الصواب:**

مذکورہ بالا عبارت میں غیر مقلد نے حضرت ابو بکر صدیق، حضرت سائب بن یزید رضی اللہ تعالیٰ عنہما اور حضرت امام مالک رحمہ اللہ بلکہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی ذات بابرکات کی طرف ایک جھوٹ کی نسبت کردی کہ ان حضرات کے نزدیک نماز تراویح اور نماز تہجد دو چیزیں نہ تھیں بلکہ ایک ہی نماز کے دو نام ہیں۔ حالانکہ یہ بات بالکل غلط ہے اور غیر مقلد ان حضرات کے نام سے لوگوں کو دھوکہ دینا چاہتے ہیں کیونکہ یہ بات نہ تو اللہ تعالیٰ نے فرمائی ہے اور نہ ہی اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ نماز تراویح اور نماز تہجد ایک نماز کے دو نام ہیں اور نہ ہی سیدنا ابو بکر صدیق اور سیدنا سائب بن یزید رضی اللہ تعالیٰ عنہمانے فرمائی ہے کہ نماز تراویح اور نماز تہجد ایک چیز ہیں اور نہ ہی کسی صحابی یا تابعی اور تبع تابعی سے کوئی ایسی بات منقول ہے بلکہ پورے خیر القرون میں کسی ایک شخص نے یہ دعویٰ نہیں کیا کہ نماز تراویح اور نماز تہجد ایک چیز ہے۔

یہ بات تو غیر مقلد کا اختراع ہے اور ان کی اپنی ایجاد کردہ اصطلاح ہے امام مالک رحمہ اللہ اور دیگر فقہا کرام اور ائمہ عظام سے یہ بات قطعاً ثابت نہیں۔ غیر مقلد نے امام مالک رحمہ اللہ پر بہتان اور افتراء کیا ہے کیونکہ وہ نہ تو تراویح اور تہجد کو ایک سمجھتے ہیں اور نہ ہی آٹھ رکعات تراویح کے قائل ہیں آگے چل کر بندہ عاجز آپ کی خدمت میں امام مالک رحمہ اللہ کا مذہب پیش کرے گا۔ ان شاء اللہ۔ باقی غیر مقلد کا حضرت ابو بکر صدیق اور حضرت سائب بن یزید رضی اللہ تعالیٰ عنہما کی حدیث سے استدلال کرنا بھی صحیح نہیں ہے کیونکہ ان دونوں روایتوں میں یہ وضاحت نہیں ہے کہ ہم کون سی نماز سے ایسے وقت میں فارغ ہوتے تھے کہ خدام کو جلد سحری لانے کو کہتے تھے تاکہ سحری کا کھانا فوت نہ ہو جائے؟ یا کون سی نماز میں ایسے وقت میں فارغ ہوتے تھے کہ صبح صادق کے طلوع ہونے کا وقت قریب ہو جاتا تھا؟ نماز تراویح سے یا

تراویح اور تہجد دونوں سے ؟ کیونکہ صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین کے دور میں اول شب میں نماز تراویح اور آخر شب میں نماز تہجد کا معمول تھا، دلائل پہلے گزر چکے ہیں۔

اگر یہ تسلیم بھی کر لیا جائے کہ ان کی ساری نماز ؛ نماز تراویح تھی تو پھر بھی غیر مقلد کا مدعیٰ اور مقصد حاصل نہیں ہوتا ہے کیونکہ جب ان کی نماز تراویح اتنی لمبی ہو جاتی کہ نماز تہجد کا وقت آجاتا تو تہجد کا نماز تراویح میں تداخل ہو جاتا اور نماز تراویح نماز تہجد کو قائم مقام ہو جاتی اس طریقہ سے ان کی نماز تہجد ؛ نماز تراویح کے ضمن میں ادا ہو جاتی تھی۔ اگر غیر مقلد اس کا بھی انکار کرتا ہے تو پھر بھی اس کا مدعیٰ حاصل نہیں ہوتا کہ نماز تراویح اور نماز تہجد ایک نماز کے دو نام ہیں کیونکہ تراویح ادا کرتے کرتے اگر نماز تہجد کا وقت نہیں بچا تو کیا حرج ہے ؟ کیونکہ نماز تہجد تو صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین کے لیے ایک نفل اور مستحب نماز تھی۔

پس اگر ایک عبادت کی وجہ سے دوسری عبادت کا وقت نہیں بچا تو کوئی حرج بھی نہیں ہے کیونکہ وہ ایک نفلی عبادت تھی لہذا کسی خاص وقت میں نماز تہجد کو مستقلا علیحدہ ادا نہ کرنے کی وجہ سے خود تہجد یا تراویح کا انکار کر دینا اور دو جدا جدا نمازوں کو ایک بنا دینا سراسر ظلم اور ناانصافی ہے جس کا ارتکاب صرف غیر مقلدین ہی کر سکتے ہیں۔ پھر ظلم بالائے ظلم یہ ہے کہ اس قیاس آرائی کو اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم، صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین اور ائمہ عظام کی طرف بلا دلیل منسوب کر دینا اور لوگوں کو دھوکہ دینا کہ یہ سب حضرات تراویح اور تہجد کو ایک نماز سمجھتے تھے۔ سبحانك هذا بهتان عظيم. لاشك فيه ولاريب فيه

## غیر مقلدین کی جہالت:

مذکورہ بالا اثر کا ایک راوی، ابو بکر انصاری تابعی ہیں جس کو غیر مقلد نے اپنی جہالت سے سیدنا ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ سمجھ لیا ہے یہ ہے فاضل مدینہ یونیورسٹی کے علم کا حدود اربعہ۔

## تراویح اور تہجد دونوں کا کیا بنا؟

غیر مقلد کو صرف ایک ہی فکر ہے کہ جن راتوں میں صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین نے نماز تراویح اتنی لمبی پڑھی کہ تہجد کا وقت نہ بچا تو تہجد کا کیا بنے گا؟ پس تہجد کو بچانے کے لیے قیاس آرائی کی جائے کہ تراویح اور تہجد ایک ہی نماز کے دو نام ہیں حالانکہ نماز تہجد کو بچانے کی کئی صورتیں ہیں۔ مثلاً ایک یہ ہے کہ جب صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کی نماز تراویح اتنی طویل ہو گئی کہ تہجد کا وقت آ گیا تو نماز تہجد کا نماز تراویح میں تداخل ہو گیا اور تراویح اس خاص صورت میں تہجد کے قائم مقام ہو گئی اور تہجد اس مخصوص صورت میں تراویح کے ضمن میں ادا ہوئی اور یہ نہایت معقول صورت ہے۔ لیکن غیر مقلد کا عجیب مزاج ہے کہ معقول باتوں کا انکار کرتے ہیں اور نامعقول باتوں کو اپنا لیتے ہیں۔

قارئین کرام! یہ ایک حقیقت ہے اور معقول بات ہے کہ نماز تراویح؛ نماز تہجد دو الگ الگ نمازیں ہیں اور ان دونوں میں بیسیوں فرق ہیں اور عام حالات میں ان دو نمازوں کو اپنے اپنے اوقات میں علیحدہ علیحدہ ادا کیا جاتا ہے اللہ اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کو ایک نماز نہیں کہا کسی صحابی، تابعی اور تبع تابعی نے بھی ان کو ایک نماز نہیں کہا کسی محدث، مفسر اور فقیہہ نے ان کو ایک نماز نہیں کہا۔ خیر القرون کے کسی مسلمان نے ان کو ایک نماز نہیں کہا بلکہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے مبارک دور سے لے کر آج تک تمام مسلمانانِ عالم ان کو الگ الگ دو نمازیں سمجھتے اور پڑھتے ہیں۔

ہاں! ایک خاص صورت میں جبکہ تراویح کی نماز اتنی طویل ہو گئی کہ نماز تہجد کو مستقل طور پر علیحدہ ادا کرنے کا وقت نہ بچا تو علماء اہل السنت والجماعت نے فرمایا کہ اس خاص صورت میں نماز تہجد؛ نماز تراویح کے ضمن میں ادا ہو گئی اور نماز تراویح؛ نماز تہجد کے قائم مقام ہو گی جبکہ علماء اسلام اور فقہاءِ امت اس عمل کو تداخل سے تعبیر کرتے ہیں۔ لیکن غیر مقلد نے

اپنی افتادِ طبع کی وجہ سے اس معقول بات کا انکار کر کے ایک غیر معقول بات کہنا شروع کر دی کہ گیارہ ماہ نماز تہجد کے نام سے ادا کی جانے والی نماز بارہویں ماہ مبارک میں نماز تراویح بن جاتی ہے گویا دو نام ایک نماز کے ہیں۔ یعنی غیر رمضان میں جو تہجد کہلواتی ہے وہ رمضان میں تراویح بن جاتی ہے اور جب رمضان گزر جاتا ہے تو پھر وہ نماز تہجد کہلوانے لگ جاتی ہے۔ حالانکہ یہ بات قطعاً غلط اور نامعقول ہے نہ اللہ نے ایسے فرمایا ہے، نہ اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم نے اور نہ کسی اور مسلمان نے یہ بات کسی دور میں کی ہے۔

خیر! کسی خاص صورت میں نماز تہجد کو علیٰحدہ ادا نہ کرنے کی وجہ سے اس کو علیحٰدہ نماز نہ سمجھنا اور اس کو تراویح کے ساتھ یکجان کر دینا کسی طرح بھی صحیح نہیں ہے کیونکہ اگر نماز تہجد کو اس خاص صورت میں علیحدہ ادا کرنے کی وجہ سے اس کو تراویح سمجھ لیا گیا تو جس رات صحابہ کرام نے نہ نماز تراویح پڑھی اور نہ نماز تہجد بلکہ ساری رات حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کا انتظار کرتے رہے کہ آپ آئیں گے اور ہمیں نماز پڑھائیں گے لیکن آپ صلی اللہ علیہ وسلم گھر سے باہر تشریف نہ لائے اور صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کی اس رات نہ نماز تراویح ہوئی اور نہ نماز تہجد ہوئی۔ چنانچہ خود غیر مقلد حافظ محمد اسلم لکھتا ہے: اور اگلی رات ہم صبح کے قریب تک آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے انتظار میں رہے مگر آپ تشریف نہ لائے دریافت کرنے پر آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا میں اس لیے نہیں آیا کہ کہیں امت پر یہ نماز فرض نہ ہو جائے۔

تعداد مسنون تراویح ص2

پس غیر مقلد خود اعتراف کر رہا ہے کہ ایک رات حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نماز پڑھانے کے لیے باہر تشریف نہیں لائے اور صحابہ کرام رضی اللہ عنہم آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی انتظار میں صبح کے قریب تک بیٹھے رہے اور کوئی نماز نہ پڑھی۔ لہٰذا اب غیر مقلد یہاں کیا کہے گا کہ صحابہ کرام کی تراویح کا کیا بنا اور تہجد کا کیا بنا؟ جب انہوں نے تراویح لمبی کر دی اور تہجد

نہیں پڑھی تو غیر مقلد نے کہہ دیا کہ تراویح اور تہجد ایک نماز ہے اور جب انہوں نے نہ تراویح پڑھی اور نہ تہجد !تو اب غیر مقلد کیا کرے گا؟ان کی تراویح کا کیا بنا؟ اور ان کی تہجد کا کیا بنا؟

لہٰذا اب غیر مقلد کو اپنی افتادِ طبع کی وجہ سے ایک اور غیر معقول بات کو اپنانا چاہیے کہ جس رات صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے نہ تراویح پڑھی اور نہ تہجد البتہ عشاء کی نماز تو یقیناً پڑھی ہو گی کیونکہ وہ فرض ہے لہٰذا تراویح، تہجد اور نماز عشاء ایک نماز ہیں اور یہ تینوں نام ایک ہی نماز کے ہیں جس طرح نماز تراویح اور نماز تہجد کی عام ادائیگی کی صورت میں تراویح، تہجد اور عشاء کی نماز کو یکجان سمجھنا نامعقول بات ہے اسی طرح تہجد کو علیحدہ ادا نہ کرنے کی صورت میں تراویح اور تہجد کو یکجان کہنا بھی ایک نامعقول صورت ہے جس کو غیر مقلد ہی اختیار کر سکتے ہیں۔

## امام دارالہجرۃ امام مالک کا مذہب:

آپ نے پڑھ لیا کہ غیر مقلد نے امام مالک رحمہ اللہ کی طرف ایک جھوٹی بات کی نسبت کر دی کہ وہ تراویح اور تہجد کو ایک نماز سمجھتے تھے حالانکہ یہ سراسر جھوٹ اور ان پر بہتان ہے انہوں نے اپنی کسی کتاب میں ایسی بات نہیں لکھی اور نہ ہی ان کے مدونہ مذہب کی کتابوں میں یہ بات موجود ہے۔ اگر غیر مقلد کی یہ بات صحیح ہوتی کہ امام مالک تراویح اور تہجد کو ایک نماز سمجھتے تھے تو پھر بقول غیر مقلد تہجد کی آٹھ رکعتیں متعین ہیں پس امام مالک رحمہ اللہ آٹھ رکعات تراویح کے قائل ہوتے۔ حالانکہ امام مالک رحمہ اللہ آٹھ رکعات تراویح کے قائل نہیں ہیں بلکہ وہ بیس رکعات تراویح کے قائل ہیں۔ دو حوالے "رحمت الامۃ" اور "بدایۃ المجتہد" کے امام ابو حنیفہ رحمہ اللہ کے مسلک کے بیان میں گزر چکے ہیں چند مزید حوالجات سنیئے۔

## انوار ساطعہ کا حوالہ:

تتاكد صلوة التراويح فى رمضان عشرون ركعةً بعد صلوة العشاء يسلم من كل ركعتين. (انوار ساطعہ)

یعنی رمضان میں نماز عشاء کے بعد بیس رکعات نماز تراویح سنت مؤکدہ ہے اور ہر دو رکعت پر سلام پھیرے۔

قسطلانی کا حوالہ:

وقد قالت المالكية انها كانت ثلاثاًوعشرين ثم جعلت تسعاًو ثلاثين.

(قسطلانی)

یعنی مالکیہ لکھتے ہیں: نماز تراویح وتر سمیت تیئس (23) رکعتیں تھیں پھر ان کو انتالیس (39) بنایا گیا۔

اس عبارت کا مطلب یہ ہے کہ مالکیہ کے نزدیک اصل نماز تراویح بیس رکعات سنت مؤکدہ ہے البتہ بیس رکعات نماز تراویح میں چونکہ چار رکعات کے بعد آرام وسکون کا وقفہ ہوتا تو اہل مکہ ہر ترویحے کے بعد بجائے آرام وسکون کے کعبۃ اللہ کا طواف کرتے تھے تاکہ نماز تراویح کے ساتھ ساتھ طواف کا ثواب بھی حاصل کرلیا جائے اور اہل مدینہ چونکہ طواف تو نہیں کرسکتے تھے اس لیے وہ نماز تراویح کے ہر ترویحہ کے بعد چار رکعت نفل انفرادی طور پر ادا کرلیتے تھے تاکہ طواف کعبۃ اللہ کی عبادت کا بدل ہو جائے اس طریقہ سے ان کی تراویح کے دوران 16 رکعات نفل کا اضافہ ہو جاتا تھا اور تین وتر کو ان کے ساتھ شامل کیا جائے تو ان کی کل 49 رکعات بن جاتی تھیں۔

تفصیل کے لیے دیکھیے۔ المغنی ابن قدامہ، فتاوی قاضی خان

اوجز المسالک کا حوالہ:

شیخ الحدیث مولانا محمد زکریا رحمہ اللہ مالکیہ کا مذہب نقل کرتے ہوئے فرماتے ہیں:

لكن الذي جرى عليه العمل سلفاًو خلفاً هو الاول.

اوجز المسالک ج1 ص397

یعنی مالکیہ کے سلف وخلف کا عمل بیس رکعات تراویح پر ہے۔

پس مذکورہ بالا حوالہ جات سے ثابت ہوا کہ امام مالک رحمہ اللہ اور اس کے مقلدین کا مذہب بیس رکعات تراویح ہے اور 36 یا ان سے زیادہ کی نسبت جو امام مالک رحمہ اللہ کی طرف کی جاتی ہے اس کی حقیقت بھی کھل کر آپ کے سامنے آگئی ہے۔

نیز جن حضرات نے بیس رکعات تراویح پر اجماع امت کیا ہے۔ مثلاً

| | | |
|---|---|---|
| امام نووی رحمہ اللہ | امام شافعی رحمہ اللہ | امام قسطلانی رحمہ اللہ |
| صاحب المغنی رحمہ اللہ | ملا علی قاری رحمہ اللہ | صاحب نیل المآرب رحمہ اللہ |
| ابن حجر مکی شافعی رحمہ اللہ | علامہ ابن البر مالکی رحمہ اللہ | سید مرتضی الزبیدی رحمہ اللہ |

اس اجماع امت کی تصریح سے بھی امام مالک رحمہ اللہ کا مذہب واضح ہوتا ہے کہ وہ بھی بیس رکعات کے قائل ہیں اور اجماع امت میں شامل ہیں ورنہ اجماع امت کا کیا مطلب؟

## غیر مقلدین کے دعوے کی تکذیب کا ایک اور طریقہ:

غیر مقلد حافظ محمد اسلم کا دعویٰ ہے کہ نماز تراویح کی تعداد آٹھ رکعات متعین ہے اس طریقہ سے کہ تراویح اور تہجد ایک نماز کے دو نام ہیں اور تہجد کی آٹھ رکعات حدیث عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے متعین ہے پس جب تراویح اور تہجد ایک نماز بن جائے گی تو خود بخود تراویح کی آٹھ رکعات متعین ہو جائیں گی حالانکہ بہت سے علماء کرام کے نزدیک نماز تراویح کی تعداد حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم سے متعین نہیں ہے بلکہ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے اجماع سے بیس رکعات متعین ہوئی۔ مثلاً

| | |
|---|---|
| امام ابن تیمیہ رحمہ اللہ "فتاوی ابن تیمیہ" میں | علامہ سبکی رحمہ اللہ "شرح المنہاج" میں |
| علامہ سیوطی رحمۃ اللہ "المصابیح" میں | علامہ شوکانی رحمہ اللہ "نیل الاوطار" میں |
| وحید الزمان "نزل الابرار" میں | نور الحسن خان "عرف الجادی" میں |

نواب صدیق حسن خان صاحب نے الانتقاد الرجیح میں لکھا ہے کہ نماز تراویح کی تعداد حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم سے متعین نہیں ہے بلکہ اجماع صحابہ کرام رضی اللہ عنہم سے بیس رکعات تراویح متعین ہے پس اگر مذکورہ بالا علماء جو کہ غیر مقلدین کے محبوب معتمد علیہم اور راہ نما ورہبر ہیں نماز تراویح اور نماز تہجد کو ایک نماز سمجھتے تو وہ یوں ہرگز نہ کہتے کہ نماز تراویح کی تعداد حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم سے متعین نہیں ہے۔ ثابت ہوا کہ یہ سارے حضرات نماز تراویح اور نماز تہجد کو جدا جدا دو نمازیں سمجھتے ہیں اور ان دو نمازوں کو قطعاً ایک نماز نہیں سمجھتے۔ پس ان حضرات کا یہ کہنا کہ نماز تراویح کی تعداد حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم سے متعین نہیں ہے۔ غیر مقلد کے مذکورہ بالا دعویٰ کی کھلم کھلا تکذیب ہے کہ تراویح آٹھ رکعات حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم سے متعین ہے اور نماز تراویح اور نماز تہجد ایک نماز کے دو نام ہیں

## تراویح اور تہجد الگ الگ نمازیں ہیں ...... کبار علماء کی تصریحات:

شاہ ولی اللہ محدث دہلوی رحمہ اللہ کا خاندان نے قرآن وحدیث کی خدمت اور تعلیم وتدریس اور پاک وہند میں شرک وبدعت کا قلع قمع کیا اور سنت نبوی کی اشاعت وترویج کی، بدعات اور رسومات سے یہ خاندان بہت سخت متنفر تھا۔ امام الموحدین شاہ محمد اسماعیل شہید رحمہ اللہ بھی اسی خاندان کے چشم وچراغ ہیں پاک وہند کے تمام علماء ومشائخ بالواسطہ یا بلاواسطہ اسی خاندان کے تلمیذ اور شاگرد ہیں یا پھر ان کے علوم کے خوشہ چین ہیں۔ شاہ ولی اللہ محدث دہلوی رحمہ اللہ بیس رکعات تراویح کے قائل ہیں، اسی خاندان کے تمام علماء ومشائخ بیس رکعات تراویح پڑھا کرتے تھے اور نماز تراویح کو علیحدہ علیحدہ دو نمازیں سمجھتے تھے۔

## فتاویٰ عزیزی کا حوالہ:

چنانچہ شاہ عبد العزیز محدث دہلوی رحمہ اللہ سے ایک سوال کیا گیا کہ بیس رکعات تراویح کو سنت رسول صلی اللہ علیہ وسلم اور سنت عمر رضی اللہ عنہ کہا گیا ہے جبکہ حدیث بخاری

میں تصریح موجود ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم رمضان اور غیر رمضان میں گیارہ رکعات سے زیادہ نہ پڑھتے تھے؟ شاہ عبد العزیز محدث دہلوی رحمہ اللہ جواب میں لکھتے ہیں:

"آں روایت محمول بر نماز تہجد است کے در رمضان وغیر رمضان یکساں بود غالباً بعدد یازدہ رکعات مع الوتر میر سد...... وقد سبق عن ما یتواھم معارضاً له اعنی حدیث ابی سلمه عن عائشة المتقدم ذکرہ لیس معارضاً له بالحقیقة فبقی سالماً کیف وقد تاید بفضل الصحابة۔

فتاویٰ عزیزی ص 161

یعنی سیدہ کی حدیث میں حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی نماز تہجد کا بیان ہے (نہ کہ نماز تراویح کا) کیونکہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی نماز تہجد رمضان ہو یا غیر رمضان یکساں رہتی تھی اکثر وتر سمیت گیارہ رکعات ہوتی تھیں۔ باقی رہی ابن عباس رضی اللہ عنہما کی وہ حدیث جس میں ہے کہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے نماز تراویح بیس رکعات پڑھائی تو وہ حدیث عائشہ کے خلاف اور معارض نہیں ہے (کیونکہ حدیث عائشہ رضی اللہ عنہا میں نماز تہجد کا بیان ہے اور حدیث ابن عباس رضی اللہ عنہما میں نماز تراویح کا بیان ہے تراویح اور نماز ہے اور تہجد اور نماز لہٰذا حدیث عائشہ رضی اللہ عنہا حدیث ابن عباس رضی اللہ عنہما کے نہ معارض ہے نہ خلاف) پس جب حدیث ابن عباس رضی اللہ عنہما؛ حدیث عائشہ رضی اللہ عنہا کے معارض نہ ہوئی تو ساقط نہ ہوگی بلکہ سالم رہے گی یعنی قابل حجت اور قابل عمل ہوگی کیونکہ اس کو عمل صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کی تائید حاصل ہے چونکہ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے بیس رکعات تراویح پر عمل کیا، لہٰذا ابن عباس رضی اللہ عنہما کی حدیث (بیس رکعات تراویح) والی صحیح اور قابل حجت ہوگئی۔

## فتاویٰ عزیزی کا ایک اور حوالہ:

حضرت شاہ صاحب مزید لکھتے ہیں: "بریں عدد اجماع شد بود بعد از تحقیق اجماع مراعاۃ ایں عدد ہم از ضروریات گشت در حق قرون متاخرہ...... خصوصاً چوں آں امر مجمع علیہ شعار اہل حق گردد وما بہ الامتیاز اہل بدعت شود۔

فتاویٰ عزیزی ص120

یعنی بیس رکعات تراویح پر اجماع منعقد ہوا ہے اور اجماع کے ثابت ہو جانے کے بعد بیس رکعات تراویح بعد والے لوگوں کے لیے ضروریات (دین) سے ہو گئی خصوصاً جبکہ وہ اجماعی امر (تراویح) اہل حق کی علامت ہو جائے اور اہل بدعت سے ما بہ الامتیاز بن جائے۔

قارئین کرام! آپ نے دیکھ لیا کہ خاندان شاہ ولی اللہ کا سب سے بڑا عالم جس کو "مسند الہند" کا لقب دیا جاتا ہے اور جس کو بیک وقت تمام علوم دینیہ میں مجتہدانہ دسترس حاصل تھی جس کو غیر مقلدین علماء بھی اپنا استاذ اور شیخ سمجھ کر فخر کرتے ہیں۔ وہ شاہ عبد العزیز رحمہ اللہ کتنی بڑی وضاحت اور صفائی کے ساتھ تصریح فرمارہے ہیں کہ نماز تراویح اور نماز ہے جو کہ سیدنا ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما کی حدیث سے ثابت ہے اور نماز تہجد اور نماز ہے جو کہ سیدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کی حدیث سے ثابت ہے۔ نماز تراویح بیس رکعات بغیر وتروں کے ہے اور نماز تہجد وتر سمیت گیارہ رکعات ہے۔

ان دو حدیثوں میں کسی قسم کا تعارض نہیں ہے بلکہ حضرت شاہ صاحب رحمہ اللہ نے تو بیس رکعات کو مجمع علیہ قرار دیا ہے اور اس کو شعار اہل حق اور ضروریات دین سے کہا ہے اور اہل بدعت یعنی شیعہ سے مسلمانوں کا ما بہ الامتیاز قرار دیا ہے۔ یعنی بیس رکعات تراویح سے کم کرنے والا شیعوں سے مشابہت رکھتا ہے کیونکہ بیس رکعات تراویح مسلمانوں کا شیعوں سے ایک قسم کی جداگانہ علامت ہے۔

حجۃ اللہ البالغہ کا حوالہ:

خود شاہ ولی اللہ محدث دہلوی رحمہ اللہ بھی بیس رکعات تراویح کے قائل اور اس پر عامل ہیں، لکھتے ہیں: وعددہ عشرون رکعۃ. یعنی نماز تراویح بیس رکعات ہے۔

حجۃ اللہ البالغہ ج2 ص18

فتاویٰ ثنائیہ کا حوالہ:

غیر مقلدین کے مشہور عالم مولانا ثناء اللہ امرتسری سے پوچھا گیا کہ کیا نماز تہجد اور نماز تراویح ایک نماز ہے یا علیحدہ علیحدہ ہے؟ تو آپ نے اس کے جواب میں ارشاد فرمایا کہ۔ نماز تہجد سارے سال میں ہوتی ہے اور تراویح خاص رمضان میں۔

فتاویٰ ثنائیہ ج1 ص656

فتاویٰ ثنائیہ کا ایک اور حوالہ:

پھر سوال کیا گیا کہ جو شخص رمضان المبارک میں عشاء کہ وقت نماز تراویح پڑھ لے وہ پھر آخر رات میں تہجد پڑھ سکتا ہے یا نہیں؟ آپ نے جواب دیا کہ پڑھ سکتا ہے تہجد کا وقت ہی صبح سے پہلے کا ہے اول شب میں تہجد نہیں ہوتی۔

فتاویٰ ثنائیہ ج1 ص682

فتاویٰ ثنائیہ کا مزید ایک اور حوالہ:

پھر سوال کیا گیا کہ رمضان المبارک میں تراویح اور تہجد دونوں ہیں یا تہجد ہے بدل تراویح؟ تو اِس سوال کا جواب دیا کہ اگر تراویح پہلے وقت میں پڑھے تو صرف تراویح ہے پچھلے پہر پڑھے تو تہجد کے قائم مقام ہو جاتی ہے۔

فتاویٰ ثنائیہ ج1 ص654

قارئین کرام! آپ نے پڑھ لیا کہ غیر مقلد عالم مولانا ثناء اللہ امرتسری کتنے واضح لفظوں میں فرق بتا رہے ہیں کہ تراویح اور نماز ہے اور تہجد اور نماز ہے۔ البتہ جب نماز تراویح تہجد کے وقت میں داخل ہو جاتی ہے تو وہ تہجد کے قائم مقام ہو جاتی ہے اور اہل علم خوب جانتے ہیں کہ بعض مخصوص حالات میں ایک نماز کا کسی دوسری نماز کے قائم مقام ہو جانا اور بات ہے جیسا کہ بعض اوقات حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم اور صحابہ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم کی نماز تراویح اتنی طویل ہو گئی کہ نماز تہجد کے قائم مقام ہو گئی اور ایک عبادت کے پورے تشخص کو ختم کر کے دونوں کو ایک بنا دینا بالکل اور بات ہے۔ اول الذکر صورت بالکل صحیح اور معقول ہے جب کہ ثانی الذکر ایک غیر معقول صورت ہے جس کو غیر مقلدین نے اپنایا۔

## بذل المجہود شرح ابی داؤد کا حوالہ:

آپ اور تصریح بھی ملاحظہ فرمایئے۔ فخر المتکلمین، محدث جلیل شارح سنن ابی داؤد حضرت مولانا خلیل احمد سہارنپوری رحمہ اللہ حدیث سیدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کے متعلق فرماتے ہیں: "فان هذا الحديث لا تعلق له بالتراويح لا نفيا ولا اثباتا فكانها صلوة اخرى والاستدلال بهذا الحديث على ان التراويح ثماني ركعات لغو هذا كتب مولانا محمد يحيى المرحوم من تقرير شيخه.

بذل المجہود شرح ابی داؤد ج6 ص290

یعنی سیدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کی گیارہ رکعات والی حدیث کو نماز تراویح سے کوئی تعلق نہیں ہے۔ نہ نفیاً نہ اثباتاً کیونکہ وہ تو اور نماز ہے اور آٹھ رکعات تراویح پر اس حدیث سے استدلال کرنا لغو وبیہودہ ہے اس طرح حضرت مولانا محمد یحیٰ رحمہ اللہ نے اپنے شیخ کی تقریر سے لکھا ہے۔

حضرات گرامی! غیر مقلد نے جن حضرات کے نام پر دھوکہ دینے کی کوشش کی کہ نماز تراویح اور نماز تہجد ایک نماز ہے اور نماز تراویح آٹھ رکعات ہے۔ ان سب کا جواب مع

الدلائل آپ کی خدمت میں پیش ہو چکا ہے کہ ایسی بات نہ تو حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم سے ثابت ہے اور نہ ہی کسی صحابی، تابعی اور تبع تابعی سے ثابت ہے اور نہ ہی کسی محدث ومفسر نے یہ بات کہی ہے اور نہ ہی کسی امام کا مذہب ہے۔ علماء اسلام اور بزرگان دین کے دامن اس اتہام سے پاک وصاف ہیں کیونکہ پوری امت مسلمہ تراویح اور تہجد کو ہمیشہ سے دو الگ الگ نمازیں سمجھتی اور پڑھتی چلی آرہی ہے یہ بات چودھویں صدی کے غیر مقلدین کی اختراع کردہ ہے کہ تراویح اور تہجد ایک نماز ہے در حقیقت دو نمازوں میں سے ایک نماز کے تشخص کو ختم کرنے کی خطرناک سازش ہے اور نماز تراویح کی حیثیت واہمیت بلکہ حقیقت کو ختم کرنے کا ایک سوچا سمجھا منصوبہ ہے جس کے پس پشت شیعہ کا ناپاک ہاتھ ہے۔

## اقوال شاذہ نقل کرنے میں دھوکہ:

بعض علماء کے بعض شاذ اقوال ایسے ملتے ہیں جن سے بظاہر غیر مقلدین کے مدعٰی کی تائید ہوتی ہے اور غیر مقلدین اکثر ایسے شاذ اقوال کو پیش کرتے ہیں اور اپنی کتابوں میں ان کی خوب تشہیر کرتے ہیں اور ایسے اقوال دیکھا کر لوگوں کو یہ باور کرانے کی کوشش کرتے ہیں کہ فلاں بزرگ ہمارے ہمنوا ہیں فلاں عالم ہمارے ساتھ ہیں وغیرہ وغیرہ لیکن علماء اہل السنت والجماعت بار بار یہ وضاحت فرما چکے ہیں کہ یہ چند اقوال شاذ، مرجوح غیر مفتٰی بہ اور غیر معتبر ہیں کیونکہ جمہور علماء بیس رکعات تراویح کو سنت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سمجھتے ہیں اور اسی پر اجماع صحابہ اور اجماع امت ہے۔ بعد میں آنے والے شخص کا قول اگر اجماع امت کے خلاف ہے تو وہ شاذ، تفرد اور ناقابل عمل ہونے کی وجہ سے غیر معتبر ہے۔ لیکن غیر مقلدین اس سب کے باوجود ان اقوال شاذہ کو اچھالتے رہتے ہیں اور اپنے دلائل کی فہرست میں اضافہ کرنے کی غرض سے ان شاذ باتوں کی بھرتی کرتے رہتے ہیں۔

لیکن افسوس اس بات کا ہے کہ یہ غیر مقلدین شاذ اور خلاف اجماع باتوں کو نقل کرتے وقت بھی عوام الناس کو دھوکہ دیتے ہیں کیونکہ اپنے مطلب کی ادھوری بات نقل کرتے ہیں حق تو یہ ہے کہ اس عالم کی پوری بات اور اس کا جو بھی موقف ہو وہ عوام الناس کے سامنے رکھا جائے لیکن غیر مقلدین کا طرز عمل یہ ہے کہ وہ دھوکہ دینا چاہتے ہیں اس لیے ادھوری بات نقل کرتے ہیں تاکہ حقیقت کھل کر سامنے نا آجائے اور لوگ حقیقت نہ جاننے کی وجہ سے اندھیرے میں رہیں اور یہ سمجھتے رہیں کہ ان کے پاس بھی دلائل ہیں اور علماء کے اقوال ہیں۔ حالانکہ در حقیقت نہ تو غیر مقلدین کے پاس دلائل ہیں اور نہ ہی ان کو اقوال العلماء کی تائید حاصل ہے بلکہ دھوکہ ہی دھوکہ ہے۔

## ناانصافی کی حد ہو گئی:

غیر مقلدین بعض علماء سے یہ جملہ نقل کرتے ہیں کہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم سے بیس رکعات تراویح ثابت نہیں ہے یا آٹھ ثابت ہیں یا آٹھ سنت ہیں وغیرہ وغیرہ۔ لیکن یہ باتیں خلاف اجماع ہونے کی وجہ سے شاذ اور غیر معتبر ہیں جس کی ہمارے علماء نے اپنی تقریروں اور تحریروں میں تصریح فرمادی ہے۔ بہر حال !صاحب الحاجہ کا الاعمیٰ کے تحت غیر مقلدین اپنا من بھاتا مطلب حاصل کرنے کے لیے کتابوں سے یہ غیر مقبول اور شاذ اقوال نقل کرتے ہیں اور وہ بھی ادھورے۔ کیونکہ جن کتابوں سے یہ غیر معتبر اقوال نقل کرتے ہیں انہیں کتابوں میں مذکورہ بالا جملوں کے ساتھ یہ جملے بھی لکھے ہوتے ہیں مثلاً

1) بیس رکعات تراویح پر اجماع صحابہ ہے۔

2) بیس رکعات پر اجماع ائمہ ہے۔

3) بیس رکعات تراویح پر اجماع امت ہے۔

4) بیس رکعات تراویح پر استقرار عمل ہے۔

5) بالآخر بیس رکعات تراویح پر عمل پختہ ہوا۔

6) بیس رکعات تراویح جمہور کا مذہب ہے۔

7) بیس رکعات تراویح پر اکثریت عمل کرتی ہے۔

8) شرفاو غربا بیس رکعات پر عمل جاری ہے۔

9) بیس رکعات تراویح تواتر اور توارث سے ثابت ہے۔

ناانصافی کی حد ہو گئی ہے کہ ایک تو شاذ قول نقل کر کے عوام الناس کو دھوکہ دینا اور پھر ایسے قول کی نقل میں بھی دھوکہ دینا۔ اور آخری بات کو جو کہ فیصلہ کن ہے کو چھپا دینا۔ نقل نہ کرنا بلکہ چھوڑ دینا۔ بہر حال جن کتابوں یہ شاذ اقوال پائے جاتے ہیں وہ یہ آخری فیصلہ بھی موجود ہوتا ہے۔ اور حقیت یہ ہے کہ علماء محققین جب کسی مسئلہ کی تحقیق کرتے ہیں۔ تو دوران تحقیق اس میں جملہ اقوال و آراء کو نقل کرتے ہیں تو شاذ مرجوح، غیر مفتٰی بہ اور غیر معتبر اقوال بھی آجاتے ہیں، دلائل بھی ہر طرف سے نقل کیے جاتے ہیں، ہر جانب سے دلائل کے جوابات بھی نقل کیے جاتے ہیں، دلائل کو کمزور کرنے کے لیے اعتراضات بھی نقل کیے جاتے ہیں، تعارضات بھی پیش کیے جاتے ہیں اور تعارض کے رفع کی صورتیں بھی بتائی جاتی ہیں۔ بہر حال جس مسئلہ میں تحقیق ہو رہی ہوتی ہے اس کے تمام پہلو بیان کیے جاتے ہیں اور موافق و مخالف باتیں جمع کی جاتی ہیں لیکن آخر میں فیصلہ کیا جاتا ہے اور راجح مسلک کو بیان کیا جاتا ہے۔

یہی کچھ مسئلہ تراویح میں ہوا ہے اور جس نے بھی مسئلہ تراویح میں بحث اور تحقیق کی ہے اسی نے بالآخر یہ فیصلہ دیا ہے کہ بیس رکعات تراویح پر استقرار عمل ہے یا بیس رکعات تراویح اجماع ہے یا بیس رکعات جمہور کا مذہب ہے۔ پس درمیان کے شاذ اقوال نقل کرنا اور آخری فیصلہ کو چھپا دینا غیر مقلدین کا ہی کام ہو سکتا ہے۔

## غیر مقلدین عام طور پر سوال کرتے ہیں:

اگر غیر مقلدین سوال کریں :

- کس نے کہا کہ بیس رکعات تراویح پر استقرار عمل ٹھہرا؟
- کس نے کہا کہ بیس رکعات تراویح پر اجماع امت ہے ؟
- کس نے کہا کہ بیس رکعات تراویح جمہور اور اکثر کا مذہب ہے؟
- کس نے کہا کہ بیس رکعات تراویح توارث اور تواتر سے ثابت ہے؟

تو علماء اہل السنت والجماعت نے ان سب سوالوں کا جواب بڑی تفصیل سے اپنی کتابوں میں دیا ہے اور صحیح حوالہ جات سے لکھا ہے کہ

- ✓ کس نے استقرار عمل کا قول کیا ہے!
- ✓ کس نے اجماع نقل کیا ہے!
- ✓ کس نے توارث اور تواتر کا دعوی کیا ہے!
- ✓ کس نے بیس پر باقاعدہ عمل کیا!

چند حوالہ جات بندہ عاجز اپنے علماء کی کتابوں سے نقل کر کے آپ کی خدمت میں پیش کرتا ہے تحقیق مزید کے لیے مناظر اسلام ترجمان اہل سنت وکیل احناف حضرت مولانا محمد امین صفدر اوکاڑوی رحمہ اللہ و دیگر علماء حق کی کتابوں کا مطالعہ فرمائیں خصوصاً استاذ العلماء حضرت مولانا خیر محمد رحمہ اللہ کی کتاب "خیر المصابیح فی عدد التراویح" کا ضرور مطالعہ فرمائیں ان شاء اللہ تشفی و تسلی ہو گی۔

## استقرار عمل بیس رکعات تراویح پر ہوا

1) علامہ ابن ہمام رحمہ اللہ نے "فتح القدیر" ج 1 ص 407 میں

2) علامہ محمد انور شاہ کشمیری رحمہ اللہ نے "العرف الشذی" ص 430 میں

3) علامہ ابن نجیم رحمہ اللہ نے "البحر الرائق" ج2ص66 میں

4) عبدالحق محدث دہلوی رحمہ اللہ نے "ماثبت بالسنۃ" ص288میں

5) علامہ شامی رحمہ اللہ نے "ردالمحتار" ج1ص511میں

6) علامہ کاسانی رحمہ اللہ نے "البدائع والصنائع" ج1ص288میں

7) علامہ سیوطی اور علامہ سبکی رحمہا اللہ نے "المصابیح" ص16میں

8) علامہ حلبی رحمہ اللہ نے "شرح منیہ 388" میں

9) ملا علی قاری رحمہ اللہ نے "شرح نقایہ" میں

10) قاضی شوکانی رحمہ اللہ نے "نیل الاوطار" ج1ص295میں

11) علامہ ابن حزم رحمہ اللہ نے "المحلیٰ" میں

12) علامہ عبدالحی لکھنوی رحمہ اللہ نے "التعلیق الممجد" ص143میں

13) شیخ الحدیث مولانا محمد زکریا رحمہ اللہ نے "اوجز المسالک" ص397میں

14) علامہ شعرانی رحمہ اللہ نے "کشف الغمہ" میں

اس کے علاوہ بیسیوں علماء کرام نے اپنی کتب میں اس کو لکھا ہے کہ بیس رکعات تراویح پر استقرار عمل ہوا اور بالآخر بیس رکعات تراویح والی بات پختہ ہوئی۔

قارئین کرام! یہ سارے علماء محققین مسئلہ تراویح کی تحقیق کے دوران ہر قسم کے اقوال وآراء اور مخالف وموافق دلائل نقل کرنے کے بعد بالآخر جو حتمی اور آخر فیصلہ لکھتے ہیں وہ یہ ہے کہ استقر العمل علی ھذا یا استقر الامر علی ھذا یعنی بیس رکعات تراویح پر استقرار پر عمل ہوا یا بیس رکعات تراویح کی بات پختہ ہوئی یہ ان کا فیصلہ اور ان کا مذہب وعمل ہے۔

## غیر مقلدین کی بری عادت:

لیکن غیر مقلدین کیا کرتے ہیں؟ کرتے یہ ہیں کہ تحقیق کے دوران واقع ہونے والے شاذ، مردود، خلاف اجماع اور غیر مقبول وغیرہ معتبر اقوال نقل کر کے لوگوں کو یہ باور کرانے کی کوشش کرتے ہیں کہ یہ لوگ آٹھ تراویح کے قائل ہیں یا تراویح و تہجد ایک نماز ہے حالانکہ یہ سب علماء کرام بیس رکعات تراویح کے قائل اور عامل ہیں۔

## بیس رکعات تراویح پر اجماع ہے:

1) ملا علی قاری رحمہ اللہ نے "شرح نقایہ" ص104 اور "مرقات" ج3ص194 میں

2) علامہ مرتضیٰ الحسن زبیدی رحمہ اللہ نے "اتحاف سادۃ المتقین" ج3ص422 میں

3) مولانا عبدالحی لکھنوی رحمہ اللہ نے "حاشیہ شرح وقایہ" میں

4) ابن حجر مکی رحمہ اللہ نے "انارۃ المصابیح" ص18 میں

5) ابن قدامہ رحمہ اللہ نے "مغنی" ج1ص803 میں

6) علامہ قسطلانی رحمہ اللہ نے "شرح بخاری" میں

7) شیخ الحدیث مولانا زکریا رحمہ اللہ نے "اوجز المسالک" ج1ص390 میں

8) علامہ شمس الدین رحمہ اللہ نے "شرح مقنع" ج1ص852 میں

9) نواب صدیق حسن خان غیر مقلد نے "عون الباری" ج2ص307 میں

10) امام نووی رحمہ اللہ نے "کتاب الاذکار" ص83 میں

11) شیخ منصور بن ادریس رحمہ اللہ نے "کشف القناع" میں

12) علامہ عینی رحمہ اللہ نے "عمدۃ القاری شرح بخاری" میں

13) ابن حجر مکی رحمہ اللہ نے بحوالہ ملا علی قاری رحمہ اللہ "مرقات" میں

14) مولانا رشید احمد گنگوہی رحمہ اللہ نے "الرائی النجیح" ص19 میں

15) صاحب شرح کبیر رحمہ اللہ نے اپنی "شرح کبیر" میں

16) جسٹس سید امیر علی رحمہ اللہ نے "عین الھدایہ ترجمہ ہدایہ" ج1 ص723 میں

17) مولانا غلام رسول رحمہ اللہ نے "رسالہ تراویح" ص17، 18 میں

18) شاہ عبد العزیز محدث دہلوی رحمہ اللہ نے "فتاویٰ عزیزی" ص120 میں

19) مولانا رشید احمد گنگوہی رحمہ اللہ نے "تالیفات رشیدیہ" ص323 ص756 میں

اس کے علاوہ بیسیوں کبار علماء نے اپنی کتب میں فرمایا ہے کہ بیس رکعات تراویح پر اجماع صحابہ اور اجماع امت ہے۔ قارئین کرام! یہ سب علماء کرام فرماتے ہیں کہ بیس رکعات تراویح پر اجماع امت ہے لیکن ان حضرات کی طرف شاذ و مردود قول کی نسبت کر کے لوگوں کو دھوکہ دینا کہ یہ لوگ آٹھ تراویح کے قائل ہیں غیر مقلدین کا کام ہے۔

بیس رکعات تراویح جمہور اور اکثریت کا مذہب ہے:

1) امام ابن تیمیہ رحمہ اللہ نے اپنے "فتاویٰ" ج1 ص191 ج1 ص140 میں کہا ہے کہ بیس رکعات تراویح اکثریت کا مذہب ہے۔

2) علامہ عینی رحمہ اللہ نے ابن عبد البر کے حوالہ سے کہا جمہور علماء کا مذہب بیس رکعات ہے۔

3) علامہ شامی رحمہ اللہ نے "در مختار" ج1 ص511 میں کہا ہے کہ بیس رکعات تراویح جمہور کا مذہب ہے۔

4) امام ترمذی رحمہ اللہ نے اپنی کتاب "ترمذی شریف" ج1 ص 99 میں فرمایا ہے کہ بیس رکعات تراویح اکثریت کا مذہب ہے۔

5) قاضی خان رحمہ اللہ نے اپنے "فتاویٰ" ص110 میں فرمایا کہ صحابہ رضی اللہ عنہم و تابعین کا مشہور مذہب بیس رکعات تراویح ہے۔

6) شیخ الحدیث مولانا محمد زکریا رحمہ اللہ نے "اوجز المسالک" ص383 میں فرمایا ہے کہ بیس رکعات تراویح جمہور کا مذہب ہے۔

7) "نیل المآرب" میں لکھا ہے کہ بیس رکعات تراویح اکثریت کا مذہب ہے بحوالہ اوجز المسالک ج1 ص397۔

8) فخر المتکلمین مولانا خلیل احمد صاحب رحمہ اللہ سہارنپوری نے "بذل المجہود" ج2 ص205 میں لکھا ہے کہ اکثریت کا مذہب بیس رکعات تراویح ہے

9) علامہ سید محمد انور شاہ کشمیری رحمہ اللہ نے "عرف الشذی" ص281 میں فرمایا ہے کہ بیس رکعات تراویح جمہور کا مذہب ہے۔

## بیس رکعات تراویح تواتر و توارث سے ثابت ہے:

بیس رکعات تراویح کے ثبوت میں حرمین شریفین کا متواتر اور توارث عمل بھی ایک معتبر دلیل ہے کیونکہ عہد اول سے حرم مکہ اور حرم مدینہ میں آج تک تسلسل کے ساتھ بیس رکعات تراویح پڑھی جارہی ہے۔ ایک رات بھی ایسی نہیں گزری کہ حرمین شریفین میں آٹھ رکعات تراویح ادا کی گئی ہو پس چودہ سو سال کا یہ مسلسل و تواتر عمل بیس تراویح کے لیے ایک ٹھوس ثبوت ہے جس کو دنیا کا کوئی غیر مقلد ٹھکرا نہیں سکتا۔

## علامہ طحطاوی اور ابن ہمام کا حوالہ:

علامہ طحطاوی رحمہ اللہ نے اپنی کتاب طحطاوی علی مراقی الفلاح ص468 میں لکھا ہے کہ بیس رکعات تراویح توارث سے ثابت ہے اور اسی طرح خود مراقی الفلاح میں بھی یہی لکھا ہے کہ بیس رکعات تراویح توارث سے ثابت ہے امام ابن ھمام رحمہ اللہ نے فتح القدیر ج1 ص407 میں بیس رکعات تراویح کو متوارث کہا ہے۔

قارئین کرام! جو علماء فرماتے ہیں کہ بیس رکعات تراویح تواریث سے ثابت ہے یا جمہور واکثریت کا مذہب ہے ان کے متعلق لوگوں کو یہ تاثر دینا کہ وہ آٹھ رکعات تراویح کے قائل تھے کتنا بڑا دھوکہ ہے اور یہ کام غیر مقلدین کو ہی زیبا ہے۔

## بیس رکعات تراویح پڑھنے اور پڑھانے والے صحابہ وتابعین کرام:

1) سائب بن یزید رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں: حضرت عمر اور حضرت عثمان رضی اللہ عنہما کے زمانہ میں صحابہ (باجماعت) بیس رکعات تراویح پڑھا کرتے تھے۔ بیہقی ج2 ص296

2) حضرت سائب بن یزید رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں: ہم حضرت عمر بن الخطاب رضی اللہ عنہ کے زمانہ میں بیس رکعات تراویح (باجماعت) پڑھتے تھے۔

(آثار السنن بحوالہ بیہقی)

3) حضرت یزید بن رومان رضی اللہ عنہ سے روایت ہے: لوگ حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے زمانہ میں بیس رکعات تراویح پڑھتے تھے۔

آثار السنن بحوالہ مؤطا امام مالک

4) حضرت حسن رضی اللہ عنہ کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے لوگوں کو حضرت ابی بن کعب پر جمع فرمایا پس وہ لوگوں کو بیس رکعات تراویح پڑھاتے تھے۔

نسخہ ابوداؤد مطبوعہ عرب، سیر اعلام النبلاء ج1 ص400، الھدی النبوی الصحیح فی الصلوۃ التراویح 56 للشیخ محمد علی الصابونی الاستاذ بکلیۃ الشریعۃ والدراسات الاسلامیہ جامعہ ام القری مکہ مکرمہ۔ جامع المسانید والسنن لابن کثیر دمشقی

5) حضرت ابی ابن کعب رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں: حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے مجھے حکم دیا کہ رمضان میں لوگوں کو بیس رکعات تراویح پڑھاؤں۔

کنز العمال ج8 ص460

6) حضرت سائب بن یزید رضی اللہ عنہ سے روایت ہے: حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے لوگوں کو ابی ا ن کعب اور تمیم داری رضی اللہ عنہما پر جمع فرمایا تاکہ وہ لوگوں کو اکیس رکعت پڑھائیں۔

مصنف عبد الرزاق ج4 ص260

7) حضرت عمر اور حضرت عثمان رضی اللہ عنہمارمضان المبارک میں لوگوں کے ساتھ ہی باجماعت تراویح پڑھا کرتے تھے۔

المدونۃ الکبریٰ ج1ص194

8) ابو عبد الرحمٰن سلمی رحمہ اللہ سے روایت ہے: حضرت علی رضی اللہ عنہ، نے رمضان میں قاریوں کو بلایا پھر ایک شخص کو حکم دیا کہ وہ لوگوں کو بیس رکعات پڑھایا کرے۔

بیہقی ج2ص496

9) ابو الحسناء سے روایت ہے کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ ایک شخص کو حکم دیا کہ وہ لوگوں کو رمضان میں بیس رکعات تراویح پڑھائے۔

مصنف ابن ابی شیبہ ج2ص393

10) حضرت حسن رضی اللہ عنہ روایت فرماتے ہیں: حضرت علی رضی اللہ عنہ نے جس امام کو رمضان میں تراویح پڑھانے کا کہا تو اسے حکم دیا وہ لوگوں کو بیس رکعات تراویح پڑھائے۔

مسند الامام زید ص139

11) امام حسن بصری رحمہ اللہ عبد العزیز بن رفیع سے روایت کرتے ہیں کہ حضرت ابی بن کعب رضی اللہ عنہ مدینہ منورہ میں رمضان میں بیس رکعات تراویح اور تین وتر پڑھایا کرتے تھے۔

مصنف ابن ابی شیبہ ج2ص393

12) زید بن وھب رحمہ اللہ سے روایت ہے کہ حضرت عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ ہمیں رمضان المبارک میں نماز تراویح پڑھاتے تھے اور امام اعمش رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ بیس رکعات پڑھاتے تھے۔

قیام اللیل ص 157

13) حضرت عطاء رحمہ اللہ فرماتے ہیں: میں نے لوگوں کو بیس رکعات تراویح اور تین وتر پڑھتے پایا۔

مصنف ابن ابی شیبہ ج2 ص393

14) امام نخعی تابعی رحمہ اللہ فرماتے ہیں: سب لوگ یعنی صحابہ و تابعین رمضان میں پانچ ترویحے یعنی بیس رکعات تراویح پڑھا کرتے تھے۔

کتاب الآثار لابی یوسف ص41

15) حضرت شتیر بن شکل رضی اللہ عنہ جو کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ کے ساتھیوں میں سے ہیں فرماتے ہیں: میں رمضان میں لوگوں کو بیس رکعات تراویح اور تین وتر پڑھایا کرتا تھا۔

مصنف ابن ابی شیبہ ج2 ص393

16) ابوالبختری رضی اللہ عنہ (83ھ) یہ بھی حضرت علی رضی اللہ عنہ کے ساتھیوں میں ہیں بیس تراویح اور تین وتر پڑھاتے تھے۔

مصنف ابن ابی شیبہ ج2 ص393

17) ابو خصیب رحمہ اللہ سے روایت ہے کہ حضرت سوید بن غفلہ رحمہ اللہ (80ھ) ہمیں رمضان میں پانچ ترویحے بیس رکعات تراویح پڑھایا کرتے تھے۔

آثار السنن ص253 بحوالہ بیہقی

18) حضرت نافع بن عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ابن ابی ملیکہ ہمیں بیس رکعات تراویح پڑھایا کرتے تھے۔

آثار السنن ص253 بحوالہ ابن ابی شیبہ

19) سعید بن عبید رحمہ اللہ سے روایت ہے کہ حضرت علی بن ربیعہ (جو کہ کبار تابعین میں سے ہیں) ہمیں رمضان میں بیس رکعات تراویح پڑھایا کرتے تھے۔

مصنف ابن ابی شیبہ ج2 ص313

20) حضرت عبد الرحمن بن ابی بکرہ رضی اللہ عنہ (تلمیذ حضرت علی رضی اللہ عنہ) لوگوں کو پانچ ترویحے بیس رکعات تراویح پڑھایا کرتے تھے۔

قیام اللیل ص158

21) حضرت سعید بن ابی الحسن رضی اللہ عنہ (تلمیذ حضرت علی رضی اللہ عنہ) وہ لوگوں کو پانچ ترویحے بیس رکعات تراویح پڑھایا کرتے تھے۔

قیام اللیل ص158

22) حارث بن ابی ذیاب؛ سائب بن یزید رضی اللہ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ کے زمانہ میں لوگ بیس رکعات تراویح باجماعت پڑھتے تھے۔

ابن عبد البر

23) حضرت محمد بن کعب قرظی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے: لوگ حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے زمانہ میں باجماعت بیس رکعات تراویح اور تین وتر پڑھا کرتے تھے۔

قیام اللیل ص157

24) حضرت ابو اسحاق رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، فرماتے ہیں: حضرت حارث اعور جو کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ کے شاگردوں میں سے تھے۔ رمضان المبارک کی راتوں میں لوگوں کو بیس رکعات تراویح اور تین پڑھایا کرتے تھے۔

مصنف ابن ابی شیبۃ ج2ص393

25) حضرت یونس رحمہ اللہ سے روایت ہے، فرماتے ہیں: میں نے ابن الاشعث کے فتنہ (83ھ) سے پہلے جامع مسجد بصرہ میں دیکھا کہ حضرت عبد الرحمٰن بن ابی بکرہ، حضرت سعید بن ابو الحسن اور حضرت عمران عبدی رحمہم اللہ لوگوں کو پانچ ترویحے یعنی بیس رکعات تراویح پڑھاتے تھے۔

مختصر قیام اللیل ص58

26) امام شافعی رحمہ اللہ فرماتے ہیں: میں نے اپنے شہر مکہ مکرمہ میں (لوگوں) کو بیس رکعات تراویح پڑھتے پایا۔

ترمذی ج1 ص112

27) علامہ سبکی نے ابن عبد البر رحمہا اللہ سے روایت کیا ہے کہ بے شک عمل بیس رکعات تراویح پر پختہ ہوا۔

ہدایۃ السائل ص138

28) امام ابن قدامہ حنبلی رحمہ اللہ فرماتے ہیں: حضرت ابی بن کعب رضی اللہ عنہ حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ کے زمانہ میں لوگوں کو بیس رکعات تراویح پڑھایا کرتے تھے۔

المغنی لابن قدامہ ج1 ص802

29) امام ابن تیمیہ رحمہ اللہ فرماتے ہیں: حضرت ابی کعب رضی اللہ عنہ لوگوں کو بیس رکعات تراویح پڑھایا کرتے تھے۔

فتاویٰ ابن تیمیہ ج1 ص186

30) حافظ ابن حجر عسقلانی رحمہ اللہ فرماتے ہیں: بیس رکعات تراویح پر عمل مستحکم ہوا۔

المصابیح ص16

31) علامہ ابن عابدین رحمہ اللہ فرماتے ہیں: مغرب و مشرق میں یعنی پوری دنیا میں بیس رکعات تراویح پر عمل ہو رہا ہے۔

شامی ج 1 ص521

32) یحیٰ بن سعید رحمہ اللہ سے روایت ہے: حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ نے ایک آدمی کو حکم دیا کہ لوگوں کو بیس رکعات تراویح پڑھائے۔ مصنف ابن ابی شیبہ ج2 ص393

33) عبد العزیز بن رفیع رحمہ اللہ سے روایت ہے: حضرت ابی بن کعب رضی اللہ عنہ رمضان المبارک کے مہینہ میں مدینہ منورہ میں لوگوں کو بیس رکعات تراویح پڑھایا کرتے تھے۔

آثار السنن بحوالہ مصنف ابن ابی شیبہ

34) شرح کبیر کے حاشیہ دسوقی میں لکھا ہے: وتر سمیت تیئس 23 رکعت پر صحابہ کرام رضی اللہ عنہم اور تابعین کا عمل رہا۔

اوجز المسالک

35) تمام مالکیہ کا سلفاً وخلفاً بیس رکعات تراویح پر عمل چلا آرہا ہے۔

اوجز المسالک

36) حضرت مولانا عبدالحی لکھنوی رحمہ اللہ فرماتے ہیں: حضرت عمر، حضرت عثمان اور حضرت علی رضی اللہ عنہم کے زمانہ میں صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے بیس رکعات تراویح کا اہتمام کیا۔

حاشیہ شرح وقایہ، التعلیق الممجد حاشیہ مؤطا امام محمد ص209

37) امام کاسانی رحمہ اللہ فرماتے ہیں: حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے حضرت ابی بن کعب رضی اللہ عنہ کو مقرر فرمایا تاکہ وہ لوگوں کو بیس رکعات تراویح پڑھائے۔

بدائع الصنائع ج1 ص288

38) مولانا غلام رسول غیر مقلد قلعہ میہاں سنگھ تلمیذ میاں نذیر حسین دہلوی لکھتے ہیں: صحابہ کرام رضی اللہ عنہم وتابعین وائمہ وسواد اعظم مسلمین کا عمل جو حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے دور سے اس وقت تک مشرق ومغرب میں جاری ہے وہ تیئس 23 مع وتر کے ہے۔

رسالہ تراویح ص28

39) شیخ عبدالحق محدث دہلوی رحمہ اللہ فرماتے ہیں: بیس رکعات تراویح پر خلفاء راشدین رضی اللہ عنہم نے مواظبت کی۔

ماثبت بالسنۃ ص88

40) جسٹس امیر علی رحمہ اللہ مترجم ہدایہ فرماتے ہیں: بیس رکعات تراویح پر خلفاء راشدین رضی اللہ عنہم نے مواظبت یعنی ہمیشگی وپابندی فرمائی۔

عین الہدایہ ترجمہ اردو ہدایہ ج1 ص721

41) شاہ عبد العزیز محدث دہلوی رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ حضرت عبد اللہ بن عباس رضی اللہ عنہما کی بیس رکعات تراویح والی حدیث صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے عمل کی وجہ سے ہر قسم کی جرح سے سالم ہے۔

فتاویٰ عزیزی ص120

42) خاتم المحدثین امام العصر حضرت مولانا سید انور شاہ کشمیری رحمہ اللہ فرماتے ہیں: بیس رکعات تراویح حضرت عمر فاروق اعظم رضی اللہ عنہ کا فعل و عمل ہے۔

عرف الشذی ص281

43) امام دار الہجرۃ امام مالک رحمہ اللہ سے روایت کرتے ہیں: حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے حضرت ابی بن کعب رضی اللہ عنہ کو بیس رکعات تراویح پڑھانے کا حکم دیا۔

مؤطا امام مالک

44) علامہ زین الدین بن نجیم مصری رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ کے دور میں لوگ بیس رکعات تراویح اور تین وتر پڑھتے تھے اور مشرق و مغرب میں اسی پر عمل ہے۔

البحر الرائق ج2 ص66

45) ائمہ اربعہ اور ان کے تمام مقلدین بیس رکعات تراویح کے قائل ہیں۔

ترمذی شریف ج1 ص166

46) ائمہ اربعہ اور ان کے تمام مقلدین بیس رکعات تراویح کے قائل ہیں۔

فتاوی قاضی خان ج1 ص112

47) ائمہ اربعہ اور ان کے تمام مقلدین بیس رکعات تراویح کے قائل ہیں۔

بدایۃ المجتہد ج1 ص152

48) ائمہ اربعہ اور ان کے تمام مقلدین بیس رکعات تراویح کے قائل ہیں۔

المغنی لابن قدامہ ج2 ص197

49) علامہ سید انور شاہ محدث کشمیری رحمہ اللہ فرماتے ہیں: ائمہ اربعہ میں سے کوئی امام بھی بیس رکعات تراویح سے کم کا قائل نہیں ہے۔

عرف الشذی ص281

50) غیر مقلدین کا مشہور عالم مترجم صحاح ستہ وغیرہ نواب وحید الزمان لکھتا ہے: صحابہ کرام رضی اللہ عنہ بیس رکعات تراویح پڑھا کرتے تھے۔

مؤطا امام مالک مترجم ص101 ملخصا

51) حضرت مولانا احمد علی محدث سہارنپوری رحمہ اللہ لکھتے ہیں: صحابہ کرام رضی اللہ عنہم بیس رکعات تراویح پڑھا کرتے تھے۔

حاشیہ بخاری ج1 ص154

52) نہایۃ المراد میں ہے کہ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم بیس رکعات تراویح پڑھا کرتے تھے۔

نہایۃ المراد

53) امام ترمذی رحمہ اللہ فرماتے ہیں: صحابہ کرام رضی اللہ عنہم بیس رکعات تراویح پڑھا کرتے تھے۔

(ترمذی)

## ایک ضروری وضاحت:

ابھی ابھی العرف الشذی کے حوالے سے امام العصر خاتم المحدثین علامہ محمد انور شاہ کشمیری رحمہ اللہ کا ایک قول گزرا ہے کہ ائمہ اربعہ میں سے کوئی بھی بیس سے کم کا قائل نہیں چنانچہ امام ابو حنیفہ، امام شافعی اور امام احمد بن حنبل رحمہم اللہ کا تو صرف ایک ہی قول ہے کہ نماز تراویح بیس رکعات ہی ہے البتہ امام مالک رحمہ اللہ کا بیس کے علاوہ ایک قول بیس سے زائد کا بھی ہے بہر حال بیس سے کم کسی امام کا قول نہیں ہے۔ہاں یہ بات اچھی طرح سمجھ لی جائے کہ جو

بیس سے زائد امام مالک کی طرف منسوب ہیں ان کی حقیقت بندہ عاجز نے واضح کر دی ہے کہ اہل مدینہ بیس رکعات تراویح کے درمیان ہر ترویحے کے بعد آرام کرنے کی بجائے زائد نفل پڑھا کرتے تھے جن کو تراویح میں شمار کیا جانے لگا جس کی وجہ سے تعداد بیس سے زیادہ سمجھی جانے لگی۔یہی وجہ ہے کہ امام مالک رحمہ اللہ کے مقلدین کا عمل بیس ہی پر ہے۔

آپ نے دیکھ لیا کہ بیس رکعات تراویح پر مسلمانوں کا اتفاق ہے اور عہد اول سے لے کر آج تک پوری امت اسی پر عمل پیرا ہے۔

اس لیے امام محمد رحمہ اللہ فرماتے ہیں: حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم سے مروی ہے: جس عمل کو تمام مسلمان اچھا سمجھیں وہ اللہ تعالی کے نزدیک بھی اچھا ہوتا ہے اور جس کو تمام مسلمان برا سمجھیں وہ اللہ تعالی کے نزدیک بھی برا ہوتا ہے۔

مؤطا امام محمد ص143،144

پس ثابت ہوا کہ بیس رکعات تراویح باجماعت ادا کرنا تمام مسلمانوں کے عمل کی وجہ سے ایک اچھا کام ہے۔مذکورہ بالا تمام حوالہ جات میں یہ تصریح ہے کہ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم، تابعین اور تبع تابعین کے خیر القرون میں باقاعدہ بیس رکعات تراویح عملاً پڑھی گئی، ائمہ اربعہ اور ان کے مقلدین نے بھی بیس رکعات تراویح پر باقاعدہ عمل کیا۔اسی طرح ہر دور کے تمام مسلمانوں نے مشرق و مغرب میں باقاعدہ بیس رکعات تراویح پر عمل کیا۔بندہ عاجز کے پیش کردہ تمام حوالہ جات میں "عمل" کی تصریح موجود ہے جس سے معلوم ہوتا ہے کہ بیس رکعات تراویح پوری امت کا معمول ہے خواہ مشرق ہو یا مغرب، شمال ہو یا جنوب، الغرض دنیا میں کوئی ایسا خطہ نہیں ہے جس میں مسلمان عملاً بیس رکعات تراویح نہ پڑھتے ہوں تمام مسلمانوں کا بیس رکعات تراویح ادا کرنا، خود اس کی حقانیت کی بہت بڑی دلیل ہے۔

اہل السنت والجماعت خاص طور پر سوال کرتے ہیں:

بندہ عاجز نے متعدد کتب کے حوالہ جات سے ثابت کیا ہے کہ بیس رکعات تراویح پر استقرار ہوا اور بیس رکعات تراویح کی بات بالآخر پختہ ہوئی۔اب بندہ عاجز غیر مقلدین سے سوال کرتا ہے کہ بتائیں

❖ کس نے کہا ہے کہ آٹھ رکعات تراویح پر استقرار ہوا؟

❖ کس کتاب میں لکھا ہے کہ آٹھ رکعات تراویح کی بات بالآخر پختہ ہوئی ؟

اس طرح راقم نے متعدد کتابوں سے ثابت کیا ہے کہ بیس رکعات تراویح پر اجماع صحابہ اور اجماع امت ہے۔اب بندہ عاجز غیر مقلدین سے سوال کرتا ہے کہ

کس کتاب میں لکھا ہے اور کس نے کہا ہے کہ آٹھ رکعات پر تراویح اجماع صحابہ اور اجماع امت ہوا ہے۔؟

اسی طرح بندہ عاجز نے متعدد کتابوں سے ثابت کیا ہے کہ بیس رکعات تراویح جمہور اور اکثریت کا مذہب ہے۔پس غیر مقلدین کو چاہیئے کہ وہ ثابت کریں کہ کس نے کہا ہے کہ آٹھ رکعات تراویح جمہور اور اکثریت کا مذہب ہے۔؟

اسی طرح بندہ عاجز نے کافی کتابوں کے حوالوں سے ثابت کیا ہے کہ بیس رکعات تراویح "توارث" سے ثابت ہے۔لہٰذا غیر مقلدین بتائیں کہ کس نے کہا ہے کہ آٹھ رکعات تراویح "توارث" سے ثابت ہے۔

اسی طرح بندہ عاجز نے تقریباً پچاس سے زائد کتابوں سے ثابت کیا ہے کہ صحابہ کرام، تابعین و تبع تابعین اور ائمہ مجتہدین بمع اپنے مقلدین کے ہر دور میں اور مشرق و مغرب میں باقاعدہ عملاً بیس رکعات تراویح پڑھتے چلے آرہے ہیں۔اب غیر مقلدین کے ذمہ

ہے کہ وہ بتائیں کہ آٹھ رکعات تراویح عملاً کس نے پڑھی ؟کہاں پڑھی ؟اور کس دور میں عملاً آٹھ رکعات تراویح کی جماعت ہوئی۔؟

چودہ سو سالہ تاریخ میں صرف ایک رات ثابت کر دیں کہ حرمین شریفین کے لوگ آٹھ رکعات تراویح پڑھ کر بھاگ کھڑے ہوں اور مسجد کعبہ اور مسجد نبوی خالی ہوگئی ہو۔ بہر حال جس طرح بندہ نے ہر دور کے مسلمانوں سے بیس رکعات کا عمل ثابت کیا ہے اسی طرح غیر مقلدین کسی دور کے مسلمانوں سے آٹھ رکعات تراویح کا عمل ثابت کریں۔ دیدہ باید !

قارئین کرام! شاذ، مردود اور نامعقول اقوال نقل کر کے سادہ لوح مسلمانوں کو علماء کے نام پر دھوکہ اور فریب دینا تو آسان ہے لیکن اگر غیر مقلدین میں ہمت ہے تو ثابت کریں کہ بالآخر استقرار عمل آٹھ رکعات پر ہوا، جمہور کا مذہب آٹھ رکعات ہے، اکثریت آٹھ والوں کی ہے، آٹھ رکعات پر اجماع امت ہے، ائمہ اربعہ اور ان کے مقلدین آٹھ کے قائل ہیں اور مشرق و مغرب کے تمام مسلمان ہر دور میں عملاً آٹھ رکعات تراویح پڑھتے چلے آرہے ہیں۔

## چند مزید حوالہ جات :

54) امام غزالی رحمہ اللہ بیس رکعات تراویح کے قائل تھے۔

احیاء علوم الدین ج1 ص139

55) قطب ربانی سید عبد القادر جیلانی رحمہ اللہ بیس رکعات تراویح کے قائل تھے۔

غنیۃ الطالبین ص464،567

56) امام عبد اللہ بن مبارک رحمہ اللہ بیس رکعات تراویح کے قائل تھے۔

ترمذی شریف ج1 ص99

57) امام محدیث سفیان ثوری رحمۃ اللہ علیہ بیس رکعات تراویح کے قائل تھے۔

ترمذی شریف ج1 ص99

## حافظ محمد اسلم غیر مقلد کی کذب بیانی:

آپ کی خدمت میں بیسیوں حوالہ جات پیش کیے جا چکے ہیں کہ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم بیس رکعات تراویح پڑھا کرتے تھے اور بیس رکعات تراویح پر اجماع صحابہ رضی اللہ عنہم اور اجماع امت ہے۔ لیکن غیر مقلد کیسی دیدہ دلیری کے ساتھ اپنے رسالہ میں ایک عنوان قائم کر کے ایک مبینہ و مسلمہ حقیقت کا انکار کرتا ہے۔ لکھتا ہے: "کسی بھی صحابی رضی اللہ عنہم سے بیس رکعات تراویح پڑھنا ثابت نہیں۔"

تعداد مسنون تراویح ص12

اسلام کی پوری چودہ سو سالہ تاریخ میں کسی ایک مسلمان نے ایسا جھوٹا دعویٰ نہیں کیا پوری دنیا کے غیر مقلد جمع ہو کر زور لگائیں اور ایڑی چوٹی کا زور لگائیں کہ کس نے کہا ہے کہ کسی بھی صحابی رضی اللہ عنہ سے بیس رکعات پڑھنا ثابت نہیں۔ سوائے غیر مقلدین کے کون ہے جو اتنا بڑا جھوٹ بولے؟ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم سے بیس کا انکار ایسے ہے جیسے کوئی شخص مکہ یا مدینہ کا انکار کر دے یا پھر دعویٰ کرے کہ پاکستان میں نہ لاہور کا شہر ہے نہ کراچی کا۔ کون ہے عقل کا ایسا اندھا جو تواترات کا انکار کرے اور مسلمہ حقائق کو جھٹلائے۔ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم سے بیس رکعات تراویح کا انکار تو بداہت کے خلاف ہے یہ تو ایک عام شہرت یافتہ بات ہے پوری دنیا کے مسلمان لاکھوں کی تعداد میں حج کے فریضہ کی ادائیگی کے لیے مکہ جاتے ہیں اور وہاں سے مدینہ منورہ جاتے ہیں وہاں اپنی آنکھوں سے دیکھ کر آتے ہیں کہ حرم مکہ اور حرم مدینہ میں باقاعدہ تسلسل کے ساتھ بیس رکعات تراویح کا دستور چلا آرہا ہے۔

کسی ایک رمضان میں اور رمضان کی کسی ایک رات میں بیس رکعات تراویح کو ترک نہیں کیا گیا اور بیس رکعات تراویح ادا کرنے کا دستور صحابہ کرام رضی اللہ عنہم سے شروع ہوا ہے اور آج تک یہ تسلسل قائم ہے۔

راقم کی معلومات کے مطابق حافظ محمد اسلم بھی اپنی آنکھوں سے بیس رکعات تراویح پڑھتے ہوئے وہاں کے مسلمانوں کو دیکھ کر آئے ہیں کہ اس مسلسل عمل میں ایک رات کے لیے کبھی انقطاع نہیں ہوا۔ کتنی عجیب بات ہے اور کتنی بڑی جسارت اور کتنا بڑا جھوٹا دعویٰ ہے کہ بیس رکعات تراویح کسی صحابی رضی اللہ عنہ سے ثابت نہیں ہے۔ کیا کوئی غیر مقلد بتا سکتا ہے کہ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے تو بیس رکعات تراویح نہیں پڑھی تو حرمین شریفین میں بیس رکعتیں کیسے آگئیں؟ کب آگئیں؟ ان کو کون لایا؟ سعودیہ حکومت اور وہاں کے علماء نے اس نوایجاد کو تبدیل کیوں نہیں کیا؟

پس حرمین شریفین کے مسلسل، متواتر اور متوارث عمل سے چشم پوشی کر کے بیس رکعات تراویح کا سرے سے انکار کر دینا غیر مقلد ہی کا کام ہے ورنہ کسی مسلمان نے آج تک یہ دعویٰ نہیں کیا "بیس رکعات تراویح کسی بھی صحابی رضی اللہ عنہ سے پڑھنا ثابت نہیں ہے۔" اگر حافظ محمد اسلم غیر مقلد میں ہمت ہے تو اپنا یہ دعویٰ قرآن حدیث سے ثابت کرے اور منہ مانگا انعام حاصل کرے۔

نہ خنجر اٹھے گا نہ تلوار ان سے     یہ بازو میرے آزمائے ہوئے ہیں

**عجیب بات:**

❖ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم فرماتے ہیں ہم سب بیس رکعات تراویح پڑھا کرتے تھے

❖ تابعین وتبع تابعین کہتے ہیں: صحابہ کرام رضی اللہ عنہم بیس رکعات تراویح پڑھا کرتے تھے۔

❖ ائمہ مجتہدین اور ان کے مقلدین کہتے ہیں کہ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم بیس رکعات تراویح پڑھا کرتے تھے۔

❖ محدثین اور فقہاء اسلام کہتے ہیں کہ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم بیس رکعات تراویح پڑھا کرتے تھے۔

لیکن کتنی عجیب بات ہے کہ غیر مقلد کہتا ہے کہ کسی بھی صحابی رضی اللہ عنہ سے بیس رکعات تراویح پڑھنا ثابت نہیں۔

عجیب تر بات:

حافظ محمد اسلم غیر مقلد نے جن علماء کرام کی عبارات پیش کر کے اردو خواندہ لوگوں کو یہ باور کرانے کی کوشش کی ہے کہ یہ سب حضرات آٹھ رکعات تراویح کے قائل تھے اور تراویح و تہجد کو ایک نماز سمجھتے تھے۔ وہ سب علماء کرام فرماتے ہیں کہ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم بیس رکعات تراویح پڑھا کرتے تھے۔ خواہ وہ

- امام ابو حنیفہ رحمہ اللہ ہوں یا امام مالک رحمہ اللہ۔
- امام محمد رحمہ اللہ ہوں یا مترجم ہدایہ رحمہ اللہ۔
- سیوطی و عسقلانی رحمہا اللہ ہوں یا ملا علی قاری رحمہ اللہ۔
- ابن ہمام و ابن تیمیہ رحمہا اللہ ہوں یا طحاوی و لکھنوی رحمہا اللہ۔
- کرمانی و کاندھلوی رحمہا اللہ ہوں یا ابن نجیم مصری و کشمیری رحمہم اللہ۔

الغرض جتنے علماء کرام کے نام پر غیر مقلد نے دھوکہ دیا ہے وہ سب کے سب یہی فرماتے ہیں کہ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم بیس رکعات تراویح پڑھا کرتے تھے۔ لیکن کتنی عجیب تر بات ہے کہ غیر مقلد کہتا ہے کہ کسی بھی صحابی سے بیس رکعات تراویح پڑھنا ثابت نہیں۔

عجیب ترین بات:

غیر مقلد کے اپنے رہبر و رہنما غیر مقلد علماء

- نواب وحید الزمان
- مولانا غلام رسول آف قلعہ میہاں سنگھ
- نواب صدیق حسن خان

❖ قاضی شوکانی

وغیرہ کہتے ہیں کہ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم بیس رکعات تراویح پڑھا کرتے تھے لیکن کتنی عجیب ترین بات ہے کہ غیر مقلد کہتا ہے کہ کسی بھی صحابی رضی اللہ عنہ سے بیس رکعات تراویح پڑھنا ثابت نہیں۔

## حدیث جابر سے غیر مقلد کا استدلال اور اس کا ابطال:

غیر مقلد حافظ محمد اسلم نے اپنی قیاس آرائی سے یہ نتیجہ نکالا کہ نماز تراویح اور نماز تہجد ایک ہی نماز کے دو نام ہیں بندہ نے ان دونوں نمازوں کے درمیان بیسیوں فرق بیان کر کے ثابت کیا کہ نماز تراویح اور نماز تہجد دو الگ الگ نمازیں ہیں اور کتاب وسنت اور اقوال العلماء نے غیر مقلد کے قیاس کو فاسد قرار دیا۔ اسی طرح غیر مقلد نے سیدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کی حدیث سے آٹھ رکعات تراویح ثابت کرنے کی کوشش کی تو بندہ عاجز نے کتاب وسنت کی روشنی میں یہ ثابت کیا کہ سیدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کی حدیث میں حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی نماز تہجد کا بیان ہے نہ کہ نماز تراویح کا لہٰذا غیر مقلد کا استدلال باطل ٹھہرا۔ اب غیر مقلد نے آٹھ رکعات تراویح کے اثبات میں حضرت جابر رضی اللہ عنہ کی حدیث سے استدلال کیا ہے چنانچہ اپنے رسالہ میں حدیث جابر رضی اللہ عنہ کا عنوان قائم کر کے لکھتا ہے: ”عن جابر بن عبد الله رضی الله عنهما قال صلی بنا رسول الله صلی الله علیه وسلم فی شهر رمضان ثمان رکعات والوتر فلما کانت القابله ۔اجتمعنا فی المسجد ورجونا ان یخرج فلم یخرج فلم نزل فیه حتی اصبحنا ثم دخلنا فقلنا یارسول الله اجتمعنا البارحة فی المسجد ورجونا ان تصلی بنا فقال انی خشیت ان یکتب علیکم۔ (الطبرانی فی الصغیر، قیام اللیل، ترمذی، صحیح ابن خزیمہ، صحیح ابن حبان)

ترجمہ: حضرت جابر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے رمضان میں ہمیں آٹھ رکعات نماز پڑھائی اور پھر وتر پڑھائے، اگلی رات ہم صبح کے قریب تک آپ کے انتظار میں رہے مگر آپ صلی اللہ علیہ وسلم تشریف نہ لائے۔ دریافت کرنے پر آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: میں اس لیے نہیں آیا کہ کہیں امت پر یہ نماز فرض نہ ہو جائے۔ ملاحظہ فرمائیں ! تعداد کا تعین بھی ہے اور نماز کا تعین بھی۔ کیا عمل کرنے کو دل چاہتا ہے؟

تعداد مسنون تراویح ص 5, 6

## الجواب باسم ملہم الصواب:

غیر مقلد کی پیش کردہ یہ روایت نا قابل قبول قسم کی ضعیف اور منکر ہے کیونکہ اس کو روایت کرنے والے راوی ضعیف اور منکر الحدیث ہیں۔ جس کی وجہ سے یہ روایت نا قابل استدلال ہے چنانچہ اس میں پہلا راوی "محمد بن حمید" ہے جس کے بارے میں

- یعقوب بن شیبہ رحمہ اللہ فرماتے ہیں: محمد بن حمید بہت مُنکَرْ(اوپری قسم کی) حدیثیں بیان کرنے والا ہے۔
- امام بخاری رحمہ اللہ نے فرمایا کہ اس کی حدیث میں نظر یعنی اعتراض ہے
- امام نسائی رحمہ اللہ نے کہا کہ وہ ثقہ راوی نہیں ہے۔
- جوزجانی نے کہا ہے کہ وہ ردی المذہب (گندے مذہب والا) غیر ثقہ ہے۔
- صالح بن محمد رحمہ اللہ نے کہا کہ میں نے اس سے بڑھ کر اللہ تعالیٰ پر جسارت کرنے والا نہیں دیکھا وہ لوگوں کی حدیثوں کو لے کر الٹ پلٹ کر دیتا تھا اور یہ بھی کہا کہ میں نے دو شخصوں سے جھوٹ میں زیادہ ماہر نہیں دیکھا ایک سلیمان شاذکونی اور دوسرا محمد بن حمید اہل الری کے مشائخ اور حفاظ کی ایک جماعت نے محمد بن حمید کے ضعف پر اتفاق کیا ہے۔
- ابن خراش رحمہ اللہ کہتے ہیں کہ محمد بن حمید کوئی چیز نہیں۔

- ایک دوسری جگہ لکھا ہے کہ وہ بہت بڑا جھوٹا ہے۔ تہذیب التہذیب ج9 ص127

پھر اس روایت کے دوسرے راوی " یعقوب بن عبد اللہ بن سعد بن مالک الاشعری ابو الحسن القمی " ہیں جو کہ محمد بن حمید کے استاد ہیں۔ ان کے بارے میں

- امام دار قطنی رحمہ اللہ فرماتے ہیں: "لیس بالقوی " یعنی یعقوب قمی کوئی قوی راوی نہیں ہے۔

تہذیب التہذیب ج11 ص391، میزان الاعتدال ج3 ص324

- علامہ ابن کثیر رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ یعقوب قمی ضعیف ہے اور اس میں تشیع پایا جاتا ہے اور اس کا تفرد ناقابل قبول ہے۔

البدایہ والنہایہ ج8 ص375

روایت مذکورہ کے تیسرے راوی "عیسیٰ بن جاریہ " ہیں جو کہ یعقوب قمی کے استاد ہیں ان کے بارے میں

- تقریب میں لکھا ہے کہ "فیہ لین " اس میں ضعف ہے۔
- امام ابن معین رحمہ اللہ کہتے ہیں عندہ مناکیر یعنی اس کے پاس منکر روایتیں ہیں

تہذیب التہذیب ج8 ص207

- ابو داؤد نے اس کو منکر الحدیث کہا ہے۔

ایضاً

- ساجی اور عقیلی نے اس کو ضعفاء میں شمار کیا ہے۔

ایضاً

- ابن عدی نے کہا ہے کہ احادثیہ غیر محفوظۃ یعنی اس کی حدیثیں محفوظ نہیں ہیں

ایضاً

- نیز نسائی نے اس کو متروک اور منکر الحدیث کہا ہے۔

پس اتنے بڑے ائمہ فن کی شدید جرح کے مقابلہ میں صرف ابو ذرعہ کا لا بأس کہنا اور ابن حبان کا ثقات میں شمار کرنا بوجوہ ذیل مرجوح اور جرح راجح ہے۔

اصول حدیث کے قاعدہ کے مطابق:

- تعدیل پر جرح مفسر کو ترجیح ہوتی ہے۔
- جرح کرنے والوں کی ایک جماعت ہے اور وہ مُسَلَّم امام ہیں۔
- جرح بہت شدید ہے حتی کہ جارحین نے (منکر الحدیث) کا لفظ بھی استعمال فرمایا ہے جس کے متعلق مشہور غیر مقلد عالم عبد الرحمٰن مبارک پوری؛ علامہ سخاوی رحمہ اللہ سے نقل کرتے ہیں کہ منکر الحدیث وصف فی الرجل یستحق به الترك لحدیثه یعنی منکر الحدیث ہونا راوی کی ایسی وصف ہے جس کی وجہ سے اس کی حدیث ترک کرنے کی مستحق ٹھہرتی ہے۔

ابکار المنن ص 191

پس ثابت ہوا کہ اس روایت کے تینوں راوی بالترتیب محمد بن حمید، یعقوب قمی، عیسی بن جاریہ ضعیف، غیر ثقہ، غیر قوی اور منکر الحدیث ہیں۔ لہذا یہ روایت نا قابل اعتبار اور نا قابل استدلال ہے اور غیر مقلد کا اس سے دلیل پکڑنا اور حجت لانا خود غلط اور اصول حدیث کے خلاف ہے۔

ایک اور حقیقت:

بعض روایتیں ایسی بھی ہوتی ہیں جو بالاتفاق متروک العمل ہوتی ہیں مثلاً جمع بین الصلوٰتین بلا عذر شرعی کی حدیث بخاری شریف میں مروی ہونے کے باوجود متروک العمل ہے اور ایسی حدیثوں پر عمل کرنا اور استدلال کرنا صحیح نہیں ہے کیونکہ وہ متروک العمل ہو چکی ہیں لہذا آٹھ رکعات تراویح کی حدیث بھی متروک العمل ہے کسی دور میں مسلمانوں نے اس پر عمل نہیں کیا:

- نہ خیر القرون میں اس پر عمل ہوا نہ بعد میں۔
- نہ کسی امام نے اس پر عمل کیا اور نہ ہی کسی امام کے مقلدین نے۔
- نہ تو حرمین شریفین میں اس پر عمل ہوا اور نہ کسی اور ملک میں۔

الغرض آٹھ رکعات تراویح پر کسی دور میں اور کسی ملک میں عمل نہیں ہوا لہٰذا آٹھ رکعات تراویح والی حدیث متروک العمل ہونے کی وجہ سے مردود اور ناقابل احتجاج ہے اور ایسی حدیثوں کو پیش کرنا اور ان پر عمل کرنا صرف اور صرف غیر مقلدین کا ہی کام ہو سکتا ہے۔

ایک تنبیہ:

علامہ ذہبی رحمہ اللہ نے میزان الاعتدال میں اس حدیث کے اسناد کے متعلق لکھا ہے کہ "اسنادہ وسط" یعنی اس کا اسناد درمیانے درجہ کا ہے لیکن علامہ شوق نیموی رحمہ اللہ نے اس کا رد کرتے ہوئے فرمایا ہے کہ بل اسنادہ دون وسط یعنی اس کے اسناد کو وسط کہنا درست نہیں ہے بلکہ اس کا اسناد "وسط" سے بھی گھٹیا ہے۔

التعلیق الحسن علی آثار السنن ص249

حضرت جابر رضی اللہ عنہ کی طرف منسوب کردہ یہ روایت اگر صحیح ہوتی تو خود حضرت جابر رضی اللہ عنہ اس کو صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے سامنے اس وقت پیش کرتے جبکہ انہوں نے بیس رکعات تراویح پر اجماع واتفاق کر لیا تھا حالانکہ حضرت جابر رضی اللہ عنہ اس وقت بقید حیات موجود تھے کیونکہ ان کی وفات 70ھ کے بعد ہوئی ہے تقریباً پچپن برس تک ان کے سامنے مدینہ منورہ اور مکہ مکرمہ میں بیس رکعات تراویح باقاعدگی کے ساتھ پڑھی جاتی رہی لیکن انہوں نے کسی کو یہ یاد نہ دلایا کہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے تو آٹھ رکعات تراویح پڑھائی تھی اور تم نے بیس کیسے بنالیں؟ پس ان کا بیس رکعات تراویح پر خاموش رہنا اور

آٹھ رکعات کو ظاہر نہ کرنا دلیل ہے اس بات کی یہ آٹھ رکعات تراویح والی حدیث جابر صحیح نہیں ہے جب حدیث صحیح نہیں ہے تو استدلال خود بخود باطل ٹھہرے گا۔

## حدیث ابی سے غیر مقلدانہ استدلال اور اس کا ابطال:

حافظ محمد اسلم غیر مقلد حدیث ابی ابن کعب کا عنوان قائم کر کے لکھتے ہیں: عن جابر قال جاء ابی بن کعب الی رسول الله صلی الله علیه وسلم فقال یا رسول الله صلی الله علیه وسلم انه کان منی اللیلة شیئ یعنی فی رمضان قال وماذاك یا ابی؟ قال نسوة فی داری قلن إنّا لا نقرء القرآن فنصلی بصلاتك قال فصلیت بهن ثمان رکعات واوترت فکانت سنة الرضا ولم یقل شیاً

(مسند ابی یعلیٰ، مجمع الزوائد ج3 ص74، قیام اللیل ص90، آثار السنن ج1 ص202)

حضرت جابر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں: ابی بن کعب رضی اللہ عنہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی بارگاہ میں حاضر ہوئے عرض کی آج رات رمضان میں مجھ سے ایک کام سرزد ہو گیا ہے۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: کیا؟ عرض کرتے ہیں کہ رات کو گھر کی عورتوں نے مجھ سے کہا کہ ہم قرآن پاک کی پوری طرح تلاوت نہیں کر سکتیں لہٰذا ہم آپ کی اقتداء میں نماز پڑھیں گی تو میں نے انہیں آٹھ رکعات اور وتر پڑھائے۔ آپ نے خاموشی اختیار فرمائی جو امت کے لیے سنت الرضاء بن گئی۔ عزیز بھائی جس عمل کو محبوب کبریا صلی اللہ علیہ وسلم نے پسند فرمایا وہ آپ کو پسند کیوں نہیں آتا۔

تعداد مسنون تراویح ص6

## الجواب باسم ملہم الصوب:

حافظ محمد اسلم غیر مقلد اس روایت سے بھی آٹھ رکعات تراویح ثابت کرنا چاہتے ہیں حالانکہ محدثین کے نزدیک یہ روایت بھی ضعیف، مردود اور متروک العمل ہے۔ جس کی وجہ سے یہ روایت ناقابل احتجاج ہے کیونکہ سابقہ روایت کے راوی، محمد بن حمید، یعقوب قمی، اور

عیسیٰ بن جاریہ۔ اس روایت کے بھی راوی ہیں جن کا حال آپ معلوم کر چکے ہیں پس جب دونوں حدیثوں کی سند ایک جیسی ہے تو دونوں کا حکم بھی ایک ہے کہ یہ دونوں حدیثیں صحیح نہیں ہیں بلکہ منکر، متروک العمل اور مردود قسم کی ضعیف ہیں حتی کہ خود حضرت ابی کعب رضی اللہ عنہ کا اپنا عمل بھی اس کے خلاف ہے چنانچہ وہ خود حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے دور خلافت میں لوگوں کو بیس رکعات تراویح پڑھایا کرتے تھے اگر آٹھ رکعات کی نسبت ان کی طرف صحیح ہوتی تو وہ اس کو صحابہ کرام صلی اللہ علیہ وسلم کے سامنے پیش کرتے اور ظاہر کرتے حالانکہ انہوں نے ایسا کبھی نہیں کیا۔ پس حضرت ابی کعب رضی اللہ عنہ کا آٹھ رکعات کو صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے سامنے ظاہر نہ کرنا دلیل ہے اس بات کی آٹھ رکعات والی حدیث صحیح نہیں ہے بلکہ ان کی طرف غلط طریقہ سے منسوب کر دی گئی ہے۔

ہمارے بعض علماء کرام نے فرمایاہے کہ حضرت ابی بن کعب رضی اللہ عنہ کی حدیث میں نماز تہجد کا ذکر ہے نہ کہ نماز تراویح کا کیونکہ مسند احمد اور طبرانی میں رمضان کا لفظ موجود نہیں ہے اور ابو یعلیٰ میں یعنی رمضان کا لفظ موجود ہے جو کہ فہم راوی ہے نہ کہ حدیث۔ پس یہ قرینہ ہے کہ حدیث ابی کعب رضی اللہ عنہ میں آٹھ رکعات تہجد کا ذکر ہے نہ کہ نماز تراویح کا۔ بہر حال اس حدیث سے آٹھ رکعات تراویح ثابت نہیں ہو سکتی چاہے غیر مقلد جتنا مرضی زور بھی لگا لیں صحیح حدیثوں کو معمول بہا ہونے کے باوجود ترک کر دینا اور ضعیف روایتوں کو غیر معمول بہا ہونے کے باوجود اپنا لینا غیر مقلدین ہی کا کام ہے۔

## "بوقت ضرورت روا باشد"

باقی رہا ہیثمی رحمہ اللہ کا مجمع الزوائد میں اس روایت کو "حسن" کہنا تو یہ محض بے دلیل ہے کیونکہ غیر مقلدین کے علامہ عبد الرحمٰن مبارک پوری لکھتے ہیں: لا یطمئن القلب

بتحسین الهیثمی فان له اوهاما یعنی ہیثمی رحمہ اللہ کی تحسین سے دل مطمئن نہیں ہوتا کیونکہ ان کو مجمع الزوائد میں اوہام ہوئے ہیں۔

ابکار المنن ص75

ایک اور مقام پر لکھتے ہیں: لا یطمئن القلب علی تصحیح الهیثمی۔ یعنی ہیثمی کی تصحیح پر دل مطمئن نہیں ہوتا۔

ابکار المنن ص199

پس جب غیر مقلدین کے علماء کا ہیثمی کی تصحیح و تحسین پر دل مطمئن نہیں ہوتا تو صرف ہیثمی کے "حسن" کہنے پر آٹھ رکعات والی حدیث پر غیر مقلدین کا دل کیونکر مطمئن ہو گا یا پھر "بوقت ضرورت روا باشد" کے اصول کو اپنائیں گے؟

## بیس رکعات تراویح کے بعض دلائل پر غیر مقلدانہ جرح:

غیر مقلد حافظ محمد اسلم نے اپنے آٹھ رکعات تراویح والے مدعا کو ثابت کرنے کے لیے دو روایتیں پیش کیں جن کی شرعی حیثیت آپ کے سامنے واضح کر دی گئی کہ یہ دونوں روایتیں، ضعیف، منکر اور متروک العمل ہونے کی وجہ سے ناقابل اعتبار اور مردود ہیں۔ اب غیر مقلد نے "بیس تراویح کے متعلق کچھ معروضات" کی شہ سرخی قائم کر کے بیس رکعات تراویح کے بعض دلائل پر بے جا اور متعصبانہ جرح کر کے ان کو ضعیف اور کمزور بنانے کی ناکام کوشش کی ہے۔ چنانچہ سب سے پہلے "یزید بن رومان کی روایت" کا عنوان قائم کر کے لکھتا ہے: "کان الناس یقومون فی زمان عمر بن الخطاب فی رمضان بثلاث وعشرین رکعةً۔

(مؤطا امام مالک ج 1 ص 138)

یزید بن رومان بیان کرتے ہیں کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے دور خلافت میں رمضان میں لوگ 23 رکعت تراویح کا قیام فرماتے تھے۔

امام مالک رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ یزید بن رومان کی حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے ملاقات نہیں ہے کیونکہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی شہادت 23 ہجری میں ہوئی اور یزید بن رومان کی وفات سن 130ھ میں (مؤلف) چنانچہ

- حافظ بھی نصب الرایہ ج1ص154 میں اس کی تائید فرماتے ہیں۔
- امام نووی رحمہ اللہ بھی اس اثر کو کمزور کہہ رہے ہیں۔

(المجموع ج4ص33)

- امام بیہقی رحمہ اللہ اس اثر کو مرسل قرار دیتے ہیں اس لیے کہ یزید بن رومان کی ملاقات حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے نہیں ہے۔
- علامہ عینی رحمہ اللہ بھی اس روایت کو کمزور قرار دیتے ہوئے فرماتے ہیں کہ اس کی سند میں انقطاع ہے۔

عمدۃ القاری ج55ص357

پس یہ روایت اس قابل نہیں کہ اس سے دلیل لی جاسکے جبکہ یہ روایت ضعیف اور منقطع ہے اور اس کے ساتھ ساتھ حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے مروی صحیح روایت کے مخالف ہے جس میں 11 رکعات کا ذکر ہے۔

تعداد مسنون تراویح ص11

غیر مقلد کی جرح کا خلاصہ یہ ہے کہ اس اثر کا راوی حضرت یزید بن رومان ہے اور ائمہ فن رجال کے کہنے کے مطابق اس کی ملاقات حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے ثابت نہیں ہے لہذا اس کی سند میں انقطاع ہے جس کی وجہ سے یہ روایت مرسل ہے اور اس ارسال کی وجہ سے یہ روایت ضعیف اور کمزور ہے۔ نیز یہ روایت حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے مروی صحیح روایت کے مخالف ہے جس میں 11 رکعات کا ذکر ہے لہذا دو وجہ سے یہ روایت نا قابل احتجاج ہے ایک

مرسل ہونے کی وجہ سے دوسرا گیارہ رکعات والی روایت کے مخالف ہونے کی وجہ سے۔ پس اب آپ غیر مقلد کی جرح کا جواب ملاحظہ فرمائیں۔

**الجواب باسم ملہم الصواب:**

غیر مقلد کی یہ متعصبانہ جرح بچند وجوہ باطل اور مردود ہے:

**اولاً:** اس لیے کہ غیر مقلد نے لکھا ہے کہ امام مالک رحمہ اللہ نے کہا ہے کہ یزید بن رومان کی ملاقات حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے ثابت نہیں ہے یہ دراصل امام مالک رحمہ اللہ کی تقلید ہے حالانکہ کسی شخص کی بات پر اعتماد کر کے اس کی تقلید کرنا غیر مقلدین کے نزدیک شرک اور حرام ہے لہٰذا غیر مقلد نے ائمہ فن رجال کی بات پر اعتماد کر کے شرک اور حرام کا ارتکاب کیا ہے کیونکہ غیر مقلدین کے نزدیک اصول صرف اور صرف دو ہیں: قال اللہ وقال الرسول یعنی قرآن وحدیث۔ پس غیر مقلدین کو اپنے اصولوں کے مطابق کسی بھی روایت کی صحت وسقم کے بارے میں اللہ تعالیٰ کی بات پیش کرنی چاہیے یا اللہ تعالیٰ کے رسول کی بات، اگر غیر مقلدین نے کسی امام کی بات پیش کی کہ فلاں امام نے یہ لکھا ہے اور فلاں امام نے یوں لکھا ہے تو اس سے شرک تقلیدی لازم آئے گا۔ لہٰذا ایسی جرح سے کیا فائدہ؟ جس کی وجہ سے تقلید کے پٹے گلے پڑ جائیں اور قرآن وحدیث ہاتھ سے چھوٹ جائے اور اماموں کی بات پر اعتماد کرنا پڑ جائے۔ پس غیر مقلدین جب ائمہ فقہ کی بات پر اعتماد نہیں کرتے تو ان کو کسی امام کی بات پر اعتماد کرنا زیب نہیں دیتا لہٰذا ابوقت جرح وتعدیل قرآن وحدیث سے دلیل پیش کریں نہ کہ اماموں کی باتیں۔ عوام الناس کو تو یہ کہتے پھرتے ہیں کہ قرآن وحدیث کی مانو؛ کسی امام کی بات نہ مانو! لیکن خود قرآن وحدیث کو چھوڑ کر اماموں کی تقلید کرتے ہیں اور ان کی باتوں پر اعتماد کرتے ہیں۔ اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں: لم تقولون مالا تفعلون..... کبر مقتا عند اللہ ان تقولوا مالا

تفعلون کسی نے کیا ہی خوب کہا ہے "دیگراں رانصیحت، خودرا فضیحت۔" پس جس جرح سے شرک وحرام کا ارتکاب لازم آئے تو وہ خود مردود قرار پاتی ہے۔

ثانیاً: غیر مقلد حافظ محمد اسلم کو معلوم ہونا چاہیے کہ اہل السنت والجماعت کے پاس بیس رکعات تراویح کے اثبات میں بیسیوں دلائل موجود ہیں جن میں سے چند بندہ عاجز نے لکھ بھی دیے ہیں لہٰذا کسی ایک روایت یا اثر پر جرح کرنے کے باوجود بیس رکعات تراویح پر کوئی اثر بھی نہیں پڑتا کیونکہ بیس رکعات تراویح تو آثار کثیرہ صحیحہ سے ثابت ہے۔ مثلاً حدیث الباب کے مضمون کی ایک روایت بیہقی میں موجود ہے کہ حضرت سائب بن یزید سے روایت ہے کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے دور خلافت میں صحابہ کرام رضی اللہ عنہم وتابعین رمضان المبارک میں بیس رکعات تراویح (علاوہ وتر) پڑھا کرتے تھے۔

بیہقی، آثار السنن، بذل المجہود، اعلاء السنن

امام بیہقی، امام نووی اور دیگر محدثین رحمہم اللہ نے اس اثر کو صحیح کہا ہے امام نووی رحمہ اللہ نے "خلاصہ" میں اور ابن العراقی نے "شرح تقریب" میں اور امام سیوطی نے "مصابیح" میں اس اثر کو صحیح کہا ہے۔ پس جب صحیح سند کے ساتھ یہ بات ثابت ہے کہ صحابہ رضی اللہ عنہم اور تابعین نے حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے دور خلافت میں بیس رکعات تراویح پڑھا کرتے تھے تو حضرت یزید بن رومان کے اثر میں انقطاع اور ارسال ثابت کرنے سے اصل مسئلہ پر کوئی اثر نہ پڑے گا کیونکہ حضرت عمر بن الخطاب رضی اللہ عنہ کے دور خلافت میں لوگوں کا بیس رکعات تراویح پڑھنا تو صحیح سند کے ساتھ ثابت ہے اور مسلم ہے لہٰذا غیر مقلد کی جرح بے سود، بے کار اور بے اثر ہونے کی وجہ سے مردود ہے۔

ثالثاً: خود امام بیہقی رحمہ اللہ نے یزید بن رومان کے اس اثر کو "مرسل قوی" کہا ہے۔

ج1ص496

اسی طرح امام نیموی رحمہ اللہ نے بھی اس کو "مرسل قوی" کہا ہے۔

آثار السنن

پس جب حضرت یزید بن رومان کا یہ اثر محدثین کے نزدیک مرسل ہونے کو باوجود قوی ہے تو قابل احتجاج ہے نہ کہ نا قابل احتجاج۔ لہٰذا غیر مقلد کی جرح مردود ہے۔

رابعاً: علماء اہل حدیث کے نزدیک ہر مرسل روایت، ضعیف اور نا قابل احتجاج نہیں ہوتی بلکہ بہت سی مرسل روایات صحیح اور قابل احتجاج ہوتی ہیں بلکہ اسلام کی ابتدائی دو صدیوں میں مرسل روایات کے قبول کرنے پر مسلمانوں کا اجماع اور اتفاق رہا ہے اسی طرح صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کی مرسل روایات کو قبول کرنے پر آج تک مسلمانوں کا اتفاق ہے۔

حاشیہ الفیہ عراقی کا حوالہ:

امام سیوطی رحمہ اللہ بحوالہ امام ابن جریر رحمہ اللہ بیان کرتے ہیں: اجمع التابعون علی قبول المرسل ولم یات عنہم انکارہ ولا من احد من الائمہ الی رأس المأتین.

حاشیہ الفیہ العراقی ص22

یعنی ابن جریر رحمہ اللہ نے کہا ہے کہ تمام تابعین نے مرسل حدیث کے قبول کرنے پر اتفاق کیا ہے اور ان میں سے کوئی بھی اس کا انکاری نہیں اور نہ ہی دوسری صدی کے اخیر تک اماموں میں سے کسی امام نے اس کا انکار کیا ہے۔

فواتح الرحموت کا حوالہ:

مولانا بحر العلوم فرماتے ہیں "وان کان المرسل من غیرہ فالاکثر و منہم الائمۃ الثلاثۃ الامام ابو حنیفۃ والامام مالک والامام احمد قال یقبل مطلقاً اذا کان الراوی ثقۃً۔

فواتح الرحموت شرح مسلم الثبوت ص459

ترجمہ: صحابی کے علاوہ کسی اور کی مرسل روایت اکثر علماء جن میں تینوں امام، ابو حنیفہ، مالک، احمد بن حنبل رحمہم اللہ بھی شامل ہیں اس کو مطلقاً قبول کرتے ہیں بشرطیکہ اس کا راوی ثقہ ہو۔

بحر العلوم کا حوالہ:

ابن عباس، براء بن عازب، سعید بن مسیب، امام شعبی، ابو العالیہ، محمد بن سیرین، ابراہیم نخعی، حسن بصری وغیر ھم صحابہ و تابعین کی عام عادت تھی کہ حدیث بطریق ارسال بیان فرمایا کرتے تھے: فان ذالک اجماع علی قبول المراسیل بحر العلوم ص461

توجیہ النظر کا حوالہ:

تو ان لوگوں کا یہ طرز عمل اس بات پر اجماع ہے کہ مرسل حدیثیں مقبول ہیں۔
امام سفیان ثوری، امام مالک اور امام اوزاعی رحمہم اللہ مرسل سے احتجاج کرتے تھے۔

توجیہ النظر ص245

مقدمہ شرح مسلم کا حوالہ:

امام نووی رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ امام مالک، امام ابو حنیفہ، امام احمد اور اکثر فقہاء کا مذہب ہے یہ ہے کہ مرسل روایتیں قابل احتجاج ہیں۔

مقدمہ شرح مسلم ص17

رسالہ تراویح از غلام رسول کا حوالہ:

مولانا غلام رسول آف قلعہ میہان سنگھ لکھتے ہیں: حدیث یزید بن رومان ہر چند منقطع نوشتہ اند امانزد حنفیہ و مالک حجت قرار دادہ۔ یعنی یزید بن رومان کی حدیث کو گو علماء نے منقطع لکھا ہے مگر حنفیہ اور امام مالک کے نزدیک حجت ہے۔

(رسالہ تراویح)

کسی روایت کا مرسل ہونا نہ تو عیب ہے اور نہ ہی جرح بلکہ مرسل روایت کا راوی اگر ثقہ ہو تو وہ حجت اور معتبر ہے۔

خامسا: اسلام کی ابتدائی دو صدیوں میں مرسل کے مقبول ہونے پر اجماع اور اتفاق رہا ہے۔ امام ابو حنیفہ، امام مالک، امام احمد بن حنبل رحمہم اللہ اور دیگر بہت سے علماء مرسل روایت کو قبول کرتے ہیں البتہ دو سو سال کے بعد امام شافعی رحمہ اللہ نے مطلقاً ہر مرسل روایت کے قبول کرنے سے انکار کیا ہے لیکن چند شرائط کے ساتھ وہ بھی مرسل کو حجت سمجھتے ہیں۔

## مقدمہ شرح مسلم کا حوالہ:

امام نووی رحمہ اللہ ان شرائط کو بیان کرتے ہوئے لکھتے ہیں: ومذهب الشافعی رحمه الله انه اذا انضم الى المرسل ما يعضده احتج به وذلك بان يروى ايضاً . سندا او مرسلاً من جهة اخرى او يعمل به بعض الصحابة او اكثر العلماء.

مقدمہ شرح مسلم للنووی

یعنی امام شافعی کا مذہب یہ ہے کہ جب مرسل حدیث کے اس کا کوئی مقوی مل جائے مثلاً کسی دوسرے طریق وہی روایت مسنداً یا مرسلاً مروی ہو یا اس پر بعض صحابہ رضی اللہ عنہم کا عمل رہا ہو یا اکثر علماء کا عمل ہو تو اسے حجت سمجھا جائے گا۔

خلاصہ یہ ہے کہ جمہور علماء کرام اور ائمہ عظام کے نزدیک مرسل روایت کے راوی اگر ثقہ ہوں تو وہ حجت ہے اور امام شافعی رحمہ اللہ کے نزدیک مرسل روایت کو اگر کسی اور طریقہ سے تقویت حاصل ہو جائے تو وہ حجت ہے۔ الغرض مراسیل صحابہ اور مراسیل معتضدہ کے مقبول ہونے پر تمام علماء وفقہاء کا اجماع ہے اور الحمد للہ کہ حضرت یزید بن رومان کی اس مرسل روایت میں مقبولیت کی تمام شرائط پائی جاتی ہیں۔ مثلاً

1. یزید بن رومان خود ثقہ اور معتبر راوی ہیں۔ امام مالک کے استاذ اور شیخ ہیں۔

اسکاف المبطاص40

2. یزید بن رومان کی اس مرسل روایت کو دوسرے کئی طرق سے تقویت حاصل ہے تفصیل پہلے گزر چکی ہے۔

3. صحابہ کرام اور علماء حضرات کا اس روایت پر باقاعدہ عمل رہا ہے۔

پس یہ روایت مرسل ہونے کے باوجود قابل احتجاج ہے کیونکہ اس کا راوی ثقہ ہے اور اس کو دوسرے کئی طرق سے تقویت حاصل ہے اور صحابہ و تابعین اور علماء کرام کے عمل سے اس کو تائید حاصل ہے۔ پس غیر مقلد کا اس کو مرسل کہہ کر ضعیف و کمزور کہنا مردود ہے۔

یزید بن رومان کی یہ مرسل روایت مؤطا امام مالک میں موجود ہے اور مؤطا مالک کی سب روایتیں صحیح ہیں بلکہ اس کی منقطع روایتیں بھی متصل کے حکم میں ہیں۔

حجۃ اللہ البالغہ کا حوالہ:

چنانچہ شاہ ولی اللہ محدث دہلوی لکھتے ہیں: قال الشافعی رحمہ اللہ اصح الکتب بعد کتاب اللہ مؤطا امام مالک رحمہ اللہ واتفق اھل الحدیث علی ان جمیع ما فیہ صحیح علی رای مالک رحمہ اللہ ۔ ومن وافقہ واما علی رای غیرہ فلیس فیہ مرسل ولا منقطع الا قد اتصل السند بہ من طرق اُخری وقد ضعف فی زمان مالک رحمہ اللہ موطات کثیرۃ فی تخریج احادیثہ ۔ ووصل منقطعہ مثل کتاب ابن ابی ذئب وابن عیینہ والشوری ومعمر ...الخ

حجۃ اللہ البالغہ ج1 ص106

یعنی امام شافعی رحمہ اللہ نے فرمایا کہ کتاب اللہ کے بعد سب سے صحیح کتاب "مؤطا امام مالک" ہے اور محدثین کا اتفاق ہے کہ اس میں جتنی روایتیں ہیں سب امام مالک اور اس کے موافقین کی رائے پر صحیح ہیں۔ (اس لئے کہ وہ لوگ مرسل کو بھی صحیح اور مقبول مانتے ہیں) اور

لیکن دوسرے لوگوں کی رائے پر اس میں کوئی مرسل یا منقطع ایسی نہیں ہے کہ دوسرے طریقوں سے اس کی سند متصل نہ ہو اور امام مالک رحمہ اللہ کے زمانہ میں مؤطا کی حدیثوں کی تخریج کے لئے اور اس کے منقطع کو متصل ثابت کرنے کے لئے بہت سے مؤطا تصنیف ہوئے جیسے ابن ابی ذئب، ابن عیینہ، ثوری، معمر رحمہم اللہ کی کتابیں۔

پس ثابت ہوا کہ مؤطا امام مالک کی تمام روایتیں صحیح ہیں اور اس کی منقطع اور مرسل روایتیں بھی دوسرے طرق سے متصل ہیں اور حضرت یزید بن رومان کی یہ روایت بھی مؤطا امام مالک میں موجود ہے لہٰذا تمام محدثین کے بیان کردہ اصولوں کے مطابق صحیح، حجت، معتبر اور قابل احتجاج ہے بلکہ متصل کے حکم میں ہے پس غیر مقلد کا اس کو مرسل و منقطع کہہ کرنا قابل حجت بنانا خود غلط اور مردود ہے۔

سادساً: مذکورہ بالا جوابات اس صورت پر مبنی ہیں کہ بر سبیل تنزل حضرت یزید بن رومان کی روایت کو مرسل تسلیم کر لیا گیا ہے اور اصول حدیث کی رو سے یہ ثابت کیا گیا ہے کہ مراسیل صحابہ اور مراسیل معتضدہ، صحیحہ بالاتفاق حجت ہیں اور قابل احتجاج۔ آج تک کسی ایک شخص نے مراسیل معتضدہ یعنی تقویت یافتہ کا انکار نہیں کیا لیکن حقیقت یہ ہے کہ حضرت یزید بن رومان کی یہ روایت اصول حدیث کے قاعدہ کے مطابق مرسل نہیں بلکہ "متصل" ہے۔

تدریب الراوی کا حوالہ:

چنانچہ امام سیوطی رحمہ اللہ لکھتے ہیں: وان روی التابعی عن الصحابی قصه ادرك وقوعها فمتصل و كذا ان لم يدرك وقوعها ولكن اسنده رجاله والا فمنقطع.

تدریب الراوی للسیوطی

یعنی اہل حدیث (محدثین) کا اصول ہے کہ اگر تابعی؛ صحابی سے کوئی ایسا قصہ بیان کرے جس کا وقوع خود اس نے پایا ہو یا اگر اس کا وقوع خود نہ پایا ہو اس کے رجال کا اسناد کرے تو وہ روایت متصل ہوگی ورنہ منقطع۔

چونکہ حضرت یزید بن رومان ثقہ راوی اور تابعی ہے انہوں نے اپنے دور کے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم اور تابعین کو بیس رکعات تراویح پڑھتے دیکھا ہے اور یہ بھی ان کو اپنے دور کے لوگوں سے یقیناً معلوم ہوا تھا کہ بیس رکعات تراویح کا یہ عمل حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے دور سے باقاعدگی کے ساتھ چلا آرہا ہے۔ تو ان کا یہ کہنا کہ لوگ حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے دور میں بیس رکعات تراویح پڑھا کرتے تھے۔ اصول حدیث کی رو سے متصل ہی ہے اور متصل کے راوی اگر ثقہ ہوں تو وہ بالاتفاق حجت ہے۔ پس جب اصول حدیث کی رو سے یہ روایت مرسل نہیں بلکہ متصل ہے تو غیر مقلد کا اس کو مرسل ہونے کی وجہ سے ناقابل احتجاج بنانا، خود غلط اور مردود ہوگا۔

## فرقہ اہل حدیث اور خصوصاً حافظ محمد اسلم سے چند سوال:

1. غیر مقلد کہتا ہے: امام مالک رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ یزید بن رومان کی حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے ملاقات نہیں ہے۔ بتایا جائے کہ امام مالک نے کس کتاب میں یہ بات فرمائی ہے؟
2. غیر مقلد لکھتا ہے: امام نووی رحمہ اللہ بھی اس اثر کو کمزور کہہ رہے ہیں۔ سوال ہے کہ امام نووی کی وہ عبارت پیش کرے جس سے معلوم ہو کہ یہ اثر کمزور ہے۔؟
3. حافظ کہتا ہے: علامہ عینی رحمہ اللہ بھی اس روایت کو کمزور قرار دیتے ہوئے فرماتے ہیں سوال یہ ہے کہ علامہ عینی رحمہ اللہ کی عبارت پیش کریں جس میں لکھا ہو کہ یہ اثر کمزور ہے؟
4. غیر مقلد لکھتا ہے: امام بیہقی رحمہ اللہ اس کو مرسل قرار دیتے ہیں حالانکہ امام بیہقی رحمہ اللہ نے اس روایت کے متعلق فرمایا ہے۔ مرسل قوی یعنی یہ روایت مرسل قوی ہے۔

سوال یہ ہے کہ لفظ مرسل کو نقل کرنا اور قوی کے لفظ کو چھوڑ دینا جھوٹ اور خیانت کے زمرہ میں آتا ہے یا نہیں۔ نیز یہ بھی بتایا جائے کہ جھوٹ اور خیانت کے ساتھ ساتھ یہ دھوکہ بھی ہے یا نہیں؟

بندہ عاجز کے فہم کے مطابق غیر مقلد نے یہ سارا جھوٹ بولا ہے نہ تو امام نووی اور علامہ عینی رحمہما اللہ نے اس کو "کمزور" کہا ہے اور نہ ہی کسی دوسرے اہل علم نے اس کو "ضعیف" کہا ہے بلکہ یہ سب کچھ غیر مقلد کی طرف سے علماء دین کی باتوں میں جھوٹ کی ملاوٹ ہے تاکہ لوگوں کو دھوکہ دینا آسان ہو جائے۔ ہاں انقطاع وار سال کا ذکر کیا ہے جس کے بارے میں بندہ عاجز نے دلائل سے ثابت کر دیا ہے کہ ثقہ راویوں کے مراسیل معتضدہ حجت اور قابل قبول ہیں حضرت یزید بن رومان کی یہ روایت بھی مرسل معتضدہ اور قوی ہے بلکہ متصل ہے اور محدثین کے نزدیک مقبول اور معمول بہا ہے۔ محض مرسل ہونا کوئی عیب نہیں ہے۔ الحمد للہ غیر مقلد کے پہلے اعتراض کا جواب مکمل ہوا کہ یہ روایت مرسل ہونے کی وجہ سے کمزور ہے۔

## دوسرے اعتراض کا جواب:

غیر مقلد نے حضرت یزید بن رومان کی روایت پر دوسرا اعتراض یہ کیا ہے: یہ روایت حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے مروی صحیح روایت کے مخالف ہے جس میں 11 رکعات کا ذکر ہے۔ لہٰذا سب سے پہلے آپ اس روایت کو بیک نظر ملاحظہ فرمالیں۔ پھر بعد میں اس کا جواب آپ کی خدمت میں پیش کیا جائے گا۔ مالك عن محمد بن یوسف عن السائب بن یزید انه قال امر عمر بن الخطاب ابی بن کعب و تمیماً الداری ان یقوما للناس باحدی عشرة رکعة قال وکان القاری یقرء بالمئین حتی کنا نعتمد علی العصی من طول القیام وما کنا ننصرف الا فی فروع الفجر.

موطا امام مالک ص98

ترجمہ : سائب بن یزید رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے ابی بن کعب اور تمیم داری رضی اللہ عنہما کو گیارہ رکعات پڑھانے حکم دیا راوی (سائب بن یزید رضی اللہ عنہ ) کہتے ہیں کہ امام سو سو آیتیں ایک رکعت میں پڑھاتا تھا یہاں تک کہ ہم عصا پر سہارا لگاتے تھے اور ہم فجر کے قریب تک فارغ نہیں ہوتے تھے۔

قارئین کرام! یہ ہے وہ روایت جس کو غیر مقلد نے صحیح قرار دیتے ہوئے حضرت یزید بن رومان کی روایت کو اس کے مخالف بنا کر کمزور کرنے کی کوشش کی ہے لیکن حضرت یزید بن رومان کی اس روایت پر غیر مقلد کا یہ اعتراض ہر لحاظ سے نا قابل قبول اور مردود ہے کیونکہ علماء اہل السنت والجماعت نے حضرت سائب بن یزید کی مذکورہ بالا روایت کے...... جس سے آٹھ رکعات تراویح ثابت ہوتی ہے........ کئی جوابات دیے ہیں لہٰذا آپ ان جوابات کو ملاحظہ فرمائیں اور انصاف فرمائیں کہ کون سی روایت قابل قبول ہے۔

جواب اول:

حضرت سائب بن یزید کی آٹھ رکعات تراویح والی یہ روایت متروک العمل ہے۔

حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے دور سے اس پر عمل کرنا ترک ہوا۔ حضرت عمر، حضرت عثمان اور حضرت علی رضی اللہ عنہم کے دور میں بیس رکعات تراویح پر عمل ہوتا رہا، ان کے بعد تابعین اور تبع تابعین کے دور میں بھی آٹھ رکعات پر عمل متروک رہا۔ ائمہ اربعہ کے ادوار میں بھی بیس رکعات والی روایت معمول بہا رہی اور آٹھ رکعات والی روایت متروک العمل رہی ، محدثین کرام کے ادوار میں بھی آٹھ رکعات تراویح کو کسی نے نہیں اپنایا حتی کہ امام ترمذی رحمہ اللہ نے اپنی کتاب ترمذی شریف میں تعداد تراویح کے متعلق اقوال نقل کیے لیکن آٹھ رکعات تراویح والا قول کسی سے نقل نہیں کیا۔

اگر امام ترمذی کے دور تک کسی عالم، محدث اور فقیہ کا قول آٹھ رکعات تراویح کا ہوتا تو امام ترمذی رحمہ اللہ ضرور اس کو نقل فرماتے پس معلوم ہوا کہ بیس رکعات والی روایات معمول بہا اور آٹھ رکعات والی روایت متروک العمل ہے۔ یہی وجہ ہے کہ حرمین شریفین میں فاروق اعظم رضی اللہ عنہ کے مبارک دور سے بیس رکعات تراویح کا مسلسل عمل چلا آرہا ہے اور کبھی بھی حرمین شریفین میں آٹھ رکعات تراویح نہیں پڑھی گئی۔ جس سے ثابت ہوتا ہے کہ آٹھ رکعات والی روایت متروک العمل ہے۔ دیکھئے حضرت سائب بن یزید کی یہ آٹھ رکعات والی روایت مؤطا امام مالک میں موجود ہے لیکن امام مالک رحمہ اللہ آٹھ رکعات تراویح کا قائل نہیں ہوا بلکہ وہ بیس رکعات تراویح کا قائل ہے اور اس کے تمام مقلدین آج تک بالاتفاق بیس رکعات پر عمل کرتے چلے آرہے ہیں۔

امام مالک رحمہ اللہ کا ایک قول بیس رکعات سے زیادہ کا تو ہے لیکن آٹھ کا قول نہیں ہے جس سے معلوم ہوتا ہے کہ خود امام مالک رحمہ اللہ کے نزدیک بھی یہ آٹھ رکعات والی روایت متروک العمل ہے۔ اس روایت میں ہے کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے حضرت ابی کعب اور حضرت تمیم داری رضی اللہ عنہما کو گیارہ رکعات پڑھانے کا حکم دیا حالانکہ حضرت ابی کعب اور حضرت تمیم داری رحمہ اللہ خود بیس رکعات تراویح پڑھاتے تھے جس سے معلوم ہوتا ہے کہ یہ روایت متروک العمل ہے اور بیس رکعات والی روایت معمول بہا ہے۔ اسی طرح تمام علماء محدثین کا یہ کہنا کہ بیس رکعات تراویح پر استقرار عمل ہوا، بیس رکعات تراویح کی بات پختہ ہوتی، بیس رکعات تراویح پر اجماع امت ہے، بیس رکعات تراویح جمہور اور اکثر اہل علم کا مذہب ہے۔ یہ دلیل ہے اس بات کی کہ بیس رکعات تراویح معمول بہا ہے اور آٹھ رکعات تراویح والی روایت متروک العمل ہے۔ ورنہ کوئی تو کہتا کہ آٹھ رکعات تراویح پر استقرار عمل ہوا یا آٹھ رکعات تراویح پر بات پختہ ہوئی یا آٹھ رکعات تراویح پر اجماع امت ہوا وغیرہ وغیرہ۔ پس آٹھ رکعات کے متعلق ایسی کسی بات کا منقول نہ ہونا دلیل ہے اس بات کی کہ آٹھ

رکعات والی روایت متروک العمل ہے حتی کہ غیر مقلدین علماء بھی آٹھ رکعات والی روایت کو متروک العمل سمجھتے رہے۔

چنانچہ جب چودھویں صدی کے ایک غیر مقلد مولوی محمد حسین بٹالوی نے آٹھ رکعات تراویح کا دعویٰ کیا اور بیس تراویح کا انکار کیا تو اس دور کے غیر مقلدین علماء نے اس کی تردید کی، اس کے خلاف آواز اٹھائی حتی کہ حضرت مولانا غلام رسول قلعہ میہان سنگھ والے نے ان کے خلاف ایک رسالہ فارسی زبان میں بنام تراویح تصنیف کیا اور اس رسالہ میں انہوں نے بیس کے منکر اور آٹھ کے قائل کے مبتدع اور خارق اجماع قرار دیا۔ معلوم ہوا کہ چودھویں صدی تک غیر مقلدین علماء آٹھ رکعات والی روایت کو متروک العمل سمجھتے رہے۔ اب غیر مقلد کا حضرت یزید بن رومان کی روایت کو حضرت سائب بن یزید کی متروک العمل روایت کے مخالف کہہ کر رد کرنا۔ خود مردود اور ناقابل قبول ہے اور حضرت یزید بن رومان کا اثر قوی اور صحیح ہونے کے ساتھ ساتھ معمول بہا ہونے کی وجہ سے قابل قبول اور قابل عمل ہے کیونکہ محدثین کے نزدیک تعامل امت کی وجہ سے سنداً ضعیف روایت قابل قبول ٹھہرتی ہے اور متروک العمل روایت خواہ سنداً قوی ہو لیکن متروک عمل کی وجہ سے ناقابل قبول بن جاتی ہے۔

<u>جواب دوم:</u>

مؤطا امام مالک میں حضرت سائب بن یزید رضی اللہ عنہ سے مروی یہ روایت صحیح السند ہونے کے باجود مضطرب المتن ہے یعنی اس کے متن میں شدید اختلاف و اضطراب ہے کیونکہ اس روایت کو حضرت سائب بن یزید رضی اللہ عنہ سے روایت کرنے والے اس کے دو شاگرد ہیں:

1) محمد بن یوسف رحمہ اللہ 2) یزید بن خصیفہ رحمہ اللہ

پھر محمد بن یوسف سے روایت کرنے والے ان کے پانچ شاگرد ہیں:

1) امام مالک رحمہ اللہ ﴿ اپنے مؤطا میں ﴾

2) یحییٰ بن سعید القطان ﴿مصنف ابن ابی شیبہ میں﴾

3) عبد العزیز بن محمد ﴿سنن سعید بن منصور میں﴾

4) محمد بن اسحاق ﴿قیام اللیل میں﴾

5) عبد الرزاق بواسطہ داؤد بن قیس وغیرہ ﴿مصنف عبد الرزاق میں﴾

محمد بن یوسف رحمہ اللہ سے روایت کرنے والے یہ پانچ حضرات ہیں لیکن ان کے الفاظ مختلف ہیں۔ چنانچہ پہلے تین حضرات گیارہ رکعات نقل کرتے ہیں اور چوتھا راوی تیرہ رکعات نقل کرتا ہے۔ جبکہ پانچواں راوی اکیس رکعات نقل کرتا ہے پھر کسی روایت میں حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے حکم کا ذکر ہے اور کسی میں حضرت عمر کے حکم کا ذکر نہیں، کسی روایت میں رمضان کا لفظ ہے اور کسی میں نہیں۔ اس لئے علماء محدثین نے اس روایت کو "مضطرب المتن" کہا ہے یہ محمد بن یوسف رحمہ اللہ سے روایت کرنے والے پانچ راویوں کا خلل ہے کہ سب کے سب اختلاف اور اختلاط کا شکار ہیں۔ جبکہ محمد بن یوسف رحمہ اللہ کے دوسرے ساتھی یزید بن خصیفہ ہیں وہ حضرت سائب بن یزید رضی اللہ عنہ سے بیس رکعات تراویح نقل کرتے ہیں اور حضرت یزید بن خصیفہ رحمہ اللہ کے دو شاگرد ہیں:

1) ابن ابی الذئب رحمہ اللہ۔ 2) محمد بن جعفر رحمہ اللہ۔

ان دونوں شاگردوں کی روایت میں کوئی اختلاف اور اختلاط نہیں بلکہ دونوں بالاتفاق بیس رکعات نقل کرتے ہیں۔ ابن ابی الذهب عن یزید بن خصیفه عن السائب بن یزید کی روایت سنن کبریٰ بیہقی ج 2 ص496 میں موجود ہے جس کو نووی، سیوطی، امام عراقی رحمہم اللہ وغیرہ نے صحیح کہا ہے اور محمد بن جعفر عن یزید بن حصیفه عن السائب بن یزید کی روایت معرفۃ السنن والآثار میں موجود ہے۔ جس کی امام سبکی رحمہ اللہ نے شرح المنہاج میں اور ملا علی قاری رحمہ اللہ نے شرح مؤطا میں تصحیح کی ہے۔

الغرض حضرت سائب بن یزید رضی اللہ عنہ کی محفوظ روایت جو کہ بیہقی نے اپنی کتابوں نقل کی ہے وہ حضرت یزید بن رومان رضی اللہ عنہ کی روایت کے مخالف نہیں بلکہ موافق ہے کیونکہ دونوں روایتوں میں بیس رکعات تراویح کا ذکر ہے اور حضرت سائب بن یزید رضی اللہ عنہ کی روایت جو کہ حضرت یزید بن رومان رضی اللہ عنہ کی روایت کے مخالف ہے وہ متن کے لحاظ سے مضطرب اور نا قابل استدلال ہے۔ اسی لئے تو امام ابن عبد البر رحمہ اللہ نے بیس رکعات تراویح والی روایت کو ترجیح دی ہے جبکہ حضرت سائب بن یزید رضی اللہ عنہ سے ایک روایت مصنف عبد الرزاق میں موجود ہے جس کے الفاظ یہ ہیں : وکان القیام علی عھد عمر ثلاثة وعشرین رکعةً۔

عبد الرزاق ج4 ص462

یعنی حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ کے زمانہ خلافت میں قیام (رمضان) وتروں سمیت تیئیس (23) رکعات ہوتا تھا۔ بندہ عاجز کی گزارشات کی تفصیل درج ذیل کتب میں ملاحظہ فرمائیں:

- فتح الباری
- ارشاد الساری
- تحفۃ الاخیار
- تحفۃ الاحوذی
- اوجز المسالک
- کشف الغطا حاشیہ موطا امام مالک وغیرہ

اس سارے جواب کا خلاصہ یہ ہے کہ حضرت یزید بن رومان اور حضرت سائب بن یزید رضی اللہ عنہما کی محفوظ روایت میں کسی قسم کی مخالفت نہیں ہے بلکہ ان دونوں حضرات کی روایات سے بالاتفاق بیس رکعات تراویح ثابت ہے اور مخالفت والی روایت مضطرب ہونے کی وجہ سے نا قابل اعتبار ہے پس غیر مقلد کا اعتراض ہر لحاظ سے مردود ہے۔

جواب سوم:

علماء محدثین نے فرمایاہے کہ حضرت سائب بن یزید رضی اللہ عنہ کی وہ روایت جس میں گیارہ رکعت کا ذکر ہے کسی راوی کا وہم ہے کیونکہ بیس رکعات تراویح ایک مسلمہ حقیت ہے جس پر اجماع امت ہے خود حضرت سائب بن یزید رضی اللہ عنہ سے بیس رکعات ترواتح صحیح سند کے ساتھ ثابت ہے لہٰذا اتنی بڑی حقیقت کی موجودگی میں گیارہ رکعات والی روایت کو وہم راوی قرار دیناہی عین انصاف ہے۔

جواب چہارم:

بعض علماء محدثین نے فرمایاہے کہ حضرت سائب یزید رضی اللہ عنہ کی یہ روایت جس میں گیارہ رکعات کا ذکر ہے یہ بیس رکعات تراویح کی روایت کی مخالف نہیں کیونکہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے نماز تراویح کے دوامام مقرر فرمائے تھے۔ حضرت ابی بن کعب اور حضرت تمیم داری رضی اللہ عنہما، جیساکہ اس روایت میں تصریح موجود ہے پس اس روایت میں گیارہ رکعات ایک امام کی تعداد ہے نہ کہ دونوں کی۔ یعنی ایک امام وتر سمیت گیارہ رکعات پڑھاتا تھااور دوسرا امام بقیہ بارہ رکعات پڑھادیتا تھا جس سے بیس رکعات تراویح مکمل ہوجاتی تھی۔ یا وتروں کے علاوہ دس رکعت ایک امام پڑھاتا تھااور دس رکعات دوسرا امام پڑھاتا تھا یہ روایت حضرت یزید بن رومان رضی اللہ عنہ کی روایت کے مخالف نہیں ہے بلکہ موافق ہے۔

اوجزالمسالک اور کشف الغطاء

جواب پنجم:

امام بیہقی رحمہ اللہ نے حضرت یزید بن رومان اور حضرت سائب بن یزید رضی اللہ عنہما کی اس روایت کے درمیان یوں تطبیق دی ہے کہ حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ نے ابتداءً آٹھ رکعات کا حکم دیا لیکن بعد میں بیس رکعات تراویح کا حکم دیااور بالآخر استقرار عمل

بیس تراویح پر ہوا اور بیس رکعات تراویح کی بات پختہ ہوئی۔ انجام کار بیس رکعات تراویح پر اجماع صحابہ اور اجماع امت ہوا۔ یعنی بیس رکعات تراویح سے کم وبیش کے اقوال بالکل ابتدائی دور کی باتیں ہیں لیکن آخری اور حتمی فیصلہ جس پر اتفاق ہوا وہ بیس رکعات تراویح کا ہے اور یہی نماز تراویح کی آخری شکل وصورت ہے جو صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے دور میں بالاجماع مقرر اور طے ہوئی ۔اب کسی شخص کو ان ابتدائی اقوال کو سامنے رکھ کر صحابہ کرام رضی اللہ عنہم اور پوری امت سے اختلاف کرنے اور کٹنے کا کوئی حق نہیں ہے کیونکہ جو چیز صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے دور سے معمول بہا چلی آرہی ہے اس کو معمول بہا ہی رہنا چاہئے اس لئے تو شاہ عبد العزیز محدث دہلوی رحمہ اللہ نے فرمایا: "بعد از تحقیق اجماع مراعاۃ ایں عدد ہم از ضروریات گشت در حق قرون متاخرہ..... الخ۔

فتاوی عزیزی ص120

یعنی بیس رکعات تراویح پر اجماع منعقد ہو جانے کے بعد اس عدد کی رعایت بعد والے لوگوں کے لئے ضروری ہے۔

❖ کیونکہ بیس رکعات سے کم وبیش، اقوال متروک ہو چکے ہیں اور بیس رکعات تراویح بشمول صحابہ پوری امت کی معمول بہا ہے۔

**جواب ششم:**

مؤطا امام مالک میں حضرت سائب بن یزید رضی اللہ عنہ سے مروی یہ روایت جس میں وتر سمیت گیارہ رکعت کا ذکر کیا گیا ہے مؤطا امام مالک ہی میں موجود ایک اور صحیح روایت کے خلاف ہے کیونکہ اس روایت میں آٹھ سے زائد رکعتوں کا ثبوت ہے وہ حدیث یہ ہے "مالك عن داؤد بن الحصين انه سمع الاعرج يقول ما ادركت الناس الا وهم يلعنون الكفرة

فی رمضان قال وکان القاری یقرء بسورة البقرة فی ثمان رکعات فان اقام بھا فی اثنتی عشرة رکعةً رای الناس انه قد خفف۔

موطاامام مالک ص99

ترجمہ : داؤد بن الحصین نے سنا عبدالرحمن بن ہرمز اعرج سے وہ کہتے تھے میں نے لوگوں کو پایا کہ وہ رمضان میں کافروں پر لعنت کرتے تھے اور امام پڑھتا تھا سورہ بقرہ آٹھ رکعتوں میں۔ جب بارہ رکعتوں میں پڑھتا تھا تو لوگوں کو معلوم ہوتا تھا کہ تخفیف کی۔

مذکورہ بالا صحیح روایت سے صاف صاف معلوم ہو رہا ہے کہ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم صرف آٹھ رکعات تراویح نہیں پڑھتے تھے بلکہ نماز تراویح آٹھ رکعات سے زائد یعنی بیس رکعات پڑھا کرتے تھے کیونکہ ان کا امام جب سورہ بقرۃ جیسی سورۃ آٹھ رکعات میں ختم کرنے کی بجائے بارہ رکعات میں جا کر ختم کرتا تھا تو لوگ محسوس کرتے تھے کہ امام صاحب نے ہمارے ساتھ رعایت کر دی ہے۔ ظاہر کہ آٹھ رکعات سے زائد اور بیس سے کم کا تو کوئی قول نہیں ملتا ہے اور بیس تراویح کی تعداد بیسیوں روایات و آثار صحیح سے ثابت ہے لہٰذا آٹھ سے زائد پڑھنے والے یقیناً بیس ہی پڑھتے تھے، چنانچہ شیخ الحدیث مولانا محمد زکریا رحمہ اللہ لکھتے ہیں فیه دلیل علی ان التراویح اکثر من ثمانی رکعات.

اوجزالمسالک شرح موطاامام مالک ص400

یعنی اس روایت میں دلیل موجود ہے کہ نماز تراویح آٹھ رکعات سے زیادہ ہے۔

## ملفوظات محدث کشمیری کا حوالہ:

خاتم المحدثین امام العصر سید علامہ محمد انور شاہ کشمیری رحمہ اللہ فرماتے ہیں: بیس تراویح کی یہ حدیث صحیح دلیل قوی ہے اور صحابہ کے زمانہ میں اس پر عمل درآمد ہوتا تھا اور بھی موطاامام مالک میں بہت سی روایت موجود ہیں جو صریح طور پر بیس پر دلالت کرتی ہیں۔

ملفوظات محدث کشمیری ص365

پس جب موطاامام مالک کی صحیح حدیثوں سے ثابت ہوتا ہے کہ نماز تراویح آٹھ نہیں بلکہ بیس رکعات پڑھی جاتی تھی تو موطاامام مالک کی کسی روایت سے آٹھ رکعات تراویح ثابت کرنا قطعادرست نہیں ہے بلکہ باطل اور مردود ہے اور نا قابل قبول ہے۔

لہٰذا موطاامام مالک میں موجود ہے حضرت سائب بن یزید رضی اللہ عنہ کی گیارہ رکعات والی روایت یا تو وہم راوی ہے یا پھر ایک امام کی تعداد تراویح کا ذکر ہے یا پھر پہلے والا ابتداء معاملہ ہے جو کہ بالاتفاق صحابہ کرام متروک ہوا اور آج تک متروک ہے اور قیام قیامت تک ہی متروک رہے گا۔ کیونکہ حضرت سائب بن یزید رضی اللہ عنہ کی صحیح روایت میں جو کہ بیہقی میں موجود ہے بیس رکعات کی تصریح موجود ہے۔

حفظ ماتقدم:

قارئین کرام! حضرت سائب بن یزید رضی اللہ عنہ کی بیس رکعات تراویح والی حدیث بیہقی کی سنن کبریٰ اور معرفۃ الآثار میں صحیح سند کے ساتھ مروی ہے جس کے تمام راوی ثقہ، عادل اور معروف ہیں۔ الحمدللہ غیر مقلد حافظ محمد اسلم نے بھی اس پر کسی قسم کی جرح نہیں کی لیکن بعض متعصب اور متعسف غیر مقلدین نے اس حدیث کے ایک راوی ابو عبد اللہ بن فنجویہ دینوری رحمہ اللہ پر یوں جرح کی ہے کہ اس کا حال معلوم نہیں ہے یعنی غیر معروف راوی ہے اس لیے بندہ عاجز حفظ ماتقدم کے تحت اس راوی کا مشہور و معروف ہونا اور ثقہ و محدث ہونا آپ کی خدمت میں پیش کرتا ہے۔ شاید حافظ محمد اسلم غیر مقلد میری اس کتاب کے جواب میں یہ متعصبانہ اور متعسفانہ جرح نقل کر کے حضرت سائب بن یزید رضی اللہ عنہ کی بیس رکعات تراویح والی روایت کو کمزور کرنے کی کوشش کرے تو بندہ اس جرح کا جواب پیشگی ان کی خدمت میں عرض کئے دیتا ہے تاکہ کسی غیر مقلد کو خوامخواہ بے جا جرح کرنے کی زحمت نہ اٹھانی پڑے۔

**تذکرۃ الحفاظ کا حوالہ :**

علامہ ذہبی رحمہ اللہ 414ھ میں وفات پانے والے مشاہیر میں سے ہیں۔ ابو عبد اللہ فنجویہ رحمہ اللہ کا ذکر کرتے ہوئے لکھتے ہیں: والمحدث ابو عبد الله الحسين بن محمد بن الحسين بن عبد الله بن فنجويه الثقفي الدينوري النيشافوري. تذکرۃ الحفاظ ج3 ص244

یعنی علامہ ذہبی نے ابو عبد اللہ فنجویہ رحمہ اللہ کو محدث قرار دیا ہے اور مشاہیر میں اس کا تذکرہ کیا ہے۔

ابن اثیر جزری رحمہ اللہ لکھتے ہیں: عرف بها ابو عبد الله الحسين بن محمد بن الحسين فنجويه الفنجوي الدينوري الحافظ روى عن ابي الفتح محمد بن الحسين الازدي الموصلي وابي بكر بن مالك القطعي و غيرهما روىٰ عنه، ابو اسحاق الثعلبي فاكثر في تفسيره و يذكر كثيراً فيقول اخبرنا الفنجويه الخ۔

یعنی اس نسبت فنجوی کے ساتھ حافظ ابو عبد اللہ الحسین مشہور و معروف ہیں اور وہ ابو الفتح ازدی اور ابو بکر قطعی وغیرہ سے حدیثیں روایت کرتے ہیں اور ان سے ابو اسحاق ثعلبی نے اپنی تفسیر میں بکثرت روایات نقل کی ہیں اور وہ ان کا ذکر بہت کرتا ہے اور یوں کہتا ہے کہ ہم کو فنجوی رحمہ اللہ نے خبر دی۔ اس کے علاوہ سمعانی نے برہان دینوری رحمہ اللہ کے شاگردوں میں اس کا نام شمار کیا ہے اور امام بیہقی رحمہ اللہ نے اپنی سنن میں ان سے بکثرت روایت کی ہے۔ جب امام ذہبی رحمہ اللہ؛ ابن فنجویہ رحمہ اللہ کو محدث لکھ رہے ہیں اور ابن اثیر جزری رحمہ اللہ اس کو مشہور و معروف اور "حافظ" لکھ رہے ہیں اور ابو الفتح اور ابو بکر بن مالک قطعی وغیرہ سے یہ روایت کر رہے ہیں اور اس سے ابو اسحاق ثعلبی رحمہ اللہ روایت کر رہے ہیں تو اب ثقہ اور عادل ہونے میں کیا شک وشبہ رہا؟ نیز اہل اصول کے نزدیک کسی راوی کی

تعدیل کے لئے اس پر کسی شہادت کا ہونا ضروری نہیں بلکہ اس پر جرح کا نہ پایا جانا اور اہل فن میں اس کی شہرت تعدیل کے لئے کافی ہے۔ چنانچہ ابن الصلاح لکھتے ہیں:

مقدمہ ابن الصلاح کا حوالہ:

عدالة الراوی تارة تثبت بتنصیص العدلین علی عدالته و تارة تثبت بالاستفاضه فمن اشتهرت عدالته بین اهل النقل او نحوهم من اهل العلم و شاع الثناء علیه بالثقة والامانة استغنی فیه بذلك عن بینة شاهدة بعدالة تنصیصاً هذا هو الصحیح فی مذهب الشافعی و علیه الاعتماد فی فن اصول الفقه۔

مقدمہ ابن الصلاح ص40

یعنی راوی کی عدالت کبھی اس طرح ثابت ہوتی ہے کہ دو عادل اس کی عدالت پر تصریح کر دیں اور کبھی یوں ثابت ہوتی ہے شہرت اور استفاضہ کے ساتھ۔ پس جس کی عدالت اہل علم کے درمیان مشہور ہو اور اس پر ثقہ اور امین ہونے کی تعریف عام ہو تو وہ مستغنی ہوتا ہے ایسے گواہوں سے جو اس کی عدالت پر صراحۃ شاہد ہوں۔ شافعی مذہب میں یہی صحیح ہے اور فن اصول فقہ میں اس پر اعتماد ہے۔

بلکہ علامہ ابن عبد البر رحمہ اللہ نے تو اور توسیع کر کے یہاں تک کہہ دیا ہے "کل حامل علم معروف العنایة به فهو عدل محمول فی امره ابدا علی العدالة حتی یتبین الجرحه.......الخ۔

مقدمہ ص40

یعنی ہر صاحب علم جو علم کی مشغولیت کے ساتھ معروف ہو وہ عادل ہے اور ہمیشہ عادل قرار دیا جائے گا جب تک اس پر جرح ثابت نہ ہو۔

پس الحمد للہ مذکورہ بالا اصول کے تحت ثابت ہوا کہ ابو عبد اللہ الحسین فنجوی المحدث الحافظ بذات خود، ان کے اساتذہ اور ان سے روایت کرنے والے اہل علم میں مشہور و

معروف ہے ان پر کسی قسم کی جرح منقول نہیں۔ لہٰذا حضرت سائب بن یزید رضی اللہ عنہ کی بیس رکعات تراویح والی حدیث حسب تصریح محدثین صحیح ہے اور اس کے تمام راوی ثقہ عادل اور مشہور و معروف ہیں۔ نیز یہ بھی ثابت ہو گیا ہے کہ حضرت یزید بن رومان رضی اللہ عنہ کا اثر صحیح اور قوی ہے اور وہ حضرت سائب بن یزید رضی اللہ عنہ کی روایت کے مخالف نہیں بلکہ موافق ہے اور ان دونوں حضرات کی روایتوں سے بیس رکعات تراویح ثابت ہے اور اس پر اجماع صحابہ و اجماع امت ہے اور بیس سے کم و بیش کے اقوال متروک العمل ہیں استقرار عمل صرف اور صرف بیس پر ہے۔

متروک العمل باتوں کو رواج دے کر امت میں اختلاف و انتشار پیدا کرنا غیر مقلدین کی پرانی عادت ہے حالانکہ یہ ایک مسلمہ اصول ہے کہ کسی بات کا معمول بہا ہونا اس کے مقبول ہونے کی علامت ہے اور عہد صحابہ رضی اللہ عنہم سے متروک العمل ہونا اس کے مردود ہونے کی دلیل ہے لیکن مصیبت یہ ہے کہ غیر مقلدین بااصول نہیں بلکہ بے اصولے ہوتے ہیں اسی لئے بے اصولیاں کرتے ہیں۔

روایت یحییٰ بن سعید پر غیر مقلدانہ جرح:

غیر مقلد حافظ محمد اسلم نے ابن ابی شیبہ کی روایت کا عنوان قائم کر کے لکھا ہے مروی ابن ابی شیبۃ فی المصنف عن وکیع عن مالک عن یحی بن سعید ان عمر بن الخطاب امر رجلاً ان یصلی بھم عشرین رکعۃً.

مصنف ابن ابی شیبہ ج2 ص79

ابن ابی شیبہ (المصنف) میں وکیع عن مالک عن یحی بن سعید کا بیان کرتے ہیں کہ عمر بن الخطاب نے ایک آدمی کو حکم دیا کہ وہ ان کو 20 رکعات پڑھائے لیکن یہ اثر بھی منقطع ہے مولانا عبد الرحمٰن مبارکپوری (تحفۃ الاحوذی ج 2 ص 85) میں فرماتے ہیں کہ علامہ شوق نیموی رحمہ اللہ نے اس اثر کے رجال کو ثقہ کہا ہے لیکن یحییٰ کی ملاقات حضرت عمر رضی اللہ عنہ

سے نہیں ہے پس نیموی رحمہ اللہ کا کہنا درست ہے کہ اثر میں انقطاع ہے اس لئے استدلال کے قابل نہیں۔

نیز حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے جو اثر صحیح سند کے ساتھ ثابت ہے کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے ابی ابن کعب اور تمیم داری رضی اللہ عنہما کو 11 رکعات تراویح پڑھانے کا حکم دیا اس کے صراحۃً مخالف ہے اور جو حکم رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے صحیح سند کے ساتھ ثابت ہے اس کے بھی مخالف ہے۔

تعداد مسنون تراویح ص 12

الجواب باسم ملہم الصواب:

غیر مقلد نے حضرت یحیٰ بن سعید رحمہ اللہ کی اس روایت پر جو جرح کی ہے اس کا خلاصہ یہ ہے کہ اس روایت کی سند منقطع ہے کیونکہ نیموی رحمہ اللہ ومبارکپوری کہتے ہیں کہ یحیٰ بن سعید رحمہ اللہ کی ملاقات حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے نہیں ہے اور دوسرا اعتراض یہ ہے کہ بقول غیر مقلد حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے حضرت ابی ابن کعب اور حضرت تمیم داری رضی اللہ عنہما کو 11 رکعات تراویح پڑھانے کا حکم دیا۔ یحیٰ بن سعید رحمہ اللہ کی روایت اس کے صراحۃ مخالف ہے۔ تیسرا اعتراض یہ ہے کہ یہ روایت حکم رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے بھی مخالف ہے۔

غیر مقلد کے یہ تینوں اعتراض فضول، بودے، نکمے اور مردود ہیں کیونکہ علماء اہل السنت والجماعت کے پاس بیس تراویح کے ثبوت میں بیسیوں دلائل و آثار ہیں اگر دو چار پر جرح ثابت بھی ہو جائے تو کوئی فرق نہیں پڑتا کیونکہ جب بہت سے آثار و روایات جمع ہو جائیں تو اگرچہ فرداً فرداً سارے ہی ضعیف ہوں لیکن سب مل کر قابل قبول ہونے کی قوت حاصل کر لیتے ہیں اور ایک دوسرے کو تقویت دے کر درجہ حسن حاصل کر لیتے ہیں جبکہ بیس تراویح کے بہت سے آثار ایسے ہیں جن پر کوئی جرح بھی نہیں ہے، مثلاً: حضرت سائب بن یزید رضی

اللہ عنہ کی روایت بالکل صحیح ہے اور اس پر غیر مقلد نے کوئی جرح بھی نہیں کی۔ لہٰذا ایسی صحیح روایت کی موجودگی میں تائید کرنے والی روایات پر جرح کرنے سے اصل مسئلہ پر کوئی اثر نہیں پڑتا۔ اس کے باوجود ہم بالترتیب غیر مقلد کے تینوں اعتراضات کا جواب دیتے ہیں آپ بھی ملاحظہ فرمائیں۔

## انقطاع سند کا مسئلہ:

غیر مقلد کا پہلا اعتراض یہ ہے کہ اس اثر کی سند میں انقطاع ہے لہٰذا قابل استدلال نہیں جیسا کہ ہم نے پہلے ذکر کیا کہ غیر مقلد کے اعتراضات بودے قسم کے، فضول اور گھسے پٹے ہیں سب سے پہلے اعتراض کا جواب ملاحظہ فرمائیں:

ہماری نظر میں یہ اعتراض اس لئے مردود ہے کہ ہر منقطع و مرسل روایت ناقابل استدلال نہیں ہوتی بلکہ وہ مرسل روایتیں جن کے راوی ثقہ ہوں اور ان کو کسی دوسرے طرق سے تائید و تقویت حاصل ہو تو ایسے مراسیل متعضدہ بالاتفاق حجت اور قابل استدلال ہیں۔ مراسیل متعضدہ کو تو کسی محدث نے بھی ناقابل استدلال نہیں کہا اور الحمد للہ بیس رکعات تراویح کے اثبات میں جتنے مراسیل بھی پیش کئے جاتے ہیں وہ سب کے سب قوی ہیں اور دوسرے طرق سے ان کو تقویت بھی حاصل ہے اور حضرت یحیٰ بن سعید رحمہ اللہ کی اس روایت کو بھی علماء محدثین، مرسل قوی، کہتے ہیں۔

آثار السنن ص253

اس مسئلہ کی پوری تحقیق پہلے گزر چکی ہے وہاں دیکھ لی جائے پس یہ مرسل قوی ہونے کی وجہ سے قابل استدلال ہے اور غیر مقلد کا اس کو ناقابل استدلال کہنا، غلط اور مردود ہے۔ غیر مقلد نے اس اثر کو اس لئے ناقابل استدلال بنایا ہے کہ نیموی رحمہ اللہ اور مبارکپوری کہتے ہیں کہ یحیٰ بن سعید رحمہ اللہ کی ملاقات حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے ثابت نہیں لیکن میں پوچھتا ہوں کہ کیا نیموی رحمہ اللہ اور مبارکپوری کی ملاقات یحیٰ بن سعید سے ثابت ہے؟ اگر

نہیں تو خود ان کی بات منقطع ہونے کی وجہ سے نا قابل استدلال ہے۔ نیموی رحمہ اللہ اور مبار کپوری کی بات منقطع و مرسل ہونے کے باوجود قابل استدلال ہے اور یحیٰ بن سعید رحمہ اللہ کی بات منقطع ہونے کی وجہ سے نا قابل استدلال ہے یہ کیوں؟ اور کیسے؟ غیر مقلدین مل کر فیصلہ صادر فرمائیں۔

## کیا اثر یحیٰ بن سعید، اثر عمر بن خطاب کے خلاف ہے:

اب غیر مقلد کا دوسرا اعتراض بھی دیکھ لیجیے کہ حضرت یحیٰ بن سعید رحمہ اللہ کا یہ اثر جس میں بیس رکعات تراویح کا ثبوت ہے حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے صحیح اثر کے خلاف ہے جس میں انہوں نے حضرت ابی بن کعب اور تمیم داری رضی اللہ عنہما کو گیارہ رکعات تراویح پڑھانے کا حکم دیا۔

قارئین کرام! یہ اعتراض بھی لغو، فضول اور مردود ہے کیونکہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے صحیح اور محفوظ اثر بروایۃ بیہقی عن یزید بن خصیفہ عن السائب بن یزید یہی ہے کہ انہوں نے حضرت ابی بن کعب اور حضرت تمیم داری رضی اللہ عنہما کو بیس رکعات تراویح پڑھانے کا حکم دیا تھا۔ پس حضرت یحیٰ بن سعید رحمہ اللہ کی یہ روایت حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے صحیح اور محفوظ حکم کے بالکل موافق ہے نہ کہ مخالف۔

باقی رہی امام مالک رحمہ اللہ کی گیارہ رکعات والی روایت تو اس کے بارے میں یہ تفصیل پہلے گزر چکی ہے کہ یہ روایت کسی راوی کا وہم ہے یا گیارہ رکعات مع وتر ایک امام کی تعداد ہے جبکہ بقیہ نماز تراویح دوسرا امام پڑھاتا تھا۔ اس طرح بیس کی تعداد مکمل ہوتی تھی کیونکہ حضرت سائب بن یزید اور یزید بن رومان رضی اللہ عنہما کی روایت میں یہ بات وضاحت سے ثابت ہو چکی ہے کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے ابی بن کعب اور تمیم داری رضی اللہ عنہما کو بیس رکعات تراویح پڑھانے کا حکم دیا تھا جس سے معلوم ہوتا ہے کہ گیارہ رکعات ایک امام کی

تعداد ہے نہ کہ دونوں کی کیونکہ دنوں اماموں کی نماز تراویح کی تعداد تو بیس رکعات مسلمہ طور پر ثابت ہے اور خود امام مالک رحمہ اللہ کی دوسری روایت میں آٹھ رکعات تراویح کی تردید موجود ہے کہ جب امام صاحب سورۃ بقرہ جیسی سورۃ بارہ رکعت میں ختم کرتا تو لوگ محسوس کرتے تھے کہ رعایت اور تخفیف ہو گئی ہے۔

یا پھر گیارہ رکعات والا اثر ابتدائی اور متروک ہے۔ کیوں کہ استقرار عمل تو یقیناً بیس رکعات تراویح پر ہوا ہے۔ پس ثابت ہوا کہ یحیٰی بن سعید رحمہ اللہ کا اثر قوی ہے اور حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے صحیح اور محفوظ اثر کے عین موافق ہے اور دونوں اثروں سے بیس رکعات تراویح قطعی طور پر ثابت ہے لہٰذا غیر مقلد کا مخالفت بین الاثرین والا اعتراض بالکل مردود اور فضول ہے۔

## اثر یحیٰی بن سعید حکم رسول کے خلاف ہے:

رہا غیر مقلد کا اس اثر پر تیسرا اعتراض کہ حضرت یحیٰی بن سعید رحمہ اللہ کا یہ اثر جو حکم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے صحیح سند کے ساتھ ثابت ہے اس کے بھی مخالف ہے۔

قارئین کرام! غیر مقلد کا یہ اعتراض دراصل جھوٹ کا پلندا ہے اور بالکل سفید جھوٹ ہے اور حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی ذات بابرکات علیہ السلام والصلوۃ پر سراسر بہتان ہے کیونکہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے پوری زندگی کسی ایک صحابی کو آٹھ رکعات تراویح پڑھنے کا حکم نہیں دیا۔ بندہ عاجز پوری دنیا غیر مقلدیت کو چیلنج کرتا ہے کہ پورا زور لگا کر بلکہ سر منہ کا زور لگا کر اور ایڑی چوٹی کا زور لگا کر ثابت کریں کہ

- رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کس وقت آٹھ رکعات تراویح کا حکم دیا؟
- رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے آٹھ رکعات تراویح کا حکم کس کو دیا؟
- رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے آٹھ رکعات تراویح کا حکم کب دیا؟

❖ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کا یہ حکم کسی کتاب میں ثابت ہے؟

❖ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے کسی صحابی سے ثابت ہے؟

❖ کس راوی سے ثابت ہے؟

❖ حدیث کی کتاب میں ثابت ہے؟

❖ فقہ کی کس کتاب میں لکھا ہے؟

واللہ باللہ ثم تاللہ؛ اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے تو کسی شخص کو آٹھ رکعات تراویح پڑھنے کا حکم نہیں دیا۔ یہ تو غیر مقلد کا خالص جھوٹ اور نرا بہتان ہے جو اس نے اللہ تعالیٰ کے پاک پیغمبر کی طرف منسوب کر دیا۔ سبحانك هذا بهتان عظيم۔

پوری دنیائے غیر مقلدیت! حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کا یہ حکم ثابت کرو۔ ورنہ آپ کی سخت وعید کے لئے تیار رہو۔ من كذب على متعمدا فليتبوا مقعدة من النار، رواه البخاري . یعنی جو شخص میری طرف جھوٹ بات منسوب کرے اسے چاہیے کہ وہ اپنا ٹھکانہ دوزخ میں ڈھونڈ لے۔

## مظاہر حق شرح مشکوۃ کا حوالہ:

نواب قطب الدین رحمہ اللہ شارح مشکوۃ اس کی شرح میں لکھتے ہیں اس لئے کہ ایسا بدبخت جو دنیا کی سب سے بڑے صادق و مصدق ہستی پر بہتان باندھتا ہے وہ اسی سزا کا مستحق ہے کہ اسے جہنم کے شعلوں کے حوالے کر دیا جائے۔ اس بارے میں جہاں تک مسئلہ کا تعلق ہے علماء متفقہ طور پر یہ لکھتے ہیں کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی ذات اقدس کی طرف کسی ایسی بات اور کسی ایسے عمل کی نسبت کرنا جو واقعتاً آپ سے ثابت نہیں ہے حرام اور گناہ ہے اور ایسا کاذب انسان خدا کے سخت عذاب میں گرفتار کیا جائے گا اور بعض علماء مثلاً امام محمد جوینی

رحمہ اللہ نے تو اس جرم کو اتنا قابل نفرین اور سخت خیال کیا ہے کہ وہ ایسے شخص کے بارے میں کفر کا حکم لگاتے ہیں۔

مظاہر حق ج1 ص232

بہر حال حافظ محمد اسلم غیر مقلد نے جو یہ کہا ہے کہ حضرت یحیٰ بن سعید رحمہ اللہ کا یہ اثر حکمِ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے مخالف ہے۔ خالص کذب بیانی ہے اور نرا بہتان ہے کیونکہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے آٹھ رکعات تراویح کا حکم زندگی بھر نہیں دیا۔ جب حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے آٹھ کا حکم ثابت نہیں ہے تو حضرت یحیٰ بن سعید کا اثر کیسے اس کا مخالف ٹھہرا!؟ الحمد للہ ثابت ہو گیا کہ یحیٰ بن سعید رحمہ اللہ کا اثر مرسل قوی ہے اسی لئے قابل استدلال ہے یعنی انقطاع کوئی جرح نہیں ہے اور نہ یہ اثر حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے مروی کسی صحیح اور محفوظ روایت کے خلاف ہے اور نہ ہی حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے کسی حکم کے مخالف ہے یہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے حکم کے مطابق ہے اور حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی منشاء کے بھی عین مطابق ہے۔

## دھوکے کی انتہاء

آپ نے گذشتہ اوراق میں دیکھ لیا حافظ محمد اسلم غیر مقلد نے علماء اسلام، فقہاء دین، بزرگان امت، ائمہ عظام اور محدثین کرام رحمہم اللہ کے نام پر سادہ لوح مسلمانوں کو دھوکہ دینے کی کوشش کی اور صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کو بھی معاف نہ کیا، اب تو دھوکہ بازی کی انتہاء کردی کہ خود حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی ذات مقدسہ کے نام پر بھی دھوکہ دینا شروع کر دیا کہ بیس رکعات تراویح والی روایات حکم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے مخالف ہیں۔ غیر مقلد اردو خواندہ لوگوں کو یہ باور کرانے کی کوشش کر رہا ہے کہ شاید حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے آٹھ رکعات تراویح کا حکم دیا ہے اور بیس والی روایات اس کے خلاف ہیں۔

حالانکہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے آٹھ رکعات تراویح کا حکم ثابت ہی نہیں ہے۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے کسی ایک شخص کو بھی زندگی بھی آٹھ رکعات تراویح کا حکم دیا ہی نہیں۔ یہ ہے

- انجام ترک تقلید کا۔
- نتیجہ سلف صالحین کی راہ چھوڑنے کا۔
- ثمرہ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم سے متروکہ اعمال کو اپنانے کا۔
- سزا ہے فقہاء عظام کے خلاف گندی زبان استعمال کرنے کی اور دین میں نئی راہ نکالنے کی۔

## آٹھ رکعات تراویح خود حکم رسول کے خلاف ہے:

غیر مقلد نے تو سادہ لوح لوگوں کو دھوکہ دینے کی کوشش کی ہے کہ بیس رکعات تراویح آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے حکم کے خلاف ہے حالانکہ حقیقت یہ ہے خود آٹھ رکعات کو رواج دینا پھیلانا، عام کرنا حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے حکم کے خلاف ہے۔ چنانچہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم ارشاد فرماتے ہیں: فعلیکم بسنتی و سنۃ الخلفاء الراشدین المھدیین تمسکوا بھا وعضوا علیھا بالنواجذ.

مشکوٰۃ شریف ص 30 بحوالہ احمد، ابوداؤد، ترمذی، ابن ماجہ

ترجمہ: تم میرے اور میرے ہدایت یافتہ خلفاء راشدین کے طریقہ کو لازم جانو اور اسی طریقہ پر بھروسہ رکھو اور اس پر مضبوط رہو۔

اس حدیث سے معلوم ہوتا ہے کہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنی سنت کو لازم پکڑنے کا حکم دیا اور خلفاء راشدین مھدیین کی سنت کو بھی لازم پکڑنے کا حکم دیا کیونکہ "فعلیکم" کلمہ لزوم کا ہے۔ جس سے معلوم ہوتا ہے کہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم اور خلفاء راشدین کی سنت پر عمل کرنا لازم اور ضروری ہے اسی طرح "عضوا علیھا بالنواجذ" کی تاکید بھی ان دونوں کے لئے ہے۔

پس جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے خلفاء راشدین کی پیروی اور اتباع کا حکم دیا ہے تو ان کی پیروی در حقیقت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی پیروی ہو گی۔ پس بیس رکعات تراویح پڑھنا، خود حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے مذکورہ بالا حکم کے خلاف ہے اور یہ بات پختہ دلائل سے ثابت ہو چکی ہے کہ خلفاء راشدین نے بیس رکعات تراویح پر ہیشگی کی اور صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے بیس پر اجماع کیا ہے اور عہد اول میں بیس رکعات تراویح پر استقرار ہوا۔ حضرت سائب بن یزید، حضرت یزید بن رومان رضی اللہ عنہما اور حضرت یحیٰ بن سعید رحمہ اللہ کی روایات اور دیگر تابعین کرام رحمہم اللہ کی روایات سے صحیح سند کے ساتھ بیس رکعات پڑھنا ثابت ہو چکا ہے اور بیس سے کم وبیش کے اقوال متروک اور غیر محفوظ ہو چکے ہیں جن کو صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے بھی چھوڑ دیا ہے اور خیر القرون کے لوگوں نے بھی چھوڑ دیا ہے حتی کہ 11 رکعات والی روایت کو خود امام مالک رحمہ اللہ نے چھوڑ دیا ہے۔ پس بالاتفاق بیس رکعات تراویح حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا حکم ہے کیونکہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کی پیروی کا حکم دیا ہے اور آٹھ رکعات پڑھ کر بقیہ تراویح چھوڑنے والے آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے اس حکم کی مخالفت کر رہے ہیں جبکہ غیر مقلد الٹا بیس رکعات تراویح والوں کو مخالفت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا الزام دیتا ہے۔ کسی نے سچ کہا ہے: "الٹا چور کوتوال کو ڈانٹے۔" حکم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی مخالفت خود کرتے ہیں اور الزام دوسروں کو دیتے ہیں۔ ع میں الزام ان کو دیتا تھا قصور اپنا نکل آیا۔

خلفاء راشدین رضی اللہ عنہم اگر سنت نبوی صلی اللہ علیہ وسلم کو نقل فرمائیں تو وہ بھی امت کے لئے واجب الاتباع ہے اور اگر کسی مسئلہ میں اجتہاد فرمائیں تو وہ بھی امت کے لئے واجب الاتباع ہے کیونکہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے امت کے لئے اپنی اور ان کی سنت کو واجب الاتباع قرار دیا ہے۔

خلفاء میں تعمیم: بعض علماء کرام نے خلفاء کے لفظ میں تعمیم کرتے ہوئے ائمہ مجتہدین کو بھی ان میں شامل کیا ہے کیونکہ وہ بھی آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے خلفاء ہیں اور تمام صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کو بھی اس میں شامل قرار دیا ہے۔

انجاح الحاجہ کا حوالہ:

شیخ عبد الغنی محدث دہلوی مہاجر مکی رحمہ اللہ لکھتے ہیں: "ومن العلماء من عمم کل من کان علی سیرته علیه السلام من العلماء والخلفاء کالائمة الاربعة المتبوعین المجتهدین والائمة العادلین کعمر بن عبد العزیز کلهم فموارد لهذا الحدیث۔

انجاح الحاجہ ص 5

یعنی جو علماء اور خلفاء حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے طریقہ پر ہیں جیسے چاروں ائمہ (امام ابو حنیفہ، امام مالک، امام شافعی، امام احمد بن حنبل رحمہم اللہ) اور عادل حکام جیسے عمر بن عبد العزیز رحمہ اللہ وہ سب کے سب اس حدیث کے مصداق ہیں۔ خلاصہ یہ ہے کہ جس طرح حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اور خلفاء راشدین کی سنت لازم الاتباع ہے اسی طرح ائمہ متبوعین کی مسائل اجتہادیہ میں اتباع لازم ہے کیونکہ وہ بھی خلفاء میں شامل ہیں۔

بنایہ شرح ہدایہ کا حوالہ:

یہ بات تو بالکل واضح ہے کہ خلفاء راشدین کا عمل سنت ہے: حدیث مذکورہ بالا سے بھی یہی ثابت ہوا کہ صحابہ کرام خصوصاً خلفاء راشدین رضی اللہ عنہم کا عمل سنت شرعی ہے اور ان کے قول و فعل کی پیروی ضروری ہے چنانچہ بدر الدین عینی حنفی "بنایہ شرح ہدایہ" میں لکھتے ہیں:

"سیرة العمرین لا شك فی ان فعلها ثواب و فی تر کها عتاب لانا امر بالاقتداء بهما لقوله علیه والصلوة والسلام اقتدوا بالذین بعدی ابی بکر و عمر فاذ کان الاقتداء مامورا به یکون واجباً وتارك الواجب یستحق العقاب والعتاب۔

مجموعۃ الفتاویٰ ج 1 ص 15.

یعنی اس میں شک نہیں کہ حضرت ابو بکر صدیق اور حضرت عمر رضی اللہ عنہما کے اعمال کی پیروی کرنا کار ثواب ہے اور ان کی پیروی کو ترک کرنا باعث عذاب ہے کیونکہ ہمیں ان دونوں کی اقتداء کا حکم دیا گیا ہے۔ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا ہے کہ " اقتدا کرو ان دو شخصوں کی جو میرے بعد ہیں یعنی ابو بکر صدیق اور حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہما" پس ان کی اقتدا امامور بہ اور واجب ہے اور واجب کا ترک کرنے والا عقاب اور عتاب کا مستحق ہوتا ہے۔

تحریر الاصول کا حوالہ:

کمال الدین ابن ہمام رحمہ اللہ لکھتے ہیں" قسم الحنفیه العزیمة الی فرض ما قطع بلزومه وواجب ما ظن و سنة الطریق الدینیة منه علیه الصلوة والسلام والخلفاء الراشدین او بعضهم۔

تحریر الاصول

یعنی حنفیہ نے عزیمت کو تین اقسام میں تقسیم کیا ہے: فرض، واجب اور سنت۔

- فرض وہ ہے جس کا لزوم دلیل قطعی سے ثابت ہو۔
- واجب وہ ہے جس کا لزوم غلبہ ظن سے ثابت ہو۔
- سنت اس دینی طریقہ کو کہتے ہیں جو حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم اور خلفاء راشدین سے ثابت ہو۔

خلفاء میں تعمیم: بعض علماء کرام نے خلفاء کے لفظ میں تعمیم کرتے ہوئے ائمہ مجتہدین کو بھی ان میں شامل کیا ہے کیونکہ وہ بھی آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے خلفاء ہیں اور تمام صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کو بھی اس میں شامل قرار دیا ہے۔

انجاح الحاجہ کا حوالہ:

شیخ عبد الغنی محدث دہلوی مہاجر مکی رحمہ اللہ لکھتے ہیں: " ومن العلماء من عمم کل من کان علی سیرته علیه السلام من العلماء والخلفاء کالائمة الاربعة المتبوعین المجتهدین والائمة العادلین کعمر بن عبد العزیز کلهم فموارد لهذا الحدیث۔

انجاح الحاجہ ص 5

یعنی جو علماء اور خلفاء حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے طریقہ پر ہیں جیسے چاروں ائمہ (امام ابو حنیفہ، امام مالک، امام شافعی، امام احمد بن حنبل رحمہم اللہ) اور عادل حکام جیسے عمر بن عبد العزیز رحمہ اللہ وہ سب کے سب اس حدیث کے مصداق ہیں۔ خلاصہ یہ ہے کہ جس طرح حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اور خلفاء راشدین کی سنت لازم الاتباع ہے اسی طرح ائمہ متبوعین کی مسائل اجتہادیہ میں اتباع لازم ہے کیونکہ وہ بھی خلفاء میں شامل ہیں۔

بنایہ شرح ہدایہ کا حوالہ:

یہ بات تو بالکل واضح ہے کہ خلفاء راشدین کا عمل سنت ہے: حدیث مذکورہ بالا سے بھی یہی ثابت ہوا کہ صحابہ کرام خصوصا خلفاء راشدین رضی اللہ عنہم کا عمل سنت شرعی ہے اور ان کے قول وفعل کی پیروی ضروری ہے چنانچہ بدر الدین عینی حنفی" بنایہ شرح ہدایہ" میں لکھتے ہیں:

"سیرۃ العمرین لا شک فی ان فعلھا ثواب و فی ترکھا عتاب لانا امرنا بالاقتداء بھما لقولہ علیہ والصلوۃ والسلام اقتدوا بالذین بعدی ابی بکر و عمر فاذا کان الاقتداء مامورا بہ یکون واجباً و تارك الواجب یستحق العقاب والعتاب.

مجموعۃ الفتاویٰ ج 1 ص 215

یعنی اس میں شک نہیں کہ حضرت ابو بکر صدیق اور حضرت عمر رضی اللہ عنہما کے اعمال کی پیروی کرنا کار ثواب ہے اور ان کی پیروی کو ترک کرنا باعث عذاب ہے کیونکہ ہمیں ان دونوں کی اقتداء کا حکم دیا گیا ہے۔ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا ہے کہ" اقتداء کرو ان دو شخصوں کی جو میرے بعد ہیں یعنی ابو بکر صدیق اور حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہما" پس ان کی اقتداء مامور بہ اور واجب ہے اور واجب کا ترک کرنے والا عقاب اور عتاب کا مستحق ہوتا ہے۔

## تحریر الاصول کا حوالہ:

کمال الدین ابن ہمام رحمہ اللہ لکھتے ہیں" قسم الحنفیہ العزیمۃ الی فرض ما قطع بلزومہ وواجب ما ظن و سنۃ الطریق الدینیۃ منہ علیہ الصلوۃ والسلام والخلفاء الراشدین او بعضھم۔

تحریر الاصول

یعنی حنفیہ نے عزیمت کو تین اقسام میں تقسیم کیا ہے: فرض، واجب اور سنت۔

- فرض وہ ہے جس کا لزوم دلیل قطعی سے ثابت ہو۔
- واجب وہ ہے جس کا لزوم غلبہ ظن سے ثابت ہو۔
- سنت اس دینی طریقہ کو کہتے ہیں جو حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم اور خلفاء راشدین سے ثابت ہو۔

## مجموعۃ الفتاویٰ کا حوالہ:

مولانا عبد الحئی صاحب بحر العلوم "شرح تحریر" فرماتے ہیں: "ینبغی ان یراد اعم من ان یکون طریقۃ مستمرۃ فی الدین عنہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم بان باشرہ او لا بان استمر الناس علیہا باذنہ او باذن الخلفاء۔

مجموعۃ الفتاویٰ ص 215

یعنی مناسب ہے کہ عام مراد لی جائے خواہ دینی طریقہ بدستور جاری ہونے والا آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے بایں طور ثابت ہو کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس پر عمل کیا ہو یا نہ؟ بایں طور کہ لوگوں نے اس طریقہ پر بدستور عمل جاری رکھا ہو آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے حکم سے یا آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے خلفاء کے حکم سے۔

## تبیین شرح حسامی کا حوالہ:

وفی عرف الشرع یراد بہا طریقۃ الدین اما للرسول او للصحابۃ رضی اللہ عنہم حتی یقال سنۃ الرسول او سنۃ الخلفاء الرشدین۔

تبیین شرح حسامی

یعنی عرف شرع میں سنت اس طریقہ دین کو کہتے ہیں خواہ وہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کا طریقہ ہو یا خلفاء راشدین کا طریقہ۔

## جامع العلوم والحکم کا حوالہ:

حافظ ابن رجب حنبلی رحمہ اللہ فرماتے ہیں:" والسنۃ ھی الطریق المسلوک فیشمل ذالک التمسک بما کان علیہ ھو و خلفاء الراشدین من الا عتقادات والاعمال والاقوال وھذہ ھی السنۃ الکاملۃ۔

جامع العلوم والحکم ج1 ص191

یعنی سنت اس راہ کا نام ہے جس پر چلا جائے اور یہ اس راہ کا تمسک ہے جس پر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے خلفاء راشدین عامل تھے عام اس سے کہ وہ اعتقادات ہوں یا اعمال واقوال اور یہی سنت کاملہ ہے۔

قارئین کرام! مذکورہ بالا دلائل اور حوالہ جات سے ایک تو یہ بات ثابت ہوئی کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا طریقہ اور آپ کے خلفاء راشدین کا طریقہ جو کہ امت میں جاری وساری ہوا "سنت" ہے اور دوسری بات یہ بھی معلوم ہوئی کہ سنت، اس رواج پانے والے دینی طریقہ کو کہتے ہیں خواہ وہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم سے ثابت ہو یا آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے صحابہ کرام خصوصاً خلفاء راشدین رضی اللہ عنہم سے ثابت ہو۔ دوسرے لفظوں میں جس کام کو خیر القرون میں دین سمجھ کر اپنایا گیا اور رائج کیا گیا وہ سنت ہے پس سنت کی مذکورہ بالا تعریف کو سامنے رکھ کر یہ دعویٰ کیا جاسکتا ہے کہ بیس رکعات تراویح سنت شرعی ہے بلکہ سنت مؤکدہ ہے کیونکہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانہ میں بھی بیس رکعات تراویح پڑھی گئی۔ (مصنف ابن ابی شیبہ عن ابن عباس) اور خلفاء راشدین رضی اللہ عنہم کے دور میں بھی بیس رکعات کا رواج ہوا بلکہ خلفاء راشدین رضی اللہ عنہم کے عمل اور حکم سے بیس رکعات تراویح پر مواظبت (ہمیشگی) ہوئی۔

بحر الرائق، رد المحتار

پس؛ بیس رکعات تراویح کا خیر القرون میں رواج پانا، صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے دور میں اس کا رائج ہونا اور اس عمل کا مستمر اور بدستور جاری وساری ہونا اور خلفاء راشدین رضی اللہ عنہم کا بیس پر ہمیشگی فرمانا، اس کے سنت مؤکدہ ہونے کی واضح دلیل ہے۔ اس کے برخلاف آٹھ کا نہ رائج ہونا ثابت ہے اور نہ ہی اس کا جاری وساری ہونا اور نہ ہی آٹھ کا عمل مستمرہ ہے اور نہ ہی آٹھ پر خلفاء راشدین کی ہمیشگی ثابت ہے چونکہ بیس رکعات تراویح میں سنت شرعی کی سب علامات

صاحب مرقاۃ الاصول، صاحب المحیط اور صاحب النہر رحمہم اللہ وغیرہ شامل ہیں اور میں نے اس کو ابن تیمیہ اور ابن قیم رحمہما اللہ تائید کی تصریحات کے ساتھ مؤید کیا ہے۔

غور فرمائیں کہ علامہ عبد الحی رحمہ اللہ کتنی بڑی صفائی کے ساتھ وضاحت فرمارہے ہیں کہ جس کام پر خلفاء راشدین رضی اللہ عنہم ہیشگی فرمائیں وہ کام شرعاً سنۃ مؤکدۃ ہے اور اس کا تارک گناہ گار ہے اور بیس رکعات تراویح پر خلفاء راشدین رضی اللہ عنہم کی ہیشگی ثابت ہے لہٰذا بیس رکعات تراویح کا تارک گناہ گار ہے اور تمام علماء حنفیہ کا یہ فیصلہ ہے اور اسی فیصلہ کو ابن تیمیہ اور ابن قیم رحمہما اللہ کی تائید بھی حاصل ہے اور خلفاء راشدین رضی اللہ عنہم کی سنت کو سنت نہ سمجھنا ایک غلط اور مردود نظریہ ہے کیونکہ ایسا نظریہ قرآن وحدیث کی تصریحات سے متصادم ہے کیونکہ قرآن وحدیث کے دلائل سے یہی ثابت ہے کہ خلفاء راشدین کا طریقہ امت کے لئے لازم الاتباع اور ضروری ہے۔

علامہ عبد الحی رحمہ اللہ نے غیر مقلدین کو اپنے زمانہ کا جاہل کہہ کر الذین ضل سعیہم فی الحیوٰۃ الدنیا وھم یحسبون انہم یحسنون صنعاً کا مصداق قرار دیا ہے اور بزرگوں کی طرف جھوٹی باتیں نسبت کرنے والا کہا ہے۔ آٹھ رکعات تراویح پر اکتفا کرنے والوں کو گناہ گار بتایا ہے اور ان کے نظریہ کو معقول ومنقول کے خلاف کہا ہے لیکن حافظ محمد اسلم غیر مقلد کی ڈھٹائی کا اندازہ لگایئے کہ وہ ان کی ایک عبارت کا غلط ترجمہ کر کے اور دوران تحقیق واقع ہونے والے شاذہ، مرجوحہ قول کو نقل کر کے لوگوں کو یہ باور کرانے کی کوشش کر رہے ہیں کہ علامہ عبد الحی لکھنوی رحمہ اللہ ہمارے ہم خیال اور ہم نوا ہیں۔

## غیر مقلدین خلفاء راشدین کے عمل کو حجت نہیں سمجھتے:

علماء اہل السنت والجماعت صحابہ کرام خصوصاً خلفاء راشدین رضی اللہ عنہم کے عمل کو حجت نہیں سمجھتے اور ان کی پیروی کو ضروری جانتے ہیں بلکہ وہ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کو

معیار حق کہتے ہیں لیکن غیر مقلدین ؛صحابہ کرام کو بمع خلفاء راشدین کو معیار حق نہیں سمجھتے اور ان کی بات کو حجت نہیں مانتے ۔یہی وجہ ہے کہ غیر مقلدین بیس رکعات کے قائل نہیں ہیں کیونکہ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے بیس رکعات پر ہیشگی کی ہے اور اتفاق کیا ہے اسی طرح غیر مقلدین طلاق ثلاثہ کو موثر نہیں سمجھتے حالانکہ طلاق ثلاثہ کے مؤثر ہونے پر صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کا اجماع ہے۔اسی طرح غیر مقلدین نماز جمعہ کی دوسری اذان کو چھوڑ جاتے ہیں کیونکہ یہ اذان حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے دور خلافت میں باتفاق صحابہ رائج ہوئی ہے۔ویسے ان کی کتابوں میں اس بات کی تصریح موجود ہے کہ "در قول صحابی حجت نیست" عرف الجادی وغیرہ

چونکہ یہ لوگ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے فیصلوں کو شرعی طور پر حجت نہیں سمجھتے لہٰذا بیس رکعات تراویح پر عمل کرنے کے لئے تیار نہیں ہیں۔

## آمدم بر سر مطلب:

بات دور چلی گئی حالانکہ بندہ عاجز یہ عرض کر رہا تھا کہ حضرت یحیٰ بن سعید رحمہ اللہ کا اثر نہ تو حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے حکم کے خلاف ہے اور نہ حضرت رسول صلی اللہ علیہ وسلم کے حکم کے خلاف ہے بلکہ حقیقت یہ ہے کہ یحیٰ بن سعید رحمہ اللہ کا بیس رکعات تراویح والا یہ اثر حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے حکم کے موافق اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے حکم کے مطابق ہے اور غیر مقلد کی جرح مردود اور ناقابل قبول ہے۔

## اثر علی المرتضیٰ پر غیر مقلدانہ جرح:

حافظ صاحب؛حضرت علی کرم اللہ وجہہ کا اثر کا عنوان قائم کر کے لکھتا ہے یہ اثر دو سندوں کے ساتھ مروی ہے۔

سند اول: عن ابی الحنساء ان علیاً امر رجلا یصلی بھم فی رمضان عشرین رکعۃً۔

ابن ابی شیبہ ج2 ص9

ابو حنساء روایت کرتے ہیں کہ حضرت علی کرم اللہ وجہہ نے ایک آدمی کو حکم دیا کہ وہ لوگوں کو رمضان میں بیس رکعات پڑھائے۔

امام بیہقی اس اثر کو ذکر کرنے کے بعد اس کی سند کو ضعیف قرار دیتے ہیں چنانچہ امام ذہبی رحمہ اللہ ابو الحسناء راوی کے بارے میں لا یعرف اور حافظ ابن حجر رحمہ اللہ مجہول کے اوصاف ذکر کرتے ہیں۔ نیز ابو الحسناء اور علی رضی اللہ عنہ کے درمیان دو واسطے گرے ہوئے ہیں یہ اثر منفصل ہے۔

دوسری سند: عن حماد بن شعیب عن عطاء بن السائب عن عبد الرحمٰن السلمی عن علی قال دعا علی رضی اللہ عنہ القراء فی رمضان فامر منھم رجلا یصلی بالناس عشرین رکعة وکان یوتر بھم۔

بیہقی ج2 ص..

حماد بن شعیب؛عطاء سے ، عطاء؛ابو عبد الرحمن سلمی سے وہ حضرت علی رضی اللہ عنہ سے بیان کرتے ہیں کہ حضرت علی کرم اللہ وجہہ نے رمضان میں قاریوں کو بلایا تو ان میں سے ایک قاری کو بیس رکعات تراویح پڑھانے کا حکم دیا اور خود حضرت علی رضی اللہ عنہ وتر پڑھاتے تھے۔ اس اثر کی سند کمزور ہے عطا بن سائب کا حافظہ خراب ہو گیا تھا اور حماد بن شعیب بھی سخت ضعیف راوی ہے۔ امام بخاری رحمہ اللہ اس کے بارے میں کبھی فیہ نظر، اور کبھی منکر الحدیث کے الفاظ تحریر فرماتے ہیں اور امام بخاری جب کسی راوی کے متعلق یہ الفاظ استعمال فرمائیں تو وہ راوی نہ تو قابل اعتبار ہوتا ہے اور نہ ہی اس کی روایت استشہاد کے قابل ہوتی ہے۔

تعداد مسنون تراویح ص 14,13

الجواب باسم ملہم الصواب:

مذکورہ بالا دو روایتوں کے علاوہ سیدنا علی رضی اللہ عنہ سے کئی اور روایتیں بھی ہیں جن سے ثابت ہوتا ہے کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ خود بھی بیس رکعات تراویح پڑھا کرتے

تھے اور ان کے حکم کے مطابق ان کے دورِ خلافت میں لوگ بھی بیس رکعات تراویح پڑھا کرتے تھے لیکن غیر مقلد حافظ محمد اسلم نے صرف مذکورہ بالا دو روایتوں پر جرح کر کے ان کو کمزور کرنے کی کوشش کی ہے اس کی یہ جرح ہر لحاظ سے فضول اور نا قابل قبول بلکہ مردود ہے۔

اولاً: اس لئے کہ بیسیوں آثار و روایات سے صحابہ و تابعین کا بیس رکعات تراویح پڑھنا ثابت ہے چند ایک پر جرح کرنے سے اصل مسئلے پر کوئی اثر نہیں پڑتا۔ لہٰذا غیر مقلد کی جرح غیر مؤثر ہونے کی وجہ سے نا قابل قبول ہے کیونکہ روایات صحیحہ کثیرہ سے بیس رکعات تراویح پڑھنا ثابت ہو چکا ہے۔

ثانیاً: اہل علم بخوبی جانتے ہیں کہ علماء حنفیہ کے نزدیک خیر القرون کی جہالت، تدلیس، ارسال اور انقطاع کوئی جرح نہیں اور شوافع کے ہاں متابعت اور تقویت سے یہ جرح ختم ہو جاتی ہے۔ کیونکہ حضرت علی رضی اللہ عنہ سے بیس رکعات تراویح روایت کرنے میں ابو الحسناء اکیلے نہیں ہیں بلکہ سیدنا حضرت حسین اور امام عبد الرحمٰن سلمی رضی اللہ عنہما بھی روایت کرتے ہیں حماد بن شعیب کی صرف وہ روایت ضعیف ہے جس میں اس کا نہ کوئی متابع ہو اور نہ شاہد۔ یہاں تین سندیں اس کے شواہد میں موجود ہیں اور اہل اصول کے نزدیک تعدد طرق سے ایسے ضعف بالکل ختم ہو جاتے ہیں۔ عطاء بن سائب پر آخر عمر میں خلط حفظ کی جرح کی ہے وہ بھی شواہد و متابعات سے بالکل ختم ہو جاتی ہے لہٰذا غیر مقلد کی کوئی جرح بھی مؤثر نہیں ہے بلکہ تمام جروح مردود ہیں۔

ثالثاً: ابو الحسناء مجہول نہیں ہے کیونکہ اس سے ابو سعد اور عمرو بن قیس رحمہما اللہ روایت کرتے ہیں اور جس شخص سے دو آدمی روایت کرنے والے ہوں وہ مجہول نہیں بلکہ مستور کہلاتا ہے اور مستور کی روایت بعض علماء کے نزدیک قابل قبول ہے اور جمہور کے نزدیک اگر اس کا

کوئی مؤید موجود ہو تو اس کی روایت مقبول ہوتی ہے اور یہاں اس کے مؤید موجود ہیں لہٰذا ابو الخنساء کی روایت قابل قبول ہے۔

**ابو الخنساء نامی دو راوی ہیں:**

ابو الخنساء بھی دو ہیں ایک وہ ہیں جو حکم بن عتبہ رحمہ اللہ سے روایت کرتے ہیں یہ حضرت علی کرم اللہ وجہہ کے شاگردوں کے شاگرد ہیں اور اس سے شریک نخعی رحمہ اللہ روایت کرتے ہیں جیسا کہ تہذیب التہذیب میں اس کی تصریح موجود ہے دوسرا ابو الخنساء رحمہ اللہ وہ ہے جس سے ابو سعد بقال اور عمرو بن قیس رحمہما اللہ روایت کرتے ہیں اور وہ حضرت علی رضی اللہ عنہ سے روایت کرتا ہے پس دونوں کے استاد بھی الگ الگ ہیں اور شاگرد بھی الگ الگ لہٰذا دونوں کو ایک بتانا درست نہیں ہے۔

**رابعاً:** حضرت علی رضی اللہ عنہ سے مروی بیس رکعات تراویح کی روایات سے امام ابن تیمیہ رحمہ اللہ نے منہاج السنہ ج 4 ص 224 میں احتجاج کیا ہے اور امام ترمذی نے اپنی کتاب سنن ترمذی ج 1 ص 112 میں احتجاج کیا ہے اور جن علماء نے کہا ہے کہ بیس رکعات تراویح پر اجماع صحابہ ہوا یا خلفاء راشدین نے ہمیشگی کی ہے تو ان کی بنیاد بھی یہ روایتیں ہیں یعنی وہ انہیں روایات سے احتجاج کرتے لہٰذا ماہرین فن احادیث کا ان روایات کو حجت اور دلیل بنانا یہ دلیل ہے اس بات کی یہ روایات قابل حجت ہیں ورنہ امام ابن تیمیہ اور امام ترمذی و دیگر محدثین رحمہم اللہ ان سے استدلال نہ کرتے۔ ثابت ہوا کہ غیر مقلد کا جرح کرنا فضول اور مردود ہے۔

**خامساً:** حضرت علی رضی اللہ عنہ سے بیس رکعات تراویح کی روایات صحیح اور قابل اعتماد ہیں کیونکہ ان کے شاگرد اور شاگردوں کے شاگرد بیس رکعات تراویح کے قائل اور عامل ہیں جس سے پتہ چلتا ہے کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ سے بیس رکعات کی روایات قابل اعتماد ہیں۔ امام

بیہقی رحمہ اللہ فرماتے ہیں وروینا عن شتیر بن شکل وکان من اصحاب علی رضی اللہ عنہ انہ کان یومھم فی رمضان بعشرین رکعۃ والوتر بثلاث وفی ذلک قوۃ۔

بیہقی ج2 ص496

یعنی شتیر بن شکل رحمہ اللہ سے روایت ہے اور وہ حضرت علی رضی اللہ عنہ کے شاگردوں میں سے تھے وہ رمضان میں بیس رکعات کے ساتھ امامت کراتے تھے اور تین رکعت وتر پڑھاتے تھے اور اس میں قوۃ ہے۔

❖ امام بیہقی رحمہ اللہ نے تصریح کی کہ اس اثر میں قوت ہے یعنی قوی اور قابل احتجاج ہے۔

اسی طرح حضرت علی رضی اللہ عنہ کے دوسرے شاگرد، عبدالرحمٰن بن ابی بکرہ، سعید بن الحسین، حارث، اعور، علی بن ربیعہ اور سوید بن غفلہ رحمہم اللہ بھی بیس رکعات تراویح پڑھتے تھے۔ اسی طرح ابو عبدالرحمٰن سلمی اور حارث اعور کے شاگرد رحمہم اللہ بھی بیس رکعات تراویح پڑھا کرتے تھے مثلاً ابوالبختری رحمہ اللہ وغیرہ۔ بہر حال حضرت علی رضی اللہ عنہ کے شاگردوں اور شاگردوں کے شاگردوں کے عمل کو دیکھ کر پتہ چلتا ہے کہ ان سب کے استاد محترم سیدنا علی رضی اللہ عنہ بھی بیس رکعات تراویح پڑھا کرتے تھے اور ان سے بیس کی روایات صحیح اور درست ہیں۔

مسند الامام زید کا حوالہ:

اسی طرح آل علی رضی اللہ عنہم بھی ان سے بیس رکعات تراویح نقل کرتے ہیں:

حدثنی زید بن علی عن ابیہ عن جدہ عن علی رضی اللہ عنہ انہ امر الذی یصلی بالناس صلوۃ القیام فی شھر رمضان ان یصلی بھم عشرین رکعۃ یسلم فی کل رکعتین و تراوح ما بین کل اربع رکعات فیرجع ذوالحاجۃ و یتوضا الرجل وان یوتر بھم من آخر اللیل من الانصراف.

مسند الامام زید ص139

ترجمہ : امام زید رحمہ اللہ اپنے والد حضرت امام زین العابدین رضی اللہ عنہ سے وہ اپنے والد حضرت حسین رضی اللہ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے جس امام کو رمضان میں تراویح پڑھانے کا حکم دیا اسے فرمایا کہ وہ لوگوں کو بیس رکعات پڑھائے ہر دو رکعت پر سلام پھیرے ہر چار رکعت کے بعد آرام کا وقفہ دے کر حاجت والا فارغ ہو کر وضو کرے اور سب سے آخر میں وتر پڑھائے۔

آل علی رضی اللہ عنہم کی نقل اور عمل سے بھی یہی پتہ چلتا ہے کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ سے بیس رکعات تراویح کی روایات درست اور قابل اعتماد ہیں اور غیر مقلد کی ان پر جرح ناقابل قبول اور مردود ہے۔

سادساً: بر سبیل تنزل اگر غیر مقلد کی مذکورہ بالا روایات پر غیر مؤثر جرح تسلیم بھی کرلی جائے تو کیا غیر مقلدین:

1. حضرت علی رضی اللہ عنہ سے آٹھ رکعات تراویح ثابت کر سکتے ہیں؟
2. کوئی ایک روایت دکھا سکتے ہیں جس سے ثابت ہو کہ سیدنا علی رضی اللہ عنہ نے آٹھ رکعات تراویح پڑھی ہو؟
3. یا آٹھ رکعات تراویح پڑھانے کا کسی کو حکم دیا ہو؟
4. چاہے وہ روایت، مرسل، منقطع، ضعیف اور مجروح بھی کیوں نہ ہو؟

بہر حال! جیسی بھی ہو لیکن اس میں آٹھ رکعات تراویح کا ثبوت تو ہو پس اگر پوری دنیائے غیر مقلدیت مل کر اور پورا زور لگا کر حضرت علی رضی اللہ عنہ سے ایک روایت اور ضعیف سے ضعیف روایت نہیں دکھا سکتے جس سے آٹھ ثابت ہوں تو بیس تراویح کی بیسیوں روایات صحیح اور قابل استدلال ہیں اور غیر مقلد کی جرح ہر لحاظ سے نامقبول اور مردود ہے۔

سابعاً: غیر مقلد حافظ محمد اسلم نے حضرت علی رضی اللہ عنہ سے مروی بیس رکعات والی روایات پر بے اصولی جرح کر کے شیعہ مذہب کو تقویت دی ہے اور شیعوں کو خوش کیا ہے کیونکہ شیعہ لوگ خود نماز تراویح کے قائل نہیں ہیں بلکہ ان کے نزدیک نماز تراویح کی بدعت حضرت عمر اور دیگر تمام صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے ایجاد کی ہے اور ان کا دعویٰ ہے کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ سے نماز تراویح کا کوئی ثبوت نہیں ہے لیکن علماء اہل السنت والجماعت مذکورہ بالا روایات بطور ثبوت کے پیش کرتے ہیں کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ نماز تراویح خود بھی پڑھتے تھے اور لوگوں کو بھی پڑھنے کا حکم دیتے ہیں۔

جو روایات حضرت علی رضی اللہ عنہ کی شیعوں کے سامنے پیش کی جاتی ہیں ان سب میں بیس کی تصریح موجود ہے کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ بیس رکعات تراویح پڑھا کرتے تھے اور بیس ہی کا حکم دیتے تھے۔ اگر ان بیس رکعات تراویح والی روایات پر غیر مقلد کی جرح قبول کر لی جائے تو اس سے صرف بیس رکعات تراویح کی نفی نہ ہو گی بلکہ حضرت علی رضی اللہ عنہ سے مطلق نماز تراویح کی نفی ہو جائے گی یعنی حضرت علی رضی اللہ عنہ سے خود نماز تراویح کا ثبوت مہیا نہ ہو سکے گا کیونکہ روایات تو وہی ہیں جن سے نماز تراویح کا بھی ثبوت ہے اور تعداد تراویح کا بھی۔ پس غیر مقلد کی بیس پر جرح کرنے سے شیعہ مذہب کی تائید ہو گی اور شیعہ کے دعویٰ کی تصدیق ہو گی کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ سے نماز تراویح کا کوئی ثبوت نہیں ہے لہٰذا غیر مقلد کی سب جرح مردود ہیں اور نا قابل قبول۔ کیونکہ ان کی جرحات تسلیم کرنے سے مذہب شیعہ کی تصدیق و تائید ہوتی ہے ورنہ غیر مقلد ایسی کوئی ایک روایت دکھائے جس سے حضرت علی رضی اللہ عنہ سے نماز تراویح تو ثابت ہو اور بیس کا اس میں ذکر نہ ہو تا کہ شیعہ کا تو منہ بند کیا جائے اگر غیر مقلد حضرت علی رضی اللہ عنہ سے بیس رکعات والی روایات کے علاوہ کوئی ایک روایت پیش نہیں کر سکتا جس میں نماز تراویح کا تو ثبوت ہو اور بیس کا ثبوت نہ ہو۔

تو ظاہر ہے کہ غیر مقلد نے صرف اور صرف شیعوں کو خوش کرنے کے لئے بیس رکعات والی روایات پر جرح کی ہے پس ایسی جرح کی حیثیت خود بخود متعین ہو جاتی ہے بلکہ جرح کرنے والوں کی حیثیت بھی متعین ہوتی ہے۔ فافهم، ثم فافهم ولا تكن من الغافلين.

❖ خدا برا کرے تعصب کا یہ لوگ تعصب میں آکر بیس کو ختم کرنے کے در پے ہوئے اور اپنی آٹھ کو ختم کر دیا بلکہ خود نماز تراویح کے وجود کو خطرہ میں ڈال دیا۔

ثامناً: غیر مقلد کی یہ جرح کہ ابو الحسناء اور حضرت علی رضی اللہ عنہ کے درمیان سے دو واسطے گرے ہوئے ہیں اس لئے مردود ہے کیونکہ جس شخص نے یہ بات کہی ہے اس کے اور ابو الحسنا کے درمیان نامعلوم کتنے واسطے گرے ہوئے ہیں۔ اگر درمیان کے واسطوں کا گرا ہوا ہونا جرح ہے تو جرح خود مجروح ہے پس جب جرح؛ مجروح ٹھہرے گی تو روایت جرح سے محفوظ رہے گی۔

اثر ابی ابن کعب پر غیر مقلدانہ جرح:

غیر مقلد حافظ جی "ابی بن کعب رضی اللہ عنہ کا اثر" عنوان قائم کر کے لکھتا ہے اس اثر کی بھی دو سندیں ہیں اور ایک سند میں عبد العزیز بن رفیع، ابی بن کعب کے بارے میں بیان کرتا ہے کہ وہ رمضان میں مدینۃ الرسول میں بیس رکعات تراویح اور تین وتر پڑھاتے تھے۔

مصنف ابن ابی شیبہ ج4 ص90

اس سند میں عبد العزیز اور ابی بن کعب رضی اللہ عنہ کے درمیان انقطاع ہے جبکہ ان کی وفات میں تہذیب التہذیب کے حوالہ سے ایک سو سال سے بھی زیادہ کا فاصلہ ہے۔

ابی بن کعب رضی اللہ عنہ کے اثر کی دوسری سند علامہ ضیاء المقدسی المختارہ میں ابو جعفر راوی سے وہ ربیع بن انس سے وہ ابو العالیہ وہ ابی بن کعب رضی اللہ عنہ سے ذکر کرتے ہیں: ان عمر رضی الله عنه امر ابيا ان يصلي بالناس في رمضان فقال ان الناس

یصومون النھار ولا یحسنون ان یقرؤ افلو قرات القرآن علیھم باللیل فقال یا امیر المؤمنین ھذا شئی لم یکن! فقال قد علمت ولکنہ احسن فصلی بھم عشرین رکعۃً.

المختارہ ج1 ص384

حضرت علی رضی اللہ عنہ نے ابی بن کعب رضی اللہ عنہ کو حکم دیا کہ عوام الناس رمضان میں دن کو تو روزے رکھتے ہیں لیکن رات کا قیام بوجہ قرآن نہ یاد ہونے کے زیادہ قرات نہیں کر سکتے۔ اگر ہو سکے تو آپ ان کو تراویح میں قرآن سنائیں۔ ابی بن کعب رضی اللہ عنہ نے امیر المومنین حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے کہا کہ یہ ایک نیا کام ہے۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے کہا کہ میں بھی جانتا ہوں لیکن یہ صورت حال بہتر ہے چنانچہ ابی بن کعب رضی اللہ عنہ نے لوگوں کو بیس تراویح پڑھائیں۔

اس اثر کی سند بھی ضعیف ہے اس اثر میں ابو جعفر راوی جس کا نام عیسٰی بن معامان ہے امام ذہبی رحمہ اللہ اس کو کمزور راویوں میں شمار کرتے ہیں حافظ ابن حجر رحمہ اللہ نے تقریب میں سیئی الحفظ اور حافظ ابن قیم نے صاحب المنا کیر کہا ہے زاد المعادج 1 ص99

تعداد مسنون تراویح ص14,15

**الجواب باسم ملہم الصواب:**

غیر مقلدین کی اس اثر پر بھی جرح غیر مؤثر اور مردود ہے:

**اولاً:** اس لئے کہ بیس رکعات تراویح روایات کثیرہ صحیحہ سے ثابت ہے لہذا چند ایک روایات پر جرح کرنے سے اصل مسئلہ پر کوئی اثر نہیں پڑتا۔

**ثانیاً:** خیر القرون میں ارسال، انقطاع جرح نہیں خصوصاً جبکہ ایسی مرسل، منقطع روایات کو دوسرے کئی طرق سے تائید و تقویت حاصل ہو یعنی مراسیل معتضدہ بالاتفاق حجت ہیں۔

ثالثاً: علامہ شوق نیموی رحمہ اللہ نے اس کو "مرسل قوی" کہا ہے لہٰذا غیر مقلد کی جرح مردود ہے۔

رابعاً: کنز العمال ج 8 ص 409 میں بحوالہ ابن منیع رحمہ اللہ خود حضرت ابی بن کعب رضی اللہ عنہ سے روایت موجود ہے کہ انہوں نے حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ کے حکم سے بیس رکعات تراویح پڑھائی اسی طرح سائب بن یزید، یزید بن رومان رضی اللہ عنہما اور یحیٰ بن سعید رحمہ اللہ کی صحیح روایات پہلے گزر چکی ہیں کہ حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ کے دور خلافت میں صحابہ و تابعین بیس رکعات تروایح پڑھا کرتے تھے اور مصنف عبد الرزاق ج 4 ص 262 میں صحیح السند روایت موجود ہے کہ حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ کے دور خلافت میں وتر سمیت تیئیس 23 رکعات تراویح پڑھی جاتی تھی۔ پس مذکورہ بالا آثار و روایات سے حضرت ابی بن کعب رضی اللہ عنہ کے اثر کو اتنی تقویت و تائید حاصل ہوتی ہے کہ غیر مقلد کی غیر مؤثر جرح مردود بن کر رہ جاتی ہے۔

خامساً: حضرت ابی بن کعب رضی اللہ عنہ کے مذکورہ بالا اثر سے امام ابن تیمیہ رحمہ اللہ نے احتجاج کیا ہے، چنانچہ لکھتے ہیں: فانه قد ثبت ان ابی بن كعب رضی الله عنه كان يقوم بالناس عشرين ركعةً فی رمضان۔

مجموعہ فتاویٰ ابن تیمیہ ج 1 ص 191!

یعنی یقیناً یہ بات ثابت ہو چکی ہے کہ حضرت ابی بن کعب رمضان المبارک کے مہینے میں لوگوں کو بیس رکعات تراویح پڑھایا کرتے تھے۔

علامہ ابن تیمیہ رحمہ اللہ مزید لکھتے ہیں: قام بهم ابی بن كعب فی زمن عمر بن الخطاب رضی الله عنهم عشرين ركعةً۔

مجموعہ فتاویٰ ابن تیمیہ ج 1 ص 148

یعنی حضرت ابی کعب رضی اللہ عنہ نے حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ کے زمانہ میں بیس رکعات تراویح پڑھائی۔

مزید لکھتے ہیں: فلما جمعهم عمر على ابی بن كعب كان يصلی بهم عشرين ركعة۔

مجموعہ فتاوی ابن تیمیہ ج 2 ص 401

یعنی پس جب حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے حضرت ابی بن کعب رضی اللہ عنہ پر لوگوں کو جمع کیا تو وہ لوگوں کو بیس رکعات تراویح پڑھایا کرتے تھے۔

علامہ ابن تیمیہ رحمہ اللہ کا ان آثار سے استدلال کرنا دلیل ہے اس بات کی حضرت ابی بن کعب رضی اللہ عنہ اثر صحیح اور قابل استدلال ہے اور غیر مقلد کی جرح مردود ہے۔

سادساً: اگر حضرت ابی ابن کعب رضی اللہ عنہ کا یہ بیس رکعات تراویح والا اثر بقول غیر مقلد نا قابل استدلال ہے تو کیا غیر مقلد کسی صحیح روایت سے یہ ثابت کر سکتا ہے کہ حضرت ابی بن کعب رضی اللہ عنہ نے عملاً آٹھ رکعات تراویح پڑھی ہے یا پڑھائی ہے؟ واضح رہے کہ امام مالک رحمہ اللہ کی روایت میں گیارہ رکعات کا حکم ہے آگے اس پر عمل کی تصریح نہیں ہے۔ اگر بالفرض یہ تسلیم بھی کر لیا جائے کہ حضرت ابی بن کعب رضی اللہ عنہ نے وتر سمیت گیارہ رکعات پڑھائی تو یہ گیارہ ایک امام کی تعداد تراویح ہے۔ جبکہ بقیہ نماز تراویح دوسرا امام پڑھاتا تھا پس گیارہ رکعات تک ایک امام کی اور بارہ رکعات دوسرے امام کی مجموعہ وتروں سمیت تیئیس 23 رکعت تراویح بن جاتی ہے کیونکہ وتروں کے علاوہ بیس رکعات تراویح کی تصریح بیہقی، موطا امام مالک، مصنف عبد الرزاق، مصنف ابن شیبہ وغیرہ کی صحیح روایات میں موجود ہے۔ حوالہ جات پہلے گزر چکے ہیں ملاحظہ فرمالیں۔

پس حضرت ابی بن کعب رضی اللہ عنہ سے عملاً صرف اور صرف آٹھ پڑھنا ثابت نہیں پس جب حضرت ابی بن کعب رضی اللہ عنہ سے عملاً آٹھ پر اکتفا ثابت نہیں ہے اور بیس

رکعات تراویح عملاً پڑھنا ثابت ہے تو غیر مقلد کی جرح مردود ہے ورنہ نہ آٹھ ثابت ہوں گی نہ بیس۔ لہٰذا خود نماز تراویح کا وجود ہی خطرہ میں پڑ جائے گا کیونکہ آٹھ پر اکتفا ثابت نہیں اور بیس پر غیر مقلد جرح کرتا ہے۔ نتیجہ یہ نکلے گا کہ نہ آٹھ ہوں گی نہ بیس۔

سابعاً: حضرت ابی بن کعب رضی اللہ عنہ کے اس اثر پر غیر مقلد کی جرح اس لئے بھی مردود ہے کیونکہ اس اثر کی تائید سنن ابو داؤد کی ایک روایت سے ہوتی ہے اور وہ یہ ہے: عن الحسن ان عمر بن الخطاب جمع الناس علی ابی بن کعب مکان یصلی بھم عشرین رکعۃً.

نسخہ ابو داؤد مطبوعہ عرب ص1429

ترجمہ: حضرت حسن رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے لوگوں کے لئے حضرت ابی ابن کعب رضی اللہ عنہ کو تراویح کا امام مقرر کیا وہ بیس رکعات پڑھایا کرتے تھے۔

اس حدیث میں ابو داؤد کے دو نسخے ہیں۔ بعض نسخوں میں عشرین رکعۃً اور بعض میں عشرین لیلۃً ہے جس طرح قرآن پاک کی کسی آیت کی دو قرائتیں ہوں تو دونوں کو ماننا چاہئے۔ ہمارے علماء دونوں نسخوں کو تسلیم کرتے ہیں۔ لیکن غیر مقلدین کے مفتی اعظم سلطان محمود جلالپوری نے اس حدیث کا انکار کر دیا ہے اور الٹا علماء دیوبند کثر اللہ سوادھم پر الزام لگایا ہے کہ انہوں نے حدیث میں تحریف کی ہے اور ایک رسالہ تصنیف کیا ہے اور اس کا نام رکھا ہے۔ نعم الشھود علی تحریف الغالین فی سنن ابی داؤد. حالانکہ اپنے اس دعویٰ پر انہوں نے کوئی وزنی دلیل اور شہادت پیش نہیں کی بلکہ شہود پیش کئے 1318ء تک ہندوستانی نسخوں میں عشرین لیلۃ کا لفظ مطبوع ہے اور یہ بھی کہا کہ صاحب مشکوٰۃ نے بھی ابو داؤد نے بھی عشرین لیلۃ کا لفظ نقل کیا ہے اور یہ بھی کہا ہے کہ اگر عشرین رکعۃً کا لفظ کسی نسخہ میں ہوتا تو مولانا خلیل احمد سہارنپوری بذل المجھود میں اس کا ذکر کرتے۔

یہ ہیں مولانا سلطان محمود جلالپوری کے شہود جو کہ شہود بننے کے قابل نہیں کیونکہ ہندوستان کے نسخوں میں عشرین لیلۃ کے مطبوع ہونے سے یہ لازم نہیں آتا کہ دوسرے ممالک کے مطبوعہ نسخوں میں بھی عشرین لیلۃ مطبوع ہو گا اسی طرح اگر صاحب مشکوۃ اور مولانا خلیل احمد سہارنپوری رحمہ اللہ کا قول کہ عشرین رکعۃً والے نسخہ کا علم نہ ہو سکا تو لازم نہیں کہ یہ نسخہ ہے ہی نہیں۔

حقیقت حال یہ ہے علماء دیوبند کثر اللہ سوادھم اس جھوٹے الزام سے بالکل بری ہیں اور نہ ہی ان کا یہ شیوہ ہے کیونکہ ان کے پاس اپنے مسلک حنفیہ کی تائید میں کتاب اللہ اور سنت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے لاکھوں دلائل موجود ہیں اجماع امت اور اجتہاد فقہاء اس پر مستزاد ہے پس ان کو اللہ اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی باتوں میں اور دینی کتابوں میں خیانت وتحریف کرنے کی کیا ضرورت ہے؟ ہاں! یہ خیانت وتحریف تو غیر مقلدین کا کام ہے جن کے پاس اپنے مخصوص مسائل پر قرآن وحدیث کی کوئی دلیل موجود نہیں ہے اور نہ ہی ان کو اجماع امت کی تائید حاصل ہے پس قیاس اور اجتہاد کی چاشنی سے بے بہرہ لوگ جب اپنے آپ کو ہر قسم کے دلائل سے عاری پاتے ہیں تو قرآن وحدیث اور دینی کتابوں میں تحریف وخیانت کر کے لوگوں کو دھوکہ دینے کی سعی ناتمام کرتے ہیں۔

چنانچہ گذشتہ سالوں میں غیر مقلدین نے شیخ عبد القادر جیلانی رحمہ اللہ کی مشہور زمانہ کتاب "غنیۃ الطالبین" کو سعودیہ حدیث منزل سے شائع کیا ہے اور اس میں یہ تحریف کر دی کہ عشرین رکعۃً کو احدی عشر مع الوتر بنا دیا تاکہ لوگ دھوکہ کھائیں کہ شیخ عبد القادر جیلانی رحمہ اللہ آٹھ رکعات تراویح کے قائل تھے۔ حالانکہ شیخ صاحب رحمہ اللہ بیس رکعات کے قائل تھے اور ان کی کتاب میں بھی عشرون رکعۃ کا لفظ موجود ہے جس کا مطلب ہے کہ

نماز تراویح بیس رکعات ہیں لیکن غیر مقلدین نے عشرون رکعۃً کے لفظ کو اڑا کر احدی عشر مع الوتر رکھ دیا۔

الغرض یہ خیانتیں تحریفات دھوکے اور جھوٹ بولنا وغیرہ وغیرہ؛ غیر مقلدین کی پرانی عادت ہے لیکن یہ سب کچھ کرنے کے باوجود الزام علماء دیوبند کو دیتے ہیں اس پر تو الٹا چور کوتوال کو ڈانٹے کی مثال بجا طور پر سچی آتی ہے آپ بندہ عاجز کی اس بات کی تصدیق کرنا چاہتے ہیں تو مناظر اسلام پاسبان ملت حنفیہ، وکیل اہل السنت والجماعت حضرت مولانا محمد امین اوکاڑوی رحمہ اللہ کی کتابوں کا مطالعہ فرمائیں یا پھر "حدیث اور اہل حدیث" کا مطالعہ کریں۔

افسوس کی انتہاء ہے کہ غیر مقلدین کے مفتی اعظم مولانا سلطان محمود جلالپوری نے شیخ الہند حضرت مولانا محمود حسن دیوبندی رحمہ اللہ پر الزام تراشا کہ انہوں نے اپنی کتاب "ایضاح الادلہ" میں قرآن مجید کی تحریف کی ہے...... العیاذ باللہ... حالانکہ شیخ الہند رحمہ اللہ کو اشتباہ ہوا ہے۔ اور یہ اشتباہ عموماً حفاظ قرآن اور ائمہ مساجد کو لگ ہی جاتا ہے لیکن اس کو آج تک کسی عالم دین نے تحریف قرآن قرار نہیں دیا کیونکہ یہ ایک بشری کمزوری ہے۔ نسیاناً اشتباہ لگ جانا تو کوئی گناہ ہی نہیں لیکن غیر مقلدین کے مفتی اعظم جناب جلالپوری نے تو اس کو تحریف قرآن مجید قرار دے دیا ہے۔ الامان والحفیظ، کسی نے خوب کہا۔

؎ المرءُ یقیس علی نفسہ۔

در حقیقت شیخ الہند رحمہ اللہ قرآن مجید کی آیت اطیعوا اللہ و اطیعوا الرسول واولی الامر منکم سے فقہاء کرام کی اتباع و تقلید ثابت کرنا چاہتے تھے کیونکہ اولی الامر سے عادل حکمران اور فقہاء کرام دونوں مراد ہیں۔ اور شیخ الہند رحمہ اللہ کا مذکورہ بالا آیت سے اثبات تقلید پر استدلال بالکل صحیح ہے جس کا غیر مقلدین کے پاس کوئی جواب بھی نہیں ہے لیکن نسیاناً شیخ الہند نے آیت یوں لکھ دی: فردوہ الی اللہ والرسول والی اولی الامر منکم

اور اس پر قرینہ شیخ الہند رحمہ اللہ کی اگلی عبارت ہے چنانچہ آیت کے بعد لکھتے ہیں: سو دیکھئے اس آیت سے صاف ظاہر ہے کہ حضرات انبیا کرام علیہم السلام وجملہ اولو الامر واجب الاتباع ہیں۔

ایضاح الادلہ ص93،92

حضرت شیخ الہند رحمہ اللہ کی اردو عبارت میں اتباع اور اطاعت کا لفظ دلالت کرتا ہے کہ حضرت صاحب اطیعوا اللہ و اطیعو الرسول و اولی الامر لکھنا چاہتے تھے اور استدلال کرنا چاہتے تھے لیکن نسیاناً فردوہ الی اللہ والرسول والی اولی الامر تحریر ہو گیا۔ لیکن کمال کر دیا غیر مقلدین کے مفتی اعظم محدث العصر نے کہ اس نسیانی اشتباہ کو تحریف قرآن گردانا اور خود کو یحمل ھذا العلم من خلف عدولہ ینفون عنہ. تحریف الغالین و انتحال المبطلین و تاویل الجاھلین کا مصداق ٹھہرا کہ علماء دیوبند علماء اہل السنت والجماعت پر "لتبتعن سنن من قبلکم شبرا بشبر و ذراعا بذارع۔ والی حدیث چسپاں کر دی۔

بہر حال! غیر مقلدین کے مفتی اعظم محدث العصر کے اس جارحانہ رویہ سے بندہ عاجز کے علم میں یوں اضافہ ہوا کہ یحرفون الکلم عن مواضعہ کی عملی تفسیر کھل کر سامنے آگئی اور بخاری شریف میں جن لوگوں کو "شرار الخلق" کہا گیا ہے اور ان کی یہ پہچان بتائی گئی ہے انطلقوا الی آیات نزلت فی الکفار فجعلوھا علی المومنین۔ پس ایسے لوگوں کا چہرہ بھی بے نقاب ہو کر سامنے آ گیا ہے الغرض، علماء حق، علماء دیوبند جو کہ ما انا علیہ واصحابی کا مصداق اور سلف صالحین کی راہ پر گامزن اور اہل السنت والجماعت کے صحیح ترجمان ہیں وہ اسی قسم کی الواث اور آلودگیوں سے بالکل مبرا ہیں کیونکہ تحریف، تلبیس، قطع وبرید، خیانتیں، جھوٹ اور دھوکہ بازی وغیرہ ان لوگوں کا کام ہے جو کہ سلف صالحین کی راہ صراط مستقیم کو چھوڑ کر اور ائمہ دین کی اتباع اور تقلید سے منہ موڑ کر اور جادہ اہل حق سے ہٹ کر نئی راہ اختیار کر چکے ہیں۔

علماء دیوبند کثر اللہ سوادھم نے سنن ابو داؤد میں قطعاً تحریف نہیں کی بلکہ عرب شریف میں ابو داؤد کا جو نسخہ چھپا ہے اس میں عشرین رکعۃً کا لفظ موجود ہے اور سعودی عرب کے الشیخ محمد علی الصابونی نے بھی اپنی کتاب الھدی النبوی الصحیح فی صلوۃ التراویح ص 56 پر یہ حدیث نقل کی ہے اور مدرسہ دیوبند بننے سے صدیوں پہلے علامہ ذہبی رحمہ اللہ نے اپنی مشہور کتاب سیر اعلام النبلاء ج 1 ص 400 پر ابو داؤد کے حوالے سے عشرین رکعۃً نقل فرمایا ہے۔

## اثر عبداللہ بن مسعود پر جرح کا جواب:

حافظ محمد اسلم نے "عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کا اثر" کا عنوان قائم کرکے لکھا ہے: عن زید بن وھب کان عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ یصلی بنا فی شھر رمضان فینصرف و علیہ لیل قال الاعمش کان یصلی عشرین رکعۃ و یوتر بثلاث۔

ترجمہ: زید بن وھب بیان کرتے ہیں کہ عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ رمضان میں تراویح سے فارغ ہوتے تو ابھی رات باقی ہوتی۔ اعمش بیان کرتے ہیں کہ آپ 20 رکعات تراویح پڑھاتے تھے۔

قیام اللیل ص 19

مولانا مبارکپوری اس اثر کو منقطع قرار دیتے ہیں اس لیے جبکہ اعمش کی ملاقات عبداللہ بن مسعود سے نہیں ہے بلکہ اس اثر کو معضل کہنا مناسب ہے۔ تحفۃ الاحوذی ج 2 ص 75

تعداد مسنون تراویح ص 15

## الجواب باسم ملھم الصواب:

حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کا یہ اثر قابل احتجاج ہے اور غیر مقلد کی اس پر جرح چندہ وجوہ سے مردود اور ناقابل قبول ہے۔

اولاً: اس لیے کہ بیس رکعات تراویح کے آثار وروایات بکثرت موجود ہیں اور صحیح ہیں لہٰذا ان میں سے کسی ایک پر جرح کرنے سے اصل مسئلہ پر کوئی اثر نہیں پڑتا۔

چنانچہ بندہ عاجز نے اس رسالہ میں چالیس سے زائد آثار پیش کئے ہیں جن سے بیس رکعات تراویح ثابت ہوتی ہے اور غیر مقلد نے ان میں سے صرف پانچ پر جرح کی ہے۔ لہٰذا چند ایک پر جرح کرنے سے بیس تراویح قطعاً متاثر نہیں ہوتی ہے۔

ثانیاً: خیر القرون میں ارسال وانقطاع کوئی جرح نہیں ہے جبکہ کسی دوسرے طریق سے اس کو تائید اور تقویت بھی حاصل ہو چکی اور بیس رکعات تراویح کے جتنے آثار بھی مرسل یا منقطع ہیں وہ سب کے سب دوسرے طریقوں سے تائید وتقویت یافتہ ہیں اور ایسے مرسل اور منقطع سب کے نزدیک حجت ہیں کیونکہ یہ مراسیل معتضدہ ہیں لہٰذا جرح باطل ومردود ہے۔

ثالثاً: جن علماء نے کہا ہے کہ بیس رکعات تراویح پر اجماع صحابہ رضی اللہ عنہم ہے یا بالآخر استقرار عمل بیس پر ہوا۔ ان کی دلیل وبنیاد یہ اور اس جیسے دوسری روایات ہیں پس علماء کا اس قسم کی روایات پر اعتماد کرنا دلیل ہے اس بات کی کہ یہ روایات قابل احتجاج ہیں جب یہ روایات وآثار قابل احتجاج ہیں تو غیر مقلدین کی جرح خود بخود باطل ومردود ہے۔

رابعاً: اگر بالفرض حضرت عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کی بیس رکعات تراویح والی یہ روایت مجروح اور ناقابل احتجاج ہے تو کیا غیر مقلدین کہیں سے یہ ثابت کر سکتے ہیں کہ حضرت عبد اللہ بن مسعود نے آٹھ رکعات تراویح پڑھیں ہیں؟ اگر ان سے آٹھ رکعات تراویح ثابت نہیں ہے تو بیس رکعات والی صحیح اور قابل احتجاج ہے ورنہ آٹھ ثابت ہوں گی نہ بیس۔

خامساً: مبارک پوری اگر اس اثر کو اس لیے ناقابل احتجاج بناتے ہیں کہ اعمش کی ملاقات عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے نہیں ہے تو جواباً عرض یہ ہے کہ کیا مبارکپوری کی ملاقات

اعمش سے ثابت ہے اگر نہیں تو خود مبارکپوری کی جرح منقطع ہونے کی وجہ سے باطل ومردود ہے اور حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کا اثر صحیح اور قابل حجت ہے۔

## غیر مقلدین کی جہالت..... امام شافعی وترمذی پر بہتان:

غیر مقلد درج ذیل عنوان قائم کر کے لکھتے ہیں: "امام شافعی اور امام ترمذی رحمہا اللہ کا حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے بیس رکعات تراویح کے اثر کو ضعیف قرار دینا" امام ترمذی رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ حضرت علی اور حضرت عمر رضی اللہ عنہما دیگر صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین سے بیس رکعات تراویح مروی ہے۔

سنن ترمذی ج2 ص24

امام ترمذی رحمہ اللہ؛ امام شافعی رحمہ اللہ سے نقل کرتے ہیں کہ انہوں نے حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے بیس رکعات نقل فرمائیں ہیں ان دونوں اقوال میں مروی صیغہ مجہول عدم جزم پر دلالت کرتا ہے جس سے اس کی تضعیف واضح ہے امام نووی رحمہ اللہ فرماتے ہیں المجموع ج1 ص63 محققین علماء کا قول ہے کہ اگر حدیث ضعیف ہو تو اس میں قال، فعل امر، نہی جزم کے صیغے استعمال نہیں ہوتے بلکہ روی، نقل، بلغنا، حکی، یقال، یذکر، یروی، یرفع، یعزی، تمریض کے صیغے استعمال ہوتے ہیں ظاہر ہے کہ جزم کے صیغے صحیح احادیث آثار واقوال کے لیے موضوع ہیں اور تمریض کے صیغے غیر صحیح احادیث میں استعمال کیے جاتے ہیں لیکن جمہور فقہاء بلکہ جمہور اہل علم محدثین کے ماسویٰ اس میں تساہل کر جاتے ہیں چنانچہ یہ لوگ صحیح حدیث کو (روی عنہ) مجہول صیغہ کے ساتھ اور ضعیف روایت کو (قال) جزم کے صیغہ کے ساتھ بیان کر جاتے ہیں ان کا یہ طریق راہ صواب کے خلاف ہے ۔وفقھم اللہ للصواب (ملخص نماز تراویح)

تعداد مسنون تراویح ص12.13

**الجواب باسم ملہم الصواب:**

غیر مقلد اپنی مذکورہ عبارت میں حضرت عمر، حضرت علی ودیگر صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین سے مروی بیس رکعات تراویح کے دلائل پر غیر عادلانہ بلکہ ظالمانہ جرح کر کے اپنی جہالت کا بیّن ثبوت فراہم کررہا ہے اور اس جرح کی جھوٹی نسبت امام شافعی اور امام ترمذی رحمہما اللہ کی طرف کر کے ان پاکباز اماموں کے دامن کو آلودہ کررہا ہے۔

سب سے پہلے آپ کی خدمت میں ان پاکباز اماموں کی عبارات پیش کی جاتی ہیں تاکہ آپ ان حضرات کی عبارت میں غوروخوض کریں اور پھر انصاف کریں کہ یہ حضرات بیس کے دلائل کو تقویت دے رہے ہیں اور تائید کررہے ہیں یا جرح اور تضعیف کررہے ہیں ؟

بندہ عاجز ہر منصف مزاج اہل علم وانصاف کو دعوت دیتا ہے کہ وہ خود سوچ سمجھ کر فیصلہ فرمائیں کہ غیر مقلد کی بات میں کتنی صداقت ہے اور کتنی خیانت ؟ کتنا سچ ہے اور کتنا جھوٹ؟ کتنی حقیقت ہے اور کتنا دھوکہ؟

امام ترمذی رحمہ اللہ فرماتے ہیں: **اختلف اھل العلم فی قیام رمضان فرای بعضھم ان یصلی احدی و اربعین رکعةً مع الوتر وھو قول اھل المدینة والعمل علی ھذا عندھم بالمدینه واکثر اھل العلم علی ماروی عن علی و عمر وغیرھما من اصحاب النبی صلی اللہ علیه وآله وسلم عشرین رکعةً وھو قول سفیان الثوری وابن مبارك والشافعی وقال الشافعی وھٰکذا وادرکت ببلدنا مکة یصلون عشرین رکعةً.**

ترمذی شریف ج1ص99

ترجمہ : قیام رمضان میں اہل علم نے اختلاف کیا ہے سو بعض وتروں سمیت اکتالیس رکعات کے قائل ہیں اور یہ اہل مدینہ کا قول ہے اور ان کا عمل بھی اس پر ہے اور اکثر اہل علم بیس رکعات کے قائل ہیں۔ موافق اس کے حضرت علی، حضرت عمر وغیرھما اصحاب نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے مروی ہے اور سفیان ثوری اور عبد اللہ بن مبارک اور شافعی رحمہم اللہ کا قول

بھی یہی ہے۔ امام شافعی رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ میں نے اپنے شہر مکہ میں بیس رکعات تراویح پڑھتے پایا۔

قارئین! آپ نے امام ترمذی رحمہ اللہ کی عبارت مع ترجمہ دیکھ لی اب امام شافعی رحمہ اللہ کی عبارت بھی مع ترجمہ دیکھ لیں امام شافعی رحمہ اللہ کا قول نقل کرتے ہیں واحب الی عشرون لانہ روی عن عمر رضی اللہ عنہ و کذلک یقومون بمکۃ ویوترون بثلاث۔ (مختصر المزنی)

ترجمہ: مجھے بیس رکعات تراویح پسند ہے کیونکہ بیس رکعات تراویح حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے مروی ہے اور اسی طرح مکہ مکرمہ میں بھی لوگ بیس رکعات تراویح پڑھتے تھے اور تین وتر پڑھتے تھے۔

قارئین کرام! آپ امام شافعی اور امام ترمذی رحمہما اللہ کی مذکورہ بالا عبارت کو پڑھیں اور بار بار پڑھیں کیا ان دونوں عبارتوں میں جرح اور تضعیف کی کوئی بات نظر آتی ہے؟ اس میں رد اور تردید کا کوئی کلمہ موجود ہے؟ کیا آپ کو محسوس ہوتا ہے کہ امام شافعی اور امام ترمذی رحمہما اللہ بیس رکعات تراویح کے دلائل کو مجروح کر رہے ہیں ؟ کیا مذکورہ بالا عبارات میں کوئی ایسا قرینہ موجود ہے جو اس بات پر دلالت کرے کہ بیس رکعات تراویح ثابت کرنے والے آثار ضعیف اور کمزور ہیں؟ حالانکہ در حقیقت امام شافعی اور امام ترمذی رحمہما اللہ مذکورہ بالا عبارات کے ذریعے بیس رکعات تراویح کو تقویت دے رہے ہیں اور بیس رکعات تراویح کے آثار کی پر زور تائید کر رہے ہیں۔ چنانچہ امام شافعی رحمہ اللہ احب الی عشرون فرما کر بیس رکعات تراویح کو محبوب اور پسندیدہ قرار دے رہے ہیں، جبکہ امام ترمذی رحمہ اللہ اکثریت اہل علم کا بیس پر عمل پیرا ہونا بتا کر بیس رکعات تراویح کی تصدیق اور تائید فرما رہے ہیں اسی طرح اہل مکہ کا بیس پر عمل بتا کر بھی یہ حضرات بیس رکعات تراویح کو تقویت ہے اور امام شافعی اور امام ترمذی رحمہما

اللہ کے دور سے لے کر آج تک کسی عالم، محدث اور فقیہ نے یہ نہیں کہا کہ مذکورہ عبارات میں امام شافعی اور امام ترمذی رحمہا اللہ نے بیس رکعات تراویح کے آثار کی تضعیف کی ہے اور یقین جانیے کہ امام شافعی اور امام ترمذی رحمہا اللہ کے گمان میں یہ بات بھی نہ آئی ہو گی کہ ہماری عبارات کو بعض لوگ اُلٹا ہماری منشاء و مطلب کے خلاف استعمال کریں گے معمولی عربی دان بھی جب مذکورہ بالا عبارات میں غور کرے گا تو وہ یقیناً اس نتیجے پر پہنچے گا کہ ان عبارات میں بیس تراویح کی تصدیق کی گئی اور بیس کے آثار کی تائید کی گئی لیکن غیر مقلدین نے اپنی جہالت کی انتہا کر دی کہ مذکورہ بالا عبارات میں امام شافعی اور امام ترمذی رحمہا اللہ بیس رکعات تراویح کے آثار کی تضعیف کر رہے ہیں۔ سبحانك هذا بهتان عظيم . اولئك مبرؤن مما يقولون۔ غیر مقلد کے ظالم قلم نے کسی کو بھی معاف نہیں کیا بلکہ ہر محدث اور ہر فقیہ کے پاک دامن کو آلودہ کرنے کی کوشش کی اور ہر ایک کے نام پر دھوکہ دیا بس یہی کام اور دھندا ہے غیر مقلدین کا۔

باقی غیر مقلد نے اپنے اس جھوٹے دعوے کو ثابت کرنے کے لیے دلیل یہ پیش کی کہ ان دونوں بزرگوں نے اپنی عبارات میں "روی" کا لفظ استعمال کیا ہے اور "رُوِیَ" ماضی مجہول کا صیغہ ہے اور مجہول کے صیغے تمریض اور تضعیف کے لیے ہوتے ہیں لہٰذا رُوِیَ کا صیغہ استعمال فرما کر ان بزرگوں نے بیس رکعات تراویح کے آثار کی تضعیف کر دی ہے، الامان والحفیظ یہ ہے غیر مقلد کا مبلغ علم اور فاضل مدینہ یونیورسٹی کا فہم اور یہ ہے ایم ۔ اے اسلامیات کی علمی سوجھ بوجھ، اور یہ ہے خطیب جامع مسجد محمدی اہلحدیث کا تعلیمی معیار اور علمی حدود اربعہ اور یہ ہے وہ شخصیت جس کی غیر مقلدین اندھی تقلید کرتے ہیں اور امام ابو حنیفہ رحمہ اللہ سے کٹ کر اس کی بات پر اعتماد کلی کرتے ہیں۔

حالانکہ اس کو تو اتنا پتہ بھی نہیں ہے کہ مجہول کے صیغے ہمیشہ تمریض وتضعیف کے لیے استعمال نہیں ہوئے دیکھئے: قِیْلَ، یُقَالُ مجہول کے صیغے ہیں اور قرآن مجید میں بھی استعمال ہوئے ہیں کیا مجہول ہونے کی وجہ سے آیات قرانیہ کو ضعیف کہا جائے گا؟ معاذ اللہ! اور حدیث کی کتابوں میں خصوصا بخاری شریف اور صحاح ستہ میں "رُوِیَ، یُرْوٰی" صحیح حدیثوں کے لئے بھی استعمال ہوئے ہیں اسی لئے تو اصول حدیث کے مُسَلَّم امام ابن الصلاح رحمہ اللہ نے کہا ہے کہ "رُوِیَ" صحیح اور ضعیف دونوں قسم کی حدیثوں کے لیے استعمال ہوتا ہے۔

یہ حقیقت ہے کہ صرف اور صرف مجہول کے صیغہ کو دیکھ کر جھٹ تمریض اور تضعیف کا حکم لگادینا ایک غیر دانشمندانہ اقدام ہے بلکہ جس کلام میں مجہول کا صیغہ استعمال ہوا ہے اس کلام کے سیاق وسباق کو دیکھنا چاہیے، انداز تحریر وتقریر کو دیکھنا چاہیے، روئے سخن کو دیکھنا چاہیے، طرز ادا کو دیکھنا چاہیے اور اندرونی قرائن کو اور بیرونی دلائل کو دیکھنا چاہیے۔ پھر فیصلہ کرنا چاہیے کہ یہاں مجہول کا صیغہ صحیح میں استعمال ہوا یا غیر صحیح میں؟ اور یہاں کلام کا سیاق وسباق اور انداز تحریر اور اندرونی بیرونی قرائن ودلائل سب کے سب بتارہے ہیں کہ "رُوِیَ" کا صیغہ تصدیق اور تائید کے لئے استعمال ہو رہا ہے نہ کہ تمریض وتضعیف کے لئے۔

غیر مقلد نے تو آنکھیں بند کر کے اندھا دھند "روی" کو زبردستی تمریض وتضعیف کے لئے بنا کر صرف اپنی جہالت کو ثابت نہیں کیا بلکہ امام شافعی اور امام ترمذی رحمہا اللہ کے مقدس دامن کو ایسا داغدار کیا ہے کہ اگر اللہ تعالیٰ ان کو عالم قبر وبرزخ میں بتادیں کہ غیر مقلدین نے تمہارے اوپر یہ بہتان تراشی کی ہے اور آپ کی عبارتوں سے تمہارے مطلب کے خلاف من بھاتا معنی کشید کیا ہے تو یقیناً ان کی روحیں کانپ اٹھیں گی اور ان کی جسد تڑپ اٹھیں گے۔ خیر! یوم جزاء دور نہیں ہے جب حشر اجساد ہوگا اور ہر ایک کے ساتھ منصفانہ سلوک کیا جائے گا تو امام شافعی اور امام ترمذی رحمہا اللہ جب رب ذوالجلال کی دربار میں استغاثہ کریں کہ

غیر مقلدین نے ہمارے اوپر کیوں بہتان باندھا؟ اور جھوٹی بات کی نسبت ہماری طرف کیوں کی؟ اور کذب بیانی اور بہتان طرازی سے ہمارے دامن کو آلودہ کیا؟ پس غیر مقلد یوم الحساب میں اس مقدمہ کی جواب دہی کے لئے تیار رہنا چاہیے۔ ہاں! اب توبہ کا دروازہ کھلا ہے۔

اگر غیر مقلد توبہ کرلے تو اللہ تعالیٰ غفور رحیم ہیں لہٰذا اس کے لئے سوائے توبہ کے اور کوئی چارہ نہیں ہے۔ اسے معلوم ہونا چاہئے کہ علماء اسلام اگر کسی قول کو ضعیف قرار دیتے ہیں تو وہاں اس کے مقابلہ میں صحیح قول پیش کرتے ہیں اور دلائل کے ساتھ اس کی ترجیح بھی بیان کرتے ہیں اگر مذکورہ بالا عبارات میں بیس رکعات تراویح کی بقول غیر مقلد تضعیف کی گئی ہے تو صحیح قول کہاں ہے؟ کیا امام ترمذی اور امام شافعی رحمہما اللہ نے آٹھ رکعات تراویح کا ذکر کیا ہے؟ آٹھ کے قول کی تصحیح کی ہے؟ آٹھ کی کوئی دلیل بیان کی ہے؟ ان بزرگوں نے تو آٹھ رکعات تراویح کا قول بھی نقل نہیں کیا۔ جس سے معلوم ہوتا ہے کہ ان کے دور میں نہ کوئی آٹھ رکعات تراویح کا قائل تھا، نہ عامل۔ ورنہ ان کی کتابوں میں آٹھ کا ذکر تو ضرور ملتا۔

باقی اہل مدینہ کا 41 یا 36 وغیرہ پڑھنا اس لئے ہے کہ وہ لوگ بین ترویحتین کچھ نوافل انفرادی طور پر پڑھ لیا کرتے تھے۔ تغلیباً سب کو تراویح کہا جا رہا ہے ورنہ نماز تراویح ان کے نزدیک بھی بیس رکعات ہی تھی۔ ان حضرات کا بیس کو ذکر کرنا اور آٹھ کا ذکر نہ کرنا دلیل ہے اس بات کی کہ نماز تراویح ان کے نزدیک بیس رکعات ہے اور اسی کی انہوں نے تائید کی ہے جیسا کہ ان کی عبارات سے ظاہر اور واضح ہے لیکن غیر مقلد نے خواہ مخواہ ان بزرگوں کی طرف جھوٹی بات کی نسبت کرکے ان کے دامن کو آلودہ کرنے کی ناکام کوشش کی اور یوم الحساب کی پیشی کی پرواہ بھی نہیں کی۔

## رُوِیَ یُرْوٰی کے صیغے کا صحیح حدیثوں کے لئے استعمال:

امام بخاری، امام ترمذی و دیگر محدثین کرام نے رُوِیَ کے صیغہ کا صحیح حدیثوں میں استعمال کیا ہے لہٰذا چند مثالیں آپ کی خدمت میں پیش کی جاتی ہیں جن سے غیر مقلد کا جھوٹا دعویٰ کھل کر سامنے آجاتا ہے۔

### مثال اول:

امام بخاری رحمہ اللہ اپنی صحیح میں ایک باب یوں قائم کرتے ہیں: "باب الرقی بفاتحة الکتاب ویُذْکَرُ عن ابن عباس عن النبی صلی اللہ علیہ وسلم " اس باب میں امام بخاری رحمہ اللہ نے سورۃ فاتحہ کے ساتھ دم کرنے کو "یُذْکَرُ" کے صیغہ کے ساتھ ذکر کیا اور یُذْکَرُ، مجہول کا صیغہ ہے حالانکہ سورۃ فاتحہ کے ساتھ دم کرنے کی حدیث صحیح ہے اور خود بخاری شریف میں موجود ہے۔ پس ثابت ہوا کہ مجہول کے صیغے صحیح حدیثوں کے لئے بھی استعمال ہوتے ہیں۔

بخاری ج2 ص854

### مثال دوم:

امام بخاری رحمہ اللہ فرماتے ہیں: "ویُذْکَرُ عن عبد اللہ بن السائب قرء النبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم المومنون فی الصبح حتی اذا جاء ذکر موسی وھارون او ذکر عیسی اخذتہ سعلة فرکع.

بخاری ج1 ص106

امام بخاری رحمہ اللہ نے اس حدیث کو مضارع مجہول کے صیغے "یُذْکَرُ" سے بیان کیا ہے حالانکہ یہ حدیث صحیح ہے اور صحیح سند کے ساتھ مسلم شریف ص....... پر موجود ہے پس معلوم ہوا کہ مجہول کے صیغہ صحیح حدیثوں کے لئے استعمال ہوتے ہیں۔

مثال سوم:

امام بخاری رحمہ اللہ ایک باب کا عنوان یوں قائم کرتے ہیں "باب ما یُذْکَرُ فی الصدقۃ للنبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم" پھر امام بخاری رحمہ اللہ نے اسی باب میں یہ حدیث بیان کی "اما لا ناکل الصدقۃ"

بخاری ج1 ص202

یہ حدیث صحیح ہے خود امام بخاری رحمہ اللہ نے اس کو صحیح سند کے ساتھ بیان کیا ہے لیکن امام بخاری رحمہ اللہ اس حدیث کے لئے "یُذْکَرُ" مضارع مجہول کا صیغہ استعمال کر رہے ہیں۔ پس ثابت ہوا کہ صحیح حدیثوں کے لئے بھی مجہول کے صیغے استعمال ہوتے ہیں۔

مثال چہارم:

امام بخاری رحمہ اللہ ایک باب کا عنوان یوں قائم کرتے ہیں: "باب ما یُذْکَرُ من صوم النبی صلی اللہ علیہ وسلم و افطارہ" پھر امام بخاری رحمہ اللہ نے اس باب میں حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما کی یہ حدیث بیان کی ہے "ما صام النبی صلی اللہ علیہ وسلم شھراً کاملا قط غیر رمضان...... الحدیث.

بخاری ج1 ص264

مثال پنجم:

امام بخاری رحمہ اللہ ایک باب کا یوں عنوان قائم کرتے ہیں: "باب ما یُذْکَرُ فی الفخذ قال ابو عبد اللہ ویُرْوٰی عن ابن عباس و جرھد و محمد بن جحش عن النبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم الفخذ عورۃ۔

بخاری ج1 ص53

اس روایت میں امام بخاری رحمہ اللہ نے یُذْکَرُ، یُرْوٰی مجہول کے دو صیغے استعمال فرمائے ہیں حالانکہ یہ حدیث صحیح ہے۔ حضرت ابن عباس، حضرت جرھد، حضرت محمد بن جحش رضی اللہ عنہم نے اس کو روایت کیا ہے اور یہ حدیث ترمذی، ابو داؤد، احمد، طبرانی، صحیح ابن حبان اور مستدرک حاکم وغیرہ کتب حدیث میں صحیح سند کے ساتھ مروی ہے اور امام جلال الدین سیوطی رحمہ اللہ نے اس کو جامع صغیر میں صحیح کہا ہے۔ خود امام بخاری رحمہ اللہ نے اس حدیث کو احوط کہہ کر صحیح تسلیم کیا ہے۔ پس ثابت ہوا کہ یُذْکَرُ، یُرْوٰی وغیرہ مجہول کے صیغے صحیح حدیثوں میں بھی استعمال ہوتے ہیں۔

## مثال ششم:

امام بخاری رحمہ اللہ نے ایک باب یوں قائم کیا ہے: "باب ما قِیْلَ فی قتال الروم

بخاری ج 1 ص 409

قتال روم کی حدیث صحیح ہے لیکن امام بخاری رحمہ اللہ نے اس صحیح کے لئے لفظ "قِیْلَ" استعمال فرمایا ہے اور قِیْلَ ماضی مجہول کا صیغہ ہے پس ثابت ہوا کہ مجہول کے صیغے صحیح حدیثوں کے لئے بھی استعمال ہوتے ہیں۔

## مثال ہفتم:

امام بخاری رحمہ اللہ ایک باب یوں قائم کرتے ہیں "باب ما قِیْلَ فی الرماح و یُذْکَرُ عن ابن عمر عن النبی صلی اللہ علیہ وسلم جعل رزقی تحت ظل رمحی وجعل الذلۃ والصغار علی من خالف امری۔

بخاری ج 1 ص 408

امام بخاری رحمہ اللہ اس حدیث کو یُذْکَرُ اور قِیْلَ کے لفظ سے روایت کیا ہے جبکہ یُذْکَرُ مضارع مجہول اور قِیْلَ ماضی مجہول کا صیغہ ہے حالانکہ یہ حدیث حسن بلکہ صحیح ہے اور

مسند احمد اور جامع صغیر میں بحوالہ مسند احمد، ابو یعلیٰ، طبرانی موجود ہے پس ثابت ہوا کہ مجہول کے صیغے حسن اور صحیح حدیثوں کے لئے بھی استعمال ہوتے ہیں۔

مثال ہشتم:

امام ترمذی رحمہ اللہ فرماتے ہیں: واحسن شئی فی ذلك ما رُوِیَ عن النبی صلی الله علیه وسلم انه قراء بالشمس وضحٰها والتین والزیتون.

ترمذی شریف ج1 ص41

اس جگہ امام ترمذی رحمہ اللہ نے "رُوِیَ" ماضی مجہول کا صیغہ استعمال فرمایا اور اس حدیث کو احسن قرار دیا جس سے معلوم ہوتا ہے کہ "رُوِیَ" مجہول کا صیغہ ہمیشہ ضعیف حدیثوں کے لئے استعمال نہیں ہوتا بلکہ صحیح، حسن اور احسن حدیثوں کے لئے بھی استعمال کیا جاتا ہے۔

مثال نہم:

امام ترمذی رحمہ اللہ فرماتے ہیں: عن عائشة قالت صلی رسول الله صلی الله علیه وآله وسلم خلف ابی بکر فی مرضه الذی مات فیه قاعداً. قال ابو عیسی حدیث عائشة حدیث حسن صحیح غریب وقد رُوِیَ عن عائشة عن النبی صلی الله علیه وسلم انه قال اذا صلی الامام جالساً فصلوا جلوسا و رُوِیَ عنها ان النبی صلی الله علیه وسلم خرج فی مرضه و ابوبکر یصلی بالناس فصلی الی جنب ابی بکر والناس یأتمون بابی بکر و ابو بکر یأتم بالنبی صلی الله علیه وآله وسلم و رُوِیَ عنها ان النبی صلی الله علیه وسلم صلی خلف ابی بکر قاعداً ورُوِیَ عن انس بن مالك ان النبی صلی الله علیه وسلم صلی خلف ابی بکر وهو قاعد یه حدثنا بذلك عبد الله بن ابی زیاد نا شبابة بن سوار نا محمد بن طلحه عن حمید عن ثابت عن انس قال صلی الله علیه وسلم فی مرضه خلف ابی بکر قاعدا فی الثوب متوشحا به قال ابو عیسی هذا حدیث

حسن صحیح و ھکذا رواہ یحی بن ایوب عن حمید عن انس و قد رواہ غیر واحد عن حمید عن انس ولم یذکروا فیہ عن ثابت ومن ذکر فیہ عن ثابت فھو اصح۔

ترمذی ج1 ص83

مندرجہ بالا حدیثوں کے لئے امام ترمذی رحمہ اللہ نے چار دفعہ رُوِیَ ماضی مجہول کا صیغہ استعمال کیا حالانکہ ان حدیثوں کو خود صحیح کہا۔ پس ثابت ہوا کہ "رُوِیَ" وغیرہ مجہول کے صیغے صحیح حدیثوں میں بھی استعمال ہوتے ہیں۔

## مثال دہم:

امام ترمذی رحمہ اللہ فرماتے ہیں: وقد رُوِیَ ھذا الحدیث من اوجہ کثیرۃ عن ابی ھریرۃ عن النبی صلی اللہ علیہ وسلم انہ قال ینزل اللہ تبارک و تعالیٰ حین یبقی ثلث اللیل لآخر وھذا اصح الروایات۔

ترمذی شریف ج1 ص59

اس حدیث کو امام ترمذی "اصح الروایات" فرمارہے اور اس میں رُوِیَ ماضی مجہول کا صیغہ استعمال فرمارہے ہیں جس سے معلوم ہوتا ہے کہ صحیح حدیثوں کے لئے بھی مجہول کے لئے صیغے استعمال کئے جاتے ہیں۔

## مثال یازدہم:

ترمذی میں ہے: ورُوِیَ عن ابن المبارک انہ لما حضرتہ الوفاۃ جعل رجل یلقنہ لا الہ الا اللہ واکثر علیہ فقال لہ عبداللہ اذا قلت مرۃ فانا علی ذلک مالم اتکلم بکلام وانما معنی قول عبداللہ انما اراد ما رُوِیَ عن النبی صلی اللہ علیہ وسلم من کان آخر قولہ لا الہ الا اللہ دخل الجنۃ۔

ترمذی شریف ج1 ص192

مذکورہ بالا حدیث کے لئے امام ترمذی رحمہ اللہ نے رُوِیَ ماضی مجہول کا صیغہ استعمال فرمایا حالانکہ یہ حدیث صحیح ہے اور ابوداؤد ج2 ص88 مستدرک حاکم اور مسند احمد میں موجود ہے۔ امام جلال الدین سیوطی رحمہ اللہ نے اس کو جامع صغیر میں صحیح کہا ہے۔

قارئین کرام! یہ چند مثالیں بندہ عاجز نے آپ کی خدمت میں پیش کر دی ہیں۔ لیکن حقیقت یہ ہے کہ محدثین کرام کی کتب حدیث ایسی مثالوں سے بھری پڑی ہیں جن سے واضح ہوتا ہے کہ قِیْلَ، یُقَالُ، رُوِیَ، یُرْوٰی، ذُکِرَ، یُذْکَرُ وغیرہ مجہول کے صیغے ہمیشہ ہمیشہ تضعیف و تمریض کے لئے استعمال نہیں ہوتے بلکہ بکثرت یہ صیغے صحیح حدیثوں کے لئے بھی مستعمل ہوتے ہیں۔ لہٰذا قرائن وشواہد اور دلائل کو دیکھ کر اور سیاق وسباق پر نظر رکھ کر یہ فیصلہ کیا جاتا ہے کہ اس موقع پر مجہول کا صیغہ تضعیف کے لئے ہے یا تصدیق اور تائید کیلئے؟

امام ترمذی اور امام شافعی رحمہما اللہ کی مذکورہ بالا عبارات میں رُوِیَ کا صیغہ یقیناً تصدیق کے لئے استعمال کیا گیا ہے عربی زبان کا ادنیٰ ذوق رکھنے والا ہر طالب علم یہی کچھ سمجھے گا لیکن غیر مقلد نے ان عبارات میں موجود رُوِیَ کے صیغہ کو تمریض اور تضعیف کے لئے بنا کر "یحرفون الکلم عن مواضعہ" کی شرمناک مثال قائم کی ہے اور تحریف معنوی کی بدترین نظیر پیش کی ہے۔

## غیر مقلدین کا اعتراف حقیقت:

غیر مقلد لکھتا ہے:[1] "جمہور فقہاء بلکہ جمہور اہل علم، محدثین کے ماسوی اس میں تساہل کر جاتے ہیں۔ چنانچہ یہ لوگ صحیح حدیث (رُوِیَ عَنْہُ) مجہول صیغہ کے ساتھ اور ضعیف روایت کو (قال) جزم کے صیغے کے ساتھ بیان کر جاتے ہیں۔

[1] تعداد مسنون تراویح ص 3

دیکھئے غیر مقلد کتنے واضح لفظوں میں اعتراف کر رہا ہے کہ جمہور فقہاء بلکہ جمہور اہل علم کی یہ عادت اور یہ معمول ہے کہ وہ تمریض اور مجہول کے صیغے صحیح حدیثوں کے لئے استعمال کرتے ہیں اگرچہ تساہلاً ہی سہی۔ بہر حال! ان کا ایک معمول تو ہے پس جمہور اہل علم کی اس عادت کو جانتے ہوئے ہر جگہ مجہول کا صیغہ دیکھ کر تمریض اور تضعیف کا حکم صادر کر دینا بہت بڑی جسارت اور دیدہ دلیری ہے۔

## امام بخاری و ترمذی درجہ محدثیت سے خارج:

ظلم بالائے ظلم یہ کہ غیر مقلد نے امام بخاری اور امام ترمذی رحمہا اللہ کو محدثین کی فہرست سے خارج کر دیا کہتا ہے:" جمہور اہل علم، محدثین کے ماسویٰ۔ اس میں تساہل کر جاتے ہیں یعنی محدثین کے علاوہ باقی سب اہل علم یہ تساہل کر جاتے ہیں کہ مجہول کا صیغہ صحیح حدیثوں میں استعمال کر جاتے ہیں لیکن محدثین یہ تساہل نہیں کرتے ہیں اور نہ ہی یہ ان کی عادت ہے گویا غیر مقلد نے محدثین کی جماعت تو اس تساہل اور عادت سے مستثنیٰ قرار دیا ہے۔ حالانکہ یہ تساہل اور یہ عادت امام بخاری اور امام ترمذی رحمہا اللہ میں بھی پائی جاتی ہے چنانچہ ان کی کتابوں میں اس تساہل کی سینکڑوں مثالیں موجود ہیں اور چند مثالیں بندہ عاجز نے آپ کی خدمت میں پیش بھی کر دی ہیں۔

پس غیر مقلد کے "محدثین کے ماسویٰ" کہنے سے امام بخاری رحمہ اللہ اور امام ترمذی رحمہ اللہ محدثین کی فہرست سے خارج ہوں گے کیونکہ وہ تو یہ تساہل کرتے ہیں یا پھر غیر مقلد کا "محدثین" کو اس تساہل سے مستثنیٰ قرار دینا جھوٹ اور باطل ٹھہرے گا۔ دو میں سے ایک بات تو ضرور ہو گی یا تو امام بخاری اور امام ترمذی رحمہا اللہ محدثین میں سے نہیں ہیں یا پھر غیر مقلد نے "محدثین کے ماسویٰ" کا لفظ غلط کہا ہے۔

## لو آپ اپنے دام میں صیاد آگیا:

لطف کی بات تو یہ ہے کہ غیر مقلد کے اصول سے غیر مقلد کا اپنا مذہب ضعیف اور مجروح ہو گیا غیر مقلد نے یہ اصول بتایا کہ مجہول کا صیغہ جہاں بھی ہو گا تمریض اور تضعیف کیلئے ہو گا۔ لیکن بد قسمتی سے یہی مجہول کا صیغہ خود غیر مقلد کی قلم سے آٹھ رکعات والی روایت کے لئے استعمال ہو گیا، چنانچہ لکھتے ہیں: اس کے ساتھ ساتھ حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے مروی صحیح روایت کے مخالف ہے جس میں گیارہ رکعات کا ذکر ہے۔

تعداد مسنون تراویح ص 11

دیکھئے غیر مقلد حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے گیارہ رکعات والی روایت کو "مروی" کے لفظ سے ذکر کر رہے ہیں اور "مروی" اسم مفعول ہونے کی وجہ سے مجہول اور تمریض کا صیغہ ہے پس غیر مقلد نے "مروی" کا لفظ استعمال کر کے آٹھ رکعات تراویح والی روایت کو خود ضعیف اور مجروح کر کے ناقابل احتجاج بنا دیا اور یہ ہے بھی حقیقت کیونکہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے بیس رکعات تراویح کا حکم دینا اور اس پر عمل کرنا اور کرانا صحیح اور متصل سند سے ثابت شدہ حقیقت ہے۔ تفصیل پہلے گزر چکی ہے اور اب الحمد للہ غیر مقلد نے بھی تسلیم کر لیا ہے کہ گیارہ رکعات والی روایت "مروی" یعنی ضعیف اور مجروح ہے۔

## مجموعہ تضاد کا معجون مرکب:

آپ غیر مقلد کی مذکورہ بالا عبارت میں غور کریں انہوں نے لفظ "مروی" اور لفظ "صحیح" میں یوں ترکیب بنائی ہے "مروی صحیح" حالانکہ غیر مقلد خود بتا چکے ہیں کہ رُوِیَ یُرْوٰی مَرْوِیٌّ وغیرہ مجہول کے صیغے ضعیف حدیثوں کے لئے استعمال ہوتے ہیں نہ کہ صحیح کے لئے یعنی جو روایت رُوِیَ یُرْوٰی اور مَرْوِیٌّ ہو گی وہ صحیح نہ ہو گی اور جو صحیح ہو گی وہ رُوِیَ یُرْوٰی اور مَرْوِیٌّ نہ ہو گی لیکن یہاں فاضل مدینہ یونیورسٹی اور ایم۔ اے اسلامیات نے اپنی غیر

مقلدیت کے تمام ریکارڈ توڑ کر "مروی صحیح" کی ترکیب بنادی جبکہ غیر مقلد کے اصول کے مطابق یہ ترکیب مجموعہ تضاد ہے کیونکہ بقول غیر مقلد اس کا معنی ہے ضعیف صحیح اور بندہ عاجز کے نزدیک یہ ترکیب غیر مقلد کے علم کا شاہکار بھی ہے۔فاعتبروا یا اولی الابصار۔

قارئین کرام! الحمد للہ معقول دلائل سے ثابت ہوا کہ رُوِیَ یُرْوٰی یُنْکَرُ وغیرہ مجہول کے صیغے، ضعیف اور صحیح دونوں قسم کی روایات وآثار میں استعمال ہوتے ہیں اور امام ترمذی اور امام شافعی رحمہا اللہ کی عبارات میں بھی یہ صیغے صحیح روایات کے لئے استعمال ہوئے ہیں نہ کہ ضعیف روایات کیلئے جیسا کہ غیر مقلد نے سمجھا۔دونوں اماموں کی عبارات میں مذکور رُوِیَ کے صیغے کو تضعیف کے لئے سمجھنا غیر مقلد کے سوئے فہم کا نتیجہ ہے۔یہاں تک غیر مقلد کی تمام جروح کا فرداً فرداً جواب مکمل ہوا اور اب اس کی مذکورہ بالا تمام جروح کا مشترکہ جواب ملاحظہ فرمائیں۔

## غیر مقلد کی تمام جروح کا مشترکہ جواب:

### جواب 1:

بیس رکعات تراویح پر دلالت کرنے والے آثار و روایات کی تعداد پچاس سے زائد ہے جن میں سے چند آثار کو میں نے اس رسالہ میں بھی درج کئے ہیں اور غیر مقلد نے صرف چند ایک پر جرح کی اور وہ بھی خلاف اصول ہے چنانچہ بندہ عاجز نے اس کی تمام جروح کا مدلل اور مکمل جواب بھی دے دیا ہے اور بقیہ آثار پر کوئی جرح نہیں کی اور نہ ہی وہ مجروح ہیں بلکہ اصول حدیث کے مطابق صحیح ہیں اور محدثین نے ان کو صحیح، حسن، قوی اور قابل احتجاج کہا ہے، جیسا کہ تفصیل پہلے گزر چکی ہے۔ لیکن اگر بالفرض والمحال یہ بات تسلیم کرلی جائے کہ یہ سارے آثار ضعیف ہیں تب بھی جرح غیر موثر ہی رہے گی کیونکہ محدثین کے نزدیک ایک مضمون کی چند حدیثیں اگرچہ فرداً فرداً ضعیف ہوں لیکن یہ سب مل کر اتنی قوت حاصل

کرلیتی ہیں کہ قابل احتجاج اور قابل عمل بن جاتی ہیں کیونکہ وہ بوجہ تعدد طرق درجہ حسن حاصل کر لیتی ہیں، چنانچہ مولانا عبد العزیز پرہاروی رحمہ اللہ لکھتے ہیں: قد یروی الحدیث الضعیف من اوجہ فیبلغ بمجموعہا درجۃ الحسن ویسمی الحسن لغیرہ۔ کوثر النبی ص14

یعنی کبھی ضعیف حدیث کئی طرق سے مروی ہوتی ہے پس وہ اپنے مختلف طرق کی وجہ سے درجہ حسن کو پہنچ جاتی ہے اور اس کا نام حسن لغیرہ رکھا جاتا ہے۔

## ابکار المنن کا حوالہ:

مبارکپوری لکھتے ہیں: "ھذا الحدیث وان کان ضعیفاً لکنہ منجبراً بتعدد طرقہ " یعنی یہ حدیث اگرچہ ضعیف ہے مگر تعدد طرق کی وجہ سے اس کا ضعف دور ہو گیا۔

ابکار المنن ص179,178

ایک اور مقام پر لکھتے ہیں: "ولو سلم ان کلھا ضعیفۃ فھی لمجموعھا تبلیغ درجۃ الحسن.

ص131

یعنی اگر بالفرض یہی تسلیم کر لیا جائے کہ یہ طرق سب کے سب ضعیف ہیں تو پھر بھی مجموعہ طرق کی وجہ سے درجہ حسن کو پہنچ جاتی ہے۔

پس اس " اصولِ حدیث " کے تحت غیر مقلد چاہے ایڑی چوٹی کا پورا زور بھی لگالے تو پھر بھی بیس تراویح کے بیسیوں آثار و دلائل کی قوت میں اور حجت ہونے میں کوئی فرق اور اثر نہیں پڑے گا۔ لہٰذا غیر مقلد کی تمام جروح باطل، غیر مؤثر اور مردود ہیں اور بیس کے بیسیوں آثار، قوی اور محفوظ ہیں۔

جواب2:

بیس رکعات تراویح کے آثار وروایات کو "تلقی بالقبول" کا درجہ حاصل ہے جس کا مطلب یہ ہے کہ صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین سے لے کر آج تک پوری امت مسلمہ نے بیس رکعات تراویح کو قبول کیا ہے اور اصولِ حدیث کے تحت جس روایت کو تلقی بالقبول کا درجہ حاصل ہو جائے تو وہ صحیح اور حجت بن جاتی ہے اگرچہ اس کی سند ضعیف کیوں نہ ہو۔ چنانچہ امام جلال الدین سیوطی رحمہ اللہ لکھتے ہیں: " یحکم للحدیث بالصحة اذا تلقاه الناس بالقبول وان لم یکن له اسناد صحیح۔

تدریب الراوی

یعنی جب کسی حدیث کو تمام لوگ قبول کرلیں تو اس حدیث کو صحیح تسلیم کیا جائے گا اگرچہ اس کا اسناد صحیح نہ بھی ہو۔

یعنی جس حدیث کو تلقی بالقبول کا درجہ حاصل ہو جائے تو اس کی سند اور رواۃ دیکھنے کی کوئی ضرورت نہیں ہے کیونکہ سند کے ضعیف وکمزور ہونے کے باوجود وہ تلقی بالقبول کی وجہ سے صحیح اور حجت ہے۔ مندرجہ ذیل محدثین نے بھی اس اصول کو اپنی کتب میں تحریر کیا ہے۔

الاستذکار اور التمہید لابن عبد البر رحمہ اللہ — توضیح الافکار لصنعانی بحوالہ ابن حجر رحمہ اللہ

الفقیہ والمتفقہ لخطیب بغدادی رحمہ اللہ — اعلام الموقعین لابن قیم رحمہ اللہ

اور ان حضرات نے اس کی چند مثالیں بھی بیان کی لہذا وہ بھی ملاحظہ فرمائیں۔

1. لا وصیة لوارث — هو الطهور ماءه

3. اذا اختلف المتبايعان فی الثمن والسلعه قائمة تحالفا۔

4. الدية على العاقلة — الدینار اربعة وعشرون قیراطا

مندرجہ بالا احادیث کی سندات ضعیف ہیں لیکن تلقی بالقبول کی وجہ سے یہ حدیثیں صحیح اور قابل احتجاج ہیں۔

ماخوذ از صحیح حدیث صلوۃ التراویح عشرین رکعتۃ، مولفہ الشیخ اسماعیل بن محمد انصاری

ثناء اللہ امرتسری لکھتے ہیں: بعض ضعیف ایسے ہیں جو امت کی تلقی بالقبول سے ارفع ہو جاتے ہیں۔

اخبار الحدیث 19 اپریل 1907

پس جب بیس تراویح کے روایت کو تلقی بالقبول کا درجہ حاصل ہے اور ان کی سندات پر بحث کرنا ایک فضول اور نکما کام ہے تو غیر مقلد کی تمام جروح غیر مؤثر بلکہ مردود ٹھہریں گی۔

جواب 3:

بیس رکعات تراویح کے آثار وروایات کے پیش نظر عہد اول سے لے کر آج تک تسلسل کے ساتھ بیس رکعات تراویح پر عمل چلا آرہا ہے اور اس تعامل الناس سے حدیث اور روایت اتنی قوت حاصل کر لیتی ہے کہ اس کی سند دیکھنے کی ضرورت باقی نہیں رہتی کیونکہ خود تعامل الناس اس روایت کی صحت کا ضامن ہے۔ چنانچہ محقق علی الاطلاق امام ابن ہمام رحمہ اللہ فرماتے ہیں۔ "وقول الترمذی العمل علیہ عند اھل العلم یقتضی قوۃ اصلہ وان ضعف خصوص ھذا الطریق۔

فتح القدیر ج1 ص188

یعنی امام ترمذی رحمہ اللہ کا یہ فرمانا کہ اہل علم کا اس پر عمل ہے اس کے اصل کی قوت کا تقاضا کرتا ہے اگرچہ یہ خاص طریق ضعیف بھی ہو۔

چونکہ بیس رکعات تراویح کے آثار وروایات کو تعامل الناس کی اتنی تقویت حاصل ہے کہ اب اس کے سندات کے دیکھنے اور پرکھنے کی کوئی ضرورت نہیں ہے لہذا غیر مقلد کی تمام جروح غیر مؤثر بلکہ مردود اور ناقابل قبول ہیں۔

جواب 4:

ائمہ اربعہ امام ابو حنیفہ، امام مالک فی قول، امام شافعی اور امام احمد بن حنبل رحمہم اللہ بیس رکعات تراویح کے قائل ہیں اور ان کا استدلال انہیں روایات و آثار سے ہے جن سے بیس رکعات تراویح ثابت ہوتی ہے اور محدثین کے اصول کے تحت جب مجتہد کسی حدیث استدلال کرے تو یہ اس کی صحت کی دلیل ہے۔ چنانچہ علامہ شامی رحمہ اللہ لکھتے ہیں۔ المجتھد اذا استدل بحدیث کان ذلک تصحیالہ منہ کذا فی التحریر لابن الھمام وغیرہ۔

فتاوی شامی ج4 ص57

یعنی جب مجتہد کسی حدیث سے استدلال کرے تو یہ اس کی طرف سے اس حدیث کی تصحیح سمجھی جائے گی۔

نوٹ: شروط الائمۃ الخمسۃ للحازمی پر تعلیقاً امام کوثری نے بھی اس کی کئی بار وضاحت کی ہے۔ومعلوم ان استدلال المجتھد بحدیث تصحیح لہ ۔

ص 56 ص59

پس جب ائمہ اربعہ اور دیگر تمام مجتہدین نے بیس کے آثار و روایات سے استدلال کر کے بیس کا قائل اور عامل بنے ہیں تو ان سب کی طرف سے ان آثار و رویات تصحیح ہو گئی۔ لہذا غیر مقلد کی جرح باطل اور مردود ٹھہریں گی کیونکہ ائمہ مجتہدین نے ان کی تصحیح کر دی ہے باقی امام مالک رحمہ اللہ سے ایک قول بیس سے زائد کا بھی ہے لیکن بندہ عاجز نے اس کی حقیقت سابقہ اوراق میں واضح کر دی ہے اور تمام اصحاب مالک کا عمل بیس ہی کے قول پر ہے۔

جواب 5:

الحمد للہ بیس رکعات تراویح کے دلائل صحیح، حسن اور قوی ہیں اور ان کو کئی دوسرے قرائن وشواہد کی تائید وتقویت بھی حاصل ہے حالانکہ علماء اصول کے ہاں کسی ضعیف حدیث کو کسی دوسرے قرینے سے تائید حاصل ہو جائے تو وہ پایہ صحت کو پہنچ جاتی ہے۔

چنانچہ محقق علی الاطلاق امام ابن ھمام رحمہ اللہ فرماتے ہیں: اذا تاید الضعیف بما یدل علی صحته من القرائن کان صحیحاً۔

فتح القدیر ج 1 ص 283

یعنی جب کسی ضعیف حدیث کو ایسے قرائن کی تائید حاصل ہو جائے جو اس کی صحت پر دلالت کرنے والے ہوں تو وہ حدیث صحیح ہو گی۔

حالانکہ بیس رکعات تراویح کے آثار وروایات باوجودیکہ خود صحیح اور قوی ہونے کے ان کو کئی قرائن وشواہد کی تائید حاصل ہے جو ان کی صحت پر دلالت کرنے والے ہیں لہذا غیر مقلد کی ایسے آثار پر جروح غیر مؤثر اور باطل ہے بلکہ مردود وفضول ہے۔

جبکہ اس کے برخلاف آٹھ رکعات تراویح کے آثار بذات خود ضعیف اور متروک ہیں اور ان کو صحت پر دلالت کرنے والے قرائن وشواہد میں سے کسی قرینے کی تائید بھی حاصل نہیں ہے یعنی آٹھ کے آثار کو نہ تو تعدد طرق کی تقویت حاصل ہے اور نہ ہی ان کو تلقی بالقبول کا درجہ حاصل ہے بلکہ ان کو "تلقی بالرد" کا سامنا ہے اسی طرح نہ تو ان کو تعامل الناس کی تائید حاصل ہے اور نہ ہی استدلال مجتہد کی قوۃ۔

جواب 6:

بیس رکعات تراویح کے دلائل وآثار اتنے قوی اور مضبوط ہیں کہ وہ اجماع امت کی بنیاد قرار پا چکے ہیں پس جس مسئلہ پر اجماع ہو جائے اس کے دلائل کی سندات کو دیکھنے اور

پرکھنے کی ضرورت نہیں ہوتی چنانچہ علماء اصول لکھتے ہیں: "ان اجماع المجتہدین حجة لا یجوز لاحد خلافه والائمة الم. جتہدون اذا اختلفوا فی مسئلة فی ای عصر کان علی اقوال کان اجماعاً منهم علی ان ماعداها باطل ولا یجوز لمن بعدهم احداث قول آخر

نور الانوار، التوضیح والتلویح، احکام الاحکام، فواتح الرحموت وغیرہ

یعنی مجتہدین کا اجماع حجت ہے کسی ایک کو اس کے برخلاف کرنے کا حق نہیں ہے اور ائمہ مجتہدین کسی زمانہ میں اگر کسی مسئلہ میں اختلاف کریں تو یہ بھی اجماع ہے کہ اس کے ماسوا اقوال باطل ہیں اور ان کے بعد والوں کو ان کے اقوال کے علاوہ ایک نئے قول پیدا کرنے کی اجازت نہیں ہے۔

جب بیس رکعات تراویح پر اجماع ہو چکا ہے اور اجماع بھی ایک حجت شرعیہ ہے لہٰذا اس اجماع کی موجودگی میں آٹھ کا قول کرنا باطل اور ناجائز ہے کیونکہ یہ تو خلاف اجماع ہے پس اجماعی مسئلہ کے رواۃ پر جرح کرنا مردود اور باطل ہے اور پرلے درجے کی بے اصولی ہے۔ آٹھ رکعات پر اجماع تو کجا۔ ڈھونڈنے سے آٹھ کا نہ تو کوئی قائل ملتا ہے نہ فاعل۔

جواب 7:

علماء اصول فرماتے ہیں: الحدیث المرفوع الضعیف اذا تاید باقوال الصحابة او قول اکثر العلماء فهو مقبول فحتج به کالمرسل عند من لا یحتج به اذا تاید بشیء من ذلك کان حجة اتفاقا.

تدریب الراوی، انہاء السکن

یعنی مرفوع ضعیف حدیث کو جب اقوال صحابہ یا اکثر علماء کے قول کی تائید حاصل ہو جائے تو وہ مقبول اور قابل احتجاج ہے جیسا کہ حدیث مرسل جن لوگوں کے نزدیک قابل احتجاج نہیں ہے جب اس کو ان چیزوں میں سے کسی چیز کی تائید حاصل ہو جائے تو وہ بالاتفاق حجت بن جاتی ہے۔

الحمدللہ بیس رکعات تراویح کے دلائل روایات صحیحہ سے ثابت ہیں اور ان کو اقوال صحابہ اور اقوال اکثر علماء کی تائید حاصل ہے لہٰذا غیر مقلد کی تمام جرح باطل، غیر اصول اور مردود ہیں۔ مندرجہ بالا اصول ماخوذ از اعلاء السنن ج14 ص 392,391

## غیر مقلد کی چند مزید غلط بیانیاں:

غیر مقلد اپنے رسالہ کے آخری صفحہ پر لکھتا ہے: اس مختصر بحث سے ثابت ہوا کہ سلف وخلف کا یہ مسلک ہے کہ قیام رمضان سے مراد نماز تراویح ہے اور نماز تراویح حضور سرور عالم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے تین رات ادا کی اس کی تعداد وتر سمیت گیارہ رکعات ہے۔

تعداد مسنون تراویح ص16

قارئین کرام! غیر مقلد نے اس چھوٹی سی عبارت میں ایک سچ کے ساتھ دو جھوٹ اور ایک دھوکہ شامل کر کے حق و باطل کی ملاوٹ کر دی۔ غیر مقلد کا یہ کہنا صحیح ہے "سلف و خلف کا یہ مسلک ہے کہ قیام رمضان سے مراد نماز تراویح ہے۔"

اہل السنت والجماعت بھی یہی کہتے ہیں کہ قیام رمضان سے مراد نماز تراویح ہے اور نماز تہجد کا نام قیام اللیل ہے اور یہ اہل السنت والجماعت کی دلیل ہے نماز تراویح اور نماز ہے اور نماز تہجد اور نماز ہے کہ کیونکہ دونوں نمازوں سے نام جدا، جدا ہیں۔ یہاں تک غیر مقلد کی صحیح بات ختم ہوئی آگے غلط بیانی ملاحظہ فرمایئے۔

غیر مقلد کا یہ کہنا: "نماز تراویح حضور سرور عالم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے تین رات ادا کی۔" جھوٹ اور غلط بیانی ہے حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے نماز تراویح صرف تین رات ادا نہیں فرمائی بلکہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم پورے رمضان المبارک کے مہینے میں باقاعدہ نماز تراویح اول شب میں نماز تہجد آخر شب میں ادا فرمایا کرتے تھے اور یہی آپ کا معمول تھا یہی آپ کی عادت مبارکہ تھی۔ الا ماشاء اللہ

ہاں! آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین کو نمازِ تراویح تین رات پڑھائی۔ یعنی جماعت تین رات کرائی اور بقیہ راتوں میں آپ نے نماز تراویح انفرادی طور پر ادا کی۔ غیر مقلد حافظ جی کا یہ کہنا کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے نماز تراویح تین رات ادا کی غلط بیانی ہے بلکہ جھوٹ ہے۔

اس عبارت میں غیر مقلد نے دوسرا جھوٹ یہ بولا کہ اس کی تعداد وتر سمیت گیارہ رکعات ہے حالانکہ وتر سمیت گیارہ رکعات نماز تراویح کسی صحیح حدیث سے ثابت نہیں ہے۔ یہ بات بڑی تفصیل سے پہلے گزر چکی ہے کہ سیدہ عائشہ صدیقہ کی حدیث بخاری جس میں گیارہ رکعات کا ذکر ہے اس کا تعلق نماز تہجد سے ہے جو انفرادی نماز ہے جو آپ نے گھر میں ادا کی جس کو صرف سیدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا نے دیکھا اس میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی نماز تراویح کا ذکر نہیں کیونکہ نماز تراویح تو آپ نے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کو تین رات باجماعت مسجد میں پڑھائی اور اس میں گیارہ رکعت کی کوئی تصریح نہیں ہے بلکہ حضرت عبد اللہ بن عباس رضی اللہ عنہما کی روایت میں بیس رکعت کی تصریح موجود ہے جس سے معلوم ہوتا ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین کو بیس رکعات نماز تراویح پڑھائی اسی لیے صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین نے بعد میں بیس رکعات تراویح پر اجماع اور اتفاق کر لیا اور ان کا اجماع و اتفاق بیس رکعات تراویح والی حدیث کی تصحیح ہے۔ ھکذا فی الاصول۔ پس صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین کے ہمراہ باجماعت مسجد نبوی میں ادا کی جانے والی نماز تراویح کو وتر سمیت گیارہ رکعات کہنا غیر مقلد کی غلط بیانی اور جھوٹ ہے۔ غیر مقلد نے اس عبارت میں دھوکہ یہ دیا کہ ایک سچ کے ساتھ دو جھوٹ اس طریقہ سے شامل کیے ہیں کہ جب عام قاری غیر مقلد کی مذکورہ بالا عبارت کو پڑھے گا تو یہی سمجھے گا یہ تینوں باتیں سچ

ہیں، حدیث رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے ثابت ہیں اور سلف وخلف یہی کہتے ہیں کہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے تین رات نماز تراویح ادا کی اور وتر سمیت گیارہ رکعات ادا کی۔

حالانکہ یہ آخری دو باتیں غلط اور جھوٹ ہیں اور غیر مقلد نے دو جھوٹوں کو ایک سچ کے ساتھ ملا کر سب کو سچ باور کرانے کی بے کار کوشش کر کے عام قاری کو دھوکہ دینے کی سعی ناتمام کی ہے۔ آپ غیر مقلد کی دیانت داری کا اندازہ لگائیں صرف اڑھائی سطری عبارت میں دو جھوٹ اور ایک دھوکہ ایسا، گویا کہ عام پڑھنے والا اس کو حدیث سمجھے اور اس کو حدیث سمجھ کر عمل کرے اور اہل حدیث بن جائے پس اس قسم کی مصنوعی حدیثوں پر عمل کرنے کی وجہ سے یہ اہل حدیث ہیں نہ کہ حدیث رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی وجہ سے۔

غیر مقلد مزید لکھتا ہے:" ہم ثابت کر چکے ہیں کہ ام المومنین عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں حضور سرور عالم صلی اللہ علیہ وسلم گیارہ رکعات دو، دو کر کے پڑھتے تھے اور ہر دو رکعات کے بعد سلام پھیرتے تھے۔ یسلم بین کل رکعتین ویوتر بواحدۃ (مسلم، ابن ماجہ، طحاوی ص 195)

تعداد مسنون تراویح ص 16

قارئین کرام! غیر مقلد نے اس عبارت میں بھی غلط بیانی سے کام لیا ہے غیر مقلد نے اپنے پورے رسالہ میں یہ بات کہیں ذکر ہی نہیں کی کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نماز تراویح دو، دو کر کے پڑھتے تھے بلکہ سیدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کی بخاری وغیرہ کی روایت جو غیر مقلد نے اپنے رسالہ میں بھی ذکر کی ہے اس میں صاف لکھا ہے کہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم چار، چار کر کے پڑھتے تھے۔ البتہ غیر مقلد نے حدیث عائشہ رضی اللہ عنہا کا یہ حصہ چھوڑ دیا کیونکہ اس کی خواہش نفس کے خلاف تھا۔ بہر حال غیر مقلد نے پہلے اپنے رسالہ میں دو، دو رکعات پڑھنے کو ثابت نہیں کیا لیکن یہاں لکھ دیا کہ " ہم ثابت کر چکے ہیں " یہ غیر مقلد کی غلط بیانی ہے۔ اب یہاں جو مسلم وغیرہ سے حدیث نقل کی ہے آپ صلی اللہ علیہ وسلم ہر دو

رکعات کے بعد سلام پھیر دیتے تھے تو اس کا تعلق نماز تراویح سے نہیں بلکہ نماز تہجد سے ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نماز تہجد میں ہر دو رکعات کے بعد سلام پھیر دیا کرتے تھے۔

علماء کرام نے اس قسم کی روایات کو مختلف احوال اور مختلف اوقات پر محمول فرما کر تطبیق دی ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کبھی چار رکعات کے بعد اور کبھی دو رکعات کے بعد نماز تہجد میں سلام پھیرا کرتے تھے۔ بہر حال یہ روایات تو نماز تہجد کے متعلق ہیں جو آپ گھر میں اکیلے ادا کیا کرتے تھے جس کو دیکھنے اور روایت کرنے والی سیدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا ہیں کیونکہ وہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے گھر کا معاملہ ہے لیکن غیر مقلد نے یہاں سادہ لوح لوگوں کو دھوکہ دینے کی کوشش کی ہے کہ اس حدیث کا تعلق آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی اس نماز تراویح سے ہے جس کو آپ نے تین راتیں صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین کو با جماعت پڑھائیں حالانکہ یہ سراسر دھوکہ ہے اور خیانت ہے گویا کہ غیر مقلد نے اس تین سطری عبارت میں ایک غلط بیانی اور ایک دھوکہ مزید سمو دیا۔

غیر مقلد مزید لکھتا ہے: یہ بھی ہم ثابت کر چکے ہیں کہ نماز تہجد اور نماز تراویح ایک ہی نماز کے دو نام ہیں جو نماز تہجد غیر رمضان میں ادا ہوتی تھی وہی نماز تہجد رمضان میں نماز تراویح ہوتی تھی۔ سید محمد انور شاہ کشمیری حنفی رحمہ اللہ کی تحقیق ملاحظہ فرمائیے۔

**ولم يثبت في رواية من الروايات انه عليه السلام صلى التراويح والتهجد عليحدة في رمضان.**

العرف الشذی ج 1 ص 166

یعنی کسی روایت سے ثابت نہیں کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے رمضان مبارک میں نماز تراویح اور نماز تہجد علیحدہ علیحدہ ادا کی ہو۔

تعداد مسنون تراویح ص 16

قارئین کرام! غیر مقلد کا یہ دعویٰ کہ "ہم ثابت کر چکے ہیں کہ نماز تہجد اور نماز تراویح ایک ہی نماز کے دو نام ہیں" غلط ہے۔ غیر مقلد نے اپنا یہ جھوٹا دعویٰ نہ تو اللہ کے قرآن سے ثابت کیا ہے اور نہ ہی حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے فرمان سے حالانکہ غیر مقلدین کے اصول صرف دو ہیں۔ قرآن وحدیث اور بس غیر مقلد کو چاہیے تھا کہ قرآن دکھاتے یا حدیث کہ نماز تہجد اور نماز تراویح ایک ہی نماز کے دو نام ہیں لیکن قرآن پیش کیا نہ حدیث۔

## مرتا کیا نہ کرتا:

ہاں! مرتا کیا نہ کرتا کے اصول کے تحت غیر مقلد نے بعض ائمہ کرام کی اندھی تقلید کا پھندا اپنے گلے میں ڈال کر اور اپنے اصول کو توڑ کر ان کی عبارات سے ان کی منشاء کے خلاف من مانا مطلب کشید کر کے اپنے جھوٹے دعویٰ کو ثابت کرنے کی کوشش کی ہے لیکن اس سب کے باوجود اپنے دعویٰ کو ثابت کرنے میں بری طرح ناکام رہا۔ افسوس کہ قرآن وحدیث بھی چھوڑا، اندھی تقلید کا پٹہ بھی گلے میں ڈالا، ائمہ کے اقوال نقل کر کے شرک فی الرسالہ کا ارتکاب بھی کیا لیکن دعویٰ پھر بھی ثابت نہ ہو سکا۔

نہ خدا ہی ملا نہ وصالِ صنم
نہ اِدھر کے رہے نہ اُدھر کے رہے

غیر مقلد نے اپنے دعویٰ کو سچا کرنے کے لئے جتنی عبارات پیش کی ہیں ان کے مدلل جوابات پہلے گزر چکے ہیں تفصیل وہاں دیکھ لیں۔ کسی امام، کسی عالم، کسی بزرگ اور کسی فقیہ ومحدث نے نہیں کہا کہ نماز تہجد اور نماز تراویح ایک نماز کے دو نام ہیں۔ یہ بات صرف اور صرف غیر مقلدین کے منہ اور قلم سے نکلتی ہے جس کا قرآن وحدیث اور فقہ میں نام ونشان نہیں ہے نماز تہجد اور نماز تراویح کے دسیوں فرق آپ کی خدمت میں پہلے پیش کئے جا چکے ہیں نظر ثانی فرمالیں۔

باقی رہا! عرف الشذی کا حوالہ تو اس سے بھی غیر مقلد کا دعویٰ ثابت نہیں ہوتا۔
کیونکہ سید محمد انور شاہ کشمیری رحمہ اللہ بیس رکعات تراویح کے قائل ہیں۔ چنانچہ خود عرف الشذی میں شاہ صاحب رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے بیس رکعات کا علم حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم سے پایا اور یہ بھی فرماتے ہیں کہ بیس رکعات تراویح پر اجماع صحابہ ہے اور یہ بھی فرماتے ہیں بیس رکعات سے کم کا کوئی امام بھی قائل نہیں ہے اور ملفوظات محدث کشمیری میں سید محمد انور شاہ فرماتے ہیں جو شخص بیس رکعات تراویح کا قائل نہیں ہے اور بیس رکعات نہیں پڑھتا اس کے دل میں بغض صحابہ ہے اور فیض الباری میں فرماتے ہیں کہ جو شخص بیس رکعات تراویح کا منکر اور تارک ہے اس کو اپنا انجام دیکھ لینا چاہیے۔

لہٰذا کسی شخص کو امام کشمیری کے نام سے دھوکہ نہ کھانا چاہئے باقی حضرت کشمیری صاحب کا یہ فرمانا کہ جن راتوں میں حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے نماز تراویح باجماعت پڑھی ان راتوں میں آپ سے تہجد علیحدہ پڑھنا ثابت نہیں ہے یہ بات انہوں نے اپنی معلومات کے مطابق کہی ہے کیونکہ سب کچھ جاننے والی تو صرف اللہ تعالیٰ کی ذات ہے فوق کل ذی علم علیم۔ ہمارے علماء نے مسلم شریف سے ثابت کر دیا ہے کہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے ایک نماز مسجد میں باجماعت پڑھی اور ایک نماز گھر جا کر پڑھی پہلی تراویح کی نماز تھی اور دوسری نماز تہجد تھی اور بعض صحابہ کرام رضی اللہ عنہم سے بھی یہ بات ثابت ہے۔

ویسے یہ بات واضح اور ظاہر بھی ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے پہلی رات تہائی رات تک اور دوسری رات آدھی رات اور تیسری رات سحری تک نماز تراویح باجماعت پڑھائی تو پہلی دو راتوں میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے بقیہ وقت کہاں خرچ کیا؟ جبکہ صحیح حدیثوں سے ثابت ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم رمضان المبارک کے آخری عشرہ میں ساری رات جاگتے تھے اور بستر پر تشریف نہ لاتے تھے تو سوال یہ ہے کہ کیا آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے بقیہ رات

یونہی بیٹھے بیٹھے گزار دی؟ حالانکہ خود سیدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا آپ صلی اللہ علیہ وسلم کا معمول بتاتی ہیں کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم رمضان ہو یا غیر رمضان نماز تہجد کی وتر سمیت گیارہ رکعات پڑھتے تھے تو کیا کسی روایت سے ثابت ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے نماز تہجد والا یہ معمول ان تین راتوں میں چھوڑ دیا؟

نہیں نہیں! آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنا یہ معمول نہیں چھوڑا اور نہ ہی ترک معمول کی کوئی دلیل موجود ہے اور ثبوت کے لئے یہی معمول خود دلیل ہے باقی رہا آخری رات کا مسئلہ جبکہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی نماز تراویح لمبی ہوئی تو ہمارے علماء فرماتے ہیں جبکہ آپ کی نماز تراویح اتنی طویل ہو گئی کے تہجد کے وقت میں داخل ہو گئی تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی نماز تہجد؛ نماز تراویح کے ضمن میں ادا ہوئی اور آپ کی تراویح آپ کی تہجد کے قائم مقام بن گئی

پس ثابت ہوا کہ امام کشمیری رحمہ اللہ کی عبارت سے غیر مقلد کا مدعا ہرگز ثابت نہیں ہوتا بلکہ غیر مقلد امام کشمیری رحمہ اللہ کے نام پر سادہ لوح لوگوں کو خواہ مخواہ دھوکہ دینا چاہتا ہے۔ امام کشمیری رحمہ اللہ نہ ان کے ہم نوا ہیں نہ ان کے ہم خیال بلکہ وہ تو بیس چھوڑنے کو بغض صحابہ کی علامت قرار دیتے ہیں العیاذ باللہ۔ یقین جانئے کہ قرآن وحدیث کو پس پشت ڈال کر خود ساختہ حدیثوں پر عمل کر کے اہل حدیث کہلوانے والوں کو امام کشمیری رحمہ اللہ اور دیگر کسی امام کے دامن میں پناہ نہیں مل سکتی اور نہ ان کو کسی امام کے دامن میں پناہ لینے کا حق ہے کیونکہ یہ لوگ خود تو کہتے ہیں کہ اماموں کی تقلید شرک ہے اور پھر وہی تقلید خود کرنے لگ جاتے ہیں اور خود کہتے ہیں کہ قیاس، کارِ شیطان ہے پھر قیاس آرائی کر کے نماز تہجد اور نماز تراویح کو ایک بنانے لگ جاتے ہیں۔

لہٰذا ان کو چاہیے کہ ایسے شرک اور ایسے کار شیطانی سے بچ کر اپنا مدعا صرف اور صرف قرآن وحدیث سے ثابت کریں کہ نماز تہجد اور نماز تراویح ایک نماز کے دو نام ہیں جو غیر مقلد قرآن وحدیث کی بجائے اماموں کی عبارات پیش کرتا ہے وہ بقول خود تقلیدی شرک

میں مبتلا ہے اور جو قیاس آرائی سے کام چلاتا ہے وہ بقول خود کار شیطان میں پھنسا ہے۔ اعاذنا اللہ و جمیع المسلیمن۔ غیر مقلد نے اپنے رسالہ میں آخری جملہ یہ تحریر کیا ہے "فافهم فلا تكن من المتعصبين"

تعداد مسنون تراویح ص16

بندہ عاجز جواباً عرض کرتا ہے: اتأمرون الناس بالبر و تنسون انفسكم افلا تعقلون...... لم تقولون مالا تفعلون..... كبر مقتا عند الله ان تقولوا مالا تفعلون

دیگراں را نصیحت خود را فضیحت

الحمدللہ غیر مقلد کے رسالہ کا جواب مکمل ہوا۔ الحمدلله على حسن التوفيق حمداً كثيراً طيباً مباركاً فيه.

17 ذیقعدہ ۱۴۲۰ ابمطابق 2000-02-24

# ضمیمہ:

قارئین کرام! غیر مقلد کے سولہ صفحات والے رسالہ "تعداد مسنون تراویح" کا جواب تو مکمل ہو گیا اس کی ہر دلیل ہر جرح اور ہر اعتراض کا مدلل و مسکت جواب دیا گیا اور صحابہ و تابعین کے صحیح اور قوی آثار و روایات سے بیس رکعات تراویح کو ثابت کیا گیا لیکن چند مزید دلائل اور مفید باتیں جن کا تعلق مسئلہ تراویح سے ہے آپ کی خدمت میں پیش کی جاتی ہے تا کہ آپ کو اس مسئلہ میں مزید بصیرت حاصل ہو جائے۔

## بیس تراویح کے چند دلائل:

1 عن ابن عباس ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کان یصلی فی رمضان عشرین رکعۃ والوتر۔

مصنف ابن ابی شیبہ ج2 ص294، بیہقی ج2 ص496، معجم کبیر ج11 ص393، مسند عبد بن حمید ص218

ترجمہ : حضرت عبد اللہ بن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم رمضان المبارک میں بیس رکعات اور وتر پڑھا کرتے تھے۔

2 عن جابر بن عبد اللہ قال خرج النبی صلی اللہ علیہ وسلم ذات لیلۃ فی رمضان فصلی الناس اربعۃ وعشرین رکعۃ واوتر بثلاث۔

تاریخ جرجان لابی قاسم حمزہ بن یوسف السہمی متوفی 728 ہجری ص275

ترجمہ : حضرت جابر بن عبد اللہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رمضان المبارک میں ایک رات حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم باہر تشریف لائے اور صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کو چوبیس رکعات (چار عشاء کے فرض اور بیس تراویح) پڑھائی اور تین رکعات وتر پڑھے۔

مذکورہ بالا صحیح روایتوں میں بیس رکعات تراویح کی تصریح موجود ہے کہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم رمضان المبارک میں صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین کو بیس رکعات نماز

تراویح پڑھائی۔ انہی روایات کی وجہ سے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے بیس رکعات پر اجماع کیا انہی کے پیش نظر سید انور شاہ کشمیری رحمہ اللہ نے فرمایا کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے بیس تراویح کا حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم سے علم پایا تب بیس کا حکم دیا اور انہی روایات کی وجہ سے کسی صحابی نے حضرت عمر رضی اللہ عنہ پر اعتراض نہیں کیا۔ بعض لوگ خواہ مخواہ ان روایت کی سندات کی بحث شروع کر دیتے ہیں اور بعض رواۃ پر جرح کرنے لگ جاتے ہیں حالانکہ یہ حدیثیں، تلقی بالقبول، تعامل امت، اجماع صحابہ اور استدلال مجتہدین وغیرہ کے ذریعہ صحت کا وہ مقام حاصل کر چکی ہیں کہ ان اسناد اور رواۃ کی دیکھنے اور پرکھنے کی کوئی ضرورت نہیں۔ تلقی بالقبول وغیرہ کی تصدیق، تائید اور تصحیح نے ان کو اسناد سے بے نیاز کر دیا ہے جن علماء نے ان حدیثوں کو سند کے لحاظ سے ضعیف کہا ہے یہ ان کی ایک فنی بحث ہے جو انہوں نے لکھ دی ورنہ ضعیف کہہ کر ان کا مقصد اس کو ناقابل قبول بنانا نہیں ہے بلکہ وہ فنی لحاظ سے اس کی سند کو ضعیف کہنے کے باوجود اس کو دلیل، حجت اور قابل قبول سمجھتے ہیں۔

یہی وجہ ہے کہ فنی طور پر سند کو ضعیف کہنے والے علماء سب کے سب بیس رکعات تراویح کے قائل اور بیس پر عمل کرنے والے ہیں پس اگر ان کا مقصد ان کو ناقابل بنانا ہوتا تو وہ خود بیس کے عامل اور قائل نہ ہوتے پس معلوم ہوا کہ تلقی بالقبول وغیرہ کی وجہ سے یہ حدیث صحیح اور قابل قبول ہے ایسی روایتوں کے راویوں پر جرح کرنا فضول ہے۔ یہاں سے غیر مقلدین کا دھوکہ بھی واضح ہو گیا کہ وہ ان حدیثوں کے متعلق علماء کے یہ اقوال تو نقل کرتے ہیں کہ فلاں نے کہا، یہ روایت ضعیف، فلاں نے کہا اس کا فلاں راوی مجروح ہے لیکن یہ نہیں بتلاتے کہ ضعیف کہنے والوں اور جرح کرنے والوں کا مسلک کیا ہے؟ وہ خود کتنی رکعات تراویح کے قائل تھے اور کتنی پڑھتے تھے؟

پس ان کی جرح نقل کرنا اور ان کے اپنے عمل کو چھپانا خالص دھوکہ ہے ورنہ غیر مقلد کسی ایک عالم کا نام بحوالہ بتائیں کہ اس نے ان روایات کو ضعیف کہہ کر بیس رکعات چھوڑ

کر آٹھ پر عمل کیا ہو۔ ان شاء اللہ اسلام کی پوری چودہ سو سالہ تاریخ میں کوئی ایک عالم بھی ایسا نہ ملے گا اگر غیر مقلد ہمارے علماء سے سوال کریں کہ کوئی ایسا عالم دکھاؤ جس نے بیس والی روایت کو ضعیف کہنے کے باوجود بیس پر عمل کیا ہو تو بندہ عاجز عرض کرے گا کہ غیر مقلد نے اپنے رسالہ میں جتنے علماء کا نام لے کر عوام الناس کو دھوکہ دینے کی کوشش کی ہے وہ سارے کے سارے بیس کے قائل تھے اگرچہ انہوں نے ان کی سند کو ضعیف کہا لیکن عمل اور قول بیس کا کیا۔ جس سے صاف ظاہر ہے کہ مذکورہ روایتیں تلقی بالقبول، تعامل امت اور اجماع صحابہ کی وجہ سے ضعف سے صحیح اور قابل عمل ہیں، چاہے سند کیسی بھی ہو۔ کیونکہ محدثین نے اصول بتایا ہے کہ سند کے ضعیف ہونے سے حدیث کا ضعیف ہونا لازم نہیں آتا۔

تدریب الراوی للسیوطی

<u>نوٹ :</u> اس اصول کی چند نظائر سابقہ اوراق میں ملاحظہ فرمائیں۔

3 شیخ الاسلام مولانا مفتی محمد تقی عثمانی دامت برکاتہم لکھتے ہیں: لیکن ایک اور علامت جو آج تک چلی آرہی ہے رکوع کی علامت ہے اور اس کی تعیین قرآن کریم کے مضامین کے لحاظ سے کی گئی ہے یعنی جہاں ایک سلسلہ کلام ختم ہوا وہاں رکوع کی علامت (حاشیہ پر حرف ع) بنا دی گئی۔ احقر کو جستجو کے باوجود مستند طور پر یہ معلوم نہیں ہو سکا کہ رکوع کی ابتداء کس نے اور کس دور میں کی ؟ البتہ یہ بات تقریباً یقینی ہے کہ اس علامت کا مقصد آیات کی ایسی متوسط مقدار کی تعیین ہے جو ایک رکعت میں پڑھی جا سکے اور اس کو "رکوع" اسی لئے کہتے ہیں کہ نماز میں اس جگہ پہنچ کر رکوع کیا جائے پورے قرآن میں 540 رکوع ہیں اسی طرح اگر تراویح کی ہر رکعت میں ایک رکوع پڑھا جائے تو ستائیسویں شب میں قرآن ختم ہو سکتا ہے۔ (فتاویٰ عالمگیریہ فصل فی التراویح ج1 ص94)

مقدمہ تفسیر معارف القرآن ص46

قارئین! اگر تراویح کی بیس رکعات ہوں تو ہر رکعت میں ایک رکوع تلاوت کرنے سے ستائیسویں شب کو قرآن مجید کا ختم ہوتا ہے اگر تراویح آٹھ رکعات فرض کرلی جائیں تو اس ترتیب سے آدھا ختم بھی ناممکن ہے پس جس دور میں "رکوع" کی علامت قرآن مجید کے حاشیہ پر لگائی گئی اس دور کے تمام مسلمانوں میں بیس رکعات تراویح پڑھنے کا عام رواج تھا یقیناً بیس کا یہ علم انہوں نے پہلے والے مسلمانوں سے حاصل کیا تھا اور بعد کے مسلمانوں نے اس پر کوئی نکیر نہیں فرمائی۔ پس رکوع کی علامت سے معلوم ہوتا ہے کہ ہر دور کے مسلمان بیس تراویح کے قائل اور عامل چلے آرہے ہیں اور یہ عملی تسلسل بیس تراویح کی ایک وزنی دلیل ہے۔

## اجماعِ امّت کی شرعی حیثیت:

آپ پڑھ چکے ہیں کہ بیس رکعات تراویح پر صحابہ کرام رضی اللہ عنہم اور پوری امت کا اجماع ہے اور اجماع بھی ایک "شرعی حجت" ہے۔ چنانچہ اللہ تعالیٰ ارشاد فرماتے ہیں: وَمَنْ يُشَاقِقِ الرَّسُولَ مِنْ بَعْدِ مَا تَبَيَّنَ لَهُ الْهُدَىٰ وَيَتَّبِعْ غَيْرَ سَبِيلِ الْمُؤْمِنِينَ نُوَلِّهِ مَا تَوَلَّىٰ وَنُصْلِهِ جَهَنَّمَ ۖ وَسَاءَتْ مَصِيرًا۔

سورۃ نساء آیت نمبر 115

ترجمہ: اور جو شخص رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی مخالفت کرے گا بعد اس کے کہ اس کو امر حق ظاہر ہو چکا تھا اور مسلمانوں کا راستہ چھوڑ کر دوسرے راستے پر ہو لیا تو ہم اس کو جو کچھ وہ کرتا ہے کرنے دیں گے اور اس کو جہنم میں داخل کریں گے اور وہ بری جگہ ہے جانے کی۔

مفتی اعظم حضرت مولانا مفتی محمد شفیع رحمہ اللہ آیت مذکورہ بالا کی تفسیر کرتے ہوئے فرماتے ہیں: "اس آیت میں دو چیزوں کا جرم عظیم اور دخولِ جہنم کا سبب ہونا بیان فرمایا ہے۔ نمبر ایک مخالفت رسول صلی اللہ علیہ وسلم اور یہ ظاہر ہے کہ مخالفت رسول کفر اور وبال عظیم ہے دوسرے جس کام پر سب مسلمان متفق ہوں اس کو چھوڑ کر ان کے خلاف کوئی راستہ

اختیار کرنا۔ اس سے معلوم ہوا کہ اجماعِ امت حجت ہے یعنی جس طرح قرآن وسنت کے بیان کردہ احکام پر عمل کرنا واجب ہے اسی طرح امت کا اتفاق جس چیز پر ہو جائے اس پر بھی عمل کرنا واجب ہے اور اس کی مخالفت گناہ عظیم ہے جیسا کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک حدیث میں ارشاد فرمایا۔ ید اللہ علی الجماعۃ من شذ شذ فی النار، یعنی جماعت کے سر پر اللہ کا ہاتھ ہے اور جو شخص جماعت مسلمین سے علیحدہ ہو گا وہ علیحدہ کر کے جہنم میں ڈالا جائے گا۔

حضرت امام شافعی رحمہ اللہ سے کسی نے سوال کیا کہ کیا اجماعِ امت کے حجت ہونے کی دلیل قرآن مجید میں ہے؟ آپ نے قرآن سے دلیل معلوم کرنے کے لئے تین روز تک مسلسل تلاوت قرآن کو معمول بنایا ہر روز دن میں تین مرتبہ اور رات میں تین مرتبہ پورا قرآن ختم کرتے تھے بالآخر یہ مذکورہ آیت ذہن میں آئی اور اس کو علماء کے سامنے بیان کیا۔ تو سب نے اقرار کیا کہ اجماع کی حجیت پر یہ دلیل کافی ہے۔

معارف القرآن ج2 ص547،546

حضرت مولانا محمد ادریس کاندھلوی رحمہ اللہ آیت مذکورہ بالا کی تفسیر میں " حجیت اجماعِ امت " کا عنوان قائم کر کے لکھتے ہیں: اُصولِ شریعت چار ہیں: کتاب اللہ، سنت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم، اجماعِ امت اور قیاس۔ اجماع کے معنٰی لغت میں اتفاق رائے کے ہیں اور اصطلاحِ شریعت میں ایک زمانہ میں مجتہدین اور علماء ربانیین اور راسخین فی العلم کا کسی دینی امر پر اتفاق رائے کر لینے کا نام "اجماع" ہے اور جس طرح قرآن وحدیث حجت ہیں اسی طرح اجماع بھی حجت ہے اور اجماع کی حجیت کتاب وسنت اور اجماعِ امت اور قیاسِ عقلی سے ثابت ہے منجملہ ان آیات قرآنیہ کے جن سے علماء نے اجماع کے حجت ہونے پر استدلال کیا یہ آیت ہے یعنی وَيَتَّبِعْ غَيْرَ سَبِيلِ الْمُؤْمِنِينَ نُوَلِّهِ مَا تَوَلَّى وَنُصْلِهِ جَهَنَّمَ وَسَاءَتْ مَصِيرًا جس کا مطلب یہ ہے کہ جو شخص رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے مخالفت کرے یا مسلمانوں کی راہ کو چھوڑ کر کوئی اور راہ اختیار کرے تو اس کا انجام جہنم ہے۔ معلوم ہوا کہ جس راہ کو مسلمانوں نے

اختیار کیا اور اُسی کا ترجمہ اجماع ہے اس کی مخالفت ایسی ہی موجب عذاب ہے جیسے رسول کی مخالفت موجب عذاب ہے پس جس طرح رسول صلی اللہ علیہ وسلم کا حکم حجت اور واجب التسلیم ہے اسی طرح اجماع بھی حجت اور واجب التسلیم ہوگا اور حدیث میں ہے لَا تَجْتَمِعُ أُمَّتِي عَلَى ضَلَالَةٍ یعنی میری امت گمراہی پر اجماع نہیں کر سکتی۔ معلوم ہوا کہ جو حکم اجماع سے ثابت ہوگا وہ سراسر ہدایت ہی ہوگا۔

حافظ ابن کثیر رحمہ اللہ فرماتے ہیں: بعض علماء نے اس حدیث کو متواتر المعنٰی کہا ہے یعنی اس مضمون کی حدیثیں اس کثرت سے آئی ہیں کہ سب سے مل کر یہ مضمون حدِ تواتر کو پہنچ جاتا ہے اور امام شافعی رحمہ اللہ نے بہت غور و فکر کے بعد اس آیت سے اجماع کی حجیت پر استدلال کیا ہے اور وہ بہترین اور نہایت قوی استنباط ہے۔

تفسیر ابن کثیر ج1 ص555

اور حدیث میں ہے ید اللہ علی الجماعۃ من شذ شذ فی النار اخرجہ الترمذی یعنی جو شخص جماعت سے علیحدہ ہوا وہ علیحدہ ہی جہنم میں جائے گا (ترمذی) اور خلفاء راشدین خصوصاً صدیق اکبر رضی اللہ عنہ اور فاروق اعظم رضی اللہ عنہ کا یہ طریقہ رہا کہ جب کسی مسئلہ میں اشکال پیش آتا تو جو صحابہ اہل الرائے اور اہل فقہ تھے ان کو جمع کر کے مشورہ کرتے اور جس پر وہ متفق ہو جاتے اس کے مطابق حکم صادر فرماتے اور قیاس عقلی و فطری کا تقاضا بھی یہی ہے کہ اجماع کو حجت مانا جائے۔"

تفسیر معارف القرآن ادریسی ج2 ص158

پس آیت مذکورہ بالا سے ثابت ہوا کہ اجماعِ امت حجت شرعیہ ہے اسی طرح احادیث شریفہ سے بھی یہ بات ثابت ہے کہ اجماعِ امت حجت ہے چنانچہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم ارشاد فرماتے ہیں: عَنِ ابْنِ عُمَرَ أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ إِنَّ

اللّٰهَ لَا یَجْمَعُ اُمَّتِیْ اَوْ قَالَ اُمَّۃَ مُحَمَّدٍ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ عَلٰی ضَلَالَۃٍ وَیَدُ اللّٰہِ مَعَ الْجَمَاعَۃِ وَمَنْ شَذَّ شُذَّ اِلَی النَّارِ۔

ترمذی شریف ج2 ص39

نوٹ: یہ روایت تھوڑے لفظی اختلاف کے درج ذیل کتب میں بھی موجود ہے:

ابوداؤد ج2 ص234، سنن دارمی ج1۔42، ابن ماجہ ص292، جامع صغیر للسیوطی ج1 ص87

ترجمہ: حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا اللہ تعالیٰ میری امت کو...... یا فرمایا...... امت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کو کسی گمراہی پر جمع نہیں کرے گا۔

جماعت کو لازم پکڑنے کی تاکید اور جماعت سے راہ تفرد اختیار کرنے کی مذمت بکثرت حدیثوں میں وارد ہے۔ اسی لئے تو مولانا محمد ادریس کاندھلوی رحمہ اللہ نے بحوالہ امام ابن کثیر رحمہ اللہ فرمایا ہے کہ اجماعِ امت کی حجیت پر دلالت کرنے والی روایات مضمون کے لحاظ سے متواتر المعنٰی ہیں۔

اجماعِ امت کی حجیت کے دلائل اور بھی بہت ہیں لیکن بندہ عاجز انہیں پر اکتفا کرتا ہے۔ الغرض اجماعِ امت کے حجت ہونے پر پوری امت کا اجماع ہے اس مسئلہ کی تحقیق مزید کے لئے مندرجہ ذیل کتب کا مطالعہ فرمائیں:

| | |
|---|---|
| امام ابن تیمیہ رحمہ اللہ کی منہاج السنۃ ج1 ص256 | امام ابن قیم رحمہ اللہ کی اعلام الموقعین ج1 ص67 |
| امام ابن قیم رحمہ اللہ کی بدائع الفوائد ج4 ص77 | امام سبکی رحمہ اللہ کی طبقات سبکی ج1 ص264 |
| علامہ عینی رحمہ اللہ کی عمدۃ القاری ج3 ص223 | امام آمدی رحمہ اللہ کی کتاب احکام ج2 ص140 |
| شیخ محدث دہلوی کی کتاب ازالۃ الخفاء ج1 ص116 | غیر مقلدین کی مشہور کتاب یسر من رائی ج2 ص48 |

قارئین کرام! جب ثابت ہو گیا کہ بیس تراویح پر پوری امت کا اجماع ہے اور اجماع ایک حجت شرعی ہے تو بیس تراویح پر اعتقاد رکھنا اور اس پر عمل کرنا لازمی اور ضروری ہے

کیونکہ آٹھ تراویح کا قول خرق للاجماع، یعنی خلاف اجماع ہے اور انکار اجماع کا ادنیٰ درجہ گمراہی ہے۔ اعاذنا اللہ و جمیع المسلمین پس بیس تراویح کا انکار کر کے آٹھ تراویح کا پرچار کرنا کسی طرح بھی گمراہی سے کم نہیں ہے۔

## بیس تراویح کا تارک گناہ گار ہے:

یہ بات کتاب و سنت کے روشن دلائل سے ثابت شدہ ہے کہ بیس رکعات تراویح سنت مؤکدہ ہے کیونکہ اس پر صحابہ کرام خصوصاً خلفاء راشدین رضی اللہ عنہم کی ہمیشگی ثابت اور جس کام پر حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم یا آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے خلفاء راشدین رضی اللہ عنہم کی ہمیشگی ہو وہ کام سنت موکدہ کہلاتا ہے پس بیس تراویح خلفاء راشدین کی ہمیشگی کی وجہ سے سنت مؤکدہ ہے اور ظاہر ہے کہ سنت مؤکدہ کا تارک گناہ گار ہے چنانچہ حضرت مولانا علامہ عبد الحی لکھنوی رحمہ اللہ ہدایہ کے حاشیہ پر لکھتے ہیں فمودی ثمان رکعات تارکاً للسنة المؤکدة یعنی (صرف) آٹھ رکعات پڑھنے والا سنت مؤکدہ کا تارک ہے۔

حاشیہ ہدایہ ج 1 ص 131

اور مؤطا امام محمد کے حاشیہ پر لکھتے ہیں: قوله تطوعاً اطلاق التطوع على التراويح باعتبار انها زائدة على الفرائض وبهذا المعنى يطلق التطوع على جميع السنن فلا ينافي ذلك كونه سنة مؤكدة كما صرح به الجمهور من اصحابنا وغيرهم اخذ من المواظبة النبوية الحكميه ومن المواظبة الحقيقية من الصحابة ومن المواظبة التشريعة من الخلفاء۔

التعلیق الممجد علی مؤطا محمد ص 143

یعنی تطوع کا اطلاق تراویح پر اس اعتبار سے ہے کہ یہ تراویح فرائض سے ایک زائد نماز ہے اور اسی معنی کے لحاظ سے "تطوع" کا اطلاق تمام سنتوں پر ہوتا ہے۔ پس اس معنیٰ کی وجہ سے یہ اطلاق تراویح کی سنت موکدہ ہونے کے منافی نہیں ہے جس طرح کہ ہمارے اصحاب اور

دوسرے حضرات کے جمہور نے اس بات کی تصریح کردی ہے (کہ نماز تراویح سنت مؤکدہ ہے) یہ بات حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی مواظبت حکمیہ اور صحابہ کرام کی مواظبت حقیقیہ اور خلفاء راشدین رضی اللہ عنہم کی مواظبت تشریعیہ سے حاصل کی گئی ہے۔

علامہ لکھنوی رحمہ اللہ مزید لکھتے ہیں: وقد نصصت فی تعلیقاتی علی الھدایۃ انہ آثم لترکہ سنۃ الخلفاء.

السعایہ ج 1 ص 168

اور تحقیق میں نے ہدایہ کے حاشیہ میں واضح کردیا ہے کہ آٹھ رکعات تراویح پر اکتفا کرکے بیس تراویح کو چھوڑنے والا گنہگار ہے اس لئے کہ وہ خلفاء راشدین رضی اللہ عنہم کی سنت کا تارک ہے۔

حضرت مولانا شاہ عبد العزیز محدث دہلوی رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ بیس رکعات تراویح اہل حق کی پہچان اور اہل بدعت سے مابہ الامتیار ہے لہٰذا بیس تراویح کی حفاظت وپابندی ضروریات سے ہے۔

فتاویٰ عزیزی ص 119

مترجم ہدایہ جسٹس امیر علی رحمہ اللہ فرماتے ہیں: "لیکن محصل یہ ضرور نکلا کہ بیس رکعات میں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی سنت قولی وفعلی اور خلفائے راشدین کی سنت اور مسلمانوں کا اتفاق سب جمع ہیں اور اگر آٹھ پر اختصار کیا تو حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے ارشاد اور سنت خلفاء راشدین وجماعت مسلمین سے مخالفت لازم ہے اور ادنی درجہ اس کا کراہیت اساءت ہے۔"

عین الھدایہ ترجمہ ہدایہ ج 1 ص 723

غیر مقلدین کے مشہور عالم تلمیذ سید نذیر حسین دہلوی حضرت مولانا غلام رسول قلعہ میہان سنگھ والے بیس رکعات تراویح کے منکر اور آٹھ کے مدعی کو "غالی مفتی" کہتے ہیں اور ظاہر ہے کہ "غلو فی الدین" حرام اور بہت بڑا گناہ ہے۔

رسالہ تراویح مترجم ص28

حضرت مولانا سید محمد انور شاہ کشمیری رحمہ اللہ فرماتے ہیں: حدیث مَا أَنَا عَلَيْهِ وَأَصْحَابِي صاف بتلا رہی ہے کہ اصحاب رضی اللہ عنہم کے تعامل کو نہیں چھوڑنا چاہیے ورنہ یہ صریح دلیل ہے صحابہ کے بغض کی۔ العیاذ باللہ۔

ملفوظات محدث کشمیری ص365

حضرت مولانا ظفر احمد عثمانی رحمہ اللہ لکھتے ہیں نَفْقِيَامُ رَمَضَانَ بِعِشْرِيْنَ رَكْعَةً وَالْوِتْرِ هُوَ السُّنَّةُ الْمُؤَكَّدَةُ يُضَلَّلُ تَارِكُهَا وَيُلَامُ مَنْ نَقَصَ عَنْهَا.

اعلاء السنن ج7 ص47

یعنی قیام رمضان بیس رکعات مع وتر سنت موکدہ ہے اس کا تارک گمراہ ہے اور گھٹانے والا قابل ملامت۔

پس مذکورہ بالا حوالہ جات سے معلوم ہوا کہ بیس رکعات تراویح سنت موکدہ ہے۔ اور اس کا تارک، منکر اور آٹھ پڑھ کر نمازیوں کی صفوں کو چیر کر بھاگ کھڑا ہونے والا اور بیس تراویح چھوڑنے والا، گمراہ، گناہ گار، غالی اور قابل ملامت ہے۔ اللہ تعالی ہم سب کو ہر قسم کی گمراہی، بے راہ روی اور غلو فی الدین سے محفوظ رکھے آمین۔

## غیر مقلدین کا ایک بے ہودہ سوال:

غیر مقلدین اہل السنت والجماعت سے ایک بے ہودہ اور فضول سوال کرتے ہیں کہ کیا حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے نماز تراویح پڑھی تھی؟ کیا وہ تراویح کی جماعت میں شامل ہوتے تھے؟ لیکن یہ سوال فضول ہے۔ کیونکہ جب حضرت عمر رضی اللہ عنہ اور دیگر خلفاء سے بیس

رکعات کا حکم دینا اور بیس رکعات کا اہتمام کرنا اور باقاعدہ جاری کرنا صحیح سندوں کے ساتھ ثابت ہے تو ایسے سوال کرنے کا سوائے مغالطہ آمیزی اور انتشار پیدا کرنے کے کوئی اور مقصد نہیں بن سکتا۔ یہ تو ایسے ہیں جیسے کوئی شخص سوال کرے کہ کیا حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم سے اذان دینا اور تکبیر کہنا ثابت ہے؟ حالانکہ اذان وتکبیر کی سنت حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے حکم سے جاری ہوئی اور پوری زندگی یہ عمل آپ کی مرضی ومنشاء کے مطابق آپ کے سامنے ہوتا رہا اور اسی کو علماء اسلام مواظبت تشریعی کہتے ہیں اور علماء نے تصریح کی ہے کہ بیس رکعات تراویح پر خلفاء راشدین کی مواظبت یعنی ہمیشگی ہے۔ پس ایسی صورت حال میں یہ سوال کرنا کہ کیا حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے نماز تراویح پڑھی تھی؟ یقیناً فضول اور بے ہودہ ہے اور ایک قسم کی فتنہ انگیزی ہے اور نماز تراویح کی حیثیت واہمیت کو گھٹانے کی ایک ناپاک سازش ہے۔

ویسے امام احمد رحمہ اللہ نے تصریح بھی کردی ہے کہ حضرت عمر، حضرت عثمان، حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہم نماز تراویح جماعت کے ساتھ ادا فرمایا کرتے تھے۔

المغنی لابن قدامہ

**ایک بے بنیاد وبے دست وپا روایت کا سہارا:**

غیر مقلدین اپنی اختراع کردہ آٹھ رکعات کو ثابت کرنے کے لئے مندرجہ ذیل روایت کا سہارا لیتے ہیں کیونکہ ڈوبتے کو تنکے کا سہارا کی مثل بہت مشہور ہے۔

وہ ایک حکایت ہے جس کو امام جلال الدین سیوطی رحمہ اللہ نے امام سبکی رحمہ اللہ کے حوالہ سے اپنی کتاب "المصابیح" میں نقل کیا ہے کہ "ہمارے اصحاب میں سے الجوری" نے مالک سے روایت کی ہے کہ اس نے کہا جس چیز پر حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے لوگوں کو جمع کیا مجھے وہ پسند ہے اور وہ گیارہ رکعات ہیں اور یہی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی نماز ہے۔ اس کو کہا گیا وتر سمیت گیارہ رکعت؟ کہا جی ہاں اور تیرہ رکعات قریب ہے۔

المصابیح شامل الحاوی للفتاوی ج 1 ص 350

قارئین کرام! اس بے سند، بے بنیاد اور بے دست و پا حکایت کو دلیل اور حجت بنا کر غیر مقلدین امام مالک رحمہ اللہ کے بارے میں یہ دعویٰ کرتے ہیں کہ وہ آٹھ رکعات تراویح کے قائل تھے۔ حالانکہ مذکورہ بالا حکایت کے ناقل "الجوری" کی تاریخ پیدائش طبقات شافعیہ میں 238 ہجری لکھی ہے یعنی امام مالک رحمہ اللہ سے تقریبا 59 سال بعد کیونکہ امام مالکؒ کی تاریخ وفات 179 ہجری ہے۔ الجوری صاحب نے نہ تو امام مالک رحمہ اللہ کو دیکھا اور نہ ان کا زمانہ پایا نامعلوم درمیان میں کتنے واسطے چھوٹے ہوئے ہیں اور وہ واسطے کیسے ہیں؟ اسی طرح امام سیوطی رحمہ اللہ جو کہ "الجوری" سے اس حکایت کے ناقل ہیں ان کا سنہ وفات 911 ہجری ہے اس سے معلوم ہوتا ہے کہ امام سیوطی اور الجوری کے درمیان کئی صدیوں کا طویل فاصلہ ہے اور نامعلوم درمیان میں کتنے واسطے ہیں جو مجہول ہی مجہول ہیں۔ لیکن کمال ہے غیر مقلدین کا کہ ایسی بے بنیاد حکایت کو اپنی دلیل بناتے ہیں۔

بالفرض امام مالک رحمہ اللہ آٹھ کے قائل ہوتے تو ان کا کوئی شاگرد آٹھ کو نقل کرتا ان کی مدونہ فقہ میں آٹھ کا قول ملتا امام ترمذی رحمہ اللہ اپنی کتاب میں امام مالک رحمہ اللہ کا یہ قول نقل کرتے۔ حالانکہ امام مالک کی مدونہ فقہ میں یہ قول نہیں ملتا۔ ان کے کسی شاگرد نے یہ قول نقل نہیں کیا امام ترمذی نے امام مالک کا یہ مذہب نقل نہیں کیا۔ اس بات کا ناقل صرف اور صرف الجوری ہے جو کہ امام مالک کی وفات کے 59 سال بعد پیدا ہوا اور اس سے پھر نقل کرنے والے امام سبکی اور امام سیوطی ہیں جو ان کے سینکڑوں سال بعد دنیا میں تشریف لائے۔

کوئی غیر مقلد بتا سکتا ہے کہ مالکیوں نے کبھی ایک رات کے لئے اس حکایت پر عمل کیا ہے؟ جبکہ حوالہ پہلے گذر چکا ہے کہ امام مالک کے تمام مقلدین مشرق اور مغرب میں بیس تراویح پر مسلسل عمل کرتے چلے آرہے ہیں کیا امام مالک کے مقلدین کو اپنے امام کا مذہب معلوم نہ ہو سکا اور غیر مقلدین کو معلوم ہو گیا؟

حقیقت یہ ہے کہ حکایت بے سند اور بے بنیاد ہونے کی وجہ سے نا قابل اعتبار ہے حضرت یزید بن رومان اور حضرت یحیی بن سعید وغیرہ سابقین کی مراسیل معتضدہ کو رد کرنے والے غیر مقلدین نامعلوم کس طرح اپنی عقل کی آنکھوں کو بند کر کے ایک بے سند و بے بنیاد بات کو تسلیم کر لیتے ہیں اور اس پر اپنے مذہب کی عمارت کھڑی کر لیتے ہیں اور پھر اپنے اس جھوٹ کو سچ کر ثابت کرنے کے لئے کبھی تو الجوری کو الجوزی کو الجوزی اور کبھی ابن الجوزی بنانے کی کوشش کرتے ہیں۔ حالانکہ جو کچھ بھی کیا جائے بات تو وہی ایک ہے کہ اس حکایت کی سند ہی نہیں ہے اگر بالفرض اس سند بات کو مان بھی لیا جائے تو کیا غیر مقلدین کے نزدیک امام مالک کی بات حجت ہے؟ کیا غیر مقلدین کے نزدیک امام مالک کی تقلید جائز ہے؟ پھر یہ جھوٹی حکایت کیوں پیش کرتے ہیں؟ وجہ یہ ہے کہ تمام علماء اسلام کا متفقہ فیصلہ ہے کہ ائمہ اربعہ کے اقوال میں حق محصور ہے کسی بھی مسئلہ میں ائمہ اربعہ کے اقوال سے خروج جائز نہیں ہے کیونکہ اس سے "خرق اجماع" لازم آتا ہے پس اس خرق اجماع کے الزام سے بچنے کے لئے غیر مقلدین نے اس جھوٹی حکایت کا سہارا لیکر امام مالک رحمہ اللہ کو اپنا ہم مذہب بنانے کی کوشش کی ہے۔ حالانکہ غیر مقلدین صرف مسئلہ تراویح میں نہیں بلکہ دیگر کئی مسائل میں خرق اجماع کا ارتکاب کر چکے ہیں حتی کہ بعض مسائل میں روافض سے بھی الحاق کر چکے ہیں۔ مذکورہ بالا حکایت کے غلط ہونے کی ایک دلیل یہ بھی ہے کہ امام سیوطی رحمہ اللہ نے امام سبکی رحمہ اللہ کے حوالہ سے جو اقتباس اپنی کتاب " المصابیح" میں نقل کیا ہے اس کے اول میں یہ عبارت درج ہے کہ " مذھبنا ان التراویح عشرون رکعة لما روی البیھقی وغیرہ بالاسناد الصحیح عن السائب بن یزید الصحابی، قال کنا نقوم علی عھد عمر ،بعشرین رکعة . -

المصابیح ص350

یعنی ہمارا مذہب یہ ہے کہ نماز تراویح بیس رکعات ہے اس لئے کہ امام بیہقی وغیرہ نے صحیح اسناد کے ساتھ حضرت سائب بن یزید رضی اللہ عنہ صحابی رسول صلی اللہ علیہ وسلم سے

روایت کی ہے کہ ہم حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے زمانہ خلافت میں بیس رکعات پڑھا کرتے تھے اور پھر اس حکایت کے بعد یہ عبارت لکھی ہے کہ "استقرار العمل علی ھذا" یعنی بالآخر بیس رکعات تراویح پر بات پختہ ہوئی۔ پس امام سبکی اور امام سیوطی رحمہا اللہ کا مذکورہ بالا حکایت کو ان دو عبارتوں کے درمیان رکھنا دلیل ہے اس بات کی کہ یہ آٹھ والی حکایت صحیح نہیں ہے بلکہ بیس رکعات تراویح ہمارا مذہب ہے اور استقرار سب مسلمانوں کا بیس ہی پر ہے اور بیس ہی کی بات پختہ ہے۔

بہر حال ائمہ اربعہ امام مالک سمیت بیس رکعات تراویح کے قائل ہیں اور ان سب کے مقلدین عملاً بیس رکعات تراویح پڑھتے ہیں امام مالک رحمہ اللہ کی طرف بیس سے زائد کی جو نسبت کی جاتی ہے اس کی حقیقت یہ ہے کہ ترویحین کے درمیان مطلق نوافل کو نماز تراویح میں شمار کر کے تعداد بتائی گئی ہے جیسا کہ حدیثوں میں حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی نماز تہجد میں وتروں کی تین رکعات کو شمار کر کے تعداد بتائی گئی ہے ورنہ امام مالک رحمہ اللہ بھی بیس تراویح کے ہی قائل ہیں کیونکہ آٹھ رکعات تراویح کا موجد تو مولوی محمد حسین بٹالوی غیر مقلد ہے۔ جس نے آٹھ رکعات تراویح اختراع کر کے ایک نئی راہ اختیار کی ہے۔ امام مالک رحمہ اللہ کا دامن تو آٹھ کی اختراع سے پاک و منزہ ہے۔

غیر مقلدین، الجوری، الجوزی اور ابن الجوزی کی اندھی تقلید کے چاہے جتنے پٹے بھی اپنے گلے میں ڈال کر زور لگائیں ان شاء اللہ اس حکایت مکذوبہ کی صداقت ثابت نہیں ہو سکے گی

حقیقت چھپ نہیں سکتی بناوٹ کے اصولوں سے
کبھی خوشبو آ نہیں سکتی کاغذ کے پھولوں سے

## غیر مقلدین کو تکثیر صلوۃ سے چڑ ہے:

ایسے محسوس ہوتا ہے جیسے غیر مقلدین کو کثرت صلوۃ سے کچھ چڑ ہے کیونکہ :

1 فرض نمازوں کے بعد نوافل یہ نہیں پڑھتے الاماشاء اللہ۔

2 شب برات میں نوافل پڑھنے کو یہ بدعت کہتے ہیں۔(فتاوی ستاریہ ج1ص59)

3 وتر تین کی بجائے ایک رکعت پڑھنے پر یہ اکتفاء کرتے ہیں۔

4 تراویح بیس رکعات کے بجائے آٹھ رکعات پر یہ زور دیتے ہیں۔

5 تراویح کے بعد تہجد پڑھنے کو یہ اچھا نہیں سمجھتے۔

6 مسافر کے لئے حالت فرصت واطمینان میں سنتیں پڑھنے کے یہ قائل نہیں ہیں۔

7 اگر کسی منافی صلوۃ عمل کرنے سے نماز فاسد بھی ہو جائے تاہم صرف سجدہ سہو پر اکتفاء کر لینے کو یہ کافی سمجھتے ہیں اسے لوٹانے کی ضرورت بھی محسوس نہیں کرتے۔

8 اگر بے وضو یا جنبی امام نماز پڑھادے تو ان کے یہاں مقتدیوں کو نماز لوٹانے کی ضرورت نہیں۔

9 کسی نے جان بوجھ کر نمازیں نہ پڑھی ہوں تو ان نمازوں کی ان کے یہاں قضا نہیں ہے صرف توبہ کافی ہے۔

10 جمعہ کے دن جمعہ کے بعد صرف دو رکعات پڑھ کر یہ راہ فرار اختیار کرتے ہیں۔

11 جمعہ اور عید دونوں ایک دن اکٹھے ہو جائیں تو جمعہ کی نماز میں ان کے یہاں رخصت ہے۔ مرضی ہے پڑھو یا نہ پڑھو۔ فالی اللہ المشتکی.

حدیث اور اہلحدیث ص842

❖ ان سب باتوں کا مجموعہ صرف اور صرف غیر مقلدین میں پایا جاتا ہے۔

## علماء اہل السنت والجماعت کے غیر مقلدین سے چند سوالات:

1 موجودہ دور کے غیر مقلدین آٹھ رکعات تراویح حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف منسوب کرتے ہیں اور ثبوت میں بخاری شریف کی تہجد والی حدیث پیش کرتے ہیں جبکہ

غیر مقلدین کے سلف کہتے ہیں کہ تراویح کی تعداد معین حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم سے ثابت نہیں ہے اب سوال یہ ہے کہ کیانواب صدیق حسن خان، مہر نور الحسن خان، مولوی وحید الزمان خان، قاضی شوکانی اور امام ابن تیمیہ نے بخاری شریف نہیں پڑھی تھی؟ بتلائیں کہ آپ کو زیادہ علم ہے یاان حضرات کو۔

2 اول شب ثلث شب تک اور دوم شب نصف شب تک نماز تراویح پڑھی گئی اگر وہ آٹھ رکعات تھی تو بقیہ شب آپ نے کیا کیا؟ کچھ پڑھایا ویسے خاموش بیٹھے رہے؟ حالانکہ حدیث میں ہے "احیی لیلہ" یعنی آپ ساری رات جاگتے رہے۔

3 عہد فاروقی سے لے کر آج تک تمام مسلمان بیس رکعات تراویح کے قائل اور عامل چلے آرہے ہیں اور کسی مسجد میں آٹھ کی جماعت نہیں ہوتی تھی اگر کسی مسجد میں آٹھ کی جماعت ہوتی ہو تو واضح کریں۔

4 نواب صدیق حسن خان غیر مقلد فرماتے ہیں کہ بیس رکعات تراویح پڑھنے والا بھی عامل سنت ہے کیا آپ کے نزدیک نواب صدیق حسن نے صحیح کہا ہے یاغلط؟

5 غیر مقلدین بیس رکعات تراویح کے جن دلائل پر جرح کرتے ہیں کیا وہ جرح اصول حدیث کے مطابق صحیح ہے یاغلط؟ مدلل جواب دیں۔

6 حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے زمانہ میں کبھی مسجد کے اندر آٹھ رکعات تراویح کی جماعت ہوئی ہو تو ثبوت پیش کرو۔

7 حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ اور حضرت علی رضی اللہ عنہ کے دور خلافت میں آٹھ رکعات تراویح کی جماعت ہوتی ہو تو ثبوت پیش کرو۔ اس دور میں اگر کسی نے بیس کا انکار کیا ہو تو اس کا نام بتاؤ؟

8 سلف صالحین میں سے کس نے مسجد میں آٹھ رکعات تراویح باجماعت پڑھی؟ کس شہر میں؟ اور کس سنہ میں آٹھ کی جماعت ہوئی؟

9 جن تین راتوں میں حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نماز تراویح باجماعت پڑھائی۔ آخری رات آپ نے اپنی نماز کو اتنا لمبا کیا کہ صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین کو سحری کے فوت ہو جانے کا اندیشہ لاحق ہوا۔ اور بخاری شریف میں ہے "انما یوخذ من فعل النبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم الآخر فالآخر" یعنی آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے آخری عمل کو لیا جائے گا اس پر عمل کیا جائے گا۔ پس غیر مقلدین بتائیں کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے اس آخری رات والے عمل کو کیوں نہیں اپناتے اور ساری رات نماز تراویح کیوں نہیں پڑھتے ہیں حالانکہ یہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کا آخری عمل ہے اور امام بخاری فرماتے ہیں کہ آخری عمل کو لیا جائے گا۔

10 جن تین راتوں میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے نماز تراویح باجماعت پڑھائی کیا کسی صحیح حدیث میں تصریح موجود ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان راتوں میں آٹھ رکعات تراویح پڑھائی ہے اگر آٹھ کی تصریح موجود ہے تو صحیح حدیث دکھاؤ؟

11 جس طرح نماز پنج گانہ کے نام صحیح حدیثوں سے ثابت ہیں اسی طرح قیام رمضان کا نام " نماز تراویح" کسی صحیح حدیث سے ثابت ہے؟ اگر لفظ تراویح کسی صحیح حدیث سے ثابت ہے تو پیش کرو۔

12 غیر مقلدین کہتے ہیں کہ " تراویح اور تہجد ایک نماز ہے" اپنا یہ دعویٰ قرآن کی کسی آیت یا حدیث صحیح سے ثابت کریں۔ اپنے قیاسات لکھ کر بقول خود شیطان نہ بنیں، امتیوں کے اقوال لکھ کر بقلم خود مشرک نہ بنیں۔

13 کیا حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ہے کہ ایک نماز کا نام گیارہ مہینے تہجد ہے اور بارہویں مہینے تراویح ہے؟

14 کیا حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے کہ یہ نماز گیارہ مہینے نفل ہے اور بارھویں مہینے سنت ہے؟

15 کیا حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے کہ گیارہ مہینے اس نماز کا وقت رات کا آخری حصہ ہے اور بارھویں مہینے اس کا وقت عشاء کے فوراً بعد ہے؟

16 کیا حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے کہ گیارہ ماہ اس نماز کو اکیلا پڑھو اور بارھویں مہینے باجماعت پڑھو۔

17 ایک شخص نے ساری عمر میں تین راتوں میں نماز تراویح باجماعت پڑھی ہے اب نہیں پڑھتا ہے کیا ایسا آدمی گنہگار ہے؟ دلیل سے جواب دو۔

18 ایک آدمی نماز تراویح کو نماز تہجد کی طرح نفل سمجھتا ہے اور پوری زندگی نہ تہجد پڑھی نہ تراویح کیا یہ شخص گناہ گار ہے؟ اگر ہے تو اس کی سزا کتنے کوڑے ہے؟

19 جن فقہاء و محدثین نے نماز تراویح و نماز تہجد کے الگ الگ ابواب و عنوان قائم ہیں کیا وہ گناہ گار ہیں؟

20 غیر مقلدین مطالبہ کرتے ہیں کہ دکھاؤ۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ بیس رکعات تراویح میں شامل ہوئے کیا یہ مطالبہ حدیث سے ثابت ہے؟ اگر کوئی شخص یہ مطالبہ کرے کہ مجھے حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم اور صدیق اکبر رضی اللہ عنہ کے ہاتھ کا لکھا ہوا قرآن دکھاؤ تب میں قرآن کو مانوں گا کیا یہ مطالبہ صحیح ہے؟

21 کیا خود حضرت عمر رضی اللہ عنہ کا تراویح کی جماعت میں شامل ہونا پورا ماہ اول شب پڑھنا، پورا ماہ مسجد میں پڑھنا، پورا ماہ رمضان وتر جماعت سے پڑھنا، تراویح میں پورا قرآن خود پڑھنا یا خود سننا ثابت ہے؟ اگر نہیں تو کیا سب کاموں کو کرنا چاہیے یا چھوڑ دینا چاہیے؟

22 مولانا داؤد غزنوی اعلان فرمایا کرتے تھے کہ آٹھ رکعات سنت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی ہے اور باقی بارہ مستحب ہیں۔ فتاویٰ اہلحدیث ج6 ص245۔ کیا یہ بات درست ہے یا غلط؟

23 مولانا غزنوی کا یہ اعلان حدیث سے ثابت ہے یا امام ابن ہمام وغیرہ کے شاذ قول کی تقلید ہے؟

24 فتاویٰ اہلحدیث ج6 ص47 میں حدیث نبوی لکھی ہے کہ ماہ رمضان میں نفلی نیکی کا کام کرے وہ ایسا ہوگا کہ اس نے اور دنوں میں گویا فرض عبادت کی۔ کیا بیس رکعات تراویح پڑھنے والے اس ثواب کے مستحق ہوں گے یا نہیں؟

25 اور جو لوگ اس نیکی اور ثواب سے روکیں کیا وہ مَنَّاعٍ لِّلْخَيْرِ "اور" أَرَأَيْتَ الَّذِي يَنْهَىٰ عَبْدًا إِذَا صَلَّىٰ " کے مصداق ہوں گے یا نہیں؟

26 غیر مقلد رحمانی صاحب انوار المصابیح میں لکھتے ہیں کہ " بیس رکعات پڑھنے والوں کو فاروق اعظم رضی اللہ عنہ کیوں روکتے۔ یہ کوئی معصیت اور منکر کام تو تھا نہیں اور لکھتے ہیں حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے بیس پر نکیر نہیں فرمائی یہی اہلحدیث کا مذہب ہے۔ ص226

27 محمد عثمان غیر مقلد کہتا ہے:"غیر مقلدین کی ایک بڑی جماعت نے بیس رکعات مقرر کر کے اس بدعت شنیعہ کا ارتکاب کیا ہے (رفع الاختلاف ص54) بیس کو مستحب کہنے والے بھی اہلحدیث اور اس کو بدعت شنیعہ کہنے والے بھی اہلحدیث فیصلہ فرمائیں کہ کون سا اہلحدیث سچا ہے اور کون سا جھوٹا۔ کس کی بات قرآن وحدیث کے مطابق ہے اور کس کی مخالف؟

28 غیر مقلدین تہجد اور تراویح کو ایک نماز سمجھتے ہیں اسی لئے رمضان المبارک میں عشاء کے متصل پڑھی جانے والی نماز تراویح کو تہجد کہتے ہیں لیکن سوال یہ ہے کہ بقیہ گیارہ مہینوں میں رات کے آخری حصہ میں پڑھی جانے والی نماز تہجد کو تراویح کہنا صحیح ہے یا نہیں؟

29 سیدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کی حدیث بخاری جس کو غیر مقلدین آٹھ رکعات تراویح کی دلیل بناتے ہیں۔ اس میں تو یہ ہے کہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم (4،4 اور 3) پڑھتے تھے جبکہ غیر مقلدین نماز تراویح (2،2،2،2 اور 1) پڑھتے ہیں کیا یہ حدیث رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی موافقت ہے یا مخالفت؟

30 کیا سیدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کی حدیث آدھی صحیح اور آدھی غلط ہے اسی لئے نصف پر عمل کیا اور نصف پر عمل چھوڑ دیا؟

31 غیر مقلدین تہجد اور تراویح کو ایک نماز سمجھتے ہیں اور رمضان المبارک میں بعد از عشاء پڑھی جانے والی نماز تراویح کو تہجد کہتے ہیں اب سوال یہ ہے کہ گیارہ ماہ رات کے آخری حصہ میں پڑھی جانے والی نماز تہجد کو تراویح کہنا صحیح ہے یا نہ۔ اگر صحیح ہے تو کیوں؟ اگر صحیح نہیں ہے تو کیسے؟

32 حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے نماز تراویح کی جماعت تین رات کرائی اور پھر صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین کو حکم دیا کہ یہ نماز گھر میں پڑھا کرو۔ غیر مقلدین اس حدیث پر عمل کیوں نہیں کرتے۔؟

33 غیر مقلدین پورا مہینہ نماز تراویح کی جماعت کا اہتمام کرتے ہیں اور اس میں ختم کا بھی التزام کرتے ہیں بتائیں یہ کس کی سنت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی یا صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین کی؟

34 حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے مختلف اوقات میں نماز تہجد کی مختلف رکعتیں ادا کی ہیں مثلاً وتروں کے علاوہ چار رکعتیں، چھ رکعتیں، آٹھ رکعتیں، دس رکعتیں، بارہ رکعتیں اور آپ کی نماز تہجد کی یہ رکعتیں صحیح حدیثوں سے ثابت ہیں غیر مقلدین صرف آٹھ رکعات پڑھ کر آٹھ والی حدیث پر عمل کرتے ہیں اور بقیہ حدیثوں پر عمل نہیں کرتے آخر اس کی وجہ کیا ہے؟

35 جب غیر مقلدین کے نزدیک تہجد اور تراویح ایک نماز ہے۔ تو انہی کی منطق کی رو سے نماز تراویح کبھی چار، کبھی چھ، کبھی آٹھ، کبھی دس، کبھی بارہ رکعات ہونی چاہئے۔ لیکن غیر

مقلدین چار، چھ، دس اور بارہ رکعت تراویح کے تارک ہیں کیا ان کو اس کی وجہ سے تارک سنت کہنا صحیح ہے اور ترک سنت کی وعیدیں ان پر چسپاں کرنا درست ہے؟ اگر نہیں تو کیوں؟

36 حرمین شریفین میں بیس رکعات تراویح کب سے شروع ہوئی اور جب سے بھی شروع ہوئی کسی نے اس پر نکیر کی ہے یا بلا نکیر چلی آرہی ہے؟

37 پہلی صدی سے لے کر اب تک کس نے انکار کیا کہ صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین بیس رکعات تراویح نہیں پڑھتے تھے۔

38 فضیلۃ الشیخ عطیۃ محمد سالم القاضی بالمحکمۃ الکبری بالمدینۃ المنورۃ والمدرس فی المسجد النبوی نے ایک مستقل رسالہ تصنیف کیا جس کا نام ہے التراویح اکثر من الف عام فی المسجد النبی علیہ الصلوۃ والسلام جس کے مطالعہ سے پتہ چلتا ہے کہ ہزار سال میں ایک ماہ رمضان بھی ایسا نہیں گزار کہ مسجد نبوی میں پورا مہینہ آٹھ تراویح باجماعت پڑھی گئی ہوں اس کے رد میں ابھی تک غیر مقلدین نے کوئی اشتہار اور رسالہ شائع نہیں کیا، کیا مدینہ منورہ میں بدعات کی تائید میں رسالے لکھے جائیں ان پر عمل جاری ہو تو وہاں تردید کی ضرورت نہیں؟

39 اسی طرح جامعہ ام القری مکہ مکرمہ سے بھی ایک رسالہ شائع ہوا ہے جس کا نام "الھدی النبوی الصحیح فی الصلوۃ التراویح" ہے جس میں بیس کی تائید اور آٹھ کی مخالفت ہے لیکن آج تک کسی غیر مقلد نے اس کی رد میں کتاب نہیں لکھی۔ آخر کیا وجہ ہے؟

40 قیام رمضان کو نماز تراویح کہنا سنت ہے یا بدعت؟

41 نماز تراویح فرض ہے یا واجب، سنت مؤکدہ یا غیر مؤکدہ، مستحب ہے یا نفل بہر حال اس کا جو درجہ ہے دلیل سے واضح کریں۔

42 فرض، واجب، سنت مؤکدہ، سنت غیر مؤکدہ، مستحب اور نفل کی قرآن و حدیث سے تعریف ثابت کریں جو جامع اور مانع ہو۔

غیر مقلدین احناف کی مساجد میں کیوں آتے ہیں؟

## اہم فتویٰ

غیر مقلدین کے چودھویں صدی کے مجدد اعظم کے پوتے عبد الغفار سلفی حنفیوں کے پیچھے نماز پڑھنے کے متعلق ایک سوال کا جواب دیتے ہوئے یوں گوہر افشانی کرتے ہیں اہل حدیث کی نماز غیر اہل حدیث کی اقتداء میں بہتر نہیں۔ اگر سنت اور صحیح مسلک و اشاعت کی خاطر احناف کی اقتداء میں نماز پڑھی جائے تو جائز کیا بلکہ ضروری ہے کیونکہ آپ احناف کی مسجد میں جاکر صحیح طریقہ کے مطابق صحیح وضو کریں گے پھر نماز سنت طریقہ کے مطابق آمین، رفع یدین پڑھیں گے مقلدین کو متبعین سنت کی نماز کا علم ہوگا وہ آپ سے دریافت کریں گے۔ آپ نے آمین کیوں کہی؟ رفع یدین کیوں کیا؟ آپ ان کو جواب دیں گے سننے والوں میں دس ہوں گے تو ایک تو آپ کا حامی بھی ہوگا اس طرح آپ کا مسلک پھیلے گا اگر اس پوری کارروائی کی ہمت و جرات نہ ہو تو پھر آپ اہل حدیث مسجد بنانے کی الگ کوشش کریں اور تا قیام مسجد اپنی نماز گھر پر پڑھیں۔

عبد الغفار سلفی

فتاوی ستاریہ ج4 ص28

منقول از حدیث اور اہل حدیث ص 131

## خاتمہ:

اللھم صل علی روح محمد فی الارواح

اللھم صلی علی جسد محمد فی الاجساد

اللّٰھم صلی علی قبر محمد فی القبور الی یوم البعث النشور۔

بعدومن صلی وصام۔ وبعدومن قعدوقام۔

اللھم صلی علی سیدنا ومولانا محمد وعلی آل سیدنا ومولانا محمد صلوۃ تنجینا بھامن جمیع الاھوال والآفات وتقضی لنا بھا جمیع الحاجات وتطھرنامن جمیع السئیات وترفعنا بھا اعلی الدرجات وتبلغنا بھا اقصی الغایات من جمیع الخیرات فی الحیٰوۃ وبعد الممات انک علی کل شئی قدیر۔

فقط:

ابواحمد نور محمد قادری تونسوی

خادم جامعہ عثمانیہ ترنڈہ محمد پناہ تحصیل لیاقت پور ضلع رحیم یارخان

بوقت 4 بج کر 20 منٹ بروز بدھ

## یادداشت:

غیر مقلد حافظ محمد اسلم کے رسالے تعداد مسنون تراویح کا جواب 2-11-99 کو شروع ہوا اور 15-3-2000 کو ختم ہوا۔

تمت بالخیر

# کتابیات


01) قرآن کریم

02) تفسیر ابن کثیر

03) تفسیر مظہری، قاضی ثناء اللہ پانی پتی

04) معارف القرآن، مفتی محمد شفیع عثمانی

05) معارف القرآن، مولانا محمد ادریس کاندھلوی

06) صحیح البخاری، امام محمد بن اسماعیل البخاری

07) صحیح مسلم شریف

08) سنن نسائی شریف

09) سنن ترمذی شریف

10) سنن ابوداؤد شریف

11) نسخہ ابوداؤد مطبوعہ عرب، امام ابوداؤد

12) سنن ابن ماجہ شریف

13) سنن طحاوی شریف

14) مؤطا امام مالک

15) مصنف ابن ابی شیبہ

16) مصنف عبد الرزاق

17) مؤطا امام محمد

18) صحیح ابن خزیمہ

19) مسند احمد بن حنبل

20) تاریخ جرجان امام ابوقاسم السہمی

21) مسند عبد بن حمید

22) مسند الامام زید

23) اعلاء السنن

24) آثار السنن

25) بیہقی شریف

26) مشکوٰۃ

27) معجم کبیر، امام طبرانی

28) کتاب الآثار، امام ابو یوسف

29) قیام اللیل

30) انجاح الحاجہ

31) شعب الایمان، امام بیہقی

32) مختصر قیام اللیل

33) انہاء السکن

34) المصابیح

35) المدونۃ الکبریٰ

36) ابن عبد البر

37) مختصر المزنی

38) ابکار المنن

39) المدخل، امام ابن الحاج

40) المبدع شرح المقنع

41) کنز العمال،

42) سنن دار قطنی

43) الاحسان بترتیب صحیح ابن حبان

44) تحفۃ الاخیار فی احیاء سنۃ سید الابرار

45) المختارہ

46) جامع العلوم والحکم

47) المجموع

48) المغنی، امام ابن قدامہ

49) مؤطا امام محمد، امام محمد

50) مؤطا امام مالک مترجم

51) تلخیص الحبیر فی تخریج احادیث الرافع الکبیر

52) حاشیہ الفیہ العراقی

53) تحریر الاصول

54) مقدمہ ابن الصلاح

55) تدریب الراوی، امام سیوطی

56) العرف الشذی مولانا انور شاہ کشمیری

57) التعلیق الممجد علی مؤطا محمد

58) الانتقاد الرجیع

59) مظاہر حق، نواب قطب الدین

60) فیض الباری شرح صحیح بخاری

61) فتح الباری شرح صحیح البخاری، ابن حجر عسقلانی

62) اوجز المسالک شرح مؤطا امام مالک

63) بذل المجہود

64) حاشیہ مؤطا امام محمد

65) قسطلانی

66) حاشیہ بخاری

67) اسکاف المبطا

68) عمدۃ القاری، علامہ عینی

69) مقدمہ شرح مسلم

70) غنیۃ الطالبین، سید عبد القادر جیلانی

71) حجۃ اللہ البالغہ، شاہ ولی اللہ

72) نیل الاوطار

73) حدیث اور اہلحدیث

74) فتح القدیر شرح ہدایہ

75) عین الہدایہ

76) حاشیہ ہدایہ

77) حاشیہ شرح وقایہ
78) السعایۃ فی کشف مافی شرح الوقایۃ
79) البحر الرائق شرح کنز الدقائق
80) بدائع الصنائع
81) ماثبت بالسنۃ
82) بدایۃ المجتہد
83) الحاوی للفتاویٰ
84) ہدایۃ السائل
85) التوضیح والتلویح
86) فواتح الرحموت
87) نور الانوار، ملا جیون
88) تبیین شرح حامی
89) فتاویٰ شامی
90) ایضاح الادلہ، شیخ محمود حسن دیوبندی
91) مجموعہ فتاویٰ ابن تیمیہ، امام ابن تیمیہ
92) مجموعہ فتاوی مولانا عبد الحی لکھنوی
93) فتاویٰ قاضی خان برہامش عالمگیریہ
94) فتاویٰ عزیزی، شاہ عبد العزیز
95) فتاویٰ ثنائیہ، ثناء اللہ امرتسری
96) رسالہ تراویح، مولانا غلام رسول غیر مقلد
97) رسالہ تراویح مترجم

98) نزل الابرار

99) عرف الجادی

100) الحیاۃ بعد الممات

101) ملفوظات محدث کشمیری مولانا انور شاہ کشمیری

102) منہاج السنہ

103) احیاء علوم الدین، امام غزالی

104) البدایہ والنہایہ، امام ابن کثیر

105) اخبار الحدیث

106) رحمت الامۃ

107) نہایۃ المراد

108) احکام الاحکام

109) توجیہ النظر

110) کشف الغطاء

111) شرح نقایہ

112) مرقات

113) اتحاف سادۃ المتقین

114) انارۃ المصابیح

115) شرح مقنع

116) عون الباری

117) کتاب الاذکار

118) کشف القناع

119) الرائی النجیح

120) شرح کبیر

121) خیر المصابیح فی عدد التراویح

122) کشف الغمہ

123) المحلی

124) شرح نقایہ

125) شرح منیہ

126) شرح المنہاج

127) سیر اعلام النبلاء

128) الھدی النبوی الصحیح فی الصلوۃ التراویح

129) طحطاوی علی مراقی الفلاح

130) مراقی الفلاح

131) ابن منیع

132) ارشیف ملتقی اہل التفسیر باب عدد رکعات التراویح منذ عہد الصحابہ

133) فتاویٰ الشیخ ابن جبرین

134) موسوعہ الدین النصیحہ

135) تعداد مسنون تراویح، حافظ محمد اسلم غیر مقلد

علاوہ ازیں دیگر کتب بھی راقم کے سامنے موجود رہیں۔

# مؤلف کی تالیفات

الحیات بعد الوفات یعنی قبر کی زندگی
تبلیغی جماعت کا شرعی مقام
حقیقی نظریات صحابہ
معیار صداقت
تبلیغی جماعت اور مشائخ عرب
تبلیغی جماعت اور علماء عرب
عقیدہ حیات قبر اور علم وفہم میت کی حدیث
اسلام کے نام پر ہوئی پرستی
منکرین حیات قبر کی خوفناک چالیں
شان ابی حنیفہ رحمہ اللہ در احادیث شریفہ
تحقیق المسئلتین
غیر مقلدین عوام غیر مقلدین علماء کی نظر میں
روح کی آڑ میں مسلمہ حقائق کا انکار
البرھان القوی فی حیات النبی صلی اللہ علیہ وسلم
سیدنا علی اور سیدنا امیر معاویہ کی آپس میں محبت و عقیدت

جمع الروایات فی اثبات الدعا بعد المکتوبات
جہاد نفس
زبدۃ التحقیقات فی اثبات الدعاء بعد المکتوبات
عذاب قبر کی صحیح صورت کے منکر کا شرعی حکم
تبلیغی اعمال کی شرعی حیثیت
سوال گندم جواب چنا
ھو الکذاب
عتیق الرحمٰن کی قلابازیاں (زیر طبع)
نماز جنازہ میں مسنون دعاء (زیر طبع)
شان سیدنا ابی سفیان
مسنون تراویح
عقیدہ حیات قبر اور علماء اسلام
مقالات تونسوی
مجموعہ سوالات وجوابات



مکتبہ عثمانیہ ترنڈہ محمد پناہ تحصیل لیاقت پور
068
5671350

# رکعاتِ تراویح ایک تحقیقی جائزہ

مؤلف


حافظ ظہور احمد الحسینی غفرلہ

فاضل

وفاق المدارس العربیہ پاکستان ٭ جامعہ اشرفیہ لاہور





ناشر

مدرسہ عربیہ حنفیہ تعلیم الاسلام

محلہ زاہد آباد مدینہ مسجد حضرو ☆ ضلع اٹک پاکستان ☆ فون 057-2311400

165

# انتساب

احقر اپنی اس کاوش کو امام اہل السنت، پاسبان مسلک حقہ شیخ الحدیث والتفسیر حضرت مولانا **محمد سرفراز خان صفدر** دامت برکاتہم کے اسم گرامی سے انتساب کرتا ہے۔ جو اسلاف امت کے جانشین اور اکابر اہل السنت والجماعت علمائے دیوبند کثر اللہ سوادھم کے معتمد علیہ ہیں۔ جنہوں نے تعلیمات اکابر اہل السنت والجماعت رحمہم اللہ کی نشر واشاعت اور مسلک حقہ کی پاسبانی کو اپنا مقصد حیات بنایا اور جن کی تصانیف عالیہ سے انشاء اللہ ہمیشہ متلاشیان حق راہ حق پاتے رہیں گے اور باطل لرزہ براندام رہے گا۔

احقر

**حافظ ظہور احمد الحسینی**

# فہرست مضامین

# حرفِ اوّلیں



نحمده ونصلی ونسلم علی رسوله الکریم وعلی اٰله واصحابه الطیبین الطاهرین وعلی من تبعهم باحسان الی یوم الدین۔

امابعد:۔دین اسلام میں نماز کی بہت بڑی اہمیت ہے،اس لیے حدیث میں اس کو عِمَادُ الدِّین (دین کا ستون) قرار دیا گیا ہے۔اور پھر یہ ایسی مہتم بالشان عبادت ہے کہ روزِ قیامت سب سے پہلا سوال نماز ہی کا ہوگا۔

روزِ محشر کہ جاں گداز بود
اوّلین پرسش نماز بود

نماز کی جملہ اقسام میں سے ایک نماز تراویح بھی ہے جو صرف رمضان المبارک میں ادا کی جاتی ہے اور تراویح کی کم از کم تعداد بیس رکعات مسنون ہے۔اس پر خیر القرون سے لے کر تقریباً تیرھویں صدی کے آخر تک تمام عالم اسلام کا اتفاق رہا ہے۔انگریز کے زمانہ میں نومولود جماعت غیر مقلدین جو بزعم خود اہلحدیث کہلاتے ہیں،انہوں نے اس سنّت کا انکار کیا۔افسوس کہ جب سے اس برصغیر (پاک وہند) پر انگریز منحوس نے اپنے ناپاک قدم رکھے اور بڑے بڑے فتنوں اور مسائل نے جنم لیا وہاں اس فتنہ کی بھی خوب آب وتاب سے آبیاری کی گئی کہ مسلمانوں کے اس اتفاقی عمل کی کوئی شرعی حیثیت نہیں،بیس تراویح پڑھنا قطعاً حدیث سے ثابت نہیں،تراویح تو صرف آٹھ رکعات پڑھنا ہی مسنون ہیں اور اس کے علاوہ تراویح کا کوئی عدد مسنون نہیں بلکہ بدعت اور ناجائز ہے۔گویا صدیوں سے مسلمانوں کے اس اتفاقی عمل کو بھی اختلافات کی بھینٹ چڑھا دیا گیا۔چنانچہ سب سے پہلے ۱۲۸۴ھ مطابق ۱۸۶۸ء میں ہندوستان کے مشہور شہر اکبر آباد میں ایک غیر مقلد مولوی صاحب نے یہ فتوی دیا کہ تراویح صرف آٹھ رکعات ہیں تو اس فتوی کے خلاف ایک طوفان برپا ہوگیا اور اسی سال مطبع لطافت آگرہ سے ایک رسالہ بنام ''استفتاء

التراویح'' طبع ہوا جس میں اس علاقہ کے تقریباً اٹھارہ (۱۸) علمائے کرام کے پرزور فتوے طبع ہوئے اور عوام الناس کو اس فتنہ سے آگاہ کیا گیا۔ [۱]

اسی طرح خطہ پنجاب میں سب سے پہلے جس شخص نے تراویح کے آٹھ ہونے اور بیس تراویح کے رد میں فتوی جاری کیا وہ بھی ایک غیر مقلد عالم مفتی محمد حسین بٹالوی گورداسپوری [۲] تھے۔ انھوں نے یہ فتوی ۱۲۹۰ھ مطابق ۱۸۷۲ء میں دیا۔ اللہ تعالیٰ کا کرنا ایسا ہوا کہ مفتی بٹالوی صاحب کے فتوی کا جواب بھی ان ہی کے ایک اہم مسلک عالم اور غیر مقلدین کے شیخ الکل مولانا نزیر حسین صاحب دہلویؒ کے شاگرد خاص مولانا میاں غلام رسول صاحبؒ ساکن قلعہ میہاں سنگھ ضلع گوجرانوالہ کی طرف سے آیا۔ میاں صاحب موصوف نے بٹالوی صاحب کے فتوی کا جواب پرزور طریقہ سے ایک رسالہ بنام ''رسالہ تراویح'' کی صورت میں لکھا۔ یہ رسالہ سب سے پہلے فارسی زبان میں ۱۲۹۱ھ مطابق ۱۸۷۳ء میں مطبع محمدی لاہور کی طرف سے شائع ہوا اور پھر ۱۴۱۶ھ مطابق ۱۹۹۵ء میں مولانا سرفراز خان صفدر صاحب دامت برکاتہم کے اردو ترجمہ کے ساتھ مکتبہ صفدریہ گوجرانوالہ سے دوبارہ شائع ہو چکا ہے۔ [۳]

---

[۱] مقدمہ ترجمہ ''ینابیع''۔ ص ۷

[۲] محمد حسین بٹالوی: موصوف جماعت غیر مقلدین کے ایک سرکردہ عالم اور برٹش گورنمنٹ کے نہایت وفادار ساتھی تھے۔ آپ نے انگریز کی وفاداری میں جہاد کی منسوخیت میں ایک مستقل رسالہ بنام ''الاقتصاد فی مسائل الجہاد'' لکھا۔ اس رسالہ میں انھوں نے یہ ثابت کرنے کی کوشش کی کہ موجودہ انگریز حکومت کے خلاف جہاد کرنا منسوخ ہے اور پھر آپ کو اس کے معاوضہ میں انگریز حکومت کی طرف سے جاگیر عطا کی گئی۔ چنانچہ مسعود عالم ندوی صاحب غیر مقلد لکھتے ہیں: ''معتبر اور ثقہ راویوں کا بیان ہے اس کے معاوضہ میں سرکار انگریزی سے انہیں جاگیر بھی ملی تھی''۔ ''ہندوستان کی پہلی اسلامی تحریک'' (ص ۲۹) مولوی عبد المجید سوہدروی غیر مقلد لکھتے ہیں: ۔آپ نے (انگریز) حکومت کی خدمت بھی کی اور انعام میں جاگیر پائی۔ سیرت ثنائی '' (ص ۳۷۳)۔ مولانا بٹالوی کی کوششوں سے ہی انگریز حکومت نے فرقہ غیر مقلدین کو جماعت اہلحدیث کا نام الاٹ کیا۔ دیکھئے ہندوستان کی پہلی اسلامی تحریک (ص ۲۱۲)

[۳] اس رسالہ کے اقتباسات ہم اس کتاب میں انشاء اللہ جابجا ذکر کریں گے۔

اس فتنہ کے آغاز سے لے کر آج سو سال سے زائد کا عرصہ بیت چکا ہے لیکن یہ فتنہ اب تک موجود ہے اور

جب بھی رمضان المبارک کا مقدس مہینہ جہاں اپنی رحمتیں اور برکتیں لے کر نمودار ہوتا ہے وہاں غیر مقلدین کا یہ غوغہ اور شور شرابا بھی سر اٹھالیتا ہے کہ تراویح صرف آٹھ رکعات مسنون ہیں۔ اس سے زیادہ پڑھنا بدعت اور ناجائز ہے اور طرح طرح کے رسائل اور اشتہارات کی بھرمار شروع ہو جاتی ہے۔ عوام الناس چونکہ علمی تم سے ہوتے ہیں اس لیے جب وہ غیر مقلدین کا یہ پروپیگنڈہ سنتے ہیں تو وہ یہ سوچنے لگتے ہیں کہ شاید ہمارے پاس بیس تراویح کے اثبات میں کوئی دلیل موجود نہیں۔ اس لیے علماء اہلسنت والجماعت نے غیر مقلدین کے اس پروپیگنڈہ کے جواب میں بیس تراویح کے ثبوت میں کئی کتابیں تصنیف کی ہیں جن میں حضرت مولانا رشید احمد گنگوہیؒ کی ''الرائ النجیح'' مولانا حبیب الرحمن الاعظمیؒ صاحب کی '' رکعات التراویح'' اور مولانا ابوالقاسم رفیق دلاوری صاحبؒ کی ''التوضیح عن رکعات التراویح'' بطور خاص قابل ذکر ہیں لیکن پھر بھی ضرورت تھی کہ اس موضوع پر ایک جامع ترین کتاب لکھی جائے جس میں غیر مقلدین کے پیدا کردہ تمام شکوک وشبہات کو رفع کیا جائے۔ چنانچہ ہم نے اسی جذبہ کے تحت یہ کتاب ''رکعات تراویح ایک تحقیقی جائزہ'' ترتیب دی جو آپ کے ہاتھوں میں ہے اس کتاب کو ہم نے دو حصوں میں تقسیم کیا ہے، حصہ اول میں بیس تراویح کے حق میں ٹھوس اور جامع انداز سے دلائل کو جمع کیا گیا ہے اور ساتھ ساتھ غیر مقلدین کی طرف سے ان دلائل پر واردشدہ اعتراضات واشکالات کے تحقیقی اور مثبت انداز سے جوابات بھی دیئے گئے ہیں۔ اور حصہ دوئم میں آٹھ تراویح کے اثبات میں ذکر کردہ دلائل کا جائزہ لیا گیا ہے ہم نے کوشش کی ہے کہ کتاب میں شروع سے لے کر آخر تک جو بات بھی لی جائے وہ مستند اور باحوالہ ہو، اور تمام دلائل کو فریق ثانی (غیر مقلدین) کے مُسلّمات کی روشنی میں ذکر کیا گیا ہے اس لئے قارئین کو کتاب کے ہر عنوان میں فریق ثانی کے معتبر علماء کے حوالے ملیں گے۔

# مقدّمہ

مقدمہ [1] میں تراویح سے متعلق چند ضروری مباحث پیش خدمت ہیں۔انشاء اللہ ان کے ذہن نشین ہونے کے بعد کتاب ھٰذا کا سمجھنا آسان ہو جائے گا۔واللہ الموفق للصواب۔

(۱) لفظ تراویح

حافظ ابن حجر عسقلانیؒ لکھتے ہیں:۔"والتراویح جمع ترویحة وھی المرة الواحدة من الراحة کتسلیمة من السلام" [2] تراویح ترویحہ کی جمع ہے اور ترویحہ ایک دفعہ آرام کرنے کو کہتے ہیں جیسے تسلیمہ ایک دفعہ سلام پھیرنے کو کہتے ہیں۔علامہ بدرالدین عینیؒ فرماتے ہیں:۔"والتراویح جمع ترویحة ویجمع ایضا علیٰ ترویحات" [3] تراویح ترویحہ کی جمع ہے اور ترویحہ کی جمع ترویحات بھی آتی ہے۔

## (۲) نماز تراویح کی وجہ تسمیہ

حافظ ابن حجر عسقلانیؒ نماز تراویح کی وجہ تسمیہ یوں بیان کرتے ہیں:"سمیت الصلوة فی الجماعة فی لیالی رمضان التراویح لانهم اول ما اجتمعوا علیها کانوا تر یحون بین کل تسلیمتین" [4]

جو نماز رمضان کی راتوں میں باجماعت ادا کی جاتی ہے اس کا نام تراویح رکھا گیا ہے۔اس لئے کہ جب صحابہ کرام ؓ پہلی مرتبہ اس نماز پر مجتمع ہوئے تو وہ ہر دو سلام (چار رکعتوں) کے بعد ترویحہ یعنی آرام کیا کرتے تھے۔

"فتاویٰ علمائے حدیث" میں ہے کہ:۔"نماز تراویح کی تعریف علماء نے یہ لکھی ہے کہ نماز تراویح وہ

---

[1] یہ مقدمہ چند اضافہ جات کے ساتھ علیحدہ بھی بنام "مسنون نماز تراویح" چھپ چکا ہے [2] فتح الباری ۴/۷۷۸

[3] عمدة القاری ۸/۲۴۱ [4] فتح الباری ۴/۷۷۸

نماز ہے جو ماہ رمضان کی راتوں میں عشاء کے بعد باجماعت پڑھی جائے اور اس نماز کا نام تراویح اس لیے رکھا گیا ہے کہ لوگ اس میں ہر چار رکعات کے بعد استراحت کرنے لگے کیونکہ تراویح ترویحہ کی جمع ہے اور ترویحہ کے معنی ایک دفعہ آرام کرنے کے ہیں۔ ۱

## (۳) نماز تراویح کی ابتداء۔

تراویح کی نماز سب سے پہلے ہجرت کے بعد مدینہ منورہ میں شروع ہوئی اور خود نبی کریم ﷺ نے اس سنت کا آغاز فرمایا۔ اس کے بعد دوسرے خلیفہ راشد حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے لوگوں کو تراویح کی ایک جماعت پر جمع فرمایا۔ چنانچہ علامہ ابن قدامہ حنبلیؒ لکھتے ہیں:۔

''واول من سنۃ رسول اللہ ﷺ ...ونسبت الی عمر رضی اللہ عنہ لانہ جمع الناس علی ابی بن کعب رضی اللہ عنہ'' ۲ سب سے پہلے نماز تراویح کی سنت رسول اللہ ﷺ نے شروع فرمائی اور حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی طرف اس کی نسبت اس لئے کی جاتی ہے کہ انھوں نے لوگوں کو حضرت ابی بن کعب رضی اللہ عنہ کی امامت پر جمع فرمایا۔

شیخ محمد بن عبدالوہاب نجدیؒ رقمطراز ہیں:۔ وصلاۃ التراویح سنۃ مؤکدۃ، سنّھا رسول اللہ ﷺ و تنسب الی عمر رضی اللہ عنہ لانہ جمع النّاس علی ابی بن کعب رضی اللہ عنہ ۳ تراویح سنت مؤکدہ ہے۔ رسول اللہ ﷺ نے اس کو مسنون کیا اور حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی طرف اس سنّت کی نسبت اس لیے کی جاتی ہے کہ انہوں نے لوگوں کو حضرت ابی بن کعب رضی اللہ عنہ کی امامت پر جمع فرمایا۔

## (۴) نماز تراویح عہد نبوی میں

آنحضرت ﷺ سے آپ کی پوری زندگی میں صرف تین رات باجماعت نماز تراویح پڑھنا ثابت ہے اس کے بعد آپ ﷺ نے اس اندیشہ سے کہ کہیں یہ نماز امت پر فرض نہ ہو جائے، اس کو باجماعت ادا کرنا ترک کر دیا اور صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کو اپنے اپنے گھروں میں انفرادی طور پر نماز پڑھنے کی تاکید فرما دی۔ نبی ﷺ کی اس تین دن کی نماز کو متعدد صحابہ کرام رضی اللہ عنہم حضرت عائشہؓ، حضرت ابوذر غفاری رضی اللہ عنہ اور حضرت نعمان بن

---

۱۔ ۲/۲۲۱ ۲۔ المغنی ۱/۸۰۲۔ ۳۔ مجموع مؤلفات الشیخ محمد بن عبدالوہاب ۴/۱۱۷۔

بشیر ﷺ وغیرہ نے مختلف الفاظ کے ساتھ بیان کیا ہے۔ [1] ان تین دنوں میں نبی ﷺ نے صحابہ کرام کو تراویح کی کتنی رکعات پڑھائیں؟ اس بارہ میں کسی بھی صحیح السند روایت میں کچھ منقول نہیں، اور اس موضوع پر جتنی بھی روایات ذکر کی جاتی ہیں وہ یا تو سند کے اعتبار سے ضعیف ہیں یا اُن روایات کا مسئلہ تراویح سے کوئی تعلق نہیں ہے [2] اور خود غیر مقلدین کے اکابر کو بھی یہ بات تسلیم ہے کہ کسی بھی صحیح روایت میں رسول اللہ ﷺ سے رکعات تراویح کی تعداد مروی نہیں ہے چنانچہ اس موضوع پر چند علمائے غیر مقلدین کی آراء ملاحظہ کریں۔

(۱) قاضی محمد شوکانیؒ صاحب غیر مقلد اس موضوع پر تمام روایات کو ذکر کرنے کے بعد فرماتے ہیں:۔

''والحاصل ان الذی دلت علیه احادیث الباب ومایشابهها هو مشروعية القيام فی رمضان والصلاةفيه جماعةوفرادی، فقصر الصلاة المسماةبالتراويح علیٰ عددمعين وتخصيصهابقراءةمخصوصةلم يردبه سنة''۔ [3]

حاصل یہ ہے کہ اس باب میں ذکر کردہ احادیث اور ان کی ہم مثل دوسری احادیث سے جو بات ثابت ہوتی ہے وہ صرف رمضان میں قیام اور اس کو اکیلے اور باجماعت ادا کرنے کی مشروعیت ہے، پس اس نماز کو جس کا نام تراویح ہے اس سے کوئی عدد معیّن کر لینا اور اس کو کسی مخصوص قراءۃ کے ساتھ خاص کر دینا سنّت سے ثابت نہیں۔

---

[1] دیکھئے ''بخاری'' ۱/ ۲۶۹، ''مسلم'' ۱/ ۲۵۹، ''نسائی'' ۱/ ۲۳۸ وغیرہ۔

[2] جس طرح ان تین راتوں میں رسول اللہ ﷺ کی نماز کی تعداد رکعات کسی صحیح مرفوع روایت میں وارد نہیں ہوئی، اسی طرح آپ ﷺ نے ان تین راتوں کے علاوہ جتنے دن اپنے گھر میں یہ نماز ادا فرمائی اس کی تعداد رکعات بھی کسی صحیح السند روایت میں منقول نہیں۔ البتہ ایک مشہور روایت جو کہ حضرت ابن عباس ؓ سے مروی ہے، میں وارد ہے کہ رسول اللہ ﷺ بیس رکعات تراویح اور تین رکعات وتر پڑھتے تھے۔ ''مصنف ابن ابی شیبہ'' وغیرہ لیکن اس روایت کا ایک راوی ابراہیم بن عثمان ابوشیبہ متکلم فیہ ہے مگر چونکہ اس روایت کی تائید میں خلفائے راشدین و دیگر صحابہ ؓ کے آثار موجود ہیں اور امت کی تلقی بالقبول بھی اس روایت کو حاصل ہے۔ اس وجہ سے یہ روایت قابل عمل ہے اس کی تفصیل شروع کتاب میں ملاحظہ کریں۔

[3] ''نیل الاوطار'' شرح منتقی الاخبار (۳/ ۵۳)۔

(۲) علامہ وحید الزمان صاحب غیر مقلد مترجم صحاح ستہ لکھتے ہیں:۔ ''ولا یتعین **لصلوۃ** لیالی [illegible]'' ۔ ل رمضان المبارک کی راتوں کی نماز یعنی تراویح کیلئے (احادیث میں) کوئی عدد معین نہیں۔

(۳) غیر مقلدین کے مجدد اور سب سے بڑے محقق مولانا نواب صدیق حسن خان صاحب تحریر کرتے ہیں :۔ ''ولم یات تعین العددفی الروایات الصحیحة المرفوعة'' ۲ ۔ تراویح کا کوئی معین عدد (نبی علیہ السلام سے) کسی بھی صحیح مرفوع روایت میں وارد نہیں ہوا۔

(۴) نواب صاحبؒ کے صاحبزادے اور مشہور غیر مقلد عالم نواب نور الحسن خان صاحبؒ بھی اس حقیقت کو تسلیم کرتے ہوئے لکھتے ہیں:۔ ''وبالجملہ عددیے معیّن در مرفوع نیامدہ'' ۳ ۔
خلاصہ یہ ہے کہ کسی مرفوع روایت میں تراویح کا کوئی معین عدد مذکور نہیں۔

(۵) تراویح عہد خلفائے راشدین میں :۔

گذشتہ سطور میں یہ وضاحت ہو چکی ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے اپنی پوری زندگی میں صرف تین رات تراویح کو جماعت کے ساتھ ادا فرمایا اور پھر اس کے بعد صحابہ کرام ؓ کو تلقین فرما دی کہ وہ اس نماز کو اپنے اپنے گھروں میں پڑھیں اور خود بھی وفات تک اس کو گھر میں ہی پڑھتے رہے۔ آپ ﷺ کی وفات کے بعد حضرت ابوبکر صدیق ؓ کے پورے زمانہ خلافت اور حضرت عمر فاروق ؓ کے ابتدائی ایام خلافت میں یہی صورت حال رہی کہ سب لوگ انفرادی طور پر بلا جماعت یا پھر چھوٹی چھوٹی جماعتوں میں منقسم ہو کر تراویح ادا کرتے تھے۔ چونکہ حضرت ابوبکر صدیق ؓ کو خلافت پر فائز ہوتے ہی مختلف قسم کے فتنوں کا مقابلہ کرنا پڑا، فتنہ منکرین زکوۃ، فتنہ مرتدین قبائل اور جھوٹے مدعیان نبوت (مسیلمہ کذاب وغیرہ) کے طرح طرح کے فتنے آپ کے دور خلافت میں نمودار ہوئے اور پھر آپ کا عرصہ خلافت بھی بہت قلیل تھا۔ اس طرح آپ کا پورا وقت ہی ان فتنوں کی سرکوبی اور بیخ کنی کی نظر ہو گیا اور کسی اور طرف متوجہ ہونے کا آپ

---
ل ۔نزل الابرار (۱/۱۲۶)۔ ۲ ۔الانتقاد الرجیح (ص ۶۱)۔ ۳ العرف الجاری (ص ۸۴)۔

کوموقع ہی نہ مل سکا۔لہذا تراویح کا معاملہ اسی طرح رہا۔لیکن حضرت صدیق اکبرؓ کی وفات کے بعد جب خلافت کی باگ ڈور حضرت عمرؓ نے اپنے ہاتھوں میں لی تو اس وقت حالات پرسکون ہو چکے تھے اور فتنے بھی ختم ہو چکے تھے۔اس لئے حضرت عمرؓ کو اس پرسکون فضا میں دین کی اشاعت کا کام آسانی سے کرنے کا موقع مل گیا۔چنانچہ آپؓ نے جہاں دین کے اور بہت سے کام شروع کروائے اس طرح آپ تراویح کے مسئلہ کی طرف بھی متوجہ ہوئے اور اپنے زمانہ خلافت کے دوسرے سال یعنی رمضان المبارک ۱۴ھ میں پھر سے ایک امام کی اقتداء میں سب لوگوں کو تراویح کی جماعت پر اکٹھا فرمادیا اور مشہور صحابی حضرت ابی بن کعبؓ اس جماعت کے امام مقرر ہوئے۔اس طرح نبی کریمﷺ کی اس سنت کو جس کو آپﷺ نے امت پر فرض ہونے کے خوف سے ترک کردیا تھا،حضرت عمر فاروقؓ نے بحیثیت خلیفہ راشد ہونے کے اس کو پھر سے جاری فرمادیا۔ [1] حدیث کی کتابوں میں اس واقعہ کی تفصیل مذکور ہے۔چنانچہ حضرت عبدالرحمٰن بن عبدالقاریؓ سے روایت ہے آپ نے فرمایا کہ میں (دور فارقی میں) رمضان المبارک کی ایک رات حضرت عمر بن خطابؓ کے ہمراہ مسجد (نبوی) کی طرف جانکلا تو دیکھا کہ لوگ مختلف گروہوں میں بٹے ہوئے ہیں،کوئی تو اکیلا نماز (تراویح) پڑھ رہا ہے اور کوئی نماز پڑھارہا ہے اور لوگ اس کی اقتداء میں نماز پڑھ رہے ہیں،اس پر حضرت عمرؓ نے فرمایا:بخدا میرا خیال ہے کہ اگر ان سب لوگوں کو ایک قاری (امام) کی اقتداء میں جمع کردیا جائے تو بہت اچھا ہو۔پھر انھوں نے سب کو حضرت ابی بن کعبؓ کی اقتداء میں جمع کردیا۔

حضرت عبدالرحمٰن فرماتے ہیں کہ پھر میں جب کسی دوسری رات حضرت عمرؓ کے ساتھ (مسجد کی طرف) سے گزرا تو دیکھا سب لوگ اپنے قاری (ابی بن کعبؓ) کی اقتداء میں نماز (تراویح) پڑھ رہے ہیں تو حضرت عمرؓ نے فرمایا:"نعم البدعة هذه یہ بدعت (نئی چیز) بہت اچھی ہے۔ [2]

**(۶) خلفائے راشدین کے دور میں رکعات تراویح کی تعداد۔خلیفہ دوئم حضرت عمر فاروقؓ**

---

[1] ۔دیکھئے طبقات ابن سعد (۳/۲۰۲)،العرف الشذی (ص ۳۰۹) وغیرہ۔ [2] بخاری (۱/۲۶۹)،موطا امام مالک (ص ۷۱) وغیرہ

نے ابی بن کعبؓ کی اقتداء میں جو جماعت تراویح کی قائم فرمائی تھی اس کی رکعات کی تعداد میں اختلاف ہے۔ چنانچہ نواب نورالحسن صاحب غیر مقلد لکھتے ہیں:۔''ودر قدر صلوۃ أبی اختلاف است که از یازده تابست ویك وبست وسه''۔ ۱؎ حضرت ابی بن کعبؓ نے جوتراویح کی نماز پڑھائی تھی تو اس کی تعداد میں اختلاف ہے گیارہ سے اکیس اور تیئس رکعات تک مروی ہے۔

ان اقوال میں سے راجح اور صحیح قول سند کے اعتبار سے کیا ہے؟ اس کی تحقیق تو انشاءاللہ کتاب میں اپنے مقام پر آئے گی۔ ہم نے یہاں صرف یہ جائزہ لینا ہے کہ علمائے محققین جو روایات کے پرکھنے کے ماہر ہیں ان کی تحقیق کیا ہے؟ اور ان کے نزدیک حضرت عمرؓ کی قائم کردہ جماعت تراویح کی رکعتوں کی تعداد کیا تھی؟ آیئے چند مشہور اور کبار محققین کی آراء ملاحظہ کریں۔

## مشہور اور کبار محققین کی آراء:

(۱) امام محمد بن ادریس الشافعیؒ فرماتے ہیں:۔

''فاماقیام شهر رمضان احب الی عشرون لانه روی عن عمرؓ''۔ ۲؎

رمضان المبارک میں قیام (تراویح) کی مجھے بیس رکعتیں پڑھنا پسندیدہ ہے کیونکہ یہ حضرت عمرؓ سے منقول ہیں۔

(۲) امام ابوعیسیٰ الترمذیؒ فرماتے ہیں:۔

''واکثر اهل العلم علیٰ ماروی عن علیؓ وعمرؓ وغیرهما من اصحاب النبیﷺ عشرین رکعة''۔ ۳؎

اکثر اہل علم بیس رکعات تراویح کے قائل ہیں جو حضرت علیؓ، حضرت عمرؓ اور نبیﷺ کے دیگر صحابہ کرامؓ سے مروی ہیں۔

(۳) عظیم محقق علامہ ابن عبدالبر مالکیؒ بیس رکعات کے بارہ میں لکھتے ہیں کہ:۔

---

۱؎ العرف الجاری (ص۸۴)　۲؎ کتاب الام (۱/۱۲۵)　۳؎ جامع الترمذی (۱/۹۹)

"وھوصحیح عن ابی بن کعب من غیرخلاف من الصحابۃ۔" [۳]

حضرت ابی بن کعب ﷛ سے بھی صحیح طور پر یہی ثابت ہے اور کوئی صحابی اس کا مخالف نہیں ہے۔

نیز فرماتے ہیں کہ حضرت عمر ﷛ سے جو گیارہ رکعات کا قول نقل کیا جاتا ہے، وہ صرف وہم ہے۔ [۱]

(۴) علامہ ابن قدامہ حنبلی تحریر فرماتے ہیں:۔

"ان عمر ﷛ لما جمع الناس علی ابی بن کعب ﷛ کان یصلی لھم عشرین رکعۃ"۔ [۲]

حضرت عمر ﷛ نے جب لوگوں کو حضرت ابی بن کعب ﷛ پر جمع کیا تو وہ ان کو بیس رکعتیں پڑھاتے تھے۔

(۵) شیخ الاسلام حافظ ابن تیمیہ ؒ اپنے فتاوٰی میں رقم طراز ہیں:۔

"ولما جمع عمر علیٰ ابی بن کعب ﷛ کان یصلی بھم عشرین رکعۃ ثم یوتر بثلاث" [۳]

جب حضرت عمر ﷛ نے صحابہ کرام ﷛ کو حضرت ابی بن کعب ﷛ کی اقتداء میں جمع کیا تو وہ انہیں بیس رکعت تراویح اور پھر تین وتر پڑھاتے تھے۔

(۶) امام تقی الدین ابوبکر الحصنی ؒ فرماتے ہیں:۔

"فجمعھم علی ابی بن کعب ﷛ وواظب لھم عشرین رکعۃ واجمع الصحابۃ ﷛ معہ علی ذالك"۔ [۴]

حضرت عمر ﷛ نے صحابہ کرام ﷛ کو حضرت ابی بن کعب پر جمع فرمایا اور تراویح کی بیس رکعتیں ان کے لئے ہمیشہ کے لیے مقرر فرمائیں اور سب صحابہ ﷛ نے حضرت عمر ﷛ کے ساتھ اس بات پر اتفاق کرلیا۔

(۷) امام زین الدین عراقی ؒ (استاذ حافظ ابن حجر عسقلانی) لکھتے ہیں:

---

[۳] عمدۃ القاری شرح بخاری (ج ص ) [۱] دیکھیے زرقانی شرح مؤطا (۲۱۵/۱)۔ [۲] المغنی (۷۹۹/۱)

[۳] مجموعۃ الفتاوٰی (۵۲۰/۱۱) مطبوعہ ریاض [۴] کتاب الاخیار (۱۷۲/۱)

[illegible] لماجمع الناس علی صلاۃ التراویح فی شهر رمضان مقتدین بابی بن [illegible] عشرین رکعۃ غیرالوتروھوثلاث رکعات [1]۔

[illegible] حضرت عمر نے لوگوں کو رمضان المبارک کے مہینہ میں نماز تراویح کے لیے حضرت ابی بن کعب کی اقتداء میں جمع کیا تو وہ لوگوں کو بیس رکعات تراویح اور تین وتر پڑھاتے تھے۔

**(۸) غیر مقلدین کے مسلمہ شیخ الاسلام شیخ محمد بن عبدالوہاب نجدیؒ رقم طراز ہیں:۔**

"ان عمر ﷺ جمع الناس علیٰ ابی بن کعب ﷺ یصلی بھم عشرین رکعۃ" [2]۔

حضرت عمر ﷺ نے لوگوں کو ابی بن کعب ﷺ کی امامت پر جمع کیا تو وہ انھیں بیس رکعتیں پڑھاتے تھے۔

**(۹) نواب صدیق حسن خان صاحبؒ فرماتے ہیں:۔**

"وبست رکعت زیادت عمربن الخطاب است"۔ [3]

بیس رکعات تراویح میں بارہ رکعات کا اضافہ حضرت عمر ﷺ کے حکم سے ہوا۔

**(۱۰) مولانا میاں غلام رسول صاحبؒ غیر مقلد بھی تسلیم کرتے ہیں کہ حضرت عمر ﷺ کی قائم کردہ** جماعت تراویح کی تعداد بیس تھی [4]۔

تلك عشرۃ کاملۃ

---

[1] طرح التثریب فی شرح التقریب (۳/۸۸)

[2] مجموع مؤلفات الشیخ محمد بن عبدالوہاب (ص۴/۱۱۷)

[3] ہدایۃ السائل (ص۱۳۸) بحوالہ رکعات التراویح (ص۹۴) مؤلفہ مولانا حبیب الرحمن اعظمیؒ

[4] دیکھیے رسالہ تراویح مع ترجمہ "ینابیع" (ص۱۰)

ناظرین!

اسلافِ امت اور علمائے کرام کی مذکورہ تصریحات سے ثابت ہو گیا کہ حضرت عمرؓ کی قائم کردہ جماعت کی تعداد جو صحیح طور پر ثابت ہے، وہ صرف بیس رکعات ہے کیونکہ ان حضرات نے یہاں حضرت عمرؓ سے بیس رکعات کا تذکرہ فرمایا لیکن انھوں نے بیس کے علاوہ کسی اور عدد کا بھولے سے بھی ذکر نہیں کیا۔ اگر حضرت عمرؓ سے بیس رکعات کے علاوہ کوئی اور عدد ثابت ہوتا تو یہ حضرات اس کو بھی ضرور ذکر کرتے ،اس کے بالمقابل آپ کو تیرہ سو سال میں ایک بھی کوئی ایسی قابل قدر ہستی نہیں نظر آئے گی جس نے یہ کہا ہو کہ حضرت عمرؓ نے بیس کے علاوہ کسی اور عدد کا حکم فرمایا تھا۔ لہٰذا یہ حقیقت تسلیم کرنی پڑے گی کہ حضرت عمرؓ نے تراویح کی جو جماعت تشکیل دی تھی اس کی صحیح تعداد بیس رکعات تھی۔ حضرت عمر فاروقؓ کی شہادت کے بعد حضرت عثمان غنیؓ اور حضرت علی المرتضٰیؓ یکے بعد دیگرے اقتدارِ خلافت پر جلوہ افروز ہوئے، ان دونوں حضرات کے دورِ خلافت میں بھی حضرت عمرؓ کے دور کی طرح بیس تراویح کا ہی رواج رہا۔ حضرت عثمان غنی اور حضرت علی المرتضٰی کے دورِ خلافت میں بیس رکعات کی تفصیلی روایات انشاء اللہ آگے آ رہی ہیں جن سے ثابت ہوتا ہے کہ خلافت راشدہ کے اس دور میں تراویح بیس رکعات ہی پڑھی جاتی تھیں۔

## (۷) حضرات خلفائے راشدین کا طریقہ بھی عین سنت ہے۔

رسول اللہ ﷺ کے طریقہ کو جس طرح سنت کہا جاتا ہے اسی طرح حضرات خلفائے راشدین کا جاری کردہ طریقہ بھی سنت کی تعریف میں داخل ہے۔ چنانچہ حافظ ابن رجب حنبلیؒ سنت کی تعریف میں لکھتے ہیں: والسنة هي الطريق المسلوك فيشتمل ذالك التمسك بما كان عليه هو و خلفاء الراشدون من الاعتقادات والاعمال والاقوال وهذه هي السنة الكاملة"[۱] سنت اس طریقہ کا نام ہے جس پر چلا جائے اور یہ اس (طریقہ کا) تمسک ہے جس پر آنحضرت ﷺ اور

---

[۱] جامع العلوم والحکم (۱/۱۹۱) بحوالہ "راہ سنت" (ص ۳۱)۔

آپ کے خلفائے راشدین عامل تھے، چاہے وہ اعتقادات ہوں یا اعمال یا اقوال اور یہی سنت کاملہ ہے۔ چونکہ بیس تراویح کی جماعت حضرت عمرؓ نے قائم کی جو خلفائے راشدین میں سے ہیں اور ان کے بعد خلیفہ ثالث حضرت عثمان غنیؓ اور خلیفہ رابع حضرت علی المرتضیٰؓ نے آپ کی موافقت کی ہے۔ لہذا بیس تراویح کی جماعت بھی عین سنت ہے۔ چنانچہ شیخ الاسلام حافظ ابن تیمیہؒ اسی نکتہ کی طرف اشارہ کرتے ہوئے فرماتے ہیں:۔

''فلما کان عمر ؓ جمعھم علیٰ امام واحد وھوابی بن کعب ؓ الذی جمع الناس علیه بامر عمربن الخطاب ؓ وعمر ؓ ھومن خلفاء الراشدین حیث یقول ﷺ علیکم بسنتی وسنة الخلفاء الراشدین المھدیین من بعدی عضوا علیھا بالنواجذ یعنی اضراس لانھا اعظم فی القوة وھذاالذی فعله ھو السنة'' [1]

جب حضرت عمرؓ نے سب لوگوں کو ایک امام پر جمع فرما دیا اور وہ امام حضرت ابی بن کعبؓ ہیں کہ جن کی امامت پر لوگ حضرت عمر بن الخطابؓ کے حکم پر جمع ہوئے اور حضرت عمرؓ خلفائے راشدین میں سے ہیں جنکی بابت رسول اللہ ﷺ نے فرمایا ہے کہ میرے بعد تم پر میری سنت اور میرے ہدایت یافتہ خلفائے راشدین کی سنت لازم ہے اس کو ڈاڑھوں سے مضبوط پکڑو۔الحدیث۔ نبی ﷺ نے ڈاڑھوں کا ذکر اس لئے کیا کہ یہ پکڑنے میں زیادہ مضبوط ہوتی ہیں۔الغرض حضرت عمرؓ نے جو کام سرانجام دیا وہ بالکل سنت ہے۔

## (۸) بیس تراویح سنت مؤکدہ ہیں:۔

جس سنت پر رسول اللہ ﷺ یا آپ کے خلفاء نے ہمیشگی نہ کی ہو بلکہ اس کو انھوں نے کبھی کبھی سرانجام دیا ہو اس کو تو سنت غیر مؤکدہ کہتے ہیں لیکن جس کام کو آپ ﷺ یا آپ کے خلفائے راشدین نے ہمیشہ کیا ہو اور اس پر مواظبت فرمائی ہو اس کو سنت مؤکدہ کہتے ہیں۔ چونکہ بیس تراویح حضرات خلفائے راشدینؓ کی قائم کردہ ہیں اور اس پر انہوں نے مواظبت بھی کی ہے لہذا بیس تراویح کا پڑھنا بھی سنت مؤکدہ ہے۔

---

[1] فتاوی ابن تیمیہ (۲۲/۲۳۴) بحوالہ نماز پیمبر (ص۲۵۴)۔

علمائے کرام نے بیس تراویح کے سنت مؤکدہ ہونے کی باقاعدہ تصریح کی ہے۔ چنانچہ چند حوالے ہدیۂ ناظرین ہیں۔

(۱) حجۃ الاسلام امام محمد الغزالیؒ فرماتے ہیں:۔

التراویح وھی عشرون رکعۃ و کیفیتھا مشھورۃ وھی سنۃ مؤکدۃ۔ [1]

تراویح بیس رکعات ہیں اور ان کی کیفیت مشہور ہے اور یہ سنت مؤکدہ ہیں۔

(۲) مشہور محدث امام ابن قدامہ حنبلیؒ لکھتے ہیں:۔

"وقیام شھر رمضان عشرون رکعۃ یعنی صلوۃ التراویح وھی سنۃ مؤکدۃ [2]

قیام رمضان یعنی نماز تراویح بیس رکعات ہیں اور یہ سنت مؤکدہ ہیں۔

(۳) عظیم محقق علامہ ابن عابدین شامیؒ لکھتے ہیں:۔

"التراویح سنۃ مؤکدۃ لمواظبۃ الخلفاء الراشدین اجماعا بعد صلوۃ العشاء وھی عشرون رکعۃ" [3]

نماز عشاء کے بعد تراویح کا سنت مؤکدہ ہونا بالاتفاق خلفائے راشدین کی مواظبت سے ثابت ہے اور وہ بیس رکعات ہیں۔

(۴) علامہ عبدالحی صاحب لکھنویؒ فرماتے ہیں:۔

وصرحوا ایضا بان عشرین رکعۃ سنۃ مؤکدۃ۔ [4]

علمائے کرام نے یہ بھی تصریح کی ہے کہ بیس تراویح سنت مؤکدہ ہیں۔

علامہ (ڈاکٹر وھبۃ الزحیلی) ارقام فرماتے ہیں:

صلوۃ التراویح او قیام شھر رمضان عشرون رکعۃ وھی سنۃ مؤکدۃ۔ [5]

نماز تراویح یا قیام رمضان بیس رکعات ہیں اور یہ سنت مؤکدہ ہیں۔

---

[1] احیاء العلوم (۱/۱۶۷) [2] المغنی (۱/۸۰۲) [3] رد المحتار (۱/۵۲۱)

[4] تحفۃ الاخیار ص (۴۰) [5] الفقہ الاسلامی وادلتہ (۲/۷۲)

## (۹) بیس رکعات سے کم تراویح پڑھنا گناہ اور موجب وبال ہے۔

اب یہ بات ثابت ہوگئی کہ بیس تراویح سنت مؤکدہ ہیں اور سنت مؤکدہ کا عمداً ترک کرنا عصیان اور گناہ ہے۔لھذا بیس تراویح سے کم پڑھنا گناہ اور سنت مؤکدہ کا ترک کرنا ہے۔ چنانچہ مولانا عبدالحی صاحب لکھنویؒ (جو غیر مقلدین کے ہاں بھی بڑی قابل قدر شخصیت ہیں [1]) اس بات کو نہایت واضح طریقہ سے بیان کرتے ہوئے فرماتے ہیں:۔

ان مجموع عشرین رکعة فی التراویح سنة مؤکده لانه مماواظب علیه الخلفاء وان لم یواظب علیه النبی ﷺ وقدسبق ان سنة الخلفاء ایضالازم الاتباع وتارکها آثم وان کان اثمه دون اثم تارك السنة النبویة فمن اکتفٰی علیٰ ثمان رکعات یکون مسیئالترکه سنة الخلفاء وان شئت ترتیبه علیٰ سبیل القیاس فقل عشرون رکعة فی التراویح مماواظب علیه الخلفاء الراشدون وکل مماواظب علیه الخلفاء سنة مؤکدة ثم تضمه مع ان کل سنة مؤکدة یاثم تارکها،فینتج عشرون رکعة یاثم تارکهاومقدمات هذالقیاس قد اثبتناها فی الاصول السابقة۔ [2] ترجمہ: تراویح میں بیس رکعات سنت مؤکدہ ہیں اس لئے کہ اس پر خلفائے راشدین نے ہمیشگی کی ہے اگرچہ حضور ﷺ نے اس پر ہمیشگی نہیں کی، اور پہلے یہ گزر چکا ہے کہ خلفائے راشدین کی سنت بھی واجب الاتباع ہے اور اس کو چھوڑنے والا گناہ گار ہے اگرچہ اس کا گناہ حضور ﷺ کی سنت ترک کرنے والے سے کم درجہ کا ہے۔ لھذا جو شخص آٹھ رکعات پر اکتفاء کرے وہ

---

[1] علامہ عبدالحیؒ لکھنویؒ۔ مولانا ارشادالحق اثری صاحب غیر مقلد لکھتے ہیں: برصغیر پاک وہند میں جن حضرات کو تبحر علمی، جودت وذہانت، فہم وفراست اور زہد وتقوٰی کے ساتھ ساتھ کثرت تصنیف کا شرف حاصل ہے، ان میں حضرت مولانا علامہ عبدالحی لکھنویؒ بھی ہیں۔ اثری صاحب مزید لکھتے ہیں: ۔مولانا لکھنوی فقہی مکتب فکر کے اعتبار سے حنفی علماء میں شمار ہوتے ہیں مگر ان کے ہاں وہ فقہی جمود نہیں جو عموماً برصغیر کے حنفی علماء میں پایا جاتا ہے ہفت روزہ الاعتصام ۴ جون تا ۱۰ جون ۱۹۹۹ء ص ۲۰،۲۱۔ع والفضل ماشهدت بہ الاعداء [2] تحفة الاخیار" (ص ۶۷۔۶۸) مشمولہ مجموعہ رسائل لکھنویؒ (۴/ ۳۰۷۔۳۰۸)

برا کام کرنے والا ہے کیونکہ اس نے خلفائے راشدین کی سنت کو ترک کیا۔ اگر تم قیاسی طریقہ پر اس کی ترتیب سمجھنا چاہو تو یوں کہو: بیس رکعت تراویح پر خلفائے راشدین نے مواظبت کی اور جس پر خلفائے راشدین نے مواظبت کی ہو وہ سنت مؤکدہ ہے لھذا بیس رکعت بھی سنت مؤکدہ ہیں۔ پھر اس کے ساتھ یہ بھی ملاؤ کہ ہر سنت مؤکدہ کو ترک کرنے والا گناہ گار ہوتا ہے لھذا بیس رکعات کا تارک بھی گناہ گار ہو گا۔ اس قیاس کے مقدمات ہم سابقہ اصول میں ثابت کر چکے ہیں۔

## (۱۰) تراویح تہجد کی نماز سے الگ ایک جدا نماز ہے۔

نماز تراویح اور نماز تہجد دونوں جداگانہ نمازیں ہیں۔ جو نماز اول شب میں ادا کی جاتی ہے اس کو نماز تراویح یا قیام رمضان کہا جاتا ہے اور جو نماز آخر شب میں پڑھی جائے اس نماز کو تہجد یا قیام اللیل کہتے ہیں۔ یہ تمام اہل اسلام کا متفقہ مسئلہ ہے لیکن آج کل کے غیر مقلدین حضرات جس طرح رکعات تراویح کے مسئلہ میں تمام اہل سنت والجماعت سے کٹ کر صرف آٹھ تراویح کے قائل ہیں اسی طرح اس جماعت کو یہ بھی شرف حاصل ہے کہ اس جماعت کے ایک سرکردہ رکن مولوی عبداللہ چکڑالوی (جو بعد میں منکر حدیث ہو گئے تھے) نے سب سے پہلے یہ اعلان کیا کہ نماز تراویح اور نماز تہجد دونوں ایک ہی نماز ہیں اور چونکہ یہ انوکھا مسئلہ جس طرح تمام اہل سنت والجماعت کے مسلک کے خلاف تھا اسی طرح یہ مسئلہ خود غیر مقلدین کے اکابر کی تصریحات سے بھی متصادم تھا اس لئے خود جماعت غیر مقلدین میں بھی اس کی مخالفت کی گئی۔ چنانچہ غیر مقلدین کے شیخ الاسلام، فاتح قادیان مولانا ثناء اللہ امرتسریؒ نے سب سے پہلے اس فتوی کے خلاف آواز اٹھائی اور مولوی چکڑالوی کی زبردست تردید کی۔ چنانچہ وہ ایک مقام پر لکھتے ہیں:۔

ایسے صاف اور صحیح جواب کو پا کر بھی ان مولوی صاحب (عبداللہ چکڑالوی) نے قبول نہیں کیا بلکہ اس کے جواب میں بہت کوشش کی ہے جس کا خلاصہ یہ ہے کہ پہلے وقت کی نماز اور پچھلے وقت کی نماز ایک ہی ہے دو نہیں یہی تراویح جو اول وقت میں پڑھی جاتی ہے تہجد کی نماز ہے اور کوئی نہیں، تو اس کا جواب یہ ہے کہ اس دعوی پر بھی کوئی دلیل نہیں بلکہ اس کے خلاف دلیل موجود ہے۔ کیونکہ تہجد کے معنی نیند سے اٹھ

کرنماز پڑھنا قاموس میں ہے تَہَجَّدَ اِسۡتَیۡقَظَ اِنۡتَھٰی۔[1]

موجودہ غیر مقلدین بھی عبداللہ چکڑالوی کی تقلید میں تراویح اور تہجد دونوں کوایک ہی نماز قرار دیتے ہیں لیکن ان کے شیخ الاسلام کا فرمان ابھی گزرا کہ اس دعوی پر کوئی بھی دلیل موجود نہیں ہے پھر غیر مقلدین کس دلیل کی بنیاد پر دونوں نمازوں کوایک قرار دیتے ہیں۔

اس سادگی پہ کون نہ مرجائے اے خدا لڑتے ہیں اور ہاتھ میں تلوار بھی نہیں

**تراویح اور تہجد میں وجوہ فرق:** نماز تراویح اور نماز تہجد میں کئی وجوہ سے فرق ہے لیکن ہم بطور نمونہ مشتے از خروارے صرف دس وجوہ فرق بیان کرنے پر اکتفا کرتے ہیں۔

(۱) تراویح کو قیام رمضان جبکہ تہجد کو قیام اللیل کہتے ہیں اور یہ دونوں جدا جدا نمازیں ہیں۔ چنانچہ مشہور غیر مقلد علامہ وحیدالزمان لکھتے ہیں واما قیام اللیل فھو غیر قیام رمضان[2]۔

قیام اللیل قیام رمضان کے علاوہ ہے۔

(۲) تراویح اور تہجد کا وقت بھی جدا جدا ہے۔ چنانچہ فتاوی علمائے حدیث میں ہے: تراویح کا وقت عشاء کی نماز کے بعد اول شب کا ہے اور تہجد کا آخر شب کا ہے[3]۔

مولانا ثناء اللہ امرتسری لکھتے ہیں: ۔تہجد کا وقت ہی صبح سے پہلے کا ہے اول شب میں تہجد نہیں ہوتی[4]۔

مولانا صلاح الدین یوسف صاحب غیر مقلد (سابق ایڈیٹر ہفت روزہ الاعتصام) لکھتے ہیں: بہر حال تہجد کا مفہوم رات کے پچھلے پہر اٹھ کر نوافل پڑھنا ہے، ساری رات قیام اللیل کرنا خلاف سنت ہے۔ نبی ﷺ رات کے پہلے حصے میں سوتے اور پچھلے حصے میں اٹھ کر تہجد پڑھتے۔ یہی طریقہ سنت ہے[4]۔

جبکہ تراویح کے متعلق حضرت ابوذر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے رمضان کی ستائیسویں شب سحری تک پوری رات قیام کیا تھا[5]۔ معلوم ہوا کہ تراویح تہجد سے جدا نماز ہے۔

---

[1] اہل حدیث کا مذہب (ص۹۶) بحوالہ حدیث اور اہل حدیث (ص۲۹۰) [2] نزل الابرار (ص۳۰۴) [3] (۲۵۱/۲)
[4] فتاوی ثنائیہ (۴۳۱/۱)۔ [4] تفسیری حواشی قرآن مجید (ص۷۸۹) مطبوعہ شاہ فہد قرآن مجید پرنٹنگ پریس سعودی عرب [5] ابوداود (۱۹۵/۱)، ترمذی (۹۹/۱)

(۳) تراویح اور تہجد میں ایک وجہ فرق یہ بھی ہے کہ نماز تراویح بالاتفاق سنت مؤکدہ ہے [1]۔
جبکہ نماز تہجد کسی کے نزدیک بھی سنت مؤکدہ نہیں بلکہ سنت غیر مؤکدہ یا مستحب ہے۔
(۴) نماز تراویح عید کی نماز کی طرح اسلام کے شعائر ظاہرہ (وہ عبادات جن کو بطور اشتہار ادا کیا جاتا ہے) میں سے ہے [2]۔ لیکن تہجد کی نماز شعائر ظاہرہ میں داخل نہیں ہے۔
(۵) نماز تہجد کی مشروعیت بنص قرآنی ہوئی۔ چنانچہ ارشاد باری ہے: ''وَمِنَ الَّيْلِ فَتَهَجَّدْ بِهٖ نَافِلَةً لَّكَ'' [3] اور رات کے کچھ حصہ میں تہجد پڑھا کیجئے جو کہ آپ کے لیے زائد چیز ہے۔
نیز اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے: ''قُمِ الَّيْلَ اِلَّا قَلِيْلًا'' [4]
رات (کے وقت نماز) میں کھڑے ہو جاؤ مگر کم (ترجمہ مولانا جوناگڑھی غیر مقلد)۔
اس آیت کی تفسیر میں مولانا صلاح الدین یوسف صاحب غیر مقلد لکھتے ہیں: مطلب یہ ہے کہ آپ چادر چھوڑ دیں اور رات کو تھوڑا قیام کریں یعنی نماز تہجد پڑھیں۔ کہا جاتا ہے کہ اس حکم کی بناء پر نماز تہجد آپ کے لیے واجب تھی [5]۔ جبکہ نماز تراویح کی مشروعیت احادیث سے ہوئی۔
چنانچہ آپ ﷺ کا ارشاد گرامی ہے: ''ان اللہ تبارک وتعالیٰ فرض صیام رمضان وسنة لکم قیامہ'' [6]۔ بے شک اللہ تبارک وتعالیٰ نے رمضان کے روزے کو فرض کیا ہے اور میں نے اس کے قیام (تراویح) کو تمہارے لئے سنت قرار دیا ہے۔
(۶) پہلے یہ گزر چکا ہے کہ آنحضرت ﷺ نے اپنی پوری زندگی میں صرف تین رات تراویح کو باجماعت مدینہ منورہ کے اندر ادا فرمایا۔ پھر اس خدشہ کا اظہار کرتے ہوئے تراویح کو باجماعت پڑھانا چھوڑ دیا کہ کہیں یہ نماز امت پر فرض نہ ہو جائے، لیکن تہجد کی فرضیت اس سے پہلے ہی مکہ مکرمہ میں منسوخ ہو چکی تھی۔ چنانچہ ام المومنین حضرت عائشہؓ سے روایت ہے: ''ان اللہ عزوجل افترض قیام اللیل فی

---

[1] جامع الرموز (۱/۹۵)، المغنی لابن قدامہ (۱/۸۰۲)، غیرہ
[2] نیل الاوطار (۳/۵۷) للشوکانی غیر مقلد [3] سورۃ بنی اسرائیل آیت ۷۹
[4] سورۃ المزمل مکیۃ آیت: ۲۔ [5] تفسیری حواشی (ص ۱۶۴۴) [6] سنن نسائی (۱/۳۳۹)

اول هذه السورة فقام نبی اللہ ﷺ واصحابه حولا وامسك الله تعالیٰ خاتمتها اثنی عشر شهرا فی السماء حتی انزل اللہ فی آخر هذه السورة التخفیف فصار قیام اللیل تطوعا بعد الفریضة[1]۔

بے شک اللہ عزوجل نے اس سورۃ (المزمّل) کے شروع میں قیام اللیل (تہجد) کو فرض کیا تو نبی ﷺ اور ان کے صحابہ کرام ؓ ایک سال تک قیام یعنی تہجد پڑھتے رہے اور اللہ تعالیٰ نے اس سورۃ کے آخری حصہ کو بارہ ماہ تک آسمان میں روکے رکھا یہاں تک کہ اللہ تعالیٰ نے اس سورۃ کے آخر میں تخفیف نازل کی تو قیام اللیل فرض ہونے کے بعد تطوعاً جاری ہوا۔

اب اگر تہجد اور تراویح ایک ہی نماز ہوتی تو تہجد کی فرضیت تو پہلے سے مکہ مکرمہ میں (کیونکہ سورۃ المزمل کی ہے) منسوخ ہو چکی تھی تو پھر دوبارہ مدینہ منورہ میں اس کے فرض ہونے کا کیا خوف تھا جس کا نبی ﷺ نے خدشہ ظاہر فرمایا۔ معلوم ہوا کہ تہجد اور تراویح دونوں علیحدہ علیحدہ نمازیں ہیں۔

(۸) آنحضرت ﷺ، صحابی رسول حضرت طلق بن علی ؓ، امام بخاریؒ اور دیگر ائمہ محدثین سے ثابت ہے کہ وہ تراویح کے بعد تہجد بھی پڑھا کرتے تھے۔ اور خود غیر مقلدین کے شیخ الکل مولانا نذیر حسین دہلوی بھی تراویح کے بعد تہجد پڑھتے تھے۔ ذیل میں اس اجمال کی تفصیل ملاحظہ ہو۔

## آنحضرت ﷺ کا تراویح کے بعد تہجد پڑھنا۔

صحیح حدیث سے ثابت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے جن تین راتوں میں صحابہ کرام ؓ کو تراویح پڑھائی، ان میں سے ایک رات آپ ﷺ نے علیحدہ بھی نماز پڑھی اور وہ تہجد کی نماز تھی۔ چنانچہ حضرت انس ؓ سے روایت ہے:

عن انس ؓ قال کان رسول اللہ ﷺ یصلی فی رمضان، فجئت فقمت الی جنبه وجاء رجل فقام ایضا حتی کنا رهطا فلما احس النبی ﷺ انا خلفه جعل یتجوز فی الصلاة ثم دخل رحله فصلی صلوة لا یصلیها عندنا[2]

---

[1] سنن کبریٰ (۲/۵۰۰)، کتاب القراءۃ (ص ۳) للبیہقی [2] مسلم (۱/۳۵۲)

حضرت انسؓ فرماتے ہیں کہ رسول ﷺ اللہ (ایک رات) رمضان المبارک میں نماز (تراویح) پڑھ رہے تھے، میں آیا اور آپ کے پہلو میں کھڑا ہو گیا، ایک دوسرے صحابیؓ تشریف لائے وہ بھی اسی طرح کھڑے ہو گئے یہاں تک کہ ہماری ایک جماعت بن گئی۔ نبی ﷺ نے جب یہ محسوس فرمایا کہ ہم آپ ﷺ کے پیچھے کھڑے ہیں تو آپ ﷺ نے نماز کو مختصر کر کے ختم کر دیا اور اپنے حجرہ میں تشریف لے گئے اور وہاں آپ ﷺ نے وہ نماز (تہجد) پڑھی جو ہمارے پاس نہیں پڑھی تھی۔

اب ظاہر ہے کہ جو نماز آپ ﷺ نے صحابہ کرامؓ کو پڑھائی وہ نماز تراویح تھی اور جو اپنے حجرے میں جا کر نماز پڑھی وہ نماز تہجد تھی۔ کیونکہ آپ ﷺ تہجد کی نماز ہمیشہ اپنے حجرہ میں پڑھتے تھے۔ چنانچہ حضرت عائشہؓ سے روایت ہے آپؓ فرماتی ہیں: ''کان رسول اللہ ﷺ یصلی من اللیل فی حجرتہ''[1]

رسول اللہ ﷺ رات کی نماز اپنے حجرہ میں پڑھا کرتے تھے۔

علاوہ ازیں حضرت انس کے الفاظ ''یصلی صلوۃ لا یصلیھا عندنا'' بھی صراحتاً اس پر دال ہیں کہ آپ ﷺ نے جو نماز حجرہ میں ادا فرمائی وہ اس نماز سے جدا تھی جو آپ ﷺ نے مسجد میں صحابہ کے ساتھ پڑھی، حجرہ والی نماز نماز تہجد تھی جبکہ آپ ﷺ نے مسجد میں جو نماز ادا کی وہ نماز تراویح تھی۔

## صحابی رسول ﷺ حضرت طلق بن علیؓ کا تراویح کے بعد تہجد پڑھنا۔

حضرت طلق بن علیؓ کے صاحبزادے حضرت قیس بن طلق اپنے والد کا قصہ بیان کرتے ہیں: ''قال زارنا طلق ؓ بن علی فی یوم من رمضان وامسیٰ عندنا وافطر ثم قام بنا تلك اللیلة واوتر بنا ثم انحدر الی مسجده فصلّی با صحابه حتی اذا بقی الوتر قدم رجل فقال اوتر با صحابك فانی سمعت رسول اللہ ﷺ یقول لا وتران فی لیلة''[2]۔

حضرت قیسؒ بن طلقؓ فرماتے ہیں کہ (ہمارے والد) حضرت طلقؓ بن علی رمضان المبارک میں ایک دن ہمارے پاس ملاقات کیلئے تشریف لائے اور شام تک ہمارے پاس ہی رہے اور یہیں روزہ افطار کیا۔ پھر آپؓ نے اسی رات ہمیں نماز (تراویح) پڑھائی اور وتر بھی پڑھائے، پھر اپنی مسجد کی طرف

[1] بخاری (۱/۱۰۱)   [2] سنن ابی داؤد (۱/۳۱۰)

گئے اور اپنے ساتھیوں کو نماز (تہجد) پڑھائی یہاں تک کہ وتر باقی رہ گئے تو اپنے ایک ساتھی کو آگے کر دیا اور فرمایا تم اپنے ساتھیوں کو وتر پڑھاؤ کیونکہ میں نے رسول اللہ ﷺ کو یہ فرماتے سنا تھا کہ ایک رات میں دو وتر نہیں ہوتے۔

اس اثر سے صاف ظاہر ہے کہ حضرت طلق بن علی رضی اللہ عنہ نے تراویح کے بعد تہجد کی نماز پڑھی کیونکہ یہ نہیں ہو سکتا کہ آپ رضی اللہ عنہ نے جو نماز پہلی دفعہ گھر میں پڑھی پھر اس کو مسجد میں جا کر دوبارہ دہرا دیا ہو اس لئے کہ احادیث میں ایک ہی نماز کو دو دفعہ پڑھنے کی ممانعت آئی ہے۔ چنانچہ حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:۔ لا تصلوا صلوۃ في يوم مرتين [1]۔ کہ ایک ہی نماز کو دن میں دو مرتبہ نہ پڑھو۔

## امام مالک، امام ابومحمد اور شیخ ابوالحسن زیات بھی تراویح کے بعد تہجد پڑھتے تھے۔

فقہ مالکی کے مشہور محقق علامہ محمد بن عبدریؒ المعروف بہ ابن امیر الحاج نے اپنی کتاب المدخل میں نقل کیا ہے کہ امام دار الہجرۃ حضرت امام مالک، حضرت ابومحمد اور مشہور بزرگ حضرت شیخ ابوالحسن زیات بھی تراویح کے بعد تہجد پڑھا کرتے تھے۔[2]

## امام بخاری بھی تراویح کے بعد تہجد پڑھتے تھے۔

امام المحدثین حضرت امام بخاریؒ بھی تراویح کے بعد تہجد پڑھا کرتے تھے۔ چنانچہ علامہ وحید الزمان صاحبؒ غیر مقلد آپ کے تذکرہ میں لکھتے ہیں: امام حاکم ابوعبداللہ نے بسند روایت کیا ہے مقسم بن سعید سے کہ محمد ابن اسمٰعیل بخاری جب رمضان کی پہلی رات ہوتی تو لوگ ان کے پاس جمع ہوتے، وہ نماز تراویح پڑھاتے اور ہر رکعات میں بیس آیتیں پڑھتے یہاں تک کہ قرآن ختم کرتے پھر سحر کو (نماز تہجد میں) نصف سے لیکر تہائی قرآن تک پڑھتے اور تین راتوں میں ختم کرتے اور دن کو ایک قرآن ختم کرتے اور افطار کے وقت ختم ہوتا تھا اور سحر کے وقت تیرہ رکعات (تہجد کی) پڑھتے اور ایک رکعات وتر کی ہوتی [3]

---

[1] ایضا (۸۶/۱) [2] دیکھئے کتاب ''المدخل لابن الحاج'' (۲۹۹/۲) طبع بیروت۔

[3] دیکھئے تیسیر الباری شرح بخاری (۳۹/۱)

## امام ابومحمد اصفہانی المتوفی ۔۔۔ھ بھی تراویح کے بعد تہجد پڑھتے تھے۔

امام ابومحمد عبداللہ بن محمد اصبہانی المعروف با بن اللبان، جومشہور شافعی فقیہ ابو حامد اسفراینی کے شاگرد تھے، کے بارے میں منقول ہے کہ وہ پورے رمضان میں لوگوں کونماز تراویح پڑھاتے تھے اور ہر روز جب تراویح سے فارغ ہوجاتے تو مسجد میں ہی نماز تہجد پڑھتے رہتے تھے یہاں تک کہ فجر طلوع ہوجاتی تھی[1]۔

## غیر مقلدین کے شیخ الکل بھی تراویح کے بعد تہجد پڑھتے تھے۔

غیر مقلدین کے شیخ الکل مولانا میاں نذیر حسین صاحب دہلویؒ[2] بھی تراویح کے بعد تہجد پڑھا کرتے تھے۔ چنانچہ انکے حالات میں لکھا ہے:۔رمضان شریف میں آپ صبح سے شام تک درس جاری رکھتے۔ رات بحالت قیام دو دفعہ قرآن مجید سنتے، ایک دفعہ اول رات نماز تراویح میں اپنے شاگرد حافظ احمد محدث اور فقیہ سے تین پارے ترتیل اور تجوید کے ساتھ سنتے، پھر نماز تہجد میں اپنے پوتے حافظ عبدالسلام سے ایک پارہ روزانہ سنتے[3]۔

ان آثار سے جہاں یہ ثابت ہوتا ہے کہ تراویح کے بعد تہجد پڑھنا جائز ہے اور یہ دونوں جدا جدا نمازیں ہیں اسی طرح ان آثار سے غیر مقلدین کے اس دعوٰی کی بھی تردید ہوجاتی ہے جو یہ کہتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ یا کسی صحابی ﷜، یا کسی سلف سے تراویح کے بعد تہجد پڑھنا ثابت نہیں ہے۔

## (۸) امیر المؤمنین خلیفہ راشد حضرت فاروق اعظم ﷜ بھی تراویح اور تہجد کو علیحدہ علیحدہ نماز سمجھتے

---

[1] تاریخ بغداد (۱۰/۱۴۳) [2]۔مولانا میاں نذیر حسین صاحب دہلویؒ:۔موصوف جماعت غیر مقلدین میں نہایت قدر ومنزلت کے مالک تھے۔اس کا اندازہ ایک مقتدر غیر مقلد عالم مولانا بدیع الدین شاہ راشدی کے انکے بارے میں ان القابات سے لگایا جاسکتا ہے" شیخ الکل امام المتقین ،سید المحدثین ،تاج الفقہاء، علم العلماء ،جامع العلوم النقلیۃ والعقلیۃ ناصر السنۃ النبویۃ ،عمدۃ العاملین، حجۃ اللہ علی الخلق، مجدد القرن الامام المحدث الفقیہ الاصولی الشیخ شیخنا السید نذیر حسین الخ"۔"ہدایۃ المستفید"(۱/۱۰۰)۔بحوالہ"حدیث اور اہل حدیث"(ص۱۳۴) [3] نتائج التقلید (ص۲۹)،بحوالہ"خزائن السنن"(۳/۲۸)

تھے۔ چنانچہ آپ ﷺ نے تراویح کی جماعت کو دیکھ کر لوگوں سے فرمایا: ''والتی تنامون عنها افضل من التی تقومون'' [۱] حضرت مولانا رشید احمد گنگوہیؒ اس حدیث کے ذیل میں لکھتے ہیں: ۔ معنی اس قول کے یہ ہیں

کہ جو نماز کہ اس سے سو رہتے ہو تم یعنی تہجد کہ یہ آخر رات میں ہوتی ہے افضل ہے اس نماز سے جو پڑھتے ہو تم یعنی تراویح کہ اس کو اول وقت پڑھتے تھے اور چونکہ یہ لوگ تراویح کو پڑھ کر تہجد کو نہیں اٹھتے تھے تو حضرت عمر ؓ نے ان کو رغبت تہجد پڑھنے کی بھی دلائی کہ افضل کو ترک کرنا نہیں چاہیے [۲] ۔

علامہ ابن الحاج مالکیؒ لکھتے ہیں: ''وماقاله عمر ؓ بن الخطاب فانما هو محمول على غيرهم لا عليهم اذانهم رضى الله عنهم جمعوابين الفضيلتين من قيام اول الليل وآخره'' [۳] حضرت عمر فاروق ؓ کا یہ فرمان صحابہ کرام ؓ کے علاوہ دوسرے لوگوں پر محمول ہے کیونکہ صحابہ کرام ؓ تو اول رات کے قیام (تراویح) اور آخر رات کے قیام (تہجد) دونوں کی فضیلت جمع کر لیتے تھے۔ معلوم ہوا کہ حضرت عمر ؓ بھی دونوں کو جدا جدا نماز سمجھتے تھے [۴] ۔

---

۱ ''بخاری'' (۲۹۹/۱) وغیرہ ۲ الرائی النجیح (ص۷) ۳ ''المدخل'' (۲۹۹/۲)

۴ بعض غیر مقلدین حضرات حضرت مولانا انور شاہ کشمیریؒ کی ایک عبارت کو پیش کر کے حضرت عمر ؓ کے اس قول کی یہ توجیہ کرتے ہیں کہ حضرت عمر ؓ نے ان دونوں نمازوں کو جدا جدا نہیں قرار دیا ہے بلکہ دونوں کو ایک نماز کہا ہے۔ چنانچہ ہم حضرت شاہ صاحبؒ کی مذکورہ عبارت کا ترجمہ مولانا نذیر احمد رحمانی غیر مقلد کے قلم سے پیش کرتے ہیں اور پھر اس پر اپنا تبصرہ کریں گے۔ حضرت شاہ صاحب فرماتے ہیں: ۔ اس مسلک کی تائید حضرت عمر ؓ کے اس فعل سے بھی ہوتی ہے کہ وہ خود آخر شب میں اپنے گھر پڑھا کرتے تھے حالانکہ لوگوں کو یہ حکم دیا تھا وہ جماعت کے ساتھ مسجد میں پڑھا کریں۔ وہ خود جماعت میں شریک نہیں ہوا کرتے تھے۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ وہ جانتے تھے کہ نبی ﷺ کا طریقہ یہی تھا کہ آپ آخر شب میں پڑھا کرتے تھے۔ چنانچہ حضرت عمر ؓ نے لوگوں کو متنبہ بھی کر دیا تھا جو نماز تم اول شب میں پڑھتے ہو اس کو اگر آخر شب میں پڑھا کرو تو یہ زیادہ بہتر ہے۔ اس سے معلوم ہوتا ہے کہ حضرت عمر ؓ نے تراویح اور تہجد کی رمضان میں دونوں کو ایک ہی قرار دیا۔ انوار المصابیح (ص۸۳) بحوالہ فیض الباری (۴۲۰/۲)

جواب: حضرت شاہ کشمیری کی طرف سے اس عبارت کا انتساب کچھ صحیح معلوم نہیں ہوتا۔

**اولاً:** اس عبارت کی بنیاد دو باتوں پر ہے۔ نمبر ا: حضرت عمر ؓ تراویح بجائے اول شب لوگوں کے ساتھ مسجد میں پڑھنے کے

(۹) سب ائمہ حدیث بھی تراویح اور تہجد میں مغائرت کے قائل ہیں۔ چنانچہ تمام مشہور محدثین نے تراویح کا الگ باب قائم کیا ہے اور تہجد کا باب الگ قائم کیا ہے مثلاً امام بخاریؒ نے اپنی صحیح بخاری میں، امام مسلمؒ نے صحیح مسلم میں، امام ابوداؤدؒ، امام ترمذیؒ، امام نسائیؒ اور امام ابن ماجہؒ نے اپنی اپنی سنن میں، امام مالکؒ ورامام محمدؒ نے موطا میں، امام عبدالرزاقؒ اور امام ابی شیبہؒ نے اپنی اپنی مصنف میں، امام بیہقیؒ نے سنن الکبریٰ وغیرہ میں، امام دارقطنیؒ نے اپنی سنن میں، امام بغویؒ نے المصابیح میں، امام خطیب

---

= کے گھر میں آخر شب میں پڑھتے تھے۔ نمبر۲: حضرت عمرؓ جانتے تھے کہ نبی ﷺ کا عمل بھی تراویح کو آخر شب میں پڑھنے کا تھا لیکن یہ دونوں باتیں غلط ہیں، پہلی اس لئے کہ خود حضرت عمرؓ کا لوگوں کے ساتھ (اول شب) مسجد میں تراویح پڑھنا ہی ثابت ہے چنانچہ مدونہ کبریٰ (۱/۱۹۴) میں ہے ان عمر ؓ وعثمان ؓ کانا یقومان فی رمضان مع الناس ۔ نیز اگر حضرت عمرؓ گھر میں ہی تراویح پڑھتے تھے تو اس کی کیا دلیل ہے کہ وہ ضرور آخر شب میں ہی تراویح ادا کرتے تھے۔ اور دوسری بات اس لیے غلط ہے کہ خود شاہ صاحب تسلیم کرتے ہیں کہ: ان الذی ثبت عنہ ﷺ ھو التراویح اول اللیل ۔ معارف السنن (۵/۵۵۲) بے شک نبی ﷺ سے ثابت ہے کہ آپ اول شب میں تراویح پڑھا کرتے تھے۔ نیز فرماتے ہیں:۔ لکن الاحادیث الصریحۃ ان قیامہ ﷺ بھم فی رمضان کان فی اول اللیل ۔ حوالہ سابق ۔ یعنی صریح احادیث میں ہے کہ نبی ﷺ صحابہ کے ساتھ قیام (تراویح) اول شب پڑھتے تھے۔ پس جب اس قول کی بنیاد ہی غلط ہے تو اس غلط بنیاد پر قائم قول کو کیسے صحیح باور کیا جا سکتا ہے؟۔ **ثانیا:۔** حضرت کشمیری کی حضرت عمرؓ کے اس فرمان کے بارہ میں بیان کردہ یہ توجیہ ان کی ہی ایک دوسری توجیہ جو انہوں نے حضرت عمرؓ کے اس فرمان کے تحت ہی بیان کی ہے، سے متصادم ہے چنانچہ حضرت اس قول کی توجیہ بیان کرتے ہیں: ان غرض عمر الفاروق ؓ انکم تنامون آخراللیل وتصلون اولہ مع ان الاولیٰ بکم ان تطیلوھاالیٰ آخراللیل ''معارف السنن'' (۵/۵۵۲) یعنی حضرت عمرؓ کی غرض اس اپنے فرمان سے یہ تھی کہ تم آخر رات کو تو سو جاتے ہو اور اول رات تراویح پڑھتے ہو۔ حالانکہ تمہارے لیئے بہتر یہ ہے کہ تم اس نماز کو آخر شب تک لے جاؤ۔ اب شاہ صاحب اپنے اس بیان میں صاف اقرار کر رہے ہیں کہ حضرت عمرؓ کے فرمان کا مطلب یہ ہے کہ تم تراویح تو اول شب ہی پڑھو لیکن اس کو ذرا لمبا کر کے تہجد کے وقت تک لے جاؤ تا کہ تم کو بتداخل صلوٰتین (تراویح اور تہجد) دونوں کا ثواب ملتا رہے اور مولانا ثناء اللہ امرتسری صاحب کے حوالہ سے آگے آرہا ہے کہ تداخل صلوٰتین سے دو نمازوں کا ایک ہونا لازم نہیں آتا اور حضرت کشمیریؒ نے اسی توجیہ کو راجح قرار دیا ہے دیکھئے معارف السنن ۔ معلوم ہوا کہ حضرت کی بیان کردہ پہلی توجیہ مرجوح ہے لہذا غیر مقلدین کا اس توجیہ (جو خود صاحب توجیہ کے نزدیک بھی مرجوح ہے) سے استدلال کرنا باطل ہے۔

تبریزیؒ نے مشکوۃ میں، امام ابوحنیفہؒ نے کتاب الآثار میں، امام خوارزمیؒ نے مسند امام اعظم میں، امام ابن نصر مروزیؒ نے قیام اللیل میں، امام ابن تیمیہؒ نے منتقی الاخبار میں، امام ابن حجر عسقلانی نے بلوغ المرام میں تراویح کا باب الگ باندھا ہے اور تہجد کا باب الگ قائم کیا ہے۔ ان محدثین کرام کا تراویح اور تہجد کے الگ الگ باب باندھنا اس بات کی واضح دلیل ہے کہ ان کے نزدیک دونوں جدا جدا نماز ہیں یہاں تک کہ غیر مقلدین کی کتب حدیث صلوۃ الرسول وغیرہ میں بھی دونوں کے الگ الگ باب موجود ہیں۔

(۱۰) ائمہ حدیث کی طرح فقہائے کرام بھی تراویح اور تہجد کو علیحدہ علیحدہ نماز سمجھتے ہیں اور تمام کتب فقہ میں تراویح اور تہجد کا الگ الگ باب قائم ہے اور ان دونوں کے مسائل جدا جدا لکھے گئے ہیں بلکہ کتب فقہ میں تو تراویح اور تہجد کے الگ الگ ہونے کی باقاعدہ تصریح موجود ہے۔ فقہاء احناف نے تو ہمیشہ اس کا اہتمام فرمایا ہے دوسرے ائمہ فقہ کی تصریحات ملاحظہ فرمائیں۔

فقہ حنبلی کی معتبر کتاب ''المقنع'' میں ہے:۔ ''ثم التراویح وھی عشرون رکعۃ یقوم بھا فی رمضان فی جماعۃ ویوتر بعدھا فی الجماعۃ فان کان لہٗ تھجد جعل الوتر بعدہ[1]۔

پھر تراویح کی نماز ہے اور اس کی بیس رکعتیں ہیں کہ ان کو رمضان المبارک میں باجماعت پڑھے اور اس کے بعد وتر کو بھی جماعت کے ساتھ پڑھے اور اگر تہجد بھی پڑھنے ہوں تو پھر وتر کو تہجد کے بعد پڑھے۔

فقہ مالکی کی کتاب ''المدخل'' میں ہے:'' ینبغی للمکلف انہ اذا صلی المغرب یعجل فطرہ ثم یقوم فیصلی بحزبین ونصف او اکثر قبل العشاء ثم یخرج فیصلی مع الناس القیام ویوتر معھم ثم ینام ماقدر لہ ثم یقوم لتھجدہ فیصلی ماتیسر لہ مما بقی علیہ من اللیل[2]۔ مکلّف (بالغ) کیلئے مناسب ہے کہ جب وہ مغرب کی نماز پڑھے تو جلدی افطار کرلے پھر نماز (اوابین) کیلئے کھڑا ہو جائے اور نماز میں ڈھائی پارے یا اس سے زیادہ پڑھے۔ پھر (مسجد کی طرف) نکلے اور لوگوں کے ساتھ قیام یعنی تراویح پڑھے پھر سو جائے جو اس کے مقدر میں ہے، سونے کے بعد تہجد پڑھنے کیلئے کھڑا ہو جائے اور جس قدر آسانی ہو باقی رات نماز نفل (تہجد) پڑھے۔

---

[1] کتاب المقنع (ص۱۸۴) [2] (۳۰۰/۲)

علامہ ابن رشد مالکیؒ تہجد اور تراویح میں تقابل کرتے ہوئے فرماتے ہیں:۔" وان التراویح التی جمع علیها عمر ﷺبن الخطاب مرغب فیهاوان کانو ااختلفوا فی ای افضل اهی اوالصلوة آخرالليل ؟ اعنی التی کانت صلوة رسول اللہ ﷺ لکن الجمهور علیٰ ان صلوة آخرالليل افضل[1] -

تراویح جس پر حضرت عمرؓ نے لوگوں کو جمع کیا اس میں رغبت دی گئی ہے، اگر چہ علماء کا اس میں اختلاف ہے کہ یہ تراویح افضل ہے یا آخری رات کی نماز (تہجد) افضل ہے؟ یعنی جو رسول اللہ ﷺ کی نماز تھی لیکن جمہور کے نزدیک آخر رات کی نماز (تہجد) افضل ہے۔

"الفقہ الاسلامی وادلتہ" (جو چاروں فقہ کے مسائل پر مشتمل کتاب ہے) میں ہے:۔

فان کان له تهجد جعل الوتر بعده استحبابا لقوله ﷺ اجعلوا آخر صلوتكم بالليل وترا وان لم يكن له تهجد جعل الوترمع الامام لينال له فضيلة الجماعة[2]

اگر کسی نے تراویح کے بعد تہجد پڑھنے ہوں تو مستحب ہے کہ وتر کو تہجد کے بعد پڑھے کیونکہ رسول اللہ ﷺ کا ارشاد گرامی ہے کہ اپنی آخری نماز وتر کو بناؤ۔ اور اگر تراویح کے بعد تہجد نہیں پڑھنی تو پھر وتر کو امام کے ساتھ پڑھ لے تا کہ اس کو جماعت کی فضیلت حاصل ہو جائے۔

شارح بیجوری شافعیؒ لکھتے ہیں: و کیف کانت صلوته ﷺ فی رمضان ای فی لياليه وقت التهجد زيادة علىٰ ماصلاها بعد العشاء من التراويح [3]۔

اور رسول اللہ ﷺ کی رمضان میں نماز کیسی ہوتی تھی یعنی رمضان کی راتوں میں تہجد کے وقت کہ جو نماز تراویح کے علاوہ تھی جس کو رسول ﷺ عشاء کے بعد پڑھتے تھے۔

حضرت شاہ عبدالعزیز صاحب محدث دہلویؒ (جن کو غیر مقلدین اہل حدیث اور غیر مقلد قرار دیتے ہیں) بھی تراویح اور تہجد کو جدا جدا نماز قرار دیتے تھے۔ چنانچہ حدیث عائشہؓ کے بارہ میں لکھتے ہیں:۔

حضرت عائشہؓ جس نماز کا ذکر کر رہی ہے اس سے مراد تہجد کی نماز ہے جو رمضان اور غیر رمضان میں

---

[1] "بدایۃ المجتہد" (۱/۱۵۳) [2] (۲/۷۵) [3] بیجوری شرح شمائل ترمذی (ص ۱۴۳) بحوالہ نماز مسنون (ص ۶۲۲)

برابر تھی۔ اس کو صلوۃ اللیل کہتے ہیں۔ لیکن تراویح کی نماز اس کے علاوہ ہے کہ محدثین کرام کے عرف میں اسے قیام رمضان کہتے ہیں۔ ۱؎

ان حوالہ جات سے واضح ہوگیا کہ فقہائے کرام بھی تراویح اور تہجد دونوں کے جدا جدا ہونے کے قائل ہیں ورنہ وہ کبھی بھی ان دونوں کے علیحدہ علیحدہ ہونے کی تصریح نہ کرتے اور نہ تراویح کے بعد تہجد پڑھنے کی اجازت دیتے کیونکہ نبی علیہ الصلاۃ والسلام نے ایک ہی نماز کو دو دفعہ پڑھنے سے منع فرمایا ہے ۲؎ ۔

خود غیر مقلدین کے علماء نے بھی تراویح کے بعد تہجد پڑھنے کی اجازت دی ہے۔ چنانچہ مولانا ثناء اللہ امرتسری صاحب غیر مقلد سے سوال کیا گیا کہ جو شخص رمضان المبارک میں عشاء کے وقت نماز تراویح پڑھ لے وہ آخر رات تہجد پڑھ سکتا ہے یا نہیں؟ مولانا صاحب جواب میں لکھتے ہیں: پڑھ سکتا ہے تہجد کا وقت ہی صبح سے پہلے کا ہے۔ اوّل شب میں تہجد نہیں ہوتی ۳؎ ۔

اسی طرح فتاوی علماء حدیث میں ہے: تراویح کا وقت عشاء کی نماز کے بعد اول شب کا ہے اور تہجد کا آخر شب کا ہے ۴؎ ۔

خواجہ محمد قاسم غیر مقلد لکھتے ہیں: ماہ رمضان میں اکثر لوگ یہ مسئلہ پوچھتے ہیں کہ اگر کوئی شخص رات کے پہلے حصے میں قیام کر چکا ہو تو وہ پچھلے حصے میں بھی قیام کر سکتا ہے تو اس کا جواب یہ ہے کہ یہ بلکل کر سکتا ہے کیونکہ نبی ﷺ سے ایک ہی رات کے مختلف حصوں میں قیام کرنا ثابت ہے ۵؎ ۔

قارئین:۔ غیر مقلدین کے مسلمات کی روشنی میں ان ٹھوس دلائل عقلیہ ونقلیہ سے ثابت ہوگیا کہ تراویح اور تہجد الگ الگ نماز ہے اور غیر مقلدین کا یہ دعویٰ قطعاً بے بنیاد ہے کہ یہ دونوں ایک ہی نماز ہیں۔ نیز ان کا یہ دعوی خود ان کے اپنے اکابر کے مسلک کے بھی خلاف ہے۔ ان دس دلائل کے علاوہ اور بھی کئی دلائل ہمارے پیش نظر ہے لیکن بوجہ اختصار ان ہی دس دلائل پر اکتفا کیا جاتا ہے۔ انصاف پسند کے لے لیے یہی کافی ہیں۔ تلك عشرة كاملة۔

---

۱؎ حاشیہ مالا بد منہ (ص ۷۸)

۲؎ سنن ابی داؤد (۱/۸۶) ۳؎ فتاوی ثنائیہ (۱/۶۸۲) ۴؎ (۶/۲۵۱) ۵؎ حی علی الصلوۃ (ص ۳۹)

**چند شبہات کا ازالہ :**

غیر مقلدین کے شیخ الاسلام مولانا ثناء اللہ صاحبؒ کے حوالہ سے گزر چکا ہے کہ تراویح اور تہجد کو ایک قرار دینے والوں کے پاس ایک بھی دلیل موجود نہیں، البتہ غیر مقلدین کے چند شبہات ہیں جن کو وہ اپنے زعم میں بہت وزنی دلائل سمجھتے ہیں اور ان ہی چند شبہات کو غیر مقلدین کا تقریباً ہر مصنف دہراتا ہے۔

اس لئے اب ان شبہات کی حقیقت ملاحظہ فرمائیں۔

**شبہ نمبر ۱:۔** مولانا نذیر احمد رحمانی اور مولوی محمد قاسم خواجہ وغیرہ غیر مقلدین لکھتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے جن تین راتوں میں صحابہ کرامؓ کو تراویح پڑھائی اس کے بعد ثابت نہیں کہ آپ ﷺ نے تہجد بھی پڑھی ہو بلکہ آخر شب کی نماز کے متعلق تو آتا ہے کہ آپ ﷺ نے آخر شب تک قیام کیا۔ معلوم ہوا کہ تراویح اور تہجد ایک ہی نماز ہے [۱]۔

جواب :۔ اس شبہ کے کئی جوابات ہیں لیکن ہم مناسب سمجھتے ہیں کہ اس کا جواب خود غیر مقلدین کے اپنے شیخ الاسلام مولانا ثناء اللہ امرتسری صاحب کی طرف سے دیا جائے جو انھوں نے عبداللہ چکڑالوی منکر حدیث کو دیا تھا۔ چنانچہ امرتسری صاحب عبداللہ چکڑالوی کو جواب دیتے ہوئے لکھتے ہیں :۔ رہی یہ بات کہ جن تین دنوں میں آپ ﷺ نے اول شب تراویح پڑھی تھی ان دنوں میں آخر شب بھی نماز پڑھی ہوگی، یہ تو گیارہ رکعت سے زیادہ ہوگئی اور اگر نہیں پڑھی ہوگی تو ارشاد خداوندی فَتَهَجَّدْ کی تعمیل نہ ہوئی تو اس کا جواب یہ ہے کہ دونوں صورتیں ممکن ہیں یعنی یہ بھی ہوسکتا ہے کہ حضور ﷺ نے ان دنوں میں نماز تہجد پڑھی ہو مگر چونکہ تمام عمر کے لحاظ سے تین دن کی مقدار ایسی قلیل ہے کہ جس کی کوئی نسبت ہی نہیں ملتی اس لئے حضرت عائشہؓ نے عام طور پر نفی کر دی کہ آنحضرت ﷺ نے کبھی زیادہ نہیں پڑھیں۔ یہ بھی ممکن ہے کہ ان تین دنوں میں حضور ﷺ اسی اول شب کو قائم مقام پچھلی رات کی نماز کے کر کے پڑھی ہو لیکن کسی نماز کا دوسری نماز کے قائم مقام ثواب میں ہو جانے سے ان دونوں کا ایک ہونا لازم نہیں آتا دیکھو جمعہ ظہر کے قائم مقام ہے مگر دونوں ایک نہیں، جمعہ کے واسطے کئی ایک شرائط ہیں جو ظہر کیلئے نہیں [۲]۔

---

[۱] صلٰوۃ التراویح (ص ۸۲)، حی علی الصلوۃ (ص ۳۴)وغیرہ   [۲] اہلحدیث کا مذہب (ص ۹۷)

اب غیر مقلدین حضرات کی مرضی ہے کہ اپنے شیخ الاسلام کا یہ جواب پسند کرتے ہیں یا عبداللہ چکڑالوی منکر حدیث کی بات مانتے ہیں!

ع پسند اپنی اپنی نصیب اپنا اپنا

**شبہ نمبر۲:۔** حافظ محمد زبیر علی زئی پیر دادی صاحب غیر مقلد لکھتے ہیں:۔بعض لوگوں کا یہ دعوی ہے کہ تہجد اور تراویح علیحدہ علیحدہ دو نمازیں ہیں۔ان کے اصول پر نبی ﷺ نے ۲۳ رکعات تراویح (۲۰+۳) پڑھیں جیسا کہ ان لوگوں کا عمل ہے اور اسی رات کو گیارہ رکعات تہجد (۸+۳) پڑھیں جیسا کہ ان کے نزدیک صحیح بخاری کی حدیث سے ثابت ہوتا ہے۔یہاں پر اشکال یہ ہے کہ اس طرح تو یہ لازم آتا ہے کہ ایک رات میں آپ ﷺ نے دو دفعہ وتر پڑھے حالانکہ نبی ﷺ نے فرمایا: لا وتران فی لیلۃ ایک رات میں دو وتر نہیں ہیں...الخ[1]

مولانا ابراہیم سیالکوٹی صاحب غیر مقلد لکھتے ہیں: بموجب قول بعض حنفیہ حضرت عائشہؓ کی روایت گیارہ رکعات والی اور حضرت ابن عباس ؓ کی روایت بیس تراویح اور تین وتر مزید والی کو یوں جمع کیا جائے کہ قیام رمضان اور نماز تہجد جدا جدا نمازیں ہیں تو اس صورت میں ایک رات دو دفعہ وتر پڑھنے ثابت ہوتے ہیں اور یہ عمل اس حدیث کے خلاف ہے جو آنحضرت ﷺ نے فرمائی کہ ایک رات میں دو وتر جائز نہیں ہیں[2]

جواب:۔ پہلے یہ گزر چکا ہے کہ آنحضرت ﷺ نے صرف تین رات صحابہ کرام ؓ کو نماز تراویح پڑھائی۔ اس کے علاوہ باقی دنوں میں آپ ﷺ نے گھر میں ہی بلا جماعت تراویح ادا فرمائیں۔اب ان جن تین دنوں میں آپ ﷺ نے جماعت کے ساتھ تراویح پڑھیں ان میں وتر کس وقت پڑھے؟ آیا تراویح کے متصل بعد یا پھر آخر میں تہجد پڑھنے کے بعد؟ تو اس کی کسی صحیح روایت میں تصریح نہیں ملتی۔لیکن ظاہر یہی ہے کہ آپ ﷺ نے تراویح کے بعد ہی صحابہ کرام ؓ و تابعین کو وتر بھی پڑھا دیئے اور پھر تہجد پڑھنے کے بعد وتر کا اعادہ نہیں کیا جیسا کہ حضرت طلق ؓ بن علی کے عمل سے اس کی تائید ہوتی ہے کہ آپ نے جب

[1] نور المصابیح (ص ۱۴) [2] انارۃ المصابیح (ص ۴۲)

اپنے ساتھیوں کو نماز تراویح پڑھائی تو وتر بھی ساتھ ہی پڑھا دیئے اور پھر جب تہجد پڑھی تو وتر کا اعادہ نہیں کیا۔ یہ روایت دلیل نمبر ۲ کے ذیل میں گزر چکی ہے۔

جہاں تک غیر مقلدین کا یہ اشکال ہے کہ حدیث ابن عباس ؓ اور حدیث عائشہؓ میں تطبیق دینے سے آپ ﷺ کا دو دفعہ وتر پڑھنا لازم آتا ہے، تو یہ اشکال بالکل غلط ہے کیونکہ حضرت ابن عباس ؓ کی روایت میں یہ وضاحت نہیں کہ آپ ﷺ نے بیس تراویح پڑھنے کے متصل بعد وتر پڑھے بلکہ اس میں تو صرف اتنا مذکور ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے بیس تراویح اور تین وتر پڑھے۔ اب یہ ممکن ہے کہ آپ ﷺ نے اول شب میں بیس تراویح پڑھ کر وتر چھوڑ دیئے ہوں اور پھر آخر شب آٹھ رکعت تہجد پڑھ کر وتر پڑھے ہوں جیسا کہ حضرت عائشہؓ فرما رہی ہیں۔ بہر حال یہ ساری تفصیل تو اس وقت ہے جب یہ تسلیم کیا جائے کہ حضرت عائشہؓ اور حضرت ابن عباس ؓ ایک ہی رات کا واقعہ بیان کر رہے ہیں۔ لیکن اگر یہ کہا جائے کہ یہ دونوں حضراتؓ آپ ﷺ کی علیحدہ علیحدہ رات کی نماز کی کیفیت بیان کر رہے ہیں تو پھر سرے سے یہ اشکال ہی وارد نہ ہوگا کیونکہ پھر اس صورت میں اگر یہ بھی کہا جائے کہ حضرت ابن عباس ؓ کی بیان کردہ کیفیت نماز میں رسول اللہ ﷺ نے اول شب تراویح کے ساتھ ہی وتر بھی پڑھ لئے تو بھی درست ہے اور اس کا حضرت عائشہؓ کی روایت سے بھی تعارض نہیں ہوگا جس میں آپؓ فرماتی ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے وتر تہجد کے بعد آخر شب میں پڑھے کیونکہ دونوں روایتیں دو مختلف زمانوں پر محمول ہوں گی۔ یعنی کبھی تو آپ ﷺ نے وتر اول شب ہی تراویح کے بعد پڑھ لیے جیسا کہ حضرت ابن عباس ؓ فرما رہے ہیں اور کبھی آپ ﷺ نے وتر آخر شب تہجد کے بعد پڑھے جیسا کہ حضرت عائشہؓ فرماتی ہیں۔

اور نبی ﷺ کا رات کے مختلف حصوں میں وتر پڑھنا خود حضرت عائشہؓ سے ثابت ہے جیسا کہ خود غیر مقلدین کے ایک عالم خواجہ محمد قاسم نے تصریح کی ہے[1]۔

باقی رہا نبی ﷺ کا یہ فرمان: اجعلوا آخر صلوٰتکم باللیل وتراً۔ اپنی رات کی آخری نماز وتر کو بناؤ، تو اس فرمان کا تعلق صرف استحباب سے ہے کیونکہ آپ ﷺ کا وتر کے بعد بھی نوافل پڑھنا ثابت ہے[2]۔

---

[1] حی علی الصلوٰۃ (۳۸) بحوالہ بخاری (۱/۱۳۶) [2] دیکھئے ہفت روزہ ''الاعتصام'' (ص ۶) ۱۷ اپریل ۱۹۹۲ء

الغرض حضرت ابن عباس ﷺ کی حدیث کو تراویح پر محمول کرنے اور حضرت عائشہؓ کی حدیث کو تہجد پر محمول کرنے سے کسی صورت میں بھی آپ ﷺ کا رات میں دو دفعہ وتر پڑھنا لازم نہیں آتا۔

جواب ثانی:۔ غیر مقلدین کے مذہب پر تو یہ اشکال وارد ہی نہیں ہوسکتا کیونکہ ان کے نزدیک اگر کوئی آدمی عشاء کے بعد وتر پڑھ لے اور پھر وہ آخر رات میں اگر تہجد پڑھنا چاہے تو تہجد کے بعد وہ دوبارہ بھی وتر پڑھ سکتا ہے اور پہلے وتروں کے ساتھ ایک رکعت ملا کر ان کو دوگانہ بنا لے چنانچہ نواب وحید الزمان صاحب لکھتے غیر مقلد ہیں:

ولو صلى الوتر بعد العشاء ثم استيقظ في آخر الليل واراد صلوٰة الليل فالافضل له ان ينقض وتره السابق بضم ركعة ثم يصلي صلوٰة الليل ثم يوتر هابر كعة لانه لا وتر ان في ليلة ۔[1]

اگر کسی نے وتر عشاء کے بعد پڑھ لیے، پھر وہ رات کے آخری حصہ میں بیدار ہوا اور اس کا ارادہ تہجد پڑھنے کا ہوا تو اس کے لیے بہتر یہ ہے کہ وہ پہلے وتر کو ایک رکعت ملا کر توڑ دے اور پھر نماز تہجد پڑھے پھر اس کے بعد وتر پڑھ لے کیونکہ ایک رات میں دو وتر نہیں ہوتے۔

شبہ نمبر۳:۔ علامہ محمد انور شاہ کشمیریؒ کو بھی تسلیم ہے کہ تہجد اور تراویح ایک ہی نماز ہے اور ان دونوں میں کوئی فرق نہیں۔[2]

جواب:۔ حضرت شاہ صاحبؒ کا یہ قول بھی غیر مقلدین کیلئے کچھ مفید نہیں ہوسکتا ہے۔

اولاً: یہ ایک امتی بلکہ مقلد امتی کا قول ہے اور غیر مقلدین کا دعوی تو یہ ہے کہ ہم صرف قرآن وحدیث کو حجت مانتے ہیں۔ مولانا نذیر رحمانی غیر مقلد لکھتے ہیں:۔ ہم اہل حدیث ہیں۔ ہمارا نعرہ ہے۔

؎ اصل دین آمد کلام اللہ معظم داشتن　　　پس حدیث مصطفی بر جان مسلم داشتن

ہم کہا کرتے ہیں:۔

؎ ہوتے ہوئے مصطفی کی گفتار　　　مت دیکھ کسی کا قول وکردار [3]

---

[1] نزل الابرار (۱/۱۴۴)　[2] فیض الباری (۲/۴۲۰)، العرف الشذی (۱/۱۶۶)　[3] انوار المصابیح (ص۴۰)

اب نہ جانے کس مجبوری میں آکر غیر مقلدین نے اپنے نعرہ کو چھوڑ دیا اور امتی کے قول کو گلے لگالیا۔ مولانا نذیر صاحب نے بھی اپنی کتاب میں اسی قول کو دلیل نمبر ۴ کے طور پر پیش کیا ہے۔ اِنّا لِلّٰہِ ..........

ع بنتے ہو وفادار تو وفا کر کے دکھاؤ
کہنے کی وفا اور ہے کرنے کی وفا اور

غیر مقلدین حضرت علامہ محمد انور شاہ صاحبؒ کے قول سے نہ تو استدلال کر سکتے ہیں اور نہ اس کو دلیل الزامی میں پیش کر سکتے ہیں کیونکہ دلیل الزامی کیلئے بھی دو شرطوں کا پایا جانا ضروری ہے۔ اوّل:۔ دلیل الزامی کیلئے کوئی بنیاد یعنی کوئی تحقیقی اور استدلالی دلیل موجود ہو اور وہ غیر مقلدین کے پاس ندارد۔

دوسرے:۔ دلیل الزامی کیلئے ضروری ہے کہ وہ مقابل کے مسلمات کی روشنی میں ہو اور وہ دلیل غیر شاذ ہو جبکہ حضرت شاہ صاحبؒ کا یہ قول بشرط ثبوت خود علمائے احناف بلکہ تمام اہل سنت فقہاء کے خلاف ہے، بلکہ اکابرین دیوبند حضرت مولانا قاسم نانوتویؒ، حضرت گنگوہیؒ اور حضرت شیخ الہندؒ وغیرہ کی تصریحات سے بھی متصادم ہے[۱]۔ بالخصوص جب کہ حضرت شاہ صاحبؒ خود بھی تسلیم کرتے ہیں کہ عامۃ العلماء ان

---

[۱] ۔ تراویح اور تہجد کی مغائرت میں اکابرین دیوبندؒ کی تصریحات:۔

﴿۱﴾ حضرت مولانا محمد قاسم نانوتویؒ بانی دارالعلوم دیوبند فرماتے ہیں: تہجد اور چیز ہے اور تراویح اور چیز۔ تصفیۃ العقائد (ص ۴)۔ نیز آپ نے اپنی کتاب الحق الصریح میں بھی تراویح اور تہجد کے جدا جدا ہونے پر بھی محققانہ بحث کی ہے۔ دیکھئے (ص ۳ تا ۴)۔

﴿۲﴾ حضرت مولانا رشید احمد گنگوہیؒ فرماتے ہیں: نماز تہجد اور نماز تراویح ہر دو صلوٰۃ جداگانہ ہیں کہ ہر ایک کی تشریح اور احکام جدا ہیں۔ الرائی النجیح (ص ۲) پھر آپ نے (ص ۳ تا ۱۰) تک تفصیلی اور تحقیقی بحث کی ہے کہ یہ دونوں علیحدہ علیحدہ نمازیں ہیں۔

﴿۳﴾ حضرت شیخ الہند مولانا محمود حسنؒ فرماتے ہیں: صلوٰۃ اللیل سے چونکہ تہجد مراد ہوتا ہے لہذا سائل کے جواب میں حضرت عائشہؓ نے فرمادیا کہ تہجد رمضان وغیرِ رمضان میں برابر تھا۔ اس سے تراویح کی نفی نہیں نکلتی کیونکہ وہ صلوٰۃ مستقلہ علیحدہ ہے عرفاً اس کو صلوٰۃ الیل نہیں کہتے۔ محدثین اور فقہاء اس کو تہجد کے علاوہ مستقل باب میں بیان کرتے ہیں الخ۔ دیکھئے "الورد الشذی" علی جامع الترمذی (ص ۱۰۵) مرتبہ: مولانا سیّد اصغر حسین صاحب محدث دارالعلوم دیوبند ناشر معہد الخلیل کراچی۔

دونوں نمازوں کے جدا جدا ہونے کے قائل ہیں۔ لہذا غیر مقلدین کا حضرت شاہ صاحب کے اس شاذ قول کو لے کر علمائے دیوبند کے خلاف دلیل الزامی میں پیش کرنا بھی باطل ہے۔ ثانیاً:۔ حضرت علامہ محمد انور شاہ کشمیریؒ بھی من جملہ تراویح اور تہجد میں مغائرت کے قائل ہیں۔ چنانچہ فرماتے ہیں: قال عامة العلماء ان التراویح وصلوٰة اللیل نوعان مختلفان والمختار عندی انهما واحد وان اختلفت صفاتهما کعدم المواظبة علی التراویح واداء ها بالجماعة واداء ها فی اوّل اللیل تارة وایصالها الی الاخریٰ بخلاف التهجد فانه کان فی آخر اللیل ولم یکن فیه الجماعة۔ ؎

اکثر علماء کہتے ہیں کہ تراویح اور تہجد دو مختلف قسم کی نمازیں ہیں اور میرے نزدیک مختار یہ ہے کہ دونوں ایک ہی ہیں اگر چہ ان کی صفات مختلف ہیں جس طرح کہ (نبی ﷺ کی طرف) سے تراویح پر مواظبت نہ ہونا اور اسے جماعت سے ادا کرنا اور کبھی اس کو رات کے شروع میں ہی پڑھ لینا اور کبھی اس کو سحری تک لے جانا، بخلاف تہجد کے کہ یہ (آپ ﷺ کی نماز) رات کے آخری حصہ میں ہوتی تھی اور اس میں جماعت نہ تھی الخ۔

حضرت شاہ صاحبؒ کی مذکورہ عبارت سے واضح ہے کہ وہ بھی تراویح اور تہجد میں کئی لحاظ سے فرق کرتے ہیں اور یہ تسلیم کرتے ہیں کہ نبی ﷺ کی نماز تراویح تہجد سے کئی لحاظ سے مختلف تھی۔ البتہ وہ دیگر علمائے کرام سے صرف اس قدر اختلاف رکھتے ہیں کہ نبی ﷺ سے کسی حدیث میں یہ ثابت نہیں ہوتا کہ آپ ﷺ نے ایک رات میں تراویح کے بعد نماز تہجد بھی پڑھی ہو کہ جس کی وجہ سے کہا جائے کہ تراویح اور تہجد من کل الوجوہ علیحدہ علیحدہ نمازیں ہیں۔ لیکن جب حضرت کشمیریؒ نے خود تسلیم کر لیا ہے کہ نبی ﷺ کی یہ دونوں نمازیں کئی صفات سے میں باہم مختلف تھیں تو ان دونوں کو علیحدہ علیحدہ نمازیں قرار دینے کیلئے یہی دلیل کافی ہے۔ باقی رہا ان کا یہ فرمانا کہ نبی ﷺ سے ایک رات میں تراویح کے بعد تہجد پڑھنا کسی حدیث سے ثابت نہیں تو یہ بات درست نہیں کیونکہ ہم پہلے صحیح مسلم (۱/۳۰۲) کے حوالہ سے ثابت کر چکے ہیں کہ

---

؎ فیض الباری (۲/۴۲۰)

رسول اللہ ﷺ نے ایک رات میں تراویح کے علاوہ بھی نماز پڑھی ہے جو تہجد کی نماز تھی، اگر حضرت کشمیریؒ کی تحقیق میں یہ بات نہیں آئی اور وہ اس طرف متوجہ نہ ہو سکے تو یہ کوئی عیب یا عجیب بات نہیں۔ ایسی غلطی کا لگ جانا انسانی فطرت میں داخل ہے۔ علم محیط کلی صرف خاصہ خداوندی ہے۔ اس کے علاوہ کوئی بڑے سے بڑا محدث بھی غلطی اور خطا سے مبّرا نہیں۔ ایسی کئی مثالیں موجود ہیں کہ ایک محدث کہتا ہے فلاں حدیث ثابت نہیں یا فلاں بات کسی حدیث سے ثابت نہیں حالانکہ وہ حدیث صحیح سند کے ساتھ متون حدیث میں موجود ہوتی ہے۔ اور خود غیر مقلدین کو بھی یہ تسلیم ہے مثلاً مشہور محدث امام ابوداؤد سجستانیؒ (جن کا درجہ حضرت کشمیریؒ سے کئی گنا زیادہ ہے) فرماتے ہیں: لیس فی تقدیم الوقت حدیث قائم ۔[1] جمع تقدیم کے متعلق کوئی صحیح حدیث نہیں۔ لیکن علامہ شوکانیؒ غیر مقلد جمع تقدیم کی تائید میں متعدد احادیث نقل کرنے کے بعد فرماتے ہیں: وقد عرفت ان بعضها صحیح وبعضها حسن وذلک یرد قول ابی داؤد لیس فی جمع التقدیم حدیث قائم۔ تمہیں معلوم ہوگیا کہ ان میں سے کچھ احادیث صحیح ہیں اور کچھ حسن درجہ کی ہیں۔ اس سے امام ابوداؤد کے اس قول کی تردید ہو جاتی ہے کہ جمع تقدیم کیلئے کوئی صحیح حدیث نہیں ہے [2]۔

پس بقول غیر مقلدین امام ابوداؤد جیسے بڑے محدث سے غلطی کا صدور ممکن ہے اس لئے اگر کسی روایت کے متعلق علامہ کشمیریؒ نے اپنی لاعلمی کا اظہار کیا ہے اور وہ روایت ثابت ہے تو انصاف کا تقاضا یہی ہے کہ اس روایت کو بھی تسلیم کیا جائے۔ اور یہ بھی بات ملحوظ خاطر رہے کہ العرف الشذی اور فیض الباری وغیرہ حضرت علامہ کشمیریؒ کی اپنی تصانیف نہیں ہیں کہ یہ یقین سے کہا جائے کہ علامہ کشمیری نے یہ بات ضرور ارشاد فرمائی بلکہ یہ کتابیں تو ان کی املائی تقاریر کا مجموعہ ہیں جن کو ان کی وفات کے بعد ان کے شاگردوں نے کتابی صورت میں جمع کر دیا ہے اور ناقلین سے سننے یا نقل کرنے میں غلطی کا بھی امکان ہو سکتا ہے۔ خود علامہ کشمیری کے شاگرد رشید اور داماد حضرت مولانا سیّد احمد رضا بجنوریؒ نے ''انوار الباری شرح صحیح بخاری'' میں ان کتب کے ایسے بے شمار تسامحات کی نشاندہی فرمائی ہے، فتفکر۔

---

[1] ابوداؤد مع عون المعبود (۱/۴۶۸) [2] نیل الاوطار (۳/۲۲۸) بحوالہ حی علی الصلوۃ (ص ۱۳۷)۔

شبہ نمبر۴ ۔ مولانا نذیر احمد رحمانی، حافظ زبیر علی زئی وغیرہ غیر مقلدین لکھتے ہیں: امام محمد بن نصر مروزی نے اپنی کتاب قیام اللیل میں لکھا ہے کہ بعض علمائے سلف اس بات کے قائل ہیں کہ جو شخص تراویح پڑھے اس کو پھر تہجد نہیں پڑھنا چاہئے اور بعض علماء نے مطلق نفل کی اجازت دی ہے۔ علماء سلف کا یہ اختلاف صاف دلیل ہے اس بات کی کہ ان کے نزدیک یہ دونوں نمازیں ایک ہی ہیں۔ [1]

جواب ۔ ہم تراویح اور تہجد میں فرق کی وجہ نمبر ۱۰ میں متعدد معتبر کتابوں کے حوالے سے نقل کر آئے ہیں کہ تمام مکاتب فکر کے فقہاء اور خود علمائے غیر مقلدین نے بھی تراویح کے بعد تہجد پڑھنے کی اجازت دی ہے۔ اور ہم یہ بھی ثابت کر چکے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ، حضرت طلق بن علی ؓ اور کئی بڑے بڑے اور مشہور ائمہ محدثین اور فقہاء کرام بھی تراویح کے بعد تہجد پڑھا کرتے تھے۔ خود غیر مقلدین کے شیخ الکل مولانا نذیر حسین صاحب دہلوی کا معمول بھی تراویح کے بعد تہجد پڑھنے کا تھا۔ اب ہم موجود غیر مقلدین سے ادب کے ساتھ درخواست کرتے ہیں کہ صرف چند معتبر علماء کے نام ہی گنوادیں جنھوں نے تراویح کے بعد تہجد پڑھنے سے منع کیا ہو۔ ہم ان سے یہ بھی عرض کرتے ہیں کہ اگر تراویح کے بعد تہجد پڑھنا منع ہے تو پھر آپ کے شیخ الکل مولانا نذیر صاحب دہلوی تراویح کے بعد تہجد کیوں پڑھا کرتے تھے؟ کیا وہ اس ممانعت میں داخل نہیں؟ پھر آج بھی اسلام کے دونوں مرکزوں مسجد الحرام اور مسجد نبوی میں تراویح کے بعد باقاعدہ تہجد کی نماز ہوتی ہے۔ کیا آپ غیر مقلدین نے ان کے خلاف کوئی فتوی جاری کیا ہے؟ دیدہ باید۔

الغرض غیر مقلدین کے تمام ذکر کردہ شبہات بے جان ہیں اور ان کے پاس تراویح اور تہجد کو ایک قرار دینے کیلئے کوئی ایک دلیل بھی موجود نہیں۔ لھذا ثابت ہوگیا کہ تراویح اور تہجد دونوں جدا جدا نمازیں ہیں۔ قارئین کرام! نماز تراویح سے متعلق یہ چند اہم بنیادی مباحث تھے جن کو کتاب سے پہلے ذکر کرنا ضروری تھا۔

آخر میں اہل علم حضرات کی خدمت میں التماس ہے کہ مجھے اپنی علمی بے مائیگی، کم فہمی اور نااہلی کا پورا پورا اعتراف ہے۔ اس کے باوجود میں نے اپنی بساط کے مطابق پوری کوشش کی ہے کہ کتاب کی ہر بحث

---

[1] ''انوار المصابیح'' (ص ۸۳)، ''نور المصابیح'' (ص ۱۶) بحوالہ ''فیض الباری''

مکمل اور واضح ہو اور اس کا کوئی پہلو بھی تشنہ نہ رہنے پائے۔حوالہ جات نقل کرنے میں بھی پوری پوری احتیاط کی گئی ہے۔پھر بھی کتاب میں غلطیوں کا پایا جانا بعید از امکان نہیں۔اس لئے اہل علم حضرات کی خدمت میں درخواست ہے کہ دوران مطالعہ کتاب میں اگر کوئی سقم نظر آئے تو جائز طریقہ پر اس کی نشاندہی فرما کر شکریہ کا موقع عنایت فرمائیں۔انشاءاللہ کسی غلطی کی آگاہی کے بعد اس کی اصلاح میں کوئی پس وپیش نہیں ہوگا۔اگر کتاب میں کوئی تکرار نظر آئے تو اس کو کسی فائدے یا مجبوری پر محمول کیا جائے۔
آخر میں برادر محترم حضرت الاستاد مولانا حافظ نثار احمد الحسینی مد ظلھم کا شکریہ ادا کرنا ضروری سمجھتا ہوں جنہوں نے اپنے ذاتی کتب خانہ سے کما حقہ استفادہ کا موقع عنایت فرمایا اور دوران تالیف کتاب سرپرستی اور بہترین مشوروں سے نوازا۔ان کے علاوہ ان تمام دوستوں کا ممنون ہوں جنہوں نے کتاب کی طباعت کے دوران جس قدر بھی تعاون کیا خصوصاً برادرم حافظ محمد اسمٰعیل اور حافظ محمد عباس کا جنہوں نے کمپوزنگ کی اور حضرت مولانا سیّد کفایت بخاری زید مجدہٗ کا جنہوں نے مسودہ کی تصحیح فرمائی۔

جزاھم اللہ احسن الجزاء۔

حق تعالیٰ شانہٗ اس حقیر کی کوشش کو قبول فرما کر عوام الناس کیلئے نافع اور راقم الحروف،اس کے والدین، اساتذہ اور مشائخ کیلئے ذخیرہ آخرت بنائے۔آمین

ع　　　ایں دعا از من واز جملہ جہاں آمین باد

وصلی اللہ تعالیٰ علیٰ نبیّہٖ محمد وعلیٰ اٰلہ وصحبہٖ اجمعین برحمتك یاارحم الرحمین۔

ظہور احمد الحسینی

حضرو(اٹک)پاکستان

حدیث نمبر ۱ [illegible] ابن عباس رضی اللہ عنہ ان النبی ﷺ کان یصلی فی شہر رمضان عشرین [illegible] [illegible] والوتر [illegible] رواہ [illegible] الرازی فی کتاب الترغیب له :ویوتر بثلاث۔ [1]

ترجمہ۔ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ آنحضرت ﷺ ماہ رمضان المبارک میں بیس رکعت (تراویح) اور تین وتر پڑھتے تھے۔

حدیث ابن عباس پر اعتراضات کے جوابات:۔

اعتراض نمبر ۱:۔ غیر مقلدین کی طرف سے اس حدیث پر یہ اعتراض کیا جاتا ہے کہ یہ حدیث ضعیف ہے کیونکہ اس کی سند میں ایک راوی ابراہیم بن عثمان ابوشیبہ العبسیؒ ضعیف ہے۔ اس کو امام بیہقیؒ، امام زیلعیؒ، امام نسائی وغیرہ نے ضعیف کہا ہے۔ امام بخاری نے اس کے بارے میں سکتوا عنہ اور امام ابو حاتمؒ نے سکتوا عنہ اور ترکوا حدیثہ فرمایا ہے، امام احمدؒ نے اس کو منکر الحدیث اور امام ابن عدیؒ نے اس کو لین کہا ہے اور اس کی حدیث کو انھوں نے اپنی کتاب الکامل میں ابوشیبہ کی مناکیر میں ذکر کیا ہے۔ امام شعبہؒ نے اس کی ایک روایت کے بارے میں کَذَبَ کہا ہے۔ [3]

بعض غیر مقلدین تو اس حدیث کو موضوع تک قرار دیتے ہیں، العیاذ باللہ من ذالک۔

جواب نمبر ۱:۔ اس روایت کا راوی ابراہیم بن عثمان ابوشیبہ اگر چہ مجروح ہے لیکن یہ اتنا ضعیف نہیں ہے کہ اس کی روایات کو بالکل رد یا موضوع [4] قرار دے دیا جائے کیونکہ ائمہ رجال نے اس کی توثیق بھی کی

۱ مصنف ابن ابی شیبہ [illegible] (۲۸۴/۲) [illegible] السنن الکبری للبیہقی (۴۹۶/۱) ۲ نیل الاوطار (۵۳/۳)۔

۳ [illegible] (ص۱۲۹ [illegible])

۴ غیر مقلدین کا ابراہیم ابوشیبہ کی روایات کو موضوع کہنا باطل ہے۔ اولاً۔ آج تک کسی بھی معتبر اور ثقہ محدث نے اس کو موضوع نہیں کہا ورنہ دلیل پیش کی جائے۔ دیدہ باید۔ ثانیا:۔ ابوشیبہ کی کم از کم ایک روایت ترمذی میں بھی موجود ہے اور غیر مقلدین کے مشہور محقق مولانا عبدالرحمن مبارکپوری صاحب نے تصریح کی ہے کہ ترمذی میں ایک بھی موضوع حدیث نہیں۔ چنانچہ فرماتے ہیں: قلت الاحادیث الضعاف موجودة فی جامع الترمذی وقد بین "

ہے۔ چنانچہ امام شعبہ بن الحجاجؒ نے اس سے روایت لی ہے۔ ؁

اور غیر مقلدین کے ہاں یہ مسلمہ قاعدہ ہے کہ امام شعبہ صرف اسی راوی سے روایت لیتے ہیں جو ثقہ راوی ہو اور اس کی احادیث صحیح ہوں۔ چنانچہ مولانا عبدالرؤف سندھو غیر مقلد لکھتے ہیں: شیخ احمد شاکر (جو غیر مقلدین کے بہت بڑے عالم تھے۔ ناقل) فرماتے ہیں کہ محمد بن مہران سے شعبہ نے بھی روایت لی ہے اور وہ ثقہ ہی سے روایت لیتے ہیں ؂ ۔ علامہ شوکانی اور مولانا عبدالرحمٰن مبارک پوری وغیرہ غیر مقلدین علماء امام شعبہؒ کے بارے میں لکھتے ہیں:۔ وھو لا یحمل عن مشائخھم الا صحیح حدیثھم ؃ امام شعبہؒ اپنے مشائخ سے صرف وہی حدیث بیان کرتے ہیں جو صحیح ہوتی ہے۔

اب سوال یہ ہے کہ اگر ابوشیبہ اتنا ہی ضعیف راوی ہے اور اس کی حدیث صحیح نہیں تو پھر امام شعبہؒ نے اس سے روایت کیوں بیان کی ہے؟

(۲) امام ابن عدی ابوشیبہ کے بارے میں فرماتے ہیں: لہ احادیث صالحۃ ؄ کہ ابوشیبہ کی احادیث درست ہیں۔ ؅ واضح رہے کہ امام ابن عدی نے ابوشیبہ کی احادیث کو تو صالح کہا ہے لیکن انہوں نے

---

= الترمذی نفسہٗ ضعفھا وابان علتھا واما وجود الموضوع فیہ فکلا ثم کلا۔ "تحفۃ الاحوذی" (۱/۱۸۱) میں کہتا ہوں کہ ضعیف حدیثیں ترمذی میں موجود ہیں اور خود ترمذی نے ان کا ضعف بیان کیا ہے اور ان کی علت کو ظاہر کیا ہے۔ باقی رہا اس میں موضوع حدیث کا وجود تو وہ ہرگز ہرگز نہیں ہے۔ پس جب ترمذی میں ایک بھی حدیث موضوع نہیں ہے تو پھر ابوشیبہ کی احادیث کیسے موضوع ہیں حالانکہ اس کی حدیث بھی ترمذی میں موجود ہے۔

؁ تہذیب الکمال (۱/۳۹۰)، تہذیب التھذیب (۱/۱۴۴) ؂ القول المقبول شرح صلوٰۃ الرسول (ص ۳۸۶)

؃ "نیل الاوطار" ۱/۱۶" ابکار المنن" ص ۱۴۷، ۱۵۰ وغیرہ۔ ؄ تھذیب الکمال (۱/۳۹۳)

؅ غیر مقلدین کی طرف سے اس پر یہ اعتراض کیا جاتا ہے کہ اگرچہ ابن عدی نے ابوشیبہ کی روایات کے بارے میں لہ احادیث صالحۃ فرمایا ہے لیکن اس قول سے اس کی مذکورہ روایات کو کیا فائدہ ہوا کیونکہ انہوں نے اس روایت کو ابوشیبہ کی مناکیر میں شمار کیا ہے۔ معلوم ہوا کہ یہ مذکورہ روایت اس کی صالح حدیثوں میں شامل نہیں ہے۔ مھسلہ انوار المصابیح (ص ۱۸۳) وغیرہ۔ اس اعتراض کا جواب یہ ہے کہ خود غیر مقلدین (مولانا نذیر رحمانی وغیرہ) نے تسلیم کیا ہے کہ یہ ضروری نہیں کہ امام ابن عدی کسی راوی کی روایت کو منکر شمار کریں تو وہ روایت فی الواقع بھی منکر ہی ہو۔ چنانچہ مولانا نذیر رحمانی صاحب لکھتے ہیں: ابن عدی کا یہ صنیع صرف مجروح راوی کے ساتھ خاص نہیں اور نہ یہ بات ہے کہ (جس روایت کو وہ =

عیسی بن جاریہ (جو رسول اللہ ﷺ سے مروی گیارہ رکعات والی روایت کے راوی ہیں) کے بارہ میں فرمایا ہے: احادیثہ غیر محفوظۃ کہ اس کی احادیث غیر محفوظ ہیں۔ [1] اب جس کی روایات صالح اور درست ہیں وہ تو غیر مقلدین کے نزدیک نہایت ضعیف راوی ہے لیکن جس کی احادیث غیر محفوظ اور شاذ ہیں، وہ غیر مقلدین کے ہاں اونچے درجہ کا ثقہ راوی ہے۔ غیر مقلدین کا یہ بھی عجیب انصاف ہے؟

(۳) امام بخاریؒ کے استاذ الاستاذ حضرت یزید بن ہارونؒ جو ابوشیبہؒ کے زمانہ قضاء میں ان کے کاتب اور منشی تھے، وہ بھی ابوشیبہ کے بڑے مداح تھے۔ چنانچہ وہ اس کے بارے میں یہاں تک فرماتے تھے۔

ماقضی علی الناس رجل یعنی فی زمانہ اعدل فی قضاء منہ [2]

ابراہیم ابوشیبہ سے بڑھ کر اپنے زمانے میں کوئی قاضی عادل نہیں ہوا۔

اب جو شخص قضاء اور لوگوں کے ساتھ معاملات میں اتنا بڑا عادل ہے وہ نبی ﷺ کی حدیث بیان کرنے میں عادل کیوں نہیں ہوگا؟ اور راوی کے ثقہ ہونے کیلئے بنیادی طور پر دو ہی چیزیں دیکھی جاتی ہیں، ایک ضبط یعنی قوت حافظہ اور دوسری عدالت۔ چنانچہ مولانا عبدالرحمن صاحب مبارکپوری غیر مقلد لکھتے ہیں:

لابدفی کون الشخص ثقۃ من شیئین العدالۃ والضبط۔ [3]

راوی کے ثقہ ہونے کیلئے دو چیزیں ضروری ہیں۔ نمبر ۱۔ عدالت۔ نمبر ۲۔ قوت حافظہ۔

اب امام ابن عدی کا ابوشیبہ کے بارے میں لہ احادیث صالحۃ کہنا ابوشیبہ کے ضبط اور قوت حافظہ کو ثابت کرتا ہے کیونکہ اس کا حافظہ اگر قوی نہیں تھا تو اس کے پاس صالح اور درست حدیثیں کیسے آگئیں؟ اور یزید بن ہارون کی اس شہادت کے بعد تو یہ بات بالکل واضح ہو جاتی ہے کہ وہ اونچے درجے کا عادل تھا۔

(۴) امام ابن عدی نے ابوشیبہ کے بارے میں یہ بھی فرمایا ہے: وھو وان نسبوہ الی الضعف خیر من ابراہیم بن ابی حیۃ۔ [4] لوگوں نے اگرچہ ابوشیبہ کو ضعف کی طرف منسوب کیا ہے لیکن وہ

---

منکر شمار کریں۔ ناقل) وہ روایت منکر ہوتی ہے جیسا کہ علامہ مئوی کہہ رہے ہیں بلکہ وہ روایت ذکر کرتے ہیں جس پر جرح و انکار کیا گیا یہ ضروری نہیں کہ فی الواقع وہ منکر ہو بھی۔ انوار المصابیح (ص ۱۲۶)۔ اب رحمانی صاحب کے اعتراض کا جواب خود ان ہی کے قلم سے دیئے گئے جواب زیادہ سے بہتر کیا ہو سکتا ہے؟ کَفٰی بِنَفْسِكَ الْیَوْمَ عَلَیْكَ حَسِیْبًا۔

[1] تھذیب التھذیب (۸/ ۱۸۷) [2] "تھذیب الکمال" (۱/ ۳۹۲) [3] ابکار المنن (ص ۱۶۹) [4] تھذیب الکمال (۱/ ۳۹۳)

ابراہیم بن ابی حیہ سے بہتر ہے۔

ابراہیم بن ابی حیہ کے بارے میں امام الرجال حضرت یحییٰ بن معین فرماتے ہیں: شیخ ثقہ کبیر ۱ یہ شیخ ہیں اور بہت بڑے ثقہ ہیں۔ یہ امام ابن معین کی طرف سے ابراہیم بن ابی حیہ کی زبردست اور مقرر توثیق ہے کیونکہ لفظ ثقہ الفاظ تعدیل میں سے تو ہے ہی، لفظ شیخ بھی الفاظ تعدیل میں سے ہے ۲۔ نیز مولانا ارشاد الحق اثری غیر مقلد لکھتے ہیں: اصول حدیث کے طالب علم پر مخفی نہیں کہ مقرر توثیق تعدیل میں درجہ اوّل کے الفاظ میں شمار ہوتے ہیں ۳۔ اگرچہ ابن ابی حیہ پر جرح بھی کی گئی ہے ۴۔ لیکن اس کی بہت بھاری توثیق بھی کی گئی ہے لھذا یہ مختلف فیہ راوی ہے اور غیر مقلدین کے مشہور محدث حافظ محمد گوندلوی

۱ لسان المیزان (۵۳/۱) ۲ دیکھئے توضیح الکلام (۴۸۰/۱)

۳ توضیح الکلام (۲۶۸/۱) ۴ چنانچہ امام نسائی اس کے بارے میں فرماتے ہیں: ضعیف۔ ابن المدینی فرماتے ہیں لیس بشیء، امام ابو حاتم اور امام بخاری فرماتے ہیں: منکر الحدیث، امام دارقطنی فرماتے ہیں: متروک، ابن حبان نے بھی جرح کی ہے نور المصابیح (ص ) از زبیر علی زئی غیر مقلد۔ بحوالہ ''لسان المیزان'' (۵۳/۱)۔ لیکن یہ سب جرحیں خود غیر مقلدین کے نزدیک مبہم اور غیر مفسر ہیں۔ چنانچہ زبیر علی زئی پیرداوی غیر مقلد لکھتے ہیں: صرف ضعیف یا متروک یا منکر الحدیث کہہ دینا جرح مفسر نہیں ہے۔ رسالہ رکعات قیام رمضان کا تحقیقی جائزہ (ص ۶۵)۔ مولانا ارشاد الحق اثری لکھتے ہیں: متروک جرح غیر مفسر ہے۔ ''توضیح الکلام'' (۱۴۳/۱)۔ مولانا نذیر رحمانی غیر مقلد لکھتے ہیں: مستند علماء نے اس (لفظ منکر الحدیث) کے جرح مبہم ہونے کی تصریح کی ہے۔ ''انوار المصابیح'' (ص ۱۱۹)۔ مولانا محمد گوندلویؒ تو امام بخاریؒ کی جرح منکر الحدیث کو بھی غیر مفسر کہتے ہیں۔ دیکھئے ''خیر الکلام'' (ص ۱۶۴)۔ پس جب یہ تمام جرحیں خود غیر مقلدین کے نزدیک مبہم ہیں اور متعدد علمائے غیر مقلدین علماء نے تصریح کی ہے کہ جرح مبہم توثیق کے بعد معتبر نہیں ہوتی۔ چنانچہ مولانا محمد گوندلوی صاحب لکھتے ہیں: مبھم جرح توثیق کے بعد مقبول نہیں ہوتی۔ ''خیر الکلام'' (ص ۱۵۸)۔ مولانا عبدالرحمٰن مبارکپوری صاحب فرماتے ہیں کہ جرح مبہم معتبر نہیں ہے۔ دیکھئے ابکار المنن (ص ۸۰، وغیرہ)۔ مولانا نذیر رحمانی صاحب لکھتے ہیں کہ جب کسی راوی کی تعدیل و توثیق کسی حاذق اور ماہر فن محدث نے کی ہو تو اس کے حق میں جرح مفسر ہی مقبول ہوگی غیر مفسر اور مبہم جرحوں کا اعتبار نہ ہوگا۔ انوار المصابیح (ص ۱۳۸)۔ لھذا جب ابراہیم بن ابی حیہ کی امام یحییٰ بن معین جیسے ماہر اور حاذق نے زبردست توثیق کر دی ہے تو پھر اس کے حق میں ان جرحوں کا کوئی اعتبار نہیں ہوگا جو بقول غیر مقلدین سب مبہم اور غیر مفسر ہیں۔

صاحب لکھتے ہیں۔ کہ جب راوی مختلف فیہ ہو تو اس کی حدیث حسن ہوتی ہے [1]۔ بنابریں جب ابن ابی حیہ اس درجہ کا راوی ہے کہ بقول غیر مقلدین اس کی حدیث حسن ہے تو پھر ابراہیم ابوشیبہ جو اس سے بہتر ہے اس کی حدیث کیوں قابل قبول نہیں؟

آپ اپنے ہی اصول بقاعدہ خود ہی ذرا غور کریں ہم عرض کریں گے تو شکایت ہوگی

ابوشیبہ پر کی گئی جرحوں کا جائزہ:۔

ماقبل تفصیل کے ساتھ یہ بات بھی ملحوظ خاطر رہے کہ ابوشیبہ پر جتنی بھی جرحیں کی گئی ہیں، تقریباً وہ سب جرحیں خود غیر مقلدین کے نزدیک بھی مبہم اور غیر مفسّر ہیں: مثلاً امام ابوداوٗدؒ، امام بیہقیؒ اور امام زیلعیؒ وغیرہ نے اس کو ضعیف اور امام نسائیؒ وغیرہ نے اس کو متروک کہا ہے اور پہلے ابن ابی حیہ کے تذکرہ میں غیر مقلدین کے حوالے سے گزر چکا ہے کہ یہ جرحیں مبہم ہیں: نیز یہ بات بھی متعدد علمائے غیر مقلدین کے حوالے سے گزر چکی ہے کہ جرح مبہم معتبر نہیں ہے۔

اب ان جرحوں کی حیثیت خود غیر مقلدین کے مسلمات کی روشنی میں ملاحظہ ہوں۔

﴿۱﴾ امام بخاری اور امام ابوحاتم نے ابوشیبہ کے بارے میں سکتوا عنہ اور ترکوا عنہ فرمایا ہے اور ان دونوں جملوں سے انہوں نے اپنی رائے کا اظہار نہیں کیا بلکہ دوسروں لوگوں کی رائے نقل کی ہے۔ اور یہ کلام بھی موجب جرح نہیں کیونکہ جرح کرنے والے مجہول ہیں چنانچہ اس قسم کی ایک جرح لینوہ کے بارے میں مولانا ارشادالحق اثری لکھتے ہیں: امام دارقطنی نے اگر لینوہ کہا ہے تو اس کو لین کہنے والے مجہول ہیں لھذا اس کا کوئی اعتبار نہیں۔ [2] نیز لکھتے ہیں:۔

اگر جارح مجہول ہے تو اہل علم نے جرح کو قبول نہیں کیا۔[3] مزید لکھتے ہیں: یہ کلام موجب جرح نہیں کیونکہ یہ مجہول آدمی سے ہے کہ کس نے یہ کہا ہے[4]۔ زبیر علی زئی غیر مقلد لکھتے ہیں: ابن ابی حاتم کا قول ''تکلموا فیہ'' کئی لحاظ سے مردود ہے (۲) یہ جرح غیر مفسر ہے (۳) اس کا جارح نہ معلوم ہے۔ [5]

کیا ہم بھی غیر مقلدین سے ایسے ہی انصاف کی توقع رکھ سکتے ہیں؟ دیدہ باید۔

---

[1] ''خیر الکلام'' (ص ۲۲۸) [2] ''توضیح الکلام'' (۱/۵۴۴) [3] ایضاً [4] ایضاً [5] نور العینین (ص ۸۸)

﴿۳﴾ امام احمد نے ابوشیبہ کو منکر الحدیث کہا ہے لیکن اول تو یہ جرح بھی غیر مقلدین کے نزدیک مبہم ہے جیسا کہ گزر چکا۔ ثانیاً: امام احمد کی لفظ منکر الحدیث کے بارے میں اصطلاح ہی جدا ہے۔ چنانچہ مولانا ارشاد الحق اثری لکھتے ہیں: امام احمد نے کسی کو منکر الحدیث بالفرض کہا بھی ہے تو اس کو جرح مفسر قرار نہیں دیا جا سکتا۔ کیونکہ منکر الحدیث امام احمدؒ کی اصطلاح میں اس پر بولا جاتا ہے جو غریب حدیث لائے اور غریب حدیث صحیح بھی ہو سکتی ہے [1]۔ مولانا محمد گوندلوی صاحب غیر مقلد لکھتے ہیں: امام احمد اور اس قسم کے لوگ کسی کو منکر کہتے ہیں تو اس سے یہ لازم نہیں آتا کہ وہ قابل احتجاج نہیں ہے [2]۔

(۴) امام شعبہ نے ابوشیبہ کی مطلق تکذیب نہیں کی بلکہ صرف ایک قصہ میں اس کے بارے میں کذّبَ فرمایا ہے۔ چنانچہ حافظ ابن حجر لکھتے ہیں: و کذّبه شعبة فی قصة [3]۔ اور وہ قصہ کیا تھا؟ اس کو حافظ ذہبیؒ نے یوں بیان کیا ہے:۔ امام شعبہ نے ابوشیبہ کو اس لئے جھٹلایا کہ اس نے حکم سے یہ روایت بیان کی کہ حضرت ابن ابی لیلیٰ فرماتے ہیں جنگ صفین میں ستر اہل بدر نے شرکت کی تھی۔ امام شعبہ نے فرمایا اس نے غلط بیانی کی۔ واللہ میں نے اس بارے میں حکم سے مذاکرہ کیا تو ہم نے سوائے حضرت خزیمہ ؓ کے کسی اہل بدر کو نہیں پایا جس نے جنگ صفین میں شرکت کی ہو [4]۔ اس بیان سے واضح ہو گیا کہ امام شعبہؒ نے ابوشیبہؒ کی مطلق تکذیب نہیں کی بلکہ صرف ایک واقعہ بیان کرنے میں اسے جھٹلایا ہے اور اس قصہ میں بھی ابوشیبہ کا کوئی قصور نہیں۔ کیوں کہ انھوں نے تو یہ روایت امام حکم سے نقل کی تھی۔ اب اگر یہ روایت غلط ہے تو اس میں قصور امام حکمؒ کا ہے کہ انھوں نے ہی یہ روایت بیان کی نہ کہ ابوشیبہ نے۔

پھر جب شعبہ نے حکم سے اس بارے میں مذاکرہ کیا تو حکم نے بھی یہ انکار نہیں کیا کہ انھوں نے یہ روایت ابوشیبہ سے نہیں بیان کی بلکہ وہ تو الٹا شعبہ کے ساتھ اس بارے میں مذاکرہ کیلئے تیار ہو گئے لیکن وہ سوائے ایک کے کسی دوسرے اہل بدری کی شرکت جنگ صفین میں ثابت نہ کر سکے۔ اس سے معلوم ہوا کہ حکم نے ابوشیبہ کے سامنے یہ روایت ضرور بیان کی تھی ورنہ وہ امام شعبہ سے مذاکرہ کرنے اور ستر (۷۰) اہل بدر کے اسماء ڈھونڈنے کی بجائے صاف انکار کر دیتے کہ انھوں نے یہ روایت ہی بیان نہیں کی۔

---

[1] توضیح الکلام (۱/۵۰۰)، مولانا صفدر اپنی تصانیف کے آئینے میں (ص ۴۱)

[2] خیر الکلام (ص ۴۹) بحوالہ احسن الکلام (۱/۳۱۴) [3] تھذیب (۱/۱۴۵) [4] میزان الاعتدال (۱/۲۳)

پس امام حکم کو بھی تسلیم ہے کہ انہوں نے ابوشیبہؒ سے یہ روایت بیان کی ہے۔ اب اگر یہ واقعہ غلط ہے تو اس کا قصور امام حکم کے سر ہے کیونکہ وہ ہی صاحب واقعہ ہیں اور دلیل بھی ان کے ذمہ ہے۔ لھذا حکم کی وجہ سے امام شعبہؒ کا ابوشیبہ کی تکذیب کرنا غلط اور نا قابل قبول ہے۔

امام شعبہ کا دعوٰی کہ صفین میں حضرت خزیمہ ﷺ کے سوا کوئی بدری شریک نہیں ہوا، درست نہیں۔ یہی وجہ ہے کہ امام ذہبیؒ نے امام شعبہؒ کی اس جرح کا یوں مذاق اڑایا ہے:۔ قلت سبحان اللہ اما شھدھا علی اما شھدھا عمار۔[1] میں کہتا ہوں کہ سبحان اللہ! کیا حضرت علی ﷺ نے جنگ صفین میں شرکت نہیں کی تھی؟ کیا حضرت عمار ﷺ نے شرکت نہیں کی تھی (اور یہ دونوں اھل بدر میں سے ہیں)۔

یعنی امام شعبہ نے صرف اس وجہ سے ابوشیبہؒ کی تکذیب کر دی کہ بجائے ستر بدری صحابہ ﷺ کے صرف ایک حضرت خزیمہ ﷺ کی شرکت ثابت ہوسکی حالانکہ امام ذہبیؒ کے مطابق حضرت خزیمہ ﷺ کے علاوہ حضرت علی ﷺ اور حضرت عمار ﷺ کی بھی جنگ صفین میں شرکت ثابت ہے۔ معلوم ہوا کہ امام ذہبیؒ کے نزدیک بھی ابوشیبہ پر امام شعبہؒ کی یہ جرح غلط ہے۔

اسی طرح حافظ ابن حجر عسقلانیؒ کے نزدیک بھی شعبہ کی یہ تکذیب قابل قبول نہیں۔ چنانچہ حافظ ابن حجرؒ نے تقریب میں ابوشیبہ کے بارے میں متروک الحدیث لکھا ہے [2] اور حافظ نے متروک الحدیث کو الفاظ جرح کے طبقہ عاشرہ میں شمار کیا ہے جبکہ جس راوی پر کذب کی تہمت لگائی گئی ہے اس کو انھوں نے طبقہ الحادیۃ عشرۃ میں شمار کیا ہے اور جس راوی پر کذب کا اطلاق کیا گیا ہے اس کو انھوں طبقہ الثانیۃ عشرۃ میں شمار کیا ہے [3]۔

لھذا جب حافظ ابن حجر نے ابوشیبہ کو نہ طبقہ حادیہ عشرہ میں شمار کیا اور نہ طبقہ ثانیہ عشرۃ میں شمار کیا تو اس سے معلوم ہوا کہ حافظ ابن حجرؒ کے نزدیک نہ ابوشیبہ پر کذب کی تہمت صحیح ہے اور نہ اس پر کذب کا اطلاق درست ہے۔ حافظ ابن حجر عسقلانیؒ اور ان کی اس کتاب تقریب التھذیب کے متعلق مولانا نذیر

---

[1] میزان الاعتدال (۳۲/۱) [2] دیکھئے ''انوار المصابیح'' (ص۴۸۱) [3] دیکھئے مقدمہ تقریب (۵۲/۱)

احمد رحمانی غیر مقلد لکھتے ہیں: حافظ نے یہ بھی لکھا ہے اس کتاب میں کسی راوی پر وہی حکم لگاؤں گا جو اس کے حق میں کہے گئے اقوال میں سب سے زیادہ صحیح اور اس کے متعلق بیان کئے گئے اوصاف میں زیادہ مناسب ہوگا ۱؎ ۔

پس جب بقول مولانا رحمانی حافظ ابن حجر کے نزدیک ابوشیبہ کے بارے میں تکذیب کا قول غیر صحیح اور غیر مناسب ہے تو پھر غیر مقلدین کس منہ سے ابوشیبہ کی تکذیب پر کمر بستہ ہیں۔؟

ناطقہ سر بگریباں ہے اسے کیا کہئے

ثانیا: یہ بھی ممکن ہے کہ یہاں کذب قصداً جھوٹ بولنے کے معنٰی میں نہ ہو کیوں کہ کذب کا اطلاق صرف قصداً جھوٹ بولنے پر نہیں ہوتا بلکہ کبھی کبھی اس کا اطلاق کسی بات کو بلاتحقیق نقل کرنے پر بھی ہوتا ہے۔ حافظ ابن حجر عسقلانیؒ نے اس کی کئی مثالیں مقدمہ فتح الباری میں ذکر کی ہیں ۲؎ ۔

اور یہی معنی قرین قیاس ہے کیوں کہ امام شعبہؒ جنھوں نے خود ابراہیم ابوشیبہ سے روایت لی ہے (اور غیر مقلدین کو اقرار ہے کہ وہ صرف ثقہ راوی سے روایت لیتے ہیں) وہ کیسے ابوشیبہ کو جھوٹا کہہ سکتے ہیں۔ اس صورت میں کَذَبَ کا مطلب ہوگا کہ ابوشیبہ نے بلاتحقیق حکم کی روایت کو آگے بیان کردیا کہ جنگ صفین میں ستر بدری صحابہ ﷺ نے شرکت کی تھی، فلا اشکال۔ یا یہاں کَذَبَ خَطَأً کے معنٰی میں ہے یعنی ابوشیبہ سے یہ روایت بیان کرنے میں خطا اور غلطی ہوئی ہے کیوں کہ کَذَبَ خَطَأً کے معنٰی میں بھی آتا ہے۔ چنانچہ حافظ ابن حجر لکھتے ہیں: وقد يطلق الكذب على الخطاء۔ ۳؎

علامہ طاہر صدیقی الفتنیؒ اور علامہ ابن الاثیر جزریؒ لکھتے ہیں: وقد استعملوا الكذب على الخطاء۔ ۴؎

محدثین کبھی کبھی کذب کو خطا اور غلطی کے معنٰی میں بھی استعمال کرتے ہیں۔

غیر مقلدین حضرات بھی ضرورت پڑنے پر کَذَبَ کو خطا کے معنٰی میں استعمال کرتے ہیں چنانچہ امام مالکؒ

---

۱؎ انوار المصابیح (ص ۱۱۶) بحوالہ تقریب۔ ۲؎ دیکھئے رکعات التراویح (ص ۵۷ مؤلفہ: مولانا حبیب الرحمٰن اعظمیؒ)

۳؎ مقدمہ فتح الباری (ص ۱۸۰) ۴؎ مجمع بحار الانوار (۳۹۰/۴)، النہایۃ (۱۵۹/۴)

نے حدیث کے ایک راوی محمد بن اسحاق کو کذاب (بہت بڑا جھوٹا) قرار دیا ہے۔اس پر مولانا ارشادالحق اثری امام یحیٰ بن معینؒ کے حوالہ سے لکھتے ہیں غالباً انھوں (یعنی امام مالک ناقل) نے کلام میں غلطی (خطاء) کی بنا پر کذاب کہا ہے [1]۔کیا غیر مقلدین ابراہیم ابوشیبہ کے ساتھ بھی یہی انصاف کریں گے؟

**ثالثاً**: بالفرض اگر مان بھی لیا جائے کہ کذب یہاں اپنے اصلی معنیٰ (جھوٹ) میں ہی مستعمل ہے تو پھر امام شعبہ کی طرف سے ابوشعبہ پر یہ ایک جرح ہے لیکن امام شعبہ کا اس سے روایت لینا اس کی توثیق ہے (جیسا کہ غیر مقلدین کے حوالے سے گزر چکا ہے) اور مولانا ارشادالحق اثری غیر مقلد لکھتے ہیں: ایک ہی امام کے قول میں اختلاف ہو تو ترجیح توثیق کو ہوتی ہے [2]۔

پس بالفرض اگر امام شعبہ نے ابوشیبہ کی تکذیب بھی کی ہے تو اس سے روایت لے کر اس کی توثیق کر دی۔ لھذا ان کی توثیق کرنا ان کے جرح کرنے پر راجح ہے۔واللہ اعلم بالصواب۔

﴿۵﴾ مولانا نذیر رحمانی صاحب علامہ زیلعیؒ کے حوالے سے لکھتے ہیں: ابن عدی نے اس (ابراہیم ابوشیبہ) کو لین کہا ہے [3]۔ اب لین کا لفظ الفاظ جرح میں کس درجہ کا ہے؟ اس کا جواب خود مولانا رحمانی کے قلم سے ملاحظہ فرمائیں۔ چنانچہ رحمانی صاحب لکھتے ہیں: محدثین نے فیہ لین اور لین الحدیث کو بہت ہلکے اور معمولی درجہ کے الفاظ جرح میں شمار کیا ہے [4]۔ نیز لکھتے ہیں: معلوم ہوا کہ جس راوی کے متعلق فیہ لین یا لین الحدیث کہا ہو اس کی روایت قابل طرح وترک نہیں ہے [5]۔

قارئین:۔ یہ ہیں ابوشیبہ پر کی گئی مبہم اور غیر متعلق جرحیں جو خود غیر مقلدین کے ہاں بھی قابل قبول نہیں۔ اور اس آخری جرح سے تو یہ بھی معلوم ہو گیا کہ ابوشیبہ اگر چہ مجروح اور کمزور راوی ہے لیکن یہ اتنا کمزور نہیں کہ اس کی حدیث کو ترک کر دیا جائے لیکن اس کے باوجود غیر مقلدین کا تعصب اور ان کی بے انصافی ملاحظہ کریں کہ جو جرحیں خود ان کے نزدیک بھی نا قابل قبول ہیں، ان ہی کے بل بوتے وہ ابوشیبہ کو کس طرح سخت سے سخت ضعیف قرار دیکر اس کی یہ بیس تراویح والی روایت کو موضوع تک قرار دینے سے نہیں

---

[1] دیکھئے "توضیح الکلام" (۱/۲۴۰) [2] "توضیح الکلام" (۱/۵۳۴) [3] انوارالمصابیح (ص۱۷۰)

[4] انوارالمصابیح (ص۱۱۵) [5] ایضاً

ہو کتے، اس کی وجہ محض یہ ہے کہ یہ روایت ان کے مذہب کے خلاف ہے لیکن یہی راوی ابوشیبہ جب ان کے مذہب کے موافق کوئی روایت نقل کرتا ہے تو پھر ابوشیبہ نہ تو ضعیف ہے اور نہ اس کی روایت موضوع ہے۔ والی اللہ المشتکیٰ۔ مثلاً مشہور غیر مقلد لکھاری مولانا صادق سیالکوٹی صاحب کی کتاب صلوٰۃ الرسول غیر مقلدین کے درمیان نہایت مشہور اور معتبر کتاب سمجھی جاتی ہے اور یہ کتاب غیر مقلدین کے تمام اکابر (مولانا داؤد غزنوی، مولانا اسمٰعیل سلفی، مولانا عبداللہ امرتسری، مولانا نور حسین گرجاکھی، مولانا احمد دین لکھا گکھڑوی اور مولانا محمد گوندلوی وغیرہ کی مصدقہ ہے۔ اس کتاب میں مولانا سیالکوٹی نے نماز جنازہ میں سورۃ فاتحہ پڑھنے کی دلیل کے طور پر ابن ماجہ کے حوالہ سے حضرت ابن عباس ؓ کی روایت پیش کی ہے کہ آنحضرت ﷺ نماز جنازہ میں سورۃ فاتحہ پڑھتے تھے [1]۔ حالانکہ یہ روایت بھی ترمذی اور ابن ماجہ میں اسی ابوشیبہ سے مروی ہے لیکن پھر بھی مولانا سیالکوٹی صاحب بڑے طمطراق سے اس روایت سے استدلال کر رہے ہیں اور خود انہوں نے بھی اور اُن کی کتاب کے تمام مصدقین نے بھی اس روایت کے راوی ابوشیبہؒ کے ضعف کی طرف ادنیٰ سا اشارہ بھی نہیں کیا۔ یہ ہے غیر مقلدین کا انصاف!

ع این گناہیست کہ در شہر شما نیز کنند

بہرحال ہمیں یہ تسلیم ہے کہ ابوشیبہ مجروح راوی ہے لیکن اس کی روایت کو موضوع کہنا اور بالکل رد کر دینا یہ بے انصافی ہے۔ اگر یہ ہماری بات تسلیم نہ ہو تو آیئے اہل سنت والجماعت اور غیر مقلدین دونوں کی مسلمہ شخصیت اور غیر مقلدین کے شیخ الکل مولانا نذیر حسین دہلویؒ صاحب کے استاذ الاستاذ حضرت مولانا شاہ عبد العزیز صاحب محدث دہلوی کی بات کو مان لیا جائے۔ چنانچہ شاہ صاحب اپنے فتاوٰی میں اسی بیس تراویح والی روایت ابن عباس ؓ کو نقل کرنے کے بعد فرماتے ہیں: امام بیہقی ایں روایت را تضعیف نمودہ بعلت آنکہ راوی ایں حدیث جدابی بکرابی شیبہ است حالانکہ جد ابی بکر بن ابی شیبہ آں قدر ضعف ندارد کہ روایت او مطروح ساختہ شود [2]۔ بیہقیؒ نے اس روایت کو اس بنا پر ضعیف قرار دیا ہے کہ اس روایت کا ایک راوی ابوشیبہ جو ابوبکر بن ابی شیبہ کا

---

[1] صلوۃ الرسول (ص ۴۳۴) [2] فتاوٰی عزیزیہ (۱/۱۱۹)

دادا ہے ضعیف ہے حالانکہ ابوبکر بن ابی شیبہ کا دادا اس قدر ضعیف نہیں کہ اس کی روایت کو مسترد کر دیا جائے۔

یہ ہے اس شخصیت کا فیصلہ جس کو خود غیر مقلدین بھی اپنا پیشوا مانتے ہیں۔ ؎

ضد چھوڑیئے بر سر انصاف آیئے　　　انکار ہی رہے گا میری جان کب تلک

**جواب ثانی:** ۔اس حدیث کی سند کو اگر چہ کتنا ہی ضعیف مان لیا جائے لیکن بہرحال یہ بات ضرور ہے کہ اس حدیث کا متن بالکل صحیح اور قابل عمل ہے [1]۔ کیونکہ اس حدیث کو تلقی بالقبول حاصل ہے کہ تمام امت نے بالاتفاق اس کے مضمون (بیس تراویح) کو عملی طور پر قبول کیا ہے۔خصوصاً حضرات خلفائے راشدین ﷺ اور دیگر صحابہ ﷺ کے دور مسعود میں اس حدیث کو شرف قبولیت حاصل رہا اور تمام صحابہ کرام ﷺ اس کے مضمون پر اجماع اور اتفاق کیا ہے۔یہ بات خود غیر مقلدین کے اکابر کو بھی تسلیم ہے۔ چنانچہ غیر مقلدین کے رئیس المحققین نواب صدیق حسن خان صاحب یہ حقیقت بے چوں وچرا تسلیم کرتے ہوئے لکھتے ہیں:

وقد عدوا ما وقع فی زمن عمر ﷺ کالاجماع [2]۔ حضرت عمر ﷺ کے دور میں جو طریقہ بیس تراویح کا رائج ہوا اسکو علماء نے مثل اجماع کے شمار کیا ہے۔مولانا وحید الزمان غیر مقلد رقم طراز ہیں:۔کوئی یہ وہم نہ کرے کہ حضرت عمر ﷺ نے اپنی طرف سے (تراویح کی جماعت مقرر کر کے۔ناقل) دین میں ایک بات شریک کر دی جسکا اختیار ان کو نہ تھا،اسی طرح بیس رکعت تراویح کا حکم اپنی رائے سے دے دیا۔

حاشا وکلا کہ حضرت عمر ﷺ ایسا کرتے بلکہ انہوں نے طریقہ نبوی ﷺ کا اتباع کیا۔آنحضرت ﷺ کی حیات میں ایک ہی امام کے پیچھے سب نے تراویح پڑھی۔ایک مسجد میں متعدد جماعتیں ایک ہی وقت آنحضرت ﷺ کے عہد میں کبھی نہیں ہوئیں۔اسی طرح حضرت عمر ﷺ نے ضرور آنحضرت ﷺ کو بیس

---

[1] جس طرح حدیث کی سند کا صحیح ہونا اس کے متن کی صحت کو مستلزم نہیں ہے کما قالہ المبارکپوری فی "ابکار المنن" (ص ۲۸) اسی طرح سند کا ضعیف ہونا بھی اس کے متن کے ضعف کو مستلزم نہیں چنانچہ مولانا عبدالرحمن مبارکپوری امام ترمذی کے قول ھذا الحدیث لایصح من قبل اسنادہ (یہ حدیث سند کے اعتبار سے صحیح نہیں ہے) کے تحت لکھتے ہیں: ای من جہۃ اسنادہ وان کان صحیحا باعتبار معناہ۔ "تحفۃ الاحوذی" (۱/۱۴۶) یہ حدیث سند کے اعتبار سے ضعیف ہے اگر چہ اس کا معنیٰ (مضمون) صحیح ہے۔معلوم ہوا کہ کوئی حدیث سند کے اعتبار سے ضعیف ہونے کے باوجود مضمون کے لحاظ سے صحیح ہو سکتی ہے جیسا کہ یہ مذکورہ حدیث ابن عباس ﷺ ہے۔ [2] عون الباری (۱/۳۱۷)

رکعتیں تراویح کی بھی پڑھتے دیکھا ہوگا۔ گو ہم تک یہ روایت بہ سند صحیح نہیں پہنچی۔ اس کی سند میں ابوشیبہ ابراہیم بن عثمان منکرالحدیث ہے۔ مگر حضرت عمرؓ کا زمانہ اس سے بہت پہلے تھا۔ ان کو بہ سند صحیح یہ پہنچ گئی ہوگی یا انہوں نے خود دیکھا ہوگا [1]۔ مولانا میاں غلام رسول صاحب غیر مقلد لکھتے ہیں: حضرات صحابہ کرامؓ، ائمہ اربعہ اور مسلمانوں کی عظیم جماعت کا عمل یہ ہے کہ وہ حضرت عمرؓ کے زمانہ سے لے کر اس وقت تک مشرق ومغرب میں تیئس (۲۰ تراویح اور ۳ وتر) ہی پڑھتے ہیں [2]۔ ان اقتباسات سے معلوم ہوا کہ حدیث ابن عباسؓ سند کے اعتبار سے ضعیف ہونے کے باوجود تعامل اور توارث سے مؤید ہے اور تمام صحابہ کرامؓ اور امت مسلمہ کی طرف سے اس کو تلقی بالقبول حاصل ہے اور یہ طے شدہ اصول ہے کہ جس حدیث کو تلقی بالقبول حاصل ہو جائے وہ سند کے اعتبار سے کتنی ہی ضعیف کیوں نہ ہو پھر بھی وہ قابل عمل اور قابل حجت ہوتی ہے۔ چنانچہ مولانا ثناء اللہ امرتسری صاحب غیر مقلد لکھتے ہیں: بعض ضعف ایسے بھی ہیں جو امت کی تلقی بالقبول سے رفع ہو گئے ہیں [3]۔

فتاوٰی علمائے حدیث میں ہے: ضعیف حدیث جبکہ قرون مشہود لھا بالخیر (خیر القرون۔ ناقل) میں معمول بہ ہو وہ امت کے ہاں مقبول ہے [4]۔ نواب صدیق حسن خان صاحب غیر مقلد لکھتے ہیں: اگر کوئی حدیث سند کے اعتبار سے ضعیف بھی ہو لیکن اس کے مضمون پر پوری امت کا عمل ہو تو اس حدیث پر عمل کرنا ضروری ہو جاتا ہے حتیٰ کہ اس کو ضعیف کہنے والے علماء بھی اس پر عمل کرتے ہیں [5]۔

علامہ ابن حزم ظاہریؒ غیر مقلد فرماتے ہیں: جب کوئی مرسل حدیث ہو یا کوئی ایسی حدیث ہو جس کے راوی میں ضعف ہو اور ہم یہ دیکھیں کہ سب لوگوں کا اس پر اجماع ہے اور سب اس کے قائل ہیں تو یقیناً ہم یہ جان لیں گے کہ وہ حدیث صحیح ہے اور اس میں کوئی شک نہیں ہے [6]۔ قاضی محمد شوکانی غیر مقلد ایک حدیث کی تحقیق میں امام خطابیؒ کے حوالے سے لکھتے ہیں: یہ ایسی حدیث ہے کہ اس کے قبول کرنے پر فقہاء نے بالاتفاق اس حدیث کو قبول کیا ہے جو اس بات کی دلیل ہے کہ اس کی کوئی اصل ہے اگر چہ اس

---

[1] لغات الحدیث (مادہ وزع) [2] رسالہ تراویح مع ترجمہ ینابیع (ص ۲۸) [3] اخبار اہل حدیث ۱۹ اپریل ۱۹۰۷ء۔ بحوالہ رکعات تراویح (ص ۶۱) [4] (۲/۴۷) [5] الروضۃ الندیۃ (ص ۶) [6] توجیہ النظر (ص ۵۰) بحوالہ تسکین الصدور (ص ۳۳)

کی سند میں کلام ہے جیسا کہ فقہاء نے لاوصیۃ لوارث والی روایت کو قبول کر کے اس سے احکام مستنبط کیے ہیں حالانکہ اس کی سند میں جو ضعف ہے وہ ظاہر ہے [1]۔

مولانا اسمٰعیل سلفی صاحب غیر مقلد (سابق ناظم اعلیٰ جمعیت اہل حدیث) ابن ماجہ کی ایک ضعیف روایت کو پیش کرتے ہوئے لکھتے ہیں: وقدقبل جمهور الامة روايةابن ماجةمع ضعفها [2]۔

ابن ماجہ کی اس حدیث کو ضعیف ہونے کے باوجود جمہور امت نے قبول کیا ہے۔

پس جب اکابرین غیر مقلدین کو بھی تسلیم ہے کہ حدیث ابن عباس ﷺ کو تلقی بالقبول حاصل ہے اور ان کو یہ بھی اقرار ہے کہ اگر کوئی حدیث ضعیف بھی ہو تو تلقی بالقبول کی وجہ سے اس کا ضعف ختم ہو جاتا ہے، لھذا یہ حدیث خود غیر مقلدین کے مسلمات کی روشنی میں بھی بالکل صحیح اور قابل عمل ہے۔

**حدیث نمبر۲:** حافظ ابن حجر عسقلانیؒ امام رافعیؒ سے نقل کرتے ہیں: انه ﷺ صلى بالناس عشرين ركعة ليلتين فلما كان في الليلة الثالثة اجتمع الناس فلم يخرج اليهم ثم قال من الغد خشيت ان تفرض عليهم فلاتطيقوها [3]۔

ترجمہ: نبی ﷺ نے صحابہ کرام ﷺ کو (رمضان المبارک کی) دوراتوں میں بیس بیس رکعتیں (تراویح کی) پڑھائیں۔ جب تیسری رات ہوئی تو صحابہ کرام ﷺ پھر جمع ہوئے لیکن نبی ﷺ تشریف نہیں لائے، پھر دوسرے دن فرمایا کہ مجھے یہ خطرہ محسوس ہوا کہ کہیں یہ نماز تم پر فرض نہ ہو جائے اور پھر تم اس کی طاقت نہ رکھو۔

اس روایت کی سند اگر چہ علامہ رافعیؒ نے ذکر نہیں کی لیکن اگر ضعیف بھی ہو تو تلقی بالقبول سے مؤید ہونے کی وجہ سے صحیح ہے۔

**حدیث نمبر۳:** عن جابر بن عبدالله ﷺ خرج النبي ﷺ ذات ليلة في رمضان فصلى الناس اربعة وعشرين ركعة واوتر بثلثة [4]۔

---

[1] نیل الاوطار (۵/۲۳۸) [2] حرکۃ انطلاق الفکری (ص ۲۴۱) [3] تلخیص الحبیر (۲/۲۱) [4] تاریخ جرجان لابی قاسم بن حمزہ یوسف السھمی (۲۷۵) بحوالہ حدیث اور اہل حدیث (ص ۶۳۵)

ترجمہ: حضرت جابر بن عبداللہؓ فرماتے ہیں کہ رمضان المبارک میں ایک رات نبی ﷺ باہر تشریف لائے اور صحابہ کرامؓ کو چوبیس رکعتیں (۴ عشاء کی اور بیس تراویح کی) پڑھائیں اور تین رکعات وتر پڑھے۔



اب وہ روایات ملاحظہ ہوں جن میں خلفائے راشدین کا بیس تراویح پڑھنے کا حکم یا ان کے عہد میں بیس تراویح پڑھے جانے کا ذکر ہے۔ اور آغاز عہد فاروقی سے متعلق روایات سے کیا جائے گا کیوں کہ بیس تراویح کی جماعت کا باقاعدہ آغاز ان ہی کے دور مسعود میں ہوا۔

# بیس تراویح عہد فاروقی میں

**روایت نمبر ۱:** امام ابوبکر بن ابی شیبہؒ [۱] فرماتے ہیں: حدثنا وکیع [۲] عن مالک [۳] عن یحیی بن سعید [۴] ان عمر بن الخطاب امر رجلا ان یصلی بھم عشرین رکعۃ [۵]۔

ترجمہ: حضرت یحییٰ بن سعید انصاریؒ سے روایت ہے کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ بن الخطاب نے ایک آدمی (حضرت ابی بن کعب رضی اللہ عنہ) کو حکم فرمایا کہ وہ لوگوں کو بیس رکعات تراویح پڑھائے۔

یہ روایت سند کے لحاظ سے اعلیٰ درجہ کی صحیح ہے البتہ یہ روایت مرسل ہے کیوں کہ اس کے راوی حضرت یحییٰ بن سعید تابعیؒ نے حضرت عمر رضی اللہ عنہ کا زمانہ نہیں پایا۔ لیکن مرسل روایت عند الجمہور حجت ہے۔

---

۱۔ امام ابوبکر بن ابی شیبہؒ بالاتفاق ثقہ امام ہیں، حافظ ذہبیؒ ان کے بارے میں لکھتے ہیں: الحافظ عدیم النظر، الثبت النحریر۔ تذکرۃ الحفاظ (۲/۴۳۲)

۲۔ وکیع بن الجراح الکوفیؒ۔ حافظ ذھبیؒ آپ کے بارے میں فرماتے ہیں: الحافظ۔ الامام الثبت، محدث العراق، احد الائمۃ الاعلام۔ تذکرۃ (۲/۲۸۲)، حافظ ابن حجرؒ لکھتے ہیں: ثقہ، حافظ، عابد، تقریب التھذیب (۲/۲۸۴) مولانا عبدالرحمن مبارکپوریؒ لکھتے ہیں: احد الائمۃ الاعلام ثقۃ حافظ۔ تحفۃ الاحوذی (۲/۲۴) مولانا شمس الحق عظیم آبادیؒ غیر مقلد لکھتے ہیں: احد الائمۃ الاثبات۔ التعلیق المغنی (۲/۱۷)

۳۔ امام مالک بن انس ائمہ اربعہ میں سے ایک جلیل القدر امام ہیں، ان کی ثقاہت اور جلالت قدر پر پوری امت کا اتفاق ہے۔ حافظ ابن حجرؒ لکھتے ہیں: الفقیہ، امام دار الھجرۃ، راس المتقنین و کبیر المثبتین۔ تقریب (۲/۱۵۱)

۴۔ یحییٰ بن سعید الانصاری التابعی، امام احمد، یحییٰ بن معین، ابوحاتم، ابن حبان، عجلی وغیرہ ائمہ رجال نے آپ کی توثیق کی ہے۔ امام بخاریؒ کے اُستاذ، امام علی بن مدینیؒ فرماتے ہیں کہ مدینہ منورہ میں کبار تابعین کے بعد یحییٰ بن سعید اور ابن شہاب جیسا کوئی تابعی نہیں ہے۔ دیکھئے الجرح والتعدیل (۹/۱۴۹)، تذکرۃ (۱/۱۳۷) وغیرہ

۵۔ مصنف ابن ابی شیبہ (۲/۲۸۵)

# حجیت مرسل کی بحث

مرسل روایت ائمہ ثلاثہ (امام ابوحنیفہؒ، امام مالکؒ، امام احمدؒ) اور جمہور فقہاء و محدثین (امام اوزاعی، امام سفیان ثوریؒ وغیرہ) کے نزدیک مطلق حجت ہے۔ تمام تابعین کرام بھی اس کی حجیت کے قائل ہیں [1]۔

البتہ امام شافعیؒ اور ان کے ہم فکر محدثین اور فقہاء کے نزدیک ہر مرسل روایت حجت نہیں بلکہ مرسل معتضد حجت ہے۔ مرسل معتضد کا مطلب یہ ہے کہ اس مرسل کی تائید کسی دوسری روایت سے (خواہ وہ مسند ہو یا مرسل) سے ہوچکی ہو، یا اس پر صحابہ کرام ﷺ یا اکثر علماء نے عمل کیا ہو [2]۔ مولانا عبدالرحمن مبارکپوریؒ صاحب نے بھی تصریح کی ہے کہ مرسل معتضد سب کے نزدیک حجت ہے [3]۔ شیخ الاسلام زکریا انصاریؒ اور حضرت شاہ ولی اللہ صاحب محدث دہلویؒ نے تو یہ بھی تعمیم کی ہے کہ مرسل روایت کا مؤید ضعیف روایت بھی ہو تب بھی وہ حجت ہے [4]۔

غرض مرسل معتضد سب علماء کے نزدیک حجت ہے۔ خود غیر مقلدین علماء بھی اس کی حجیت کے قائل ہیں۔ چنانچہ مولانا عبدالرحمن صاحب مبارکپوریؒ ابوقلابہ کی ایک مرسل روایت کے ذیل میں لکھتے ہیں: اگر یہ حدیث مرفوعاً غیر محفوظ اور مرسلاً محفوظ ہے تو بھی حجت ہے کیونکہ حدیث عبادہؓ وغیرہ سے اس کا اعتضاد ثابت ہے اور مرسل معتضد کے حجت ہونے میں کوئی شبہ نہیں ہے [5]۔ غیر مقلد محقق مولانا عبدالرؤف اس روایت کے بارے میں لکھتے ہیں: اگر اس بات کو نہ بھی تسلیم کیا جائے تب بھی مرسل حجت ہے کیونکہ اس کی تائید میں مرفوع صحیح روایات ہیں [6]۔ نیز عبدالرؤف صاحب محمد بن یحییٰ بن حبان کی ایک مرسل روایت کے بارے میں لکھتے ہیں: یہ مرسلاً بھی مروی ہے اور یہ حدیث اپنے شواہد کی بنا پر صحیح ہے [7]۔

---

[1] چنانچہ علامہ ابن جریرؒ فرماتے ہیں: اجمع التابعون باسرهم على قبول المرسل ولم يأت منهم انكاره ولا عن احد من الائمة الى رأس المأتين، تدریب الراوی (۱/۱۶۷) حضرات تابعین سب کے سب اس بات پر متفق تھے کہ مرسل قابل قبول ہے۔ اور تابعین سے لے کر دوسری صدی کے آخر تک کسی شخص نے اس کے حجت ہونے سے انکار نہیں کیا۔ [2] دیکھئے مقدمہ شرح مسلم للنووی (ص ۱۷) شرح نخبۃ الفکر (ص ۵۱)، زاد المعاد (۱/۱۰۳) وغیرہ [3] ابکار المنن (ص ۱۴۴/۱۴۳) [4] حاشیہ شرح نخبۃ الفکر لشیخ الاسلام بحوالہ رکعات التراویح (ص ۶۵)، حجۃ اللہ البالغہ (۱/۱۴۰) [5] تحقیق الکلام (۱/۹۵) مطبوعہ عبدالتواب اکیڈمی ملتان۔ [6] القول المقبول فی شرح صلوٰۃ الرسول (ص ۳۷۰) [7] القول المقبول (ص ۶۲۱) طبع رابع

علامہ شوکانی غیر مقلد امام ابن شہاب زہری کی ایک مرسل روایت سے استدلال کرتے ہوئے لکھتے ہیں: وھذا وان کان مرسلاً لکنہ معتضد بما سبق ۱؎ کہ یہ روایت اگرچہ مرسل ہے لیکن سابقہ روایات سے معتضد اور مؤید ہے۔ مولانا صادق سیالکوٹی غیر مقلد مرسل طاؤس کو معرض استدلال میں پیش کرنے کے بعد لکھتے ہیں: گو یہ حدیث مرسل ہے لیکن دوسری مستند احادیث سے ملکر قوی ہوگئی ہے ۲؎۔ ہفت روزہ الاعتصام کے مفتی مولانا ثناء اللہ مدنی ایک مرسل روایت سے استدلال کرتے ہوئے لکھتے ہیں: مشارٌ الیہ روایت ابوقتادہ اگرچہ منقطع (مرسل) ہے پھر اس میں لَیث بن ابی سلیم ضعیف راوی ہے۔ لیکن بعض نے شواہد کی بناء پر اس کو قابل عمل سمجھا ہے ۳؎ ۔ ۴؎

علامہ ابن حزم ظاہری غیر مقلد کا حوالہ حدیث نمبر۱ کے ذیل میں گزر چکا ہے کہ اگر کوئی حدیث ضعیف یا

---

۱؎ نیل الاوطار (۳۴۹/۳) ۲؎ صلوٰۃ الرسول (ص ۱۸۸) ۳؎ ہفت روزہ الاعتصام ۲۷ محرم ۱۴۲۰ء (ص)

۴؎ ان مذکورہ بالا مثالوں سے جس طرح یہ ثابت ہوتا ہے کہ مرسل معتضد بالاتفاق حجت ہے، اسی طرح یہ بات بھی اظہر من الشمس ہوگئی کہ علمائے غیر مقلدین کے نزدیک بھی کبار تابعین کی طرح صغار اور اوساط تابعین کی مرسل معتضد بھی حجت ہیں جیسا کہ آپ نے اوپر کتاب میں پڑھ لیا ہے کہ مولانا مبارکپوری صاحب اور مولانا عبدالرؤف نے ابوقلابہ کی مرسل معتضد کو حجت کہا ہے حالانکہ ابوقلابہ کو حافظ ابن حجرؒ نے تابعین کے طبقہ ثالثہ میں شمار کیا ہے۔ تقریب (۴۹۴/۱) اور اس طبقہ والوں کو انہوں نے اوساط تابعین میں سے بتلایا ہے، ایضاً (۲۵/۱)۔ نیز شیخ عبدالرؤف نے محمد بن یحیٰی بن حبان کی مرسل معتضد کو بھی حجت کہا ہے اور محمد بن یحیٰی کو حافظ نے طبقہ رابعہ کا راوی کہا ہے۔ ایضاً (۱۴۴/۲) حافظ ابن حجرؒ کے نزدیک طبقہ رابعہ والے وہ ہیں جو طبقہ ثالثہ والوں کے قریب ہیں ایضاً (۲۵/۱)۔ اسی طرح قاضی شوکانی نے امام زہری کی مرسل معتضد کو حجت کہا ہے حالانکہ زہری کو بھی حافظ ابن حجرؒ نے طبقہ رابعہ میں شمار کیا ہے ایضاً (۲۵/۱)۔ اور صادق سیالکوٹی صاحب حضرت طاؤس کی مرسل معتضد کو قوی کہہ رہے ہیں جبکہ طاؤس طبقہ ثالثہ کے ہیں جو اوساط تابعین کا طبقہ ہے۔ تقریب (۴۴۹/۱)۔ اسی طرح مولانا ثناء اللہ صاحب ابوالخلیل بصری کی مرسل سے استدلال کرتے ہیں حالانکہ وہ طبقہ سادسہ کے ہیں، ایضاً (۴۴۳/۱) طبقہ سادسہ والوں کو حافظ ابن حجر نے صغار تابعین کا ہم عصر قرار دیا ہے ایضاً (۲۵/۱)۔ اب جبکہ یہ علمائے کرام جن میں مولانا مبارک پوری، قاضی شوکانی اور مولانا سیالکوٹی جیسے اکابرین غیر مقلدین بھی شامل ہیں، صغار اور اوساط تابعین کی مراسیل معتضدہ کی حجیت کا اقرار کر رہے ہیں تو پھر آج کل کے بعض اصاغر غیر مقلدین کا صغار اور اوساط تابعین کی مراسیل کو یہ کہہ کر رد کر دینا کہ صرف کبار تابعین کی مراسیل حجت ہیں۔ (انوار المصابیح ص ۲۷۸/۲۸۱)، خود اپنے اکابر کی تصریحات کی روشنی میں باطل ہے۔

مرسل ہی کیوں نہ ہو لیکن لوگوں کے عمل سے مؤید ہونے کی وجہ سے قابل حجت ہے۔اسی طرح نواب صدیق حسن خان صاحب غیر مقلد نے بھی مرسل معتضد کے حجت ہونے کی تصریح کی ہے [1]۔

**الغرض:۔**

مرسل معتضد کے حجت اور صحیح ہونے پر پوری امت (بشمول غیر مقلدین) کا اتفاق ہے اور چونکہ حضرت یحییٰ بن سعید انصاری کی مذکورہ روایت بھی مرسل معتضد ہے اس لئے کہ اس کی تائید دیگر کئی مسند اور مرسل روایات سے ہو رہی ہے، نیز اس پر صحابہ کرام ﷺ اور اکثر علماء نے عمل بھی کیا ہے [2]۔ لھذا اس روایت کے حجت اور صحیح ہونے میں کوئی شک وشبہ نہیں ہوسکتا۔

**روایت نمبر ۲:**۔امام مالکؒ فرماتے ہیں: عن یزیدبن رومان [3] انه قال کان الناس یقومون في زمان عمربن الخطاب ﷺ في رمضان بثلث وعشرین رکعة۔ [4]

ترجمہ:۔حضرت یزید بن رومانؒ تابعی سے روایت ہے آپ نے فرمایا کہ لوگ (صحابہ کرام ﷺ وتابعین عظام) حضرت عمر ﷺ بن خطاب کے زمانہ خلافت میں ماہ رمضان میں تیئس رکعات (۲۰ تراویح اور ۳ وتر) پڑھتے تھے۔

اس روایت پر یہ بھی اعتراض کیا جاتا ہے کہ منقطع (مرسل) ہے کیونکہ یزید بن رومان کی حضرت عمر ﷺ سے ملاقات ثابت نہیں ہے۔لیکن یہ اعتراض بھی مردود ہے کیونکہ یہ روایت بھی مرسل معتضد ہے اور ابھی گزرا ہے کہ مرسل معتضد بالاتفاق حجت ہے۔

**جواب ثانی:۔**

یہ مؤطا امام مالک کی مرسل روایت ہے اور مؤطا میں جتنی بھی مرسل روایات ہیں ان کے صحیح

---

[1] دیکھئے دلیل الطالب (ص ۳۲۵) [2] ترمذی (۹۹/۱) [3] حضرت یزید بن رومان، امام مالک وغیرہ کے استاذ اور حضرت انس ﷺ اور حضرت عبداللہ بن زبیر ﷺ وغیرہ صحابہ کرام ﷺ کے شاگرد ہیں۔یہ بالاتفاق ثقہ تابعی ہیں، امام یحییٰ بن معینؒ، امام نسائی اور امام حبان وغیرہ نے آپ کی توثیق کی تھذیب التھذیب (۳۲۵/۱۱)۔حافظ ابن حجر عسقلانی نے بھی آپ کو ثقہ شمار کیا ہے، تقریب التھذیب (۳۲۳/۲)۔ [4] مؤطا امام مالک (ص ۴۰)

اور قابل حجت ہونے پر تمام محدثین کا اتفاق ہے۔ چنانچہ امام سیوطیؒ فرماتے ہیں۔ ومامن مرسل فی الموطاالاوله عاضداوعواضدفالصواب ان الموطا صحیح لایثتتنیٰ منه شئی۔[1] مؤطا کی کوئی ایسی مرسل روایت نہیں ہے جس کیلئے کوئی ایک یا ایک سے زیادہ مؤید موجود نہ ہوں۔ پس صحیح یہ ہے کہ مؤطا کی تمام روایات بلا استثناء صحیح ہیں۔

حضرت شاہ ولی اللہ صاحب محدث دہلویؒ فرماتے ہیں: شیخ ابن عبدالبر مالکیؒ نے ایک کتاب تصنیف کی ہے جس میں مؤطا کی تمام مراسیل کا وصل ثابت کر دکھایا ہے اور لکھا ہے کہ مؤطا میں کل اکسٹھ مراسیل ہیں، جن میں سے چار روایتیں ایسی ہیں جن کا اتصال ثابت کرنے سے ہم قاصر رہے ہیں۔ باقی تمام مراسیل ومنقطعات کا اتصال دوسرے طرق واسناد سے محدثین پر واضح ہو چکا ہے۔ اس کے بعد حضرت شاہ ولی اللہؒ نے وہ چاروں روایتیں ذکر کیں ہیں لیکن ان میں یہ مذکورہ روایت شامل نہیں ہے[2]۔

مولانا عبدالرحمن صاحب مبارکپوریؒ اور مولانا میاں غلام رسول صاحب غیر مقلد حضرت شاہ ولی اللہ محدث دہلوی سے نقل کرتے ہیں: واتفق اهل الحدیث علیٰ ان جمیع مافیه صحیح علیٰ رأی مالك ومن وافقه واماعلیٰ رأی غیره فلیس فیه مرسل ولا منقطع الا قداتصل السندبه من طرق اخریٰ فلاجرم انهاصحیحة من هذا الوجه۔[3] تمام محدثین کا اس پر اتفاق ہے کہ مؤطا میں جتنی بھی روایات ہیں، وہ سب امام مالکؒ اور ان کے موافقین کی رائے پر صحیح ہیں، رہے دوسرے حضرات (جو مرسل کو حجت نہیں مانتے۔ ناقل) تو ان کے نزدیک بھی مؤطا میں کوئی ایسی مرسل یا منقطع روایت نہیں جس کا دوسرے طریقوں سے اتصال ثابت نہ ہوتا ہو پس اس لحاظ سے بلاشبہ وہ (مرسل ومنقطع) روایات بھی صحیح ہیں۔

نیز مولانا میاں غلام رسول صاحبؒ غیر مقلد فرماتے ہیں: صاحب کبیری نے جو یہ کہا ہے کہ یزید بن رومان کی حدیث منقطع ہے، اس کا جواب یہ ہے کہ شاہ ولی اللہ صاحب دہلویؒ نے حجۃ اللہ البالغۃ

---

[1] مرقاۃ شرح مشکوۃ (۱/۱۸) [2] مصفی شرح مؤطا مطبوعہ دہلی (ص ۷، ۸)، بحوالہ التوضیح عن رکعات التراویح (ص ۱۱۴، ۱۱۵) [3] مقدمہ تحفۃ الاحوذی (ص ۳۰)، رسالہ تراویح مع ترجمہ "ینابیع" (ص ۴۱) بحوالہ "حجۃ اللہ البالغۃ" (۱/۱۳۳)۔

میں فرمایا ہے تمام اہل حدیث کے اتفاق سے مؤطا کی سب حدیثیں صحیح ہیں۔ ۱

مشہور غیر مقلد محدث حافظ محمد گوندلوی صاحب (سابق امیر جماعت اہل حدیث) لکھتے ہیں:

ائمہ حدیث کا اتفاق ہے کہ مؤطا کی جملہ احادیث امام مالکؒ کے ہاں ضرور صحیح ہیں اور ان کے ہم خیال بھی آپ سے ان کی صحت میں متفق ہیں اور جو ان کے ہم نوا نہیں، اس قدر انہیں بھی تسلیم ہے کہ اس میں کوئی ایسی مرسل، منقطع نہیں جو اسند مروی نہ ہو (مگر چند امور کما ثبت بالتتبع) بلا شبہ اس حیثیت سے یہ بھی صحیح ہیں ۲۔

مولوی محمد قاسم خواجہ غیر مقلد لکھتے ہیں: مؤطا امام مالک جس کے متعلق شاہ ولی اللہ فرماتے ہیں امام شافعیؒ کا قول ہے یہ مؤطا کتاب اللہ کے بعد صحیح ترین کتاب ہے اور تمام اہل حدیث کا اس پر اتفاق ہے کہ اس کی تمام حدیثیں صحیح ہیں ۳۔ لھذا جب سب محدثین اور خود غیر مقلدین کے نزدیک بھی مؤطا کی تمام مرسل روایات صحیح ہیں تو پھر مؤطا کی مذکورہ مرسل روایت پر ان کا اعتراض فضول ہے۔

**جواب ثالث:۔** یزید بن رومان کی مذکورہ حدیث کو حافظ ابن حجر عسقلانیؒ نے "فتح الباری" میں ذکر کر کے سکوت فرمایا ہے اور اس پر کسی قسم کی جرح نہیں کی اور متعدد علمائے غیر مقلدین نے تصریح کی ہے کہ حافظ ابن حجر کا کسی حدیث کو فتح الباری میں ذکر کر کے اس پر جرح نہ کرنا اس حدیث کے صحیح یا کم از کم حسن ہونے کی دلیل ہے۔ چنانچہ مولانا عبدالرحمن مبارکپوری صاحب ایک حدیث (جس پر حافظ ابن حجر نے سکوت کیا ہے اور جرح نہیں کی) لکھتے ہیں: ذکرہ الحافظ ابن حجر فی فتح الباری وھو حسن عندہٗ علی مااشترط فی اوائل مقدمۃ فتح الباری الخ ۴۔

اسی طرح ایک اور حدیث کے بارے میں لکھتے ہیں: وسکت (ابن حجر) عن حدیث وائل و حدیث ھلب فلو کانا ایضاً ضعیفین عندہٗ لبیّن ضعفھما ولانہٗ قال فی اوائل مقدمۃ فتح الباری الخ ۵۔

---

۱ رسالہ تراویح مع ترجمہ ینابیع (ص۴۲) ۲ التحقیق الراسخ (ص۱۶، ۱۷) ۳ حی علی الصلوٰۃ (ص۱۸)
۴ ابکار المنن (ص۴۵) ۵ حوالہ سابق (ص۱۰۶)

مولانا عبدالرؤف سندھو لکھتے ہیں: فتح الباری میں حافظ ابن حجر کا سکوت اسکے حسن ہونیکی علامت ہے۔ [1]

حافظ زبیر علی زئی مولانا عبدالمنان نور پوری صاحب غیر مقلد کے حوالہ سے لکھتے ہیں: حافظ ابن حجر نے سائب بن عامر کے اثر کو فتح الباری میں نقل فرما کر سکوت فرمایا ہے۔لھذا ان کی شرط کے اعتبار سے یہ اثر ان کے نزدیک کم از کم حسن تو ضرور ہے [2]۔

الغرض یہ روایت غیر مقلدین کے مسلمات کی روشنی میں ہر لحاظ سے صحیح ہے۔

## اعتراض ثانی:۔

غیر مقلدین حضرات اس روایت پر یہ بھی اعتراض کرتے ہیں کہ یہ روایت حضرت عمرؓ کے حکم سے خالی ہے اس میں صرف یہی ہے کہ لوگ حضرت عمرؓ کے زمانے میں بیس تراویح پڑھتے تھے۔ اس میں اس امر کی تصریح نہیں کہ جو لوگ بیس رکعت پڑھتے تھے وہ بحکم حضرت عمرؓ پڑھتے تھے [3]۔

**جواب:**۔ یہ اعتراض بھی کئی وجہ سے باطل ہے۔

(۱) اگرچہ اس روایت میں حضرت عمرؓ کے حکم کی تصریح نہیں لیکن دیگر روایات میں تو حضرت عمرؓ کے حکم کی تصریح موجود ہے۔ مثلاً حضرت یحییٰ بن سعید انصاری کی روایت جو ابھی گزری ہے، اسی طرح ابی بن کعبؓ کی روایت [4] اور حضرت حسن بصریؒ کی روایت [5] میں حضرت عمرؓ کے حکم کی تصریح موجود ہے۔لھذا جن روایات میں حضرت عمرؓ کے حکم کی تصریح نہیں ان کو بھی ان کے حکم والی روایات پر محمول کیا جائے گا کیونکہ ایک حدیث دوسری حدیث کی تفسیر بیان کرتی ہے۔ چنانچہ مولانا ارشاد الحق اثری لکھتے ہیں: اور اصول کا یہ مسلمہ قاعدہ ہے:۔الحدیث یفسر بعضه بعضا کہ ایک حدیث دوسری کی وضاحت کرتی ہے [6]۔

(۲) خود غیر مقلدین کے اکابر کو بھی یہ بات تسلیم ہے کہ حضرت عمرؓ کے زمانے میں جو لوگ بیس تراویح

---

[1] القول المقبول (ص ۴۴۴) [2] نور العینین (ص ۱۴۵) حاشیہ نمبر ا۔ [3] رکعات تراویح (۱۹) از حافظ عبداللہ غازیپوری، تعداد قیام رمضان کا تحقیقی جائزہ (ص ۷۰) از حافظ زبیر علی زئی، تعداد تراویح (ص ۶۲) از حافظ عبدالمنان نور پوری وغیرہ [4] دیکھئے کنز العمال (۴۰۹/۸) [5] سنن ابی داؤد (۲۰۲/۱) [6] توضیح الکلام (۴۸۹/۱، ۵۴۴)

پڑھتے تھے وہ حضرت عمرؓ کے حکم اور فرمان سے ہی پڑھتے تھے، اس کی تفصیل مقدمہ میں گزر چکی ہے، فلیراجع الیھا۔

(۳) یہ اعتراض ہی فضول ہے کیونکہ یہ حضرت عمرؓ کے دور خلافت اور مدینہ جیسے شہر کا واقعہ ہے (اس لئے کہ اس روایت کے راوی حضرت یزید بن رومان مدنی ہیں۔ نیز متصل آئندہ روایت میں مدینہ منورہ کی تصریح ہے) اور حضرت عمرؓ نے ہی لوگوں کو تراویح کی جماعت پر اکٹھا فرمایا اور اس کی ترغیب دی بلکہ آپؓ کا لوگوں کے ساتھ تراویح پڑھنا بھی ثابت ہے۔ چنانچہ مدونہ کبرٰی میں ہے: ان عمرؓ و عثمانؓ کانایقومان فی رمضان مع الناس۔[1] حضرت عمرؓ اور حضرت عثمانؓ لوگوں کے ساتھ تراویح پڑھتے تھے۔ اور بخاری و مؤطا وغیرہ کے حوالہ سے یہ روایت گزر چکی ہے کہ: حضرت عمرؓ نے اپنی مقرر کردہ جماعت تراویح کا معائنہ بھی فرمایا اور اس کو نعمت البدعۃ سے تعبیر فرمایا: اس سے معلوم ہوا کہ لوگوں کا یہ بیس تراویح پڑھنا حضرت عمرؓ کے زیر علم تھا[2]۔ نیز جب حضرت عمرؓ نے تراویح کی جماعت قائم فرمائی اور حضرت ابی بن کعبؓ کو اس کا امام مقرر فرمایا تو یہ کیسے ہو سکتا ہے انھوں نے اس کی تعداد مقرر نہ فرمائی ہو اور اسے لوگوں کی مرضی پر چھوڑ دیا ہو؟ [3] بالفرض مان لیا جائے کہ یہ لوگ خود اپنی مرضی سے بیس تراویح پڑھتے تھے تو کیا حضرت عمرؓ نے ان کو اس فعل سے منع فرمایا تھا؟ ہرگز نہیں۔ پس حضرت عمرؓ کا باوجود اس کا علم ہونے کے لوگوں کو اس فعل سے منع نہ فرمانا اس بات کی دلیل ہے کہ لوگوں کے اس عمل میں ان کی رضامندی بھی شامل تھی اور ان کے نزدیک یہی سنت تھی۔ ورنہ حضرت عمرؓ جیسا متبع سنت اور عاشق رسول صحابی کیسے برداشت کر سکتا ہے کہ ان کے ماتحت رعایا کوئی غلط یا خلاف سنت کام سرانجام دیں۔ لھذا اگر بالفرض یہ ان کی قولی یا فعلی سنت نہیں تو ان کی تقریری سنت ضرور ہے۔

(۴) خود غیر مقلدین کے اپنے دلائل (روایات عمرؓ) میں سوائے مؤطا امام مالک کی روایت کے

---

[1] (۱/۱۹۴) [2] مولانا نذیر رحمانی صاحب تسلیم کرتے ہیں کہ لوگوں کا بیس تراویح پڑھنا حضرت عمرؓ کے زیر علم تھا۔ چنانچہ لکھتے ہیں: حضرت عمرؓ نے بیس (تراویح) پر نکیر نہیں فرمائی۔ یہی اہل حدیث کا مذہب بھی ہے، انوار المصابیح (۲۴۴)۔ [3] حدیث نمبر ۱ کے ذیل میں مولانا وحید الزمان غیر مقلد کا یہ بیان گزر چکا ہے کہ جس طرح حضرت عمرؓ نے تراویح کی جماعت قائم کی اسی طرح انہوں نے خود ہی تراویح کی تعداد بھی مقرر کی تھی۔

حضرت عمرؓ کے حکم کی تصریح نہیں ہے۔ چنانچہ مولانا نذیر احمد رحمانی غیر مقلد لکھتے ہیں: امام مالک کی روایت میں (حضرت عمرؓ کے) حکم دینے کا ذکر ہے اور دوسروں کی روایت میں اس کا ذکر نہیں ہے [1]۔ لیکن اس کے باوجود غیر مقلدین ان روایات میں حضرت عمرؓ کے حکم کی تصریح نہ ہونے کے باوجود بھی بڑے طمطراق سے ان کا استدلال کرتے ہیں اور وہاں وہ جو عذر بیان کرتے ہیں وہ بھی ذرا ملاحظہ کریں۔

چنانچہ یحییٰ بن سعید کی روایت کے ذیل میں حافظ عبدالمنان نور پوری صاحب غیر مقلد لکھتے ہیں: یہ درست ہے کہ یحییٰ بن سعید کے بیان میں حضرت عمرؓ کے حکم کا ذکر نہیں مگر اس کے بیان میں حضرت عمرؓ کے حکم کی نفی بھی تو نہیں [2]۔ کیا ہم بھی غیر مقلدین سے ایسے انصاف کی توقع رکھ سکتے ہیں۔ دیدہ باید!

**روایت نمبر۳**: امام ابوبکر بن ابی شیبہؒ روایت کرتے ہیں: ثنا حمید بن عبدالرحمن عن حسن عن عبدالعزیز بن رفیع قال کان ابی بن کعب یصلی بالناس فی رمضان بالمدینة عشرین رکعة ویوتر بثلاث۔ [3]

ترجمہ: حضرت عبدالعزیز بن رفیع تابعیؒ فرماتے ہیں کہ حضرت ابی بن کعبؓ (عہد فاروقی میں) لوگوں کو مدینہ منورہ میں بیس رکعات (تراویح) اور تین وتر پڑھاتے تھے۔

اس روایت کی سند بالکل صحیح ہے۔ سند کے پہلے راوی امام ابوبکر بن ابی شیبہؒ صاحب مصنف کا تذکرہ روایت نمبر ۱ میں گزر چکا ہے۔ دوسرے راوی حمید بن عبدالرحمٰن الرؤاسی ابوعوف الکوفی ہیں۔ امام یحییٰ بن معین فرماتے ہیں کہ: یہ ثقہ تھے، امام احمدؒ بھی ان کی تعریف کرتے ہیں، امام ابن حبانؒ نے ان کو ثقات میں شمار کیا ہے، امام ابن سعد فرماتے ہیں کہ یہ ثقہ اور کثیر الحدیث تھے، امام عجلیؒ فرماتے ہیں کہ یہ ثقہ ثبت، عاقل اور ناسک تھے۔ امام ابوبکر بن ابی شیبہ فرماتے ہیں کہ میں نے ان جیسے لوگ کم دیکھے ہیں [4]۔ تیسرے راوی حسن بن صالح بن حیی بھی بالاتفاق ثقہ ہیں۔ امام احمد بن حنبلؒ انکو ثقہ، صحیح الروایہ اور راثبت فی الحدیث کہتے ہیں، امام نسائیؒ، امام یحییٰ بن معینؒ اور امام ابو حاتمؒ بھی ان کو ثقہ بتلاتے ہیں۔ امام ابوزرعہؒ

---

۱ انوار المصابیح (ص ۲۳۷) ۲ تعداد تراویح (ص ۱۳۴) ۳ مصنف ابن ابی شیبہ (۲/۲۸۵)

۴ دیکھئے تھذیب التھذیب (۳/۳۴)، تذکرۃ الحفاظ (۱/۲۸۸)۔

" فرماتے ہیں کہ حسن بن صالح میں اتقان (روایت حدیث میں پختگی)، فقہ، عبادت اور زہد چاروں چیزیں جمع تھیں، عبدہ بن سلیمان کا قول ہے کہ مجھے امید ہے کہ اللہ تعالیٰ بھی حسن بن صالح کو عذاب دینے سے حیا (درگزر) فرمائیں گے [1]۔ حافظ ابن حجر عسقلانیؒ آپ کے بارے میں لکھتے ہیں: ثقۃ فقیہ، عابد۔ [2]

چوتھے راوی حضرت عبدالعزیز بن رُفیع ثقہ تابعی ہیں، امام احمدؒ، امام یحییٰ بن معینؒ، امام ابوحاتم رازیؒ اور امام نسائیؒ وغیرہ ان کو ثقہ کہتے ہیں، امام ابن حبان نے ان کو ثقات میں شمار کیا ہے، امام عجلیؒ فرماتے ہیں کہ عبدالعزیز بن رفیع ثقہ تابعی ہیں، امام یعقوب بن شیبہؒ فرماتے ہیں کہ ان کی حدیث حجت کا درجہ رکھتی ہیں [3]۔ حافظ ابن حجرؒ نے آپ کو ثقہ بتلایا ہے۔ [4]

اور حضرت ابی ؓ بن کعب مشہور صحابی رسول ﷺ ہیں۔ غرض یہ روایت بالکل صحیح اور مرسل معتضد ہے جس کے حجت ہونے پر سب کا اتفاق ہے۔

**روایت نمبر ۴**:۔ امام ابوداؤد فرماتے ہیں: حدثنا شجاع بن مخلد نا هیشم انا یونس بن عبید عن الحسن ؓ ان عمر ؓ بن الخطاب جمع الناس علی ابی بن کعب ؓ فکان یصلی لهم عشرین رکعة۔ [5]

ترجمہ:۔ حضرت حسن بصریؒ سے روایت ہے کہ حضرت عمر ؓ بن الخطاب نے لوگوں کو حضرت ابی ؓ بن کعب (کی اقتدا) پر اکٹھا فرمایا تو وہ لوگوں کو بیس رکعات (تراویح) پڑھاتے تھے۔

**﴿ف﴾** سنن ابی داؤد کا وہ نسخہ جو حضرت شیخ الہند مولانا محمود حسن صاحبؒ کی تصحیح کے ساتھ مطبع مجتبائی دہلی سے طبع ہوا تھا اس میں یہ روایت عشرین رکعة کے الفاظ سے نقل ہوئی ہے اور اس کے حاشیہ پر یہ عبارت بھی لکھی ہوئی ہے: کذا فی نسخۃ مقروءۃ علی الشیخ مولانا محمد اسحاق" یعنی اسی طرح عشرین رکعة کے الفاظ اس نسخہ میں ہیں جو شیخ مولانا محمد اسحاق صاحب دہلوی (جو غیر مقلدین کے شیخ الکل مولانا نزیر حسین صاحبؒ دہلوی کے بھی استاذ ہیں) کے سامنے پڑھا جاتا تھا۔ اسی طرح امام شمس الدین الذھبیؒ المتوفی ۷۴۸ھ (جو

---

[1] " تھذیب الکمال" (۴/۳۴۹) تھذیب التھذیب [2] تقریب (۱/۲۰۵) [3] " تھذیب الکمال" (۱۱/۴۹۶) " تھذیب التھذیب" ۶/۳۰۔ [4] تقریب (۱/۲۰۳) [5] سنن ابی داؤد (۱/۲۰۳) طبع میر کتب خانہ کراچی و مطبع مجتبائی دہلی۔

بالاتفاق ثقہ اور معتبر امام ہیں) نے بھی یہی روایت سنن ابی داؤد کے حوالہ سے عشرین رکعۃ کے الفاظ کے ساتھ نقل فرمائی ہے۔ [1]

اسی طرح حافظ ابن کثیرؒ المتوفی ۷۷۴ھ اور امام ابن قدامہ حنبلیؒ المتوفی ۶۲۰ھ نے بھی یہ روایت بحوالہ سنن ابی داؤد عشرین رکعۃ کے الفاظ سے نقل کی ہے [2]۔

لیکن مشکوٰۃ، تحفۃ الاشراف وغیرہ میں یہ روایت عشرین رکعۃ کی بجائے عشرین لیلۃ کے الفاظ سے درج ہے۔ اب موجودہ غیر مقلدین ان حوالوں کو لیکر یہ واویلا کرتے ہیں کہ عشرین رکعۃ والا نسخہ محرّف ہے اور دیوبندیوں کے شیخ الہند نے اس میں تحریف کر کے عشرین لیلۃ کو عشرین رکعۃ بنادیا ہے لیکن غیر مقلدین کا یہ محض غیر مقلدانہ واویلا اور جاہلانہ شور شرابہ ہے کیونکہ حضرت شیخ الہند کی ولادت ۱۲۶۸ھ میں ہوئی جبکہ ان کی ولادت سے بھی کئی سو سال پہلے امام ذہبیؒ حافظ ابن کثیر اور حافظ ابن قدامہ وغیرہ محدثین نے یہی روایت عشرین رکعۃ سے نقل فرمائی ہے اور شیخ الہند کی ولادت سے کئی عرصہ پہلے مسند الہند حضرت شاہ اسحاق دہلویؒ کے سامنے بھی یہی عشرین رکعۃ والا نسخہ پڑھا جاتا تھا۔ اور اگر مولانا نذیر حسین دہلوی صاحب ؒ غیر مقلد شاہ اسحاق صاحب کے شاگرد ہیں تو انہوں نے بھی دوران سبق یہی نسخہ حضرت شاہ صاحب سے پڑھا ہوگا۔ تو کیا اب غیر مقلدین حضرات ان سب بزرگوں کو بھی شیخ الہند کی طرح محرّف اور غلط کار ہونے کا الزام لگائیں گے۔ دیدہ باید! لیکن

ع مشکل بہت پڑے گی برابر کی چوٹ ہے

غیر مقلدین عشرین رکعۃ والے نسخے کو غلط ثابت کرنے کیلئے جو دلائل ذکر کرتے ہیں کہ فلاں فلاں کتاب میں یہ روایت عشرین لیلۃ کے ساتھ درج ہے تو یہ دلائل ہمارے دعوٰی کے خلاف نہیں ہیں اور نہ ہی ان سے عشرین رکعۃ والے نسخہ کا محرّف ہونا لازم آتا ہے کیونکہ ان سے تو صرف عشرین لیلۃ والے نسخہ کا اثبات ہوتا ہے کہ عشرین لیلۃ والا نسخہ بھی ثابت ہے اور اس سے ہمیں کوئی انکار نہیں کیونکہ ہمارا دعوٰی یہ نہیں کہ ہر نسخہ میں عشرین رکعۃ کے الفاظ ہیں بلکہ ہمارا دعوٰی تو یہ ہے کہ ابوداؤد کے بعض

---

[1] سیر اعلام النبلاء (۱/۴۰۴) [2] جامع المسانید والسنن (رقم الحدیث ۲۶)، المغنی (۲/) بحوالہ تنبیہ الغافلین (ص ۳۱-۳۵)

نسخوں میں یہ روایت عشرین رکعۃ کے ساتھ ہے اور بعض نسخوں میں عشرین لیلۃ کے ساتھ درج ہے۔حضرت شیخ الہند کے نسخہ کا محرف ہونا تو تب لازم آتا جب غیر مقلدین کم ازکم کسی ایک ہی معتبر محدث کا حوالہ پیش کر دیتے کہ عشرین رکعۃ والا نسخہ محرف ہے۔لیکن یہ بات غیر مقلدین قیامت کی صبح تک ثابت نہیں کر سکتے۔انشاء اللہ تعالیٰ،اس کے برخلاف ہم نے امام ذہبیؒ وغیرہ چوٹی کے محدثین کے حوالہ سے ثابت کیا ہے کہ عشرین رکعۃ والا نسخہ ثابت ہے۔باقی اگر کسی نسخہ میں عشرین رکعۃ کے الفاظ نہیں اور اس کی بجائے عشرین لیلۃ کے الفاظ ہیں تو اس سے عشرین رکعۃ والے نسخہ کا محرف یا الحاقی ہونا لازم نہیں آتا کیونکہ مشہور غیر مقلد محقق مولانا عبدالرحمن مبارکپوریؒ صاحب نے تصریح کی ہے کہ: کتب حدیث میں متعدد روایات اور عبارات ایسی ہیں جو بعض نسخوں میں ہیں اور بعض نسخوں میں نہیں مگر کوئی بھی ان کو الحاقی نہیں بتلاتا [1]۔لھذا اگر کسی نسخہ میں عشرین رکعہ کی بجائے عشرین لیلۃ کے الفاظ درج ہیں تو اس سے عشرین رکعۃ والے نسخہ کا محرف ہونا لازم نہیں آتا کیونکہ عشرین رکعۃ والا نسخہ بھی ثابت ہے اور اس سے بیس رکعات تراویح پر استدلال بھی درست ہے۔اور اگر غور سے دیکھا جائے تو عشرین رکعۃ والا نسخہ ہی راجح معلوم ہوتا ہے کیونکہ حضرت ابی بن کعب رضی اللہ عنہ کی باقی روایات میں بھی یہی عشرین رکعۃ کے الفاظ آئے ہیں مثلا عبدالعزیز بن رفیع کا اثر جو ابھی گزرا ہے اس میں بھی یہی الفاظ ہیں: یصلی بالناس فی رمضان بالمدینة عشرین رکعة،کنزالعمال [2] کی روایت میں ہے: فصلی بھم عشرین رکعة،اسی طرح روایت نمبرا جو یحییٰ بن سعید سے مروی ہے اس میں بھی یہ الفاظ ہیں:ان عمر بن الخطاب رضی اللہ عنہ امر رجلاً(ای ابی بن کعب رضی اللہ عنہ)ان یصلی بھم عشرین رکعة۔حافظ ابن تیمیہؒ اپنے فتاویٰ میں فرماتے ہیں:فلما جمعھم عمر علیٰ ابی بن کعب رضی اللہ عنہ کان یصلی بھم عشرین رکعة [3]۔

حافظ ابن قدامہ حنبلیؒ لکھتے ہیں:ولنا ان عمر رضی اللہ عنہ جمع الناس علیٰ ابی بن کعب رضی اللہ عنہ کان یصلی لھم عشرین رکعة [4]۔

[1] تحقیق الکلام(۱۴۹/۲) [2] (۴۰۹/۸) [3] مجموعۃ الفتاویٰ(۵۲۰/۱۱) [4] المغنی(۷۹۹/۱)

معلوم ہوا کہ عشرین رکعت والا نسخہ ہی راجح ہے اور غیر مقلدین کا ابوداؤد کے اس نسخہ کو محرف کہنا باطل ہے۔

اب اس حدیث کی سند کے راویوں کا حال ملاحظہ کریں۔

﴿۱﴾ امام ابوداؤد سلیمان بن الاشعث السجستانی جو ثقہ حافظ اور سنن ابی داؤد وغیرہ کے مصنف اور بڑے علماء محدثین میں سے ہیں۔ ۱

﴿۲﴾ شجاع بن مخلد الفلاس البغوی: امام ابن معینؒ ان کے بارے میں فرماتے ہیں کہ میں ان کو پہچانتا ہوں، ان میں کوئی حرج نہیں ہے اور یہ بہت اچھے شیخ (بزرگ) اور ثقہ ہیں، امام ابن حبانؒ نے ان کو ثقات میں شمار کیا ہے، امام ابوزرعہؒ اور امام احمدؒ ان کو ثقہ کہتے ہیں۔ امام ابن قانعؒ اور حسین بن فہمؒ فرماتے ہیں کہ یہ ثقہ اور ثبت ہیں۔ ۲ حافظ ابن حجر ان کو صدوق لکھتے ہیں۔ ۳

﴿۳﴾ ھیشم بن بشیر السلمی الواسطی ثقہ راوی ہیں۔ امام ابن مھدیؒ، امام عجلیؒ، امام ابوحاتمؒ، امام ابوزرعہؒ، امام ابن سعدؒ وغیرہ محدثین نے ان کو ثقہ، صدوق اور حافظ قرار دیا ہے۔ البتہ یہ مدلس راوی ہیں۔ لیکن انہوں نے یہ حدیث انا (اخبرنا) سے بیان کی ہے لھذا ان کا مدلس ہونا یہاں مضر نہیں۔ چنانچہ امام ابن سعدؒ فرماتے ہیں: کان ثقه کثیر الحدیث ثبتا یدلس کثیرا فما قال فی حدیثه أنا فهو حجة و مالم یقل فلیس بشیء ۴ ھیشم ثقہ، کثیر الحدیث، ثبت اور کثیر التدلیس ہیں پس جب وہ حدیث میں انا (اخبرنا) کہیں تو وہ حجت ہیں اور جب یہ لفظ نہ کہیں تو پھر یہ کوئی شی نہیں ہیں۔

﴿۴﴾ یونس بن عبید العبدی ثقہ تابعی اور صحاح ستہ کے راوی ہیں۔ حافظ ابن حجر ان کے بارے میں لکھتے ہیں ثقہ، ثبت، فاضل ورع ۵۔

﴿۵﴾ امام حسن بن ابوالحسن بصریؒ مشہور اور جلیل القدر امام ہیں۔ حافظ ابن حجرؒ ان کے بارے میں ارقام فرماتے ہیں۔ ثقہ فقیہ، فاضل مشہور ۶۔

---

۱ تقریب التھذیب (۳۸۲/۱) ۲ دیکھئے تھذیب التھذیب (۳۱۲/۴) ۳ تقریب التھذیب (۳۱۲/۱)
۴ تھذیب التھذیب (۵۹/۱۱) ۵ تقریب التھذیب (۳۴۹/۲) ۶ تقریب التھذیب (۲۰۲/۱)

روایت نمبر۵:۔امام بیہقیؒ فرماتے ہیں:اخبرناابوطاہر الفقیہ قال اخبرناابو عثمان البصری حدثناابواحمدبن عبدالوہاب قال اخبرناخالدابن مخلدقال حدثنا محمد بن جعفرقال حدثنی یزیدبن خصیفة عن السائب بن یزیدقال کنانقوم فی زمان عمربن الخطاب ﷺ بعشرین رکعة والوتر[۱]۔

ترجمہ:۔حضرت سائب بن یزید ﷺ سے روایت ہے کہ آپ نے فرمایا:ہم (نبی ﷺ کے صحابہ ﷺ) حضرت عمر ﷺ بن الخطاب کے زمانہ خلافت میں بیس رکعات اور(تین) وتر کے ساتھ قیام کرتے تھے۔

اس روایت کی سند کوامام سبکیؒ نے شرح منہاج میں اور ملاعلی قاریؒ نے شرح مؤطا میں صحیح قرار دیا ہے [۲]۔

اسی طرح امام عراقیؒ بھی اس کی سند کو صحیح کہتے ہیں [۳]۔

اس روایت پر غیر مقلدین نے دوطرح سے کلام کیا ہے۔

اوّلاً:۔ابوطاہر فقیہ کی کسی نے توثیق نہیں کی۔ثانیاً:۔اس روایت میں ابوعثمان بصری مجہول ہے۔چنانچہ مولانا عبدالرحمن مبارکپوری صاحب لکھتے ہیں:اس روایت میں ایک راوی ابوطاہر ہے جن کی نسبت ہم کو علم نہیں کہ کسی نے ان کو ثقہ قرار دیا ہو۔دوسرے ابوعثمان ہیں جن کا تذکرہ ہم کو کسی کتاب میں نہیں ملا لھذا یہ روایت ضعیف ہے [۴]۔

لیکن غیر مقلدین کے اس اعتراض کی دونوں شقیں باطل ہیں۔اول اس لئے کہ ائمہ رجال نے ابوطاہر محمد بن محمش کی باقاعدہ توثیق کی ہے۔چنانچہ حافظ ذہبیؒ اور حافظ ابن العمادؒ ان کے بارے میں لکھتے ہیں:الفقیہ الشافعی عالم نیساپورومسندھا ......وکان قانعاًمتعفاً......وروی عنہ الحاکم مع تقدمہ واثنی علیہ [۵]۔

یہ نیشاپور کے عالم اور مسند تھے اور دنیا سے قناعت کرنے والے اور پاک دامن،شافعی المسلک فقیہ تھے۔ امام حاکم نے ان سے باوجود متقدم ہونے کے روایت بھی کی ہے اوران کی تعریف بھی کی ہے۔نیز امام

---

۱ معرفة السنن والآثار(۴۲/۴) ۲ تحفة الاحوذی(۷۵/۲) ۳ طرح التثریب(۸۸/۳) ۴ تحفة الاحوذی(۷۵/۲) ۵ العبر (۲۱۸/۲)،شذرات الذھب(۱۹۲/۳)

ذہبیؒ اس کے بارے میں ارقام فرماتے ہیں: مسند نیسابور العلامۃ ابوطاہر محمد بن محمش الزیادی ۔[1]

امام سبکیؒ فرماتے ہیں: الفقیہ شیخ ابوطاہر زیادی امام المحدثین والفقہاء بنیسابور فی زمانہ، وکان شیخاً ادیباً، عارفاً بالعربیۃ سلمت الیہ الفقہا الفتیاء بمدینۃ نیسابور والمشیخۃ۔[2]

یعنی فقیہ شیخ ابوطاہر زیادی اپنے زمانہ کے نیساپور شہر کے تمام محدثین اور فقہاء کے امام تھے اور وہ شیخ، ادیب اور عربی زبان کے عالم تھے، نیساپور شہر کے تمام فقہاء نے فتوی نویسی اور بزرگی ان کو سونپ دی تھی۔ امام سبکی علامہ عبدالغافر سے ان کے بارے میں نقل کرتے ہیں: ۔امام اصحاب الحدیث بخراسان وفقیہہم بالاتفاق بلا مدافعۃ[3]۔

یعنی وہ پورے خراسان کے بالاتفاق اور بلا اختلاف امام اصحاب الحدیث اور ان کے فقیہ تھے۔ اب جبکہ امام حاکمؒ، امام ذہبیؒ اور ابن العماد نے ابوطاہر کی توثیق کی ہے۔ اسی طرح امام سبکی اور علامہ عبدالغافر نے ابوطاہر کو شیخ اور امام کے القاب سے ملقب فرمایا ہے اور لفظ شیخ اور لفظ امام بھی الفاظ توثیق میں سے ہیں۔ چنانچہ امام سیوطیؒ اور حافظ ابن حجرؒ نے لفظ شیخ کو کلمات توثیق میں شمار کیا ہے[4] اسی طرح امیر صنعانی نے بھی قصب السکر میں لفظ شیخ کو الفاظ تعدیل میں شمار کیا ہے[5]۔ مولانا ارشاد الحق اثری غیر مقلد لکھتے ہیں: شیخ کا لفظ الفاظ تعدیل میں شمار ہوتا ہے[6]۔ اسی طرح مولانا زین الدین عراقیؒ مولانا عبدالرحمن مبارکپوری غیر مقلد اور مولانا سلطان محمود صاحب غیر مقلد نے بھی لفظ شیخ کو الفاظ تعدیل میں شمار کیا ہے[7]۔

اسی طرح لفظ امام بھی الفاظ توثیق میں ہے چنانچہ علامہ سخاویؒ اور علامہ سندھی نے اس کا کلمات توثیق میں شمار کیا ہے[8] (9)۔

---

[1] العبر (۱۲۹/۲) [2] طبقات الکبری (۸۳/۳) بحوالہ رکعات التراویح (ص۴۸) [3] ایضاً [4] دیکھئے تدریب الراوی (۲۱۳/۱) شرح نخبۃ الفکر (ص۱۳۴) [5] قصب السکر فی نظم نخبۃ الفکر (ص۱۵۸) مع شرح نخبۃ الفکر۔

[6] توضیح الکلام (۴۸۰/۱) [7] دیکھئے "الفیۃ الحدیث مع التعلیقات الاثریۃ" (ص۴۶) "ابکار المنن" (ص۱۴۰) "اصطلاحات المحدثین" (ص۲۱) [8] الرفع والتکمیل (ص۱۴) (9)۔ اعتراض: ۔مولانا نذیر احمد رحمانی صاحب غیر مقلد لکھتے ہیں: حافظ سخاوی نے ۔۔۔ لکھا ہے اس کا منشا یہ ہے کہ جب کسی عادل کے حق میں یہ الفاظ (امام اور حافظ) استعمال کئے جائیں گے تو اس وقت ان ۔۔۔

حافظ زبیر علی زئی غیر مقلد نے بھی لفظ امام کو کلمات توثیق میں شمار کیا ہے ۔ [1] ۔

اب جبکہ امام حاکم، امام سبکی، امام عبدالغافر، امام ذہبیؒ، علامہ ابن العماد نے با قاعدہ ابو طاہر کو ثقہ قرار دیا ہے تو پھر یہ مجہول کیسے ہے؟ اور خود غیر مقلدین کے مشہور غیر مقلد عالم مولانا عبدالجلیل سوانی بھی ابو طاہر کو ثقہ کہتے ہیں۔ چنانچہ فرماتے ہیں۔ ابو طاہر فقیہ محمد بن محمد بن محمش مشہور ثقات سے ہیں [2] ۔

نیز اس کی مذکورہ روایت کو امام سبکیؒ اور ملا علی قاریؒ نے صحیح قرار دیا ہے اور مولانا عبدالمنان نور پوری صاحب غیر مقلد لکھتے ہیں کہ: جب کسی حدیث کو صحیح کہا جاتا ہے تو اس کے ضمن میں اس کے راویوں کی توثیق بھی آجاتی ہے [3]۔ حافظ زبیر علی زئی صاحب غیر مقلد ایک راوی (محمد بن یحییٰ الصفار جس کو کسی امام نے بھی ثقہ نہیں کہا) کے بارے میں لکھتے ہیں: بیہقی نے اس کی حدیث کی تصحیح کر کے اس کی توثیق کی ہے [4]
نیز موصوف ایسے ہی ایک اور راوی کی روایت کے متعلق لکھتے ہیں: الحاکم والذہبی کا اس کی حدیث کو صحیح کہنا اس کی توثیق ہے [5]۔ مولانا محمد گوندلویؒ غیر مقلد ایک راوی کے متعلق لکھتے ہیں: ۔ دار قطنی نے اس اثر کو صحیح کہا ہے۔ ان کے ہاں یہ راوی مجہول نہیں [6] ۔

بنا بریں جب امام سبکیؒ اور ملا علی قاریؒ نے ابو طاہر فقیہ کی حدیث مذکورہ کو صحیح کہہ کر اس کی توثیق کی ہے اور امام حاکمؒ وغیرہ حضرات نے صراحتاً اس کی توثیق کر دی تو پھر غیر مقلدین کیسے اس کے بارے میں یہ کہہ سکتے ہیں کہ یہ مجہول ہے اور اس کی کسی نے توثیق نہیں کی، بلکہ امام سبکی اور امام عبدالغافر نے تو اس کے بارے میں یہاں تک فرمایا ہے کہ نیشاپور شہر کے تمام محدثین اور فقہاء نے ابو طاہر کو اپنا امام اور مقتداء

= کا شمار الفاظ توثیق میں ہوگا۔ انوار المصابیح (ص ۲۲۴) جواب: اگر رحمانی صاحب کی یہ بات بالکلیہ تسلیم بھی کر لی جائے تو پھر بھی ابو طاہر فقیہ کے حق میں یہ کوئی معتز نہیں کیوں کہ جب امام سبکیؒ اور ملا علی قاریؒ نے اس کی حدیث کو صحیح کہہ کر اس کی توثیق کر دی ہے اور امام سبکی اور امام عبدالغافرؒ نے اس کے بارے میں شیخ کہا ہے جو بالاتفاق الفاظ توثیق میں سے ہے تو اس سے ابو طاہر کا ثقہ اور عادل ہونا ثابت ہو گیا۔ لھذا جب اس کے حق میں لفظ امام استعمال کیا گیا تو چونکہ یہ لفظ ایک عادل کے حق میں استعمال کیا گیا ہے تو گویا رحمانی صاحب کے بیان کردہ قاعدہ کے موافق بھی ابو طاہر کے حق میں لفظ امام الفاظ توثیق میں سے ہے۔

[1] دیکھیے ''الکواکب الدریۃ'' (ص ۶۵) [2] ''فتاوی اہلحدیث'' (۱/۵۱۱)
[3] تعداد تراویح (ص ۴۶) [4] الکواکب الدریۃ (ص ۴۵) [5] ایضاً (ص ۶۵) [6] خیر الکلام (ص ۲۲۱)

تسلیم کیا ہے۔ اور ذہبی اور علامہ ابن العماد نے اس کو مسند نیشاپور کہا ہے۔ اب جس شخص کو نیسا پور جیسے شہر (جو ہر وقت بڑے بڑے محدثین اور فقہاء کا مسکن رہا ہے) کے محدثین اور فقہاء بلا اختلاف اپنا امام تسلیم کرتے ہوں تو ایسے شخص کی ثقاہت اور عدالت میں کیا شک ہوسکتا ہے؟ کیونکہ یہ بات ناممکن ہے کہ تمام محدثین اور فقہاء ایک غیر ثقہ اور غیر معروف العدالۃ شخص کو اپنا امام تسلیم کریں۔ لھذا اگر انھوں نے ابو طاہر فقیہ کو اپنا امام مانا ہے تو اس کا مطلب ہے کہ تمام شہر کے محدثین اور فقہاء کے حلقہ میں ابو طاہر کی عدالت اور ثقاہت مشہور و معروف تھی اور ایسا شخص جس کی عدالت اہل علم کے ہاں مشہور و معروف ہو تو اس کی عدالت کے متعلق سوال ہی نہیں ہوسکتا۔ چنانچہ امام نوویؒ فرماتے ہیں: فمن اشتہرت عدالته بین اهل العلم وشاع الثناء علیه کفی فیها[1]۔

جس شخص کی عدالت اہل علم میں مشہور و معروف ہو اور اس کی تعریف عام ہو تو یہ اس کی عدالت کیلئے کافی ہے۔

بنا بریں اگر ابو طاہر فقیہ کی محدثین (امام سبکی، امام عبد الغافر، ملا علی قاریؒ وغیرہ) نے توثیق نہ بھی کی ہوتی تو ان محدثین اور فقہاء کا اس کو اپنا امام اور رہنما تسلیم کرنا ہی اس کی عدالت اور ثقاہت کیلئے کافی تھا لیکن جب ان محدثین نے اس کی باقاعدہ توثیق بھی کر دی تو پھر اس کے عادل اور ثقہ ہونے میں کوئی شک وشبہ ہی نہیں رہا۔

اسی طرح غیر مقلدین کے اعتراض کی دوسری شق بھی باطل ہے کہ اس روایت کے دوسرے راوی ابو عثمان بصری مجہول ہیں:۔ اولاً ائمہ حدیث اور ائمہ رجال میں سے کسی امام نے ابو عثمان کو مجہول نہیں قرار دیا بلکہ ائمہ حدیث امام سبکیؒ، ملا علی قاریؒ اور امام عراقیؒ وغیرہ نے اس کی حدیث کو صحیح کہہ کر اس کی توثیق کی ہے (جیسا کہ غیر مقلدین حضرات کے حوالے سے گزر چکا ہے)۔ اگر ابو عثمان بصری مجہول ہوتے تو پھر یہ بڑے بڑے محدثین اس کی راویت کو کیسے صحیح کہہ سکتے تھے۔ کیوں کہ کسی روایت کے صحیح ہونے کیلئے شرط ہے کہ اس کی سند میں کوئی مجہول راوی نہ ہو۔ چنانچہ مشہور غیر مقلد محدث مولانا محمد گوندلوی صاحبؒ لکھتے ہیں: جس روایت میں مجہول راوی ہو وہ ضعیف ہوتی ہے[2]۔

---

[1] تقریب مع تدریب الراوی (۱/۲۵۵) [2] خیر الکلام (ص ۴۰۶)

ثانیا: ابوعثمان (عمرو بن عبداللہ) البصری سے ابوطاہر فقیہ اور حسن ابن علی بن مؤمل وغیرہ نے روایت کی ہے اور اس مذکورہ روایت کے علاوہ اور بھی کئی روایات السنن الکبریٰ للبیہقیؒ میں ان سے مروی ہیں [1]۔ اور کسی محدث نے ان کی تضعیف نہیں کی بلکہ امام سبکیؒ، ملاعلی قاریؒ اور امام عراقیؒ وغیرہ نے اس کی حدیث کی تصحیح کر کے اس کی توثیق کی ہے اور اصول حدیث کا یہ متفقہ اصول ہے کہ جس شخص سے دو راوی روایت کر دیں تو اس کی جہالت ختم ہو جاتی ہے اور وہ مجہول نہیں رہتا کیونکہ مجہول عندالمحدثین اس کو کہتے ہیں جس سے صرف ایک راوی روایت کرے اور اس کی توثیق بھی نہ کی گئی ہو چنانچہ حافظ ابن حجر عسقلانی لکھتے ہیں: من لم یروعنه غیرواحدولم یوثق والیه الاشارةبلفظ مجهول [2]۔

جس شخص سے سوائے ایک راوی کے دوسرا کوئی راوی روایت نہ کرے اور کسی نے اس کی توثیق بھی نہ کی ہو تو اس کی طرف لفظ مجہول سے اشارہ کیا جاتا ہے۔ مولانا شمس الحق عظیم آبادی غیر مقلد علامہ ابن حزم کے دارقطنی کے ایک راوی کو مجہول کہنے پر گرفت کرتے ہوئے لکھتے ہیں: وھو جرح مردود فقدروی عنہ ثلاثة [3]۔

حافظ زبیر علی زئی غیر مقلد لکھتے ہیں: محمد بن یحییٰ الصفار سے دو ثقہ روایت کر رہے ہیں۔

نمبر ۱: محمد بن سلیمان بن فارس۔ نمبر ۲: محمد بن عبدالسلام۔ لھذا وہ مجہول نہیں ہے [4]۔

مولانا ابومحمد عبدالستار الحماد غیر مقلد لکھتے ہیں: اور محدثین کا اصول ہے کہ جس آدمی سے کم از کم دو راوی روایت کرنے والے ہوں اس کی جہالت ختم ہو جاتی ہے [5]۔

نیز لکھتے ہیں: علمائے جرح و تعدیل نے یہاں تک لکھا ہے کہ اگر کوئی ایسا راوی ہے جسے کسی نے بھی ثقہ نہ کہا ہو اور نہ کسی سے اس کے متعلق جرح ہی منقول ہو، اگر اس سے روایت لینے والے کئی ایک ثقہ راوی ہوں اور اس سے کوئی منکر حدیث بیان نہ کریں تو اس کی مرویات کو قبولیت کی سند حاصل ہوگی [6]۔

حماد صاحب مزید لکھتے ہیں: بلکہ حافظ منادی مجہول العدالۃ کی روایت کی توجیہ بیان کرتے ہوئے لکھتے ہیں: کہ اخبار و احادیث کی بنیاد راوی کے ساتھ حسن ظن پر ہے اور کسی شخص سے اگر کئی ایک ثقہ

---

[1] التعلیق الحسن (ص۲۵۱) [2] مقدمہ تقریب التھذیب (ص۳) [3] التعلیق المغنی (۹/۳)

[4] الکواکب الدریہ (ص۴۵) [5] ہفت روزہ الاعتصام (ص۱۹) ۱۶ ستمبر ۱۹۹۴ء [6] ایضاً۔

راوی روایات نقل کرتے ہوں تو اس سے حسن ظن کو تقویت پہنچتی ہے، ہشیم بن عمران کی مذکورہ روایت کو ہمارے شیخ (البانی غیر مقلد) نے اور ہم نے انہی دلائل کی وجہ سے اسنادہ حسن کہا ہے۔ [1]

قارئین: غیر مقلدین کے ان اقتباسات کو سامنے رکھتے ہوئے اندازہ لگائیں کہ جس راوی کی کسی محدث نے ادنیٰ توثیق بھی نہ کی ہو، صرف اس سے نقل کرنے والے دو راوی ہوں تو اس کی روایت تو غیر مقلدین کے ہاں حسن ہے اور اس کو سند قبولیت حاصل ہے لیکن جس راوی (ابو عثمان بصری) کی روایت کو محدثین نے صحیح کہہ کر اس کی توثیق بیان کی ہے اور اس سے کم از کم دو راوی روایت کرنے والے بھی ہیں تو پھر بھی وہ راوی غیر مقلدین کی نظروں میں مجہول ہے۔ والی اللہ المشتکی !

غیر کی آنکھ کا تنکا تجھ کو آتا ہے نظر دیکھ اپنی آنکھ کا غافل ذرا شہتیر بھی

باقی رہا مولانا مبارکپوری صاحب کا یہ کہنا کہ ابو عثمان کا تذکرہ ہمیں کسی کتاب میں نہیں ملا تو جواباً عرض ہے کہ مبارک پوری صاحب کے عدم علم سے ابو عثمان کا مجہول ہونا لازم نہیں آتا کیوں کہ خود مبارکپوری صاحب کے ہی ہم مسلک محدث حافظ گوندلویؒ ایک راوی کے متعلق فرماتے ہیں: مگر عدم علم سے یہ لازم نہیں آتا کہ وہ مجہول ہو [2]۔ الغرض غیر مقلدین کے اعتراض کی دونوں شقیں باطل ہیں اور اس روایت کے پہلے دونوں راوی قطعاً مجہول نہیں ہیں۔ اسی طرح روایت کے باقی راوی بھی سب ثقہ ہیں۔ چنانچہ تیسرے راوی ابو احمد بن عبد الوہاب فراء ہیں، امام نسائی فرماتے ہیں یہ ثقہ ہیں، امام مسلم بن حجاج فرماتے ہیں یہ ثقہ اور صدوق ہیں، امام ابن حبان نے ان کو ثقات میں شمار کیا ہے [3]۔

حافظ ابن حجر عسقلانیؒ ان کے بارے میں لکھتے ہیں: ثقہ عارف [4]۔ چوتھے راوی خالد بن مخلد القطوانی الکوفی ہیں، امام یحییٰ بن معین ان کے بارے میں فرماتے ہیں: ما بہ بأس۔ امام ابن عدیؒ فرماتے ہیں: ھو من المکثرین وھو عندی انشاء اللہ لا بأس بہ۔ یعنی یہ کثیر الحدیث ہیں اور میرے نزدیک انشاء اللہ ان کی روایت میں کوئی حرج نہیں ہے۔ امام ابن حبانؒ اور امام ابن شاہینؒ نے ان کو ثقہ راویوں میں شمار کیا ہے۔ امام عجلی فرماتے ہیں کہ یہ ثقہ ہیں اور ان میں تھوڑا سا تشیع ہے۔

---

[1] ایضاً۔ [2] خیر الکلام (ص ۲۴۸) [3] "تھذیب التھذیب" (۳۱۹/۹) [4] تقریب (۱۰۸/۲)

عثمان بن ابی شیبہ فرماتے ہیں کہ یہ ثقہ اور صدوق ہیں۔ نیز یہ صحیح بخاری اور صحیح مسلم وغیرہ کے راوی ہیں [1]

پانچویں راوی محمد بن جعفر بن ابی کثیر الانصاری ہیں امام یحییٰ بن معین فرماتے ہیں کہ یہ ثقہ ہیں، امام ابن المدینی فرماتے ہیں: یہ معروف محدث ہیں، امام نسائی فرماتے ہیں کہ یہ صالح اور مستقیم الحدیث ہیں، امام عجلیؒ فرماتے ہیں کہ یہ ثقہ ہیں اور امام ابن حبانؒ نے بھی ان کو ثقات میں شمار کیا ہے اور یہ صحاح ستہ کے راوی ہیں [2]۔

چھٹے اور ساتویں راوی یزید بن خصیفہ اور سائب بن یزید ؓ کا تذکرہ روایت نمبر ۸ میں آئے گا۔ الغرض یہ روایت بالکل صحیح ہے۔

روایت نمبر ۶: عبدالرزاق عن السلمی عن الحارث بن عبدالرحمان ابن ابی ذباب عن السائب بن یزید قال کنا ننصرف من القیام علیٰ عھد عمر ؓ وقد دنا فروغ الفجر و کان القیام علیٰ عھد عمر ؓ ثلاثة وعشرین رکعة [3]۔

ترجمہ: حضرت سائب بن یزید ؓ فرماتے ہیں کہ ہم حضرت عمر ؓ کے عہد خلافت میں قیام (تراویح) سے اس وقت فارغ ہو کر لوٹتے تھے جب طلوع فجر قریب ہوتا اور حضرت عمر ؓ کے دور میں قیام (تراویح) کی تعداد تیئیس رکعات تھی۔

علامہ ابن عبدالبرؒ فرماتے ہیں: ھذا محمول علیٰ ان الثلاث للوتر [4]۔ یہ تیئیس رکعات اس پر محمول ہے کہ ان میں تین رکعتیں وتر کی تھیں۔

اس روایت کی سند بالکل صحیح ہے۔ اب اس روایت کے ہر ہر راوی کے حالات ملاحظہ ہوں۔

(۱) امام عبدالرزاق الحمیریؒ مشہور مصنف اور بالاتفاق ثقہ امام ہیں، امام احمد بن حنبلؒ سے پوچھا گیا کہ آپ نے حدیث میں عبدالرزاق سے بہتر کسی کو دیکھا ہے تو انھوں نے فرمایا کسی کو نہیں، امام ابوزرعہ فرماتے ہیں کہ عبدالرزاق ان محدثین میں سے ہیں جن کی حدیث درست ہوتی ہے، امام ابوحاتم فرماتے

---

[1] دیکھئے تہذیب التہذیب (۳/۱۱۶) [2] دیکھئے تہذیب (۹/۹۴) [3] مصنف عبدالرزاق (۴/۲۶۱)

[4] عمدۃ القاری (۸/۲۴۶)

ہیں ان کی حدیث لکھی جاتی ہے اور اس سے احتجاج کیا جاتا ہے۔اسی طرح ابوداؤد، فریابی، امام ذہلی، امام یعقوب بن شیبہ اور امام ابن حبان وغیرہ نے بھی ان کی توثیق کی ہے [1]۔

حافظ ابن حجر عسقلانیؒ فرماتے ہیں کہ عبدالرزاق حفاظ اور اثبات میں سے اور صاحب تصانیف بزرگ ہیں اور تمام ائمہ نے آپ کی توثیق کی ہے سوائے عباس بن عظیم عنبری کے، کہ انھوں نے ان کے بارے میں ایسی بات کہی جس میں انھوں نے حد سے تجاوز کیا ہے اور ائمہ رجال میں سے کسی امام نے اس میں ان کی موافقت نہیں کی [2]۔

امام عبدالرزاق آخری عمر میں نابینا ہو گئے تھے اور ان کے حافظہ میں تغیر آ گیا تھا لھذا جن لوگوں ان سے آخر عمر میں سماعت کی تھی انھوں نے ان سے کچھ منکر حدیثیں بھی نقل کی ہیں۔ان لوگوں میں سے ایک اسحاق بن ابراہیم دبری بھی ہیں جنھوں نے سے حالت اختلاط میں سنا تھا اور یہی اسحاق دبری مُصَنَّف عبدالرزاق کے بنیادی راوی ہیں۔اب بعض غیر مقلدین مصنف کی جملہ روایات کو یہ کہہ کر رد کر دیتے ہیں کہ چونکہ مصنف کا بنیادی راوی اسحاق دبری کا امام عبدالرزاق سے سماع بعد الاختلاط کا ہے لھذا اس کی جملہ روایات منکر ہیں لیکن غیر مقلدین حضرات کا یہ اشکال غلط ہے کیوں کہ امام عبدالرزاق نے اپنی یہ کتاب نابینا ہونے سے پہلے حالتِ صحت میں لکھی تھی اور اصول حدیث کی وجہ سے محدث جب زمانہ اختلاط میں جو روایات زبانی بیان کرے وہ تو منکر شمار کی جاتی ہیں لیکن اس دوران جو روایات وہ اپنی کتاب سے بیان کرے جس کو اس نے حالت صحت میں تصنیف کیا تھا ان روایات پر اس کے اختلاط کا کوئی اثر نہیں پڑتا۔یہ بات خود اکابر غیر مقلدین کو بھی تسلیم ہے۔چنانچہ حافظ عبدالمنان نور پوری غیر مقلد لکھتے ہیں: مختلط سے اختلاط کے بعد آدمی کے سماع کے درمیان اور اختلاط کے بعد اس سے اس کی وہ تصنیف کردہ کتاب روایت کرنے کے درمیان جو اس نے اختلاط سے پہلے تصنیف کی فرق ہے [3]۔

لھذا امام عبدالرزاق سے دبری نے جو روایات زبانی سنی تھیں ان میں تو کلام کرنے کی گنجائش ہے لیکن اس نے جو روایات ان سے ان کی تصنیف کردہ کتاب سے سنی تھیں ان کی صحت میں کوئی شک و

---

[1] '' تھذیب الکمال'' (۱۱/۳۵۰ تا ۳۵۲) '' تھذیب التھذیب'' (۶/۲۸۰،۲۸۱) [2] ھدی الساری مقدمہ فتح الباری (ص ۵۸۹) [3] تعداد تراویح (ص ۱۹۱)

شبہ نہیں ہوسکتا۔ چنانچہ حافظ ابن الصلاحؒ اور حافظ ابن حجرؒ اسحاقؒ دبری موصوف کے ترجمہ میں فرماتے ہیں: وانما الکلام فی الاحادیث التی عندہ فی غیر التصانیف، فھی التی فیھا المناکیر وذلک لاجل سماعه منه فی حالة الاختلاط۔ [1]

اسحاق دبری کی عبدالرزاق سے ان روایات میں کلام ہے جو اس کے پاس تصانیف کے علاوہ ہیں کیونکہ ان میں منکر روایات بھی ہیں اور اس کی وجہ یہ ہے کہ دبری نے عبدالرزاق سے حالت اختلاط میں سماعت کی تھی۔

امام احمد بن حنبلؒ فرماتے ہیں: من سمع منه بعد ما عمی فلیس بشئی وما کان فی کتبه فھو صحیح وما کان لیس فی کتبه فانه کان یلقن فیتلقن [2]۔

جس نے امام عبدالرزاق سے نابینا ہونے کے بعد سماعت کی ہے وہ کوئی شئی نہیں ہے اور جو اس کی کتابوں میں ہے وہ صحیح ہے اور جو اس کی کتابوں میں نہیں تو اس میں جب اس کو تلقین کی جاتی تھی تو وہ تلقین کو قبول کر لیتا تھا۔

مصنف عبدالرزاق سے متعلق مزید تفصیل انشاءاللہ حصہ دوئم میں آئے گی۔

(۲) محمد بن فلیح السلمی: یہ امام عبدالرزاق کے استاد اور صحیح بخاری وغیرہ کے راوی ہیں۔ امام دارقطنی ان کو ثقہ کہتے ہیں، امام بخاری فرماتے ہیں کہ بعض ائمہ نے ان کی توثیق کی ہے اور یہ اپنے باپ (فلیح) سے زیادہ ثقہ ہیں، امام ابن حبان نے ان کو ثقات میں شمار کیا ہے امام ابوحاتمؒ فرماتے ہیں: ما بہ بأس (ان کی روایت میں کوئی حرج نہیں ہے)۔ نیز فرماتے ہیں: لیس بذاك القوی مولانا ارشاد الحق اثری غیر مقلد لکھتے ہیں: لیس بذاك القوی جس کے مفہوم میں صرف درجہ کاملہ کی نفی مراد ہے۔ لہذا یہ جرح لیس بہ باس کے معارض نہیں [3]۔ امام نسائی فرماتے ہیں کہ: محمد بن فلیح ثقہ ہیں اور میں نے ان سے حدیث لکھی ہے [4]۔

---

[1] "لسان المیزان" (۴۶۱/۱) "مقدمہ ابن الصلاح" (ص ) [2] ھدی الساری (ص ۵۸۹) [3] "توضیح الکلام" (۴۷۴/۱) [4] دیکھئے "تھذیب الکمال" ۱۵۹/۱۷؛ "تھذیب التھذیب" (۳۶۰/۹) "میزان الاعتدال" ( )

(۳) حارث بن عبدالرحمن بن ابی ذبابؒ:۔

امام ابوزرعہ رازی ان کے بارے میں فرماتے ہیں: لیس بہ باس، امام مقبری فرماتے ہیں کہ یہ ثقہ ہیں، امام یحیٰی بن معین فرماتے ہیں کہ یہ مشہور (محدث) ہیں، امام ابن حبانؒ اور امام ابن قانعؒ نے ان کو ثقہ راویوں میں شمار کیا ہے۔ نیز امام ابن حبان فرماتے ہیں کہ یہ متقنین میں سے ہیں، امام مسلم نے ان سے اپنی صحیح میں، امام بخاری نے خلق افعال العباد میں اور دیگر ائمہ نے اپنی اپنی کتب حدیث میں ان سے روایات نقل کی ہیں [۱]۔

(۴) حضرت سائب بن یزید ﷛ صحابی رسول ہیں۔

الغرض یہ روایت بالکل صحیح ہے اور اس کا ہر ہر راوی بالکل ثقہ ہے۔

---

[۱] دیکھئے "تھذیب الکمال" ۴/۴۵، "تھذیب التھذیب" (۲/۱۶۸) "میزان الاعتدال" (۱/۴۳۸)

# بیس تراویح عہد فاروقی و عہد عثمانی میں

**روایت نمبر ۷:** امام بیہقیؒ فرماتے ہیں: وقد اخبرنا ابو عبداللہ الحسین ابن محمد بن الحسین ابن فنجویه الدینوری بالدامغان ثنا احمد بن محمد بن اسحاق السنی ثنا عبداللہ بن محمد بن عبدالعزیز البغوی ثنا علی بن الجعد انبأنا ابن ابی ذئب عن یزید بن خصیفه عن السائب بن یزید رضی اللہ عنہ قال کانوا یقومون علیٰ عهد عمر بن الخطاب رضی اللہ عنہ فی شهر رمضان بعشرین رکعة قال و کانوا یقرؤن بالمئین و کانوا یتوکؤن علیٰ عصیّهم فی عهد عثمان بن عفان رضی اللہ عنہ من شدة القیام [1]۔

ترجمہ: حضرت سائب بن یزید رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم حضرت عمر بن الخطاب رضی اللہ عنہ کے دور خلافت میں بیس رکعات (تراویح) کے ساتھ قیام کرتے تھے اور (قراء حضرات) سوسو آیات والی سورتیں پڑھتے تھے اور حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کے دور خلافت میں لوگ شدت قیام کی وجہ سے لاٹھیوں پر ٹیک لگاتے تھے۔

چونکہ اس روایت کا آخری جملہ لوگ یعنی صحابہ کرام رضی اللہ عنہم حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کے دور خلافت میں شدت قیام کی وجہ سے لاٹھیوں پر ٹیک لگاتے تھے بیس رکعات کے ضمن میں مروی ہے تو اس سے ظاہر یہی ہے کہ حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کے دور میں بھی حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے زمانہ خلافت کی کی طرح بیس رکعات تراویح ہی پڑھی جاتی تھیں کیونکہ جب راوی حضرت سائب رضی اللہ عنہ نے حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے دور میں بیس رکعات کے پڑھے جانے کا ذکر کیا تو اگر حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے دور میں بیس کے علاوہ کسی اور عدد پر عمل ہوتا تو راوی ضرور اس کو بھی ذکر فرماتے۔ پس راوی کا اس موقعہ پر سکوت اس بات کی واضح دلیل ہے کہ حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کے عہد خلافت میں بھی عہد فاروقی کی طرح بیس تراویح ہی پڑھی جاتی تھیں۔ کیونکہ سکوت فی محل البیان بیان ہی ہوتا ہے۔

نیز حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کی شہادت کے بعد حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کے دور خلافت میں بھی بیس تراویح پر عمل درآمد ہونا بھی اس بات کی دلیل ہے کہ عہد عثمانی میں بھی بیس تراویح پر ہی عمل رہا۔

---

[1] السنن الکبریٰ للبیہقی (۴۹۶/۲)۔

اس مذکورہ روایت کو متعدد محدثین مثلاً امام نوویؒ، امام سیوطیؒ، امام ابن العراقیؒ اور علامہ نیمویؒ وغیرہ نے صحیح قرار دیا ہے [1]۔ مولوی ایوب صابر صاحب غیر مقلد اس روایت کے بارے میں لکھتے ہیں کہ: اس حدیث کی سند بلا غبار صحیح ہے [2]۔

اب اس روایت کے ہر ہر راوی کا تذکرہ اور توثیق کتب اسماء الرجال سے ملاحظہ ہو۔

(۱) صاحب سنن امام احمد بن حسین البیہقیؒ مشہور محدث اور جلیل القدر امام ہیں علامہ ذھبیؒ ان کے متعلق لکھتے ہیں: الامام، الحافظ، العلامۃ، شیخ الخراسان [3]

(۲) ابوعبداللہ حسین ابن فنجویہ الدینوری: حافظ ابن حجر عسقلانی حسن بن محمود کے ترجمہ میں لکھتے ہیں: وشیخه هو الحسن بن عبداللہ بن فنجویه حافظ کبیر مصنف نیز فرماتے ہیں کہ یہ معروف راوی ہیں [4]۔ اسی طرح حافظ موصوف محمد بن علی المعتصم الھاشمی کے ترجمہ میں بھی ابن فنجویہ کو ثقہ راویوں میں شمار کیا ہے [5]۔

(۱) امام ذہبیؒ ان کے بارے میں فرماتے ہیں، الامام المحدث، بقیۃ المشائخ امام شیرویہ اپنی تاریخ میں ابن فنجویہ کے بارے میں لکھتے ہیں: کان ثقه صدوقا، کثیر التصانیف [6]۔

علامہ ابن العماد فرماتے ہیں: ابن فنجویه ثقه مصنفا [7]۔

علامہ نیموی لکھتے ہیں: فهو من کبار المحدثین لا یسئل عن مثله [8]۔

اس سے مولانا عبدالرحمٰن مبارکپوری صاحب غیر مقلد کا یہ مطالبہ پورا ہو گیا کہ: فَمَنْ یدعی صحة هذا الاثر ان یثبت کونه ثقه قابلا للا حتجاج [9]۔ یعنی جو شخص اس اثر کی صحت کا مدعی ہو اس پر لازم ہے کہ وہ ابن فنجویہ کا ثقہ اور قابل احتجاج ہونا ثابت کرے۔

(۳) احمد بن محمد بن اسحاق السنی: یہ مشہور کتاب عمل الیوم واللیلہ کے مصنف اور سنن نسائی کے راوی ومرتب ہیں۔ حافظ ذہبیؒ طبقات الحفاظ میں ان کے بارے میں فرماتے ہیں: کان دینا خیرا صدوقا

---

[1] دیکھئے آثار السنن مع التعلیق الحسن (ص۲۵۱) [2] تحقیق التراویح (۵۱) [3] تذکرۃ الحفاظ (۳/۳۰۹)

[4] دیکھئے لسان المیزان (۲/۲۹۵، ۲۹۶) طبع بیروت [5] ایضا (۵/۳۰۱) [6] سیر اعلام النبلاء (۱۷/۳۸۳، ۳۸۴)

[7] شذرات الذھب (۳/۲۰۰) [8] التعلیق الحسن (ص۲۵۱) [9] تحفۃ الاحوذی (۲/۷۵)

اختر السنن وسماه المجتبیٰ ۱؎۔

نیز حافظ ذہبیؒ تذکرۃ الحفاظ میں ان کے بارے میں لکھتے ہیں: الحافظ، الامام، الثقۃ ۲؎۔

حافظ تاج الدین سبکیؒ فرماتے ہیں: کان رجلا صالحا فقیھا ۳؎۔

(۴) عبداللہ بن محمد البغویؒ۔ علامہ خطیب بغدادی ان کے بارے میں لکھتے ہیں: کان ثقۃ، ثبتا، مکثرا، فھما، عارفا۔ امام دارقطنی فرماتے ہیں: ثقۃ، جبل، امام من ائمۃ الحدیث ۴؎۔

امام ذہبیؒ ان کو الحافظ، الامام اور الحجۃ کے القاب سے یاد فرماتے ہیں ۵؎۔

**(۵) علی بن الجعد:۔** یہ امام بخاری کے استاذ ہیں، اور امام بخاریؒ نے تیرہ حدیثیں ان سے اپنی صحیح میں روایت فرمائی ہیں، نیز یہ نہایت ثقہ راوی ہیں۔ چنانچہ امام صالح ان کو ثقہ بتلاتے ہیں، امام نسائی ان کو صدوق کہتے ہیں، امام ابوزرعہؒ فرماتے ہیں: کان صدوقا فی الحدیث۔ امام ابوحاتمؒ فرماتے ہیں: کان متقنا صدوقا۔ نیز فرماتے ہیں کہ محدثین میں سے میں نے کسی کو نہیں دیکھا جو علی بن الجعد کی طرح احادیث یاد رکھنے والا ہو۔ امام ابن قانع فرماتے ہیں: ثقۃ ثبت۔ امام محمد بن صالح اور امام مطین بھی ان کو ثقہ کہتے ہیں، امام فن الرجال حضرت یحییٰ بن معین ان کو ثقہ صدوق، ثقہ صدوق دو دفعہ کہہ کر ان کی ڈبل توثیق کرتے ہیں۔ نیز فرماتے ہیں کہ علی بن الجعد ربانی العلم ہیں ۶؎۔

حافظ ابن حجر عسقلانی ان کے بارے میں لکھتے ہیں: ثقہ ثبت رمی بالتشیع ۷؎۔

**(۶) محمد بن عبدالرحمٰن بن ابی ذئب:**

یہ ثقہ، صدوق اور صحاح ستہ کے راوی ہیں۔ امام ابوداؤد فرماتے ہیں کہ یہ سعید بن المسیبؒ کے مشابہ تھے، امام یحییٰ بن معین، امام یعقوب بن شیبہؒ، امام نسائی، امام احمد، امام ابن سعد، امام ابن حبان، امام خلیلی، امام مالک وغیرہ تمام ائمہ رجال نے ان کی زبردست توثیق کی ہے ۸؎۔ امام بخاریؒ اور حافظ ذہبیؒ لکھتے ہیں

---

۱؎ التعلیق الحسن للنیمویؒ (ص۲۵۱) ۲؎ تذکرہ (۹۳۹/۳) ۳؎ طبقات الکبریٰ (۳۹/۳)

۴؎ التعلیق الحسن (ص۲۵۱) ۵؎ سیر اعلام النبلاء (۴۴۰/۱۴) ۶؎ دیکھئے تہذیب الکمال (۲۱۶/۱۳، ۲۱۷)، تہذیب التہذیب (۲۵۸/۷) ۷؎ تقریب التہذیب (۶۸۹/۱) ۸؎ تہذیب (۳۰۳/۹، ۳۰۴)

کہ یہ بڑے ائمہ ثقات میں سے ایک امام ہیں اوران کی عدالت وثقاہت عندالمحدثین متفق علیہ ہے [1]۔

حافظ ابن حجر ان کے بارے میں لکھتے ہیں: ثقه فقيه فاضل۔ [2]

**(۷) یزید بن عبداللہ بن خصیفہ**: امام احمد بن حنبل، امام ابوحاتم، اورامام نسائی وغیرہ ان کو ثقہ کہتے ہیں۔ امام ابن حبانؒ نے ان کو ثقات میں شمار کیا ہے۔ امام الجرح والتعدیل یحییٰ بن معین ان کے بارے میں فرماتے ہیں: ثقة حجة۔ امام ابن سعد فرماتے ہیں کان عابداً، ناسکا، کثیر الحدیث، ثبتا۔ حافظ ابن حجر عسقلانیؒ فرماتے ہیں: و کان ثقة ساموناً [3]۔

علامہ ابن عبدالبرؒ ان کے بارے میں لکھتے ہیں: وهو يزيد بن خصيفة بن يزيد بن عبدالله الكندي بن اخي السائب بن يزيد الكندي و كان ثقة ساموناً محدثاً محسناً [4]۔

**(۸) حضرت سائب بن یزید** رضی اللہ عنہ: ۔ صحابی رسول ﷺ ہیں اور آپ کے والد حضرت یزید رضی اللہ عنہ بھی اصحاب رسول ﷺ میں سے ہیں۔ حضرت سائب اپنے والد کے ساتھ حجۃ الوداع میں شریک تھے اور پھر حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے اپنے دورخلافت میں انہیں ایک بازار کا نگران مقرر کیا تھا [5]۔

مولانا ابراہیم سیالکوٹیؒ صاحب غیر مقلدان کے بارے میں لکھتے ہیں: انھوں نے حضرت عمر رضی اللہ عنہ کا زمانہ یقیناً پایا ہے۔ کیونکہ وہ صحابی رضی اللہ عنہ ہیں اور مدینہ منورہ میں سب صحابہ رضی اللہ عنہم کے بعد فوت ہوئے [6]۔

لھذا یہ روایت بالکل صحیح ہے اور متصل السند ہے اس روایت کا ہر ہر راوی نہایت ثقہ اور عادل ہے۔

**اعتراض نمبر ۱**: حافظ زبیر علی زئی پیرداوی غیر مقلد اس روایت پر اعتراض کرتے ہوئے لکھتے ہیں: اس روایت کا ایک راوی علی بن الجعد تشیع کے ساتھ مجروح ہے، سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ وغیرہ صحابہ رضی اللہ عنہم کی تنقیص کرتا تھا ایسے مختلف فیہ راوی کی روایت مؤطا امام مالک کی صحیح روایت کے خلاف کیوں کر پیش کی جاسکتی ہے؟ [7]

---

[1] ''تاریخ الکبیر'' (۱/۱۵۲)، ''میزان الاعتدال'' (۳/۳۲) [2] ''تقریب التھذیب'' (۲/۱۰۵)

[3] ''تھذیب الکمال'' (۲۰/۳۳۵، ۳۳۶)'' تھذیب التھذیب'' (۱۱/ ۲۹۸)

[4] التمہید شرح مؤطا (۶/۲۳۱) [5] تقریب التھذیب (۱/ ۳۲۸) [6] انارۃ المصابیح (ص ۲۸)۔

[7] تعداد رکعات، قیام رمضان کا تحقیقی جائزہ (ص ۲۸)

**جواب** ۔ یہ اعتراض کئی وجوہ سے باطل ہے۔ **اولاً**: علی بن الجعد بخاری شریف کے راوی ہیں۔ حافظ ابن حجر عسقلانی فرماتے ہیں کہ امام بخاریؒ نے باوجود محتاط ہونے کے ان سے تیرہ حدیثیں اپنی کتاب صحیح بخاری میں روایت کی ہیں [1]۔ اسی طرح حافظ نے تقریب التھذیب [2] میں اور امام سیوطیؒ نے ''تدریب الراوی'' [3] میں علی بن الجعد کو بخاری شریف کے راویوں میں شمار کیا ہے۔ اب معترض موصوف کو چاہئے کہ وہ مذکورہ روایت پر اعتراض کرنے سے پہلے یہی اعتراض امام بخاری پر کرے کہ انھوں نے ایسے راوی کی روایات اپنی صحیح میں کیوں داخل کی ہیں۔ دیدہ باید لیکن

ع مشکل بہت پڑے گی برابر کی چوٹ ہے

**ثانیاً**: علی بن الجعد نہایت ثقہ وعادل راوی ہیں، تمام کبار محدثین نے ان کی توثیق کی ہے اور امام بخاریؒ نے بھی اپنی صحیح میں ان سے احادیث روایت کی ہیں۔ مولانا نذیر احمد رحمانی غیر مقلد لکھتے ہیں کہ: جمہور ائمہ مسلمین نے ان دونوں کتابوں (بخاری مسلم) کا صحیح ہونا تسلیم کیا ہے جس کے معنیٰ یہ ہیں کہ ان کے راویوں کی عدالت پر جمہور امت کا اتفاق ہے [4]۔

خود معترض زبیر علی زئی صاحب لکھتے ہیں: اصحاب صحیح کا کسی راوی سے صحیح میں اخراج اس راوی کی ان کے نزدیک توثیق ہوتی ہے [5]۔ پس جب علی بن الجعد ثقہ راوی ہیں اور ان کی توثیق غیر مقلدین اور خود معترض کے نزدیک بھی ثابت ہے تو پھر ان کا شیعی ہونا صحت حدیث کے منافی نہیں۔ کیونکہ خود معترض زبیر صاحب نے لکھا ہے کہ: جس راوی کا ثقہ وصدوق ہونا ثابت ہو جائے اس کا قدری، خارجی، رافضی، شیعی، معتزلی، جہمی، مرجی وغیرہ ہونا صحت حدیث کے خلاف نہیں ہے بشرطیکہ وہ داعی بدعت کی طرف نہ ہو [6]۔ اور علی بن جعد کا داعی بدعت کی طرف ہونا ہرگز ثابت نہیں۔ لھذا اس روایت کا صحیح ہونا اور اس پر اعتراض کا باطل ہونا خود معترض کے نزدیک بھی ثابت ہوگیا۔

الجھا ہے پاؤں یار کا زلف دراز میں لو آپ اپنے دام میں صیاد آگیا

---

[1] تھذیب التھذیب (۷/۲۸۵) [2] (۱/۶۸۹) [3] (۱/۲۷۹) [4] ''انوار المصابیح'' (ص ۲۱۹)

[5] تعداد رکعات قیام رمضان کا جائزہ (ص ۱۷) [6] نور العینین (ص ۲۵)

ثالثاً: حافظ ابن حجرؒ نے علی بن الجعد کے بارہ میں رُمِی بالتشیع ۱؎ فرمایا ہے یعنی اس پر شیعہ ہونے کا الزام لگایا ہے۔ عجیب بات یہ ہے کہ اس کے بالمقابل یعقوب القمی (جو گیارہ رکعات کے راوی ہیں) کو حافظ ابن حجرؒ نے بالجزم شیعہ قرار دیا ہے ۲؎۔

اب جس راوی پر صرف تشیع کا الزام ہے اس کی روایت تو غیر مقلدین کے نزدیک ضعیف ہے لیکن جو بالیقین شیعہ راوی ہے اس کی روایت غیر مقلدین کے ہاں قابلِ قبول ہے۔

ع ناطقہ سر بگریباں اسے کیا کہیے

رابعاً: علی بن الجعد اگر شیعہ ہے بھی تو وہ متقدمین شیعہ میں سے ہے اور علمائے متقدمین کی اصطلاح میں شیعہ اس کو کہتے ہیں جو حضرت علی رضی اللہ عنہ کو حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ پر فضیلت دیتا ہے اور اس کو تفضیلی شیعہ بھی کہتے ہیں۔ ان متقدمین شیعوں میں موجود شیعوں کی طرح کفریہ عقائد (تکفیر صحابہ رضی اللہ عنہم، انکار قرآن اور عقیدہ رجعت وغیرہ) نہیں پائے جاتے تھے بلکہ جو شخص ان کفریہ عقائد کا معتقد ہوتا تھا اس کو علمائے قدیم رافضی اور غالی شیعہ سے پکارتے تھے۔ چنانچہ حافظ ابن حجرؒ لکھتے ہیں: والتشیع محبة علی رضی اللہ عنہ وتقدیمه علی الصحابة رضی اللہ عنہم فمن قدّمه علیٰ ابی بکر رضی اللہ عنہ وعمر رضی اللہ عنہ فهو غال فی التشیع ویطلق علیه رافضی والافشیعی فان انضاف الیٰ ذلك السب او التصریح بالبغض فغال فی الرفض وان اعتقدالرجعةالی الدنیا فاشد فی الغلو ۳؎

یعنی اصطلاح قدیم میں شیعت حضرت علی رضی اللہ عنہ کی محبت اور ان کو دیگر صحابہ کرام رضی اللہ عنہم سے افضل سمجھنے کا نام ہے۔ جو شخص حضرت علی رضی اللہ عنہ کو حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ اور حضرت عمر رضی اللہ عنہ پر مقدم سمجھتا ہے تو وہ غالی شیعہ ہے اسی کو رافضی کہا جاتا ہے ورنہ اس کو شیعی کہتے ہیں۔ پھر اگر اس کے ساتھ سب وشتم یا بغض ونفرت کا اظہار بھی ہو تو وہ رافضیت میں غلو کرنے والا ہے اور اگر وہ (حضرت علیؓ) کے دوبارہ دنیا میں آنے کا عقیدہ رکھتا ہو تو وہ غلو میں بھی آگے ہے۔

---

۱؎ تقریب (۱/۶۸۹) ۲؎ دیکھئے "البدایة والنهایة" (۳/۳۷۵) ۳؎ "هدی الساری" (۴۵۹)

مولانا ارشاد الحق اثری غیر مقلد لکھتے ہیں: متقدمین عرف میں شیعہ اس کو کہتے ہیں جو صرف حضرت علیؓ کو حضرت عثمانؓ پر فضیلت دے [1]۔ چونکہ موجودہ شیعوں میں بھی رافضیوں کی طرح کفریہ عقائد پائے جاتے ہیں اس لئے اب شیعہ اور رافضی کا مصداق ایک ہی ہے لیکن اصطلاح قدیم میں ان دونوں میں فرق تھا۔ پس جو راوی صرف تشیع کے ساتھ مجروح ہو اور اس میں رافضیوں کے کفریہ عقائد نہ پائے جاتے ہوں تو ایسے راوی کی روایت قابل قبول ہوتی ہے کیونکہ ایسے تفضیلی راویوں کی روایتیں تو صحیحین میں بھی موجود ہیں۔ چنانچہ صرف امام سیوطیؒ نے تقریباً پچیس راوی ایسے شمار کئے ہیں جو تشیع کے ساتھ مجروح ہیں [2]۔ اور امام حاکم تو یہاں تک فرماتے ہیں کہ صحیح مسلم تو ایسے راویوں سے بھری ہوئی ہے [3]۔ البتہ باقرار غیر مقلدین صحیحین میں غالی اور تبرائی شیعوں کی روایت لینے سے اجتناب کیا گیا ہے۔ چنانچہ غیر مقلدین کے شیخ الحدیث اور ہفت روزہ الاعتصام کے مفتی ثناء اللہ مدنی صاحب لکھتے ہیں: صحیح بخاری میں کسی غالی مذہبی (شیعہ وغیرہ۔ ناقل) کی روایت نہیں لی گئی [4]۔ اور چونکہ علی بن الجعد بھی بخاری شریف کے راوی ہیں، لھذا ان پر یہ الزام لگانا کہ وہ حضرت امیر معاویہؓ وغیرہ صحابہ کرامؓ کی تنقیص کرتے تھے بالکل غلط ہے جو لوگ اپنے آپ کو اہل حدیث کہلواتے ہیں ان کو بخاری شریف کے راویوں پر ایسے اعتراض کرتے ہوئے شرم آنی چاہئے۔

ع شرم تم کو مگر نہیں آتی

باقی رہا یہ سوال کہ ایسے راوی کی روایت مؤطا کی روایت کے خلاف کیوں کر پیش کی جاسکتی ہے؟ تو اس کا جواب بزرگ غیر مقلد عالم مولانا میاں غلام رسول صاحب کے قلم سے ملاحظہ فرمائیں۔ میاں صاحب اس سوال کا جواب دیتے ہوئے فرماتے ہیں: جب امام ابن عبد البرؒ اور شاہ ولی اللہ دہلوی اور شیخ عبد الحق اور صاحب کبیری نے بیہقی کی سند کو صحیح قرار دیا ہے اور اسی حدیث کو جمہور اپنی دلیل گردانتے ہیں اور اسناد صحیح کے لفظ سے اس کی صحت کو صراحت سے بیان کرتے ہیں تو یہ حدیث صحت اور قوت میں مؤطا کی حدیث

---

[1] رسالہ مولانا سرفراز صفدر صاحب اپنی تصانیف کے آئینے میں (ص ٦٦) [2] دیکھئے تدریب الراوی (١/٢٧٩)

[3] حوالہ سابق [4] الاعتصام (ص ١٣) ٢٨ مئی ١٩٩٩ء

[illegible] والی [illegible] زیادہ ہے (جو اصول کے لحاظ سے واجب القبول ہے) ۔[1]

[illegible] جواب غیر مقلدین کیلئے اور کیا ہوسکتا ہے؟ اور اگر اس سے بھی زیادہ [illegible] ہے تو پھر حصہ دوئم کا انتظار کریں۔ وہاں ہم مؤطا کی روایت کے جواب میں اس پر تفصیل سے بحث کرینگے، ان شاء اللہ تعالیٰ۔

**اعتراض ثانی:۔** بعض غیر مقلدین نے لکھا ہے کہ گیارہ رکعات والی روایت بیس رکعات والی روایت پر راجح ہے کیونکہ گیارہ رکعات والی روایت۔ کے راوی محمد بن یوسف کے حق میں حافظ ابن حجر نے تقریب میں ثقہ ثبت دو لفظ استعمال کیے ہیں جب کہ بیس رکعات کے راوی یزید بن خصیفہ کے حق میں حافظ نے صرف ایک لفظ ثقہ استعمال کیا ہے۔ لھذا محمد بن یوسف کی روایت یزید کی اس بیس رکعات والی روایت پر راجح ہے۔

**جواب:۔** ان دونوں روایتوں میں سے کون سی روایت راجح ہے؟ اس کی تفصیلی بحث تو حصہ دوئم میں آئے گی۔ یہاں صرف اتنا عرض کرنا ہے، کہ اگر غیر مقلدین کے اس بیان کردہ قاعدہ ترجیح کو سامنے رکھا جائے تو پھر بھی یزید کی روایت محمد بن یوسف کی روایت پر راجح ہے کیونکہ یزید کے ترجمہ میں ابھی گزرا کہ امام یحییٰ بن معین جو جرح اور تعدیل کے امام ہیں، نے یزید کے حق میں ثقہ حجۃ دو لفظ استعمال کیے ہیں جبکہ انھوں نے محمد بن یوسف کے حق میں صرف ایک لفظ ثقہ کہا ہے [2] ۔

اسی طرح امام محمد بن سعد نے یزید کے حق میں چار لفظ (عابد، ناسک، کثیر الحدیث اور ثبت) استعمال کیے ہیں جبکہ محمد بن یوسف کے حق میں ان سے کچھ بھی منقول نہیں۔ اسی طرح علامہ ابن عبد البرؒ نے بھی ان کے حق میں ثقہ، مامون، محدث اور محسن کے چار توثیقی الفظ استعمال کیئے ہیں۔ نیز اگر حافظ ابن حجر نے تقریب میں محمد بن یوسف کے حق میں دو لفظ استعمال کئے ہیں تو انھون نے اپنی دوسری کتاب تھذیب التھذیب میں یزید بن خصیفہ کے حق میں بھی دو لفظ ثقہ اور مامون استعمال فرمائے ہیں۔ لھذا غیر مقلدین کے بیان کردہ قاعدہ ترجیح کے موافق بھی یزید کی روایت راجح ہے۔

---

[1] رسالہ تراویح مع ترجمہ ینابیع (ص ۴۲) [2] دیکھئے تھذیب (۹/۵۳۴)

اسی طرح غیر مقلدین کی اس روایت کو مرجوع قرار دینے کی یہ دلیل بھی باطل ہے کہ گیارہ رکعات کے راوی محمد بن یوسف حضرت سائب ﷺ کے قریبی رشتہ دار ہیں کیونکہ حضرت سائب ﷺ ان کے نانا یا ماموں یا چچا تھے۔ لھذا ان کی روایت یزید بن خصیفہ (جو حضرت سائب ﷺ کے رشتہ دار نہیں ہیں) کی روایت پر راجح ہوگی [1]۔ لیکن یہ بھی غیر مقلدین کا زا وہم ہے کیوں کہ یزید بن خصیفہ بھی حضرت سائب ﷺ کے رشتہ دار یعنی بھانجے تھے چنانچہ حافظ ابن حجرؒ نے حضرت سائب بن یزید ﷺ کے ترجمہ میں ان سے روایت کرنے والے راویوں کو شمار کرتے ہوئے جب یزید بن خصیفہ کو شمار کیا تو فرمایا: وابن اختہ یزید بن عبداللہ بن خصیفہ و جماعۃ [2]۔ یعنی حضرت سائب ﷺ سے ان کے بھانجے یزید بن خصیفہ نے بھی روایت کی ہے، جب کہ علامہ ابن عبدالبرؒ کی رائے ہے کہ یہ حضرت سائب ﷺ کے بھائی کے بیٹے یعنی بھتیجے ہیں، جیسا کہ ان کا حوالہ گزر چکا ہے۔ لھذا غیر مقلدین کی یہ وجہ ترجیح بھی باطل ہوگئی اور غیر مقلدین کے اس صحیح روایت پر تمام تر اعتراضات ھباءً منثورا ہو گئے۔

## بیس تراویح عہد مرتضوی میں

حضرت علی المرتضٰی ﷺ کے دور خلافت میں بھی حضرت عمر فاروق ﷺ اور حضرت عثمان غنی ﷺ کے دور کی طرح بیس تراویح پر عمل درآمد رہا۔ ذیل میں عہد مرتضوی کے متعلق چند روایات ملاحظہ کریں۔

**روایت نمبر ۸**: امام بیہقیؒ فرماتے ہیں: اخبرنا ابوالحسین بن الفضل القطان ببغداد، انا محمد بن احمد بن عیسیٰ بن عبدك الرازی، ثنا ابوعامر عمرو بن تمیم، ثنا احمد بن عبداللہ بن یونس، ثنا حماد بن شعیب، عن عطاء بن السائب، عن ابی عبد الرحمن السلمی، عن علی ﷺ قال: ودعا القراء فی رمضان فامر منهم رجلا یصلی بالناس عشرین رکعۃ قال و کان علی ﷺ یوتر بهم [3]۔

ترجمہ: حضرت ابوعبدالرحمٰن سلمیؒ فرماتے ہیں کہ حضرت علی ﷺ نے رمضان المبارک میں قاریوں کو بلایا اور ان میں سے ایک کو حکم فرمایا کہ وہ لوگوں کو بیس رکعات (تراویح) پڑھائے اور ان کو وتر خود حضرت علی ﷺ پڑھاتے تھے۔

---

[1] انارۃ المصابیح (۴۰) [2] "تھذیب التھذیب" (۳/۴۵۰) [3] سنن الکبریٰ للبیھقی (۲/۴۹۶)

غیر مقلدین کی طرف اس روایت پر دو اعتراض کئے جاتے ہیں۔

**اعتراض اول**: اس روایت کا ایک راوی حماد بن شعیب ہے جسے امام ابن معین، امام نسائی وغیرہ نے ضعیف قرار دیا ہے اور امام بخاریؒ نے اس کے بارے میں فیہ نظر کہا ہے جبکہ امام ابن الھمام نے تصریح کی ہے کہ جس راوی کے بارہ میں امام بخاریؒ فیہ نظر فرمائیں تو اس کی روایت نہ قابل احتجاج واستدلال ہو سکتی ہے اور نہ ہی قابل استشہاد ہوتی ہے [1]۔

جواب: حماد بن شعیب مختلف فیہ راوی ہے۔ اگر چہ بعض ائمہ نے اس کی تضعیف کی ہے لیکن بعض آئمہ نے اس کی توثیق بھی کی ہے۔ چنانچہ ملاحظہ فرمائیں:

﴿۱﴾ امام ابن عدیؒ فرماتے ہیں: یکتب حدیثه مع ضعفه۔ یعنی اس کی حدیث ضعف کے باوجود لکھی جا سکتی ہے [2]۔ اور مولانا ارشاد الحق اثری غیر مقلد لکھتے ہیں کہ: یکتب حدیثہ کا لفظ الفاظ تعدیل میں شمار ہوتا ہے [3]۔

﴿۲﴾ امام ابن حبان نے اس کو ثقہ راویوں میں شمار کیا ہے [4]۔

﴿۳﴾ حافظ ابن حجر عسقلانیؒ لکھتے ہیں: اخرج لهٗ مع هذا الحکم فی مستدرکه [5]۔ یعنی امام حاکم نے اپنی مستدرک میں اس کی احادیث کی تخریج کی ہے۔ اور غیر مقلدین کو یہ بات تسلیم ہے کہ مستدرک حاکم کی روایات صحیح ہیں۔ چنانچہ مولانا سلطان محمود صاحب (شیخ الحدیث مدرسہ دار الحدیث محمدیہ جلالپور) لکھتے ہیں: جس کتاب میں کسی مصنف کی ملحوظ شرائط کے مطابق ایسی صحیح احادیث جمع کی جائیں جو اس مصنف نے اپنی کتاب میں درج نہ کی ہوں جیسے مستدرک حاکم [6]۔

﴿۴﴾ امام بیہقیؒ بھی حماد کی مذکورہ روایت کو قوی مانتے ہیں چنانچہ وہ حضرت علی رضی اللہ عنہ کے شاگرد شتیر بن شکل کا اثر ذکر کرنے کے بعد تحریر فرماتے ہیں: وفی ذالک قوة۔ اس کے بعد انہوں نے یہی مذکورہ روایت

---

[1] "تحفۃ الاحوذی" ۲/۷۵، "تعداد تراویح" ص ۱۰۰ وغیرہ۔ [2] لسان المیزان (۲/۳۴۸) [3] "توضیح الکلام (۱/۵۴۷)
[4] الاکمال للحسینی مع تھذیب الکمال (۵/۵۲۸) طبع دار الفکر بیروت [5] لسان المیزان (۲/۳۴۸)
[6] اصطلاحات المحدثین (ص ۲۹)

شتیر کے اثر کو قوی ثابت کرنے کیلئے مع السند ذکر فرمائی ہے ۱؎ ۔پس جب یہ روایت عند البیہقیؒ شتیر بن شکل کے اثر کی تقویت اور قوت کا سبب ہے تو پھر یہ روایت خود کیسے قوی نہ ہوگی؟

﴿۵﴾ اسی طرح یہ روایت امام ابن تیمیہؒ کے نزدیک بھی صحیح ہے کیونکہ انہوں نے اسی حماد بن شعیب والی روایت سے یہ استدلال کیا ہے کہ حضرت علیؓ نے حضرت عمرؓ کی قائم کی ہوئی جماعت (بیس تراویح) کو توڑ نہیں بلکہ برقرار رکھا ۲؎۔ اور مشہور غیر مقلد محدث محمد گوندلوی صاحبؒ (سابق امیر جماعت اہلحدیث) لکھتے ہیں:

کہ محدثین کا کسی روایت کو نقل کر کے استدلال کرنا اور اس پر جرح نہ کرنا اس کی صحت کی دلیل ہے ۳؎ ۔ مولانا ارشاد الحق اثری ایک راوی کے بارے میں لکھتے ہیں: امام بیہقی نے صراحت کی ہے کہ اس سے امام بخاری نے استدلال کیا ہے جو اس بات کی دلیل ہے کہ یہ روایت حسن صحیح ہے ۴؎ ۔

﴿۶﴾ پھر امام ذہبیؒ جیسے ناقد ماہر رجال نے بھی اپنی مختصر میں اس روایت کو اور حافظ ابن تیمیہؒ کے اس سے اس استدلال کو بلا ٹوک ونکیر ذکر فرمایا ہے اور حماد بن شعیب اور اس کی روایت پر ادنیٰ نقد بھی نہیں کیا ۵؎ معلوم ہوا کہ امام ابن تیمیہؒ اور حافظ ذہبیؒ دونوں کے نزدیک یہ روایت صحیح ہے۔

﴿۷﴾ اس روایت کی صحت کی ایک دلیل یہ بھی ہے کہ محدث کبیر امام ابو عیسیٰ ترمذیؒ حضرت علیؓ سے مروی بیس تراویح والی روایت کو صحیح مانتے ہوئے اس سے استدلال کرتے ہیں ۔ چنانچہ فرماتے ہیں:

واکثراھل العلم علی ماروی عن علیؓ وعمرؓ وغیرھمامن اصحاب النبیﷺ عشرون رکعۃ ۶؎ ۔

مولانا عبداللہ روپڑیؒ غیر مقلد لکھتے ہیں: ۔اہل علم سے صحابہؓ وتابعین وغیرہ مراد ہیں۔ چنانچہ امام ترمذیؒ نے کئی جگہ اس کی تصریح کی ہے اور جس مسئلہ کی بابت امام ترمذی والعمل علی ھذا عند اھل العلم کہتے ہیں ۔ اگر اس مسئلہ میں اختلاف نہ ہو تو پھر حدیث کی صحت میں کوئی شبہ نہیں ۔ اگر اختلاف ہو تو کچھ

---

۱؎ دیکھئے سنن کبریٰ (۲/۴۹۶) ۲؎ دیکھئے منہاج السنۃ (۲/۲۲۴) ۳؎ التحقیق الراسخ (ص ۸۸)

۴؎ توضیح الکلام (۱/۲۰۶) ۵؎ المنتقی للذہبیؒ (ص ۵۴۸) بحوالہ رکعات التراویح (ص ۷۲) ۶؎ ترمذی (۱/۹۹)

تقویت پہنچ جاتی ہے بشرطیکہ اس حدیث کے مقابل کوئی حدیث نہ ہو [1] ۔اور یہاں بھی اس حدیث کے مقابل کوئی حدیث نہیں ہے۔لھذا یہ حدیث بھی امام ترمذیؒ کے نزدیک قوی ہے۔

﴿۸﴾ محدث امام ابن قدامہ حنبلیؒ اس روایت سے استدلال کرنے کے بعد فرماتے ہیں:

وھذا کا لاجماع [2] ۔

لھذا حماد بن شعیب کی توثیق راجح ہے اور اس کی یہ مذکورہ روایت عندالمحدثین صحیح ہے۔باقی رہا امام بخاریؒ کا حماد بن شعیب کے بارے میں فیہ نظر فرمانا اور بقول ابن الھمام وغیرہ جس راوی کے بارے میں امام بخاریؒ فیہ نظر فرمادیں تو ایسے راوی کی روایت نہ تو قابل حجت ہوتی ہے اور نہ ہی قابل تائید، تو اس کا جواب یہ ہے کہ یہ بیان کردہ قاعدہ باقرار غیر مقلدین کلیہ نہیں بلکہ اکثریہ ہے۔چنانچہ مولانا عبدالرحمن صاحب مبارکپوری غیر مقلد امام ذہبیؒ کے حوالہ سے لکھتے ہیں:

قال البخاری فیه نظر ولایقول هذاالافیمن یتهم غالباً۔ [3]

مولانا نذیر رحمانی صاحب غیر مقلد لکھتے ہیں: کہ کثیراً اور غالبًا کے الفاظ بتا رہے ہیں کہ یہ حکم کلی نہیں اکثری ہے [4] ۔نیز مولانا رحمانی لکھتے ہیں کہ محدثین نے اس امر کی تصریح کردی ہے کہ امام بخاریؒ کی اس جرح کی شدت زیادہ سے زیادہ اکثری ہے کلی نہیں [5] ۔مولانا ارشادالحق اثری غیر مقلد لکھتے ہیں کہ: امام بخاریؒ کی جرح فیہ نظر کو بھی عموماً اہل علم نے اسی درجہ میں شمار کیا ہے لیکن صحیح یہ ہے کہ اس کا یہ حکم عمومی نہیں اکثری ہے [6] ۔یہی وجہ ہے کہ بے شمار راوی ایسے ہیں کہ جن کے بارے میں امام بخاریؒ نے فیہ نظر فرمایا ہے لیکن اس کے باوجود ائمہ رجال نے ان کو ثقہ ٹھرایا ہے بلکہ مصنفین صحاح اور خود امام بخاریؒ اور دیگر محدثین نے ایسے راویوں کی روایات کو اپنی کتب میں استدلال اور استشہاد دونوں اعتبار سے ذکر فرمایا ہے۔ بطور نمونہ صرف چند ایسی مثالیں ملاحظہ کریں۔

---

[1] فتاوی اہل حدیث (۱/۱۰۸) [2] المغنی (۱/۸۰۳) [3] ابکار المنن (ص۵۸)

[4] ''انوار المصابیح'' (ص۳۳۵) [5] ایضاً (ص۳۳۴) [6] توضیح الکلام (۲/۳۱۲)

﴿۱﴾ تمام بن نجیح:۔ امام بخاریؒ نے ان کے بارے میں بھی فیہ نظر فرمایا ہے لیکن اس کے باوجود اپنی کتاب جزء رفع یدین میں ان سے روایت لی ہے اسی طرح امام ابوداؤد اور امام نسائی وغیرہ نے اپنی اپنی سنن میں ان سے روایت نقل کی ہیں اور امام یحییٰ بن معین اور یعقوب بن سفیان وغیرہ نے ان کو ثقہ اور امام بزار نے صالح الحدیث کہا ہے [1]۔

﴿۲﴾ عباد بن کثیر رملیؒ کے حق میں بھی امام بخاریؒ نے فیہ نظر فرمایا لیکن دیگر ائمہ حدیث کی طرح خود بھی ان کی روایات اپنی مشہور کتاب الادب المفرد میں لی ہیں [2]۔

﴿۳﴾ حبیب بن سالم انصاری کے بارے میں بھی امام بخاریؒ نے یہی الفاظ استعمال کئے ہیں لیکن یہ صحیح مسلم وغیرہ کے راوی ہیں اور امام ابن عدی فرماتے ہیں کہ: ان کی روایات میں ایک روایت بھی منکر نہیں ہے [3]۔

﴿۴﴾ منھال بن خلیفہ العجلیؒ: ان کے بارے میں بھی امام بخاریؒ فرماتے ہیں: فیہ نظر، لیکن یہ سنن ابی داؤد، ترمذی اور ابن ماجہ وغیرہ کے راوی ہیں اور امام ابن خزیمہؒ نے بھی اپنی صحیح میں ان کی روایات ذکر کی ہیں [4]۔ اور خود علمائے غیر مقلدین مثلاً حافظ عبداللہ روپڑی، مولانا مبارکپوری صاحب، حافظ عبد المنان نور پوری صاحب اور شیخ عبدالرؤف سندھو نے تصریح کی ہے کہ صحیح ابن خزیمہ کی تمام روایات صحیح ہیں اور اس کے سارے راوی ثقہ ہیں [5]۔

صرف ان چند مثالوں کو ہی سامنے رکھنے سے یہ بات واضح ہو جاتی ہے کہ کسی راوی کے بارہ میں امام بخاریؒ کے فیہ نظر کہنے کے باوجود وہ راوی ثقہ اور اس کی بیان کردہ روایات صحیح اور قابل استدلال ہو سکتی ہیں اور دوسری بات یہ ہے کہ امام بخاریؒ کی اس جرح کی اہمیت اور شدت اگر ہے بھی تو وہ صرف امام بخاری کے نزدیک ہے ورنہ وہ راوی دوسرے ائمہ حدیث کے نزدیک ثقہ ہو سکتا ہے اسکا کچھ نمونہ درج بالا مثالوں میں آپ نے ملاحظہ کرلیا ہے اور اس بات کا بھی غیر مقلدین کو اقرار ہے۔ چنانچہ مولانا نذیر رحمانی صاحب لکھتے ہیں کہ ان الفاظ کی جرح کی شدت اور اہمیت امام بخاریؒ کے نزدیک ہے دوسرے محدثین

---

[1] "تھذیب الکمال" (۳/۲۱۱،۲۱۲) [2] تھذیب الکمال (۹/۴۲۰) [3] ایضاً (۴/۱۱۹) [4] ایضاً (۱۸/۴۱۰)

[5] کتاب رفع یدین اور آمین (ص ۱۲۲،۱۲۳) تحفۃ الاحوذی (۲/ )، تعداد تراویح (ص ۳۴)، القول المقبول (ص ۴۲)

کے نزدیک ان الفاظ کی یہ حیثیت نہیں ہے [1]۔ اور رحمانی صاحب امام سخاویؒ کے حوالے سے لکھتے ہیں کہ لھذا فیہ نظر اور سکتوا عنہ کو سخت الفاظ میں شمار کرنا خاص کر انہی کے اعتبار سے ہے اور اس کے ساتھ اس تعبیر میں چشم پوشی اور درگزر بھی ہے [2]۔ اور آخر میں لکھتے ہیں: تو اس سے یہ بات خود ہی ثابت ہو جاتی ہے کہ ایسے راوی بھی ہیں جن کے حق میں امام بخاریؒ نے فیہ نظر یا سکتوا عنہ کہا ہے مگر دوسرے ناقدین کے نزدیک وہ معتبر ہیں بلکہ خود امام بخاریؒ کے نزدیک بھی یہ ضروری نہیں ہے کہ ہر ایسا راوی بالکل نا کارہ ہی ہو [3]۔

لھذا جب غیر مقلدین کو یہ دونوں باتیں تسلیم ہیں تو پھر اگر امام بخاریؒ نے حماد بن شعیب کے بارے میں فیہ نظر کہہ دیا ہے لیکن دیگر محدثین امام ابن عدی، امام ابن حبان اور امام حاکم وغیرہ نے اس کی توثیق کی ہے اور امام ابن تیمیہؒ، امام ذہبیؒ، امام ترمذیؒ، امام بیہقیؒ وغیرہ نے اس کی روایت کو قابل استدلال سمجھا ہے تو انصاف کا تقاضا یہی ہے کہ غیر مقلدین حضرات اپنے بیان کردہ اصولوں کی روشنی میں حماد بن شعیبؒ کی مذکورہ روایت کو بھی تسلیم کر لیں اور اس کو بالکل ہی نا کارہ راوی کہنا چھوڑ دیں۔

**ثانیاً**: اگر تسلیم بھی کر لیا جائے کہ حماد بن شعیب ضعیف راوی ہے اور اس کی وجہ سے یہ روایت بھی ضعیف ہے تو پھر بھی مضر نہیں کیونکہ حضرت علیؓ سے بیس رکعات والی روایت حماد کے طریق کے علاوہ دیگر طرق سے بھی مروی ہے، کما سیاتی تفصیلھا، اور وہ طرق حماد کی اس روایت کے لیے مؤید ہیں جس کی وجہ سے حماد والی روایت کا ضعف ختم ہو جاتا ہے کیونکہ اصول حدیث کا یہ قاعدہ ہے کہ جس ضعیف روایت کی تائید دیگر طرق سے ہو جائے تو اس کا ضعف ختم ہو جاتا ہے۔ چنانچہ مولانا عبدالرحمن مبارکپوری صاحب ایک ضعیف روایت سے استدلال کرتے ہوئے لکھتے ہیں: ھذا الحدیث وان کان ضعیفا لکنہ منجبر بتعدد طرقہ [4]۔

مولانا محمد گوندلوی صاحب غیر مقلد لکھتے ہیں: کہ یہ حدیث اگرچہ ضعیف ہے مگر کثرت طرق سے اس کا ضعف جاتا رہا [5]۔ پس حماد بن شعیب اتنا ضعیف راوی نہیں ہے کہ کثرت طرق سے بھی اس کی روایت کا ضعف ختم نہ ہو۔

---

[1] انوار المصابیح (۲۳۵) [2] ایضاً (ص ۲۳۶) [3] ایضاً (ص ۲۴۰) [4] ابکار المنن (ص ۱۸۶) [5] خیر الکلام (ص ۲۵۲)

**اعتراض ثانی:** اس روایت کا دوسرا راوی عطاء بن سائب آخر عمر میں اختلاط کے عارضہ میں مبتلا ہو گیا تھا اور جن راویوں نے اس سے قبل الاختلاط روایت کی ہے ان میں حماد بن شعیب کا نام نہیں ہے۔ لھذا یہ روایت عطاء سے بعد الاختلاط مروی ہونے کی وجہ سے ضعیف ہے [1]۔

جواب: عطاء بن السائب اگرچہ آخر عمر میں عارضہ اختلاط میں مبتلا ہو گئے تھے لیکن وہ اتنے مختلط نہیں ہوئے تھے کہ ان کی احادیث ضعیف قرار پائیں بلکہ اختلاط کے باوجود ان کی احادیث عندالمحدثین کم از کم حسن ضرور ہیں۔ چنانچہ امام ہیثمیؒ ایک روایت کے ذیل میں لکھتے ہیں:

وفیه عطاء بن السائب وفیه کلام وھو حسن الحدیث [2] اس روایت میں عطاء بن ثابت ہیں اگرچہ (اختلاط کی وجہ سے) ان میں کلام ہے لیکن ان کی حدیث حسن ہے۔ امام ذہبیؒ ان کے بارے میں فرماتے ہیں: تابعی مشہور حسن الحدیث [3]۔ امام حاکم عطاء کی ایک روایت جس کو ان سے جریر بن عبدالحمید نے نقل کیا ہے، صحیح الاسناد کہا ہے [4]۔ حالانکہ جریر کا سماع بعد الاختلاط کا ہے [5]۔

حافظ ابن حجر عسقلانیؒ عطاء کے بارے میں لکھتے ہیں: وکان اختلط بآخرہ ولم یفحش حتی یستحق ان یعدل به عن مسلك العدول [6]۔ یعنی عطاء بن سائب اگرچہ آخر عمر میں عارضہ اختلاط میں مبتلا ہو گئے تھے (لیکن) وہ اتنے فاحش اور زیادہ مختلط نہیں ہوئے کہ وہ اختلاط کی وجہ سے عادل اور ثقہ راویوں کی راہ سے تجاوز کر جائیں۔ امام مسلم نے بھی عطاء بن سائب کو مقدمہ مسلم میں قابل اعتماد اور طبقہ ثانی کے راویوں میں شمار کیا ہے کہ جن سے امام مسلم نے اپنی صحیح میں روایات لی ہیں [7]۔

اسی طرح امام ابوحاتم کے نزدیک بھی عطاء قابل اعتبار راوی ہیں چنانچہ فرماتے ہیں کہ ابراہیم حصین بن عبد الرحمٰن اور عطاء بن سائب برابر ہیں محلھم محل الصدق یکتب حدیثھم ولا یحتج بھم [8]۔

---

[1] مصلہ انوار المصابیح (ص ۲۸۸، ۲۸۹) [2] مجمع الزوائد (۳/۳۵) [3] المغنی فی الضعفاء (۲/۵۹)

[4] المستدرک (۱/۳۴۸) [5] تدریب الراوی (۲/۴۲۳) [6] تھذیب التھذیب (۷/۱۸۵)

[7] دیکھئے مقدمہ مسلم (ص ۳) [8] الجرح والتعدیل (۱/۱۳۳)

مولانا ارشاد الحق اثری لکھتے ہیں کہ لا تحتج کے الفاظ راوی کے صدوق ہونے کے منافی نہیں [1]۔
نیز فرماتے ہیں: خلاصتہ المرام راوی کا (ابو حاتم کے نزدیک) لیس بحجتہ ہونا اس کے صدوق بلکہ ثقہ ہونے کے منافی نہیں [2]۔ اور چونکہ امام ابو حاتم نے عطاء بن سائب کے بارہ میں محل الصدق اور یکتب حدیثہ فرمایا ہے جو الفاظ تعدیل میں سے ہیں لھذا امام ابو حاتم کا ان کے بارہ میں لا تحتج فرمانا مضر نہیں اور یہ عطاء کے ثقہ اور صدوق ہونے کے منافی نہیں ہے نیز محدث کبیر امام بخاریؒ کے نزدیک بھی عطاء کی متابعت والی روایت صحیح ہے۔ چنانچہ انہوں نے اپنی صحیح میں عطاء کی ایک متابعت والی روایت ذکر فرمائی ہے حالانکہ اس روایت کو عطاء سے نقل کرنے والے ھشیم راوی ہیں [3]۔ جن کا عطاء سے سماع بالیقین عطاء کے زمانہ اختلاط کا ہے۔ چنانچہ امام عجلیؒ فرماتے ہیں: فاما من سمع منه (ای عطاء بن سائب) بعد الاختلاط فهو مضطرب الحديث منهم هشيم وخالد بن عبدالله [4]۔

اب جبکہ عطاء بن سائب کی حالت اختلاط والی روایت صحیح بخاری میں بھی موجود ہے اور باقرار غیر مقلدین صحیح بخاری میں مختلط راویوں کی جتنی روایات موجود ہیں وہ سب صحیح ہیں۔ چنانچہ مشہور غیر مقلد مولانا ارشاد الحق اثری صاحب ایسے راویوں کی روایات کے متعلق لکھتے ہیں: ان کی روایات (صحیح بخاری) میں موجود ہیں مگر ہم نے بحمد اللہ یہ ثابت کیا ہے کہ یہ روایات صحیح ہیں اور صحیح بخاری کی صحت پر ان روایات کی وجہ سے کوئی فرق نہیں آتا [5]۔

بنا بریں جب عندالمحدثین (امام ہیثمیؒ، امام حاکمؒ، حافظ ابن حجرؒ، امام ابو حاتمؒ اور امام بخاریؒ وغیرہ کے نزدیک بھی عطاء بن سائب کی اختلاط والی روایات صحیح ہیں اور ان کی صحت کا خود غیر مقلدین کو بھی اقرار ہے تو پھر اس کی مذکورہ روایت جس کی تائید حضرت علیؓ کی دیگر روایات سے بھی ہو رہی ہے وہ کیونکر صحیح نہیں ہوگی؟

ثانیا: چونکہ حضرت علیؓ سے بیس تراویح اس روایت کے علاوہ دیگر روایات میں بھی مروی ہیں جو کہ عطاء کی مذکورہ روایت کے لیے مؤید ہیں۔ اور اصول حدیث میں طے شدہ ہے کہ مختلط راوی کیمتابعت

---

[1] توضیح الکلام (۱/۲۳۰) [2] ایضاً (ص۲۲۹) [3] ''تدریب الراوی'' (۱/۳۲۴)
[4] ''تھذیب الکمال'' (۱۳/۵۷)، ''الجوہر النقی'' (۳/۳۸، ۳۹)۔ [5] توضیح الکلام (۲/۴۷۰)

اور تائید جب کسی دوسری روایت سے ہو جائے تو پھر مختلط سے مروی روایت معتبر اور قابل حجت سمجھی جاتی ہیں۔ چنانچہ حافظ ابن حجر عسقلانیؒ لکھتے ہیں: ومتیٰ توبع السئی الحفظ بمعتبر کان یکون فوقه اومثله لا دونه و کذا، المختلط الذی لا یتمیز ولمستور والاسناد المرسل و کذا المدلس صار حدیثهم حسنا لالذاته بل وصفه باعتبار المجموع [1]۔

یعنی جب سیئ الحفظ راوی کی متابعت اور تائید کسی معتبر راوی سے ہو جائے جو مرتبہ میں اس سے بہتر یا برابر ہو کم نہ ہو، اسی طرح مختلط راوی جس کی روایات میں تمیز نہ ہو سکے (کہ یہ روایات اس کے حالت اختلاط سے پہلے کی ہیں یا بعد کی) اور اسی طرح مستور، مرسل اور مدلس کی کوئی تائید کر دے تو ان سب کی روایات حسن ہو جائیں گی اپنی ذات کی وجہ سے نہیں بلکہ مجموعی حیثیت کے اعتبار سے [2]۔

خود غیر مقلدین کے نزدیک بھی مختلط کی روایت عند المتابعت صحیح ہے۔ چنانچہ مولانا عبدالرحمن صاحب ایک مختلط راوی کی روایت سے استدلال کرتے ہوئے لکھتے ہیں: واما اختلاطه قبل موته بقلیل کما قاله الحافظ فی التقریب فیقتضی ان یکون حدیثه ضعیفا مالم یثبت انه رواه قبل اختلاطه لکنه قد شهده حدیث وائل بن حجر وهلب الطائی [3]۔

باقی رہا اس کو موت سے تھوڑا عرصہ پہلے اختلاط ہونا جیسا کہ حافظ ابن حجر نے تقریب میں فرمایا ہے تو اس کا تقاضا یہ ہے کہ اس کی روایت ضعیف ہو جب تک کہ یہ ثابت نہ ہو جائے کہ اس نے یہ حدیث اختلاط سے پہلے روایت کی ہے لیکن اس کے لیے وائل بن حجر اور ھلب طائی کی احادیث شاہد ہیں۔ مولانا ارشاد الحق اثری لکھتے ہیں: مبارکپوری صاحب ابواسحاق کو مختلط لکھتے ہیں لیکن طحاوی میں ابواسحاق کا متابع موجود ہے۔ لهذا ابواسحاق پر اعتراض فضول ہے [4]۔

پس جب مختلط کی روایت عند المتابعت خود غیر مقلدین کے نزدیک بھی معتبر ہے تو پھر عطاء بن سائب کی متابعت والی روایت پر ان کا اعتراض بھی فضول ہے۔ اور یہ روایت بالکل صحیح ہے اب اس روایت کے دیگر

---

[1] ''شرح نخبۃ الفکر'' (ص۹۱) [2] علامہ شوکانی غیر مقلد نے تصریح کی ہے کہ ایسی حسن لغیرہ روایت عند الجمہور حجت ہے چنانچہ فرماتے ہیں: وبهذا ان الحدیث من قسم الحسن لغیره وهو محتج به عند الجمهور۔ ''نیل الاوطار'' (۳۱۴/۴) [3] ابکار المنن (ص۱۱۵) [4] توضیح الکلام (۵۱۴/۱، ۵۱۵)

راویوں کا حال ملاحظہ ہوں۔

(۱) امام بیہقیؒ جو بالاتفاق ثقہ امام ہیں۔

(۲) ابوالحسین بن الفضل القطان البغدادی: مولانا ارشاد الحق اثری صاحب غیر مقلد انکے بارے میں لکھتے ہیں: امام بیہقی اور خطیب کے مشہور استاذ ہیں امام ذہبیؒ فرماتے ہیں کہ یہ بالاتفاق ثقہ ہیں۔ ۱
حافظ ابن حجرؒ ان کی ایک روایت کو اسنادہ جید فرماتے ہیں۔ ۲

(۳) محمد بن احمد بن عیسیٰ بن عبدک الرازی۔ یہ امام دارقطنیؒ وغیرہ محدثین کے استاد ہیں۔ علامہ خطیبؒ انکو ثقہ بتلاتے ہیں۔ ۳

(۴) ابو عامر عمرو بن تمیم:۔ حافظ ابن حجر نے محمد بن اسماعیل ابوالحسین الرازی کے ترجمہ میں علامہ خطیب کے حوالہ سے انکو ثقہ راویوں میں شمار کیا ہے۔ ۴

(۵) احمد بن عبداللہ بن یونس:۔ امام احمد بن حنبلؒ ان کو شیخ الاسلام کہتے ہیں امام ابو حاتم فرماتے ہیں: کان ثقتہ متقنا امام نسائی اور امام ابن حبان فرماتے ہیں: ثقتہ، امام ابن سعد اور امام عجلی ان کو ثقہ اور صاحب سنتہ والجماعتہ فرماتے ہیں، امام ابن قانع فرماتے ہیں: ثقتہ مامونا ثبتہ، امام ابو حاتم فرماتے ہیں کہ (یہ کوفہ کے صالحین اور اہل سنت میں سے ہیں۔ ۵

حافظ ابن حجر عسقلانیؒ آپکے بارے میں لکھتے ہیں: ثقتہ حافظ۔ ۶

(۶) حماد بن شعیب اور (۷) عطاء بن سائب کا تذکرہ گزر چکا ہے۔

(۸) ابوعبدالرحمٰن عبداللہ بن حبیب السلمیؒ: یہ ثقہ تابعی ہیں، امام عجلیؒ انکے بارے میں فرماتے ہیں: کوفی تابعی ثقۃ، امام نسائی فرماتے ہیں: ثقۃ، محمد بن عمیر فرماتے ہیں: کان ثقۃ کثیر الحدیث علامہ ابن عبدالبر فرماتے ہیں کہ یہ تمام محدثین کے نزدیک ثقہ ہیں، امام بخاری اپنی کتاب التاریخ الکبیر میں لکھتے ہیں کہ: انھوں نے حضرت علی ؓ، حضرت عثمان ؓ اور حضرت ابن مسعود ؓ سے سماعت

---

۱ اسباب اختلاف الفقہاء (ص ۶۱) بحوالہ سیر اعلام النبلاء (۱۷/۳۳۱)، تاریخ بغدادی (۲/۲۴۶)
۲ تلخیص الحبیر (ص ) ۳ دیکھئے تاریخ بغداد (۱/۳۳۴،۳۳۳) ۴ لسان المیزان (۵/۸۹)
۵ مصلہ'' تھذیب الکمال'' ۱/۱۸۴،'' تھذیب التھذیب'' (۱/۴۴) ۶ تقریب (۱/۳۹)

حدیث کی ہے، علامہ واقدی لکھتے ہیں کہ جنگ صفین میں یہ حضرت علیؓ کے ساتھ شریک تھے [1]۔
(۹) حضرت علی المرتضیٰؓ خلیفہ رسول ﷺ اور داماد رسول ﷺ ہیں۔ الغرض یہ روایت بالکل صحیح ہے۔

**روایت نمبر۹:**۔ امام ابوبکر بن ابی شیبہؒ فرماتے ہیں: ثنا وکیع عن حسن بن صالح عن عمرو ابن قیس عن ابی الحسناء ان علیاً امر رجلا یصلی بھم فی رمضان عشرین رکعة [2]۔

ترجمہ:۔ حضرت ابوالحسناء روایت کرتے ہیں کہ حضرت علی المرتضیٰؓ نے ایک شخص کو حکم فرمایا کہ وہ لوگوں کو بیس رکعات (تراویح) پڑھائے [3]۔

اس روایت پر غیر مقلدین نے دو اعتراض کیے ہیں۔ ایک یہ کہ حضرت علیؓ سے اس روایت کو نقل کرنے والے ابوالحسناء مجہول ہیں، حافظ ابن حجرؒ نے ان کو مجہول اور حافظ ذہبیؒ اور علامہ نیمویؒ نے لایُعرف کہا ہے۔ دوسرا اعتراض یہ کیا کہ ابوالحسناء کی حضرت علیؓ سے ملاقات بھی ثابت نہیں۔ لھذا یہ روایت منقطع بھی ہے۔

جواب:۔ غیر مقلدین کے یہ دونوں اعتراض باطل ہیں۔ اس لئے کہ ابوالحسناء سے دو ثقہ راوی عمرو بن قیس اور ابوسعد البقال یہ روایت نقل کر رہے ہیں اور روایت نمبر۵ میں ابوعثمان بصری کے تذکرہ میں یہ بحث گزر چکی ہے کہ جس راوی سے ایک سے زائد راوی روایت کر دیں تو اس کی جہالت ختم ہو جاتی ہے اور اس کو مجہول نہیں کہا جاتا۔

البتہ جس راوی سے دو یا دو سے زیادہ راوی روایت کریں اور اس کے بارے میں کسی سے توثیق

---

[1] ''تھذیب الکمال'' ۱۰/۸۰، ''تھذیب التھذیب'' ۵/۱۶۱۔ [2] مصنف ابن ابی شیبہ (۳/۲۸۵)

[3] اس روایت کے پہلے راوی حضرت وکیع کا تذکرہ روایت نمبر ا میں اور حسن بن صالح کا تذکرہ روایت نمبر ۳ میں گزر چکا ہے۔ تیسرے راوی عمرو بن قیس الملائی بلا اتفاق ثقہ ہیں۔ امام احمد، امام ابن معین، امام ابوحاتم، امام نسائی، امام ابو زرعہ، امام ثوری، امام عجلی، امام ترمذی اور امام ابن حبان وغیرہ سب محدثین ان کو ثقہ بتلاتے ہیں۔ دیکھئے تھذیب التھذیب (۸/۹۲)۔ حافظ ابن حجرؒ انکے بارے میں لکھتے ہیں: ثقة عابدٌ متقن، تقریب (۱/۷۴۴)۔ چوتھے راوی ابو الحسناء کا ترجمہ اوپر کتاب میں مذکور ہے۔

منقول نہ ہوتو ایسے راوی کو کو مستور یا مجہول الحال کہتے ہیں۔ چنانچہ حافظ ابن حجر عسقلانیؒ لکھتے ہیں: من روی عنه اثنان فصاعدا ولم یوثق والیه الاشارة بلفظ مستور او مجهول الحال ؎۱

یعنی جس راوی سے آگے ایک سے زائد راوی روایت کریں اور اس کی توثیق نہ کی گئی ہو تو اس کی طرف لفظ مستور یا مجہول الحال سے اشارہ کیا جاتا ہے۔ علامہ مبارکپوری صاحب لکھتے ہیں: مستور تو اسے کہتے ہیں کہ جس سے دو شخص روایت کریں اور کسی نے اس کی توثیق نہ کی ہو ؎۲ ۔

مولانا حافظ محمد گوندلوی صاحب غیر مقلد لکھتے ہیں: جس شخص سے دو راوی روایت کر دیں تو اس کو مجہول نہیں، مستور کہتے ہیں ؎۳ ۔

مولانا سلطان محمود صاحب غیر مقلد لکھتے ہیں کہ جس سے روایت لینے والے تو کئی ہوں مگر اس کے بارہ میں جرح وتعدیل معلوم نہ ہو اسے مستور بھی کہتے ہیں ؎۴ ۔

حافظ زبیر علی زئی غیر مقلد لکھتے ہیں: اصول حدیث میں یہ مقرر ہے کہ جس سے دو ثقہ روایت کریں وہ مجہول العین نہیں رہتا بلکہ اس کی جہالت عین ختم ہو جاتی ہے۔ مستور وہ ہوتا ہے جس کی کسی نے بھی توثیق نہ کی ہو ؎۵ ۔

## ابوالحسناء مجہول نہیں مستور ہیں:۔

جب یہ بات ثابت ہوگئی کہ جس راوی سے دو راوی روایت کریں تو اس کو محدثین کی اصطلاح میں مجہول نہیں بلکہ مستور کہتے ہیں اور یہ بات خود غیر مقلدین کو بھی تسلیم ہے۔ چونکہ ابوالحسناء سے بھی دو راویوں نے یہ روایت بیان کی ہے اور اس کے کم از کم دو شاگرد ہیں ؎۶ ۔ لھذا اس کو مجہول کہنا غلط ہے بلکہ یہ مستور راوی ہے۔

---

؎۱ تقریب (ص ۲۵) ؎۲ تحقیق الکلام (۱/۷۹) ؎۳ خیر الکلام (ص ۱۶۸) ؎۴ اصطلاحات المحدثین (ص ۱۹) ؎۵ الکواکب الدریہ (ص ۳۲) ؎۶ مولانا رحمانی صاحب نے اپنی عادت سے مجبور ہو کر اس پر یہ اعتراض کر دیا کہ عمرو بن قیس اور ابو سعد بقال کو ابوالحسناء کے شاگرد قرار دینا وہم ہے کتب رجال سے اسکا کوئی ثبوت نہیں ہے۔ انوار المصابیح (ص ۳۰۰) لیکن ان دونوں کو ابوالحسناء کا شاگرد قرار دینا وہم نہیں بلکہ رحمانی صاحب کا اس سے انکار کرنا خود انکا وہم ہے کیونکہ علمائے غیر مقلدین نے بھی تسلیم کیا ہے کہ یہ دونوں ابوالحسناء کے شاگرد ہیں چنانچہ مولانا رحمانی صاحب کے =

حافظ ابن حجر عسقلانی نے جس ابوالحسناء راوی کو مجہول اور حافظ ذہبیؒ نے لایعرف کہا ہے وہ یہ ابوالحسناء نہیں جو مذکورہ روایت کا راوی ہے بلکہ وہ شریک نخعیؒ کا استاد ہے اور اس سے صرف ایک ہی راوی شریک روایت کرتا ہے جس کی وجہ سے وہ مجہول ہے، جیسا کہ حافظ ذہبیؒ نے میزان الاعتدال [1] میں، حافظ ابن حجرؒ نے لسان المیزان [2] اور تھذیب [3] میں اور حافظ ابوالحجاج مزی نے تھذیب الکمال [4] میں اس کی تصریح کی ہے۔ یہاں جس ابوالحسناء میں کلام ہو رہا ہے اس سے صرف ایک راوی نہیں بلکہ کم از کم دو راوی روایت کرتے ہیں اور وہ خود حضرت علی المرتضیٰ ﷛ سے روایت کرتے ہیں۔ جبکہ پہلے ابوالحسناء حکم سے، جو حضرت علی ﷛ کے شاگرد حنش کے شاگرد ہیں، سے روایت کرتے ہیں [5]۔ لھذا غیر مقلدین کا ان دو مختلف راویوں کو ایک قرار دے کر مذکورہ روایت کے راوی ابوالحسناء کو مجہول ثابت کرنا غلط ہے۔ اگر غیر مقلدین حضرات ان دونوں کو ایک ہی قرار دینے پر بضد ہیں تو پھر اس صورت میں ابوالحسناء سے روایت کرنے والے دو کی بجائے تین راوی ہو جائیں گے، دو (عمرو بن قیس اور ابوسعد بقال) مذکورہ روایت کے راوی اور ایک شریک نخعیؒ۔ پھر غیر مقلدین کس اصول کے تحت ابوالحسناء کو مجہول قرار دینگے؟ دیدہ باید

خلاصہ کلام:۔ ابوالحسناء دو راوی ہیں اور جن ابوالحسناء کو ابن حجرؒ وغیرہ نے مجہول قرار دیا ہے وہ اس مذکورہ روایت کے راوی نہیں ہیں بلکہ مذکورہ روایت کے راوی ابوالحسناء اصول حدیث کی رو سے مستور راوی ہیں اور علامہ نیمویؒ کی مراد بھی ابوالحسناء کو لایعرف کہنے سے اس کا مستور ہونا ہے کیونکہ انھوں نے خود ابوالحسناء کے دونوں شاگردوں کی روایتیں ذکر کیں ہیں [6]۔

لھذا علامہ نیمویؒ کی تحقیق کے مطابق بھی مذکورہ روایت کے راوی ابوالحسناء مستور ہیں اور لایعرف کا اطلاق جس طرح مجہول راوی پر ہوتا ہے اسی طرح اس کا اطلاق مستور راوی پر بھی کیا جاتا ہے۔

---

= استاذ الاساتذ حافظ عبداللہ غازیپوری لکھتے ہیں: اس روایت کی سند میں ایک راوی ابوالحسناء بھی ہیں جو ابوسعد بقال کے شیخ ہیں۔ رکعات التراویح (ص ۳۰) پس جب ابوسعد بقال جو غیر مقلدین کے نزدیک ضعیف بھی ہے اور مدلس بھی اس کو ابوالحسناء کا شاگرد ہونا تسلیم کر لیا ہے تو پھر ابوالحسناء کے دوسرے شاگرد عمرو بن قیس جو بالاتفاق ثقہ ہیں اور مدلس بھی نہیں ہیں ان کا ابوالحسناء کا شاگرد ہونا بطریق اولیٰ ثابت ہو گیا۔ [1] (۵۰۱/۴) [2] (۴۵۹/۷) [3] (۷۴/۱۲) [4] (۱۷۹/۲۱) [5] دیکھئے تھذیب الکمال (۱۸۰/۲۱) [6] دیکھئے التعلیق الحسن (ص ۲۵۵،۲۵۴)

## مستور راوی کی روایت کا حکم

مستور کی روایت کے بارے میں ایک جماعت کی رائے ہے کہ یہ مطلق مقبول ہے لیکن جمہور اس کا رد کرتے ہیں۔ حافظ ابن حجر عسقلانی لکھتے ہیں کہ تحقیق یہ ہے کہ مستور کی روایت نہ مطلق مقبول ہے اور نہ مطلق مردود، بلکہ اس میں ظاہر حال تک توقف کیا جائے گا[1]۔ پھر آگے مختلط وغیرہ راویوں کے ضمن میں لکھتے ہیں: اگر مستور وغیرہ کی متابعت کوئی دوسرا معتبر راوی جو کہ اس کے مثل یا اس سے بہتر ہو، کر دے تو مستور وغیرہ کی روایت حسن ہو جائے گی[2]۔ حافظ صاحب کی یہ پوری عربی عبارت روایت نمبر ۸ کے ذیل میں مختلط کی بحث میں گزر چکی ہے۔ اسی طرح امام سیوطی حدیث ضعیف کی تعریف کے تحت لکھتے ہیں: ثم قسّمه ابن الصلاح الیٰ اقسام کثیرۃ باعتبار فقد صفت من صفات القبول الستة، وهی الاتصال، والعدالة، والضبط، والمتابعة فی المستور وعدم الشذوذ، وعدم العلة[3]۔ اس خط کشیدہ عبارت پر غور کریں اس سے واضح ہے کہ مستور کی روایت تب ضعیف ہوگی جب اس کی متابعت نہ کی گئی ہو۔ لیکن اگر اس کی متابعت کوئی دوسرا راوی کر دے تو پھر مستور کی روایت صحیح اور مقبول ہو جائے گی۔ چونکہ ابوالحسناء بھی مستور راوی ہے اور اس کی متابعت ابوعبد الرحمن السلمیؒ نے کی ہے (جو روایت نمبر ۸ کے راوی اور بالاتفاق ثقہ تابعی ہیں)۔ لھذا ابوالحسناء کی روایت بھی متابعت کی وجہ سے صحیح اور قابل اعتبار ہوگی۔ خود غیر مقلدین کے نزدیک بھی مستور کی روایت متابعت کی صورت میں قابل حجت ہے۔ چنانچہ غیر مقلدین کے محقق اعظم مولانا عبدالرحمن مبارکپوری صاحب حدیث حسن لغیرہ کی تعریف میں لکھتے ہیں: الحسن لغیرہ وهو الذی یکون حسنهٗ بسبب الاعتضاد نحو حدیث المستور الخ[4]۔ یعنی حسن لغیرہ وہ حدیث ہے جس کو کسی اعتضاد اور تائید کے سبب حسن قرار دیا جائے جیسے مستور کی حدیث۔

مختلط کی بحث میں قاضی شوکانی غیر مقلد کے حوالے سے گزر چکا ہے کہ حسن لغیرہ عند الجمہور حجت ہے وھو المطلوب۔

---

[1] (شرح نخبۃ الفکر (ص ۸۷) [2] ایضاً (ص ۹۱) [3] تدریب الراوی (۱/۱۴۴) [4] تحفۃ الاحوذی (۱/۱۹۹)

## ابوالحسناء پر دوسرے اعتراض کا جواب:۔

غیر ملقدین کا دوسرا اعتراض کہ ابوالحسناء کا حضرت علیؓ سے لقاء ثابت نہیں ہے، یہ بھی باطل ہے کیونکہ پہلے اعتراض کے جواب میں یہ گزر چکا کہ ابوالحسناء دو ہیں ایک وہ جس سے صرف ایک راوی شریک نخعیؒ روایت کرتے ہیں اور وہ خود حکمؒ سے روایت کرتے ہیں جو کہ حضرت علیؓ کے شاگرد حنش کے شاگرد نہیں اور یہ ابوالحسناء طبقہ سابعہ کے راوی ہیں ۱؎ ۔اس طبقہ کا کسی صحابیؓ سے بھی لقاء ممکن نہیں ہے ۔اور دوسرے ابوالحسناء جو مذکورہ روایت کے راوی ہیں ان کا حضرت علیؓ سے لقاء ممکن ہے کیونکہ ان کے شاگرد ابوسعد البقال تابعین میں سے ہیں اور صحابی رسول حضرت انسؓ بن مالک اور کبار تابعین سے روایت کرتے ہیں اور خود سلیمان اعمش وغیرہ تابعین کے استاذ ہیں ۲؎ ۔

اسی طرح ابوالحسناء کے دوسرے شاگرد عمرو بن قیس کبار اتباع تابعین میں سے ہیں اور ممکن ہے کہ یہ بھی تابعین میں سے ہوں کیونکہ وہ طبقہ سادسہ میں سے ہیں ۳؎ ۔اس طبقہ کا صحابہ کرامؓ سے لقاء ممکن ہے کیونکہ اس طبقہ والے طبقہ خامسہ والوں کے ہم عصر ہیں جن کی صحابہ کرامؓ سے لقاء اور سماع دونوں ثابت ہیں ۔اب جس راوی کے شاگرد تابعین میں سے ہیں تو ظاہر ہے کہ وہ خود کبار یا اوساط تابعین میں سے یقیناً ہوں گے جن کا حضرت علیؓ سے لقاء اور سماع دونوں ممکن ہیں اور یہی اتصال سند کے لئے کافی ہیں ۔کیونکہ سند کے اتصال کے لئے راوی اور مروی عنہ کے درمیان امکان لقاء اور سماع ہی ضروری ہے ۔ثبوت لقاء یا سماع ضروری نہیں ۔چنانچہ مشہور غیر مقلد محدث حافظ محمد گوندلوی صاحب لکھتے ہیں: باقی رہا یہ اعتراض کہ مکحول کا سماع محمود سے ثابت نہیں، عدم ثبوت صحت حدیث کے منافی نہیں کیونکہ صحت حدیث کیلئے صرف استاد اور شاگرد کی ملاقات کا ممکن ہونا کافی ہے عدم ثبوت سے نفی لازم نہیں آتی ۴؎ ۔

مولانا عبدالرحمٰن مبارکپوری صاحب لکھتے ہیں کہ: اتصال سند کیلئے معاصرت شرط ہے اور معاصرت کا مطلب عند المحدثین یہ ہے کہ راوی اور مروی عنہ کے درمیان ملاقات ممکن ہو ۵؎ ۔

---

۱؎ تقریب (۳۸۴/۲) ۲؎ دیکھئے "تھذیب الکمال" (۲۸۹/۷) ۳؎ تقریب (۷۴۴/۱)

۴؎ خیر الکلام (ص ۱۶۷) ۵؎ ابکار المنن (ص ۱۳۵/۱۳۶)

مولانا ارشاد الحق اثری صاحب غیر مقلد لکھتے ہیں: اور اصول حدیث کا یہ قاعدہ ہے کہ اتصال سند کے لیے امکان لقاء ہی کافی ہے جیسا کہ امام مسلم نے کہا ہے [1]۔

پس جب ابو الحسناء اور حضرت علی ﷺ کے درمیان ملاقات اور سماع ممکن ہے اور یہی اتصال سند اور صحت حدیث کے لئے کافی ہے تو پھر غیر مقلدین کا اس روایت پر دوسرا اعتراض بھی رفع ہو گیا کہ ابو الحسناء اور حضرت علی ﷺ کے درمیان لقاء ثابت نہ ہونے کی وجہ سے یہ حدیث منقطع اور ضعیف ہے۔ بالفرض مان ہی لیا جائے کہ ابو الحسناء کا حضرت علی ﷺ سے لقاء نہیں ہے تو بھی اس حدیث کی صحت پر کوئی فرق نہیں پڑتا کیونکہ اس صورت میں یہ روایت مرسل معتضد ہو جائے گی کیونکہ اس کی تائید سابقہ روایت سے ہو رہی ہے اور اس پر صحابہ کرام ﷺ اور علمائے امت کا عمل بھی ہے اور مرسل معتضد بالاتفاق حجت ہے جس کی تفصیل روایت نمبر ا کے ذیل میں تفصیل سے گزر چکی ہے۔ اگر اس تحقیق کو سامنے رکھا جائے تو غیر مقلدین کا پہلا اعتراض بڑی آسانی سے رفع ہو جائے گا کیونکہ جس ابو الحسناء کو مجہول کہا گیا ہے اس کے اور حضرت علی ﷺ کے درمیان کم از کم دو واسطے ہیں اور جو ابو الحسناء مذکورہ روایت کے راوی ہیں ان کے اور حضرت علی ﷺ کے درمیان کوئی واسطہ نہیں ہے اور اگر ہو بھی تو صرف ایک ہی واسطہ ہوگا۔ لھذا غیر مقلدین کا ان دونوں کو ایک قرار دیکر ان کے اس روایت پر کیے گئے دونوں اعتراض باطل ہو گئے اور اس کا یہ روایت صحیح ہونا ثابت ہو گیا۔

اس روایت کے دیگر راویوں کا تذکرہ اس روایت کے شروع کے حاشیہ میں گزر چکا ہے جو سب ثقہ ہیں نیز اس روایت کی تائید اس سے بھی ہوتی ہے کہ حضرت علی ﷺ کے تربیت یافتہ اور خصوصی شاگرد شتیر بن شکل، عبدالرحمن بن ابی بکرہ، سعید بن ابی الحسن، سوید بن غفلہ، علی بن ربیعہ اور حارث اعور وغیرہ بھی بیس تراویح پڑھاتے تھے۔ ان کے آثار عنقریب ذکر کیے جائیں گے انشاء الله تعالیٰ۔

**روایت نمبر ۱۰:۔** امام بیہقیؒ فرماتے ہیں: اخبرنا ابو عبدالله ابن فنجویه الدینوری ثنا احمد ابن محمد اسحاق السنی ثنا احمد بن عبدالله البزار ثنا سعدان بن

[1] توضیح الکلام (۲/۵۹۱)

يزيد ثنا الحكم بن مروان السلمی انبأ الحسن بن صالح عن ابی سعد البقال عن ابی الحسناء ان علی بن ابی طالب ﷺ امر رجلا ان یصلی بالناس خمس ترویحات عشرین رکعة [1]۔

ترجمہ:۔ حضرت ابوالحسناء سے روایت ہے کہ حضرت علی ﷺ بن ابی طالب نے ایک شخص کو حکم فرمایا کہ وہ لوگوں کو پانچ ترویحات یعنی بیس تراویح پڑھائے [2]۔

اس روایت کے بارے میں امام بیہقیؒ فرماتے ہیں کہ اس روایت کی سند میں ضُعف ہے۔

علامہ ابن الترکمانیؒ لکھتے ہیں: ظاہر یہ ہے کہ اس سند کا ضعف ابوسعد البقال کی وجہ سے ہے کیونکہ وہ متکلم فیہ راوی ہے لیکن مصنف ابن ابی شیبہ کی روایت (جو ابھی گزری ہے) میں (عمرو بن قیس) اس کا متابع موجود ہے جس سے اس کے ضعف کی تلافی ہوجاتی ہے [3]۔

اگر چہ بعض ائمہ نے ابوسعد البقال کی تضعیف بھی کی ہے لیکن وہ جمہور ائمہ رجال کے ہاں ثقہ ہیں۔ چنانچہ

(۱) امام ابوہشام رفاعی فرماتے ہیں: وکان ثقۃ، (۲) امام ابوزرعہؒ فرماتے ہیں: صدوق کان لا یکذب (۳) ابواسامہ فرماتے ہیں: حدثنا ابو سعد و کان ثقة کہ ابوسعد نے ہم سے حدیث بیان کی اور وہ ثقہ تھے (۴) امام ساجیؒ فرماتے ہیں: صدوق، (۵) امام ابن عدی فرماتے ہیں کہ ان کی حدیث

[1] السنن الکبریٰ للبیہقی (۲/۶۹۷) [2] اس روایت کے راویوں کے مختصر حالات ملاحظہ ہوں۔ نمبر ا۔ ابن فتحویہ الدینوری اور احمد بن اسحاق السنی کا تذکرہ روایت نمبر ۷ کے ذیل میں گزر چکا ہے۔ نمبر ۳۔ احمد بن عبداللہ ابو جعفر البزار۔ امام یوسف قواسؒ نے ان کو اپنے ثقہ مشائخ میں شمار کیا ہے۔ اسی طرح احمد بن محمد بن فضل الجراح نے بھی ان کو ثقہ قرار دیا ہے۔ دیکھئے تاریخ بغداد (۴/۴۴۹، ۴۵۰) نمبر ۴۔ سعدان بن یزید: یہ امام ابوحاتم اور ابن ابی حاتم وغیرہ بڑے بڑے محدثین کے استاد ہیں، امام ابوحاتم اور ابن ابی حاتم فرماتے ہیں کہ: یہ صدوق راوی ہیں۔ حوالہ سابق (۹/۲۰۲) والجرح والتعدیل (۴/۲۹۰)۔

(۵) حکم بن مروان السلمی الکوفی۔ امام ابوحاتم ان کے بارے میں فرماتے ہیں۔ لا باس بہ، الجرح والتعدیل (۳/۱۲۹)

(۶) حسن بن صالح کا ترجمہ روایت نمبر ۳ میں گزر چکا ہے جبکہ ابوسعد البقال کا ترجمہ اوپر کتاب میں مذکور ہے۔ الغرض یہ روایت صحیح یا کم از کم حسن ضرور ہے۔ [3] دیکھئے "الجوہر النقی" (۲/۶۹۷) فی رد علی البیہقی۔

لکھی جاسکتی ہے۔(۶)امام ابوداؤدفرماتے ہیں:اقرأ الناس کہ لوگوں میں سب سے بڑے قاری ہیں۔ (۷)امام عقیلیؒ اور امام ہیثمی فرماتے ہیں کہ:وثقہٗ وکیع کہ امام وکیع نے ابوسعد کو ثقہ قرار دیا ہے۔ (۸)حضرت عبداللہ بن مبارک فرماتے ہیں کہ میں نے حضرت شریک نخعیؒ سے پوچھا کہ آپ ابوسعد البقال کو پہچانتے ہیں؟ تو انہوں نے جواب میں فرمایا:اعرفه عالی الاسناد میں ابوسعد کو پہچانتا ہوں۔وہ اونچی سند والے ہیں(۹)علامہ ہیثمی فرماتے ہیں:ھو ثقة مدلس [1]۔(۱۰)علامہ منذریؒ لکھتے ہیں:ابو سعد وقد وثق یعنی ابوسعد کی توثیق کی گئی ہے [2]۔(۱۱)امام ابن جریر طبریؒ نے اپنی تاریخ میں متعدد مقامات پر ابوسعد البقال کی مختلف روایات کو صحیح قرار دیا ہے [3]۔(۱۲)امام ترمذیؒ نے بھی اپنی جامع میں مختلف مقامات پر ان کی احادیث کو حسن کہا ہے [4]۔(۱۳)حافظ ابن حجر عسقلانیؒ نے بھی فتح الباری [5] میں ابوسعد کی ایک حدیث کو حسن کہا ہے۔(۱۴)ابوسعد البقال امام بخاری کے ہاں بھی ثقہ ہیں۔چنانچہ امام ترمذی نے اپنی کتاب العلل الکبیر میں اپنے استاذ امام بخاری سے ابوسعد کے بارے میں مقارب الحدیث ہونا نقل کیا ہے [6]۔مولانا عبدالرحمن مبارکپوری صاحب لکھتے ہیں کہ:لفظ مقارب الحدیث ہر حال میں الفاظ تعدیل اور توثیق میں سے ہے [7]۔خود امام بخاریؒ نے اپنی کتاب ادب المفرد میں ان سے روایت بھی لی ہے۔چنانچہ حافظ ابوالحجاج مزیؒ ابوسعد بقال کے ترجمہ میں لکھتے ہیں:روی له البخاری فی الا دب والترمذی وابن ماجة [8]۔معلوم ہوا کہ ابوسعد بقال امام بخاری کے نزدیک بھی ثقہ ہیں اور ان سے ابوسعد کے بارے میں جو منکر الحدیث ہونا نقل کیا جاتا ہے۔وہ غلط ہے۔ کیونکہ جس راوی کو امام بخاری مقارب الحدیث کہہ کر اس کی توثیق کر رہے ہیں اور ان سے روایت بھی بیان کرتے ہیں تو یہ کیسے ہوسکتا ہے کہ امام بخاری اس کو منکر الحدیث کہہ دیں۔حالانکہ حافظ عبداللہ روپڑی صاحب غیر مقلد نے تصریح کی ہے کہ:امام بخاریؒ کہتے ہیں کہ جس کے حق میں میں منکر الحدیث کہہ دوں

---

[1] دیکھئے" تھذیب الکمال"(۷/۲۹۰)" تھذیب التھذیب"(۴/۷۱)"مجمع الزوائد"(۲/۱۰۸)و(۱/۳۳۸)
[2] الترغیب والترھیب(۴/۸۰) [3] مثلاً تاریخ طبری(۱/۱۱،۲۵،۲۸،۲۹)بحوالہ معارف السنن(۲/۳۱۲) [4] مثلاً دیکھئے جامع الترمذی(۲/۱۷۵)باب ماجاء فی الدعاء اذااصبح واذاامسیٰ [5] (۶/۱۸۶) [6] نصب الرایۃ (۴/۳۶۶) [7] مقدمہ تحفۃ الاحوذی(ص۱۹۵) [8] تھذیب الکمال(۷/۲۹۱)

اس سے روایت لینی حلال نہیں ہے [1]۔

لھذا امام بخاری کی طرف اس جرح کی نسبت غلط ہے اور اگر اس جرح کی نسبت ان کی طرف صحیح بھی ہو تو مولانا ارشاد الحق اثری صاحب غیر مقلد لکھتے ہیں کہ: ایک ہی امام کے قول میں اختلاف ہو تو ترجیح توثیق کو ہوتی ہے [2]۔ لھذا اثری صاحب کی تصریح کے مطابق ابوسعد بقال کے بارہ میں امام بخاریؒ کی توثیق ہی راجح ہے۔ (۱۵) ابوسعد بقال امیر المؤمنین فی الحدیث امام شعبہؒ کے نزدیک بھی ثقہ ہیں کیونکہ انھوں نے اس سے روایت لی ہے [3]۔ اور حدیث نمبر ا کے ذیل میں ابراہیم ابوشیبہ کے تذکرہ میں متعدد علمائے غیر مقلدین کے حوالہ سے گزر چکا ہے کہ امام شعبہ صرف ثقہ راوی سے ہی روایت لیتے ہیں۔ (۱۶) امام حاکمؒ نے ابوسعد بقال کو کوفہ کے اُن ثقہ اور مشہور ائمہ حدیث میں شمار کیا ہے جن کی احادیث مشرق سے لیکر مغرب تک بطور تبرک جمع کی جاتی ہیں [4]۔

ان ٹھوس حوالہ جات سے ثابت ہو گیا کہ ابوسعد البقال (سعد بن مرزبان العبسی الکوفی) جمہور کے ہاں ثقہ اور صدوق ہیں۔ رہا ان کا مدلس ہونا تو اس کا جواب یہ ہے کہ عمرو بن قیس جو سابقہ روایت کے راوی ہیں اور نہایت ثقہ اور غیر مدلس ہیں، انہوں نے ابوسعد کی متابعت کی ہے۔ اور جب مدلس راوی کی کوئی ثقہ راوی متابعت کر دے تو مدلس کی عن والی روایت قابل قبول ہو جاتی ہے [5]۔ خود غیر مقلدین حضرات مولانا عبدالرحمن مبارکپوری [6] مولانا محمد گوندلوی صاحب اور حافظ زبیر علی زئی نے بھی اس کی تصریح کی ہے [7]۔

لھذا ابوسعد کے مدلس ہونے کیوجہ سے اس روایت کی صحت پر کوئی فرق نہیں پڑتا اور یہ روایت بالکل صحیح ہے۔

## تلك عشرة كاملة

---

[1] رفع یدین اور آمین (ص ۳۲) [2] "توضیح الکلام" (۵۳۴/۱) [3] تھذیب الکمال (۲۸۹/۷)
[4] معرفت علوم الحدیث (ص ۳۲۷) [5] دیکھئے شرح نخبۃ الفکر (ص ۹۱) مطبوع فاروقی کتب خانہ ملتان
[6] دیکھئے مقدمہ تحفۃ الاحوذی (ص ۱۹۳) [7] خیر الکلام (ص ۱۶۱)، نور العینین (ص )

**چندروایات بطور شواہد:** ۔ مذکورہ دس روایات دورخلافت راشدہ سے متعلق بیس تراویح کے اثبات میں بطوراصل اوراستدلال کے تھیں ۔اب ان کی تائیداوراستشہاد میں چندروایات ذکر کی جاتی ہیں ۔ چونکہ یہ روایات بطورتائیداورمتابعت کے ہیں،اس لیے ان کی اسناد پر تحقیق نہیں کی جائے گی اور نہ ان پر وارد کسی اعتراض کا جواب دیا جائے گا ۔ کیونکہ اگر یہ روایات بالفرض ضعیف بھی ہوں تب بھی ان کو سابقہ صحیح روایات کی تائید میں پیش کیا جاسکتا ہے ۔ چنانچہ مشہور غیر مقلد مولانا محمد گوندلوی صاحب ایک مقام پر چند روایات بطور متابعت ذکر کرنے کے بعد لکھتے ہیں: ان روایات کے بعض راوی اگرچہ ضعیف ہیں مگر متابعت میں ذکر کرنے سے کوئی حرج نہیں [1] ۔

**پہلی روایت بطور شاہد:** عن ابی بن کعب ؓ ان عمر ؓ بن الخطاب امره ان یصلی باللیل فی رمضان فقال ان الناس یصومون النهار ولا یُحْسِنُوْنَ ان یقرأوا فلو قرأت علیهم باللیل فقال یاامیرالمؤمنین هذاشیئ لم یکن فقال قد علمت ولکنه حسن فصلی بهم عشرین رکعة [2] ۔

ترجمہ: حضرت ابی بن کعب ؓ سے روایت ہے کہ حضرت عمر بن خطاب ؓ نے ان کو حکم دیا کہ وہ رمضان میں رات کے وقت نماز (تراویح) پڑھایا کریں،حضرت عمر ؓ نے فرمایا کہ لوگ دن کو روزہ رکھتے ہیں لیکن اچھی طرح قرآن مجید پڑھنا نہیں جانتے، پس کاش! تم رات کے وقت ان کو (تراویح میں) قرآن سناتے ۔ حضرت ابی بن کعب ؓ نے عرض کیا: اے امیرالمؤمنین یہ ایک ایسی چیز ہے جو پہلے نہیں تھی ۔ حضرت عمرؓ نے فرمایا یہ تو مجھے بھی معلوم ہے لیکن یہ ایک اچھی چیز ہے چنانچہ حضرت ابی بن کعب ؓ نے لوگوں کو بیس رکعات (تراویح) پڑھائیں ۔

**دوسری روایت:** عن محمد بن کعب ؓ کان الناس یصلون فی زمان عمر ؓ بن الخطاب فی رمضان عشرین رکعته یطیلون فیها القراءة ویوترون بثلاث [3] ۔

ترجمہ: حضرت محمد بن کعب قرظیؒ سے روایت ہے کہ لوگ حضرت عمر ؓ کے زمانہ خلافت میں بیس رکعات

---

[1] خیرالکلام (ص۲۳۳) [2] کنزالعمال (۸/۴۰۹) [3] قیام اللیل (ص۱۵۷)

(تراویح) پڑھا کرتے تھے اوران میں لمبی قرأت کرتے تھے اور تین وتر پڑھتے تھے۔

تیسری روایت: حافظ ابن حجر عسقلانیؒ لکھتے ہیں: وروی مالك من طريق يزيد بن خصيفة عن السائب بن يزيد عشرين ركعة [1]۔ قاضی محمد شوکانیؒ غیر مقلد لکھتے ہیں: وفي الموطا من طريق يزيد بن خصيفه عن السائب بن يزيد انها عشرون ركعة [2]۔

ترجمہ: امام مالک نے موطا میں یزید بن خصیفہؒ کے واسطہ سے حضرت سائب بن یزید ﷺ سے نقل کیا ہے کہ تراویح (حضرت عمرؓ کے دور خلافت میں) بیس رکعتیں تھیں۔

﴿ف﴾ مولانا عبدالمنان نور پوری صاحب غیر مقلد لکھتے ہیں: اس اثر کو موطا امام مالک، موطا امام محمد اور سنن کبریٰ للبیہقی میں تلاش کیا مگر ان سب کتب میں سے کسی ایک میں بھی نہیں پایا۔ لیکن کہا جا سکتا ہے کہ موطا کے نسخے سولہ ہیں۔ متداول نسخہ میں نہیں تو کیا بات ہوئی الخ [3]۔

چوتھی روایت: عن علی ﷺ انه امر الذي يصلي بالناس صلوة القيام في شهر رمضان ان يصلي بهم عشرين ركعة۔ [4]

ترجمہ: حضرت علیؓ نے ایک شخص کو جو رمضان المبارک میں نماز تراویح پڑھاتے تھے، حکم فرمایا کہ وہ لوگوں کو بیس رکعات (تراویح) پڑھائے۔



[1] فتح الباری (۴/ ) [2] نیل الاوطار (۵۳/۳) [3] تعداد تراویح (ص ۶۱)

[4] مسند زید بن علی (ص ۱۳۹)

حضرات خلفائے راشدین ﷺ کے عہد سے متعلق روایات کے بعد اب دیگر صحابہ کرام ﷺ، تابعین اور تبع تابعین عظام کے کچھ آثار ذکر کئے جاتے ہیں۔ صحابہ کرام ﷺ کے آثار تو بلا شک حجت شرعیہ ہیں کیونکہ نبی کریم ﷺ نے خود اپنے ان جانثاروں کے راستے پر چلنے کی تلقین اور فضیلت بیان فرمائی ہے ۔ چنانچہ ایک روایت میں آپ ﷺ کا ارشاد ہے: ان بنی اسرائیل تفرقت علیٰ ثنتین وسبعین ملة وتفرق امتی علیٰ ثلاث وسبعین ملة کلهم فی النار الا ملة واحدة قالوامن هی یارسول الله ؟قال ما انا علیه واصحابی [1] ۔

ترجمہ: بنی اسرائیل بہتر (۷۲) فرقوں میں تقسیم ہو گئے تھے اور میری امت تہتر (۷۳) فرقوں میں تقسیم ہو جائے گی ۔ یہ سب کے سب فرقے دوزخ میں جائیں گے مگر صرف ایک فرقہ :۔ صحابہ کرام ﷺ نے آپ ﷺ سے پوچھا وہ کون سا فرقہ ہوگا؟ آپ ﷺ نے فرمایا وہ لوگ جو میرے اور میرے صحابہ ﷺ کے طریقہ پر کار بند رہے ۔

غیر مقلدین کے محدث اعظم حافظ عبداللہ روپڑی صاحب لکھتے ہیں: اقوال صحابہ ﷺ سے استدلال کرنا ٹھیٹھ اسلام میں داخل ہے [2] ۔ مولانا اسماعیل سلفی صاحب تحریر کرتے ہیں: بے شک اہل حدیث قرآن وسنت کے ساتھ صحابہ کرام ﷺ اور سلف صالحین کے اقوال کو بھی اسلام کے اصول میں سے ایک اصل شمار کرتے ہیں [3] ۔

صحابہ کرام ﷺ کے بعد تابعین اور اتباع تابعین کے آثار حجت شرعیہ کا درجہ رکھتے ہیں کیونکہ رسول اللہ ﷺ نے صحابہ ﷺ کے بعد تابعین اور پھر انکے بعد اتباع تابعین کے نقش قدم پر چلنے کی وصیت فرمائی ہے چنانچہ حضرت عمر فاروق ﷺ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا: اوصیکم باصحابی ثم الذین یلونهم ثم الذین یلونهم [4] ۔

---

[1] ترمذی (۸۹/۲) [2] ضمیمہ اہل حدیث (ص ۳) بحوالہ راہ سنت (ص ۳۸) [3] حرکة انطلاق الفکری (ص ۱۵۳) [4] مستدرک حاکم (۱۱۴/۱)۔

ترجمہ: میں تمہیں اپنے صحابہ کے (نقش قدم پر چلنے کی) وصیت کرتا ہوں پھر ان لوگوں کے بارے میں جو ان سے ملیں گے یعنی تابعین کرام، پھر ان کے بارے میں جو ان سے ملیں گے یعنی اتباع تابعین۔

امام حاکمؒ اور امام ذہبیؒ فرماتے ہیں کہ یہ حدیث بخاری اور مسلم کی شرط پر (صحیح) ہے۔

اس صحیح حدیث سے معلوم ہوا کہ صحابہ کرام ؓ کے آثار کے بعد تابعین اور تبع تابعین کے آثار یکے بعد دیگرے حجت ہیں۔ یہی وجہ ہے کہ محدثین عظام اور فقہائے کرام اپنی اپنی کتب میں صحابہ ؓ کے آثار کے بعد تابعین اور تبع تابعین کے آثار ذکر کرنے کا التزام کرتے ہیں اور ان سے حجت پکڑتے ہیں۔ مثلاً امام المحدثین حضرت امام بخاریؒ جن کی کتاب صحیح بخاری جو کتاب اللہ کے بعد سب سے معتز اور مہتم بالشان کتاب شمار ہوتی ہے۔، میں تابعین اور تبع تابعین کے آثار کو بڑی کثرت کے ساتھ پیش فرماتے ہیں۔ مثلاً باب مایقع من النجاسات من السمن والماء کے تحت متعدد تابعینؒ کے آثار اپنے مدعیٰ کے اسبات میں پیش کیے ہیں۔ چنانچہ فرماتے ہیں: وقال الزھری لاباس بالماء مالم یضرہ طعم اوریح اولون، وقال حماد لابأس بریش المیتۃ، وقال الزھری فی عظام الموتیٰ نحو الفیل وغیرہ ادرکت ناسامن سلف العلماء یمتشطون بھا و یدھنون فیھا لا یرون بہ باسا، وقال ابن سیرین، وابراھیم لابأس بتجارۃ العاج [1]۔
مولانا ابراہیم سیالکوٹیؒ غیر مقلد لکھتے ہیں: جس طرح صحیح بخاری قال الحسن البصری سے بھری پڑی ہے اسی طرح وقال ابراہیم النخعی سے بھی بھری پڑی ہے [2]۔

پس جب رسول اللہ ﷺ بھی صحابہ ؓ، تابعین اور تبع تابعین کے نقش قدم پر چلنے کی وصیت اور تاکید فرما گئے ہیں اور تمام محدثین اور فقہاء ان کے آثار کو حجت گردانتے ہیں تو پھر آج کے دور میں کچھ لوگ اگر یہ دعویٰ کر بیٹھیں کہ ان تینوں جلیل القدر طبقوں کے آثار کی کچھ وقعت نہیں ہے تو یہ دعویٰ صرف اور صرف ''چھوٹا منہ بڑی بات'' کا ہی مصداق ہے، اب وہ آثار ملاحظہ کریں جن میں صحابہ کرام ؓ تابعین اور تبع تابعین کے بیس رکعات پڑھنے کا ذکر ہوگا۔

---

[1] صحیح بخاری (۱/ ۳۷) [2] تاریخ اہل حدیث (ص ۱۲۹)

اثر نمبرا:۔ امام محمد بن نصر مروزی فرماتے ہیں:اخبرنا یحییٰ بن یحییٰ اخبرنا حفص بن غیاث عن الاعمش عن زید بن وھب قال کان عبدالله بن مسعود صلی لنافی شھر رمضان فینصرف وعلیہ لیل قال الاعمش کان یصلی عشرین رکعة ویوتر بثلاث [1]۔

ترجمہ: حضرت اعمشؒ ،حضرت زید بن وھبؒ سے روایت کرتے ہیں کہ انھوں نے فرمایا کہ حضرت عبداللہ بن مسعود ﷺ ہم کو رمضان المبارک میں نماز (تراویح) پڑھاتے تھے اور ہم جب فارغ ہو کر واپس لوٹتے تھے تو ابھی رات باقی ہوتی تھی حضرت اعمش (جن کے بارے میں امام قاسم بن عبدالرحمٰن کہتے ہیں:هو اعلم الناس بقول عبدالله بن مسعود ﷺ [2] ۔کہ اعمش حضرت عبداللہ بن مسعودؓ کے اقوال کو سب لوگوں سے زیادہ جاننے والے ہیں) یہ فرماتے ہیں کہ حضرت ابن مسعود ﷺ بیس رکعات تراویح اور تین رکعات وتر پڑھتے تھے۔

اس روایت کے سارے راوی ثقہ ہیں [3]۔ مشہور غیر مقلد ناقد شیخ البانی اس روایت کے بارے

---

[1] قیام اللیل (۹۱) عمدة القاری (۲۴۶/۸) [2] تاریخ بغدادی (۱۱/۹)

[3] اس روایت کے سارے راوی بالاتفاق ثقہ ہیں۔ پہلے راوی امام محمد بن نصر المروزی قیام اللیل کے مصنف ہیں۔ حافظ ابن حجر ان کے بارے میں لکھتے ہیں:الفقیه ثقة حافظ امام جبل ۔ تقریب (۱۴۰/۲)۔ دوسرے راوی یحییٰ بن یحییٰ بن بکیر التمیمی النیسابوری صحیح بخاری اور صحیح مسلم وغیرہ کے راوی ہیں۔ حافظ ابن حجر ان کے بارے میں لکھتے ہیں:ثقة ثبت امام ، تقریب (۳۱۸/۲)۔ تیسرے راوی حفص بن غیاث بھی ثقہ اور صحاح ستہ کے راوی ہیں۔ امام ابن معین ،امام عجلیؒ ،امام ابن نمیر، امام ابوحاتم ،امام نسائی اور امام ابن مہدی وغیرہ نے ان کی زبردست توثیق کی ہے۔ امام یحییٰ بن سعید القطان فرماتے ہیں: اوثق اصحاب الاعمش حفص بن غیاث ، کہ اعمش کے شاگردوں میں حفص بن غیاث سب سے زیادہ ثقہ ہیں دیکھئے تھذیب التھذیب (۳۱۶/۲) اور ان کی یہ روایت بھی اعمش سے ہے۔ چوتھے راوی حفص بن غیاث نخعی کے استاذ سلیمان بن مہران بھی بالاتفاق ثقہ اور صحاح ستہ کے راوی ہیں۔ امام شعبہؒ ،امام عجلی ،امام وکیع ،امام یحییٰ بن معین وغیرہ سب محدثین آپ کی تعریف اور توثیق کرتے ہیں۔ دیکھئے تھذیب (۲۲۲/۴)، پانچویں راوی حضرت زید بن وہب حضرات خلفائے راشدین ،حضرت ابن مسعود ﷺ ،حضرت ابوذر غفاری ﷺ ،حضرت حذیفہ ﷺ اور حضرت ابوموسیٰ اشعری ﷺ وغیرہ صحابہ کرام ﷺ کے شاگرد اور بالاتفاق ثقہ تابعی ہیں۔ تھذیب (۴۲۷/۳)

میں لکھتے ہیں کہ:اس اثر کی سند اعمش تک صحیح ہے ۱۔البتہ غیر مقلدین کی طرف سے اس روایت پر یہ اعتراض کیا جاتا ہے کہ یہ روایت منقطع ہے۔ کیونکہ حضرت اعمشؒ نے حضرت عبداللہ بن مسعودؓ کو نہیں پایا،ان کی ولادت حضرت عبداللہ بن مسعودؓ کی وفات کے بعد ہوئی۔اس اعتراض کا جواب دیتے ہوئے محدث شہیر حضرت مولانا حبیب الرحمن الاعظمیؒ تحریر فرماتے ہیں: زید بن وہب حضرت ابن مسعودؓ کے اصحاب میں سے ہیں بلکہ انھوں نے حضرت ابوبکر صدیقؓ سے بھی حدیث سنی ہے۔ لھذا یہ روایت متصل ہے مگر چونکہ بیس رکعات کا ذکر باقی حصہ سے الگ کر کے یوں کیا گیا ہے کہ: قال الاعمش الخ اس لیے ہم نے اس روایت کو مرسل روایتوں کے ضمن میں ذکر کیا ہے مگر اس کا مرسل ہونا مضر نہیں۔اس لیے کہ ابن مسعودؓ کے اصحاب خاص (شتیر بن شکل،ابن ابی ملیکہ،سوید بن غفلہ وغیرہم ناقل) کے عمل سے اعمش کے بیان کی زبردست تائید ہوتی ہے اور مرسل اعتضاد کے بعد مقبول ہو جاتا ہے دیکھئے صحیح البخاری میں حدیث آمین کے آخر میں ہے:قال ابن شهاب اکان رسول الله ﷺ يقول آمين ،،یہ ٹکڑا مرسل ہے۔مگر ابن حجر عسقلانیؒ نے لکھا ہے:وهو وان كان مرسلا فقد اعتضد بصنيع ابی هريرهؓ راويه ۔یعنی یہ ٹکڑا اگرچہ مرسل ہے مگر اس کو راوی حدیث حضرت ابو ہریرہؓ کے عمل سے مضبوطی اور تقویت حاصل ہے ۲۔ لھذا یہاں بھی اگرچہ ابن مسعودؓ کی نسبت اعمش کا بیان مرسل ہے مگر اعمش کے بیان کی پرزور تردید اس سے ہوتی ہے کہ حضرت ابن مسعودؓ کے اصحاب خاص شتیر بن شکل اور سوید بن غفلہ نیز ان کے اصحاب خاص کے شاگرد ابوالبختری بیس رکعت پڑھتے تھے ۳۔

---

۱ حاشیہ صلوۃ التراویح (ص۱۷) ۲ حافظ ابن حجرؒ کے اس قول سے غیر مقلدین کا یہ شبہ بھی دور ہو گیا کہ اعمش کی مرسل روایت اعتضاد کے بعد بھی مقبول نہیں کیونکہ کہ وہ صغار تابعین میں سے ہیں اور مرسل معتضد صرف کبار تابعین کی حجت ہے،محصلہ انوار المصابیح (ص۲۸۲)اس شبہ کے ازالہ کی تفصیل یہ ہے کہ ابن شہاب زہری جو کبار تابعین میں سے نہیں ہیں بلکہ یہ طبقہ رابعہ میں سے ہیں( تقریب (۲/۱۳۳)جن کے متعلق مولانا نذیر رحمانی غیر مقلد لکھتے ہیں: چوتھا طبقہ وہ ہے جو تابعین کے طبقہ وسطی کے قریب ہے۔انوار المصابیح (ص۲۸۰)۔اب جب زہری کبار تابعین میں سے نہیں ہیں لیکن اس کے باوجود حافظ ابن حجرؒ جو شافعی المسلک ہیں،ان کے نزدیک زہری کی مرسل روایت اعتضاد کے بعد مقبول ہے تو پھر اعمش کی مرسل معتضد روایت کیوں مقبول نہیں؟ ۳ رکعات تراویح (٦٧)

اس روایت پر دوسرا اعتراض یہ کیا جاتا ہے کہ اعمش مدلس ہے اور مدلس کی عن والی روایت ضعیف ہوتی ہے اور یہ روایت بھی اعمش نے عن کے ساتھ بیان کی ہے۔ اس کا جواب یہ ہے کہ ابھی اعتراض نمبر ا کے جواب میں گزرا ہے کہ ہمارا استدال اس روایت کے اس ٹکڑے سے ہے جو اعمش کا اپنا بیان ہے کہ حضرت ابن مسعود ﷛ بیس رکعات پڑھاتے تھے اور جو انھوں نے اپنے استاد زید بن وھب سے عن کے ساتھ روایت بیان کی ہے وہ ہمارا مستدل ہی نہیں ہے لھذا یہ اعتراض ہی فضول ہے۔

نیز علامہ خطیبؒ لکھتے ہیں: و کان عامة حديث الاعمش عند حفص بن غياث على الخبر والسماع ا ۔ یعنی امام اعمش کی اکثر روایات جو حفص بن غیاث نے روایت کی ہیں وہ خبر اور سماع پر محمول ہیں۔ اور یہ مذکورہ روایت بھی اعمش سے حفص بن غیاث نے ہی بیان کی ہے۔

**اثر نمبر۲:** امام ابوبکر بن ابی شیبہؒ فرماتے ہیں: حدثنا ابن نمير ۲ عن عبدالملك ۳ عن عطاء قال ادركت الناس وهم يصلون ثلاثا وعشرين ركعته بالوتر ۴۔

ترجمہ: حضرت عطاء بن ابی رباحؒ سے روایت ہے کہ آپ نے فرمایا کہ میں نے (صحابہ کرام ﷛ اور تابعین عظام) کو وتر سمیت تیئیس (۲۳) رکعات تراویح پڑھتے پایا ہے۔

علامہ نیمویؒ اس روایت کے بارے میں فرماتے ہیں کہ: اس کی سند حسن ہے ۵ ۔

﴿ف﴾ اس اثر کے مرکزی راوی حضرت عطاء بن ابی رباح عظیم فقیہ اور جلیل القدر تابعی ہیں ان کی جن حضرات سے ملاقات ہوئی وہ صحابہ کرام ﷛ اور تابعین عظام تھے۔ چنانچہ مولانا مبارک پوری صاحب نے خود ان کا اپنا بیان نقل کیا ہے۔ حضرت عطاء خود فرماتے ہیں کہ میں نے دوسو اصحاب ﷛ رسول ﷺ کی

---

ا تاریخ بغداد (۸/۱۹۵) ۲ عبداللہ بن نمیر الھمد انی الکوفی ثقہ اور صحاح ستہ کے راوی ہیں۔ حافظ ابن حجر ان کے بارے میں لکھتے ہیں کہ: ثقة صاحب حديث من اهل السنة، تقریب (۱/۵۴۲)۔ ۳ عبدالملک بن ابی سلیمان: یہ صحیح مسلم اور سنن اربعہ کے راوی ہیں امام بخاری نے بھی اپنی صحیح میں ان سے معلق روایات لی ہیں۔ امام یحیٰی بن معینؒ، امام احمد، امام نسائی، امام عجلی، امام ابن سعد اور امام ترمذی وغیرہ نے انہیں ثقہ اور حافظ قرار دیا ہے۔ ابن حبان نے بھی ان کو ثقات میں شمار کیا ہے۔ امام ابوزرعہ نے ان کے بارے میں ما باس به اور سفیان ثوری نے ثقہ، متقن اور فقیہ فرمایا ہے۔ دیکھئے تھذیب التھذیب (۶/۳۹۶، ۳۹۷) ۴ مصنف ابن ابی شیبہ (۲/۲۸۵) ۵ آثار السنن (ص ۲۵۳)

زیارت کی ہے [1]۔ آپ کا مرتبہ فقہ میں اتنا بلند تھا کہ حضرت ابن عباس ﷜، حضرت ابن عمر ﷜ اور حضرت ابو جعفر (امام باقرؒ) فرمایا کرتے تھے: اے لوگو! تم ہمارے پاس مسائل پوچھنے آجاتے ہو، حالانکہ تم میں عطاء بن ابی رباح موجود ہیں۔ امام ابن حبان اور حافظ ذہبیؒ فرماتے ہیں: عطاء فقہ، علم، تقوٰی، اور فضیلت کے لحاظ سے سب تابعین کے سردار ہیں۔ امام اعظم ابو حنیفہؒ فرماتے تھے کہ میں جن لوگوں سے ملا ہوں ان میں عطاء بن ابی رباح سے بہتر کسی کو نہیں پایا آپ کی وفات ۱۱۴ھ میں ہوئی [2]۔

اب اس جلیل القدر تابعی نے اپنی پوری زندگی میں صحابہ ﷜ اور تابعین کو صرف بیس رکعات تراویح اور تین وتر ہی پڑھتے پایا ہے۔

اثر نمبر ۳:۔ ابو یوسف: قال حدثنا ابو حنیفة عن حماد عن ابراھیم ان الناس کانوا یصلون خمس ترویحات فی رمضان [3]۔

ترجمہ:۔ امام ابو یوسف فرماتے ہیں کہ حضرت امام ابو حنیفہؒ نے ہم سے حضرت حمادؒ کے واسطہ سے حضرت ابراہیم نخعیؒ سے روایت بیان کی ہے لوگ (یعنی صحابہ کرام ﷜ اور تابعین عظام) رمضان المبارک میں پانچ ترویحے (یعنی بیس تراویح) پڑھا کرتے تھے۔

اس اثر کی سند سلسلۃ الذھب یعنی سونے کی ایک لڑی ہے۔ اس سند کے چاروں راوی مشہور ائمہ کرام اور اپنے زمانہ کے سب سے بڑے فقہاء اور محدثین ہیں، ان میں آخر الذکر تین تو جلیل القدر تابعین ہیں اور چوتھے کبار تبع تابعین میں سے ہیں۔ ان حضرات کی توثیق اور تعدیل بیان کرنے کی تو ضرورت ہی نہیں کیونکہ ان کی ثقاہت اور عدالت تو چڑھتے سورج سے بھی زیادہ روشن اور ظاہر ہے۔ البتہ بطور تبرک ان چاروں ہستیوں کا مشہور ائمہ رجال سے مختصر مختصر تذکرہ اور توثیق ہدیہ ناظرین ہے۔

﴿۱﴾ امام ابو یوسفؒ: امام ابو حنیفہؒ کے سب سے بڑے شاگرد اور اسلام کے پہلے قاضی القضاۃ (چیف جسٹس) تھے۔ امام ابن کامل فرماتے ہیں کہ امام یحیٰی بن معینؒ، امام احمد بن حنبلؒ اور امام علی بن مدینیؒ ان سب کبار ائمہ رجال کا اس پر اتفاق ہے کہ امام ابو یوسف ثقہ ہیں [4]۔ نیز امام ابن معین آپ کو صاحب

---

[1] تحفۃ الاحوذی ( ) [2] مصلہ تھذیب الکمال (۱۳/۴۹، ۵۰) تھذیب التھذیب (۷/۱۸۲) میزان الاعتدال (۳/۷۰)، تحفۃ الاحوذی ( ) [3] کتاب الآثار بروایۃ الامام ابی یوسف (ص ۴۱) [4] تاریخ بغداد (۱۴/۲۴۶)

محدثین اور صاحب سنن لکھتے ہیں۔ امام نسائی اور امام بیہقی آپ کو ثقہ کہتے ہیں ۱۔

علامہ ابن خلکان لکھتے ہیں کہ امام ابو یوسف حافظ اور کثیر الحدیث تھے ۲۔

امام ابو حاتم، امام ابن حبان، امام ابن عدی، امام محمد بن صباح اور امام مزنی وغیرہ نے بھی آپ کی توثیق کی ہے ۳۔

﴿۲﴾ سراج الامہ امام ابوحنیفہؒ۔ آپ کی جلالت شان، علم، فقاہت، تقویٰ، اور ثقاہت بیان کرنے میں تمام ائمہ محدثین وفقہاء اور مؤرخین رطب اللسان ہیں۔ حضرت امام شافعیؒ فرمایا کرتے تھے کہ: تمام لوگ فقہ میں امام ابوحنیفہؒ کے عیال ہیں ۴۔

حضرت امام احمد بن حنبلؒ فرماتے ہیں: سبحان اللہ امام ابوحنیفہؒ تو علم، ورع، زہد وتقویٰ اور دار آخرت کو اختیار کرنے میں اس مقام کو حاصل کر چکے ہیں جس کو کوئی نہیں پا سکتا ۵۔ حضرت امام مالکؒ فرماتے ہیں کہ امام ابوحنیفہؒ ایسے شخص تھے کہ اگر تم سے اس ستون کے متعلق گفتگو کریں کہ یہ سونے کا ہے تو وہ یقیناً ایک مضبوط دلیل سے ثابت کر دکھائیں گے ۶۔ مشہور محدث امام سفیان بن عیینہؒ فرماتے ہیں: میری آنکھ نے ابوحنیفہؒ کی طرح کوئی نہیں دیکھا ہے ۷۔

امیر المؤمنین فی الحدیث حضرت عبداللہ بن مبارکؒ فرمایا کرتے تھے کہ اگر اللہ تعالیٰ نے مجھے امام ابوحنیفہؒ اور حضرت سفیان ثوریؒ سے نہ ملایا ہوتا تو میں بدعتی ہوتا ۸۔ امام بخاریؒ کے استاذ الاستاذ امام یزید بن ہارون فرماتے ہیں کہ امام ابوحنیفہؒ اپنے زمانہ کے سب سے بڑے حافظ حدیث تھے۔ امام الرجال یحییٰ بن معین فرماتے ہیں: امام ابوحنیفہؒ نہایت عادل اور ثقہ ہیں، ایسے شخص کے بارے میں تمہارا کیا خیال ہے جس کی ابن المبارک اور وکیع نے توثیق کی ہے ۹۔

حافظ ذہبیؒ لکھتے ہیں: ابوحنیفہؒ، امام الاعظم، فقیہ العراق، امام متورع، عالم، عامل اور کبیر الشان تھے ۱۰۔ مشہور غیر مقلد محقق نواب صدیق حسن خان بھی آپ کو امام اعظم کے نام سے یاد کرتے تھے ۱۱۔

---

۱ تذکرۃ الحفاظ (۱/۲۱۴) ۲ تاریخ ابن خلکان (۲/۳۰۳) ۳ لسان المیزان (۶/۳۹۰) ۴ تاریخ بغداد (۱۳/۳۴۶)
۵ مناقب الامام ابی حنیفۃ للذھبیؒ (ص ۲۷) ۶ اکمال فی اسماء الرجال (ص ۲۷) ۷ ایضاً ۸ مناقب الامام للذہبی (ص ۱۸) ۹ ''مناقب للکردی'' (ص ۱۰۱) ۱۰ تذکرۃ الحفاظ (۱/۱۵۸) ۱۱ دیکھئے تقصار جیوو الاجرار (ص ۹۳)

مولانا مبارک پوری صاحب اپنی کتاب تحقیق الکلام اور مولانا صادق سیالکوٹی صاحب صلوۃ الرسول میں جابجا امام صاحب کو امام اعظم کے لقب سے یاد کرتے ہیں ۱۔ مشہور مورخ اور محقق علامہ ابن الندیمؒ لکھتے ہیں کہ امام ابوحنیفہؒ تابعین میں سے ہیں کیونکہ انہوں نے کئی صحابہ ﷺ سے ملاقات کی ہے ۲۔ علامہ خوارزمیؒ لکھتے ہیں کہ: علماء کا اس پر اتفاق ہے امام صاحبؒ نے صحابہ کرام ﷺ سے روایات نقل کی ہیں لیکن ان کی تعداد میں اختلاف ہے ۳۔ حافظ ابن حجر عسقلانیؒ فرماتے ہیں کہ: امام صاحب نے حضرت عبداللہ بن اوفیٰ اور حضرت انس ﷺ سے ملاقات کی ہے ۴۔

علامہ خطیبؒ اور حافظ مزیؒ نے بھی تصریح کی ہے کہ امام صاحب کو حضرت انس ﷺ سے شرف ملاقات حاصل ہے ۵۔ حافظ ذہبیؒ فرماتے ہیں کہ: امام صاحب نے حضرت انس ﷺ سے کئی بار ملاقات کی تھی ۶۔ حافظ عراقیؒ نے بھی آپ کو تابعین میں شمار کیا ہے ۷۔

ان محققین کے علاوہ دیگر محققین مثلاً علامہ ابن حجر مکیؒ، امام عبداللہ بن مبارکؒ، امام ابن جوزی اور امام سیوطی وغیرہ نے بھی امام صاحبؒ کے تابعی ہونے کی تصریح کی ہے۔ امام عبداللہ بن مبارک اپنی نظم میں امام صاحب کی مدح کرتے ہوئے فرماتے ہیں:

**کفی نعمان فخرا ما رواہ          من الاخبار عن غرر اصحابہ**

یعنی امام ابوحنیفہ النعمان کے فخر کیلئے یہی کافی ہے کہ انھوں نے رسول اللہ ﷺ کے بڑے بڑے صحابہ ﷺ سے روایات نقل کی ہیں۔ ۸

﴿۳﴾ امام حماد کوفیؒ:۔ امام حماد بن ابی سلیمان امام ابوحنیفہؒ، امام سفیان ثوری اور امام اعمش وغیرہ بڑے بڑے محدثین اور فقہاء کے استاذ اور مشہور فقیہ اور ثقہ تابعی ہیں آپؒ نے حضرت انس ﷺ بن مالک "جو رسول اللہ ﷺ کے خادم خاص تھے، سے سماعت اور روایت حدیث کی ہے۔ تمام ائمہ رجال اور محدثین آپ کی توثیق اور جلالت شان کے معترف ہیں۔ امام ابو اسحاق شیبانیؒ اور امام معمرؒ فرماتے ہیں کہ ہم نے

---

۱ مثلاً دیکھئے تحقیق الکلام (۱/۵،۱۱۰)(۸۲/۲) وصلوۃ الرسول (ص ۱۲۰، ۱۹۷، ۴۴۳ وغیرہ) ۲ فہرست (۲۹۸/۱)
۳ تنسیق النظام (ص ۱۰) ۴ ایضاً ۵ تاریخ بغداد (۳۲۵/۱۳) تھذیب الکمال () ۶ تذکرۃ الحفاظ (ص ۱۲۶/۱)
۷ دیکھئے التقیید والایضاح (ص ۳۳۲) ۸ مقدمہ عمدۃ الرعایہ (ص؟)

حماد سے بڑا فقیہ کوئی نہیں دیکھا۔ امام یحییٰ بن سعید القطان فرماتے ہیں کہ: حماد مجھے مغیرہ سے بھی (جو بہت بڑے ثقہ امام ہیں۔ ناقل) زیادہ محبوب ہیں، امام الرجال یحییٰ بن معینؒ سے کسی نے پوچھا کہ مغیرہ اور حماد میں کون اثبت ہے؟ تو انھوں نے فرمایا: حماد: تیز فرمایا کہ حماد ثقہ ہیں۔ امام شعبہ آپ کو صدوق اللسان کہتے ہیں ۱۔ مولانا عبدالرحمٰن مبارک پوریؒ صاحب لکھتے ہیں کہ: حماد بن ابی سلیمان بالاتفاق مقبول ہیں ۲۔ امام بخاریؒ نے اپنی صحیح میں جابجا ان کے آثار کو ذکر فرمایا ہے ۳۔

بقول بعض علماء امام حماد آخر عمر میں عارضہ اختلاط میں مبتلا ہو گئے تھے لیکن وہ اس کے باوجود بھی امام نخعیؒ کی روایتوں میں خطاء نہیں کرتے تھے ۴۔ یہی وجہ ہے کہ امام دارقطنی ان کی ایک روایت جو حماد سے عبدالاعلیٰ بن ابی الشمارور نے روایت کی ہے، کو صحیح حسن کہا ہے ۵۔ حالانکہ عبدالاعلیٰ بھی ان کے آخری تلامذہ میں سے ہیں معلوم ہوا کہ ان کی ابراہیم نخعی سے تمام روایات صحیح ہیں۔

﴿۴﴾ امام ابراہیم نخعیؒ: ۔ مشہور فقیہ، تابعی اور اپنے زمانہ کے سب سے بڑے عالم تھے۔ امام نوویؒ فرماتے ہیں کہ ان کی توثیق، جلالت شان اور فقہی کمالات پر سب کا اتفاق ہے ۶۔

حافظ ذہبیؒ لکھتے ہیں: امام نخعیؒ فقیہ العراق، صاحب اخلاص اور بلند مرتبت علماء میں سے تھے۔ اور وہ حدیث کو جاننے میں صرّاف اور نقاد تھے ۷۔ امام احمد بن حنبلؒ فرماتے ہیں کہ: ابراہیم ذکی (ذہین)، حافظ اور صاحب سنۃ تھے ۸۔ امام محمد بن سعد فرماتے ہیں کہ ابراہیم نخعیؒ بچپن میں حضرت ام المؤمنین حضرت عائشہ صدیقہؓ کی زیارت سے مشرف ہوئے تھے اور اصحاب رسول ﷺ حضرت زید بن ارقم ؓ، حضرت مغیرہ بن شعبہ ؓ اور حضرت انس ؓ بن مالک سے سماعت حدیث بھی کی تھی ۹۔ امام عجلیؒ فرماتے ہیں کہ: انھوں نے اگرچہ کسی صحابی ؓ سے حدیث بیان نہیں کی لیکن صحابہ ؓ کی ایک جماعت سے ملاقات ضرور کی ہے اور حضرت عائشہؓ کی بھی زیارت کی تھی ۱۰۔ حافظ ذہبیؒ لکھتے ہیں کہ: تمام

---

۱ مصلہ تھذیب الکمال (۵/۱۸۸ تا ۱۹۳) ۲ ابکار المنن (ص ۱۹۹) ۳ مثلاً دیکھئے (۱/۳۷) باب مایقع من النجاسات من السمن والماء ۴ دیکھئے تھذیب التھذیب (۳/۱۷) ۵ سنن دارقطنی مع التعلیق المغنی (۲/۱۹۸) ۶ تھذیب الاسماء واللغات (۴/۳۰۱) ۷ تذکرہ الحفاظ (۱/۶۹) ۸ سیر اعلام النبلاء (۵/۴۲۷)
۹ ایضاً (ص ۴۲۹) ۱۰ ایضاً

محدثین نے خواہ انھوں نے ابراہیم نخعی کی صحابہ کرام ﷺ سے سماعت حدیث کا اقرار کیا ہو یا انکار، سب کے سب نے ان کو تابعین میں شمار کیا ہے [1]۔ نیز قاضی محمد شوکانی غیر مقلد اور مولانا محمد گوندلوی صاحب غیر مقلد نے بھی ان کو تابعین میں شمار کیا ہے [2]۔ امام ذہبیؒ نے آپ کو واسع الروایۃ اور امام ابن سعد نے کثیر الحدیث کہا ہے۔ امام عجلیؒ، امام ابوزرعہؒ اور امام نسائیؒ وغیرہ محدثین نے آپ کو ثقہ قرار دیا ہے [3]۔

﴿ف﴾ حضرت قتادہؒ فرماتے ہیں کہ حسن بصریؒ، سعید بن المسیبؒ، ابراہیم نخعیؒ اور عطاء بن ابی رباحؒ یہ چاروں (تابعین) تمام شہروں کے امام ہیں اور جب یہ چاروں کسی مسئلہ پر متفق ہو جائیں تو پھر میں ان کے علاوہ کسی اور (کے قول) کی طرف توجہ نہیں کرتا اور نہ ان کی مخالفت کرنے والوں کی پرواہ کرتا ہوں [4]۔ بحمد اللہ تراویح کی بیس رکعات ہونے پر بھی یہ چاروں ائمہ کبار متفق ہیں۔ ابراہیم نخعیؒ اور حضرت عطاء بن ابی رباح کے آثار ابھی گزرے ہیں۔ حضرت حسن بصریؒ کی روایت بھی ماقبل بیس تراویح عہد خلفائے راشدین میں گزر چکی ہے۔ سعید بن المسیبؒ کی ولادت حضرت عمر ﷺ کے زمانہ خلافت کے دوسرے سال ۱۴ھ میں ہوئی۔ اور حضرت عمر ﷺ اور ان کے بعد حضرت عثمان غنی ﷺ کے دور خلافت میں مدینہ منورہ میں بیس رکعات تراویح پڑھی جاتی رہیں۔

اثر نمبر۴:۔ امام ابوبکر بن ابی شیبہؒ فرماتے ہیں: حدثنا وکیع [5] عن نافع بن عمرؒ [6] قال کان ابن ابی ملیکۃ یصلی بنا فی رمضان عشرین رکعۃ [7]۔

ترجمہ:۔ حضرت نافع بن عمرؒ فرماتے ہیں کہ حضرت عبداللہ بن ابی ملیکہؒ ہم کو رمضان المبارک میں بیس رکعات (تراویح) پڑھاتے تھے۔

علامہ نیمویؒ فرماتے ہیں کہ اس اثر کی سند صحیح ہے [8]۔

﴿ف﴾ حضرت عبداللہ بن عبیداللہ بن ابی ملیکہ بڑے تابعین میں سے ہیں، یہ عبادلہ اربعہ (عبداللہ بن

---

[1] سیر اعلام النبلاء (۵/۴۲۷) [2] نیل الاوطار (۳/۳۲۰، ۳۲۳) التحقیق الراسخ (ص ۱۵۵) [3] سیر الاعلام (۵/۴۲۴)
[4] تھذیب الکمال (۱/۵۰) [5] حضرت وکیع کا ترجمہ روایت نمبر ۱ میں گزر چکا ہے۔ [6] حضرت نافع بن عمر بن عبداللہ الجمحیؒ صحاح ستہ کے راوی ہیں، حافظ ابن حجرؒ ان کے بارے میں لکھتے ہیں: ثقۃ ثبت، تقریب (۲/۲۳۸)۔
[7] مصنف ابن ابی شیبہ (۲/۲۸۵) [8] آثار السنن (ص ۲۵۴)

عمر ؓ، عبداللہ بن مسعود ؓ، عبداللہ بن زبیر ؓ، عبداللہ بن عباس ؓ) اور عبداللہ بن جعفر ؓ، حضرت ابو سعید ؓ، حضرت عثمان غنی ؓ، حضرت اسماءؓ، حضرت عائشہؓ، حضرت ام سلمہؓ، اور عبداللہ بن سائب ؓ مخزومی وغیرہ صحابہ کرام ؓ کے شاگرد ہیں۔

امام ابن حبان کتاب الثقات میں فرماتے ہیں کہ: انھوں نے اسی صحابہ کرام ؓ کی زیارت ہے اور یہ خود حضرت عطاء بن ابی رباحؒ، عبدالعزیز بن ابی رفیعؒ اور عمرو بن دینارؒ وغیرہ جلیل القدر تابعین کے استاد ہیں۔ نیز یہ حضرت عبداللہ بن زبیر ؓ کے دور خلافت میں مکہ کے قاضی اور بیت اللہ کے مؤذن تھے اور حضرت سائب بن یزید صحابی ؓ کی وفات کے بعد بیت اللہ کے امام مقرر ہوئے۔ تمام ائمہ رجال نے ان کو ثقہ قرار دیا ہے۔ ان کی وفات ۱۱۷ھ میں ہوئی اور ۱۱۷ھ تک تمام لوگ ان کی اقتداء میں بیس تراویح ہی پڑھتے رہے [1]۔

اثر نمبر ۵:۔ امام بیہقیؒ فرماتے ہیں: اخبرنا ابو زکریا [2] بن ابی اسحاق، ثنا ابو عبداللہ [3] محمد بن یعقوب، ثنا محمد بن عبدالوہاب [4] ثنا جعفر [5] بن عون، ثنا ابو الخصیب [6] قال کان یؤمنا سوید بن غفلۃ فی رمضان فیصلی خمس ترویحات عشرین رکعۃ [7]۔

---

[1] ان کے حالات کے لیے دیکھئے تھذیب التھذیب (۵/۳۰۶) [2] ابو زکریا بن ابی اسحاق مزکی علامہ ذہبیؒ ان کو مسند نیشاپور لکھتے ہیں، تذکرۃ الحفاظ (۳/۲۲۵)۔ علامہ خطیبؒ لکھتے ہیں کہ: وہ ادیب، مؤرخ، کثیر العلوم تھے اور نیشاپور میں علم حدیث کا درس دیتے تھے، تاریخ بغداد (۱۴/۲۳۹) بحوالہ احسن الکلام (۱/۱۲۸)۔ علامہ ابن العماد لکھتے ہیں: شیخ العدالۃ ببلدہ کان صالحاً زاہداً ورعاً صاحب حدیث کابیہ، شذرات الذھب (۳/۲۰۲)۔

[3] ابو عبداللہ نیشاپوری بالاتفاق ثقہ اور مشہور حفاظ حدیث میں سے ہیں۔ حافظ ذہبیؒ ان کے بارے میں لکھتے ہیں: الامام الحافظ الکبیر و کان من أئمۃ ھذا الشان، تذکرۃ الحفاظ (۳/۵۵) [4] محمد بن عبدالوہاب بھی ثقہ اور حافظ الحدیث ہیں۔ دیکھئے تھذیب الکمال (۱۷/۱۵) وغیرہ [5] جعفر بن عون المخزومی: امام ابن معین، امام احمد، امام ابو حاتم، امام ابن حبان، امام ابن شاہین، امام ابن قانع وغیرہ آئمہ رجال نے ان کو ثقہ اور صدوق کہا ہے تھذیب (۲/۱۰۱)۔

[6] ابو الخصیب زیاد بن عبدالرحمن القیسی: امام ابن حبان نے ان کو ثقات میں شمار کیا ہے تہذیب (۳/۳۷۹)۔ اور مولانا مبارکپوری صاحب لکھتے ہیں کہ: ابن حبان کی توثیق عند المحدثین معتبر ہے اور یہ بھی معلوم ہوا کہ صرف ابن حبان کی توثیق سے بھی جہالت ختم ہو سکتی ہے۔ تحقیق الکلام (۱/۸۲) [7] السنن الکبریٰ للبیہقی (۲/۴۹۶)

ترجمہ: حضرت ابوالخصیب ؒ فرماتے ہیں کہ حضرت امام بن سوید غفلہ ؒ ہمیں رمضان المبارک میں بیس تراویح پڑھاتے تھے۔

علامہ نیموی ؒ فرماتے ہیں کہ: اس اثر کی سند حسن ہے ۱ ۔

﴿ف﴾ حضرت سوید غفلہ ؒ کبار تابعین میں سے ہیں، یہ رسول اللہ ﷺ کی زندگی میں ہی مسلمان ہو گئے تھے لیکر شرف ملاقات سے محروم رہے جب یہ آپ ﷺ سے ملاقات کیلئے مدینہ منورہ حاضر ہوئے تو آپ ﷺ کی وفات ہو چکی تھی اور صحابہ کرام ؓ آپ کو لحد میں اتار چکے تھے اس طرح یہ شرف صحابیت سے محروم رہ گئے۔ بعض محدثین نے ان کو صحابہ ؓ میں شمار کیا ہے، واللہ اعلم۔

رسول اللہ ﷺ کی وفات کے بعد انھوں نے خلفائے راشدین اور دیگر صحابہ کرام ؓ حضرت ابی بن کعب ؓ، حضرت ابوذر غفاری ؓ اور حضرت عبداللہ بن مسعود ؓ وغیرہم سے استفادہ کیا اور ان سے روایت حدیث کی تمام مشہور ائمہ رجال نے ان کی توثیق و تعریف کی ہے ۲ ۔ ان کی وفات ۸۱ھ میں کوفہ کے شہر میں ہوئی ۳ ۔ تمام لوگ ۸۱ھ تک حضرت سوید ؒ کی اقتداء میں بیس تراویح پڑھتے رہے۔

اثر نمبر ۶ :۔ امام ابوبکر بن ابی شیبہ ؒ فرماتے ہیں: ثنا الفضل ۴ بن دکین عن سعید بن عبید ۵ أنّ علی بن ربیعة کان یصلی بھم فی رمضان خمس ترویحات و یوتر بثلاث ۶ ۔

ترجمہ: حضرت سعید بن عبید ؒ سے روایت ہے کہ حضرت علی بن ربیعہ تابعی لوگوں کو پانچ ترویحات یعنی بیس تراویح اور تین وتر پڑھاتے تھے۔

علامہ نیموی ؒ اس اثر کی سند کو صحیح کہتے ہیں ۷ ۔

﴿ف﴾ حضرت علی بن ربیعہ الاسد الکوفی حضرت علی المرتضیٰ ؓ کے خصوصی تلامذہ میں سے ہیں۔ ان کے علاوہ انھوں نے حضرت مغیرہ بن شعبہ ؓ، حضرت سلمان فارسی ؓ، حضرت عبداللہ بن عمر ؓ اور

---

۱ آثار السنن (ص ۲۵۳) ۲ محصلہ تھذیب التھذیب (۲۷۸/۴)، تذکرۃ الحفاظ (۵۲/۱) ۳ تقریب (۳۰۴/۱)
۴ فضل بن دکین کوفی ثقہ ثبت اور صحاح ستہ کے راویوں میں سے ہیں نیز یہ امام بخاری کے بڑے شیوخ میں شمار ہوتے ہیں۔ تقریب (۱۱/۲) ۵ سعید بن عبید الطائی الکوفی بھی ثقہ اور بخاری و مسلم وغیرہ کے راوی ہیں، تقریب (۳۶۰/۱)
۶ مصنف ابن ابی شیبہ (۲۸۵/۲) ۷ آثار السنن (ص ۲۵۴)

حضرت مرہ بن جندب رضی اللہ عنہ وغیرہ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے سامنے بھی زانوئے تلمذ تہ کیا اور ان سے تربیت حاصل کی۔ امام ابن حبانؒ، امام ابن سعدؒ، امام عجلیؒ، امام ابن نُمیرؒ، امام نسائیؒ اور امام ابن معینؒ وغیرہ محدثین نے ان کو ثقہ قرار دیا ہے۔ یہ کوفہ کے بڑے اور قدیم مشائخ میں سے تھے [1]۔

اثر نمبر ۷:۔ امام ابن ابوبکر بن ابی شیبہؒ فرماتے ہیں:

حدثنا وكيع عن سفيان [2] عن ابی اسحاق [3] عن عبداللّٰہ بن قيس [4] عن شتير بن شكل انه كان يصلي في رمضان عشرين ركعة والوتر [5]۔

ترجمہ: عبداللہ بن قیس سے روایت ہے کہ حضرت شتیر بن شکل رمضان المبارک میں بیس رکعات (تراویح) اور (تین) وتر پڑھاتے تھے۔

امام بیہقیؒ فرماتے ہیں کہ: اس اثر میں قوۃ ہے [6]۔

﴿ف﴾ حضرت شتیر بن شکل صحابی رسول اللہ حضرت شکل بن حمید العبسی الکوفیؒ کے صاحبزادے ہیں۔ انھوں نے اپنے والد حضرت شکل رضی اللہ عنہ، حضرت علی رضی اللہ عنہ، حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ، حضرت حفصہؓ، حضرت ام حبیبہؓ اور دیگر صحابہ کرام رضی اللہ عنہم سے روایت کی ہے اور یہ کوفہ میں حضرت علی المرتضی رضی اللہ عنہ اور حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کے خصوصی شاگرد اور ان کے تربیت یافتہ تھے۔ انھوں نے زمانہ جاہلیت بھی پایا تھا اور یہ ثقہ تابعی ہیں، بعض حضرات (امام ابوموسیٰ وغیرہ) نے ان کو صحابہ رضی اللہ عنہم میں شمار کیا ہے واللہ اعلم بالصواب۔ ان کی وفات حضرت عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہ کے زمانہ خلافت میں ہوئی [7]۔

---

[1] ان کے حالات کیلئے دیکھئے سیر اعلام النبلاء (۴/۲۸۹)، تھذیب التھذیب (۷/۳۲۰) وغیرہ [2] حضرت امام سفیان ثوریؒ بالاتفاق ثقہ امام ہیں۔ حافظ ابن حجر ان کے بارے میں لکھتے ہیں: ثقۃ حافظ، فقیہ، عابد امام حجۃ۔ تقریب (۱/۳۷۱) [3] ابو اسحاق سلیمان بن ابی سلیمان الشیبانی ثقہ اور صحاح ستہ کے راوی ہیں، تقریب (۱/۳۸۶)۔ امام ابوحاتم، امام نسائی، امام ابن معین اور امام عجلیؒ وغیرہ نے ان کو ثقہ قرار دیا ہے۔ ابن عبدالبر فرماتے ہیں کہ: یہ تمام محدثین کے نزدیک ثقہ ہیں، تھذیب (۴/۱۹۷)۔ [4] یہ ثقہ اور کبار تابعین میں سے ہیں۔ دیکھئے تھذیب التھذیب (۳/۲۳۵) [5] مصنف ابن ابی شیبہ (۲/۲۸۵) [6] السنن الکبری (۲/۴۹۶) [7] دیکھئے تھذیب التھذیب (۴/۱۱۱)

**اثر نمبر ۸**: امام ابوبکر بن ابی شیبہؒ فرماتے ہیں: حدثنا ابومعاویة [1] عن حجاج [2] عن ابی اسحاق [3] عن الحارث انه کان یؤم الناس فی رمضان باللیل بعشرین رکعة ویوتر بثلاث ویقنت قبل الرکوع [4]۔

ترجمہ: حضرت ابواسحٰق سے مروی ہے کہ حضرت حارث اعورؒ رمضان المبارک میں رات کو لوگوں کو بیس رکعات (تراویح) اور تین وتر پڑھاتے تھے اور دعائے قنوت رکوع سے پہلے پڑھتے تھے۔

﴿ف﴾ حارث بن عبداللہ الھمدانی الاعور حضرت علی المرتضیٰ کے شاگردوں میں سے اور کبار علمائے تابعین میں سے ہیں۔ گو یہ روایت حدیث میں متکلم فیہ ہے۔ علامہ شوکانی ان کے بارے میں امام ابوبکر بن ابی داؤد سے نقل کرتے ہیں: کان افقه الناس وافرض الناس واحسب الناس تعلم الفرائض من علی ﷺ یعنی یہ لوگوں میں سب سے بڑے فقیہ، سب سے بڑے علم الفرائض کے ماہر اور سب سے بڑے حساب جاننے والے تھے، انھوں نے علم الفرائض حضرت علیؓ سے حاصل کیا تھا۔ نیز شوکانی صاحب حافظ ذہبی کے حوالہ سے لکھتے ہیں: وکان من اوعیة العلم [5]۔ یعنی حارث اعور علم کے جامع تھے۔ مولانا نذیر احمد رحمانی صاحب لکھتے ہیں: حدیث فقہ، تفسیر وغیرہ بہت سے علوم کے اعتبار سے ان کا شمار بڑے علماء میں ہے [6]۔

---

[1] ابومعاویہ محمد بن حازم ثقہ اور صحاح ستہ کے راوی ہیں، تقریب (۲/۷۰)۔

[2] حجاج بن ارطاۃ مختلف فیہ راوی ہیں، نیل الاوطار (۳/۳۲۵)۔ مولانا محمد گوندلوی صاحب لکھتے ہیں کہ جب راوی مختلف فیہ ہو تو اس کی حدیث حسن ہوتی ہے، خیر الکلام (ص ۲۳۸)۔ البتہ حجاج مدلس ہیں لیکن پہلے گزر چکا ہے کہ تدلیس متابعت سے مرتفع ہو جاتی ہے اور چونکہ حارث کی مذکورہ روایت حضرت علی ﷺ کے دیگر شاگردوں کی روایت سے متعضد ہے۔ لھذا یہاں حجاج کی تدلیس قادح نہیں ہے۔ [3] ابواسحاق عمرو بن عبداللہ السبیعی بالاتفاق ثقہ راوی ہیں۔ ان کے تفصیلی حالات کیلئے دیکھئے۔ تھذیب التھذیب (۸/۶۳، ۶۴)، میزان الاعتدال ( ) [4] مصنف ابن ابی شیبہ (۲۸۵)

[5] نیل الاوطار (۳/۳۲۵) [6] انوار المصابیح (ص ۲۰۶)

اثر نمبر ۹: امام ابوبکر بن ابی شیبہؒ فرماتے ہیں: حدثنا غندر ۱؎ عن شعبة ۲؎ عن خلف ۳؎ عن الربیع ۴؎ واثنیٰ علیه خیراً عن ابی البختری انه کان یصلی خمس ترویحات فی رمضان ویوتر بثلاث ۵؎ ۔

ترجمہ: حضرت ربیعؒ روایت کرتے ہیں کہ حضرت ابوالبختریؒ رمضان المبارک میں پانچ ترویحے یعنی بیس رکعات (تراویح) اور تین وتر پڑھاتے تھے۔

﴿ف﴾ حضرت سعید بن فیروز ابوالبختریؒ حضرت بن عبداللہ بن عباسؓ، حضرت عبداللہ بن عمرؓ اور حضرت ابوسعید الخدریؓ وغیرہ صحابہ کرامؓ کے شاگرد ہیں۔ اسی طرح یہ حضرت ابوعبدالرحمٰن سلمی اور حارث اعور وغیرہ (اصحاب حضرت علیؓ) تابعین کے بھی شاگرد اور تربیت یافتہ تھے۔ امام ابن معین، امام ابوزرعہ، امام ابوحاتم اور ابن حبان وغیرہ نے ان کو ثقہ اور صدوق قرار دیا ہے۔ امام حبیب بن ابی ثابت فرماتے ہیں کہ ابوالبختری ہم سب سے بڑے عالم اور فقیہ تھے۔ حلال بن خبابؒ فرماتے ہیں کہ یہ کوفہ کے فضلاء میں سے تھے۔ آپ کی وفات ۸۳ھ میں ہوئی ۶؎ ۔

---

۱؎ محمد بن جعفر العزلی المعروف بغندر: یہ صحاح ستہ کے راوی ہیں۔ امام ابوحاتم، امام ابن حبان، امام مستملی اور امام عجلی وغیرہ نے تصریح کی ہے کہ غندر امام شعبہ کی احادیث میں ان کے تمام شاگردوں میں سب سے زیادہ ثقہ اور محبوب ہیں۔ دیکھئے تھذیب التھذیب (۹۶/۹)۔ اور یہ روایت بھی ان کی امام شعبہؒ سے ہے۔ ۲؎ امام شعبہ بن حجاج بالاتفاق ثقہ امام ہیں۔ امام سفیان ثوری ان کے بارے میں فرماتے تھے کہ وہ حدیث کے فن میں امیر المؤمنین ہیں اور یہ پہلے شخص ہیں جنہوں نے احادیث کے راویوں کی تحقیق کی اور سنت کی حفاظت کی، تقریب (۴۱۸/۱)۔ ۳؎ خلف بن حوشب الکوفی العابد: امام شعبہ کے استاذ اور نہایت ثقہ راوی ہیں، امام سفیان بن عیینہ، امام نسائی، امام ابن حبان اور امام عجلیؒ وغیرہ نے ان کو ثقہ قرار دیا ہے تھذیب (۱۴۹/۳)۔ اور یہ روایت ان سے امام شعبہ نے روایت کی ہے اور حدیث نمبر ا کے ذیل میں متعدد علمائے غیر مقلدین کے حوالہ سے گذر چکا ہے کہ امام شعبہ صرف ثقہ راوی سے ہی روایت لیتے ہیں اور وہی حدیث بیان کرتے ہیں جو صحیح ہوتی ہے۔ ۴؎ ربیع بن لوط انصاری کوفی حضرت براء بن عازبؓ کی اولاد میں سے ہیں اور ثقہ راوی ہیں، تقریب (۲۹۵/۱)۔ ۵؎ مصنف ابن ابی شیبہ (۲۸۵/۲) ۶؎ دیکھئے تھذیب التھذیب (۷۲/۴)

اثر نمبر ۱۰:۔امام ترمذیؒ فرماتے ہیں:

واکثراھل العلم علیٰ ماروِی عن علی ﷺ وعمر ﷺ وغیرھما من اصحاب النبی ﷺ عشرین رکعۃ وھو قول سفیان الثوری وابن المبارک والشافعی وقال الشافعی وھکذا ادرکت ببلدنا بمکۃ یصلون عشرین رکعۃ [۱]۔

ترجمہ: اکثر اہل علم بیس رکعات تراویح کے قائل ہیں جیسا کہ حضرت علی ﷺ، حضرت عمر ﷺ اور دیگر صحابہ کرام ﷺ سے مروی ہے اور یہی امام سفیان ثوری، امام عبداللہ بن مبارک اور امام شافعیؒ کا قول ہے۔اور امام شافعیؒ فرماتے ہیں کہ میں نے اپنے شہر مکہ مکرمہ میں لوگوں کو بیس رکعت تراویح پڑھتے ہی پایا ہے۔

﴿ف﴾ امام ترمذیؒ کے اس فرمان سے معلوم ہوگیا کہ صحابہ کرام ﷺ کی طرح حضرت سفیان ثوریؒ، حضرت عبداللہ بن مبارکؒ اور امام شافعیؒ تینوں جلیل القدر ائمہ کرام بھی بیس تراویح کے ہی قائل تھے اور یہ تینوں حضرات اتباع تابعین کے سرداروں میں سے ہیں۔اول الذکر امام سفیان ثوری اپنے زمانہ کے بہت بڑے محدث، فقیہ اور زاہد تھے یہ وہ ابو اسحاق شیبانی، اعمش، منصور، مغیرہ اور حماد بن ابی سلیمان کوفی وغیرہ جلیل القدر تابعین کے شاگرد اور امام شعبہ، امام مالک، امام اوزاعی، عبداللہ بن مبارک اور عبدالرحمٰن بن مہدی وغیرہ کبار محدثین کے استاذ ہیں۔ان کی ثقاہت وعدالت اور جلالت شان پر تمام ائمہ محدثین کا اتفاق ہے [۲]۔ثانی الذکر امام عبداللہ بن مبارک حدیث، فقہ، شجاعت، زہد وعبادت، ورع اور فصاحت وغیرہ ہر خصلت میں کامل اور اکمل تھے۔امام اسماعیل بن عیاشؒ فرماتے ہیں کہ اس روئے زمین پر ابن المبارک کے مثل کوئی شخص نہیں ہے اور میں نہیں جانتا کہ اللہ تعالیٰ نے کوئی بھی ایسی اچھی خصلت پیدا کی ہو جو اللہ نے ان میں نہ رکھی ہو یہ جلیل القدر امام متعدد تابعین مثلاً امام ابوحنیفہ، حضرت اعمش اور یحییٰ بن سعید انصاری وغیرہ کے شاگرد اور امام شعبہ، ابن مہدی اور فضیل بن عیاضؒ وغیرہ محدثین کے استاذ ہیں [۳]۔ثالث الذکر امام محمد ادریس شافعیؒ ائمہ اربعہ میں سے ایک جلیل القدر امام اور دوسری صدی ہجری

---

[۱] جامع الترمذی (۱/۱۹۱) [۲] دیکھئے تھذیب التھذیب (۴/۱۱۴)

[۳] ان کے حالات کیلئے دیکھئے تھذیب التھذیب (۵/۳۸۲) وغیرہ

کے مجدد تھے۔ وہ امام مالک، امام محمد (صاحب امام ابی حنیفہ)، سفیان بن عیینہ وغیرہ کے شاگرد اور امام احمد بن حنبلؒ امام عبداللہ بن الزبیر الحمیدی اور ابراہیم بن منذر الحزامی کے استاذ تھے۔ یہ جلیل القدر امام خود بھی بیس تراویح ہی کو پسند کرتے اور اس وقت کے مکہ مکرمہ کے تمام تابعین اور اتباع تابعین سے بھی بیس رکعات تراویح ہی نقل کرتے ہیں۔

قارئین! یہ آثار ان طبقوں کے ذکر کئے گئے ہیں جن کو رسول اللہ ﷺ نے خیر القرون اور خیر الناس کے القاب سے نوازا ہے اور ان کے نقش قدم پر چلنے کی تاکید فرمائی ہے اور ان میں سے کوئی بھی ہستی بیس تراویح سے کم کی قائل نہیں تھی اور خیر القرون کا زمانہ ۲۲۰ھ تک رہا ہے۔ گویا ۲۲۰ھ تک تمام لوگ کم از کم بیس تراویح کے قائل و فاعل تھے۔



## اجماع صحابہ ﷺ حجت ہے:

قرآن وسنت کے بعد اجماع بالخصوص اجماع صحابہ ﷺ ایک مستقل اور ٹھوس دلیل ہے۔ اس کی حجیت پر تمام اہل سنت والجماعت کا اتفاق ہے اور ان میں کوئی فرد ایسا نہیں جو اجماع صحابہ ﷺ کا منکر ہو۔ چنانچہ حافظ ابن حجر عسقلانیؒ تحریر فرماتے ہیں: ان اهل السنة والجماعة متفقون على ان اجماع الصحابة حجة ۱۔

بے شک تمام اہل سنت والجماعت اس بات پر متفق ہیں کہ اجماع صحابہ ﷺ حجت ہے۔

امام ابو جعفر طحاویؒ فرماتے ہیں: لما كان فعل اصحابُ رسول الله ﷺ جميعاً فعلا يجبُ به الحجة كان كذلك اجماعهم على القول اجماعاً يجبُ به الحجة ۲۔ جب رسول ﷺ کے تمام صحابہ کرام ﷺ کسی ایک امر پر متفق ہو جائیں تو وہ لازماً حجت ہے اسی طرح ان کا کسی قول پر اجماع بھی لازماً حجت ہے۔

اس تمہید کے بعد عرض ہے کہ خلفائے راشدین ﷺ اور دیگر صحابہ کرام ﷺ کے ذکر شدہ آثار سے یہ بات واضح ہو جاتی ہے کہ سب صحابہ کرام ﷺ بیس تراویح پر عمل پیرا رہے اور کسی صحابی ﷺ سے بیس رکعات کے علاوہ اور کوئی عدد تراویح منقول نہیں جو کہ بیس تراویح پر صحابہ ﷺ کے اجماع ہونے کی دلیل ہے۔ اب علمائے امت میں سے چند کبار اور مسلمہ شخصیات کے حوالے ذکر کیے جاتے ہیں جنھوں نے اس بات کی صاف تصریح کی ہے کہ بیس تراویح پر جمیع اصحاب ﷺ رسول ﷺ کا اجماع واتفاق رہا ہے اور کوئی صحابی بھی اس کے خلاف نہیں گیا۔ چنانچہ

(۱) علامہ ابن حجر مکیؒ شافعیؒ شارح مشکوۃ فرماتے ہیں: ولكن اجمعت الصحابة ﷺ على ان التراويح عشرون ركعة ۳۔ صحابہ کرام ﷺ نے اس پر اجماع کیا ہے کہ تراویح بیس رکعات ہیں۔

(۲) محدث ابن قدامہ حنبلیؒ فرماتے ہیں: لكان ما فعلهٗ عمر ﷺ واجمع الصحابة فى عصره اولىٰ بالاتباع ۴۔ جو طریقہ بیس تراویح کا حضرت عمر ﷺ نے رائج کیا اور صحابہ کرام ﷺ نے ان کے

---

۱ فتح الباری (۲۶۶/۱۳) ۲ شرح معانی الآثار (۲۹/۲) ۳ (مرقاۃ المفاتیح (۱۹۴/۳) عن رقاۃ المصابیح (ص ۱۸) ۴ مغنی (۸۰۲/۱)

زمانہ میں اس پر اجماع کیا ہے وہ اتباع کے زیادہ لائق ہے۔

(۳) شارح بخاری علامہ قسطلانیؒ لکھتے ہیں: وقد عدّوا ما وقع فی زمن عمر رضی اللہ عنہ کالاجماع [۱]۔
حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے زمانہ میں جو معمول (بیس تراویح کا) جاری ہوا اسے علماء نے بمنزلہ اجماع کے شمار کیا ہے۔

(۴) مشہور محقق علامہ شیخ منصور بن یونس بہوتی حنبلیؒ لکھتے ہیں: وھذا فی مظنة الشھرة بحضرة الصحابة رضی اللہ عنہم فکان اجماعاً [۲]۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ کا صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کی موجودگی میں بیس تراویح کا حکم دینا عام شہرت کے موقع پر تھا اسلئے یہ بیس تراویح پر اجماع ہوا۔

(۵) علامہ ابن عبدالبر مالکیؒ فرماتے ہیں: وھو الصحیح عن ابی بن کعب رضی اللہ عنہ من غیر خلاف من الصحابة [۳]۔ بیس تراویح ہی حضرت ابی بن کعب رضی اللہ عنہ سے صحیح طور پر ثابت ہے اور کوئی صحابی اس کے خلاف نہیں ہے۔

(۶) امام تقی الدین ابوبکر الحصنیؒ فرماتے ہیں: فجمعھم علی ابی بن کعب رضی اللہ عنہ و واظب لھم عشرین رکعة واجمع الصحابة معه علی ذالك [۴]۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کو حضرت ابی بن کعب رضی اللہ عنہ پر جمع فرمایا اور بیس تراویح ان کیلئے ہمیشہ ہمیشہ کیلئے مقرر فرمائیں اور سب صحابہ رضی اللہ عنہم نے حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے ساتھ بیس تراویح پر اجماع اور اتفاق کرلیا۔

(۷) فقیہ کبیر علامہ علاء الدین کاسانیؒ تحریر فرماتے ہیں: ان عمر رضی اللہ عنہ جمع اصحاب رسول اللہ ﷺ فی شھر رمضان علی ابی بن کعب رضی اللہ عنہ فصلی بھم کل لیلة عشرین رکعة ولم ینکر علیه احد فیکون اجماعًا منھم علی ذلك [۵]۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے رسول اللہ ﷺ کے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کو رمضان المبارک میں حضرت ابی ابن کعب رضی اللہ عنہ پر جمع کیا تو انھوں نے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کو ہر رات بیس تراویح پڑھائیں اور اس پر کسی صحابی رضی اللہ عنہ نے انکار نہیں کیا تو یہ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کا بیس تراویح پر اجماع ہوگیا۔

---

[۱] ارشاد الساری (۳/۴۲۶) [۲] کشف القناع عن متن الاقناع (۱/۳۹۲) [۳] عمدة القاری (۸/۲۴۶) [۴] کتاب الاخیار (۱/۱۷۲) [۵] بدائع الصنائع (۱/۲۸۸)

(۸) [illegible] قطب الدین محدث دہلوی تحریر فرماتے ہیں: اجماع ہوا صحابہ ﷺ کا اس

[illegible]

(۹) [illegible] اپنے فتاویٰ میں رقمطراز ہیں فانہ قد ثبت

[illegible] ﷺ [illegible] رکعة ویوتر بثلاث فرأى كثير من

[illegible] لانه قام بين المهاجرين والانصار ولم ينكره منكر ۲۔

[illegible] ثابت شدہ ہے کہ حضرت ابی بن کعب ﷺ لوگوں کو رمضان المبارک میں بیس رکعات تراویح اور

تین وتر پڑھاتے تھے۔ اس لئے اکثر علماء کے نزدیک یہی سنت ہے کیونکہ انھوں نے یہ کام مہاجرین اور

انصار صحابہ ﷺ کے سامنے کیا اور کسی نے اس کا انکار نہیں کیا۔

(۱۰) مشہور غیر مقلد عالم نواب صدیق حسن خان صاحب بھی اس بات کو بلاٹوک ونکیر تسلیم کرتے ہیں

لـ وقدعدّوا ماوقع فی عهد عمر ﷺ کالاجماع ۳۔

یہ طریقہ بیس تراویح کا حضرت عمر ﷺ کے دورِ خلافت میں رائج ہوا، اس کو علماء نے اجماع کی طرح شمار کیا

ہے۔ یاد رہے کہ نواب صاحب کو غیر مقلدین چودھویں صدی کا مجدد کہتے ہیں۔ اب غیر مقلدین کو اپنے

مجدد کا فیصلہ کھلے دل سے تسلیم کرنا چاہیے۔ اللہ تعالیٰ انہیں اس کی ان کو توفیق عطا فرمائیں آمین۔

تلك عشرة كاملة ۔



---

۱ مظاہر حق قدیم (۱/۲۳۶) ۲ الفتاویٰ الکبریٰ (۱/۲۲۷) طبع بیروت ۳ عون الباری شرح بخاری (۴/۳۰۷)

## تواتر وتوارث کی اہمیت:

جس کام کو پوری امت یا امت کی اکثریت مسلسل اور لگاتا سرانجام دیتی رہے، اس کو تواتر اور توارث کہتے ہیں۔امت مرحومہ کا کسی عمل پر تواتر اور توارث بھی اجماع کی طرح ایک ٹھوس دلیل اور حجت قاطعہ ہے۔اس کی وجہ شیخ الاسلام حافظ ابن تیمیہؒ نے یہ بیان فرمائی ہے کہ: قرآن کریم میں یہ ارشاد باری ہے: وَاتَّبِعْ سَبِيلَ مَنْ أَنَابَ إِلَيَّ [1] ۔یعنی جو میری طرف رجوع کرتا ہے میں اس کے راستے کی تابعداری کرو۔

چونکہ امت مسلمہ بھی اللہ تعالیٰ کی طرف انابت اور رجوع کرتی ہے اس لیئے اس کی اتباع بھی واجب ہے [2] ۔اس طرح غیر مقلدین کے عظیم محقق اور نواب صدیق حسن خان صاحب کے صاجزادے نواب میر علی اصغر صاحبؒ لکھتے ہیں کہ: امت مرحومہ خطاء سے معصوم ہے۔جس چیز کو امت صحیح کہے گی اور اس پر عمل پیرا ہوگی تو ضروری ہے کہ نفس الامر میں بھی وہ چیز صحیح اور حق ہی ہو [3] ۔

اس تمہید کے بعد عرض ہے کہ گذشتہ تین ابواب سے یہ بات ثابت ہو چکی ہے کہ خیر القرون یعنی عہد فاروقی (۱۴ھ) سے لیکر تبع تابعین کے دور یعنی تیسری صدی ہجری کے وسط تک تمام امت مسلمہ لم ازلم بیس تراویح پر ہی عمل پیرا رہی۔اب ہم نے اس باب میں یہ جائزہ لینا ہے کہ خیر القرون کے بعد کے زمانہ (چوتھی صدی ہجری) سے لے کر تیرھوی صدی کے آخیر (۱۲۸۴ھ) تک یعنی رکعات تراویح میں اختلاف پیدا ہونے سے پہلے پہلے امت مسلمہ کا عمل کیا رہا ہے اور تمام عالم کے مسلمان کتنی رکعات تراویح پڑھتے رہے ہیں؟ ہم اپنی طرف سے کچھ لکھنے کی بجائے چوتھی صدی ہجری سے تیرھویں صدی تک کے چیدہ چیدہ اور جید علمائے محدثین وفقہاء کے آراء اس بارہ میں ذکر کرتے ہیں جن سے ثابت ہو جائے گا کہ اس اختلاف سے پہلے تمام عالم اسلام کا مجموعی عمل بیس تراویح پر ہی رہا ہے چنانچہ۔

(۱) چوتھی اور پانچویں صدی کے عظیم محقق، محدث اور فقیہ علامہ ابن عبدالبر مالکیؒ (و۳۶۸ھ/ف۴۶۳ھ)

---

[1] (سورۃ لقمان آیت نمبر ۱۵) [2] معارج الوصول (ص ۱۳) [3] حاشیہ دلیل الطالب (۸۸۲) بحوالہ عمدۃ الاثاث (۴۳) از مولانا سرفراز صفدر صاحب دامت برکاتہم

فرماتے ہیں:وقداستقرالعمل علیٰ ھذا [1]۔
بے شک امت مسلمہ کا عمل بیس تراویح پر ہی مستقر اور ہمیشہ ہمیشہ ہوگیا۔

(۲) ساتویں صدی کے مشہور محدث اور فقیہ، شارح مسلم امام یحییٰ بن شرف نووی (و ۶۳۱ھ ف ۶۷۶ھ) اپنی کتاب خلاصہ میں فرماتے ہیں:ثم استقرالامر علی العشرین فانہٗ ھوالمتوارث۔ [2]
پھر بیس تراویح پر ہی معاملہ مستقر اور پختہ ہوگیا پس یہی امت کا متوارث اور مسلسل عمل ہے۔

(۳) آٹھویں اور نویں صدی کے شیخ الاسلام، حافظ الدنیا شیخ ابن حجر عسقلانیؒ (۷۷۳ھ۔ف ۸۵۲ھ) فرماتے ہیں:ولعلھم فی وقت اجازواتطویل القیام علی عدد الرکعات فجعلوھا عشرین رکعۃ وقداستقرالعمل علیٰ ھذا [3]۔شاید صحابہ کرام ﷺ نے قیام کی طوالت کو مختصر کر کے اور رکعتیں بڑھا کر بیس کر دیں اور پھر بیس پر ہی معاملہ ہمیشہ کیلئے محکم واستوار ہوگیا۔

(۴) دسویں صدی کے مشہور صوفی بزرگ، قطب العارفین، کثیر التصانیف علامہ عبدالوہاب شعرانیؒ (و ۸۸۹ھ۔ف ۹۷۳ھ) فرماتے ہیں:وقد استقر العمل علیٰ ذالک فی الامصار [4]۔
اور اہل اسلام کا تمام شہروں میں بیس رکعات پر ہی ہمیشہ کیلئے عمل قرار پایا۔

(۵) دسویں صدی کے ہی عظیم فقیہ علامہ زین العابدین بن نجیم مصری ( ف ۹۷۰ھ) رقمطراز ہیں:وعلیہ عمل الناس شرقاًو غرباً [5]۔اور بیس رکعات تراویح پر ہی مشرق ومغرب کے تمام مسلمانوں کا عمل ہے۔

(۶) برصغیر کے بہت بڑے عالم اور گیارھویں صدی کے مشہور محدث شیخ عبدالحق محدث دہلویؒ (ف ۱۰۵۲ھ) تحریر فرماتے ہیں:والذی استقرعلیہ الامر واشتھرمن الصحابۃ والتابعین ومن بعدھم ھوالعشرون [6]۔جس قول پر عمل ہمیشہ کیلئے رہا اور صحابہ کرام ﷺ اور تابعین عظام اور ان کے بعد آنے والے لوگوں میں جو بات مشہور ہو چکی ہے وہ بیس رکعات تراویح ہی ہے۔

(۷) بارھویں صدی کے مالکی فقیہ اور عظیم محقق علامہ الشیخ الدردیر المالکی (ف ۱۲۰۱ھ) لکھتے ہیں:لکن

---

[1] ھدایۃ السائل للنواب صدیق حسن (ص ۱۳۸) [2] فتح القدیر (۱/۳۳۴) [3] المصابیح (ص ۱۶) [4] کشف الغمۃ (۱/۱۴۷) [5] البحر الرائق (۲/۶۶) [6] ماثبت بالسنۃ مترجم (ص ۳۶۴)

الذی جری علیه العمل سلفاً وخلفاً هوالاول[1] ۔
لیکن جس عدد تراویح پر سلف اور خلف کا عمل ہمیشہ جاری رہا وہ پہلا (یعنی بیس رکعات کا) قول ہے۔

(۸) خاتم المحققین، تیرھوی صدی کے عظیم فقیہ اور مصنف علامہ ابن عابدین شامیؒ (ف ۱۲۵۲ھ) تحریر فرماتے ہیں: وعلیه عمل الناس شرقاً وغرباً[2] ۔ بیس رکعات تراویح پر تمام مشرق اور مغرب کے مسلمانوں کا عمل ہے۔

(۹) غیر مقلدین کے عظیم عالم اور ان کے شیخ الکل کے شاگرد مولانا میاں غلام رسول صاحبؒ بھی اس حقیقت کو کھلے دل سے تسلیم کرتے ہوئے رقمطراز ہیں: حضرات صحابہ کرام ؓ، ائمہ اربعہ اور مسلمانوں کی عظیم جماعت کا عمل یہ ہے کہ وہ حضرت عمر فاروق ؓ کے زمانہ سے لے کر اس وقت تک مشرق و مغرب میں تیئس (۲۰ تراویح اور تین وتر) ہی پڑھتے ہیں[3] ۔

(۱۰) ۱۲۸۴ھ مطابق ۱۸۶۸ء میں جب انگریزی دور حکومت میں سب سے پہلے کسی غیر مقلد مولوی صاحب نے ہندوستان کے شہر اکبرآباد میں یہ فتوی دیا کہ تراویح آٹھ رکعات ہیں تو اسی سال مطبع لطافت آگرہ سے ایک رسالہ بنام استفتاء التراویح طبع ہوا جس میں اس علاقے کے تقریباً اٹھارہ علمائے کرام کے پرزور فتوے طبع ہوئے اور عوام الناس کو اس فتوے سے آگاہ کیا گیا۔ چنانچہ حضرت مولانا فیض احمد صاحبؒ اسی رسالہ میں تحریر کرتے ہیں: اور اسی طرح بہت سی کتابوں فقہ میں بیس رکعات تراویح سنت ہونے کا حکم صراحۃً مذکور ہے اور اجماع اہل الاسلام شرقاً وغرباً اور حرمین شریفین زادھما اللہ شرفاً جاری و رائج ہیں۔ کسی شخص نے اہل اسلام سے اس امر میں آج تک خلاف نہیں کیا اور مخالف اس کا مبتدع ہے[4] ۔

تلك عشرة كاملة



---

[1] شرح کبیر مع حاشیۃ الدسوقی (۱/۳۱۵) [2] رد المحتار (۲/۴۵) [3] رسالہ تراویح مع ترجمہ ینابیع (ص ۲۸) [4] رسالہ استفتاء تراویح (ص ۲۲، ۲۳) بحوالہ ترجمہ ینابیع (ص ۹)

قارئین کرام: درج بالا بیانات سے یہ بات بالکل واضح ہوگئی کہ خیر القرون سے لے کر غیر مقلدین کے آٹھ تراویح کے فتوے ۱۲۸۴ھ تک تمام امت مسلمہ کا بیس تراویح پر ہی تعامل اور توارث رہا اور تیرہ سو سال میں کوئی بھی مسلمان بیس تراویح سے کم کا قائل نہیں تھا۔ البتہ شروع میں کچھ حضرات بیس تراویح سے زائد رکعات بھی بطور نوافل کے پڑھتے رہے لیکن ان میں سے کوئی بھی بیس رکعت سے کم کا قائل نہیں تھا اور بیس سے زائد جو رکعات پڑھی جاتی رہی اس پر بھی عمل کچھ عرصہ ہی رہا اور پھر پوری امت مسلمہ کا بیس رکعات پر ہی نسلا بعد النسل عمل رہا، جیسا کہ درج بالا علمائے محدثین وفقہاء کے بیانات سے واضح ہے اور آج بھی بحمد اللہ پورے عالم اسلام (سوائے شرذمہ قلیلہ کے) اور اسلام کے دونوں مرکزوں حرمین شریفین زادھما اللہ شرفا میں بیس تراویح ہی پڑھی جاتی ہیں۔

**اعتراض**: غیر مقلدین کا کہنا ہے کہ یہ دعوی کرنا کہ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کا حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے عہد خلافت میں بیس تراویح پر اجماع ہوگیا اور اس کے بعد سے پوری امت کا بیس تراویح پر ہی عمل قرار پایا، یہ دعوی غلط ہے۔ کیونکہ تراویح کے مسئلہ میں بڑا اختلاف ہے۔ علامہ عینی حنفی نے بیس کے علاوہ تقریبا دس اختلافی اقوال رکعات تراویح کی بابت ذکر کئے ہیں۔ چنانچہ علامہ عینیؒ لکھتے ہیں: علماء کا قیام رمضان کے مستحب عدد میں بہت سے اقوال پر اختلاف ہے بعض اکتالیس رکعات کے قائل ہیں، بعض انچاس، بعض اڑتیس، بعض چھتیس، بعض چونتیس، بعض اٹھائیس، بعض چوبیس، بعض تئیس، بعض سولہ، بعض تیرہ اور بعض گیارہ رکعات کے قائل ہیں۔ اور اسی کو امام مالک نے اپنے لئے اختیار کیا اور ابوبکر بن العربی کا بھی یہی مؤقف ہے [1]۔ اسی طرح امام سیوطی نے بھی اپنے اصحاب میں سے جوری کے حوالہ سے امام مالک کا مذہب گیارہ رکعات نقل کیا ہے۔ بعض علماء مثلاً امام احمدؒ اور امام تیمیہؒ تو سرے سے کسی حد کے قائل ہی نہیں۔ لھذا بیس رکعات پر اجماع کا دعوی باطل ہے۔ [2]

---

[1] تحفۃ الاحوذی (۲/۷۶)، صلوٰۃ التراویح (ص ۱۳) شائع کردہ اصحاب اہل حدیث اٹک شہر، تعداد تراویح (ص ۳۵، ۳۶) بحوالہ عمدۃ القاری [2] تعداد رکعات قیام رمضان کا تحقیقی جائزہ (ص ۷۶) شائع کردہ جماعت اہل حدیث حضرو ضلع اٹک، انارۃ المصابیح (ص ۱۸) وغیرہ۔

**جواب:۔** غیر مقلدین کا یہ اعتراض بالکل مردود اور باطل ہے۔

اولاً ۔ ہم نے ماقبل سطور میں تیرہ سو سال کے بڑے بڑے علمائے محدثین اور فقہاء (جن کی عدالت، ثقاہت اور جلالت شان خود غیر مقلدین کے ہاں بھی مسلم ہے) کے حوالے پیش کیے ہیں جنہوں نے تصریح کی ہے کہ بیس تراویح پر تمام صحابہ کرام ﷺ کا اجماع رہا ہے اور پوری امت مسلمہ بھی بیس تراویح پر ہی عمل پیرا رہی اور غیر مقلدین کے خود اپنے اکابر میں سے نواب صدیق حسن خان اور مولانا میاں غلام رسول صاحب کو بھی اس کا اقرار ہے (جیسا کہ ان کے حوالے گزر چکے ہیں) اور علامہ عینیؒ جن کے ذکر کردہ اختلافی اقوال کی بناء پر غیر مقلدین نے یہ اعتراض کیا ہے، وہ خود بھی اس اجماع کو تسلیم کرتے ہیں [1]۔ کیا ان سب ثقہ شخصیات کا یہ دعوی کرنا باطل ہے: اس کے بالمقابل ہمارا غیر مقلدین کو چیلنج ہے کہ وہ ہندوستان میں انگریز منحوس کے آنے سے پہلے تیرہ سو سال کے محدثین اور فقہاء میں سے کسی ایک ثقہ شخصیت کا حوالہ پیش کر دیں جس نے یہ کہا ہو کہ: صحابہ کرام ﷺ کا بیس تراویح پر اجماع منعقد نہیں ہوا اور نہ ہی صحابہ ﷺ کے بعد امت کا عمل بیس رکعات پر قرار پایا۔ اگر یہ حوالہ غیر مقلدین پیش کر دیں تو ہم بھی اپنا دعوی اجماع واپس لے لیں گے دیدہ باید۔ لیکن

نہ تلوار اٹھے گی نہ خنجر ان کے      یہ بازو میرے آزمائے ہوئے ہیں

ثانیاً:۔ غیر مقلدین کا یہ اعتراض دو شقوں پر مشتمل ہے۔ (۱) صحابہ کرام ﷺ کا عہد عمر ﷺ میں بیس تراویح پر اجماع منعقد نہیں ہوا۔ (۲) صحابہ ﷺ کے بعد امت کا مجموعی عمل بیس تراویح پر قرار نہیں پایا۔ لیکن اس اعتراض کے لئے دلیل یہ پیش کی کہ علامہ عینیؒ نے بیس تراویح کے علاوہ بہت سے اختلافی اقوال ذکر کئے ہیں حالانکہ علامہ عینیؒ نے جتنے بھی اقوال ذکر کئے ہیں، وہ ان لوگوں کے ہیں جو صحابہ کرام ﷺ کے بعد کے ہیں اور خود غیر مقلدین کو بھی اس کا اقرار ہے چنانچہ مولانا نذیر احمد رحمانیؒ صاحب لکھتے ہیں: عینیؒ نے جو اقوال نقل کئے ہیں ان میں اکثر تو بے شک وہی ہیں جو عہد فاروقی کے بعد کے ہیں [2]۔ (۲)

---

[1] دیکھئے البنایہ شرح ہدایہ (۱/۱۶۷) [2] انوار المصابیح (ص ۳۵۶) (۲)۔ البتہ رحمانی صاحب نے اس پر یہ اعتراض کر دیا کہ بعض آثار ایسے بھی ہیں جن کو علامہ عینیؒ نے ذکر نہیں کیا بلکہ وہ آثار مولانا مبارک پوریؒ صاحب نے ذکر کئے ہیں=

= ان آثار سے حضرت عمر ﷜ کے دور میں بیس تراویح پر اجماع ہونے کا دعویٰ باطل ہوجاتا ہے۔ وہ آثار یہ ہیں۔

(۱) حضرت معاذ بن الحارث ابوحلیمہ ﷜ جو صحابی ہیں، یہ اکتالیس رکعتیں لوگوں کو پڑھاتے تھے، قیام الیل (ص ۹۱)۔ حضرت ابوحلیمہ ﷜ تراویح کے امام حضرت عمر ﷜ ہی کے زمانہ میں تھے اور حضرت عمر ﷜ نے ان کو تراویح کا امام مقرر کیا تھا، اصابۃ (۴۲۸/۲)۔

(۲) حضرت حسن بصریؒ فرماتے ہیں کہ حضرت عمر ﷜ نے حضرت ابی بن کعب ﷜ کو تراویح کا امام مقرر کیا۔ وہ لوگوں کو چھتیس رکعتیں پڑھاتے تھے۔ قیام الیل (ص ۹۲) یہ روایات منقطع ہیں لیکن منقطع روایت عندالاحناف حجت ہے۔

(۳) اسود بن یزید نخعیؒ تابعی چالیس رکعتیں پڑھا کرتے تھے۔ اور اسود نے حضرت عمر ﷜ کا زمانہ بے شک پایا ہے اور ان کے عمل کے بارے میں روایت میں کسی زمانہ کی کوئی خصوصیت اور قید مذکور نہیں ہے تو حنفیہ کے اصول (مطلق اپنے اطلاق پر جاری ہوتا ہے) کے مطابق جب کسی معتبر دلیل سے کسی زمانہ کی تخصیص ثابت نہ ہوجائے، یہ اطلاق اپنے عموم پر باقی رہتے ہوئے حضرت عمر ﷜ کے زمانہ کو بھی شامل ہوگا۔

(۴) حضرت نافع جو حضرت ابن عمر ﷜ کے مولیٰ اور حضرت عائشہؓ اور حضرت ابوہریرہ ﷜ کے شاگرد ہیں، ان کا بیان ہے کہ میں نے لوگوں کو چھتیس تراویح اور تین وتر پڑھتے ہوئے دیکھا اور پایا ہے۔ نافع نے حضرت عمر ﷜ کا زمانہ نہیں پایا لیکن جن صحابہ ﷜ کے شاگرد ہیں انہوں نے حضرت عمر ﷜ کا زمانہ پایا ہے اور ظاہر ہے کہ جن لوگوں کو حضرت نافع نے چھتیس رکعتیں پڑھتے پایا ہے ان میں یہ صحابہ ﷜ بھی شامل ہیں تو ان میں کسی نے ان کو نہیں بتایا کہ ہم عہد فاروقی میں بیس پڑھتے تھے اور اس کے گزر جانے کے بعد چھتیس پڑھنے لگے۔

(۵) وہب بن کیسان جو بڑے بڑے صحابہ ﷜ کے شاگرد ہیں، ان کا بیان ہے کہ رمضان میں لوگ برابر تراویح کی چھتیس اور وتر کی تین رکعتیں پڑھتے چلے آرہے ہیں۔ آج تک اسی پر عمل جاری ہے، قیام الیل (ص ۹۱)۔ وہبؒ کے کلام سے ظاہر ہے کہ انھوں نے یہ صرف اپنے زمانے کا حال نہیں بتلایا بلکہ بہت پہلے کا سلسلہ بتارہا ہے ہیں حتیٰ کہ عہد فاروقی کو بھی مستثنیٰ نہیں کیا ہے۔ یہ عہد اگرچہ انھوں نے نہیں پایا لیکن حنفیہ کے نزدیک تابعی کی منقطع روایت حجت ہے۔ لھذا بیس پر اجماع اور اسی پر عمل کے ٹھہراؤ کے دعوے باطل ہیں۔ ملخصلہ انوار المصالح (ص ۳۵۷ تا ۳۶۸)۔

جواب: رحمانی صاحب اور دیگر غیر مقلدین جنھوں نے اپنی کتابوں کے بیسیوں صفحات صرف اس بات کو ثابت کرنے کے لئے سیاہ کردیئے ہیں کہ حضرت عمر ﷜ کے دور میں گیارہ رکعات سے زیادہ (بیس، چھتیس وغیرہ) پڑھنا ثابت نہیں ہے اور اب صرف احناف دشمنی اور پوری امت کے بالمقابل اپنی ڈیڑھ اینٹ کی الگ مسجد چمکانے کے شوق میں اپنے سابقہ مؤقف کو یکمشت یہ کہہ کر رد کردیا کہ حضرت عمر ﷜ کے دور میں بیس رکعات سے زیادہ چھتیس رکعات وغیرہ پڑھنا بھی =

= ثابت ہے۔ اب اگر حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے دور میں بیس سے زائد کا پڑھا جانا غیر مقلدین نے تسلیم کر لیا تو عہد فاروقی میں بیس رکعات کا پڑھے جانا بطریق اولیٰ ثابت ہو گیا حالانکہ اسی بات کو وہ پہلے بڑے شد و مد کے ساتھ رد کر چکے ہیں۔

چنانچہ مولانا نذیر رحمانی ایک مقام پر لکھتے ہیں: پس اس فرمان فاروقی (گیارہ رکعات) کے ہوتے ہوئے اولاً تو ہمیں یہ تسلیم ہی نہیں کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے عہد میں بیس پر عمل ہوا کیونکہ اس (گیارہ رکعات) کے مقابلہ میں جو روایتیں پیش کی جاتی ہیں ان کی صحت ثابت نہیں۔ انوار المصابیح (ص ۲۲۸) تقریباً یہی بات مولانا مبارکپوری صاحب نے تحفۃ الاحوذی (۲/۷۳) میں، اور دیگر غیر مقلدین نے اپنی اپنی کتب میں درج کی ہے۔ اب ہم غیر مقلدین کو انصاف اور دیانت کا واسطہ دے کر (بشرطیکہ ان میں انصاف اور دیانت کی کوئی شئی ہے) پوچھتے ہیں کہ اگر حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے عہد میں گیارہ رکعات سے زیادہ تراویح کا پڑھنا ثابت نہیں تو اب آپ نے یہ کیسے تسلیم کر لیا ہے کہ عہد عمر رضی اللہ عنہ میں بیس سے زائد رکعات بھی پڑھی جاتی رہیں!

ع مانئے حسن کو نہ انہیں سمجھئے پہنچے وہاں

**جواب ثانی:** مولانا نذیر رحمانی صاحب نے جتنے بھی آثار ذکر کئے ہیں ان سے حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے عہد میں چھتیس رکعات کا پڑھا جانا ثابت نہیں ہوتا۔ چنانچہ انہوں نے پہلا اثر حضرت معاذ بن الحارث ابوحلیمہ رضی اللہ عنہ کا ذکر کیا ہے کہ یہ صحابی اکتالیس رکعات لوگوں کو پڑھاتے تھے۔ لیکن:

**(۱)** اولاً تو حضرت ابوحلیمہ کا صحابی ہونا مختلف فیہ ہے، اگر ابن عبدالبر وغیرہ نے ان کو صحابہ میں شمار کیا ہے تو امام ابن حبان وغیرہ نے ان کو تابعین میں شمار کیا ہے۔ دیکھئے تھذیب التھذیب (۱۰/ ۱۸۸)

اور خود غیر مقلدین کے مشہور محقق علامہ شمس الحق عظیم آبادیؒ بھی ان کی صحابیت کو مختلف فیہ قرار دیتے ہیں چنانچہ لکھتے ہیں معاذ بن الحارث القاری، وھو مختلف فی صحبتہ، التعلیق المغنی (ج ۲ ص ۴۰)

**(۲) ثانیاً۔** اس اثر سے (بشرط صحت) ان کا عہد عمر رضی اللہ عنہ میں اکتالیس رکعات کا پڑھانا ثابت نہیں ہوتا کیونکہ روایت میں عہد عمر رضی اللہ عنہ کی کوئی تصریح نہیں اور حضرت ابوحلیمہ کا عہد فاروقی کے بعد بھی تراویح پڑھانا ثابت ہے۔ دیکھئے قیام لیل (ص ۹۰) بحوالہ معارف السنن (۵/۵۵۵)۔

جب تک یہ تصریح نہ دکھائی جائے کہ وہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے دور میں ہی اکتالیس رکعات پڑھاتے تھے اس وقت تک اس اثر کو عہد عمر رضی اللہ عنہ سے متعلق قرار دینا نری زبردستی ہے۔ نیز اس اثر کو روایت کرنے والے ابن سیرینؒ ہیں اور انہوں نے حضرت عمر رضی اللہ عنہ کا زمانہ پایا ہی نہیں۔ اب اگر انھوں نے یہ واقعہ عہد عمر رضی اللہ عنہ کا بیان کیا ہے تو یہ روایت مرسل ہے اور اگر انہوں نے =

=حضرت عمرؓ کے عہد کے بعد اپنی زندگی کا واقع بیان کیا ہے تو یہ روایت مسند اور متصل ہے اور ظاہر ہے کہ یہ روایت مسند ہے اور ابن سیرین نے یہ واقعہ اپنی زندگی کا بیان کیا ہے۔ کیونکہ غیر مقلدین کے دو بڑے اکابر مولانا عبدالرحمٰن مبارکپوری صاحب اور مولانا محمد گوندلوی (خیر سے یہ دونوں مولانا نذیر رحمانی صاحب کے استاذ ہیں) نے تصریح کی ہے: جب حدیث کے مسند (متصل) اور مرسل ہونے کا اختلاف ہو تو روایت مسند ہی ہوگی۔ ابکار المنن (ص ۱۲۶)، خیر الکلام (ص ۲۲۹) بحوالہ احسن الکلام (    )۔ پس جب یہ روایت بقاعدہ غیر مقلدین مسند اور متصل ہے تو پھر غیر مقلدین کا اس روایت کو مرسل اور منقطع قرار دے کر (حالانکہ مرسل اور منقطع روایت غیر مقلدین کے نزدیک ضعیف ہے) اس کو عہد فاروقی سے متعلق قرار دینا محض جی بہلانے والی بات ہے۔

(۲) دوسرا اثر رحمانی صاحب نے حضرت حسن بصریؒ کا ذکر کیا ہے کہ حضرت عمرؓ نے حضرت ابی بن کعبؓ کو تراویح کا امام مقرر کیا تو وہ لوگوں کو چھتیس رکعاتیں پڑھاتے تھے۔ یہ اثر اوّل تو منقطع ہے جو غیر مقلدین کے نزدیک حجت نہیں۔

ثانیاً جواب اوّل میں گزر چکا ہے کہ غیر مقلدین کے نزدیک عہد عمرؓ سے متعلق گیارہ رکعات کے علاوہ جتنی روایات ہیں وہ سب ضعیف ہیں۔ لھذا غیر مقلدین کی ذمہ داری ہے کہ وہ پہلے ان روایات کا صحیح ہونا ثابت کریں۔ پھر انہیں معرض استدلال میں پیش کریں۔ دیدہ باید۔

(۳) تیسرا اثر اسود بن یزید نخعی کا ہے کہ وہ چالیس رکعتیں پڑھتے تھے۔ انہوں حضرت اسود نے حضرت عمرؓ کا زمانہ بے شک پایا ہے لیکن روایت میں یہ تصریح نہیں کہ وہ حضرت عمرؓ کے زمانہ میں بھی چالیس رکعتیں پڑھا کرتے تھے اور جب تک یہ بات ثابت نہ ہو جائے کہ وہ یہ چالیس رکعتیں حضرت عمرؓ کے زمانہ میں پڑھتے تھے اس وقت یہ دعویٰ کرنا کہ وہ حضرت عمرؓ کے عہد میں چالیس رکعتیں پڑھتے تھے، بلا دلیل ہے جو قابل مسموع نہیں۔ بلکہ سب صحابہؓ کا حضرت عمرؓ کے عہد میں بیس رکعات پر مجتمع ہونا اور کسی صحابیؓ کا اس کے مخالف نہ ہونا اور پھر تمام بڑے بڑے محدثین کا یہ بات تسلیم کرنا کہ حضرت عمرؓ کے عہد میں سب صحابہؓ کا بیس تراویح پر اجماع رہا ہے یہ زبردست اور معتبر دلیل ہے کہ اسود بن یزید نخعی عہد عمرؓ میں چالیس رکعتیں نہیں پڑھتے تھے اور اگر بالفرض تسلیم کر لیا جائے کہ وہ عہد عمرؓ میں بھی چالیس رکعتیں پڑھتے تھے تو پھر بھی ان کے اس عمل سے صحابہ کرامؓ کے اس اجماعی عمل پر کوئی اثر نہیں پڑتا کیونکہ ایک تابعی کا عمل کسی بھی صحابیؓ کے مقابلے میں حجت نہیں ہو سکتا چہ جائیکہ یہ عمل تمام صحابہؓ کے عمل کے خلاف ہو۔

(۴) چوتھا اثر حضرت نافع کا ہے کہ میں نے اہل مدینہ کو چھتیس رکعات پڑھتے پایا ہے۔ حضرت نافع کی پیدائش حضرت عمرؓ کی شہادت کے کئی برس بعد ہوئی۔ اب حضرت نافع نے نہ اپنا عمل ذکر کیا اور نہ صحابہ کرامؓ کا عمل نقل کیا ہے بلکہ=

لیکن جو لوگ عہد فاروقی کے بعد کے ہیں ان کا عمل اور اختلاف عہد فاروقی میں صحابہ کرام ﷺ کے اجماع پر کیسے اثر انداز ہو سکتا ہے؟

ثالثاً ۔ علامہ عینیؒ نے صحابہ کرام ﷺ کے بعد کے لوگوں کے جو آثار ذکر کیے ہیں ان میں بھی سوائے تین

انہوں نے صرف یہ کہا ہے کہ میں نے مدینہ والوں کو چھتیس رکعات پڑھتے پایا ہے۔ اتنی سی بات پر صحابہ کرام ﷺ کے بیس تراویح کے اجماع کو صرف اس لئے رد کر دینا کہ حضرت نافع جو فلاں فلاں صحابی کے شاگرد ہیں، نے اہل مدینہ کو چھتیس رکعتیں پڑھتے پایا ہے، یہ محض غیر مقلدانہ ضد اور عناد ہے۔ مشہور محدث امام ابن قدامہ حنبلیؒ لکھتے ہیں :لو ثبت ان اهل المدينة كلهم فعلوه لكن ما فعله عمر ﷺ واجمع عليه الصحابة ﷺ اولىٰ بالاتباع ۔المغنی (۸۰۳/۱) اگر یہ بات ثابت بھی ہو جائے کہ تمام اہل مدینہ چھتیس رکعتیں پڑھتے تھے تو پھر بھی جو طریقہ حضرت عمر ﷺ نے بیس تراویح کا رائج کیا اور تمام صحابہ ﷺ نے ان کے عہد میں اس پر اجماع کر لیا وہ اتباع کے زیادہ لائق ہے۔

(۵) پانچواں اثر مولانا رحمانی نے وہب بن کیسان کا نقل کیا ہے کہ رمضان میں لوگ برابر تراویح کی چھتیس رکعات اور وتر کی تین رکعتیں پڑھتے چلے آر ہے ہیں لیکن مولانا رحمانی صاحب نے خود تسلیم کیا ہے کہ وہب نے حضرت عمر ﷺ کا زمانہ نہیں پایا۔ اب اگر انہوں نے حضرت عمر ﷺ کے زمانے کا حال بیان کیا ہے تو ان کا یہ اثر مرسل اور منقطع ہے اور اگر انہوں نے اپنے زمانے کا حال بیان کیا ہے تو اس صورت میں یہ اثر مسند اور متصل ہے اور اثر کا مسند اور متصل ہونا ہی راجح ہے کیونکہ حضرت ابو حلیمہ ﷺ کے اثر میں غیر مقلدین کے حوالے سے گزر چکا ہے کہ جب روایت کے مرسل اور مسند ہونے کا اختلاف ہو تو وہ روایت مسند ہی ہوگی۔ لھذا یہ روایت مسند ہی ہے اور حضرت وہبؒ نے اپنے زمانے کے لوگوں کا حال بیان کیا ہے اور ان کے زمانے کے لوگوں کا عمل صحابہ کرام ﷺ کے اجماعی عمل پر ذرہ بھر بھی اثر انداز نہیں ہو سکتا۔ نیز وا ہب بن کیسان کو حافظ ابن حجرؒ نے طبقہ رابعہ کا راوی بتلایا ہے، تقریب (۲۹۳/۲)۔ اور طبقہ رابعہ کے متعلق خود رحمانی صاحب لکھتے ہیں کہ: چوتھا طبقہ وہ ہے جو تابعین کے طبقہ وسطیٰ کے قریب ہے، جن کی اکثر روایتیں کبار تابعین سے لی گئی ہیں صحابہ ﷺ سے نہیں۔ انوار المصابیح (ص ۲۸۰)۔ پس رحمانی صاحب کی تصریح کے مطابق وہب کی اکثر روایات کبار تابعین سے مروی ہیں صحابہ کرام ﷺ سے نہیں۔ پھر رحمانی صاحب کا خود اپنے ہی طے شدہ اصول کی روشنی میں یہ کہنا باطل ہو گیا کہ وہب نے بڑے بڑے صحابہ ﷺ سے روایات بیان کی ہیں۔ اور وہ ان کے صحبت یافتہ اور شاگرد ہیں۔ لھذا جن صحابہ ﷺ کے وہ شاگرد یافتہ ہیں ان کو انہوں نے چھتیس رکعات پڑھنے پایا ہے۔ انوار المصابیح (ص ۳۶۸)۔ کیونکہ جب بقول رحمانی صاحب وہبؒ کی صحابہ ﷺ سے روایات مروی ہی نہیں تو پھر وہ بڑے بڑے صحابہ ﷺ کے شاگرد کیسے ہو ئے اور انھوں نے صحابہ ﷺ کو چھتیس رکعات کیسے پڑھتے پایا ہے؟ الغرض مولانا نذیر رحمانی صاحب نے جتنے بھی آثار اس دعویٰ کو ثابت =

اقوال کے سب بیس رکعت سے زائد کے اقوال ہیں: ان اقوال سے صحابہ کرام ﷺ کے بیس تراویح پر اجماع ہو جانے کے دعوٰی پر تو قدح ممکن ہی نہیں، اسی طرح ان سے ہمارے دوسرے دعوٰی کہ صحابہ کرام ﷺ کے بعد تمام بلاد اسلامیہ میں بھی بیس رکعات پر عمل قرار پایا'' پر بھی اعتراض نہیں ہو سکتا۔ کیونکہ بیس رکعات سے زائد جو رکعات پڑھی جاتی رہیں وہ ہمارے دعوٰی اور موقف کے خلاف نہیں، اس لئے کہ صحابہ کرام ﷺ کے بعد جو اسلاف بیس تراویح سے زائد رکعتیں پڑھتے تھے۔ ان کے نزدیک بھی اصل اور مسنون تراویح بیس رکعات ہی تھیں اور باقی رکعتیں بطور نوافل کے تھیں۔ چنانچہ مولانا عبدالمنان نور پوری صاحب غیر مقلد علامہ عینیؒ کے ذکر کردہ ان اختلافی اقوال کو نقل کرنے کے بعد تحریر کرتے ہیں: میں کہتا ہوں عمدۃ القاری کے مصنف (علامہ عینیؒ) کے اس مسئلہ میں کلام سے واضح ہے کہ علماء کا تقریباً دس اقوال پر اختلاف قیام رمضان کے مستحب عدد کے بارے میں ہے اس کے مسنون عدد کے بارے میں نہیں [1]۔

یہی وجہ ہے کہ جو لوگ بیس تراویح سے زائد تراویح کے قائل ہیں وہ بھی بیس تراویح کے مسنون ہونے کو رد نہیں کرتے بلکہ وہ اس اجماعی عمل (بیس تراویح) کو تسلیم کرتے ہوئے مع الزائد رکعات کے قائل ہیں کیونکہ ان حضرات کا نظریہ یہ تھا کہ تراویح کی کم از کم مقدار تو بیس رکعات مقرر ہے لیکن زائد کی کوئی حد مقرر نہیں، اس میں جتنی بھی رکعات کا اضافہ کیا جائے، کار ثواب ہے۔ مثلاً امام مالکؒ اور ان کے متبعین چھتیس رکعات کے قائل ہیں لیکن ان کے نزدیک بھی اصل تراویح بیس رکعات ہی ہیں اور سولہ رکعات زائد بطور نوافل بڑھا دی گئی ہیں۔ چنانچہ امام علامہ قسطلانیؒ شرح بخاری میں لکھتے ہیں: وقد قال

---

= کرنے کیلئے ذکر کیے ہیں کہ عہد عمر ﷺ میں سب صحابہ کرام ﷺ کا بیس تراویح پر اجماع نہیں ہوا، ان میں سے ایک اثر سے بھی یہ دعوٰی ثابت نہیں ہوتا اور رحمانی صاحب کی اس سلسلہ میں سب کوششیں اور منطقی موشگافیاں بے کار اور لا حاصل ہیں۔ انہوں نے فتاوٰی قاضی خان وغیرہ سے جو چند آثار نقل کیے ہیں کہ عہد فاروقی اور عہد مرتضوی میں چھتیس رکعتیں پڑھی جاتی تھیں تو یہ سب آثار بھی بلا سند ہیں اور مشہور غیر مقلد اور رحمانی صاحب کے ہم استاد مولانا ارشاد الحق اثری لکھتے ہیں کہ: بلا سند بات مقبول نہیں۔ توضیح الکلام (۱/۱۱۷)

[1] تعداد تراویح (ص ۱۲۷)

المالكية كانت ثلثاو عشرين ركعة ثم جعلت تسعاًو ثلاثين ۱۔

مالکیہ کہتے ہیں کہ تراویح وتر سمیت تیئیس رکعات ہی تھیں پھر سولہ رکعات (بطور نوافل بڑھا کر) انتالیس رکعات (۳۶ تراویح اور ۳ وتر) قرار دی گئیں۔ اس کی وجہ یہ تھی کہ اہل مکہ ہر ترویحہ (چار رکعت) کے بعد بجائے آرام کرنے کے کعبۃ اللہ کا طواف کرتے تھے تا کہ زیادہ سے زیادہ ثواب حاصل کیا جاسکے اور چونکہ مکہ کے علاوہ دیگر جگہوں میں طواف کی سہولت میسّر نہیں، اس لیے بیت اللہ سے دور رہنے والے لوگ اہل مکہ کے ساتھ ثواب میں برابری حاصل کرنے کیلئے ہر ترویحہ کے بعد طواف کی جگہ نوافل پڑھنے لگے ان حضرات کے نوافل کی تعداد مختلف تھی چنانچہ جو لوگ ہر ترویحہ کے بعد چار رکعت نفل پڑھتے تھے، ان کی تراویح کی مجموعی تعداد ان زوائد نوافل سمیت بغیر وتر کے چھتیس اور وتر سمیت انتالیس ہو جاتی تھی۔

جیسا کہ امام مالک اور اہل مدینہ کا معمول تھا اور کچھ لوگ انتالیس رکعتوں کے علاوہ دو رکعتیں وتر کے بعد پڑھتے تھے تو ان کی رکعات کی مجموعی تعداد اکتالیس ہو جاتی تھی جیسا کے حضرت معاذ بن حارث ابوحلیمہ وغیرہ کا معمول تھا۔ اور جو حضرات صرف ایک ترویحہ (چار رکعت) کا اضافہ کرتے تھے ان کی تعداد چوبیس رکعات اور جو دو ترویحوں کا اضافہ کرتے تھے ان کی رکعات کی تعداد اٹھائیس ہوتی جیسا کہ حضرت سعید بن جبیرؒ وغیرہ کے بارے میں منقول ہے وغیرہ وغیرہ۔

اس کے بالمقابل جو حضرات (ائمہ ثلاثہ وغیرھم) صرف بیس رکعات کے قائل تھے وہ بھی بیس سے زائد رکعات پڑھنے والوں کو منع نہیں کرتے۔ چنانچہ امام اعظم ابوحنیفہؒ فرماتے ہیں کہ اگر کوئی شخص بیس رکعات سے زیادہ پڑھنا چاہے تو پڑھ سکتا ہے کہ پہلے سنت کے مطابق بیس رکعات جماعت سے پڑھے اور باقی سولہ (یا کم و بیش) رکعات تنہا تنہا پڑھی جائیں ۲۔

اسی طرح امام شافعیؒ فرماتے ہیں:۔ رأیت الناس یقومون بالمدینة تسعاًو ثلاثین رکعة واحب الی عشرون قال و کذالك یقومون بمکة۔ قال ولیس فی شیٔ من هذه

---

۱۔ ارشاد الساری شرح البخاری بحوالہ رکعات التراویح (ص ۹۰) از مولانا اعظمیؒ

۲۔ مبسوط للسرخسیؒ (۲/۱۴۴) بحوالہ التوضیح عن رکعات التراویح (ص ۳۶)

ضیق ولا حد ینتھیٰ الیه لانہٗ نافلة،فان اطالوا القیام واقلوا السجود فحسن وھو احب الی،وان اکثروا الرکوع والسجود فحسن[1] -

میں نے لوگوں کو مدینہ منورہ میں انتالیس رکعات (۳۶ تراویح اور تین وتر) پڑھتے ہوئے دیکھا ہے اور میرے نزدیک پسندیدہ بیس رکعات پڑھنا ہے اور مکہ مکرمہ میں بھی لوگ بیس رکعات ہی پڑھتے ہیں لیکن ان (بیس اور چھتیس رکعات میں سے کسی میں کوئی تنگی نہیں اور نہ اس میں کوئی آخری حد ہے کہ وہاں پہنچ کر رک جانا ضروری ہے۔اس لئے کہ یہ نفلی نماز ہے۔لھذا لوگ اگر قیام لمبا کریں اور سجدوں کی تعداد کم کریں یعنی بیس رکعات ہی پڑھیں تو وہ اچھا ہے اور یہی مجھے زیادہ پسندیدہ ہے اور اگر رکوع وسجود زیادہ کریں (اور چھتیس رکعات پڑھیں) تو وہ بھی اچھا ہے۔

اسی طرح تیسرے امام،امام احمد بن حنبل کی بھی یہی رائے ہے کہ تراویح کم از کم بیس رکعات ہی ہیں اور زیادہ پڑھنے میں کوئی مضائقہ نہیں ہے۔ چنانچہ علامہ قسطلانی حنبلی علماء سے نقل کرتے ہوئے فرماتے ہیں:التراویح عشرون رکعة ولاباس بالزیادة نصاعن الامام احمد[2] -

تراویح کی رکعتیں بیس ہیں اور بیس سے زیادہ پڑھنے میں کوئی حرج نہیں۔

امام احمد سے اس کی تصریح منقول ہے۔



---

[1] قیام اللیل (ص ۹۲)، فتح الباری (۳/۲۵۳)    [2] ارشاد الساری بحوالہ رکعات التراویح (ص ۹۱)

اور حنبلی کی معتبر کتاب الاقناع میں امام احمد کا مسلک یوں لکھا ہے

والتراویح عشرون رکعة تفعل فی رمضان یجهر فیها بالقرأة وفعلها جماعة افضل ولا ینقص منها ولا بأس بالزیادة [1]۔ تراویح کی رمضان المبارک میں بیس رکعتیں ہیں جن میں جہر سے قرأۃ کی جائے اور ان کو جماعت سے پڑھنا افضل ہے اور بیس سے کم تراویح نہ کی جائیں، البتہ زیادہ پڑھنے میں کوئی حرج نہیں ہے۔ اس ساری تفصیل سے معلوم ہوگیا کہ ان ائمہ کرام میں رکعات التراویح کی بابت کوئی بڑا اختلاف نہیں ہے۔ جو لوگ مثلاً امام مالک وغیرہ بیس رکعات سے زائد پڑھتے تھے ان کے نزدیک بھی اصل تراویح بیس رکعات ہی ہیں اور جو حضرات صرف بیس رکعات کے قائل ہیں وہ بھی بیس رکعات سے زیادہ پڑھنے کو جائز سمجھتے تھے۔ گویا تمام فریق کم از کم بیس رکعات تراویح کے مسنون ہونے پر متفق ہیں، پھر اس کے بعد کچھ حضرات زائد رکعات کے پڑھنے کو بہتر جانتے تھے اور اکثر حضرات صرف بیس رکعات پڑھنے کو ہی افضل سمجھتے تھے۔ البتہ وہ بیس سے زائد رکعات پڑھنے کو ناجائز نہیں کہتے تھے۔ لھذا علامہ عینیؒ نے بیس تراویح سے زائد کے اقوال ذکر کیے ہیں ان سے نہ تو بیس تراویح پر اجماع صحابہ ﷺ کی نفی ہوتی ہے اور نہ ان سے بیس تراویح پر امت کے تعامل اور توارث کی نفی ہوتی ہے۔ اور جو تین اقوال علامہ عینیؒ نے بیس رکعات سے کم کے نقل کئے ہیں ان میں سے ایک قول سولہ رکعت کا ہے جو کہ ابو مجلزؒ کے بارے میں مروی ہے چنانچہ علامہ عینیؒ نقل کرتے ہیں: انه کان یصلی بهم اربع ترویحات ویقرأ لهم سبع القرآن فی کل لیلة رواه محمد بن نصر من روایة عمران بن حدیر عن ابی مجلز۔ [2]

یعنی حضرت ابو مجلزؒ لوگوں کو چار ترویحے (سولہ رکعات) پڑھاتے تھے اور ہر رات قرآن مجید کا ساتواں حصہ سناتے تھے۔ لیکن اس اثر سے یہ ہرگز ثابت نہیں ہوتا کہ ابو مجلزؒ صرف سولہ رکعات پر ہی اکتفا کرتے تھے بلکہ اس اثر سے صرف یہی معلوم ہوتا ہے کہ وہ اپنے مقتدیوں کو سولہ رکعات میں قرآن مجید کا ساتواں حصہ سناتے تھے اب ممکن ہے کہ وہ پہلے سولہ رکعات میں اپنی مقررہ مقدار تلاوت لوگوں کو سنا کر باقی چار یا اس

---

[1] کتاب الاقناع (۱/۱۱۹) [2] عمدۃ القاری (۸/۲۴۵)

سے زائد رکعتیں کسی دوسرے حافظ کے پیچھے پڑھ لیتے ہوں یا اپنے گھر میں اکیلے ہی پڑھ لیتے ہوں کیوں کہ آج بھی بکثرت ایسا ہوتا ہے کہ ایک حافظ بعض رکعتوں میں اپنی مقررہ مقدار تلاوت سنا کر باقی کسی دوسرے حافظ کے پیچھے مکمل کر لیتا ہے۔ لھذا اس اثر سے یہ ثابت کرنا کہ حضرت ابو مجلزؒ صرف سولہ رکعتیں ہی پڑھتے تھے بالکل غلط ہے [1]۔

دوسرے دو قول (گیارہ اور تیرہ رکعات کے) علامہ عینیؒ اور امام سیوطیؒ نے نقل کیے ہیں۔ ان دونوں قولوں کی نسبت امام مالک کی طرف کی جاتی ہے لیکن یہ نسبت ان کی طرف غلط ہے کیونکہ ان کا مسلک اور مستند قول بیس یا چھتیس رکعات کا ہے جس کی تفصیل انشاء اللہ اگلے باب میں آئے گی۔ دوسری وہ شخصیت جن کی طرف گیارہ رکعات کا قول منسوب کیا جاتا ہے، وہ علامہ ابو بکر بن العربیؒ ہیں لیکن ان کی طرف بھی اس قول کی نسبت غلط ہے۔

**علامہ ابن العربیؒ کا مسلک:** غیر مقلدین کی طرف سے علامہ ابن العربیؒ کا مسلک گیارہ رکعات ثابت کرنے کیلئے ان کی کتاب عارضۃ الاحوذی سے ایک ادھوری اور نامکمل عبارت پیش کی جاتی۔ اس لیے ہم ان کی پوری عبارت قارئین کے سامنے پیش کرتے ہیں تاکہ ان کا صحیح مسلک سب پر واضح ہو جائے۔

---

[1] بعض غیر مقلدین نے اس پر یہ اعتراض کیا ہے کہ اگر اس روایت کے الفاظ سے یہ ثابت نہیں ہوتا کہ ابو مجلزؒ سولہ ہی رکعتوں کے قائل تھے تو پھر ان روایتوں سے بھی جن میں بیس رکعتوں کا ذکر ہے یہ ثابت نہیں ہوتا کہ فلاں صحابی یا فلاں تابعی بیس ہی کے قائل تھے۔

جواب: یہ اشکال بالکل غلط ہے کیونکہ صحابہ کرام ﷺ کے بارے میں تو محدثین کا اتفاق ہے کہ وہ سب حضرت عمر ﷺ کے دور میں بیس ہی رکعتیں پڑھتے تھے (محدثین کے یہ حوالے پہلے گزر چکے ہیں) اور کسی محدث سے یہ ثابت نہیں ہوتا کہ اس نے کہا ہو کہ کسی صحابی نے حضرت عمر ﷺ کے دور میں بیس رکعتوں کے علاوہ کسی عدد تراویح پر عمل کیا ہو۔ لہذا صحابہ کرام ﷺ کی روایات پر ابو مجلزؒ کے اس اثر کو قیاس کرنا غلط ہے۔ اگر عہد فاروقی کے بعد کسی تابعی وغیرہ سے بیس رکعات سے زائد تراویح بطور نوافل پڑھنا ثابت ہو جائے تو یہ ہمارے دعوی اور موقف کے خلاف نہیں ہے۔ لہذا محدثین کی تصریحات (عہد فاروقی میں سب صحابہ ﷺ کا بیس تراویح پر اجماع ہو گیا اور اس کے بعد تمام امت کا یہی اجماعی عمل قرار پایا) کی روشنی میں یہ کہنا حق بجانب ہے کہ حضرت ابو مجلزؒ بیس تراویح سے کم کے قائل نہیں تھے۔

علامہ ابن العربیؒ تراویح سے متعلق بحث کرتے ہوئے تحریر فرماتے ہیں: واما صلوة النبی ﷺ فلم یکن لها حد واما التی بعد ذلک فروی مالک عن ابی بن کعب ﷺ کان یقوم بالناس باحدی عشرة رکعة فخالفه الناس فقالوا احدی وعشرین رکعة وروی مالک انهم کانوا یقومون فی زمان عمر ﷺ بن الخطاب بثلث وعشرین رکعة وروی ابن القاسم عن مالک تسع وثلاثین والصحیح ان یصلی احدی عشر رکعة صلوة النبی ﷺ وقیامه فاما غیر ذلک من الاعداد فلا اصل له ولا حد فیه فاذا لم یکن بد من الحد فما کان النبی ﷺ زاد فی رمضان ولا فی غیره علی احدی عشرة رکعة وهذه الصلاة هی قیام اللیل فوجب ان یقتدی فیها بالنبی ﷺ [1] ۔

یعنی نبی ﷺ کی نماز تراویح میں کوئی حد مقرر نہیں ہے اور ان کے بعد (خلفائے راشدین کے دور میں) تو امام مالکؒ نے حضرت ابن ابی کعب ﷺ سے روایت کی ہے کہ وہ گیارہ رکعات پڑھتے تھے اور دوسرے محدثین نے (اس میں) ان کی مخالفت کی ہے اور انھوں نے ابی بن کعب ﷺ کی نماز اکیس رکعات ہونا نقل کیا ہے اور خود امام مالکؒ نے بھی روایت کی ہے کہ لوگ حضرت عمر بن خطاب ﷺ کے زمانہ میں تیئس رکعات پڑھتے تھے اور علامہ ابن القاسم نے امام مالکؒ کا مسلک انتالیس رکعات (۳۶ تراویح اور تین وتر) نقل کیا ہے۔ اور صحیح بات یہ ہے کہ گیارہ رکعات پڑھی جائیں، یہی نبی ﷺ کی نماز اور قیام تھا۔ اس کے علاوہ اعداد کی کوئی اصل نہیں اور نہ ہی اس میں کوئی حد ہے۔ پس جب کوئی حد مقرر کرنا ضروری ہی ہو تو نبی رسول اللہ ﷺ رمضان ہو یا غیر رمضان گیارہ رکعات سے زیادہ نہیں پڑھتے تھے، یہ نماز آپ ﷺ کی قیام اللیل (تہجد) تھی لہذا ضروری ہے کہ قیام اللیل (تہجد) میں رسول اللہ ﷺ کی اقتداء کی جائے۔

اب اس عبارت سے یہ بات بالکل واضح ہو جاتی ہے کہ علامہ ابن العربیؒ ہرگز صرف گیارہ رکعات کے قائل نہیں تھے بلکہ وہ تو صاف اقرار کر رہے ہیں کہ نبی ﷺ کی نماز تراویح گیارہ وغیرہ رکعات کی کوئی حد مقرر نہیں اور جس حدیث میں آتا ہے کہ نبی ﷺ گیارہ رکعات سے زیادہ نہیں پڑھتے تھے۔

---

[1] عارضة الاحوذی (۱۹/۴)

اس کا تعلق ان کے نزدیک نماز تراویح سے نہیں بلکہ نماز تہجد سے ہے۔ کیونکہ انھوں نے اس نماز کو قیام ا للیل فرمایا ہے اور قیام اللیل (نماز تہجد) اور قیام رمضان (نماز تراویح) میں بڑا فرق ہے۔ چنانچہ نواب صدیق حسن خان صاحب لکھتے ہیں: واما اللیل فھو غیر قیام رمضان [1]۔ اس کی مزید تفصیل مقدمہ میں گزر چکی ہے۔

اسی طرح علامہ ابن العربیؒ کی عبارت ''والصحیح ان یصلی احدیٰ عشرۃ رکعۃ'' کا تعلق بھی تراویح کی بجائے نماز تہجد سے ہے کیوں کہ اگر اس کو تراویح سے متعلق قرار دیا جائے تو پھر ابن العربیؒ کے کلام میں دو طرح کا صریح تناقض لازم آئے گا۔ اوّل یہ کہ اس عبارت میں ہے کہ صحیح یہ ہے کہ گیارہ رکعت پڑھی جائیں یہی نبی ﷺ کی نماز تراویح۔ (علیٰ زعم غیر المقلدین) اور قیام ہے حالانکہ پہلے انھوں نے اس بات سے انکار کیا کہ: واماصلوۃ النبی ﷺ فلم یکن لھا حد کہ نبی ﷺ کی نماز تراویح میں کوئی حد مقرر نہیں۔ ثانیاً یہاں علامہ ابن العربیؒ نے فرمایا ہے کہ گیارہ کے علاوہ جتنے اعداد ہیں ان کی کوئی اصل نہیں حالانکہ پہلے انھوں نے اقرار کیا ہے کہ امام مالک وغیرہ نے ابی بن کعب ؓ سے گیارہ، اکیس اور تیئس رکعات نقل کی ہیں اور ان میں سے بعض کی صحت کا خود غیر مقلدین کو بھی اقرار ہے۔ لھذا علامہ موصوف کی عبارت کو اس صریح تناقض سے بچانے کیلئے لازماً ماننا پڑے گا کہ عبارت کے پہلے حصے کا تعلق تو نماز تراویح سے ہے جبکہ دوسرے حصے (والصحیح ان یصلی احدیٰ عشرۃ رکعۃ سے آخر عبارت تک) کا تعلق نماز تہجد سے ہے یعنی رسول اللہ ﷺ کی نماز تراویح میں تو (گیارہ وغیرہ رکعات کی) کوئی حد مقرر نہیں ہے لیکن ان کی نماز تہجد کی تعداد گیارہ رکعات ہیں اور یہی بہتر ہے۔ گویا علامہ موصوف کے نزدیک رسول اللہ ﷺ کی نماز تراویح کی تعداد مقرر نہیں لیکن نماز تہجد میں آپ سے گیارہ رکعات مروی ہیں۔ فلا تناقض فیھما۔

بالفرض اگر غیر مقلدین کی یہ بات مان ہی لی جائے کہ والصحیح ان یصلی احدیٰ عشرۃ رکعۃ کا تعلق بھی نماز تراویح سے ہے تو پھر بھی اس سے غیر مقلدین کا مدّعیٰ ثابت نہیں ہو سکتا کیوں کہ

---

[1] نزل الابرار (ص ۳۰۴)

اس عبارت میں آگے یہ الفاظ بھی ہیں ولا حد فیہ کہ اس میں رکعات کی کوئی حد مقرر نہیں حالانکہ غیر مقلدین اس میں حد کے قائل ہیں اور وہ گیارہ رکعات سے زیادہ پڑھنے کو وہ ناجائز اور بدعت کہتے ہیں۔

لہٰذا غیر مقلدین حضرات کا علامہ ابن العربیؒ کو صرف گیارہ رکعات کے قائلین میں کھڑا کرنا باطل ہے اور یہ بات بھی ثابت ہوگئی کہ وہ ہرگز صرف گیارہ رکعات کے قائل نہیں تھے بلکہ وہ امام مالکؒ کے مقلد ہونے کی وجہ سے بیس یا چھتیس رکعات کے قائل تھے۔

الحاصل اس ساری تفصیل سے غیر مقلدین کے اس اعتراض کی حقیقت واضح ہوگئی کہ تراویح کے مسئلہ میں ائمہ کرام کا بڑا اختلاف ہے۔ لھذا بیس تراویح پر اجماع یا تعامل کا دعوی باطل ہے۔ نیز یہ بات اچھی طرح سے ثابت ہوگئی کہ امت مسلمہ میں کوئی مقتدر ہستی ایسی نہیں گزری جو بیس تراویح سے کم کی قائل ہو۔ علامہ عینیؒ نے جو تین اقوال بیس رکعات سے کم کے نقل کئے ہیں ان کی کوئی اصل نہیں ہے اور دیگر جو اختلافی اقوال انھوں نے بیس رکعات سے زائد کے ذکر کئے ہیں ان سے بیس تراویح پر اجماع صحابہ ﷺ اور تعامل امت پر کوئی زد نہیں پڑتی۔ کیونکہ صحابہ ﷺ کے بعد جو لوگ کچھ عرصہ کیلئے بیس رکعات سے زائد رکعتیں پڑھتے رہے ان کے نزدیک بھی اصل تراویح بیس رکعات تھیں اور زائد رکعتیں بطور نوافل کے تھیں اور وہ بھی کچھ عرصہ کیلئے آخر کار پھر پوری امت کا عمل نسلاً بعد النسل بیس رکعات تراویح ہی قرار پایا جیسا کہ کبار علمائے محدثین اور فقہاء کے اقوال کثیر تعداد میں ذکر ہو چکے ہیں لھذا یہ دعوی کرنا حق بجانب ہے کہ بیس تراویح پر اجماع صحابہؓ اور اسی پر تعاملِ امت رہا ہے۔

آخر میں مناسب معلوم ہوتا ہے کہ غیر مقلدین کے اس دعوی کا جائزہ لیں کہ امام احمد بن حنبل اور حافظ ابن تیمیہؒ تو رکعات تراویح میں سرے سے کسی حد کے ہی قائل نہیں ہیں تو پھر یہ کیسا اجماع اور تعامل ٹھہرا؟۔

اس کا جواب یہ ہے کہ امام احمد بن حنبلؒ کا مسلک تو دیگر ائمہ کرام کی طرح بیس رکعات مسنون ہونے کا ہے جیسا کہ مختصراً گزر چکا ہے اور مزید تفصیل انشاءاللہ آئندہ آئے گی۔ ہم یہاں قارئین کے سامنے صرف شیخ الاسلام حافظ ابن تیمیہؒ کی اس مسئلہ میں تحقیق پیش کرتے ہیں تا کہ ان کا صحیح موقف اور نظریہ قارئین کو معلوم ہو جائے اور اس کے لئے ان کے فتاوی وغیرہ سے بطور اختصار صرف چند اقتباسات قارئین کی نذر کرتے ہیں۔

## حافظ ابن تیمیہؒ کی تحقیق:

(۱) حافظ ابن تیمیہؒ کی تحقیق میں رسول اللہ ﷺ سے رکعات تراویح کے متعلق کوئی عدد منقول نہیں ہے۔ چنانچہ وہ اپنے فتاوی میں فرماتے ہیں: ان نفس قیام رمضان لم یوقت رسول اللہ ﷺ فیہ عددا معیّنا ؎۱۔ یعنی رسول اللہ ﷺ نے تراویح میں کوئی عدد مقرر نہیں فرمایا۔

(۲) جو حضرات یہ نظریہ رکھتے ہیں کہ تراویح سے متعلق نبی ﷺ سے کوئی خاص عدد (گیارہ وغیرہ) منقول ہے جیسا کہ آج کل کے غیر مقلدین کا نظریہ ہے، ان کا رد کرتے ہوئے فرماتے ہیں: ومن ظن ان قیام رمضان فیہ عدد معین موقت عن النبی ﷺ لا یزید ولا ینقص فقد اخطأ ؎۲۔ جو شخص یہ گمان کرتا ہے کہ تراویح میں کوئی تعداد معین ہے جو نبی ﷺ نے مقرر فرمائی ہے جسے نہ زیادہ کیا جا سکتا ہے اور نہ کم کیا تو وہ شخص غلطی پر ہے۔

(۳) بعض حضرات گیارہ یا تیرہ رکعات کو سنت ثابت کرنے کیلئے ر ۔ ث حضرت عائشہؓ کا سہارا لیتے ہیں لیکن حافظ ابن تیمیہؒ کو ان کا یہ استدال پسند نہیں۔ اس لئے ان پر رد کرتے ہوئے تحریر فرماتے ہیں: وقال طائفة قد ثبت فی الصحیح عن عائشة أن النبی ﷺ لم یکن یزید فی رمضان ولا فی غیرہ من ثلاثة عشرہ رکعات واضطرب فی ہذا الاصل لما ظنوہ من معارضة الحدیث الصحیح لما ثبت من سنة الخلفاء الراشدین وعمل المسلمین ؎۳۔ ایک جماعت یہ کہتی ہے کہ صحیح روایات میں حضرت عائشہؓ سے ثابت ہے کہ نبی ﷺ رمضان اور غیر رمضان میں تیرہ رکعتوں سے زیادہ نہیں پڑھتے تھے، حالانکہ اس اصل میں اضطراب ہے کیونکہ علمائے محدثین نے یہ خیال فرمایا ہے کہ یہ روایت اس صحیح حدیث کے معارض ہے جس میں خلفائے راشدین کی سنت اور دیگر مسلمانوں کا عمل (بیس رکعات) ثابت ہے۔

---

؎۱ مجموعۃ الفتاوی (۸۲۰/۱۱) طبع ریاض ثانی ایڈیشن ؎۲ (ایضا) ؎۳ الفتاوی الکبری (۲۷/۱) طبع بیروت

(۴) امام ابن تیمیہؒ کا نظریہ بھی دیگر ائمہ کی طرح یہ ہے کہ حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے اپنے دور خلافت میں تمام صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کو بیس تراویح پر جمع فرمایا تھا اور تمام صحابہ کرام رضی اللہ عنہم بلا اختلاف حضرت ابی بن کعب رضی اللہ عنہ کی اقتداء میں بیس تراویح پڑھتے رہے اور یوں تمام صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کا بیس تراویح پر اجماع ہو گیا۔ چنانچہ فرماتے ہیں: فلما جمعهم عمر رضی اللہ عنہ علیٰ ابی بن کعب رضی اللہ عنہ کان یصلی بهم عشرین رکعة ثم یوتر بثلاث [1]۔ جب حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کو حضرت ابی بن کعب رضی اللہ عنہ پر جمع فرمایا تو وہ انھیں بیس تراویح اور پھر تین وتر پڑھاتے تھے۔

نیز حافظ صاحب تحریر فرماتے ہیں:

قدثبت ان ابی بن کعب رضی اللہ عنہ کان یقوم بالناس عشرین رکعة فی قیام رمضان ویوتر بثلاث فرأی کثیر من العلماء ان ذالك هوالسنة لانه قام بین المهاجرین والانصار ولم ینکره منکر [2]۔ یہ بات ثابت شدہ ہے کہ حضرت ابی بن کعب رضی اللہ عنہ لوگوں (یعنی صحابہ رضی اللہ عنہم اور تابعین) کو رمضان المبارک میں بیس رکعات تراویح اور تین وتر پڑھاتے تھے۔ اس لئے اکثر علماء کے نزدیک یہی سنت ہے کیونکہ یہ فعل (بیس تراویح کا) انھوں نے مہاجرین اور انصار صحابہ رضی اللہ عنہم کے سامنے کیا اور کسی صحابی رضی اللہ عنہ نے اس کا انکار نہیں کیا۔

(۵) حافظ ابن تیمیہؒ کے نزدیک حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کے دور میں بھی حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے دور خلافت کی طرح بیس تراویح پڑھی جاتی رہیں۔ چنانچہ جب رافضیوں نے حضرت عمر رضی اللہ عنہ پر یہ الزام لگایا کہ انھوں نے بیس تراویح کی جماعت قائم کر کے بدعت کا ارتکاب کیا ہے تو حافظ صاحبؒ حضرت عمر رضی اللہ عنہ کا دفاع کرتے ہوئے رافضیوں کے جواب میں تحریر فرماتے ہیں:

لوکان ای عمل عمر رضی اللہ عنہ فی التراویح قبیحا منهیا عنه لکان علی رضی اللہ عنہ ابطله لما صارا میرالمومنین وهو بالکوفة فلما کان جاریا ذالك مجری عمر رضی اللہ عنہ دل علی استحباب ذلك بل روی عن علی رضی اللہ عنہ انه قال نوّرالله علی عمر رضی اللہ عنہ قبره کما نوّر علینا مساجدنا [3]۔

---

[1] مجموعۃ الفتاویٰ (۲۰/۱۱ ۵) [2] الفتاوی الکبریٰ (۲۲۷/۱) [3] منہاج السنۃ (۲۲۴/۲)

اگر حضرت عمر ﷺ فاروق کا بیس تراویح کی جماعت قائم کرنا قبیح اور منھی عنہ ہوتا تو حضرت علی ﷺ اس کو ختم کر دیتے جب وہ کوفہ میں امیر المومنین تھے۔پس جب ان کے دور میں بھی حضرت عمر ﷺ کا یہ طریقہ جاری رہا تو یہ اس عمل کے اچھا ہونے پر دلالت کرتا ہے بلکہ حضرت علی ﷺ سے نقل کیا گیا ہے کہ انھوں نے فرمایا: اللہ تعالیٰ عمر ﷺ کی قبر کو روشن کرے جس طرح حضرت عمر ﷺ نے ہمارے لئے ہماری مساجد کو روشن کر دیا۔پھر حافظ صاحبؒ نے ابوعبدالرحمٰن السلمیؒ کے طریق سے حضرت علی ﷺ کی پوری روایت نقل فرمائی ہے جس میں حضرت علی ﷺ کا ایک شخص کو بیس تراویح پڑھانے کا حکم مذکور ہے۔یہ پوری روایت مع السند پہلے گزر چکی ہے۔

(۲) شیخ الاسلام حافظ ابن تیمیہؒ تراویح کی مختلف صورتیں ذکر کرنے کے بعد اپنی رائے کا یوں اظہار کرتے ہیں: والافضل یختلف باختلاف احوال المصلین فان کان فیھم احتمال لطول القیام فالقیام بعشرة رکعات وثلاث بعدھا کما کان النبی ﷺ یصلی لنفسہ فی رمضان وغیرہ ھوالافضل،وان کانوا لایحتملونہ فالقیام بعشرین ھوالافضل وھوالذی یعمل بہ اکثر المسلمین فانہ وسط بین العشرین وبین الاربعین،وان اقام باربعین وغیرھا جاز ذالک ولا یکرہ شیء من ذالک[1] ۔

افضل صورت تراویح پڑھنے کی ان سب طریقوں میں نمازیوں کے احوال کے اعتبار سے مختلف ہے۔پس اگر نمازیوں میں لمبا قیام کرنے کی طاقت ہو جس طرح کہ آنحضرت ﷺ رمضان اور غیر رمضان میں رات کی نماز پڑھتے تھے تب تو افضل یہ ہے کہ دس رکعتیں تراویح کی اور تین رکعتیں وتر کی پڑھی جائیں۔اور اگر نمازیوں میں لمبا قیام کرنے کی طاقت نہ ہو تو پھر بیس پڑھنا ہی افضل ہے اور اسی پر اکثر مسلمانوں کا عمل ہے اور یہ دس اور چالیس کا درمیانی عدد ہے اور اگر چالیس وغیرہ رکعتیں پڑھی جائیں تب بھی جائز ہے اور ان میں سے کوئی صورت بھی مکروہ نہیں ہے۔

حافظ ابن تیمیہؒ کی مذکورہ عبارت کو اگر سامنے رکھا جائے تو یہ بات واضح ہو جاتی ہے کہ ان کی

---

[1] مجموعۃ الفتاویٰ (۱۱/۵۲۰)

تحقیق میں آج کے دور میں بیس تراویح پڑھنا ہی افضل ہے اور دس یا آٹھ تراویح پڑھنا تب افضل ہے جب نمازیوں میں اتنے لمبے قیام کی طاقت ہو جس طرح کہ رسول اللہ ﷺ لمبا قیام کرتے تھے اور رسول اللہ ﷺ کا رات کی نماز میں کتنا لمبا قیام ہوتا تھا؟ اس کے بارے میں حافظ ابن تیمیہؒ خود ہی لکھتے ہیں کہ: فان النبی ﷺ کان یطیل القیام باللیل حتی قد ثبت عنه فی الصحیح من حدیث حذیفه رضی اللہ عنہ انه کان یقرأ فی الرکعة بالبقرة والنساء وآل عمران فکان طول القیام یغنی عن تکثیر الرکعات [1]۔

نبی کریم ﷺ رات کی (نفلی) نماز میں طویل قیام کرتے تھے یہاں تک کہ حضرت حذیفہ رضی اللہ عنہ کی صحیح حدیث سے ثابت ہے کہ آپ ﷺ صرف ایک رکعت میں سورۃ بقرۃ، سورۃ النساء اور سورۃ آل عمران (تقریباً سوا پانچ پارے) تلاوت فرمادیتے تھے۔ پس آپ ﷺ کا طول قیام ہی رکعات کے زیادہ کرنے کا بدل ہو جاتا تھا۔

ظاہر ہے کہ اب اتنے طویل قیام کی کس میں ہمت اور طاقت ہے کہ صرف ایک رکعت میں سوا پانچ پاروں کی مقدار تلاوت کر سکے؟ کیا غیر مقلدین جو صرف آٹھ تراویح پر ہی اکتفا کر بیٹھتے ہیں وہ اتنا لمبا قیام کرتے ہیں کہ جتنا حافظ ابن تیمیہؒ نبی ﷺ کا قیام بتلا رہے ہیں؟ حالانکہ ان کے قیام کی حالت تو یہ ہے کہ غیر مقلدین کے ہی ایک بزرگ عالم حافظ عبدالمنان نور پوری صاحب اپنے لوگوں کی نماز تراویح کے قیام کی کیفیت بتلاتے ہوئے تحریر کرتے ہیں کہ: ہمارے علاقے میں آج کل عملی صورت یہی ہے کہ جو لوگ گیارہ یا تیرہ رکعت پڑھتے ہیں ان کی قرأۃ تیس رکعت پڑھنے والوں کی قرأت کے برابر ہوتی ہے [2]۔

پس حافظ ابن تیمیہؒ کی تحقیق کی رو سے آج کے دور میں بیس تراویح پڑھنا ہی افضل ہے اور آٹھ یا دس رکعات پڑھنا تب افضل ہوگا جب نمازیوں میں طویل قیام کرنے کی ہمت ہو اور وہ غیر مقلدین کے ہاں ندارد۔

---

[1] الفتاوی الکبری (۱/۲۲۸) [2] تعداد تراویح (ص ۱۷۲)

پچھلے صفحات میں دیگر مباحث کے ضمن میں ائمہ اربعہ کی رکعات تراویح سے متعلق آراء پر کچھ نہ کچھ لکھا جاچکا ہے۔ اس باب میں چاروں ائمہ میں سے ہر ایک امام کے مسلک پر سیر حاصل بحث کی جائے گی۔ واللہ الموفق للصواب۔

﴿۱﴾ امام اعظم امام ابوحنیفہؒ کا مسلک:۔

امام حسن بن زیاد اپنے استاد امام ابوحنیفہؒ سے نقل کرتے ہیں کہ انھوں نے فرمایا: القیام فی شہر رمضان سنة لاینبغی ترکھایصلی لاہل کل مسجدفی مسجدھم کل لیلة سوی الوتر عشرین رکعة خمس ترویحات بعشرتسلیمات یسلم فی کل رکعتین [۱]۔ رمضان المبارک میں تراویح پڑھنا سنت (مؤکدہ) ہے اس کا ترک کرنا جائز نہیں۔ ہر مسجد والوں کیلئے ان کی مسجد میں ہر رات وتر کے علاوہ بیس رکعتیں پڑھی جائیں۔ یہ بیس رکعتیں پانچ ترویحوں اور دس سلاموں کے ساتھ ہوں کہ ہر دو رکعت کے ساتھ سلام پھیرا جائے۔

امام سرخسیؒ فرماتے ہیں: قال ابوحنیفه یصلی عشرین رکعة کماھوالسنة [۲]
امام ابوحنیفہؒ فرماتے ہیں کہ تراویح کی بیس رکعتیں پڑھی جائیں جیسا کہ سنت ہے۔

امام ابو یوسفؒ فرماتے ہیں کہ میں نے حضرت امام ابوحنیفہؒ سے تراویح اور حضرت عمرؓ کے (بیس تراویح کے مقرر کرنے کے) عمل کے متعلق پوچھا تو انھوں نے جواب میں فرمایا: التراویح سنة مؤکدة ولم یتخرصه عمرؓ من تلقاء نفسه ولم یکن فیه مبتدعاولم یأمربھاالا عن اصل لدیه وعھدمن رسول اللہ ﷺ [۳]۔

تراویح سنت مؤکدہ ہے اور حضرت عمرؓ نے (بیس تراویح مقرر کرکے) اپنی طرف سے کچھ اختراع نہیں کیا اور نہ وہ اس معاملہ میں کوئی بدعت ایجاد کرنے والے تھے۔ انھوں نے جو بھی حکم دیا وہ کسی دلیل کی بناء پر تھا جو ان کے پاس موجود تھی اور ان کا یہ حکم رسول اللہ ﷺ کے کسی عہد پر مبنی تھا۔

---

[۱] فتاوی قاضی خان (۱/۱۲۱) [۲] المبسوط (۲/۱۴۴) للسرخسی
[۳] مراقی الفلاح شرح نور الایضاح (ص۲۲۴) مع حاشیة الطحطاوی

امام ابوحنیفہؒ کا یہ مسلک فقہ حنفی کی تمام کتب فقہ (قدوری، ہدایہ، کنز الدقائق وغیرہ) اور کتب فتاوی (شامی، عالمگیری، قاضی خان وغیرہ) میں تفصیل کے ساتھ موجود ہے۔ فلیراجع الیھامن شاء

﴿۲﴾ امام شافعیؒ کا مسلک:۔

حضرت امام شافعیؒ خود فرماتے ہیں: فاماقیام شھر رمضان احب الیّ عشرون لانہ روی عن عمرؓ و کذلک یقومون بمکۃ ویوترون بثلث [۱]۔ رمضان المبارک کے قیام (تراویح) میں مجھے بیس رکعت پسند ہیں کیوں کہ یہ حضرت عمرؓ سے منقول ہے اور مکہ مکرمہ میں بھی لوگ بیس رکعات (تراویح) اور تین وتر پڑھتے ہیں۔

امام ترمذیؒ لکھتے ہیں: واکثراھل العلم علیٰ ماروی عن علی وعمر وغیرہ من اصحاب النبی ﷺ عشرون رکعۃ وھوقول الثوری وابن المبارک والشافعی، وقال الشافعی وھکذا ادرکت ببلدنا بمکۃ یصلون عشرین رکعۃ [۲]۔

اکثر اہل علم بیس رکعات تراویح کے قائل ہیں جیسا کہ حضرت علیؓ، حضرت عمرؓ اور دیگر صحابہ کرامؓ سے منقول ہے اور یہی امام سفیان ثوریؒ، امام عبداللہ بن مبارک اور امام شافعیؒ کا قول ہے اور امام شافعیؒ فرماتے ہیں کہ میں نے اپنے شہر مکہ مکرمہ میں لوگوں کو بیس رکعات تراویح پڑھتے ہی پایا ہے۔

امام شافعیؒ کا یہ بیس رکعات والا مسلک ان کی فقہ کی تمام کتب (شرح مھذب، توشیح وغیرہ) میں مذکور ہے اور بیس تراویح کے علاوہ ان سے کچھ بھی ثابت نہیں۔

﴿۳﴾ امام احمدؒ کا مسلک:۔

امام احمد بن حنبلؒ کے نزدیک بھی بیس تراویح پڑھنا ہی مسنون ہے اور یہی مسلک ان کا فقہ حنبلی کی معتبر کتب میں مذکور ہے۔ چنانچہ ہم حنبلی کی کتب سے ان کا صحیح مسلک نقل کرتے ہیں ۔۔۔ کے بعد دیگر فقہ کے علمائے کرام کے حوالوں سے اس پر بحث کریں گے۔ فقہ حنبلی کی سب سے معتبر کتاب المغنی (جس

---

[۱] کتاب الام (۱/۱۲۵) مختصر المزنی (ص ۲۱) [۲] جامع الترمذی (۱/۱۹۱)

کے بارے میں امام سیوطیؒ فرماتے ہیں: وھو اجل کتب الحنابلة ل ۔

میں امام احمدؒ کا مسلک یوں نقل کیا گیا ہے: والمختار عندابی عبداللہ رحمه اللہ فیھا عشرون رکعة ۲ ۔ امام ابوعبداللہ احمد بن حنبلؒ کے نزدیک تراویح میں مختار بیس رکعات پڑھنا ہے۔

(۲) فقہ حنبلی کی دوسری مستند کتاب الاقناع میں انکا مسلک یوں مذکور ہے: التراویح عشرون رکعة فی رمضان یجھر فیھا بالقراءة وفعلھا جماعة افضل ولا ینقص منھا ولا بأس بالزیادة ۳ ۔ رمضان المبارک میں تراویح کی بیس رکعتیں ہیں جن میں جہر سے قراءت کی جائے اور ان کو جماعت سے پڑھنا افضل ہے۔ بیس سے کم رکعات نہ کی جائیں اور بیس سے زیادہ رکعات پڑھنے میں کوئی حرج نہیں ہے۔

(۳) فقہ حنبلی کی کتاب مقنع میں ہے: ثم تراویح وھی عشرون رکعة یقوم بھا فی رمضان فی جماعة ۴ ۔ تراویح کی بیس رکعات ہیں۔ ان کو رمضان المبارک میں با جماعت ادا کیا جائے۔

اس کتاب کے مصنف خود اپنی کتاب کے بارے میں لکھتے ہیں: ھذا کتاب فی الفقه علیٰ مذھب ابی عبداللہ احمد بن حنبل۔ کہ یہ کتاب امام احمد بن حنبلؒ کی فقہ پر مشتمل ہے۔

(۴) کشف القناع میں حنبلی مذہب یوں لکھا گیا ہے: وھی عشرون رکعة فی رمضان ۵ ۔

(۵) فقہ حنبلی کی کتاب شرح منتہی الارادات میں ہے: وھی عشرون رکعة فی رمضان ۶ ۔

(۶) حافظ ابن تیمیہ حنبلیؒ بھی امام احمدؒ کا مسلک بیس رکعات تراویح ہی بیان کرتے ہیں۔ چنانچہ اپنے فتاوی میں رقم طراز ہیں: والتراویح ان صلاھا کمذھب ابی حنیفه والشافعی واحمد عشرین رکعة ۷ ۔

---

ل الحاوی للفتاوی (۱/۱۶۸) مطبوعہ فاروقی کتب خانہ ملتان ) ۲ کتاب المغنی لابن قدامۃ (۱/۲۹۸)

۳ کتاب الاقناع (۱/۱۱۷) بحوالہ رکعات التراویح (ص ۹۱) ۴ کتاب المقنع (۱/۱۸۳)

۵ کشف القناع عن متن الاقناع (ص ۲۲۷) ۶ شرح منتہی الارادات (۱/۲۵۶)۔ بحوالہ خیر المصابیح (ص ۴۵)

۷ الفتاوی الکبریٰ (۴/۲۲۷) مطبوعہ مصر۔

(۷) شیخ محمد بن عبدالوہاب نجدی حنبلی امام احمدؒ کے مسلک کے بارے میں لکھتے ہیں:
والمختار عنداحمدؒ عشرون ركعة ۔[1] امام احمد کے نزدیک مختار بیس رکعات تراویح ہیں۔
(۸) شارح بخاری علامہ قسطلانیؒ، حنبلی علماء سے امام احمدؒ کا مسلک یوں نقل کرتے ہیں: التراويح عشرون ركعة ولاباس بالزيادة نصاعن الامام احمد [2] ۔ تراویح کی بیس رکعتیں ہیں اور بیس سے زائد رکعات پڑھنے میں کچھ مضائقہ نہیں ہے۔ یہی امام احمد بن حنبلؒ کی تصریح ہے۔

حنبلی علماء کے علاوہ دیگر علمائے محققین کے ہاں بھی امام احمدؒ کا مسلک بیس تراویح ہی ہے۔

چنانچہ ابن رشد مالکیؒ لکھتے ہیں: فاختار مالك في احدقوليه وابوحنيفة والشافعي واحمد وداؤدالقيام بعشرين ركعة سوى الوتر۔ [3] امام مالک نے اپنے ایک قول میں اور امام ابوحنیفہؒ، امام شافعیؒ، امام احمدؒ اور علامہ داؤد ظاہریؒ نے وتر کے علاوہ بیس رکعات تراویح کو اختیار کیا ہے۔ امام نووی شافعیؒ فرماتے ہیں: هذامذهبناوبه قال ابوحنيفه واصحابهٗ واحمدو داؤد وغيرهم [4] ۔

بیس تراویح ہی ہمارا مذہب ہے اور امام ابوحنیفہؒ اور ان کے اصحاب، امام احمد اور علامہ داؤد ظاہری اور دیگر علماء بھی اسی کے قائل ہیں۔

امام عبدالوہاب شعرانی رقم طراز ہیں: ومن ذالك قول ابي حنيفة والشافعي واحمد رحمهم اللّٰه تعالىٰ انَّ صلوة التراويح في شهر رمضان عشرون ركعة وان في الجماعة افضل [5] ۔ اور اسی قبیل سے امام ابوحنیفہؒ، امام شافعیؒ اور امام احمدؒ کا قول ہے کہ نماز تراویح ماہ رمضان المبارک میں بیس رکعات ہیں اور تراویح کو جماعت سے ادا کرنا افضل ہے۔ علامہ محمد بن عبدالرحمٰن شافعیؒ فرماتے ہیں: فالمسنون عندابي حنيفة والشافعي واحمدعشرون ركعة [6] ۔
امام ابوحنیفہؒ، امام شافعی اور امام احمدؒ کے نزدیک مسنون تراویح کی بیس رکعتیں ہیں۔

---

[1] مجموعۂ مؤلفات شیخ ابن عبدالوہابؒ (۱۱۷/۴) [2] ارشادالساری بحوالہ رکعات التراویح (ص۹۱)
[3] بدایۃ المجتہد (۱۵۶/۱) [4] مجموع شرح مہذب (۳۲/۴) [5] المیزان الکبریٰ (ص۱۵۳) [6] رحمۃ الامۃ (ص۲۳)

قارئین! حنبلی وغیر حنبلی علمائے محققین کے مذکورہ بیانات سے یہ بات واضح ہوگئی کہ امام احمدؒ کا مسلک بھی دیگر ائمہ کرام کی طرح بیس تراویح کے مسنون ہونے کا ہے اور ان کے نزدیک بیس سے کم تراویح پڑھنا جائز نہیں ان کا یہی قول ان کی تمام کتب فقہ میں مذکور ہے اور تمام حنبلی المسلک علماء بھی اپنے امام کی اتباع میں بیس تراویح کے ہی قائل ہیں اور آج بھی حرمین شریفین کے ائمہ جو حنبلی المسلک ہیں، رمضان المبارک میں بیس تراویح ہی پڑھاتے ہیں۔ والحمدللّٰہ علیٰ ذلك۔

اب غیر مقلدین کی ہٹ دھرمی ملاحظہ کیجئے کہ وہ ان ٹھوس اور کثیر حوالہ جات کے باوجود امام احمدؒ کا مسلک بیس تراویح ماننے کیلئے تیار نہیں ہیں اور یہ باور کرانے کی کوشش کرتے ہیں کہ امام احمدؒ تو سرے سے کسی حد کے قائل ہی نہیں تھے اور استدلال میں امام احمد کا ایک مجمل قول پیش کرتے ہیں جس کو امام ترمذیؒ نے پیش کیا ہے۔ چنانچہ امام ترمذیؒ فرماتے ہیں: قال احمد روی فی ھذاالوان لم یقض فیه شئی [1]۔

امام احمد فرماتے ہیں کہ رکعات تراویح میں مختلف روایات ہیں۔ انھوں نے کسی خاص چیز کا فیصلہ نہیں کیا۔ لیکن غیر مقلدین کا اپنے موقف پر اس قول سے استدلال کرنا باطل ہے کیونکہ :

(۱) امام ترمذیؒ کا یہ نقل کردہ قول تحدید رکعات کے بیان سے ساکت ہے جبکہ اس کے بالمقابل دیگر بہت سے ائمہ ناقلین کے نقل کردہ اقوال تحدید رکعات (بیس رکعات) میں ناطق ہیں اور یہ مشہور اور مسلمہ قاعدہ ہے کہ ناطق کو ساکت قول پر ترجیح ہوتی ہے۔

(۲) ہم نے پیچھے تفصیل سے فقہ حنبلی کی معتبر کتابوں سے ثابت کردیا ہے کہ امام احمدؒ کا مختار قول بیس رکعات کا ہی ہے۔ اب اس کے مقابلے میں امام ترمذیؒ جو غیر حنبلی المسلک ہیں، کے ایک مجمل قول کی کوئی حیثیت نہیں رہتی کیوں کہ کسی صاحب مذہب کے متعلق وہی قول معتبر سمجھا جاسکتا ہے جو اس کے اہل مذہب کی اپنی کتابوں میں منقول ہو۔ اس کے مقابلے میں کسی غیر اہل مذہب کا نقل کردہ قول خواہ وہ ناقل کتنا ہی ثقہ ہو، غیر معتبر اور شاذ سمجھا جاتا ہے کیوں کہ صاحب البیت ادری بمافیه۔

---

[1] ترمذی (۹۹/۱)

(۳) بالفرض اگر امام ترمذیؒ کے اس نقل شدہ قول کو معتبر بھی مان لیا جائے تو پھر اس قول کا تعلق بیس تراویح سے زائد رکعات سے ہوگا کیوں کہ پہلے حنبلی علماء کے حوالے سے گزر چکا ہے کہ امام احمد بیس تراویح سے کم پڑھنے کو جائز نہیں سمجھتے البتہ بیس سے زائد جتنی بھی رکعات پڑھی جائیں وہ ان میں اختیار دیتے ہیں۔

اب امام ترمذیؒ کے قول کا مطلب یہ ہوگا کہ: امام احمدؒ نے فرمایا (بیس رکعات سے زائد) تراویح میں مختلف روایات (۴۰ سے لے کر ۴۱ رکعات تک) مروی ہیں اور انھوں نے (بیس سے زائد) رکعات مقرر کرنے میں کوئی فیصلہ نہیں کیا۔ چنانچہ یہی وجہ ہے کہ امام ترمذیؒ نے بیس سے لے کر اکتالیس تک مختلف اقوال ذکر کئے ہیں لیکن بیس سے کم کا ایک قول بھی ذکر نہیں کیا معلوم ہوا کہ امام ترمذیؒ کے نزدیک بھی امام احمدؒ کے قول کا تعلق بیس سے زائد رکعات کے متعلق ہے۔ واللہ اعلم بالصواب۔

(۴) امام مالکؒ کا مسلک: امام مالکؒ سے رکعات تراویح کی بابت دو روایتیں منقول ہیں:

نمبر ۱: بیس رکعات جیسا کہ دیگر ائمہ ثلاثہ وغیرہم کا مذہب ہے اور مالکیہ میں سے علامہ ابن عبد البرؒ وغیرہ نے اسی کو ترجیح دی ہے اور فقہ مالکی کی کتب انوار ساطعہ اور دسوقی وغیرہ میں امام مالکؒ کا یہی مسلک مذکور ہے۔

نمبر ۲: چھتیس رکعات، اور اسی قول کو اکثر مالکیوں نے اختیار کیا ہے اور یہی امام مالکؒ کا مشہور اور معتبر قول ہے۔ اس قول کو امام مالکؒ سے ان کے دو شاگردوں (علامہ ابن القاسم اور علامہ ابن ایمن) نے براہ راست نقل کیا ہے۔ چنانچہ علامہ ابن رشد مالکیؒ اور علامہ ابوبکر بن العربی مالکیؒ لکھتے ہیں: وذکر ابن القاسم عن مالك انه کان یستحسن ستا وثلثین رکعة والوتر ثلث [۱]۔ علامہ ابن القاسمؒ نے امام مالکؒ سے نقل کیا ہے کہ وہ چھتیس رکعات (تراویح) اور تین رکعات وتر پڑھنے کو پسند کرتے تھے۔

﴿ف﴾ امام عبد الرحمٰن بن قاسمؒ امام مالکؒ کے براہ راست اور جلیل القدر شاگرد ہیں جو فقہ مالکی کے مدون بھی ہیں۔ تمام ائمہ رجال (امام نسائی، امام حاکم، امام خطیب، امام ابن حبان، امام یحییٰ بن معین، امام ابوزرعہ) وغیرہ نے ان کی توثیق وتعریف کی ہے [۲]۔

---

[۱] بدایۃ المجتہد (۱/۱۵۲)، عارضۃ الاحوذی (۴/۱۹) [۲] دیکھئے "تہذیب التہذیب" (۶/۲۵۲)

مالکیوں کے نزدیک امام مالکؒ کی سب سے معتبر روایت وہی سمجھی جاتی ہیں جو ان سے ابن القاسم نے نقل کی ہیں چنانچہ حافظ ابن حجر عسقلانیؒ لکھتے ہیں: اعتمادھم فی الاحکام والفتوی علی ما رواہ ابن القاسم عن مالک سواہ وافق مافی المؤطاام لا[1]

مالکیوں کے نزدیک اعتماد اور دارومدار احکام اور فتاوی میں اس روایت پر ہوتا ہے جو ابن القاسم امام مالک سے روایت کریں چاہے وہ روایت مؤطا امام مالک کے موافق ہو یا نہ ہو۔

امام مالک کے دوسرے ثقہ شاگرد علامہ ابن الایمنؒ نے بھی ان سے انتالیس رکعات وتر سمیت نقل کی ہیں۔ چنانچہ علامہ عینیؒ لکھتے ہیں: روی ابن الایمن عن مالک قال یستحب ان یقوم الناس فی رمضان بثمان وثلثین رکعۃ یسلم الامام والناس ثم یوتر بھم واحدۃ[2]۔

علامہ ابن ایمنؒ نے امام مالکؒ سے روایت کی ہے کہ انھوں نے فرمایا کہ مستحب ہے کہ لوگ رمضان المبارک میں اڑتیس رکعات پڑھیں پھر امام اور مقتدی سلام پھیر دیں اور پھر امام انھیں ایک رکعت وتر پڑھائے۔ علامہ عینیؒ اس قول کو نقل کرنے کے بعد فرماتے ہیں معلوم ہوتا ہے کہ ابن ایمن نے وتر کی دو رکعت تراویح کے ساتھ شامل کر دی ہیں اور ان سب اڑتیس رکعات کو قیام رمضان (تراویح) کا نام دے دیا ہے ورنہ امام مالکؒ سے مشہور روایت چھتیس رکعات اور تین وتر ہیں (جیسا کہ ابن القاسمؒ نے ان سے نقل کیا ہے)۔ بہر حال دونوں صورتوں میں تعداد ایک ہی ہے یعنی انتالیس رکعات مع الوتر۔ [3]

پس جب امام مالکؒ سے ان کے دونوں شاگرد وتر سمیت انتالیس رکعات نقل کر رہے ہیں اور فقہ مالکی کی اکثر کتابوں میں امام مالک کا یہی قول درج ہے تو اسی قول کو ترجیح دی جائے گی اور مالکیوں کے علاوہ دیگر مذاہب کے علمائے محققین نے بھی امام مالک سے یہی چھتیس رکعات کا قول نقل کیا ہے۔

(۱) چنانچہ علامہ ابن قدامہ حنبلیؒ لکھتے ہیں: وقال مالک ستۃ وثلاثون [4]۔ امام مالک چھتیس رکعات تراویح کے قائل ہیں۔

(۲) امام نوویؒ فرماتے ہیں: وقال مالک التراویح تسع ترویحات وھی ستۃ وثلاثون

---

[1] تعجیل المنفعۃ (ص۴) [2] عمدۃ القاری (۲۴۵/۸) طبع دار الفکر بیروت [3] ایضاً [4] المغنی (۸۰۲/۱)

رکعۃ غیر الوتر ۱؎ ۔امام مالکؒ فرماتے ہیں کہ تراویح نو ترویحے ہیں اور یہ وتر کے علاوہ چھتیس رکعتیں بنتی ہیں۔

(۳) حافظ ابن حجر عسقلانیؒ لکھتے ہیں: عن مالك ست وثلاثون وثلاث الوتر وھذاھو المشھور ۲؎ ۔

امام مالکؒ سے چھتیس رکعات تراویح اور تین رکعات وتر منقول ہیں اور یہی ان کا مشہور قول ہے۔

(۴) علامہ ابن عبدالرحمٰن شافعیؒ لکھتے ہیں: وحکی عن مالك ان التراویح ست وثلثون ۳؎

امام مالک سے چھتیس رکعات تراویح منقول ہیں۔

(۵) امام سیوطیؒ لکھتے ہیں: وعن مالك التراویح ست وثلثون رکعۃ غیر الوتر ۴؎ ۔

امام مالک سے روایت ہے کہ تراویح کی وتر کے علاوہ چھتیس رکعتیں ہیں۔

(۶) علامہ بدرالدین عینیؒ تحریر کرتے ہیں: وعندمالك تسع ترویحات بستۃ وثلاثین رکعۃ غیرالوتر ۵؎ ۔امام مالکؒ کے نزدیک نو ترویحے یعنی وتر کے علاوہ چھتیس رکعات ہیں۔ نیز علامہ عینیؒ لکھتے ہیں: فالمشھورعن مالك ست وثلاثون والوتربثلاث ۶؎ ۔

امام مالک کا مشہور قول چھتیس رکعات تراویح اور تین رکعات وتر کا ہے۔

(۷) برصغیر کے مشہور محدث شیخ عبدالحق محدث دھلویؒ لکھتے ہیں: وقال مالك ست وثلثون اوتسع وثلثون مع الوتر ۷؎ ۔امام مالکؒ (بغیر وتر کے) چھتیس اور وتر سمیت انتالیس رکعات کے قائل ہیں۔

(۸) علامہ ابن عابدین شامی فرماتے ہیں: وعن مالك ست وثلاثون ۸؎ ۔امام مالک سے چھتیس رکعات نقل کی گئی ہیں۔

(۹) علامہ شوکانیؒ غیر مقلد لکھتے ہیں: وقال مالك الامرعندناتسع وثلاثون ۔ ۹؎

---

۱؎ (مجموع شرح مھذب (۳۲/۴) ۲؎ فتح الباری (۲۵۲/۴) ۳؎ رحمۃ الامۃ (ص ۲۳) ۴؎ مصابیح (ص ۹)

۵؎ العنایۃ شرح ہدایہ (۱/ ۸۶۷) ۶؎ عمدۃ القاری شرح بخاری (۲۴۵/۸) ۷؎ ماثبت بالسنۃ مع ترجمہ مومن کے ماہ وسال (ص ۲۱۷) ۸؎ ردالمحتار (۵۱۱/۱) ۹؎ نیل الاوطار (۶۱/۳)

امام مالک فرماتے ہیں کہ تراویح کا حکم ہمارے نزدیک تین وتر سمیت انتالیس رکعات ہیں۔

(۱۰) مولانا میاں غلام رسول صاحب "غیر مقلد فرماتے ہیں: سند امام مالك درست وثلاثین

عمل اہل المدینة وسنته ۱؎۔

امام مالکؒ کی دلیل چھتیس رکعات کے بارے میں اہل مدینہ کا عمل لکھا گیا ہے۔

تلك عشرة كاملة۔

---

۱؎ رسالہ تراویح مع بیان ہیچ (ص ۳۷)

علمائے کرام کے ان کثیر بیانات کے بعد یہ بات روز روشن کی طرح واضح ہوگئی کہ مالکی علماء کی طرح غیر مالکی علماء کے نزدیک بھی امام مالک کا صحیح اور مشہور قول چھتیس رکعات تراویح کا ہے اور یہ بات خود غیر مقلدین کے دو چوٹی کے بزرگوں کو بھی تسلیم ہے لیکن اس کے باوجود بعض غیر مقلدین ان سب حوالہ جات سے بالکل آنکھیں بند کر کے امام مالک کا مذہب آٹھ تراویح کا بتلاتے ہیں۔

؎ بسوخت عقل زحیرت ایں چہ بوالعجبیست

یہ لوگ استدلال میں علامہ عینی کا ایک بلا سند قول اور علامہ سیوطیؒ کا ایک ضعیف قول جس کی سند نہایت منقطع ہے پیش کرتے ہیں۔لیکن ان کا یہ استدلال باطل ہے۔پہلے علامہ عینیؒ کے ذکر کردہ قول کا جواب ملاحظہ کریں۔اس کے بعد علامہ سیوطیؒ کے منقولہ قول پر بحث کی جائے گی۔

**علامہ عینیؒ کے امام مالک سے ذکر کردہ گیارہ رکعات والے قول کی حقیقت:** اولاً علامہ عینیؒ نے عمدۃ القاری میں امام مالک سے جو گیارہ رکعات کا قول نقل کیا ہے اس کی کوئی سند یا حوالہ پیش نہیں کیا۔ اس کے بالمقابل انھوں نے امام مالک سے جو انتالیس رکعات مع الوتر کا قول پیش کیا ہے اس کو انھوں نے مع السند ذکر کیا ہے، لھذا گیارہ رکعات والا قول انتالیس رکعات والے قول کے مقابلے میں مرجوح ہے۔ثانیاً: علامہ عینیؒ نے خود عمدۃ القاری، العنایۃ شرح ہدایہ وغیرہ اپنی کتابوں میں تصریح کی ہے کہ امام مالک کا مذہب چھتیس رکعات کا ہے بلکہ انھوں نے عمدۃ القاری میں تو اسی قول کو ان کا مشہور قول بتلایا ہے۔ جیسا کے یہ حوالے پہلے گزر چکے ہیں۔اس سے معلوم ہوا کہ خود علامہ عینیؒ کے ہاں بھی امام مالک کی طرف منسوب گیارہ رکعات کا قول غیر مشہور اور شاذ ہے۔اب جو قول خود ناقل کے نزدیک غیر مشہور اور شاذ ہے اس شاذ قول سے امام مالک کا مذہب گیارہ رکعات نقل کرنا۔ ع مدعی سست گواہ چست کا مصداق ہے۔

**ثالثاً:** علامہ عینیؒ نے امام مالک کا جو قول چھتیس رکعات کا نقل کیا ہے، وہ امام مالک کے براہ راست شاگردوں (علامہ ابن القاسم، علامہ ابن الایمن) وغیرہ کی روایات کے موافق ہے اور ان کا یہی قول فقہ مالکی کی کتب میں مذکور ہے، جبکہ گیارہ رکعات کا قول نہ تو امام مالک کے کسی شاگرد نے ان سے نقل کیا ہے اور نہ ہی یہ قول فقہ مالکی کی کسی کتاب میں درج ہے۔لھذا صحیح قول ان کا چھتیس رکعات ہے اور ان کی

طرف منسوب گیارہ رکعات کا قول ضعیف اور غیر معتبر ہے۔

علامہ سیوطی رحمہ اللہ کے ذکر کردہ قول کی حقیقت:

علامہ سیوطیؒ نے مصابیح اور الحاوی میں امام مالک سے گیارہ رکعات کا قول یوں نقل کیا ہے:

قال الجوری من اصحابنا عن مالك انه قال الذی علیه الناس عمر بن الخطاب ﷺ احب الی وھو احدی عشر رکعة[1]۔ لیکن غیر مقلدین کا اس قول سے بھی استدلال باطل ہے۔ اولاً: اس قول کے ناقل علامہ سیوطیؒ نے خود تصریح کی ہے کہ امام مالک کا مذہب چھتیس رکعات تراویح کا ہے۔ سیوطیؒ کا یہ حوالہ پہلے گزر چکا ہے۔ لھذا یہ قول خود ناقل کے نزدیک بھی غیر معتبر ہے۔ جو قول خود ناقل کے ہاں بھی غیر معتبر ہو اس سے استدلال کرنا چہ معنٰی دارد؟

ثانیاً: امام مالک سے اس قول کو روایت کرنے والے جوری ہیں اور ان کی ملاقات امام مالک سے تو کجا ان کے شاگردوں سے بھی ثابت نہیں، کیونکہ امام مالکؒ کی وفات ۱۷۹ھ میں ہوئی[2]۔ جبکہ جوری[3]۔ کی پیدائش ۲۳۷ھ کی ہے یعنی وہ امام مالک کی وفات کے ۵۹ سال بعد پیدا ہوئے۔ ان کا نام علی بن الحسین القاضی ہے اور وہ علامہ ابو بکر نیشاپوری کے شاگردوں میں سے ہیں اور شافعی المسلک ہیں[4]۔ جوری سے اس قول کو نقل کرنے والے علامہ سیوطیؒ کی ولادت ۹۱۱ھ میں ہوئی۔ اب جوری اور ان سے ناقل علامہ سیوطی کے درمیان سینکڑوں سال کا طویل عرصہ ہے اور درمیان میں سند کی کئی کڑیاں غائب ہیں۔ گویا نہ اس قول کے راوی کی ملاقات اپنے مروی عنہ سے ہے اور نہ ہی ناقل کی ملاقات منقول عنہ سے ہے۔ لھذا ایسے منقطع السند قول پر کیسے اعتماد کیا جا سکتا ہے، جب کہ یہ قول امام مالکؒ کے براہ راست شاگردوں کی روایات کے بھی مخالف ہے۔ اب غیر مقلدین کے بوالعجمی ملاحظہ کریں کہ جو بات امام مالکؒ

---

[1] المصابیح (ص ۸)، الحاوی (ص) [2] تقریب (۱۵۲/۲) [3] بعض غیر مقلدین اس سند کے انقطاع پر پردہ ڈالنے کیلئے جوری کی جگہ جوزی یا ابن الجوزی کہہ دیتے ہیں حالانکہ ان کا نام نہ جوزی ہے اور نہ ابن الجوزی ہے بلکہ جوری ہے چنانچہ علامہ تاج الدین سبکیؒ لکھتے ہیں: علی بن الحسین القاضی ابو الحسین الجوری بضم الجیم ثم الواؤ الساکنہ ثم الراء نسبة الیٰ جور بلدة من بلاد فارس۔ طبقات الشافعیة (۳۰۷/۲)

[4] دیکھئے طبقات الشافعیہ (۳۰۷/۲)

سے ان کے شاگرد نقل کررہے ہیں تمام محققین اسے (چھتیس رکعات کو) ہی امام مالکؒ کا مذہب بتلاتے ہیں اور یہی قول فقہ مالکی کی کتب میں مذکور ہے بلکہ خود غیر مقلدین کے اپنے اکابر (قاضی شوکانی اور غلام رسول صاحب وغیرہ کو بھی امام مالک کا مسلک یہی ہونا تسلیم ہے لیکن اس کے باوجود غیر مقلدین کے ہاں امام مالک کا یہ قول تو قابل اعتماد نہیں لیکن اس کے برخلاف جس قول کو علامہ عینیؒ نے بلا سند اور علامہ سیوطیؒ نے نہایت منقطع سند کے ساتھ ذکر کیا ہے (حالانکہ علامہ عینیؒ اور علامہ سیوطیؒ کے نزدیک بھی امام مالک کا مذہب چھتیس رکعات کا ہے) وہ قول ان کے نزدیک قابل اعتماد ہے۔

خامہ انگشت بدنداں ہے اسے کیا لکھئے !

ناطقہ سر بگریباں ہے اسے کیا کہیے !

الغرض امام مالکؒ کا مذہب چھتیس رکعات تراویح کا ہے اور گیارہ رکعات والے قول کی نسبت ان کی طرف غلط ہے اور یہ بات پہلے گزر چکی ہے کہ امام مالکؒ اور دیگر اہل مدینہ کے نزدیک تراویح کی اصل رکعات بیس ہی تھیں لیکن پھر انھوں نے اہل مکہ کے ساتھ ثواب میں برابری حاصل کرنے کیلئے سولہ نوافل کا اضافہ کرلیا جس کی وجہ سے تراویح کی تعداد چھتیس رکعات ہوگئی، چنانچہ امام نوویؒ، علامہ ابن قدامہ اور دیگر محققین اہل مدینہ کے ان سولہ رکعات کے اضافہ کی وجہ میں لکھتے ہیں: وسببه ان اهل مكة كانوا يطوفون بين كل ترويحتين طوافاًويصلون ركعتين ولايطوفون بين الترويحة الخامسة فارادواهل المدينةمساواتهم فجعلوامكان كل طواف اربع ركعات نزادواست عشرةركعةواوتروبثلاث فصارالمجوع تسعاوثلاثين [1]۔

امام مالک اور دیگر اہل مدینہ کا چھتیس رکعات پڑھنے کا سبب یہ ہے کہ اہل مکہ ہر دو ترویحوں کے درمیان یعنی چار رکعات کے بعد کعبۃ اللہ کا طواف کرتے تھے اور دو رکعت طواف کی پڑھتے تھے جبکہ پانچویں ترویحہ کے بعد طواف نہیں کرتے تھے۔ لھذا اہل مدینہ نے ان کے ساتھ برابری کیلئے ہر طواف کی جگہ چار رکعات

---

[1] مجموعہ شرح مھذب اللنووی (۴/۱۳۳)۔ المغنی لابن قدامہ (۱/۸۰۲)، مصابیح للسیوطی (ص ۹)، ارشاد الساری (؟) بنی شرح ھدایہ (۱/۸۶۷)، ماثبت بالسنۃ مترجم للشیخ عبدالحق دھلویؒ (۳۶۴) وغیرہ

زائد پڑھنا مقرر کرلیں اور سولہ رکعات کا اضافہ کردیا اور تین رکعتیں وتر کی پڑھتے تھے۔اس طرح ان کی تراویح کی مجموعی تعداد وتر سمیت انتالیس رکعات ہوگئی۔

اس سے معلوم ہوگیا کہ امام مالک کے نزدیک بھی دیگر ائمہ ثلاثہ کی طرح اصل تراویح بیس رکعات ہی تھیں اس طرح بیس تراویح پر چاروں ائمہ کرام کا اتفاق ہے اور ان میں سے کوئی بھی امام بیس رکعات سے کم تراویح کا قائل نہیں ہے۔

**ائمہ اربعہؒ کی اتباع سواد اعظم کی اتباع ہے:**

چونکہ ائمہ اربعہؒ کے مقلدین ہر دور میں اکثریت میں رہے ہیں اور اب تو تمام عالم کے مسلمان سوائے شرذمہ قلیلہ (غیر مقلدین) کے سب ائمہ اربعہ کے ہی مقلد ہیں اور دیگر تمام مذاہب ختم ہو چکے ہیں۔اس لئے اب ائمہ اربعہ کی اتباع ہی سواد اعظم کی اتباع ہے اور ان کے مذاہب سے خروج سواد اعظم سے خروج ہے۔چنانچہ امام الھند حضرت شاہ ولی اللہ محدث دہلویؒ فرماتے ہیں۔:قال رسول اللہ ﷺ اتبعوا سوداالاعظم ولما اندر ست المذاهب الحقةالاهذه الاربعة كان اتباعها اتباعا لسود الاعظم والخروج عنهاخروجاعن السوادالاعظم [1]۔

رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ سواد اعظم کی پیروی کرو،اور جب کہ ان مذاہب اربعہ کے سوا باقی مذاہب حقہ مٹ چکے ہیں تو اب ان مذاہب کا اتباع سواد اعظم کا اتباع ہوگا اور ان سے خروج سواد اعظم سے خروج ہوگا۔پہلے گزر چکا ہے کہ بیس تراویح پر چاروں ائمہ کرام متفق ہیں اور ان میں سے کوئی بیس تراویح سے کم کا قائل نہیں۔لھذا جو شخص بھی بیس تراویح سے کم کا قائل ہوگا وہ بقول حضرت شاہ ولی اللہؒ سواد اعظم سے نکلنے والا شمار ہوگا اور جو آدمی اپنے آپ کو سواد اعظم میں سے نکالتا ہے اس کے بارے میں ارشاد نبوی ﷺ ہے:فانه من شذشذفی النار الحدیث [2] ۔کہ جو سواد اعظم سے جدا ہوا وہ آگ میں ڈال دیا گیا۔اللہ تعالیٰ تمام مسلمین کو ہمیشہ سواد اعظم کی اتباع میں ہی قائم رکھے اور سواد اعظم سے نکلنے کے وبال سے ہر ایک کو بچائے آمین۔

---

[1] عقد الجید (ص ۳۷) بحوالہ اختلاف امت اور صراط مستقیم (ص۲۹۴) [2] مشکوۃ (ص۳۰)

# بیس تراویح ائمہ اربعہ رحمہم اللہ کے علاوہ دیگر علمائے امت کی نظر میں

جس مسئلہ پر ائمہ اربعہ رحمہم اللہ کا اتفاق ہو جائے اس پر مزید کسی شخصیت کا حوالہ دینے کی ضرورت تو نہیں کیونکہ فیہ کفایۃ لمن لہ ھدایۃ لیکن چونکہ ہمارا مقصد اپنے قارئین کی ہر ممکن تسلی کرانا ہے اس لئے ائمہ اربعہ کے ارشادات عالیہ کے بعد بیس تراویح پر دیگر علمائے امت میں سے بھی چیدہ چیدہ اور متفق علیہ شخصیات کی آراء حوالہ قرطاس کی جاتی ہیں تا کہ یہ اجماعی مسئلہ قارئین کے سامنے بالکل واضح ہو جائے۔

(۱) قطب ربانی محبوب سبحانی حضرت شیخ عبدالقادر جیلانیؒ فرماتے ہیں: صلوۃ التراویح سنۃ النبی ﷺ ...... وھی عشرون رکعۃ[۱]۔

نماز تراویح نبی ﷺ کی سنت ہے...... اور تراویح بیس رکعات ہیں [۲]۔

(۲) قطب العارفین امام عبدالوہاب شعرانیؒ فرماتے ہیں: ان صلوۃ فی شھر رمضان عشرون رکعۃ وانھا فی الجماعۃ افضل [۳]۔ بے شک نماز تراویح رمضان المبارک میں بیس رکعات ہیں اور ان کو جماعت سے ادا کرنا افضل ہے۔

(۳) حجۃ الاسلام امام ابوحامد محمد غزالیؒ تحریر کرتے ہیں: التراویح وھی عشرون رکعۃ وکیفیتھا مشھورۃ وھی سنۃ مؤکدۃ [۴]۔ تراویح بیس رکعات ہیں جن کی کیفیت مشہور ہے اور یہ سنت مؤکدہ ہیں۔

---

[۱] غنیۃ الطالبین (ص ۴۶۵) [۲] تنبیہ:۔ غیر مقلدین کے مطبع مکتبہ سعودیہ کراچی نے جو غنیۃ الطالبین طبع کی ہے اس میں انہوں نے تحریف کر کے شیخ جیلانیؒ کے رکعات تراویح کے متعلق الفاظ: وھی عشرون رکعۃ (تراویح کی بیس رکعتیں ہیں) کو وھی احدی عشرۃ مع الوتر (تراویح کی وتر سمیت گیارہ رکعتیں ہیں) سے بدل دیا ہے۔ انا للہ...... غیر مقلدین کی اس بے رحمانہ تحریف پر بہت سے دلائل پیش کئے جا سکتے ہیں لیکن بطور اختصار صرف ایک حوالہ جو ان کے محدث اعظم مولانا عبداللہ روپڑی کا ہے پیش خدمت ہے۔ چنانچہ مولانا لکھتے ہیں:۔ غنیۃ الطالبین کی عبارت وھی عشرون رکعۃ حدیث کے الفاظ نہیں بلکہ یہ غنیۃ الطالبین والے کی اپنی عبارت ہے۔ فتاوی اہل حدیث (۱/۶۶۱)۔ اب غیر مقلدین کی اس تحریف پر اس سے بڑی اور دلیل کیا ہو سکتی ہے؟ [۳] میزان (ص ۱۵۳) [۴] احیاء العلوم (۱/۱۳۹)

(۴) شارح مسلم امام محی الدین نوویؒ لکھتے ہیں: اعلم ان صلوۃ التراویح سنۃ باتفاق المسلمین وھی عشرون رکعۃ یسلم من کل رکعتین ۱۔ جان لوکہ نماز تراویح باالاتفاق تمام مسلمانوں کے نزدیک سنت ہے اور یہ بیس رکعات ہیں جن میں ہر دو رکعت کے بعد سلام پھیرا جاتا ہے۔

(۵) مشہور محدث اور فقیہ، حافظ المغرب علامہ ابن عبدالبرؒ بیس تراویح کے متعلق فرماتے ہیں: وھو قول جمہور العلماء، وھوالاختیار عندنا ۲۔ یہ بیس تراویح جمہور علماء کا قول ہے اور ہمارے (مالکیہ) نزدیک بھی یہی پسندیدہ ہے۔

(۶) مشہور محقق، شارح حدیث امام سبکیؒ فرماتے ہیں: ومذہبنا ان التراویح عشرون رکعۃ ۳۔ ہمارا مذہب یہ ہے کہ تراویح بیس رکعات ہیں۔

(۷) شیخ الاسلام امام ابوزکریا انصاریؒ رقمطراز ہیں: وھی عشرون رکعۃ بعشر تسلیمات فی کل لیلۃ فی شھر رمضان ۴۔ تراویح رمضان المبارک کی ہر رات میں دس سلاموں کے ساتھ بیس رکعتیں ہیں۔

(۸) شیخ احمد الدرویر مالکیؒ لکھتے ہیں: وھی ثلاث وعشرون رکعۃ بالشفع والوتر کما کان علیہ العمل۔ ۵ تراویح وتر سمیت تیئس رکعات ہیں، جیسا کہ اسی پر عمل بھی ہے۔

(۹) امام الہند حضرت شاہ ولی اللہ صاحب محدث دھلویؒ فرماتے ہی: وعدده عشرون رکعۃ وذلك انھم رأوا النبی ﷺ شرع للمحسنین احدی عشرۃ رکعۃ فی جمیع السنۃ فحکموا انہ لاینبغی ان یکون حظ المسلم فی رمضان عندقصده الاقتحام فی لجۃ التشبہ بالملکوت اقل من ضعفھا ۶۔ اور قیام رمضان (تراویح) کی بیس رکعتیں ہیں اور یہ اس لئے کہ صحابہ کرام ؓ نے دیکھا کہ نبی ﷺ نیکوکاروں کیلئے (تہجد) کی گیارہ رکعتیں پورا سال

---

۱ کتاب الاذکار (ص ۸۳) ۲ طرح التثریب فی شرح التقریب (۳/۸۸) ۳ المصابیح (ص ۱۴)

۴ شرح روضۃ الطالب (۱/۲۰۰) بحوالہ القول المبین (ص ۲۵۱) ۵ شرح الکبیر (۱/۳۱۵)

۶ حجۃ اللہ البالغۃ (۲/۱۸) مطبوعہ نور محمد کتب خانہ کراچی

مقرر کی ہیں، انھوں نے یہ فیصلہ کیا کہ رمضان المبارک میں جب مسلمان تشبہ بالملکوت کے دریا میں غوطہ لگانے کا ارادہ رکھتا ہے تو اس کا حصہ سال بھر والی نماز کی رکعتوں کے دوگنا سے کم نہیں ہونا چاہیے۔

(۱۰) علامہ سید منصور بن علی ناصف (من علماء الازھر) لکھتے ہیں: صحابہ کرام ﷺ نے تراویح کی بیس رکعات مقرر کی ہیں اور پھر اس پر مداومت کی۔ پس یہ صحابہ کرام ﷺ کی اجماعی رائے ہوئی جس کو انھوں نے فعل حسن سمجھ کر اختیا کیا۔ فھو عند اللہ حسن (صحابہ ﷺ کا یہ عمل عند اللہ بھی اچھا عمل ہے)، اس حدیث کی رو سے جس کو امام مالکؒ نے نقل کیا ہے کہ جس چیز کو مومنین اچھا سمجھیں وہ عند اللہ بھی اچھا ہے الحدیث [1]۔

تلك عشرة كاملة۔

---

[1] التاج الجامع الاصول فی احادیث الرسول (۶۶/۲) بحوالہ الدر المنضود شرح اردو سنن ابی داؤد (۵۶۳/۲)

## بیس تراویح کا ثبوت علمائے غیر مقلدین سے:

احادیث رسول، آثار صحابہ، آثار تابعین و تبع تابعین، اجماع صحابہؓ، توارث امت اور ائمہ اربعہؒ و دیگر علمائے امت کے ارشادات کے بعد اب بیس تراویح کے اثبات میں خود غیر مقلدین کے اپنے اکابر کے کچھ اقوال وارشادات بھی نقل کیے جاتے ہیں تاکہ اصاغر غیر مقلدین جو ہر طرف بیس تراویح کے خلاف مور چہ زن ہیں ان پر حجت تام ہو جائے کیونکہ افضل الشھادات ماشھدت بہ الاعداء۔

(۱) علامہ داؤد بن علی الظاہریؒ جو فرقہ ظاہریہ کے امام اور غیر مقلدین کے ہاں نہایت قدر و منزلت کے مالک ہیں، یہ بھی بیس تراویح کے قائل تھے اور ان کے مذہب میں بیس تراویح پڑھنا ہی مسنون ہے۔ [۱]

(۲) غیر مقلدین کے مجدد العصر اور رئیس المحققین نواب صدیق حسن خان صاحب بھی بیس تراویح کو مسنون کہتے ہیں چنانچہ موصوف لکھتے ہیں: پس آں بزیادت عامل بسنت ہم باشد۔ [۲]
پس حضرت عمرؓ کی بڑھائی ہوئی تعداد یعنی بیس تراویح پر عمل کرنے والا بھی سنت پر عمل کرنے والا ہے۔ نیز جو غیر مقلدین بیس تراویح کو بدعت قرار دیتے ہیں ان کا رد کرتے ہوئے نواب صاحب لکھتے ہیں: اما آنکه جمع از اهل علم ایں نماز بست رکعات قرار ده اندو در هر دو رکعتے قرأت متعین رامستحسین داشته ایں عدداز حضور ﷺ ثبت نشده است ولیکن چیزے است براں ایں معنٰی صادق است انه صلوٰة وانه جماعة وانه رمضان پس حکم مبتدع آں چه معنٰی؟ [۳]۔

اہل علم کی ایک جماعت نے اس نماز کی بیس رکعتیں قرار دی ہیں اور ہر دو رکعت کے اندر قرأت کی متعین مقدار کو اچھا سمجھا ہے تو یہ عدد مخصوص اگرچہ حضور ﷺ سے ثابت نہیں ہے لیکن یہ ایک ایسی چیز ہے کہ اس پر صادق آتا ہے کہ یہ جماعت ہے اور یہ رمضان المبارک میں ہے پھر اس کو بدعت کہنے کا کیا مطلب ہے؟

(۳) مشہور غیر مقلد عالم اور نواب صاحب کے صاحبزادے مولانا نور الحسن خان صاحب تحریر کرتے

---

[۱] دیکھئے بدایۃ المجتہد (۱/۱۶۶)، شرح مہذب للنوویؒ (۴/۳۲) [۲] ہدایۃ السائل (۱۲۸) [۳] بدور الاہلۃ (ص ۸۳)

ہیں۔پس منع ازبست وزیادہ چیزے نیست [1]۔پس بیس رکعت تراویح یا اس سے زیادہ رکعات سے منع کرنا کوئی چیز نہیں رکھتا۔

(۴)اہل عرب کی مشہور علمی شخصیت شیخ محمد عبدالوہاب نجدیؒ بھی بیس تراویح کے قائل تھے چنانچہ شیخ موصوف تحریر کرتے ہیں۔ولناان عمرؓ جمع الناس علیٰ ابی بن کعبؓ کان یصلی بھم عشرین رکعۃ [2]۔

بیس تراویح کے اثبات میں ہماری دلیل یہ ہے کہ حضرت عمرؓ نے لوگوں کو حضرت ابی بن کعبؓ پر جمع کیا تو وہ لوگوں کو بیس تراویح پڑھاتے تھے۔

﴿ف﴾شیخ موصوف اگرچہ حنبلی المسلک ہیں جیسا کہ ان کی تصنیفات سے ظاہر ہے لیکن چونکہ پاک وہند کے غیر مقلدین ان کو غیر مقلد ہونے کی حیثیت سے پیش کرتے ہیں اور اپنے آپ کو ان کا متبع اور تابعدار ٹھہرا کر اہل عرب سے ان کی تعلیمات پھیلانے کے نام سے پیسے بٹورتے ہیں۔لھذا ان کا یہ فتوی غیر مقلدین پر حجت ہے اور اس کا ماننا ان پر فرض بھی ہے اور قرض بھی۔

(۵)مولانا نذیر احمد رحمانی صاحب غیر مقلد(جن کی کتاب انوارالمصابیح پر غیر مقلدین کی رکعات تراویح میں ساری تحقیقات کا مدار ہے اور اس کے بعد غیر مقلدین کی جتنی کتابیں،''نورالمصابیح''وغیرہ،لکھی گئی ہیں وہ سب اسی کا سرقہ اور چربہ ہیں)حضرت عمرؓ کے دور میں بیس تراویح پڑھے جانے کے متعلق لکھتے ہیں:فاروق اعظمؓ اس سے روکتے کیوں؟یہ کوئی معصیت اور منکر کام تو تھا نہیں۔ [3]

نیز لکھتے ہیں حضرت عمرؓ نے بیس پر نکیر نہیں فرمائی یہی اہل حدیث کا مذھب بھی ہے [4]۔

(۶)غیر مقلدین کے محدث اعظم مولانا عبداللہ روپڑیؒ نے بھی تسلیم کیا ہے کہ:ہاں حضرت عمرؓ وغیرہ کے زمانہ میں بیس(تراویح)پڑھی گئی ہیں [5]۔

نیز لکھتے ہیں:غرض کسی پر کوئی اعتراض نہیں۔خواہ کوئی بیس پڑھے،خواہ چوبیس پڑھے،خواہ چھتیس پڑھے، خواہ اڑتالیس پڑھے،خواہ چالیس [6]۔

---

[1] العرف الجادی(ص۸۴) [2] مجموعہ مؤلفات شیخ محمد بن عبدالوہاب(۴/۱۱۷) [3] انوارالمصابیح(ص۲۳۲)
[4] ایضاً(ص۲۳۳) [5] اہل حدیث کے امتیازی مسائل(ص۹۹) [6] ایضاً(ص۱۰۲)

(۷) غیر مقلدین کے مشہور مرکز مدرسہ رحمانیہ کے مدرسین اور محدث نے اپنے رسالہ 'محدث' میں یہ بیان دیا تھا کہ آٹھ سے زیادہ (بیس) تراویح پڑھنا درست اور باعث اجر ہے۔ ۱

(۸) غیر مقلدین کے شیخ الکل مولانا نذیر حسین دھلویؒ کے شاگرد خاص اور غیر مقلدین کے بزرگ عالم دین مولانا میاں غلام رسول صاحب بھی بیس تراویح کے زبردست حامی اور صرف آٹھ تراویح کو مسنون کہنے والوں کے سخت مخالف تھے اور جب مفتی محمد حسین بٹالوی غیر مقلد نے آٹھ تراویح کے سنت اور بیس تراویح کے بدعت ہونے کا فتوٰی دیا تو اس فتوٰی کا رد سب سے پہلے میاں صاحب نے ہی ایک رسالہ کی صورت میں لکھا، چنانچہ وہ اپنے رسالہ میں مفتی بٹالوی کے فتوی کا رد کرنے کے بعد آخر میں بڑی دلسوزی سے فرماتے ہیں: یہ مفتی سینہ زوری کے ساتھ سنت کی پیروی کرنے والوں کے عمل (بیس تراویح) کو بدعت کہتا ہے اور حضرت عمرؓ کے زمانہ سے لے کر اس وقت تک حضرات صحابہ کرامؓ، تابعین، ائمہ مجتہدین، اور مشرق ومغرب کے علماء کی بہت بڑی جماعت کو مخالف سنت قرار دیتا ہے۔ العیاذ باللہ ۲۔

(۹) مشہور غیر مقلد عالم مولانا وحید الزمان مترجم صحاح ستہ کا ارقام فرماتے ہیں: ۔کوئی یہ وہم نہ کرے کہ حضرت عمرؓ نے اپنی طرف سے (تراویح کی جماعت مقرر کر کے۔ ناقل) دین میں ایک بات شریک کردی جس کا اختیار ان کو نہ تھا، اسی طرح بیس رکعت کا حکم اپنی رائے سے دے دیا۔ حاشا وکلا۔ کہ حضرت عمرؓ ایسا کرتے بلکہ انہوں نے طریقہ نبویﷺ کا اتباع کیا...... حضرت عمرؓ نے ضرور آنحضرتﷺ کو بیس رکعتیں تراویح کی بھی پڑھتے دیکھا ہوگا، گو ہم تک یہ روایت بہ سند صحیح نہیں پہنچی۔

اس کی سند میں ابوشیبہ ابراہیم بن عثمان منکر الحدیث ہے۔ مگر حضرت عمرؓ کا زمانہ اس سے بہت پہلے تھا ان کو بہ سند صحیح یہ (روایت) پہنچ گئی ہوگی یا انہوں نے خود (رسول اللہﷺ کو بیس رکعات تراویح پڑھتے۔ ناقل) دیکھا ہوگا ۳۔

---

۱ فتاوٰی ستاریہ (۱۹/۳) ۲ "رسالہ تراویح مع ترجمہ ینابیع" (ص۵۶، ۵۷) ۳ لغات الحدیث، مادہ وزغ۔

(۱۰) غیر مقلد عالم اور شاعر مولانا حافظ محمد لکھوی صاحب اپنی پنجابی کی ایک نظم میں بیس تراویح کو آٹھ تراویح پر ترجیح دیتے ہوئے فرماتے ہیں:

بعضے آٹھ رکعاتاں پڑھدے بعضے ویہ (۲۰) رکعاتاں

جتنی ودھ عبادت رب دی اتنیاں ہی ودھ براتاں [1]

تلك عشرة كاملة

---

[1] مجاہد الاسلام (ص ۱۰) بحوالہ خزائن السنن (۴۱/۳)

# باسمہ سبحانہ

حصہ اول میں احادیث رسول ﷺ، آثار صحابہ ؓ، آثار تابعین وتبع تابعین، اجماع صحابہ ؓ تواتر امت، ائمہ اربعہ اور دیگر علمائے کرام (بشمول علمائے غیر مقلدین) کے اقوال سے یہ بات ثابت ہوگئی ہے کہ تراویح کا مسنون عدد بیس تراویح ہے اور بیس تراویح سے کم تراویح پڑھنا قطعاً جائز نہیں ہے۔ ان دلائل پر غیر مقلدین کی طرف سے وارشدہ تقریباً تمام اعتراضات کے مسکت اور ٹھوس جوابات بھی قارئین ملاحظہ کر چکے ہیں۔ حصہ دوئم میں ہم غیر مقلدین حضرات کے دعوی کہ تراویح صرف آٹھ رکعات ہی مسنون ہیں کا جائزہ لیں گے اور اس دعوی کے اثبات میں وہ جتنے دلائل پیش کرتے ہیں ان کی حقیقت بھی تفصیل کے ساتھ قارئین کے سامنے واضح کریں گے انشاء اللہ تعالی۔ لیکن اس سے پہلے رکعات تراویح سے متعلق غیر مقلدین کے چند مختلف نظریات ملاحظہ فرمالیں۔

## غیر مقلدین کے تراویح اور رکعات تراویح سے متعلق چند مختلف نظریات

(۱) غیر مقلدین کے سنجیدہ حضرات جیسے نواب صدیق حسن خان صاحب، مولانا میاں غلام رسول صاحب وغیرہ حضرات جمہور امت کی طرح بیس تراویح کے مسنون ہونے کے قائل ہیں جیسا کہ آپ حصہ اول میں ان کے اقوال ملاحظہ کر چکے ہیں۔

(۲) غیر مقلدین میں جو سخت اور متعصب قسم کے لوگ ہیں وہ صرف گیارہ رکعات کو ہی مسنون کہتے ہیں اور ان کا دعوی ہے کہ صرف گیارہ رکعات ہی رسول اللہ ﷺ اور حضرت عمر ؓ سے ثابت ہیں اور گیارہ کے علاوہ کوئی اور عدد تراویح نہ نبی ﷺ سے ثابت ہے اور نہ ہی کسی خلیفہ راشد سے منقول ہے۔ چنانچہ مولانا عبد الرحمن مبارکپوری صاحب لکھتے ہیں: وھو الثابت عن رسول اللہ ﷺ بالسند الصحیح وبھا امر عمر بن الخطاب ؓ، واما الاقوال الباقیۃ فلم یثبت واحد منھا عن رسول اللہ ﷺ بسند صحیح ولا یثبت الامر بہ من احد من الخلفاء الراشدین بسند صحیح خال من الکلام [1]۔

---

[1] تحفۃ الاحوذی (۲/۷۳)

گیارہ رکعات کا مسنون ہونا ہی نبی ﷺ سے صحیح سند کے ساتھ ثابت ہے اور اسی کا حضرت عمرؓ نے حکم فرمایا تھا اور گیارہ رکعات کے علاوہ باقی جتنے اقوال ہیں ان میں سے ایک بھی صحیح سند کے ساتھ جس میں کلام نہ ہو، نہ رسول اللہ ﷺ سے ثابت ہے اور نہ ہی خلفائے راشدین میں سے کسی ایک خلیفہ سے ثابت ہے۔

(۳) غیر مقلدین میں بعض ایسے حضرات بھی ہیں جو گیارہ رکعات سے زائد تراویح پڑھنے کو بدعت تک کہہ دیتے ہیں العیاذ باللہ۔ چنانچہ مولوی محمد عثمان دہلوی غیر مقلد لکھتے ہیں: مقلدین کی ایک بڑی جماعت نے بیس رکعت مقرر کر کے بدعت شنیعہ کا ارتکاب کیا ہے [۱]۔

مولوی یونس قریشی غیر مقلد لکھتے ہیں: البتہ بیس یا تیئس کی تعداد معین اور خاص کرنا درست نہیں کیونکہ اس عمل کے بدعت ہوجانے کا خوف ہے [۲]۔

(۴) بعض حضرات غیر مقلدین جو سنت تو صرف آٹھ رکعات تراویح کہتے ہیں البتہ آٹھ سے زائد کو وہ بدعت نہیں کہتے بلکہ مستحب کہتے ہیں۔ چنانچہ مشہور غیر مقلد مصنف مولانا صادق سیالکوٹی صاحب لکھتے ہیں: رسول اللہ کی سنت پاک تو آٹھ رکعات تراویح ہی ہے اور اس سے زائد پڑھنا سنت نہیں بلکہ نافلہ عبادت ہے [۳]

مولانا نذیر احمد رحمانیؒ لکھتے ہیں: اہل حدیث بھی یہی کہتے ہیں کہ نبی ﷺ کے فعل سے جو تعداد بسند صحیح ثابت ہے وہ سنت اور بہتر ہے۔ باقی نفلی نماز کی حیثیت سے اس کی کوئی تحدید و تعیین نہیں ہے، جس سے جتنی ہوسکے پڑھے [۴]۔ مولانا داؤد غزنویؒ امیر جماعت اہل حدیث اعلان فرمایا کرتے تھے کہ آٹھ تراویح سنت رسول اللہ کی ہے اور باقی بارہ رکعت مستحب ہیں [۵]۔

(۵) غیر مقلدین میں ایک جماعت ایسے لوگوں کی بھی ہے جو نماز تراویح کو جماعت سے ہی پڑھنے کے مخالف ہیں اور حضرت عمرؓ کے قائم کردہ اس طریقہ جماعت کو نعوذ باللہ بدعت عمری اور بدعت ضلالہ گر دانتے ہیں چنانچہ جماعت غیر مقلدین کے سرخیل اور ان کے مشہور محقق علامہ امیر یمانیؒ صاحب جماعت تراویح کے متعلق لکھتے ہیں: والمحافظة عليها هو الذى نقول انه بدعة [۶]۔

تراویح کی جماعت کے ساتھ باقاعدگی سے ادائیگی کو ہم بدعت کہتے ہیں۔ اس سے چند سطور قبل

---

[۱] رفع الاختلاف (ص۵۴) بحوالہ تحقیق مسئلہ تراویح (ص۸) [۲] دستور المتقی (ص۱۴۲) [۳] صلوۃ الرسول (ص۳۸۵) [۴] انوار المصابیح (ص۴۴) [۵] فتاوی علمائے حدیث (۲۶۵/۶) [۶] سبل السلام (۱۱/۲)

امیر یمانی صاحب لکھتے ہیں:ان عمرؓ هو الذی جعلها جماعة علیٰ معیّن وسماها بدعة واما قوله نعم البدعة فلیس فی البدعة ما یمدح بل کل بدعة ضلالة[1]۔
حضرت عمرؓ نے ہی تراویح کو ایک مقرر کردہ امام کے ساتھ جماعت کی صورت دی اور اس کا نام بدعت رکھا، آپ کا یہ قول کہ یہ اچھی بدعت ہے تو بدعت کوئی بھی قابل تعریف نہیں بلکہ ہر بدعت ضلالۃ (گمراہی) ہے۔ نعوذ باللہ من ذلک۔

(۶) جماعت غیر مقلدین کے بعض علماء تراویح کی جماعت کو سنت نہیں سمجھتے لیکن یہ سابقہ جماعت کی نسبت تھوڑے نرم ہیں اور اس کو بدعت ضلالہ کی بجائے بدعت حسنہ کہتے ہیں۔ چنانچہ مشہور غیر مقلد مولانا عبدالقادر حصاروی صاحب لکھتے ہیں: مسجد میں جماعت سے عشاء کے بعد ہمیشہ تراویح پڑھنا بدعت حسنہ ہے سنت مؤکدہ نہیں، بلکہ سنت نبوی اور سنت خلفاء اربعہ بھی نہیں ہے[2]۔

(۷) بعض دوسرے غیر مقلدین سابقہ غیر مقلدین کے بالمقابل تراویح کے لیئے جماعت کو صرف جائز ہی نہیں بلکہ ضروری قرار دیتے ہیں۔ چنانچہ غیر مقلدین کے فتاویٰ علمائے حدیث میں تراویح کے لیے جماعت کو شرط قرار دیا گیا ہے[3]۔

(۸) قاضی شوکانی وغیرہ غیر مقلدین تراویح کو جماعت اور بلا جماعت دونوں صورتوں میں ادا کرنے کو جائز کہتے ہیں[4]۔

حضرات! یہ ہیں غیر مقلدین کے اکابر کے تراویح اور رکعات تراویح سے متعلق تقریباً آٹھ قسم کے مختلف نظریات، ان میں سے ہر ایک نظریہ دوسرے سے بالکل جدا اور مختلف ہے اب ہم موجودہ جماعت اہل حدیث (غیر مقلدین) کی خدمت میں بصد ادب عرض کرتے ہیں کہ قرآن وحدیث کی روشنی میں فیصلہ کریں کہ ان مذکورہ نظریات میں سے کون کون سا نظریہ درست اور کون کون سا غلط ہے؟ موجودہ جماعت اہل حدیث (غیر مقلدین) کا اب کون سا نظریہ ہے؟ یہ بھی بتلایا جائے کہ آپ کے جن اکابر نے بدعت کو سنت اور مستحب یا سنت اور مستحب کو بدعت کہا ہے، قرآن وحدیث کی رو سے ان کے بارے میں آپ کا

---

[1] ایضاً [2] صحیفہ اہل حدیث کراچی کیم رمضان ۱۳۹۲ھ بحوالہ رسالہ تحقیق مسئلہ تراویح (ص ۴۲) [3] دیکھئے فتاویٰ علمائے حدیث (۶/۲۴۳) [4] نیل الاوطار (۳/۵۳)

کیا فیصلہ ہے؟ جب تک جماعت یہ فیصلہ نہیں کر پاتی ہم ان کے جواب کے آنے تک یہی کہیں گے۔

لائے ہیں بزم دوست سے یار خبر الگ الگ  کس کا یقین کیجیے کس کا یقین نہ کیجیے

## آٹھ اور بیس تراویح کے دلائل میں موازنہ

حصہ اول میں بیس تراویح کے اثبات میں ٹھوس اور صریح دلائل آپ نے ملاحظہ کر لیے ہیں اب صرف آٹھ تراویح کے اثبات میں غیر مقلدین کے ذکر کردہ دلائل مع جوابات ملاحظہ کریں تا کہ تصویر کے دونوں رخ آپ پر واضح ہو جائیں اور آپ دونوں قسم کے دلائل میں صحیح طور پر موازنہ کر سکیں: کیونکہ مشہور ہے کہ:

**وبضدها تتبين الاشياء** ع

تنبیہ ضروری:۔ یہ بات ملحوظ خاطر رہے کہ ہم حصہ دوئم میں بھی یہی کوشش کریں گے کہ جوبات بھی کہی جائے وہ مدلل اور با حوالہ ہو۔ انشاء اللہ العزیز یہاں بھی حصہ اول کی طرح تمام حوالہ جات غیر مقلدین کے مستند اور مسلمہ علماء کی تصریحات کی روشنی میں ہونگے۔ وَمَاتَوْفِيْقِىْ اِلَّا بِاللّٰهِ عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَاِلَيْهِ اُنِيْبُ

## آٹھ تراویح کے اثبات میں غیر مقلدین کے دلائل کا جائزہ

پہلی دلیل۔ حدیث عائشہ رضی اللہ عنہا: ام المومنین حضرت عائشہؓ فرماتی ہیں کہ رمضان ہو یا غیر رمضان رسول اللہ ﷺ گیارہ رکعات سے زائد نہیں پڑھتے تھے، آپ ﷺ چار رکعات پڑھتے ان کی خوبی اور درازی کے بارے میں نہ پوچھو، پھر آپ ﷺ چار رکعات پڑھتے پس ان کی خوبی اور درازی کے بارے میں نہ پوچھو، پھر آپ تین رکعات (وتر) پڑھتے، الخ [1]۔ جبکہ صحیح مسلم میں حضرت عائشہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ ﷺ عشاء کی نماز کے فارغ ہونے کے بعد صبح تک گیارہ رکعات پڑھتے تھے اور ہر دو رکعتوں پر سلام پھیرتے تھے اور ایک وتر پڑھتے تھے، الخ [2]۔

جواب: اپنے دعویٰ میں غیر مقلدین کی اس مرکزی دلیل کے متعدد جوابات میں سے صرف دس جوابات

---

[1] صحیح بخاری (۲۶۹/۱) [2] صحیح مسلم (۲۵۴/۱)

ہدیہ ناظرین ہیں۔

(۱) حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کی بیان کردہ یہ دونوں حدیثیں (کیفیت کے لحاظ سے) ایک دوسرے سے معارض ہیں کیونکہ مسلم شریف کی روایت میں ہے کہ رسول اللہ ﷺ ہر دو رکعتوں پر سلام پھیرتے تھے اور ایک وتر پڑھتے تھے جب کہ بخاری کی روایت میں ہے کہ آپ آٹھ رکعاتیں چار چار کر کے پڑھتے تھے یعنی ہر چار رکعتوں کے بعد سلام پھیرتے تھے اور تین وتر (ایک سلام کے ساتھ) پڑھتے تھے۔ چنانچہ غیر مقلدین کے مشہور محدث اور مصنف مولانا عبدالرحمٰن مبارکپوریؒ صاحب اس حدیث کی شرح میں لکھتے ہیں:
ظاہر یہی ہے کہ پہلی چار چار رکعتیں ایک ایک سلام سے اور پچھلی تین رکعتیں (وتر کی) ایک سلام سے تھیں[۱]۔ علامہ امیر یمانیؒ صاحب غیر مقلد اس حدیث کے الفاظ یصلی اربعًا کے ذیل میں تحریر کرتے ہیں: یحتمل انها متصلات وهو الظاهر ویحتمل انها منفصلات وهو بعید۔[۲]
احتمال ہے کہ یہ چار رکعتیں اکٹھی یعنی ایک سلام کے ساتھ تھیں اور یہی اس کے ظاہر معنی ہیں اور یہ بھی احتمال ہے کہ یہ چار رکعتیں علیحدہ علیحدہ یعنی دو سلاموں کے ساتھ ہوں لیکن یہ (حقیقت سے) بعید ہے۔

غیر مقلدین کے مجلہ ہفت روزہ الاعتصام کے مفتی اور شیخ الحدیث حافظ ثناءاللہ مدنی اس سوال کے جواب میں کہ کیا چار نوافل اکٹھے ایک سلام کے ساتھ پڑھے جاسکتے ہیں" لکھتے ہیں: صحیح بخاری وغیرہ میں تہجد کے بیان میں حضرت عائشہؓ سے مروی ہے: کان یصلی اربعا کہ نبی ﷺ چار رکعات پڑھتے تھے اور ظہر کے فرض سے پہلے بھی بخاری میں چار رکعات کی تصریح ہے۔ اس سے معلوم ہوا کہ چار نوافل اکٹھے پڑھنے کا جواز ہے [۳]۔ مولانا صادق سیالکوٹی صاحبؒ غیر مقلد اپنی مشہور کتاب صلوۃ الرسول ﷺ میں اس حدیث کے ذیل میں تحریر فرماتے ہیں: اس حدیث شریف سے معلوم ہوا کہ رسول اللہ ﷺ کی رات کی نماز کا غالب معمول یہ تھا کہ آپ آٹھ رکعت تہجد چار چار رکعات کی نیت سے دو سلام میں پڑھتے تھے اور پھر تین وتر [۴]۔ مولانا میاں غلام رسول صاحب غیر مقلد نے بھی ان چار رکعتوں کو ایک سلام کے ساتھ قرار دیا ہے [۵]۔ غیر مقلدین کے اکابرین کی ان تصریحات سے ثابت ہو گیا کہ بخاری والی روایت میں

---

[۱] تحفۃ الاحوذی (۱/۳۳۱) [۲] سبل السلام (۲/۱۳) [۳] الاعتصام (ص۵) (۱۲ تا ۱۸ فروری ۱۹۹۹ء)
[۴] صلوۃ الرسول (ص۲۷۰) [۵] رسالہ تراویح (ص۵۸)

یہ چار چار رکعتیں ایک سلام کے ساتھ تھیں۔ یعنی رسول اللہ ﷺ ہر چار رکعات کے بعد سلام پھیرتے تھے اور یہ صحیح مسلم کی روایت سے معارض ہے جس میں تصریح ہے کہ آپ ﷺ ہر دو رکعت کے بعد سلام پھیرتے تھے۔ اسی طرح بخاری والی روایت میں ہے کہ آپ تین وتر (ایک سلام کے ساتھ) پڑھتے تھے جب کہ صحیح مسلم میں ہے کہ آپ ایک وتر پڑھتے تھے۔ نیز یہ دونوں روایتیں عدد کے لحاظ سے بھی ایک دوسرے کے مخالف ہیں کیونکہ بخاری شریف کی روایت میں آٹھ رکعات (قیام اللیل) اور تین رکعات (وتر) کا ذکر ہے جب کہ مسلم شریف کی روایت میں صرف ایک وتر (بقول غیر مقلدین) اور دس رکعات قیام اللیل کا ذکر ہے۔ اب یہ دونوں روایتیں عدد اور کیفیت دونوں اعتبار سے ایک دوسرے سے معارض ہیں اور دو باہم معارض روایتوں سے غیر مقلدین کا حجت پکڑنا باطل ہوگیا کیونکہ اذا تعارضا تساقطا۔

اس تفصیل سے بعض غیر مقلدین کا یہ عذر لنگ بھی باطل ہوگیا کہ صحیح مسلم کی روایت صحیح بخاری کی روایت کیلئے مفسّر ہے کیونکہ جب خود غیر مقلدین کے مسلمات کی روشنی میں ثابت ہوگیا کہ یہ دونوں حدیثیں عدد اور کیفیت دونوں اعتبار سے ایک دوسرے سے مختلف اور معارض ہیں تو پھر ایک دوسرے کیلئے مفسر کیسے ہوگئیں؟

(۲) اس حدیث سے رکعات تراویح پر استدلال ہی فضول ہے کیونکہ حضرت عائشہؓ اس حدیث میں جس نماز کا تذکرہ فرما رہی ہیں وہ تہجد کی نماز ہے، اس کا تراویح کی نماز سے کوئی تعلق ہی نہیں۔ چنانچہ روایت مسلم میں تو سرے سے رمضان کا ذکر ہی نہیں لھذا یہ روایت تو موضوع (رکعات تراویح) سے ہی خارج ہے اور بخاری کی روایت میں اگرچہ رمضان کا ذکر ہے لیکن اس میں ساتھ غیر رمضان کا لفظ بھی صریح ہے جو کہ اس کے نماز تہجد ہونے پر دال ہے کیونکہ غیر رمضان میں تراویح نہیں ہوتیں بلکہ جو نماز پورا سال (رمضان و غیر رمضان میں) پڑھی جاتی ہے وہ نماز تہجد کہلاتی ہے۔ یہی وجہ ہے کہ کئی بڑے بڑے محدثین نے اس حدیث کو تہجد سے متعلق قرار دیا ہے۔ مثلاً علامہ شمس الدین کرمانیؒ شارح بخاری اس حدیث میں فرماتے ہیں: اماان امرادبھا صلوٰۃ الوتروالسوال والجواب واردان علیه [1]۔

---

[1] الکوکب الدراری شرح بخاری (۱/۱۵۵)

اس حدیث سے مراد وتر (تہجد) کی نماز ہے اور (حضرت عائشہؓ سے) سوال اور (ان کا) جواب تہجد کے متعلق تھا۔

علامہ ابوبکر بن العربیؒ شارح ترمذی فرماتے ہیں:

فما كان النبي ﷺ يزيد في رمضان ولا في غيره على احدى عشرة ركعة وهذه هي قيام الليل فوجب ان يقتدى فيها بالنبي ﷺ [1]۔

نبی ﷺ رمضان اور غیر رمضان میں گیارہ رکعات سے زیادہ نہیں پڑھتے تھے۔ یہ آپ ﷺ کی نماز قیام اللیل (تہجد) تھی۔ پس واجب ہے کہ اس میں آپ ﷺ کی اقتداء کی جائے۔

حافظ ابن حجر عسقلانیؒ شارح بخاری اس روایت عائشہؓ کو تہجد سے متعلق قرار دے کر گیارہ رکعات (تہجد مع الوتر) کی حکمت یہ بیان فرماتے ہیں: وظهرلي الحكمة في عدم الزيادة على احدى عشرة ان التهجد والوترمختص بصلوٰة الليل وفرائض النهارالظهروهي اربع، والعصر وهي اربع والمغرب وهي ثلاث وترالنهارفتناسب ان تكون صلوٰة الليل كصلوٰة النهارفي العددجملة وتفصيلاً [2]۔

میرے لیے ظاہر ہوا کہ گیارہ رکعات سے زائد رکعت نہ ہونے کی حکمت یہ ہے کہ تہجد اور وتر رات کی نماز کے ساتھ خاص ہیں اور دن کے فرائض گیارہ ہیں، ظہر کے چار فرض، عصر کے چار فرض، اور مغرب کے تین فرض جو دن کے وتر ہیں پس مناسب ہوا کہ رات کی نماز بھی اجمال اور تفصیل دونوں میں دن کی نماز کے مشابہ ہو جائے۔

قاضی عیاض مالکیؒ نے بھی حضرت عائشہؓ کی تمام روایات کو جن میں رسول اللہ ﷺ کی نماز کا ذکر ہے، تراویح کی بجائے صلوٰۃ اللیل (نماز تہجد) کے متعلق قرار دیا ہے [3]۔

شیخ عبدالحق محدث دہلویؒ اس حدیث کے متعلق لکھتے ہیں: وصحيح آنست كه آنچه آنحضرت ﷺ گزاردوہمه تہجدبود كه يازده ركعت باشد [4]۔

---

[1] عارضۃ الاحوذی شرح ترمذی (۴/۱۹) [2] فتح الباری شرح بخاری (۳/۳۲۸، ۳۲۹) [3] دیکھئے شرح مسلم للنووی (۱/۲۵۴) [4] بحوالہ فقہ حنفی قرآن وحدیث کی نظر میں (ص )

صحیح یہ ہے کہ آنحضرت ﷺ جو گیارہ رکعات پڑھتے تھے وہ تہجد کی نماز تھی۔

حضرت شاہ عبدالعزیز صاحب محدث دہلویؒ فرماتے ہیں: روایت محمول برنماز تہجداست کہ دررمضان وغیررمضان یکساں بودا۔ حضرت عائشہؓ کی روایت تہجد پر محمول ہے کہ وہ رمضان وغیر رمضان میں برابر تھی۔

قاضی محمد بن علی شوکانیؒ غیر مقلد تحریر کرتے ہیں: وقدورد عن عائشہؓ فی الاخبار عن صلوتہ باللیل روایات مختلفۃ...... ومنھاعندالشیخین انہ ما کان یزید ﷺ فی رمضان ولافی غیرہ علی احدیٰ عشرۃ رکعۃ یصلی اربعاً ۲۔

حضرت عائشہؓ سے رسول اللہ ﷺ کی رات کی نماز (تہجد) کے متعلق مختلف روایات مروی ہے ان میں سے ایک بخاری اور مسلم کی روایت بھی ہے کہ رسول اللہ ﷺ رمضان وغیر رمضان میں گیارہ رکعات سے زیادہ نہیں پڑھتے تھے۔ مشہور غیر مقلد مولانا صادق سیالکوٹی صاحب کا یہ حوالہ حدیث حضرت عائشہؓ کی تشریح میں ماقبل میں گزر چکا ہے کہ: اس حدیث شریف سے معلوم ہوا کہ رسول اللہ ﷺ کی رات کی نماز کا غالب معمول یہ تھا کہ آپ ﷺ آٹھ رکعات تہجد چار چار رکعات کی نیت سے دو سلام میں پڑھتے تھے ۳۔

اسی طرح مولانا ثناء اللہ مدنی غیر مقلد کا یہ حوالہ بھی گزر چکا جس میں وہ اس حدیث کو تہجد سے متعلق قرار دیتے ہوئے لکھتے ہیں کہ: صحیح بخاری وغیرہ میں تہجد کے بیان میں حضرت عائشہؓ سے مروی ہے: کان یصلی اربعاً کہ نبی ﷺ چار رکعات پڑھتے تھے ۴۔

پس جب محدثین کرام اور خود علمائے غیر مقلدین کے نزدیک بھی اس حدیث کا تعلق نماز تہجد سے ہے اور مقدمہ میں تفصیل سے یہ بحث گزر چکی ہے کہ تراویح اور تہجد علیحدہ علیحدہ نمازیں ہیں تو پھر غیر مقلدین کا اس تہجد والی حدیث سے آٹھ تراویح پر استدلال کرنا خود بخود باطل ہو گیا۔

(۳) ہماری اس بات کی تائید کہ مذکورہ حدیث کا تعلق تراویح سے نہیں بلکہ تہجد سے ہے، اس سے بھی ہوتی ہے کہ ائمہ حدیث نے تراویح اور تہجد کے الگ الگ باب باندھے ہیں اور اس حدیث کو تراویح کے باب میں ذکر

---

۱ فتاوی عزیزیہ (ص ۱۲۵) ۲ نیل الاوطار (۳/۳۹) ۳ صلوۃ الرسول (ص ۳۷۰) ۴ ہفت روزہ الاعتصام (ص ۵) ۱۲ تا ۱۸ جنوری ۱۹۹۹ء)

کرنے کی بجائے تہجد کے باب میں ذکر فرمایا ہے۔مثلاً امام مالکؒ نے اپنی مؤطا ۱ میں، امام مسلمؒ نے اپنی صحیح ۲ میں، امام ترمذیؒ نے جامع الترمذی ۳ میں، امام ابوداؤد نے سنن ابی داؤد ۴ میں، امام نسائی نے سنن نسائی ۵ میں، امام خطیب تبریزیؒ نے مشکوٰۃ المصابیح ۶ میں، حافظ ابن القیم نے زاد المعاد ۷ میں، امام محمد بن نصر المروزی نے قیام اللیل ۸ میں حافظ ابن حجر عسقلانیؒ نے بلوغ المرام ۹ مع سبل السلام میں اور دیگر محدثین نے بھی اپنی اپنی کتب حدیث میں اس حدیث کو تہجد کے باب میں ذکر کیا ہے اور تراویح کا باب الگ قائم کیا ہے اور اس میں اس حدیث کا ذکر کرنا تو کجا اس کی طرف ادنیٰ اشارہ بھی نہیں کیا۔اسی طرح محمد صادق سیالکوٹیؒ صاحب غیر مقلد نے بھی اپنی کتاب الصلوٰۃ الرسول ۱۰ میں اس حدیث کو تہجد کے باب میں ذکر کیا ہے معلوم ہوا کہ اس حدیث کا تعلق تراویح کی بجائے تہجد سے ہے ۱۱ ۔

---

۱ (ص۴۳) ۲ (۱/۲۵۴) ۳ (۱/۵۸) ۴ (۱/۱۹۶) ۵ (۱/۲۵۴) ۶ (۱/۱۰۶) ۷ (۱/۸۶)

۸ (ص۹۱) ۹ (۲/۱۳) ۱۰ (ص۴۰۶) ۱۱ اشکال۔غیر مقلدین حضرات اس حدیث کو تراویح سے متعلق قرار دینے کیلئے یہ دلیل پیش کرتے ہیں کہ امام بخاریؒ، امام محمدؒ، امام بیہقیؒ اور علامہ نیمویؒ نے اس حدیث پر تراویح کے ابواب باندھے ہیں۔لھذا ان ائمہ کے نزدیک اس حدیث کا تعلق تراویح سے ہے۔نور المصابیح (ص۱۳) وغیرہ لیکن غیر مقلدین کا یہ اشکال محض خیال اور وہم ہے۔

اوّلاً:۔امام بخاریؒ نے بخاری شریف میں اس حدیث کو کئی ابواب میں ذکر فرمایا ہے۔مثلاً باب قیام النبی ﷺ فی رمضان وغیرہ'' میں بھی اس کو ذکر کیا۔اب رمضان وغیرہ کے الفاظ صراحتاً اس پر دال ہیں کہ امام بخاریؒ کی مراد یہاں تہجد کی نماز کا بیان کرنا ہے کیونکہ غیر رمضان میں نماز تراویح نہیں پڑھی جاتی۔اسی طرح امام بخاریؒ نے اس حدیث کو باب فضل من قام رمضان کے تحت بھی ذکر فرمایا ہے۔اس باب سے امام بخاریؒ کا مقصد صرف قیام رمضان کی فضیلت بیان کرنا ہے، اس کی تعداد اور رکعات بیان کرنا ان کا مقصود نہیں ہے جیسا کہ غیر مقلدین کا دعویٰ ہے کیونکہ اگر امام بخاریؒ کا مقصد قیام رمضان کی تعداد بیان کرنا ہوتا تو وہ باب کا عنوان فضل من قام رمضان کی بجائے عدد قیام رمضان قائم کرتے۔اذ لیس فلیس۔

نیز یہ کہنا بھی غلط ہے کہ امام بخاریؒ نے اس حدیث پر تراویح کا باب باندھا ہے کیونکہ انہوں نے یہاں باب کا عنوان قیام رمضان (قام رمضان) قائم کیا اور غیر مقلدین کے مستند فتاویٰ ''فتاویٰ علمائے حدیث'' میں ہے کہ: قیام رمضان نماز تراویح سے اعم ہے اور نیز علامہ کرمانیؒ کا رد کرتے ہوئے لکھا ہے کہ: جو کرمانیؒ نے کہا ہے کہ: قیام رمضان سے بالاتفاق نماز تراویح مراد ہے یہ انہوں نے انوکھی بات کہی ہے۔فتاویٰ علمائے حدیث (۲/۲۴۳) بحوالہ تحقیق التراویح (ص۶)

پس جب غیر مقلدین کے نزدیک قیام رمضان کا لفظ عام ہے جو تراویح اور تہجد دونوں کو شامل ہے۔تو پھر اگر امام بخاریؒ =

= نے قیام رمضان والے عمومی باب میں اس تہجد والی حدیث کو بھی ذکر کردیا ہے تو اس سے یہ لازم نہیں آتا کہ ان کے نزدیک بھی اس حدیث کا تعلق تراویح سے ہے۔

**ثانیاً**:۔ امام بیہقیؒ نے اپنی کتاب السنن الکبریٰ میں اس حدیث پر باب ماروی فی عدد رکعات القیام فی شہر رمضان'' کا عنوان قائم کیا ہے لیکن امام بیہقیؒ کے اس عنوان میں اجمال ہے کہ قیام سے یہاں مراد قیام اللیل ہے یا قیام رمضان؟ عین ممکن ہے کہ ان کی مراد یہاں قیام سے عام ہو جو قیام اللیل اور قیام رمضان دونوں کو شامل ہے۔ پھر اس عام عنوان کے تحت انہوں نے قیام اللیل اور قیام رمضان دونوں قسم کی احادیث کو ذکر فرمادیا۔ بالفرض اگر یہاں قیام سے صرف قیام رمضان ہی مراد ہے تو پھر بھی امام بیہقیؒ کے نزدیک اس حدیث کا تعلق تراویح سے ہونا لازم نہیں آتا کیونکہ ابھی فتاویٰ علمائے حدیث کے حوالہ سے گزرا ہے کہ قیام رمضان تراویح سے اعم ہے جو تراویح اور تہجد دونوں کو شامل ہے۔ فلا اشکال۔

**ثالثاً**:۔ امام محمدؒ نے اس حدیث عائشہؓ کو اپنی کتاب موطا میں باب قیام شہر رمضان و ما فیہ من الفضل'' کے تحت فرمایا ہے۔ اس باب سے امام محمدؒ دو چیزوں پر استدلال کرنا چاہتے ہیں۔ **اول**: قیام شہر رمضان کا اثبات بلا عدد رکعات اس کے لئے انہوں نے قیام شہر رمضان کا عنوان قائم کیا۔ **ثانی**: رمضان المبارک میں عبادت (تہجد وغیرہ) کرنے کی فضیلت کا بیان اس کیلئے انہوں نے و مافیہ من الفضل (یعنی رمضان المبارک میں جو فضیلت ہے اس کا بیان) کا عنوان قائم کیا ہے۔ اب اس باب کے تحت انہوں نے پہلے نمبر پر حضرت عائشہؓ کی وہ حدیث ذکر کی ہے جس میں نبی کریم ﷺ کا رمضان المبارک میں تین دن نماز پڑھنے کا ذکر ہے اور تعداد رکعات کا اس میں کوئی تعین نہیں ہے۔ اور دوسرے نمبر پر حضرت عائشہؓ کی مذکورہ روایت نقل کی جس میں رسول اللہ ﷺ کا نماز تہجد کی گیارہ رکعات پڑھنا مذکور ہے۔ اب باب کی پہلی حدیث کا تعلق عنوان کے پہلے حصے قیام شہر رمضان سے ہے اور دوسری حدیث کا تعلق عنوان کے دوسرے حصے و مافیہ من الفضل سے ہے کیونکہ رمضان المبارک میں نماز تہجد پڑھنے کی بہت زیادہ فضیلت ہے، اس لئے امام موصوف نے اس تہجد والی حدیث کو باب کے دوسرے عنوان و مافیہ الفضل کے تحت ذکر فرمادیا۔ لھذا اس سے ہرگز یہ لازم نہیں آتا کہ ان کے نزدیک حدیث مذکورہ کا تعلق نماز تراویح سے ہے۔

**رابعاً**: علامہ نیمویؒ نے اگر چہ اس حدیث پر التراویح بثمان رکعات کا باب باندھا ہے لیکن ان کی اس تبویب سے یہ استدلال کرنا کہ ان کے نزدیک اس حدیث کا تعلق تراویح سے ہے غلط ہے کیونکہ ان کی کتاب آثار السنن کا مطالعہ کرنے والے پر مخفی نہیں کہ ان کی پوری کتاب کی ترتیب یہ ہے کہ وہ پہلے اپنے مخالف مسلک کے مطابق باب قائم کرتے ہیں اور اس کے تحت وہ دلائل ذکر کرتے ہیں جن سے مخالف نے استدلال کیا ہے، خواہ ان مستدلات کا تعلق انکے نزدیک مذکورہ باب =

(۴) اگر اس صحیح السند حدیث کا تعلق تراویح سے ہوتا جیسا کہ غیر مقلدین کا دعویٰ ہے تو پھر بڑے بڑے محدثین اور فقہاء کرام کبھی بھی یہ نہ فرماتے کہ رسول اللہ ﷺ سے رکعات تراویح کی بابت کوئی بھی عدد کسی صحیح روایت سے ثابت نہیں حالانکہ بخاری شریف کی یہ روایت ان کے زیر نظر اور زیر مطالعہ تھی وہ حضرات آج کل کے غیر مقلدین سے احادیث کے جاننے اور سمجھنے میں زیادہ ماہر تھے اور عصر حاضر کا کوئی غیر مقلد عالم ان کے علم وفضل کے پاسنگ بھی نہیں ہوسکتا۔ اس کے باوجود یہ جبال علم صاف صاف اقرار کرتے ہیں کہ کسی بھی صحیح روایت میں نبی ﷺ کی نماز تراویح کی تعداد منقول نہیں۔ چنانچہ امام جلال الدین سیوطیؒ فرماتے ہیں: ان العلماء اختلفوا في عددها ولو ثبت من فعل النبي ﷺ لم يختلف فيها [1]۔ علمائے کرام نے تراویح کے عدد میں اختلاف کیا ہے اور اگر تراویح کا کوئی خاص عدد نبی ﷺ سے ثابت ہوتا تو وہ اس میں اختلاف نہ کرتے۔ نیز سیوطیؒ لکھتے ہیں: وانما صلّى ليالي صلوة لم يذكر عددها [2]۔

نبی ﷺ نے صرف چند راتیں تراویح کی نماز پڑھی جس کا کوئی عدد (صحیح احادیث میں) مذکور نہیں۔

---

= ہوا نہیں اسکے بعد وہ اپنے مسلک کے مطابق باب قائم کر کے اپنے مستدلات ذکر فرماتے ہیں۔ صرف ابواب الوتر میں ان کی بیان کردہ ترتیب دیکھ لیں کہ رکعات وتر کی تعداد بیان کرتے وقت انہوں نے پہلے باب الوتر بخمس او اکثر من ذلك کا عنوان قائم کر کے اس قسم کی احادیث کو جمع کیا۔ پھر باب الوتر برکعۃ قائم کر کے اس کے تحت اس موضوع کی احادیث ذکر فرمائیں اور پھر اس کے بعد اپنے مسلک کے مطابق الوتر بثلاث رکعات کا باب قائم کر کے اس کے تحت اپنی مستدل احادیث کو جمع فرمایا۔ حالانکہ ان کے نزدیک صرف تین رکعات وتر پڑھنا ہی جائز ہے بعینہ اسی طرح انہوں نے رکعات تراویح بیان کرتے وقت پہلے غیر مقلدین کے مسلک کے مطابق باب التراویح بثمان رکعات قائم کر کے ان کے مستدلات کو ذکر کیا اور اس میں حضرت عائشہؓ کی مذکورہ حدیث کو بھی ذکر کیا اور پھر آخر میں اپنے مسلک کے مطابق باب فی التراویح بعشرین رکعات قائم کر کے اپنے مستدلات ذکر کیے۔ لھذا اگر انہوں نے غیر مقلدین کے مسلک کے مطابق حدیث عائشہؓ کو تراویح کے باب میں ذکر کیا ہے تو اس سے یہ لازم نہیں آتا کہ خود علامہ نیمویؒ کے نزدیک بھی اس حدیث کا تعلق تراویح سے ہے۔ پس غیر مقلدین کا یہ کہنا غلط ثابت ہوگیا کہ امام بخاریؒ، امام بیہقیؒ، امام محمدؒ اور علامہ نیمویؒ کے نزدیک حدیث حضرت عائشہؓ کا تعلق تراویح کے باب سے ہے۔

[1] المصابیح (ص ۴۷) الحاوی للفتاوی (۱/۳۱۵) [2] المصابیح (؟)، الحاوی (ص ۳۱۴)

نیز تراویح کی تعداد کے بارے میں علمائے کرام کے مختلف اقوال ذکر کرنے کے بعد فرماتے ہیں: ولوثبت عددها بالنص لم تجز زیادة علیه [1] اگر تراویح کا کوئی عدد کسی (صحیح) نص سے ثابت ہوتا تو اس پر زیادتی جائز نہ ہوتی۔ امام سیوطیؒ کی ان عبارات سے جہاں غیر مقلدین کے اس دعوی کی تردید ہوتی ہے کہ رسول اللہ ﷺ سے صرف آٹھ رکعات تراویح کا عدد ثابت ہے وہیں ان کا سیوطیؒ کی ان عبارات کی یہ تاویل کرنا بھی باطل ہو جاتا ہے کہ امام سیوطیؒ کی مراد ان عبارات سے بیس تراویح کی نفی کرنا ہے۔ اس لئے کہ وہ تو مطلق عدد کی نفی فرما رہے ہیں جو آٹھ، بیس وغیرہ سب کو شامل ہے۔ یہی وجہ ہے کہ مسئلہ رکعات تراویح میں غیر مقلدین کے سب سے بڑے وکیل مولانا نذیر احمد رحمانی صاحب غیر مقلد بھی نہ مانتے مانتے یہ حقیقت ماننے پر مجبور ہو گئے کہ: اگر کسی کو یہ شبہ ہو کہ امام سیوطیؒ کے نزدیک بجائے بیس کے اگر آٹھ رکعات بلا وتر ثابت ہیں جیسا کہ صحیح بخاری اور صحیح ابن حبان وغیرہ کے حوالے سے انھوں نے بیان کیا ہے تو اس پر یہ بھی کہا جا سکتا ہے کہ (انھوں نے یہ بھی فرمایا ہے) لوثبت ذالك من فعل النبی ﷺ لم یختلف فیه تو اس شبہ کا جواب یہ ہے کہ یہ معارضہ اس وقت صحیح ہوتا جب امام سیوطیؒ اس عدد کو تحدید وتعیین کے ساتھ ثابت مانتے [2]۔

معلوم ہوا کہ امام سیوطیؒ رسول اللہ ﷺ کی کسی حدیث کو رکعات تراویح کی تحدید میں ثابت نہیں مانتے۔ والفضل ماشهدت به الاعداء

اسی طرح امام تاج الدین سبکیؒ شرح منہاج میں لکھتے ہیں: اعلم انه لم ینقل کم صلی رسول اللہ ﷺ فی تلك اللیالی هل هو عشرون اواقلّ و مذهبنا انها عشرون رکعة [3] جان لو کہ یہ منقول نہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے جن راتوں میں نماز تراویح پڑھی وہ بیس رکعات تھیں یا اس سے کم (آٹھ وغیرہ) اور ہمارا مذہب یہ ہے کہ تراویح کی بیس رکعتیں ہیں [4]۔

---

[1] الحاوی (۱/۴۱۵) [2] انوار المصابیح (ص ۵۰) [3] مصابیح (ص ۱۴۴) الحاوی (۱/۴۱۷) [4] بعض غیر مقلدین (مولانا نذیر رحمانی صاحب وغیرہ نے امام سبکیؒ کی مذکورہ بالا عبارت کی یہ توجیہ کی ہے کہ: اعلم انه لم ینقل الخ ..... تو ان کا مقصد یہ ہے کہ صحیحین یا سنن کی جن روایتوں میں تین راتوں کی تفصیلات مذکور ہیں ان روایتوں میں کوئی عدد منقول نہیں ہے کہ رکعات کی تعداد بیس ہے یا اس سے کم۔ یہ منشا نہیں کہ مطلقاً فعل نبوی سے تراویح کا کوئی عدد منقول ہی نہیں۔ =

شیخ الاسلام حافظ ابن تیمیہ فرماتے ہیں: ومن ظن ان قیام رمضان فیه عدد معین موقت عن النبی ﷺ لا یزید ولا ینقص فقد أخطأ [1]۔

---

انوار المصابیح (ص ۱۰۱) وغیرہ میں غیر مقلدین کی بیان کردہ یہ توجیہ محض دفع الوقتی ہے کیونکہ امام سبکیؒ نے اپنی اس عبارت میں نہ تو صحیحین یا سنن کی روایات کی طرف اشارہ کیا ہے اور نہ ہی انھوں نے رسول اللہ کی تین دن والی تراویح کی جماعت کا تذکرہ کیا بلکہ انہوں نے تو مطلق عدد تراویح کی نفی فرمائی ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے جتنی بھی راتیں نماز تراویح پڑھی خواہ جماعت کے ساتھ یا بلا جماعت ان کی رکعات کی تعداد کسی بھی صحیح راویت میں منقول نہیں ہے، نہ صحیحین وسنن کی روایات میں اور نہ ہی صحیح ابن حبان یا قیام اللیل وغیرہ کی کسی روایت میں۔ لھذا غیر مقلدین کا مطلق کسی عدد کی نفی سے اپنے مطلب کیلیے صرف خاص عدد کی نفی مراد لینا بلا دلیل اور محض ہوائی دعوی ہے۔

اسی طرح مولانا رحمانی صاحب کا یہ کہنا بھی غلط ہے کہ علامہ سبکیؒ نے جوری کے حوالہ سے امام مالک کا یہ قول بلا رد وانکار نقل کیا ہے کہ حضرت عمر ﷺ نے لوگوں کو جس عدد تراویح پر جمع کیا وہ مجھے پسندیدہ ہے اور وہ گیارہ رکعات ہیں اور یہی رسول اللہ ﷺ کی نماز ہے۔ اس سے معلوم ہوا کہ گیارہ رکعات کی بابت ان کو امام مالکؒ کا یہ قول تسلیم ہے کہ: ھی صلوة رسول اللہ ﷺ۔ محصلہ انوار المصابیح (ص ۴۵) لیکن اول تو رحمانی صاحب کا یہ کہنا ہی غلط ہے کہ اس قول کو علامہ سبکیؒ نے نقل کیا ہے کیونکہ اس ضعیف قول کو نقل کرنے والے امام سیوطیؒ ہیں نہ کہ امام سبکیؒ جیسا کہ سیوطیؒ کے کلام سے واضح ہے۔ اور خود رحمانی صاحب کے ہم مسلک غیر مقلدین کو بھی یہ بات تسلیم ہے۔ چنانچہ مشہور غیر مقلد عالم مولانا ابراہیم سیالکوٹی صاحب لکھتے ہیں: سیوطیؒ اپنے اصحاب میں سے امام جوزی کا قول نقل کرتے ہیں کہ امام مالکؒ نے فرمایا کہ جس پر حضرت عمر ﷺ نے لوگوں کو جمع کیا وہ گیارہ رکعات تھیں...... الخ انارۃ المصابیح (ص ۲۴) بحوالہ التوضیح عن رکعت التراویح (ص ۱۲۰)۔ حافظ زبیر علی زئی صاحب غیر مقلد لکھتے ہیں: امام سیوطیؒ نے امام مالکؒ سے نقل کیا ہے کہ حضرت عمر ﷺ نے لوگوں کو گیارہ رکعاتوں پر جمع کیا وہی رسول اللہ ﷺ کی نماز ہے۔ صلوۃ التراویح (ص ۱۳) ناشر: اصحاب الحدیث اٹک شہر۔ پس جب علامہ سبکیؒ نے اس قول کو نقل ہی نہیں کیا تو پھر رحمانی صاحب یہ کیسے کہہ سکتے ہیں کہ انھوں نے اس قول کو تسلیم بھی کر لیا ہے۔

ع بسوقت عقل ز حیرت ایں چہ بوالعجبیست

ثانیا: اگر بالفرض مان بھی لیا جائے کہ امام سبکیؒ نے ہی اس قول کو نقل کیا ہے تو پھر بھی یہ کہنا غلط ہے کہ انہوں نے اس قول کی صحت کو بھی تسلیم کر لیا ہے کیونکہ انہوں نے تو اس ضعیف اور منکر قول کو یہ کہہ کر رد کر دیا ہے کہ: و مذھبنا انھا عشرون رکعة۔ (ہمارا مذہب یہ ہے کہ تراویح کی بیس رکعتیں ہیں) کیا رحمانی صاحب یا کوئی بھی غیر مقلد امام سبکیؒ جیسے متبع سنت اور عاشق صادق عالم کے بارے میں یہ تصور کر سکتا ہے کہ وہ یہ کہیں کہ رسول اللہ ﷺ اور حضرت عمر ﷺ کی نماز تراویح تو گیارہ رکعت تھیں لیکن میرا مذہب بیس رکعات کا ہے۔ اذ لیس فلیس [1] مجموعۃ الفتاوی (۵۲۰/۱۱)

جوشخص یہ گمان کرتا ہے کہ تراویح میں کوئی عدد معیّن ہے جس کو رسول اللہ ﷺ نے مقرر فرمایا ہے کہ جسے نہ زیادہ کیا جاسکتا ہے اور نہ کم تو وہ شخص غلطی پر ہے۔ نیز فرماتے ہیں: وانہٗ لا یتوقت فی قیام رمضان فان النبی ﷺ لم یتوقت فیھا عدداً[1]۔

تراویح میں کوئی عدد مقرر نہیں کیونکہ رسول اللہ ﷺ نے اس میں کوئی عدد مقرر نہیں فرمایا[2]۔

خود غیر مقلدین کے اپنے بڑے بڑے رہنما بھی یہ حقیقت کھلے دل سے تسلیم کرتے ہیں کہ رکعات تراویح کی بابت رسول اللہ ﷺ سے کوئی عدد صحیح روایت سے مروی نہیں ہے۔ علمائے غیر مقلدین کی یہ عبارات مقدمہ میں گزر چکی ہیں۔ یاد دہانی کے لیے دوبارہ نذر قارئین ہیں۔

---

[1] الفتاوی الکبریٰ (۲۲۷/۱) [2] غیر مقلدین حضرات نے اپنی عادت مستمرہ کے موافق حافظ ابن تیمیہؒ کی ان واضح اور صریح عبارتوں سے جان چھڑانے کیلئے وہی روش اختیار کی جو وہ امام سبکیؒ وغیرہ علماء کی عبارتوں کے ساتھ انجام دے چکے ہیں۔ چنانچہ مولانا نذیر رحمانی صاحب حافظ موصوفؒ کی مذکورہ بالا عبارت کی یوں توجیہ بیان کرتے ہیں:۔ حافظ ابن تیمیہؒ کی عبارت کا مطلب یہ ہے کہ نبی ﷺ کے فعل سے اگرچہ گیارہ یا تیرہ رکعات ثابت ہیں لیکن ان کی تحدید کسی حدیث میں نہیں ہے۔ گویا انہوں نے نبی ﷺ کے فعل سے گیارہ رکعات کی نفی نہیں کی بلکہ اس کی تحدید وتعیین کی نفی کی ہے یعنی نبی ﷺ کی کسی قولی یا فعلی حدیث سے یہ ثابت نہیں ہوتا کہ اس بارے میں آپ ﷺ نے رکعات کی کوئی حد مقرر فرمائی ہو کہ اس میں نہ کوئی کمی ہو سکے اور نہ زیادتی اور یہی بات ہم اہل حدیث بھی کہتے ہیں کہ گیارہ رکعات نبی ﷺ کے فعل سے ثابت ہے اور یہی سنت اور بہتر ہے لیکن اس کے ساتھ اگر کوئی شخص اس سے کم وبیش بطور نوافل پڑھنا چاہے تو اس کی کوئی ممانعت نہیں۔ ملخصہ انوار المصابیح (ص ۴۴)۔

لیکن رحمانی صاحب کی یہ ساری توجیہ محض حافظ ابن تیمیہؒ کی عبارت سے جان چھڑانے کیلئے ایک ناکام حیلہ اور بے سود تدبیر ہے کیونکہ غیر مقلدین کے مذہب اور حافظ ابن تیمیہؒ کے موقف میں زمین اور آسمان کا فرق ہے، غیر مقلدین حضرت عائشہؓ کی روایت سے استدلال کرتے ہوئے صرف گیارہ رکعات کو مسنون کہتے ہیں نہ گیارہ سے کم اور نہ ہی گیارہ رکعات سے زائد کو وہ سنت سمجھتے ہیں اور یہی تحدید اور تضییق ہے جس کو حافظ ابن تیمیہؒ غلطی اور خطاء بتلا رہے ہیں تو پھر غیر مقلدین اور حافظ ابن تیمیہؒ کا موقف ایک جیسا کیسے ہوسکتا ہے کیا عصر حاضر کے غیر مقلدین جو صرف گیارہ رکعات کے قائل ہیں وہ گیارہ رکعات سے کم یا اس سے زائد رکعات پڑھنے کو سنت کہنے کیلئے تیار ہیں ہرگز نہیں، بلکہ ان میں سے بعض تو گیارہ رکعات سے زائد تراویح پڑھنے کو بدعت اور حرام تک کہہ دیتے ہیں۔ العیاذ باللہ۔

اگر یہ تحدید اور تضییق نہیں جس کا ابن تیمیہؒ سختی سے رد کر رہے ہیں تو نہ جانے یہ تحدید کس چیز کا نام ہے؟ رہا یہ کہنا =

قاضی محمد بن علی شوکانی حضرت عائشہؓ کی مذکورہ روایت سمیت اس موضوع سے متعلق متعدد روایات

[illegible] کے بعد فرماتے ہیں: والحاصل ان الذی دلت علیه احادیث الباب وما

[illegible] الامام فی رمضان والصلوٰۃ فیه جماعة وفرادی فقصر الصلوٰۃ

[illegible] وتخصیصها بقراءۃ مخصوصة لم یرد به سنة۔

خلاصہ کلام [illegible] اس باب میں ذکر کردہ احادیث اور ان جیسی دوسری احادیث سے جو بات ثابت ہوتی ہے وہ صرف رمضان المبارک میں قیام اور اس کو اکیلے اکیلے یا جماعت کے ساتھ ادا کرنے کی مشروعیت ہے۔ پس اس نماز کو جس کا نام تراویح ہے کسی عدد معیّن پر بند کر دینا (جیسا کہ آج کل کے غیر مقلدین جو کہ صرف آٹھ رکعات کو سنت نبوی کہتے ہیں۔ ناقل) اور کسی مخصوص قرأت کے ساتھ خاص کر دینا رسول اللہ ﷺ کی سنت میں وارد نہیں ہوا۔

گویا شوکانی صاحب کے نزدیک رکعات تراویح کی بابت جتنی بھی احادیث ذکر کی جاتی ہیں وہ یا تو ضعیف ہیں یا وہ تراویح سے غیر متعلق ہیں۔ نیز شوکانی نے یہاں مطلق سنت کی نفی کی ہے جو سنت قولی، سنت فعلی اور سنت تقریری تینوں کو شامل ہے۔ لھذا اس سے غیر مقلدین کی تینوں دلیلوں (سنت فعلی بروایت عائشہؓ و بروایت جابرؓ اور سنت تقریری بروایت ابی بن کعبؓ) کی نفی اور ان کے دعوی کا باطل ہونا ثابت ہو گیا۔

---

[illegible] نے تسلیم کیا کہ رسول اللہ ﷺ گیارہ یا تیرہ رکعات سے زائد نہیں پڑھتے تھے تو اس کا جواب یہ ہے کہ [illegible] گیارہ [illegible] والی روایت [illegible] ساتھ یہ بھی فرمایا ہے کہ اس حدیث میں اضطراب ہے اور یہ کہ یہ [illegible] کے خلاف ہے اور انھوں نے یہ بھی فرمایا ہے اگر کوئی گیارہ یا تیرہ رکعات پڑھنا چاہے بھی [illegible] سے جتنا رسول اللہ ﷺ قیام کرتے تھے یعنی صرف ایک رکعت میں [illegible] پارے (حافظ صاحب کی یہ تمام عبارتیں حصہ اول میں گزر چکی ہیں فلیراجع الیھا)۔ کیا غیر مقلدین حافظ ابن تیمیہؒ کی ان باتوں کو تسلیم کرتے ہیں؟

الغرض غیر مقلدین حافظ ابن تیمیہؒ کی عبارات کی جو بھی تاویل کرنا چاہیں کر لیں لیکن یہ حقیقت اپنی جگہ ثابت ہے کہ وہ ایسے شخص کو خطا کار کہتے ہیں جو حضرت عائشہؓ کی حدیث سے استدلال کرتے ہوئے صرف گیارہ رکعات کو مسنون سمجھتا ہے۔

[illegible] نیل الاوطار (۵۳/۳)

اس طرح علامہ نواب صدیق حسن خان صاحبؒ (جن کو غیر مقلدین چودھویں صدی کے مجدد اور محقق اعظم کے لقب سے پکارتے ہیں) فرماتے ہیں کہ: ولـم یات تعیین العدد فی الروایات الـصـحیحة الـمرفـوعة ۱؎ ۔ اور تراویح کے عدد (گیارہ یا تیرہ رکعات وغیرہ) کی تعیین صحیح مرفوع روایتوں میں نہیں آئی ہے۔

نواب صاحب کے صاحبزادے اور مشہور غیر مقلد عالم نواب نور الحسن خان صاحب فرماتے ہیں: وبالجملة عددے معین درمرفوع نیامده ۲؎ ۔ خلاصہ یہ ہے کہ رسول اللہ ﷺ سے کسی مرفوع روایت میں تراویح کا کوئی معین عدد مذکور نہیں۔

غیر مقلدین کے معتبر اور مستند عالم علامہ وحید الزمان غیر مقلد مترجم صحاح ستہ (جن کے بارے میں مشہور غیر مقلد مولانا بدیع الدین شاہ راشدی یہ القاب بیان کرتے ہیں: نواب عالی جناب، عالم باعمل، فقیہ وقت، صحب السنة وحید الزمان بن مسیح الزمان الدکنی ۳؎) بھی ہے اس حقیقت کو کھلے دل سے تسلیم کرتے ہیں: ولا یتعین لصلوة لیالی رمضان یعنی تراویح عدد معین ۴؎ ۔ اور رمضان المبارک کی رات کی نماز یعنی تراویح کے لیے (احادیث میں) کوئی عدد معین نہیں ہے۔

مولانا میاں غلام رسول صاحب غیر مقلد (جو غیر مقلدین کے شیخ الکل مولانا نذیر حسین دھلویؒ کے خصوصی تلامذہ میں سے ہیں ۵؎ ۔ نے حضرت ملا علی قاریؒ کا یہ قول بلا رد و انکار نقل کیا ہے: اعلم انه لم یوقت رسول اللہ ﷺ فی التراویح عددا معینا ۶؎ ۔ جان لو کہ رسول اللہ ﷺ نے تراویح میں کوئی تعداد مقرر نہیں فرمائی۔

قارئین: محدثین کرام اور علمائے غیر مقلدین کے ان مذکورہ بالا بیانات سے یہ بات واضح ہو گئی کہ رسول اللہ ﷺ سے رکعات تراویح کی بابت کوئی معیّن عدد منقول نہیں۔ لھذا عصر حاضر کے غیر مقلدین کا حضرت عائشہؓ کی روایت سے جو دراصل نماز تہجد سے متعلق ہے، رکعات تراویح پر استدلال کرنا بالکل غلط اور اپنے ہی اکابر کی تصریحات کی خلاف ورزی ہے۔

---

۱؎ الانتقاد الرجیح (ص ۶۱) ۲؎ العرف الجادی (ص ۸۴) ۳؎ ہدایۃ المستفید (۱/۱۰۳) ۴؎ نزل الابرار (۱/۱۲۶)

۵؎ تاریخ اہلحدیث (ص ۴۳۳) ۶؎ رسالہ تراویح مع ترجمہ ینابیع (ص ۴۹، ۵۰)

دل کے پھپھولے جل اٹھے سینے کے داغ سے          اس گھر کو آگ لگ گئی گھر کے چراغ سے

جواب نمبر۵: حضرت عائشہ صدیقہؓ اس حدیث میں جس نماز کا تذکرہ فرما رہی ہیں، وہ آپ ﷺ آخر شب میں پڑھتے تھے۔ چنانچہ اس نماز کے وقت کی بابت جب ان سے پوچھا گیا تو جناب صدیقہؓ نے فرمایا: کان ینام اوله ویقوم اٰخره فیصلی ۱؎ ۔یعنی آپ ﷺ رات کے پہلے حصہ میں آرام فرماتے تھے اور آخری حصہ میں اٹھ کر نماز پڑھتے تھے۔اسی طرح ایک اور ایک سوال کے جواب میں حضرت عائشہؓ فرماتی ہیں کہ کان یقوم اذاسمع السارخ ۲؎ ۔رسول اللہ نماز کے لئے اس وقت کھڑے ہوتے تھے جب (آخر شب) مرغ کی آواز سنتے تھے۔مولانا میاں غلام رسول صاحب غیر مقلد لکھتے ہیں کہ: آنحضرت ﷺ سونے کے بعد (آخر شب) یہ نماز پڑھتے تھے ۳؎ ۔اور آخر شب میں جو نماز پڑھی جاتی ہے،وہ تہجد کی نماز ہے نہ کہ تراویح کی۔ چنانچہ غیر مقلدین کے فتاوی علمائے حدیث میں ہے کہ: تراویح کا وقت اول شب کا ہے اور تہجد کا آخر شب کا ہے ۴؎ ۔ غیر مقلدین کے شیخ الاسلام مولانا ثناء اللہ امرتسریؒ اپنے فتاوی میں لکھتے ہیں تہجد کا وقت ہی صبح سے پہلے کا ہے اول شب میں تہجد نہیں ہوتی ۵؎ ۔

مولانا صلاح الدین یوسف غیر مقلد (سابق ایڈیٹر الاعتصام) لکھتے ہیں: بہر حال تہجد کا مفہوم رات کے پچھلے پہر اٹھ کر نوافل پڑھنا ہے ساری رات قیام اللیل کرنا خلاف سنت ہے۔ نبی ﷺ رات کے پہلے حصے میں سوتے اور پچھلے حصے میں اٹھ کر تہجد پڑھتے ۶؎ ۔

بنا بریں غیر مقلدین کا رسول اللہ ﷺ کی آخری شب کی نماز (تہجد) سے اول شب کی نماز (تراویح) پر استدلال کرنا خود اپنے طے شدہ اصولوں کی روشنی میں باطل ہو گیا۔

جواب نمبر۶: بالفرض غیر مقلدین کا دعوی مان ہی لیا جائے کہ اس حدیث کا تعلق تراویح سے ہے اور تراویح اور تہجد ایک ہی نماز ہے تو پھر بھی ان کا اس حدیث سے استدلال کرتے ہوئے صرف آٹھ رکعت پر اکتفا کرنا اور اسی عدد کو سنت کہنا غلط ہے۔ کیونکہ جس طرح نبی کریم ﷺ کا آٹھ رکعات پڑھنا ثابت ہے۔

---

۱؎ بخاری (۱/۱۵۴) بحوالہ حی علی الصلوۃ (ص۳۶) از خواجہ محمد قاسم غیر مقلد ۲؎ بخاری (۱/۱۵۲) ۳؎ رسالہ تراویح (ص۵۹) ۴؎ (۶/۲۵۱) ۵؎ فتاوی ثنائیہ (۱/۴۳۱) ۶؎ تفسیری حواشی (ص۷۸۹) مطبوعہ شاہ فہد قرآن کریم پرنٹنگ پریس سعودی عرب

اسی طرح آپ ﷺ سے آٹھ رکعات سے کم اور آٹھ رکعات سے زائد کا پڑھنا بھی ثابت ہے۔ صرف حضرت عائشہؓ سے ہی رسول اللہ ﷺ کی رات کی نماز کی متعدد صورتیں منقول ہیں جن کی صحت کا خود غیر مقلدین کے علماء کو بھی اقرار ہے۔ چنانچہ علامہ شوکانیؒ لکھتے ہیں: وقد ورد عن عائشہؓ فی الاخبار عن صلاتہ ﷺ باللیل روایات مختلفہ الخ [1]۔

حضرت عائشہؓ سے رسول اللہ ﷺ سے رات کی نماز سے متعلق مختلف روایتیں روایت کی گئی ہیں۔

اس کے بعد شوکانی صاحب نے رسول اللہ ﷺ کی نماز کی مختلف صورتیں (دس رکعات، آٹھ رکعات، نو رکعات مع الوتر، سات رکعات مع الوتر وغیرہ) بلا رد و انکار نقل فرمائیں۔ اسی طرح غیر مقلدین کے ایک دوسرے بڑے عالم علامہ امیر یمانیؒ لکھتے ہیں: اعلم انہ قد اختلفت الروایات عن عائشہؓ فی کیفیۃ صلاتہ ﷺ فی اللیل وعددھا، فقد روی عنھا سبع وتسع واحدی عشرۃ سوٰی رکعتی الفجر ومنھا ھذہ الروایۃ: کان یصلی من اللیل عشر رکعات ویوتر بسجدۃ ای رکعۃ ویرکع رکعتی الفجر فتلک ثلاث عشرۃ رکعۃ الخ [2]۔

جان لو کہ حضرت عائشہؓ سے رسول اللہ ﷺ کی رات کی نماز کی کیفیت اور تعداد میں روایات مختلف ہیں چنانچہ آپ ﷺ سے سات رکعات، نو رکعات، گیارہ رکعات (مع الوتر) علاوہ دو رکعات سنت فجر کے مروی ہیں اور ان روایات میں سے ایک یہ بھی ہے کہ رسول اللہ ﷺ رات کی نماز دس رکعات پڑھتے تھے اور ایک رکعت وتر اور دو رکعات سنت فجر پڑھتے تھے، یہ کل تیرہ رکعات ہوئیں

ایک روایت میں ہے کہ آپ ﷺ صبح کی دو سنتوں سمیت پندرہ رکعات پڑھتے تھے الخ۔

مولانا میاں غلام محمد رسول صاحب لکھتے ہیں کہ: امام قاضی عیاضؒ فرماتے ہیں کہ حضرت عائشہؓ کی روایت میں ہے جو حضرت سعد بن ہشامؒ کی سند سے آتی ہے ثابت ہے کہ آنحضرت ﷺ نو رکعت (مع الوتر) پڑھتے تھے اور بسند عروہ حضرت عائشہؓ سے روایت ہے کہ آپ ﷺ گیارہ رکعت پڑھتے تھے جن میں وتر بھی ہوتے تھے جن کی ہر دو رکعت کے بعد سلام کہتے تھے اور جب آپ کے پاس مؤذن آ چکتا تو آپ ﷺ صبح

---

[1] نیل الاوطار (۳/۳۹) [2] سبل السلام (۲/۱۳)

کی دو سنتیں پڑھتے تھے اور حضرت ہشام بن عروہؓ کی روایت میں جو حضرت عائشہؓ سے مروی ہے، یہ آتا ہے کہ آپ ﷺ تیرہ رکعات ادا کرتے جن میں صبح کی دو سنتیں بھی ہوتی تھیں اور حضرت عائشہؓ سے یہ روایت بھی آئی ہے کہ آپ ﷺ رمضان اور غیر رمضان میں گیارہ رکعت سے زیادہ نہیں پڑھتے تھے اور ان سے یہ روایت بھی ہے کہ آپ ﷺ تیرہ رکعت پڑھتے تھے آٹھ اور پھر تین وتر اور پھر بیٹھ کر دو رکعت پڑھتے تھے۔ اور ان سے بخاری میں یہ بھی ہے کہ آپ کی رات کی نماز سات اور نو رکعت ہوتی تھی (مع الوتر) ۱۔

خاں صاحب فرماتے ہیں کہ: مصنف سفر سعادت نے (رسول اللہ ﷺ کی) رات کی نماز کے باب میں آٹھ صورتیں لکھی ہیں جو سب کی سب صحیح ہیں۔ پس جو کچھ حضرت عائشہؓ نے فرمایا کہ آنحضرت ﷺ رمضان اور غیر رمضان میں گیارہ رکعات پڑھتے تھے یہ خبر دینا بھی ان کا اپنی باری کے دنوں کا ہے جو سال کے چھتیس دن ان کی باری کے ہوتے تھے۔ خود حضرت عائشہؓ اور اسی طرح دوسرے حضرات سے گیارہ سے کم اور زیادہ کی روایت گزر چکی ہیں ۲۔ غیر مقلدین کے محدث اعظم مولانا عبدالرحمٰن مبارکپوریؒ صاحب لکھتے ہیں انه ثبت ان رسول الله ﷺ كان قد يصلي ثلاث عشرة ركعة سوى ركعتي الفجر ۳۔

یہ ثابت ہے رسول اللہ ﷺ نے کبھی فجر کی دو رکعات کے علاوہ بھی تیرہ رکعات پڑھی ہیں۔

مولانا عبداللہ غازیپوریؒ نے بھی یہ تسلیم کیا ہے کہ: حق یہ ہے کہ آپ ﷺ نے کبھی کبھی سنت فجر کے علاوہ بھی تیرہ رکعتیں پڑھی ہیں ۴۔ مولانا صادق سیالکوٹیؒ لکھتے ہیں کہ: حضرت عائشہ سے رسول خدا کی نماز سے متعلق پوچھا تو جناب صدیقہؓ نے فرمایا کہ: کبھی سات رکعتیں، کبھی نو اور کبھی گیارہ رکعتیں مع وتر پڑھتے ۵۔

نیز سیالکوٹی صاحب لکھتے ہیں: ۔ سات رکعت تہجد میں اگر وتر ایک رکعت پڑھیں تو تہجد چھ رکعت ہوئی۔ اور اگر وتر تین رکعت پڑھیں تو نماز تہجد چار رکعت ہوئی ۶۔ محمد قاسم خواجہ لکھتے ہیں: عائشہ صدیقہؓ قیام نبوی کے بارے میں فرماتی ہیں: یہ سات یا نو یا گیارہ رکعتیں ہوتی تھیں علاوہ فجر کی دو سنتوں کے ۷۔

---

۱ رسالہ تراویح مع ترجمہ ینابیع (ص۴۸،۴۹) ۲ ایضاً (ص۵۱) ۳ تحفۃ الاحوذی (۲/۷۳) ۴ رکعات التراویح (ص۵) ۵ صلوۃ رسول (ص۲۶۹) ۶ ایضاً ۷ حی علی الصلوۃ (ص۳۰)

اس طرح مولانا نذیر احمد صاحب تحریر کرتے ہیں: حضرت عائشہؓ کا خود بخاری شریف [1] میں بیان ہے کہ رسول اللہ ﷺ سات بھی پڑھتے تھے نو بھی اور گیارہ بھی۔ [2]

پس جب صرف حضرت عائشہؓ سے رسول اللہ ﷺ کی رات کی نماز کی تعداد سے متعلق مختلف روایات مروی ہیں اور آپ ﷺ کا آٹھ سے کم اور آٹھ سے زائد رکعات پڑھنا بھی ثابت ہے اور ان سب روایات کی صحت خود غیر مقلدین کو بھی تسلیم ہے تو پھر غیر مقلدین حضرات یہ کیسے دعوای کر سکتے ہیں کہ صرف آٹھ رکعات تراویح پڑھنا ہی رسول اللہ ﷺ کی سنت ہے۔

ع بسوخت عقل زحیرت ایں چہ بوالعجبیست

جواب نمبر ۷: حضرت عائشہؓ کی اس حدیث میں اس قدر اختلافات (جن کا ہلکا سا نمونہ آپ نے علمائے غیر مقلدین کے مذکورہ بالا بیانات میں دیکھ لیا ہے) کو دیکھتے ہوئے بعض محدثین نے اس حدیث کو ہی مضطرب قرار دیا ہے۔

علامہ محمد شوکانیؒ غیر مقلد لکھتے ہیں: ولاجل هذا الاختلاف نسب بعضهم حديثها الى الاضطرب [3]۔

حضرت عائشہؓ کی حدیث میں ان اختلافات کی وجہ سے بعض علمائے محدثین نے ان کی حدیث کو اضطراب کی طرف منسوب کیا ہے۔

علامہ امیر یمانیؒ غیر مقلد تحریر کرتے ہیں: ولما اختلفت الفاظ حديث زعم البعض انه حديث مضطرب [4]۔

جب حضرت عائشہؓ کے الفاظ میں اختلاف ہوا تو بعض محدثین نے اس کو مضطرب خیال کیا ہے۔

شیخ الاسلام حافظ ابن تیمیہؒ فرماتے ہیں: واضطرب فی هذا الاصل [5] اس اصل (حدیث عائشہؓ) میں اضطراب ہے۔

حافظ ابن حجر عسقلانیؒ لکھتے ہیں: قال القرطبی اشكلت روايات عائشةؓ على

---

[1] (۱/۱۵۳) [2] انوار المصابیح (ص۴۳) [3] نیل الاوطار (۳/۳۹) [4] سبل السلام (۲/۱۳) [5] الفتاوی الکبری (۱/۱۲۷)

كثير من اهل العلم حتى نسب بعضهم حديثها الى الاضطرب [1]۔

علامہ قرطبیؒ [2] فرماتے ہیں کہ بہت سے اہل علم پر حضرت عائشہؓ کی روایات مشکل ہوئی ہیں یہاں تک کہ بعض اہل علم نے ان کی اس حدیث کو ہی اضطراب کی طرف منسوب کیا ہے۔

اب جن محدثین نے اس حدیث کو مضطرب قرار دیا ہے ان کی تحقیق کی رو سے تو یہ حدیث ہی نا قابل حجت ہے۔ کیونکہ مولانا عبدالرحمٰن مبارکپوری صاحب غیر مقلد نے تصریح کی ہے کہ: حدیث مضطراب قابل احتجاج نہیں ہوسکتی [3]۔

جواب نمبر ۸: حدیث عائشہؓ کی روایات میں اختلاف کی وجہ سے جن علماء نے اس حدیث کو مضطرب قرار دیا ہے ان کے بالمقابل دیگر علمائے کرام جنہوں نے اس کو مضطرب کہنے کی بجائے ان سب روایات میں تطبیق کا راستہ اختیار کیا ہے ان کی تحقیق کی رو سے بھی اس حدیث سے صرف آٹھ رکعات تراویح پر استدلال کرنا غلط ہے۔ کیونکہ ان علماء کے نزدیک بھی اس حدیث میں آنحضرت ﷺ کی تمام راتوں کی نماز کا حال مذکور نہیں بلکہ ان کے نزدیک یا تو اس روایت میں اکثر راتوں کا ذکر ہے اور یا یہ تمام روایات آپ ﷺ کے متعدد اوقات اور مختلف حالتوں سے متعلق ہیں۔ چنانچہ امام نوویؒ، قاضی عیاض مالکیؒ سے حضرت عائشہؓ کی روایات میں تطبیق ذکر کرتے ہوئے فرماتے ہیں: واما الاختلاف فی حدیث عائشہؓ فقیل هو منها و قیل من الرواة عنها فیحتمل ان اخبارها باحدی عشرة هو الاغلب وباقی روایایتها اخبار منها بما كان يقع نادرا فی بعض الاوقات فاكثره خمس عشرة بركعتی الفجر واقله سبع وذلك بحسب ما كان يحصل من اتساع الوقت اوضيقه بطول قراءة كما جاء فی حديث حذيفة ﷺ وابن مسعود ﷺ اولنوم اوعذر مرض اوغيره اوفی بعض الاوقات عند كبرالسن كما قالت فلما اسن ﷺ صلى سبع ركعات [4]۔

---

[1] فتح الباری (۳/۳۳۹) [2] علامہ عبداللہ قرطبیؒ: مولانا ارشادالحق اثریؒ غیر مقلد لکھتے ہیں کہ: علامہ قرطبیؒ فقہ مالکی کے مسلمہ امام ہیں ان کے کلام کو بلا دلیل رد کرنا بھی بہت بڑی جسارت ہے۔ ''توضیح الکلام'' (۱/۶۵) [3] تحقیق الکلام (۲/۷)

[4] شرح مسلم للنوویؒ (۱/۲۵۴)

حضرت عائشہؓ کی حدیث میں جو اختلاف ہے، تو اس کے متعلق یہ بھی کہا گیا ہے کہ یہ اختلاف ان ہی سے منقول ہے اور یہ بھی کہا گیا ہے کہ یہ اختلاف ان سے نقل کرنے والے راویوں کی طرف سے ہے چنانچہ احتمال ہے کہ حضرت عائشہؓ نے گیارہ رکعات کے بارے میں جو خبر دی ہے وہ رسول اللہ ﷺ کی اکثر عادت ہو اور انھوں نے اپنی دیگر روایات میں جو خبر دی ہے وہ ان صورتوں پر محمول ہوں جو آپ ﷺ سے بعض اوقات میں صادر ہوئیں۔ پس یہ دو رکعات سنت فجر ملا کر زیادہ سے زیادہ پندرہ رکعات اور کم سے کم سات رکعات ہیں یا یہ وقت کی فراخی اور تنگی اور طول قراءت کی وجہ سے ہوتا تھا جیسا کہ حضرت حذیفہ ؓ اور حضرت ابن مسعود ؓ کی حدیث میں آتا ہے یا نیند یا بیماری وغیرہ کے عذر یا بڑھاپے کی وجہ سے بعض اوقات ایسا ہوتا رہا جیسا کہ حضرت عائشہؓ فرماتی ہیں کہ جب رسول ﷺ (آخر عمر میں) بوڑھے ہو گئے تو سات رکعتیں پڑھتے تھے[1]...... وغیرہ وغیرہ۔ آخر میں قاضی عیاضؒ فرماتے ہیں کہ: اس میں کوئی اختلاف نہیں کہ رات کی نماز میں (رسول اللہ ﷺ کی طرف سے) کوئی ایسی حد مقرر نہیں کہ جس میں کمی یا زیادتی نہ کی جا سکے اور رات کی نماز ان نیکیوں میں سے ہیں کہ وہ جتنی بھی زیادہ کی جائے ثواب بڑھتا جائے گا۔ اختلاف تو صرف اس بات میں ہے کہ نبی ﷺ کا عمل کیا تھا اور انہوں نے اپنے لیے کیا پسند فرمایا واللہ اعلم۔

---

[1] ﴿ف﴾ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ رسول اللہ ﷺ کی زندگی کا آخری معمول رات کی نماز میں تین وتر سمیت سات رکعتیں پڑھنے کا تھا۔ اب غیر مقلدین جو اپنے آپ کو قرآن وحدیث کا بلاشرکت غیرے عامل سمجھتے ہیں ان کو چاہیے کہ وہ گیارہ رکعات سنت کہنے کی بجائے سات رکعات کو سنت کہیں کیونکہ امام بخاریؒ نے اپنی صحیح میں احادیث نبویہ پر عمل پیرا ہونے کے لیے یہ ضابطہ بیان کیا ہے کہ: انما یؤخذ من فعل النبی صلی اللہ علیہ وسلم الآخر فالآخر۔ صحیح بخاری (۹۶/۱) کہ نبی ﷺ کا جو آخری عمل ہوگا وہ لیا جائے گا۔ اس ضابطہ کی رو سے رسول ﷺ کی سنت تین وتر سمیت سات رکعات بنتی ہے لیکن غیر مقلدین اس کے برخلاف صرف گیارہ رکعات کو سنت کہتے ہیں نہ گیارہ سے کم اور نہ گیارہ سے زائد کو۔ معلوم ہوا کہ غیر مقلدین نہ تو قرآن وحدیث پر عمل پیرا ہونے کے دعوی میں سچے ہیں اور نہ وہ (امام بخاری وغیرہ) محدثین کرام کی تصریحات کو مانتے ہیں۔ ہم اس موقع پر غیر مقلدین حضرات کو ان کے ہی ایک بہت بڑے عالم مولانا محمد جوناگڑھی کا ایک شعر یاد دلاتے ہیں۔

بنتے ہو وفادار تو وفا کر کے دکھاؤ کہنے کی وفا اور ہے کرنے کی وفا اور

حافظ ابن حجر عسقلانی نے حضرت عائشہؓ کی ان مختلف روایات میں یوں تطبیق بیان فرمائی ہے: والصواب ان [illegible] ذكرته من ذلك محمول علىٰ اوقات متعددة و احوال مختلفة ۱؎ ۔
[illegible]ت بات یہ ہے کہ حضرت عائشہؓ نے آنحضرت ﷺ کی نماز سے متعلق جتنی روایات بیان فرمائی ہیں یہ [illegible]عدد اوقات اور مختلف حالتوں پر محمول ہیں۔ اسی طرح قاضی شوکانیؒ غیر مقلد اور علامہ امیر یمانیؒ غیر مقلد نے بھی حضرت عائشہؓ کی ان روایات میں یہی تطبیق دی ہے کہ یہ سب روایتیں رسول اللہ ﷺ کے متعدد اوقات اور مختلف احوال سے متعلق ہیں اور یہ سب صورتیں جائز ہیں ۲؎ مولانا میاں غلام رسول صاحبؒ غیر مقلد نے اپنے رسالہ تراویح میں ان روایات میں مختلف تطبیقات نقل فرمائی ہیں اور اس دعوے کو غلط ثابت کیا ہے کہ حضرت عائشہؓ کی گیارہ رکعات والی روایت میں رسول اللہ ﷺ کا دائمی عمل مذکور ہے ۳؎ ۔
اب جن علمائے کرام نے حضرت عائشہؓ کی روایات میں بجائے اضطراب کہنے کے ان سب روایات میں یہ تطبیقات ذکر کی ہیں ان کے نزدیک بھی آٹھ رکعات (یا گیارہ رکعات مع الوتر) نبی کریم ﷺ کا دائمی عمل نہیں تھا بلکہ ان کے ہاں بھی مختلف موقعوں پر آپ ﷺ سے آٹھ سے زائد اور آٹھ سے کم رکعات پڑھنا بھی ثابت ہے۔ اور مولانا نذیر احمد رحمانی صاحب غیر مقلد لکھتے ہیں کہ: جس عدد کا پڑھنا ایک دفعہ بھی ثابت ہو وہ بے شک سنت ہے ۴؎ ۔ چہ جائیکہ اس عدد کا متعدد بار پڑھنا ثابت ہو۔ لھذا ان علمائے کرام کی تحقیق میں بھی صرف آٹھ رکعات پڑھنا ہی سنت نہیں بلکہ کبھی آٹھ سے کم اور کبھی آٹھ سے زائد رکعات پڑھنا اور آٹھ رکعات پڑھنے کی ہیئت کو بدلنا بھی سنت ہونا چاہیے اور یہ بات صرف ہم نہیں کہتے بلکہ یہ بات خود غیر مقلدین کے بہت بڑے عالم مولانا میاں غلام رسول صاحبؒ بھی تسلیم کرتے ہیں۔ چنانچہ میاں صاحب فرماتے ہیں: پس جو کچھ حضرت عائشہ صدیقہؓ نے فرمایا کہ آنحضرت ﷺ رمضان اور غیر رمضان میں گیارہ رکعات پڑھتے تھے، یہ خبر دینا بھی ان کا اپنی باری کے دنوں کا ہے جو سال میں چھتیس دن ان کی باری کے ہوتے تھے اور خود حضرت عائشہؓ اور اس طرح دوسرے حضرات (صحابہ کرامؓ) سے (گیارہ رکعات سے) کم و بیش کی روایات پہلے گزر چکی ہیں۔ لھذا گیارہ رکعات کی ہیئت کو بدلنا اور اس

---

۱؎ فتح الباری (۳/۳۳۱) ۲؎ نیل الاوطار (۳/۳۹)، سبل السلام (۲/۱۳) ۳؎ دیکھئے رسالہ تراویح مع ینابیع (ص ۴۶ تا ۵۶) ۴؎ انوار المصابیح (ص ۶۴)

کا تغیر کرنا بھی سنت ہوا[1] ۔ بنابریں موجود غیر مقلدین کا حدیث عائشہؓ سے استدلال کرتے ہوئے صرف آٹھ رکعات پر اقتصار کرنا اور اسی عدد کو سنت کہنا خود بخود باطل ہو گیا۔

جواب نمبر ۹: اگر بالفرض مان لیا جائے کہ صرف آٹھ رکعات کا پڑھنا ہی رسول اللہ ﷺ کی سنت ہے لیکن جب حضرت عمر فاروقؓ نے بحیثیت خلیفہ راشد ان میں اضافہ فرما دیا اور تراویح کی بیس رکعات مقرر کر دیں تو اب صرف آٹھ رکعات کا پڑھنا سنت نہیں بلکہ بیس رکعات کا پڑھنا ہی سنت ہے کیونکہ نبی کریم ﷺ نے اپنے فرمان علیکم بِسُنَّتِیْ وسُنَّةِ الْخلفاء الراشدین المهد یّین الحدیث [2] ۔ میں اپنی سنت کی طرح اپنے خلفائے راشدین کی سنت کو بھی امت کیلئے لازم اور ضروری قرار دیا ہے۔

یہی وجہ ہے کہ غیر مقلدین کے معتدل اور انصاف پسند علماء صرف آٹھ رکعات تراویح کو سنت نہیں کہتے بلکہ وہ بیس رکعات کو بھی سنت سمجھتے ہیں۔ چنانچہ غیر مقلدین کے مجدد العصر نواب صدیق حسن خان صاحبؒ ان نکتہ کو یوں بیان کرتے ہیں: مقصود آنکه یازده رکعت از آنحضرت ﷺ مروی گشته وبسنت رکعت زیادت عمرؓ بن الخطاب است وسنت نبویه درزیادت عمرؓ به معمور پس آتی بزیادت عامل بسنت هم باشد [3] ۔

مقصود یہ ہے کہ گیارہ رکعتیں آنحضرت ﷺ سے منقول ہیں اور بیس رکعتیں حضرت عمرؓ کے اضافہ سے ہوئی ہیں۔ اضافہ کے بعد حضرت عمرؓ کی مقرر کردہ تعداد میں سنت نبوی داخل وشامل ہے لھذا بڑھائی ہوئی تعداد (بیس رکعات) پر عمل کرنے والا بھی (رسول اللہ ﷺ کی) سنت پر عمل کرنے والا ہے۔

مولانا میاں غلام رسول صاحب اپنے رسالہ تراویح کے خطبہ میں فرماتے ہیں کہ: بیس رکعات تراویح ادا کرنے سے آنحضرت ﷺ کی سنت بھی ادا ہو جاتی ہے اور حضرات خلفائے راشدین کی سنت بھی اور اس میں اجر بھی زیادہ ہے۔ [4]

اب اگر غیر مقلدین حضرات اپنے اکابر کا یہ فیصلہ تسلیم کر لیں تو تراویح کے مسئلہ میں اختلافات کا خاتمہ ہو سکتا ہے۔ دیدہ باید!

---

[1] رسالہ تراویح مع ینابیع (ص۵۴، ۵۵) [2] ترمذی (۹۴/۲) [3] ہدایۃ السائل (ص۱۳۸) بحوالہ رکعات التراویح (ص۹۴)
[4] رسالہ تراویح مع ترجمہ ینابیع (ص۲۳)

جوب نمبر ۱۰: حضرت عائشہؓ کی مذکورہ حدیث پر غیر مقلدین کا خود اپنا عمل نہیں بلکہ ان کا عمل تو اس حدیث کے سراسر خلاف ہے کیونکہ:

(۱) اس حدیث میں ہے کہ آنحضرت ﷺ پورا سال یہ نماز پڑھتے تھے جبکہ غیر مقلدین اس نماز کو صرف ماہ رمضان میں التزام کے ساتھ پڑھتے ہیں۔

(۲) حدیث میں ہے کہ آپ ﷺ یہ آٹھ رکعت چار چار رکعت کی نیت سے دو سلام میں پڑھتے تھے ۱۔ بلکہ غیر مقلدین ان آٹھ رکعتوں کو دو دو کر کے چار سلاموں میں پڑھتے ہیں۔

(۳) اس حدیث میں ہے کہ رسول ﷺ تین وتر پڑھتے تھے اور مولانا عبدالرحمٰن مبارکپوری صاحب غیر مقلد لکھتے ہیں کہ: ظاہر یہی ہے کہ وتر کی یہ تین رکعتیں ایک سلام کے ساتھ تھیں ۲۔ جبکہ غیر مقلدین صرف ایک وتر پڑھتے ہیں اور اگر کوئی تین وتر پڑھتا بھی ہے تو دو سلام کے ساتھ۔

(۴) اس حدیث میں ہے کہ پیغمبر عالم ﷺ وتر پڑھنے سے پہلے سو جاتے تھے جبکہ غیر مقلدین وتر سونے سے پہلے ہی پڑھ لیتے ہیں۔

(۵) مذکورہ حدیث میں ہے کہ نبی کریم ﷺ یہ آٹھ رکعتیں نہایت خوبی اور درازی کے ساتھ پڑھتے تھے لیکن غیر مقلدین یہ آٹھ رکعتیں مختصر اور ہلکی پھلکی پڑھتے ہیں۔

(۶) حضرت عائشہؓ اس حدیث میں جس نماز کا تذکرہ کر رہی ہیں وہ آپ ﷺ آخر شب (سحری کے وقت) میں پڑھتے تھے ۳۔ لیکن غیر مقلدین تراویح نماز عشاء کے متصل بعد پڑھتے ہیں۔

(۷) آنحضرت ﷺ یہ نماز سونے کے بعد پڑھتے تھے۔ ۴ جبکہ غیر مقلدین یہ نماز سونے سے پہلے ہی پڑھ لیتے ہیں۔

(۸) اس حدیث میں نبی کریم ﷺ کا یہ نماز گھر میں پڑھنا مذکور ہے (کیونکہ حدیث ھذا میں حضرت عائشہؓ اور آپ ﷺ کے درمیان بات چیت کرنے کا جو ذکر ہے یہ دلیل ہے کہ یہ نماز آپ ﷺ گھر میں ہی پڑھتے تھے) بلکہ ایک روایت میں تو رسول ﷺ نے نماز تراویح کو گھر میں پڑھنے کا حکم فرمایا ہے ۵۔

---

۱ صلوۃ الرسول (ص ۲۷۰) ۲ تحفۃ الاحوذی (۱/۳۳۳) ۳ بخاری (۱/۱۵۴)

۴ رسالہ تراویح (ص ۵۹) از مولانا غلام رسول صاحب غیر مقلد ۵ بخاری (۱/۱۵۴)

لیکن غیر مقلدین اس کی خلاف ورزی کرتے ہوئے تراویح مسجدوں میں پڑھتے ہیں۔

(۹) حدیث میں مذکورہ نماز کو آپ ﷺ نے بلا جماعت ادا فرمایا لیکن غیر مقلدین اس کو جماعت کے ساتھ ادا کرتے ہیں بلکہ ان کے فتاویٰ علمائے حدیث میں تو تراویح کے لیے جماعت کو شرط قرار دیا گیا ہے [۱]۔

(۱۰) اس حدیث میں ہے کہ نبی ﷺ آٹھ رکعات پڑھنے کے بعد وتر بھی بلا جماعت پڑھتے تھے لیکن غیر مقلدین پورا رمضان وتر کو تراویح کے ساتھ باجماعت پڑھتے ہیں۔

تلك عشرة كاملة۔

غیر مقلدین حضرات نے اس حدیث کی صرف ایک شق ( آٹھ رکعات ) کو تو لے لیا لیکن اس حدیث کی ان دیگر شقوں کو جو ان کے موقف کے خلاف تھیں ٹھکرا دیا۔ گویا

## میٹھا میٹھا ہپ ہپ کڑوا کڑوا تھو۔

اسی طرح وہ حدیث عائشہؓ سے استدلال کرنے کی وجہ سے اپنے اوپر وارد شدہ اعتراضات کا جواب دینے کیلئے حضرت عمر فاروقؓ کے قائم کردہ طریقہ جماعت سے تو استدلال کرتے ہیں لیکن ان کی مقرر کردہ بیس رکعات والی سنت کو ترک کر دیتے ہیں۔

یہ لوگ بھی غضب کے ہیں، دل پر یہ اختیار! شب موم کر لیا سحر آہن بنا لیا

حضرات! یہ ہے غیر مقلدین کی آٹھ تراویح کے اثبات میں پہلی اور مرکزی دلیل جس کو وہ اپنے زعم میں ایک غیر متزلزل پہاڑ سمجھتے ہیں لیکن بحمد اللہ ہمارے ذکر کردہ ان دس جوابات (جو غیر مقلدین کے مسلمات اور ان کے اکابر کی تصریحات کی روشنی میں ذکر کیے گئے ہیں) سے یہ ثابت ہو گیا کہ حضرت عائشہؓ کی مذکورہ حدیث کا غیر مقلدین کے دعویٰ سے کوئی تعلق نہیں ہے اور اس حدیث سے ان کا مدعا ہرگز ثابت نہیں ہوسکتا۔ ان دس جوابات کے علاوہ اس دلیل کے اور بھی کئی جوابات ہمارے پیش نظر ہیں لیکن طوالت کے خوف سے ان ہی دس جوابات پر اکتفا کیا جاتا ہے۔ انصاف پسند کیلئے یہی دس جوابات کافی ہیں۔

تلك عشرة كاملة۔ وفيه كفاية لمن له هداية۔

---

[۱] (۲۴۳/۶)

دلیل نمبر ۲: حدیث جابر الانصاری ؓ۔

حضرت جابر بن عبداللہ انصاری ؓ سے روایت ہے کہ ہمیں رسول اللہ ﷺ نے رمضان میں نماز پڑھائی۔ آپ ﷺ نے آٹھ رکعتیں اور وتر پڑھے [۱]۔

جواب نمبر ا: یہ روایت غیر مقلدین کے بیان کردہ قاعدہ کے موافق منقطع ہے کیونکہ اس روایت کو حضرت جابر ؓ سے نقل کرنے والے راوی عیسیٰ بن جاریہ ہیں جن کے متعلق حافظ ابن حجرؒ فرماتے ہیں: من الرابعۃ [۲] کہ وہ چوتھے طبقہ کے راوی ہیں۔ اور چوتھے طبقہ کے متعلق مولانا نذیر احمد رحمانیؒ غیر مقلد لکھتے ہیں کہ: چوتھا طبقہ وہ ہے جو تابعین کے طبقہ وسطیٰ کے قریب ہے جن کی اکثر روایتیں کبار تابعین سے لی گئی ہیں، صحابہ ؓ سے نہیں [۳]۔

سو جب عیسیٰ بن جاریہ چوتھے طبقہ کے راوی ہیں اور بقول مولانا رحمانیؒ اس طبقہ والوں کی احادیث صحابہ کرام ؓ سے مروی نہیں ہیں تو پھر جب عیسیٰ نے بھی اس روایت کو حضرت جابر ؓ سے نقل کیا ہے جو صحابی رسول ہیں تو غیر مقلدین کے اصول کے مطابق عیسیٰ کی یہ روایت حضرت جابر ؓ سے منقطع ٹھہری اور منقطع روایت غیر مقلدین کے نزدیک حجت نہیں بالخصوص جبکہ عیسیٰ نے یہ روایت حضرت جابر ؓ سے لفظ عن کے ساتھ بیان کی ہے اور لفظ عن کے متعلق مولانا نذیر رحمانی لکھتے ہیں: عن میں احتمال معاصرت اور امکان لقاء کی گنجائش ہے مگر حافظ ابن حجر کے قول کے بموجب صرف احتمال اور امکان کافی نہیں بلکہ معاصرت کا ثبوت شرط ہے اور حافظ ابن الصلاح کے قول کے بموجب تو ملاقات کا ثبوت بھی شرط ہے [۴]۔ بنابریں غیر مقلدین حضرات کا فرض ہے کہ وہ اس روایت کا اتصال ثابت کرنے کیلئے عیسیٰ بن جاریہ اور حضرت جابر ؓ کے درمیان ملاقات کا ثبوت یا کم از کم معاصرت ہی ثابت کر دیں ورنہ اس روایت سے استدلال کرنا چھوڑ دیں۔

---

[۱] صحیح ابن خزیمہ (۱۳۸/۲)، صحیح ابن حبان (۶۴/۴)، قیام اللیل (ص ۱۹۷) [۲] تقریب (۷۶۹/۱)

[۳] انوار المصابیح (ص ۲۸۰) [۴] ایضاً (ص ۲۹۵، ۲۹۶)

**جواب نمبر۲:**۔اس حدیث کی سند کے اتصال وانقطاع سے قطع نظر بھی اس حدیث سے استدلال کرنا غلط ہے کیونکہ یہ حدیث نہایت ضعیف سند سے مروی ہے اس روایت کو حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے نقل کرنے میں عیسیٰ بن جاریہ منفرد ہیں اور عیسیٰ روایت حدیث میں نہایت ضعیف اور مجروح راوی ہیں ۔پھر عیسیٰ بن جاریہ سے بھی اس روایت کو صرف ایک راوی یعقوب قمی نے نقل کیا ہے اور یعقوب قمی بھی ضعیف راوی ہیں ۔قیام اللیل وغیرہ میں اس روایت کا ایک تیسرا راوی محمد بن حمید الرازی بھی بالاتفاق ضعیف اور کذاب ہے لھذا ایسی روایت جس کی سند ظلمات بعضھافوق بعض کا مصداق ہو اس سے حجت لینا ہر گز جائز نہیں ۔اب اس روایت کے تینوں راویوں کا حال ملاحظہ کریں ۔

**﴿۱﴾عیسیٰ بن جاریہ کا تعارف:** حافظ ابن حجر عسقلانی تھذیب التھذیب [۱] میں، حافظ ابوالحجاج مزی تھذیب الکمال [۲] میں اور حافظ ذہبیؒ میزان الاعتدال [۳] میں عیسیٰ بن جاریہ کے بارہ میں لکھتے ہیں کہ:

(۱) امام الجرح والتعدیل حضرت یحییٰ بن معین فرماتے ہیں لیس بذاك کہ یہ کچھ بھی نہیں ہے ۔

(۲) امام ابن معین اس کے بارے میں یہ بھی فرماتے ہیں کہ: عندہ مناکیر کہ اس کے پاس منکر روایتیں ہیں ۔

(۳) امام ابوداؤد فرماتے ہیں: روی مناکیر کہ ابن جاریہ نے منکر روایتیں نقل کی ہیں ۔

(۴) امام ابوداؤد اس کے بارے میں یہ بھی فرماتے ہیں: منکر الحدیث کہ یہ منکر الحدیث ہے [۴] ۔

(۵) امام نسائی بھی اس کو منکر الحدیث کہتے ہیں ۔اور منکر الحدیث راوی کون سا ہوتا ہے ۔اس کی بابت مولانا ارشاد الحق اثری غیر مقلد حافظ ابن حجر سے نقل کرتے ہوئے لکھتے ہیں: جس کی غلطیاں زیادہ ہوں یا غفلت باکثرت ہو یا فسق ظاہر ہو، اس کی حدیث منکر ہے ۔ [۵]

---

[۱] (۱۸۶/۸) [۲] (۵۴۳،۵۴۴/۱۴) [۳] (۳۱۱/۳) [۴] مولانا نذیر رحمانی صاحب غیر مقلد لکھتے ہیں کہ: امام ابوداؤد اور حافظ ابن حجر یہی دو حضرات ایسے ہیں جن کے متعلق کہا جا سکتا ہے کہ نہ متشدد ہیں اور نہ متساہل ۔امام ابوداؤد نے بے شک عیسیٰ بن جاریہ کو منکر الحدیث کہا ہے ۔یہی جرح امام نسائی نے بھی کی ہے ۔انوار المصابیح (ص ۱۱۲) ۔اس اقتباس سے حافظ زبیر علی زئی غیر مقلد کا یہ کہنا غلط ثابت ہو گیا کہ: ابوداؤد کی جرح ثابت نہیں ہے ۔رسالہ تعداد رکعات قیام کا تحقیقی جائزہ (ص ۶۴) [۵] توضیح الکلام (۶۲۸/۲)

مولانا عبدالرحمن مبارکپوری صاحب غیر مقلد منکر الحدیث راوی کے بارے میں لکھتے ہیں: حتی تکثر المناکیر فی روایته وینتهی الیٰ ان یقال فی منکر الحدیث لان منکر الحدیث وصف فی الرجل یستحق به الترك بحدیثه ۱؎ ۔

منکر الحدیث وہ راوی ہے جو منکر روایتیں اتنی کثرت سے بیان کرے کہ بالآخر اس کو منکر الحدیث کہا جانے لگے کیونکہ منکر الحدیث راوی میں ایسا وصف ہے کہ اس کی وجہ سے وہ اس بات کا مستحق ہو جاتا ہے کہ اس کی حدیث ترک کر دی جائے ۔

مولانا محمد گوندلوی صاحب سابق امیر جماعت الحدیث لکھتے ہیں: دوسری عبارت یعنی منکر الحدیث سے قابل اعتبار جرح ثابت ہوتی ہے ۔ ۲؎

حافظ محمد اسحاق صاحب غیر مقلد (مدرس جامعہ رحمانیہ لاہور) ایک حدیث کی تحقیق میں لکھتے ہیں: ان دونوں راویوں کے ضعیف بلکہ اول الذکر کے منکر الحدیث ہونے کی بناء پر کہا جا سکتا ہے کہ حدیث ضعیف جدا یا منکر کے درجہ تک پہنچی ہوئی ہے ۳؎ ۔ مولانا ارشاد الحق اثری تحریر فرماتے ہیں: البتہ منکر الحدیث کے الفاظ راوی کے ضعف پر دلالت کرتے ہیں ۴؎ ۔ نیز اثری صاحب الرفع والتکمیل سے نقل کرتے ہوئے لکھتے ہیں: پہلے الفاظ قابل اعتبار جرح نہیں برعکس دوسرے منکر الحدیث کے کہ وہ راوی پر ایسی جرح ہے جس کا اعتبار کیا جاتا ہے ۵؎ ۔

حافظ زبیر علی زئی غیر مقلد لکھتے ہیں: سوار منکر الحدیث یعنی سخت ضعیف ہے ۔ ۶؎

ان اقتباسات سے ثابت ہو گیا کہ لفظ منکر الحدیث خود علمائے غیر مقلدین کے نزدیک بھی انتہائی سخت، قابل اعتبار اور مفسر جرح ہے ۔ ۷؎

---

۱؎ ابکار المنن (ص ۱۹۹) ۲؎ خیر الکلام (ص ۱۷۰) ۳؎ ہفت روزہ الاعتصام (ص ۲۰) ۷ اگست ۱۹۹۲ء) ۴؎ توضیح الکلام (۴۹۹/۱) ۵؎ ایضاً (ص ۴۹۸) ۶؎ ماھنامہ الحدیث (ص ۱۵، ستمبر ۲۰۰۴) ۷؎ اشکال: مولانا نذیر رحمانی صاحب غیر مقلد عیسیٰ بن جاریہ پر لفظ منکر الحدیث سے کی گئی جرح کا جواب دیتے ہوئے لکھتے ہیں: محدثین کے اطلاقات میں منکر الحدیث کا لفظ مختلف معانی میں مستعمل ہے بعض معنیٰ کے اعتبار سے تو یہ سرے سے کوئی جرح کا لفظ ہی نہیں چہ جائیکہ یہ کوئی شدید جرح ہو چنانچہ =

= (۱) حافظ عراقی لکھتے ہیں کہ بسا اوقات محدثین کسی راوی پر منکر الحدیث کا اطلاق اس لیے کر دیتے ہیں کہ اس نے صرف ایک ہی حدیث روایت کی ہے۔ الرفع والتکمیل (ص ۱۴)

(۲) حافظ سخاوی فتح المغیث میں لکھتے ہیں کہ: کبھی یہ لفظ ثقہ راوی پر بھی بول دیتے ہیں جبکہ اس نے ضعیف راویوں سے منکر حدیثیں روایت کی ہوں۔

(۳) حافظ ذہبیؒ میزان میں لکھتے ہیں کہ: محدثین جب کسی راوی کی بابت منکر الحدیث کا لفظ بولتے ہیں تو اس سے ان کی مراد یہ نہیں ہوتی کہ اس کی جتنی روایتیں ہیں وہ سب منکر ہیں بلکہ اس کی جملہ روایتوں میں سے اگر بعض بھی منکر ہوں تو اس کو منکر الحدیث کہہ دیتے ہیں (الرفع والتکمیل)۔

دیکھئے ان اطلاقات کے مفہوموں میں باہم کتنا فرق ہے۔ اس لئے جب تک کسی معتبر دلیل سے ثابت نہ ہو جائے کہ امام ابوداؤد وغیرہ نے عیسیٰ بن جاریہ کو کس معنی کے اعتبار سے منکر الحدیث کہا ہے، اس وقت تک قطعی طور پر یہ حکم لگا دینا کہ اس کی یہ روایت قابل قبول نہیں ہوسکتی نری زبردستی ہے۔ انوار المصابیح (ص ۱۱۸)

لیکن رحمانی صاحب کا یہ جواب (حسب عادت) محض سینہ زوری اور دفع الوقتی ہے۔ کیونکہ انہوں نے لفظ منکر الحدیث کے اصل معنیٰ (جو علمائے غیر مقلدین کو بھی تسلیم ہیں) چھوڑ کر جتنے بھی ضمنی معانی یہاں ذکر کیے ہیں ان میں سے ایک معنیٰ بھی یہاں عیسیٰ بن جاریہ کے بارہ میں مراد نہیں ہوسکتا۔ اوّل معنیٰ کا مراد نہ ہونا تو ظاہر ہے کیونکہ عیسیٰ بن جاریہ سے صرف ایک ہی حدیث مروی نہیں بلکہ کئی اور روایات بھی مروی ہیں۔ مثلاً متصل آئندہ روایت جابر ﷺ جس میں حضرت ابی بن کعب ﷺ کا اپنے گھر میں آٹھ رکعات پڑھانے کا ذکر ہے۔ اس روایت کو بھی حضرت جابر ﷺ سے نقل کرنے والے یہی ابن جاریہ ہیں۔ لھذا پہلے معنیٰ کا یہاں مراد نہ ہونا بالکل ظاہر ہے۔ اسی طرح لفظ منکر الحدیث کا دوسرا معنیٰ جو رحمانی صاحب نے حافظ سخاوی سے نقل کیا ہے، وہ بھی یہاں مراد نہیں کیونکہ عیسیٰ بن جاریہ نے ان راویوں سے (بشرط ثبوت) روایات نقل کیں ہیں:۔ حضرت جابر بن عبداللہ ﷺ، حضرت جبیر بن عبداللہ البجلی ﷺ، حضرت شریک ﷺ، حضرت سالمؒ بن عبداللہ ﷺ، سعید بن المسیبؒ، اور ابوسلمہؒ بن عبدالرحمن ﷺ، بن عوف۔ تھذیب الکمال (۱۴/۵۳۳)، تھذیب التھذیب (۸/۱۸۶) اور یہ سب راوی ثقہ اور عادل ہیں بلکہ اوّل الذکر تینوں صحابہ کرام ﷺ میں سے ہیں۔ اور باقی سب ثقہ اور مشہور تابعینؒ ہیں۔ لھذا یہ معنیٰ لینا کس طرح درست ہوسکتا ہے کہ عیسیٰ بن جاریہ خود تو ثقہ راوی ہیں لیکن اس نے ضعیف راویوں سے منکر حدیثیں روایت کی ہیں۔ نعوذ باللہ من ذالك۔

اور لفظ منکر الحدیث کے تیسرے معنیٰ جو رحمانی صاحب نے حافظ ذہبیؒ سے الرفع والتکمیل کے حوالہ سے ذکر کئے ہیں، اس کی اصل نہیں ہے کیونکہ الرفع والتکمیل میں مولانا عبدالحی لکھنویؒ نے حافظ ذہبی۔ یہ قول یوں نقل کیا ہے کہ: حافظ ذہبیؒ نے میزان الاعتدال میں عبداللہ بن معاویہ الزهیری کے ترجمہ میں لکھا ہے: قولهم منكر الحديث =

= لا یعلمون به ان کل مارواه منکرالخ ۔الرفع و التکمیل (ص ۲۰۱) لیکن حافظ ذہبیؒ کے یہ الفاظ عبداللہ زھیری کے ترجمہ میں میزان الاعتدال کے کسی مطبوعہ نسخے میں موجود نہیں ہیں جیسا کہ شیخ ابوغدہ عبدالفتاح صاحب نے الرفع والتکمیل کے حاشیہ میں اس کی تصریح کی ہے۔ دیکھئے حاشیہ نمبر۳ الرفع والتکمیل (ص ۲۰۱) مطبوعہ مکتبہ الدعوۃ الاسلامیہ پشاور۔ اور میزان الاعتدال کا جو نسخہ خود غیر مقلدین کے مکتبہ اثریہ سانگلہ ہل شیخو پورہ نے شائع کیا ہے اس میں بھی عبداللہ زہیری کے ترجمہ میں حافظ ذہبیؒ کے یہ الفاظ موجود نہیں ہیں۔ معلوم ہوتا ہے کہ مولانا لکھنویؒ کا یہ الفاظ نقل کرنا ان کے سہو قلم کا نتیجہ ہے۔ واللہ اعلم۔ اور بالفرض اگر حافظ ذھبیؒ کے یہ الفاظ میزان کے کسی نسخہ میں ہوں بھی تو پھر بھی یہ الفاظ عیسیٰ بن جاریہ کے حق میں کچھ بھی مفید نہیں کیونکہ اس سے جتنی روایات مروی ہیں ان کے متعلق کسی محدث نے یہ تصریح نہیں کی کہ عیسیٰ کی مروی روایات میں سے صرف بعض روایات منکر ہیں اور باقی صحیح ہیں اور یہ کہ اس کی یہ مذکورہ روایت ان منکر روایتوں میں شامل نہیں ہے۔ اذلیس فلیس۔

الغرض رحمانی صاحب نے جتنے معانی بھی لفظ منکر الحدیث کے ذکر کیے ہیں، ان میں سے کوئی معنی بھی عیسیٰ بن جاریہ جیسے منکر الحدیث راوی کے بارے میں مراد نہیں ہوسکتا۔ بلکہ اس کے حق میں وہی معنی مراد ہیں جو ہم نے غیر مقلدین کے علماء سے نقل کئے ہیں۔ اور اس پر دلیل اور قرینہ یہ ہے کہ امام الجرح والتعدیل حضرت یحییٰ بن معینؒ نے اس کے بارے میں عندہ مناکیر اور امام ابوداؤدؒ نے روی مناکیر فرمایا ہے اور مولانا ابراہیم سیالکوٹی غیر مقلد اور مولانا عبداللہ روپڑی غیر مقلد نے عندہ مناکیر اور لہ مناکیر کا مطلب یہ بیان کیا ہے کہ اس کی کئی حادیث (یعنی بکثرت) منکر ہیں۔ سیرت المصطفیٰ (ص ۱۳۸)، فتاویٰ اہلحدیث (۳۱۴/۱) اسی طرح ابن معین کے الفاظ عندہ مناکیر جملہ اسمیہ ہے جس میں دوام اور استمرار ہوتا ہے۔ اب عندہ مناکیر کا مطلب ہوگا کہ اس راوی نے بکثرت منکر روایتیں نقل کی ہیں اور بعینہ یہی معنی لفظ منکر الحدیث کا مولانا مبارکپوری صاحب وغیرہ غیر مقلدین نے نقل کیا ہے کہ جو راوی بکثرت منکر روایتیں نقل کرے الخ۔ لھذا رحمانی صاحب کا شکوہ دور ہوگیا کہ لفظ منکر الحدیث کا یہ معنی لینے کی کوئی دلیل موجود نہیں ہے۔

**اشکال ثانی:** ۔ مولانا نذیر رحمانی صاحب لکھتے ہیں کہ لفظ منکر الحدیث جرح مبہم ہے کیونکہ مستند علماء نے اس کے جرح مبہم ہونے کی تصریح کی ہے۔ چنانچہ علامہ ابوالحسن سندھیؒ لکھتے ہیں: کسی محدث کا کسی راوی کے حق میں منکر الحدیث کہنا ایسی جرح ہے جو بیان سبب سے خالی ہے۔ کیونکہ اس جرح کا حاصل یہ ہے کہ یہ راوی ضعیف ہے اور اسی کے اس نے ثقات کی مخالفت کی ہے لھذا ضعیف کہنا بلاشبہ جرح مبہم ہے الخ۔ انوار المصابیح (ص ۱۱۹، ۱۲۰) بحوالہ الرفع التکمیل۔

جواب: ۔ رحمانی صاحب نے دعویٰ تو یہ کیا ہے کہ مستند علماء نے اس کے جرح مبہم ہونے کی تصریح کی ہے لیکن ان کو کافی کوشش ومحنت کے باوجود اس دعویٰ کے اثبات میں صرف علامہ سندھی کا ہی حوالہ مل سکا ورنہ رحمانی کا اپنی پوری کتاب میں یہ طرز ہے کہ اگر کسی مسئلہ کی تحقیق میں کوئی ضعیف سے ضعیف قول بھی ہاتھ آجائے تو اس کو بھی ذکر کرنے سے دریغ =

(۶) امام نسائی نے عیسیٰ بن جاریہ کو منکر الحدیث کے ساتھ ساتھ متروک بھی فرمایا ہے۔ اور مشہور غیر مقلد مولانا ارشاد الحق اثری صاحب لکھتے ہیں کہ: کذاب، متروک، لیس بثقہ کے الفاظ شدید جرح میں شمار ہوتے ہیں [۱]۔ نیز اثری لیس بثقہ جس لفظ کو انہوں نے متروک کے ہم درجہ شمار کیا ہے فرماتے ہیں: یہ الفاظ جرحی کلمات میں دوسرے طبقہ میں شمار ہوتے ہیں جن کی روایت قابل استشہاد و اعتبار نہیں [۲]۔ اب بقول مولانا اثری عیسیٰ بن جاریہ پر امام نسائیؒ نے اتنی شدید جرح کی ہے کہ ایسے راوی کی روایت سے استدلال تو کیا اس کی روایت متابعت اور استشہاد میں بھی پیش کرنے کے قابل نہیں۔ لیکن اس کے باوجود

= نہیں معلوم ہوتا ہے کہ لفظ منکر الحدیث کو جرح مبہم کہنے والوں کے دلائل کی کل کائنات صرف علامہ سندھیؒ کا یہ قول ہے۔ لیکن الحمدللہ ہم نے صرف غیر مقلدین کے کئی مستند علماء کے حوالہ سے ثابت کیا ہے کہ یہ مفسر اور نہایت سخت جرح ہے اور رحمانی صاحب کے استاذ اور غیر مقلدین کے محقق اعظم مولانا مبارکپوری صاحب کا حوالہ گزر چکا ہے کہ لفظ منکر الحدیث کا مطلب یہ ہے کہ وہ راوی کثرت سے منکر روایتیں بیان کرے اور یہی جرح مفسر ہے کیونکہ جرح مفسر کا مفہوم یہی ہے کہ اس میں جرح کا سبب مذکور ہو اور لفظ منکر الحدیث میں بھی جرح کا سبب یعنی راوی کا کثرت سے مناکیر نقل کرنا موجود ہے لہذا اس کو جرح مبہم کہنا غلط ہے۔ رحمانی صاحب نے علامہ سندھیؒ کا جو قول نقل کیا ہے کہ یہ جرح مبہم ہے تو اس کا جواب یہ ہے کہ اگر انہوں نے لفظ منکر الحدیث کو جرح مبہم کہا تو ساتھ انہوں نے یہ بھی وضاحت کر دی ہے کہ جب یہ اس معنی میں ہو کہ یہ راوی ضعیف ہے اور اس نے ثقہ راوی کی مخالفت کی ہے۔ چنانچہ علامہ سندھیؒ فرماتے ہیں اذ حاصلہ انہ ضعیف خالف الثقۃ۔ الرفع والتکمیل (ص ۲۰۴) لیکن جس معنی میں علامہ سندھیؒ نے لفظ منکر الحدیث کو جرح مبہم کہا ہے وہ معنی عیسیٰ بن جاریہ کے بارے میں مراد نہیں ہو سکتا کیونکہ اس کو منکر الحدیث کہنے کے ساتھ عندہ مناکیر بھی کہا گیا ہے اور پہلے گزر چکا ہے کہ یہ لفظ اس راوی کے حق میں بولا جاتا ہے جس نے کثرت سے منکر روایتیں نقل کی ہوں اور یہ جرح مفسر ہے اور خود علامہ سندھیؒ بھی اس معنی میں لفظ منکر الحدیث کو جرح مفسر مانتے ہیں۔ چنانچہ فرماتے ہیں: وانما تضر کثر المناکیر و کثرۃ مخالفۃ الثقات۔ حوالہ سابق۔ راوی کا کثرت سے منکر روایتیں نقل کرنا اور کثرت سے ثقات کی مخالفت کرنا مضر یعنی جرح مفسر ہے۔ لھذا جس معنی میں عیسیٰ بن جاریہ منکر الحدیث ہے اس معنی میں یہ لفظ خود علامہ سندھیؒ کے نزدیک بھی جرح مضر اور مفسر ہے تو یوں غیر مقلدین کا آخری سہارا علامہ سندھیؒ کا قول بھی ان کے ہاتھ سے نکل گیا۔ …

ع     جن پہ تکیہ تھا وھی پتے ھوا دینے لگے

[۱] توضیح الکلام (۲/۶۰۸) [۲] حوالہ سابق (ص ۷۱۷)

غیر مقلدین حضرات اپنے طے شدہ اصولوں کی ذرا برابر پروا نہیں کرتے اور عیسٰی بن جاریہ کی روایت سے صرف استشہاد ہی نہیں بلکہ استدلال کیے بیٹھے ہیں۔

ع **این چہ بوالعجبیست**

(۷) امام ابن عدی فرماتے ہیں: احادیثہ غیر محفوظة کہ عیسٰی بن جاریہ کی بیان کردہ حدیثیں غیر محفوظ ہیں۔ مولانا نذیر رحمانی صاحب غیر مقلد اس جملہ کی وضاحت میں لکھتے ہیں: یعنی محفوظ کا مقابل اور اس کا غیر ہیں جن کو اصطلاحاً شاذ کہتے ہیں [۱]۔ اب غیر مقلدین کے وکیل اعظم مولانا رحمانی صاحب نے تسلیم کر لیا ہے کہ ابن جاریہ کی بیان کردہ حدیثیں غیر محفوظ اور شاذ ہیں اور جس راوی کی روایتیں شاذ ہوں وہ راوی کیسا ہوتا ہے؟ ایسے راوی کا تعارف بھی رحمانی صاحب کے قلم سے ملاحظہ کریں۔ چنانچہ فرماتے ہیں: اگر حفظ کے اعتبار سے بہت گرا ہوا راوی نہ ہو تو اس کی حدیث حسن ہوگی اور اگر اس کے خلاف ہو یعنی حفظ کے اعتبار سے بہت گرا ہوا راوی ہو تو البتہ (اس کی) وہ روایت شاذ و منکر کہی جائے گی [۲]۔

گویا عیسٰی بن جاریہ حفظ کے اعتبار سے اتنا گرا ہوا راوی ہے کہ بقول رحمانی صاحب غیر مقلد اس کی وجہ سے اس کی حدیثیں غیر محفوظ اور شاذ ہیں۔ اور یہ بات بھی یاد رہے کہ یہی امام ابن عدیؒ جنہوں نے عیسٰی بن جاریہ کی روایتوں کو غیر محفوظ اور شاذ فرمایا ہے انہوں نے حدیث ابن عباس ﷺ کے راوی ابراہیم بن عثمان ابوشیبہؒ کی روایتوں کو صالح اور درست کہا ہے [۳]۔ اب ابوشیبہ کی بیان کردہ حدیث تو غیر مقلدین کے نزدیک موضوع اور نہایت ضعیف ہے لیکن جس راوی (عیسٰی بن جاریہ) کی روایات ابن عدی کے نزدیک غیر محفوظ ہیں اس کی بیان کردہ یہ حدیث غیر مقلدین کے ہاں قابل استدلال ہے۔

ع ناطقہ سر بگریباں ہے اسے کیا کہیے

(۸) امام عقیلیؒ نے عیسٰی بن جاریہ کو ضعفاء یعنی ضعیف راویوں میں شمار کیا ہے۔

(۹) امام ساجیؒ نے بھی اس کو ضعیف راویوں میں شمار کیا ہے [۴]۔

---

[۱] انوار المصابیح (ص ۱۱۷) [۲] ایضاً (ص ۱۲۳) [۳] تهذیب الکمال (۱/۳۹۳) [۴] اشکال: مولانا نذیر رحمانی غیر مقلد لکھتے ہیں عیسٰی بن جاریہ کے جارحین میں چار حضرات ابن معین، نسائی، عقیلی، ابن عدی کا متعنتین میں شمار ہونا تو بالکل واضح ہے، اسی طرح ساجی جرح و تعدیل کے باب میں مثبت اور متیقظ نہ تھے بلکہ متساہل یا متشدد تھے اور ایسے لوگوں کی =

(۱۰) شیخ الاسلام حافظ ابن حجر عسقلانی اس کے بارے میں لکھتے ہیں: فیہ لین ۱؎ ۔
کہ عیسیٰ بن جاریہ روایت حدیث میں کمزور (یعنی ضعیف) ہے۔

حافظ ابن حجرؒ نے فیہ لین کو الفاظ جرح وتعدیل کے چھٹے طبقہ میں شمار کیا ہے ۲؎ ۔

علامہ احمد شاکر غیر مقلد فرماتے ہیں کہ: حافظ ابن حجرؒ کے بیان کردہ طبقات میں سے صرف پہلے چار طبقوں کی روایات حجت ہیں۔ اور چوتھے طبقہ کے بعد والے طبقات والے راوی کی روایات مردود ہیں الا کہ وہ روایت کثرت طرق سے مروی ہو ۳؎ ۔ ۳؎ تلك عشرة كاملة

---

= جرح وتعدیل مقبول نہیں۔ محصلہ انوار المصابیح (ص ۱۱۲)۔ جواب: ۔ رحمانی صاحب کا یہ اشکال بالکل بے وقعت ہے کیونکہ اگر تسلیم بھی کرلیا جائے کہ یہ حضرات متشدد اور متعنت تھے تو پھر بھی انکی جرح مقبول ہے کیونکہ ابن جاریہ کے جارحین میں امام ابوداؤد اور حافظ ابن حجر بھی ہیں جن کے متعلق خود رحمانی صاحب لکھتے ہیں کہ: یہ نہ متشدد ہیں اور نہ متساہل۔ ایضاً (ص ۱۱۲) رحمانی صاحب یہ اصول بھی کھلے دل سے تسلیم کرتے ہیں کہ: جب متشدد جارح کی موافقت کوئی معتدل جارح کردے تو پھر متشدد جارح کی جرح بھی مقبول ہوجاتی ہے۔ انوار المصابیح (۱۱۳) بحوالہ الرفع التکمیل (ص ۱۸)۔ پس جب امام نسائی اور امام ابن معین وغیرہ کی موافقت امام ابوداؤد اور حافظ ابن حجر نے کی ہے جو بقول رحمانی صاحب جرح تعدیل میں نہایت معتدل ہیں تو پھر رحمانی صاحب کا امام نسائی، امام ابن معین، امام ابن عدی، امام ساجی اور امام عقیلی کو متشدد کہہ کر ان کی جرح کو رد کرنا انصاف ودیانت سے جی چرانے والی بات ہے۔ ۱؎ تقریب التھذیب (۷۷/۱۹)

۲؎ انوار المصابیح (ص ۱۱۶) بحوالہ التقریب (ص ۱) ۳؎ الباعث الحثیث (ص ۱۰۷)۔

(۳) اشکال: ۔ مولانا نذیر رحمانی صاحب لکھتے ہیں کہ: حافظ ابن حجرؒ کی جرح سے عیسیٰ کی روایت کا ترک ہونا لازم نہیں آتا انہوں نے تقریب میں صرف فیہ لین کہا ہے۔ محدثین نے فیہ لین اور لین الحدیث کو بہت ہلکے اور معمولی درجہ کے الفاظ جرح میں شمار کیا ہے۔ الخ ..... انوار المصابیح (ص ۱۱۵)۔ نیز فرماتے ہیں کہ امام دارقطنی جیسے ناقد رجال کے نزدیک ایسا راوی نہ ساقط العدالت ہے اور نہ اس کی حدیث قابل ترک۔ ایضاً (ص ۱۱۶) جواب: ۔ غیر مقلدین حضرات کی عادت شریفہ ہے کہ جب کوئی روایت ان کے مسلک اور خواہش کے موافق ہو تو وہ اسے سر آنکھوں پر رکھتے ہیں چاہے اس میں کوئی کتنا ہی ضعیف راوی کیوں نہ ہو اور پھر اس راوی پر کی گئی جرح کو وہ طرح طرح کی رکیک تاویلوں اور مختلف بہانوں سے ٹال دیتے ہیں۔ لیکن اسی قسم کی جرح جب کسی ایسے راوی پر ہو جس کی روایت سے ان کے مسلک پر زد پڑتی ہو تو پھر یہ حضرات اس جرح کو آنکھیں بند کر کے قبول کر لیتے ہیں اور اس جرح کے سہارے وہ اس راوی اور اس کی مروی روایت کو ضعیف سے ضعیف قرار دیتے ہیں۔ یہی حال نذیر رحمانی صاحب کا ہے کہ یہاں یہ روایت ان کے مسلک کے موافق آئی تو اس کے =

حضرات ! عیسیٰ بن جاریہ پر مشہور ائمہ رجال کی طرف سے یہ مذکورہ دس کلمات جرح منقول ہیں اوران میں سے اکثر جرحیں (عنده مناکیر،منکر الحدیث اورمتروک وغیرہ) خود علمائے غیر مقلدین کے نزدیک بھی سخت اور نہایت سخت ہیں جیسا کہ ان میں سے ہرایک جرح کے ذیل میں غیر مقلدین کے مستند علماء کے حوالے آپ نے ملاحظہ کئے ہیں۔ ان میں سے اگر ایک جرح بھی عیسیٰ بن جاریہ پر عائد ہوتی تو یہ اس کی اس روایت کے ضعیف اور نا قابل استدلال ہونے کیلئے کافی تھی چہ جائیکہ عیسیٰ ان تمام جرحوں کے ساتھ مجروح ہے لیکن غیر مقلدین کی ہٹ دھرمی ملاحظہ ہو کہ ان کو عیسیٰ بن جاریہ پر کی گئی ان جرحوں کے سنگین ہونے کا اقرار بھی ہے لیکن اس کے باوجود وہ اس کو ثقہ ٹھہرانے اوراس کی مذکورہ روایت کو قابل استدلال بنانے میں سرتا پاؤں غرق ہیں۔ انا للہ......

## عیسیٰ بن جاریہ کو ثقہ ثابت کرنے کی ایک کوشش اوراس کا جواب:۔

حافظ زبیر علی زئی غیر مقلد لکھتے ہیں کہ عیسیٰ بن جاریہ جمہور علماء کے نزدیک ثقہ،صدوق یا حسن الحدیث ہے۔ چنانچہ (۱) ابوزرعہ نے اس کے بارے میں کہا: لا بأس به۔ (۲) ابن حبان نے الثقات میں ذکر کیا۔

= راوی عیسیٰ بن جاریہ پر حافظ ابن حجرؒ کی جرح فیہ لین کو یوں کہہ کر ٹال دیا کہ یہ بہت ہلکی اور معمولی درجہ کی جرح ہے اس سے راوی کا ضعیف ہونا اوراس کی روایت کا قابل ترک ہونا لازم نہیں آتا۔ لیکن ان کا دوغلا پن ملاحظہ کریں کہ جب حافظ ابن حجرؒ کی یہی جرح غیر مقلدین کے مسلک کے مخالف راویت کے راوی پر آئی تو اسے فوراً قبول کرلیا اوراس روایت اوراس کے راوی کو سخت ضعیف قرار دے دیا۔ چنانچہ رحمانی صاحب ایک روایت کا جواب دیتے ہوئے لکھتے ہیں: ورنہ حق تو یہ ہے کہ یہ روایت ہی صحیح نہیں ہے اس کا ایک راوی نضر بن شیبان بالکل ضعیف ہے، انوار المصابیح (ص ۸۷)۔

حالانکہ نضر بن شیبان کے بارے میں بھی حافظ ابن حجر نے تقریب التھذیب میں لین الحدیث کہا ہے،تقریب (۲/۳۴۵) جو بقول رحمانی صاحب نہایت ہلکی اور معمولی درجہ کی جرح ہے۔ اب قارئین اندازہ کریں کہ عیسیٰ بن جاریہ اور نضر بن شیبان پر حافظ ابن حجرؒ نے ایک ہی قسم کی جرح کی ہے لیکن عیسیٰ بن جاریہ تو اس جرح کی وجہ سے رحمانی صاحب کے نزدیک ضعیف نہ ہوا بلکہ بدستور ثقہ ہی ہے اوراس کی روایت بھی صحیح اور قابل احتجاج ہے لیکن نضر بن شیبان حافظ صاحب کی سی جرح ہے کے باوجود رحمانی صاحب کی نظروں میں بالکل ضعیف ٹھہرا اوراس کی حدیث بھی ضعیف قرار پائی۔

والی اللہ المشتکیٰ

؎ تیری بات کو بت حیلہ گر نہ قرار ہے نہ قیام ہے ‏ ‏ ‏ ‏ ‏ کبھی شام ہے کبھی صبح ہے، کبھی صبح ہے کبھی شام ہے

(۳)ابن خزیمہ نے اس کی حدیث کی تصحیح کی۔(۴)الہیثمی نے اس کی حدیث کی تحسین کی۔(۵)البوصیری نے زوائد سنن ابن ماجہ میں اس کی حدیث کی تحسین کی۔(۶)حافظ منذری نے اس کی ایک حدیث کو باسناد جید کہا۔(۷)الذھبی نے اس کی منفرد حدیث کے بارے میں اسنادہ وسط کہا۔(۸)بخاری نے التاریخ الکبیر میں اسے ذکر کیا اور اس پر طعن نہیں کیا۔(۹)حافظ ابن حجرؒ نے فتح الباری میں اس کی حدیث پر سکوت کیا۔یہ سکوت اس کی حدیث کی تحسین یا تصحیح کی دلیل ہے۔قواعد علوم الحدیث (ص ۵۵)۔(۱۰)ابوحاتم الرازی نے اسے ذکر کیا اور اس پر کوئی جرح نہیں کی۔ابوحاتم کا سکوت راوی کی توثیق ہوتی ہے۔حوالہ سابق۔لھذا یہ سند حسن ہے [1]۔

جواب:۔زبیر صاحب نے عیسیٰ بن جاریہ کو ثقہ اور حسن الحدیث ثابت کرنے کیلئے یہ جتنی شقیں ذکر کی ہیں ان میں سے ایک شق سے بھی اس کا ثقہ ہونا ثابت نہیں ہوتا۔زبیر صاحب کی ذکر کردہ ہر ہر شق کا جواب خود ان کے ہم مسلک اور مستند علماء کے قلم سے ملاحظہ کریں۔

**(۱)امام ابوزرعہ کا ابن جاریہ کو لابأس بہ کہنا اس کے لئے کچھ مفید نہیں ہے۔**

جس راوی کو سات بڑے بڑے آئمہ رجال نے ضعیف،منکر الحدیث اور متروک وغیرہ قرار دیا ہو،ان کے مقابلے میں صرف امام ابوزرعہ کے لا بأس بہ کہنے سے کیا فرق پڑتا ہے۔کیونکہ عنقریب علمائے غیر مقلدین کے حوالہ سے یہ بحث آنے والی ہے کہ جرح تعدیل پر مقدم ہوتی ہے بالخصوص جبکہ جرح مفسر ہو۔نیز لا بأس بہ کا لفظ خود علمائے غیر مقلدین کے نزدیک بھی الفاظ تعدیل میں سے نہایت ہلکا اور کمزور ہے۔اس سے اس راوی کی رویت کا قابل احتجاج ہونا لازم نہیں آتا۔چنانچہ مشہور غیر مقلد مولانا ارشاد الحق اثری لکھتے ہیں:ارجوانه لاباس به یکتب حدیثہ،یعتبر بہ ایسے الفاظ ہیں کہ ان کے حاملین کی روایت قابل احتجاج نہیں ہوسکتی [2]۔

نیز لکھتے ہیں کہ:ایسے راوی کی روایات صرف متابعات میں قبول ہوتی ہیں [3]۔

بنابریں غیر مقلدین کا عیسیٰ بن جاریہ کی روایت سے احتجاج کرنا باطل ہوگیا۔اور یہ بات یاد رہے

---

[1] نور المصابیح (ص ۱۸) [2] توضیح الکلام (۱/۱۳۲) [3] ایضاً

کہ زبیر علی زئی مولانا ارشاد اثری اور ان کی کتاب توضیح الکلام کے نہایت مداح ہیں۔ چنانچہ ایک مقام پر لکھتے ہیں: مولانا ارشادالحق اثری صاحب کی توضیح الکلام کا مطالعہ کریں۔ یہ اس موضوع پر لاجواب شاہکار کتاب ہے [1]۔ اب ہم نے زبیر صاحب کے مطالبہ پر اس لاجواب اور شاہکار کتاب کا مطالعہ کر کے زبیر صاحب کی پہلی شق کا جواب دے دیا ہے۔ الحمدللہ

**(۲) ابن حبانؒ کا کسی راوی کو ثقات میں ذکر کرنا غیر مقلدین کے نزدیک غیر معتبر ہے۔**

امام ابن حبان نے اگر چہ عیسیٰ بن جاریہ کو ثقات میں ذکر کیا ہے لیکن ابن حبانؒ کا کسی راوی کو ثقات میں ذکر کرنا غیر مقلدین کے نزدیک غیر معتبر ہے اور وہ اس سلسلہ میں ان کے نزدیک متساہل شمار ہوتے ہیں چنانچہ مولانا محمد گوندلوی صاحب غیر مقلد ایک راوی کو ابن حبان کے ثقات میں شمار کرنے پر لکھتے ہیں: ابن حبان نے اس کو ثقات میں شمار کیا ہے مگر ابن حبان کا تساہل مشہور ہے [2]۔

مولانا عبدالرحمن مبارکپوری صاحب لکھتے ہیں: اس میں کوئی شبہ نہیں کہ ابن حبان متساہل ہیں [3]۔

مولانا عبدالرؤف سندھو غیر مقلد لکھتے ہیں: واضح رہے کہ ابن حبان کا اس ثقات میں ذکر کرنا معتبر نہیں کیونکہ وہ مجاہیل کو ثقات میں شمار کرتے ہیں [4]۔

مولانا ارشادالحق اثری لکھتے ہیں: ابن حبان متساہل ہیں [5]۔

شیخ البانی غیر مقلد ایک راوی کے بارہ میں لکھتے ہیں: وانما وثقه ابن حبان وهو معروف بتساهله [6]۔

ایک اور راوی کے بارے میں لکھتے ہیں: حافظ ابن حبان نے اسے ثقات میں ذکر کیا ہے مگر ان کا ثقات میں ذکر کرنا معتبر نہیں [7]۔ مولانا رفیق سلفی غیر مقلد لکھتے ہیں کہ: ابن حبان کی توثیق کو ائمہ رجال کچھ وقعت نہیں دیتے [8]۔

---

[1] الکواکب الدریہ (ص ۵۸) [2] خیر الکلام (ص ۲۵۲) [3] تحقیق الکلام (۱/۷۷) [4] القول المقبول (ص ۳۲۵)
[5] توضیح الکلام (۲/۲۶۹) [6] سلسلۃ احادیث الضعیفۃ (۱/۴۲۶) [7] ایضاً (ص ۵۲۰) [8] ہفت روزہ الاعتصام (ص ۱۸) ۹ ستمبر ۱۹۹۴ء۔

غیر مقلدین کے محدث اعظم مولانا عبداللہ روپڑیؒ لکھتے ہیں:۔ابن حبان کا تساہل مشہور ہے۔ ذرا سے سہارے پر ثقوں میں شمار کر لیتے ہیں ۱؎۔

زبیر صاحب کے استاذ اور مشہور غیر مقلد عالم عبدالمنان نور پوری صاحب بھی لکھتے ہیں کہ: مگر تصحیح میں ابن حبان اور ابن خزیمہ کا تساہل مشہور ہے ۲؎۔

لھذا جب خود علمائے غیر مقلدین کے نزدیک بھی امام ابن حبان کا کسی راوی کو ثقات میں شمار کرنا غیر معتبر ہے تو پھر اگر ابن حبان نے عیسیٰ بن جاریہ کو بھی تساہل برتتے ہوئے ثقات میں شمار کر دیا ہے تو اس سے ابن جاریہ کا ثقہ ہونا کیسے لازم آئے گا؟

## (۳)ابن خزیمہؒ نے حدیث ابن جاریہ کی تصحیح نہیں فرمائی

امام ابن خزیمہؒ نے عیسیٰ بن جاریہ کی مذکورہ روایت کو قطعاً صحیح نہیں کہا۔لھذا زبیر صاحب کا یہ کہنا جھوٹ ہے اور ابن خزیمہ جیسے عظیم محدث پر صریح بہتان ہے کہ انہوں نے اس حدیث کی تصحیح کی ہے۔ البتہ امام ابن خزیمہؒ اور ان کے شاگرد امام ابن حبان نے اپنی اپنی صحیح میں مذکورہ روایت کو ذکر کیا ہے ۳؎۔ لیکن کیا ان دونوں اہل علم کا کسی حدیث کو محض اپنی اپنی صحیح میں ذکر کرنا اس حدیث کے صحیح ہونے کی دلیل ہے؟اس سوال کا جواب ہم سے نہیں بلکہ زبیر صاحب کے ممدوح اور ہم مسلک مولانا ارشاد الحق اثری صاحب سے ملاحظہ کریں۔چنانچہ اثری صاحب اسی قسم کے ایک سوال کا جواب دیتے ہوئے فرماتے ہیں: جیسے ابن خزیمہ اور صحیح ابن حبان ہیں مگر ان کی بھی تمام روایات صحیح نہیں ۴؎۔

اس سے معلوم ہوا کہ ابن خزیمہ یا ابن حبان کا کسی حدیث کو اپنی صحیح میں لانے سے اس حدیث کا صحیح ہونا لازم نہیں آتا بلکہ امام ابن خزیمہؒ نے اپنی صحیح میں جن احادیث کی صراحتاً تصحیح کی ہے،ان احادیث کی صحت بھی غیر مقلدین کو تسلیم نہیں ہے۔چنانچہ مولانا عبدالرحمٰن مبارکپوری صاحب امام ابن خزیمہؒ کے ایک حدیث کو صحیح قرار دینے کے جواب میں لکھتے ہیں:في تصحيح ابن حزيمه نظر ۵؎۔

---

۱؎ فتاویٰ اہل حدیث (۲/۵۰۸) ۲؎ تعداد تراویح (ص ۳۴) ۳؎ انوار المصابیح (ص ۱۳۸)،از:مولانا نذیر رحمانی غیر مقلد۔تعداد تراویح (ص ۳۴)از:مولانا عبدالمنان نور پوری غیر مقلد ۴؎ توضیح الکلام (۲/۲۶۴)
۵؎ ابکار المنن (ص ۱۰۰)

امام ابن خزیمہ کی تصحیح میں نظر ہے۔

غیر مقلد محقق مولانا عبدالروف سندھو صاحب ایک حدیث کے بارے میں لکھتے ہیں: ابن خزیمہ نے اسے صحیح کہا ہے ملاحظہ ہوں صحیح ابن خزیمہ (۲/ ۲۷) مگر یہ حدیث صحیح نہیں۔ [۱]

پس جب غیر مقلدین کے نزدیک ابن خزیمہ کا اپنی صحیح میں کسی حدیث کی تصحیح کرنا اس حدیث کی صحت کو مستلزم نہیں تو پھر عیسٰی بن جاریہ کی مذکورہ حدیث جس کی ابن خزیمہ نے تصحیح بھی نہیں کی بلکہ صرف اپنی کتاب میں ذکر کیا ہے، اس کا صحیح ہونا کیوں کر لازم آئے گا؟۔ غالبًا یہی وجہ ہے کہ زبیر صاحب کے استاذ مولانا عبدالمنان نور پوری صاحب غیر مقلد کو اس حدیث کی صحت میں توقف ہے۔ چنانچہ اس حدیث کے بارے میں لکھتے ہیں: حضرت جابر رضی اللہ عنہ کی حدیث کو حافظ ابن حبان اور حافظ ابن خزیمہ نے اپنی اپنی صحیح میں بیان کیا ہے جو اس بات کی بین دلیل ہے کہ یہ حدیث ان دونوں جلیل القدر وسیع العلم کے نزدیک صحیح ہے مگر تصحیح میں ان کا تساہل مشہور ہے اور اس کی سند میں عیسٰی بن جاریہ ہے جس پر کلام کتب رجال میں مذکور ہے [۲]۔

دل کے پھپھولے جل اٹھے سینے کے داغ سے اس گھر کو آگ لگ گئی گھر کے چراغ سے

**(۴) علامہ ہیثمی کی تصحیح وتحسین بھی غیر مقلدین کے ہاں معتبر نہیں [۳]۔**

علامہ ہیثمیؒ نے اگر چہ مذکورہ حدیث کو حسن کہا ہے لیکن ہیثمیؒ کی تصحیح اور تحسین غیر مقلدین کی نظروں میں غیر معتبر اور ناقابل اعتماد ہے۔ چنانچہ مولانا عبدالرحمٰن مبارکپوری صاحب لکھتے ہیں: ولا یطمئن القلب بتحسین الهیثمی فان له اوهاما فی مجمع الزوائد [۴]

ہیثمی کی تحسین سے دل مطمئن نہیں ہے کیونکہ ان کو مجمع الزوائد میں بہت وہم ہوئے ہیں۔ نیز مبارکپوری

---

[۱] القول المقبول (ص ۳۶۲) [۲] تعداد تراویح (ص ۳۴) [۳] علامہ ہیثمیؒ نے اگر چہ اس حدیث کی سند کو حسن کہا ہے لیکن اس کے راوی ابن جاریہ کو ثقہ نہیں کہا۔ زبیر علی زئی نے مجمع الزوائد (۲/ ۱۵۸) کا حوالہ دیا ہے کہ ہیثمیؒ نے اسے ثقہ کہا ہے لیکن ان کے محولہ صفحہ پر عیسٰی بن جاریہ کی توثیق تو کیا اس کا نام بھی نہیں ہے۔ بالفرض اگر علامہ ہیثمی نے کہیں اس کو ثقہ کہا بھی ہے تو غیر مقلدین کو ان کی توثیق سے اتفاق نہیں ہے، جیسا کہ اوپر کتاب میں علمائے غیر مقلدین سے حوالے مذکور ہیں۔ [۴] ابکار المنن (ص ۵۷)

صاحب علامہ ہیثمیؒ کے ایک حدیث کو صحیح کہنے پر گرفت کرتے ہوئے لکھتے ہیں:۔ ولا یطمئن القلب علی تصحیح الھیثمی [1] علامہ ہیثمیؒ کی تصحیح پر دل مطمئن نہیں ہے۔

مولانا محمد گوندلوی کے بارے میں زبیر صاحب لکھتے ہیں: شیخ الاسلام، حجۃ الاسلام، شیخ القرآن والحدیث، الامام الثقہ المتقن الحجۃ، المحدث الفقیہ، الاصولی محمد گوندلوی رحمہ اللہ۔ [2]

زبیر صاحب کے یہ انتہائی ممدوح غیر مقلد عالم علامہ ہیثمیؒ کی تصحیح پر اپنا ردعمل یوں ظاہر کرتے ہیں: ہیثمی کی تصحیح میں نظر ہے۔ حافظ ابن حجر فرماتے ہیں: فان لہ اوھام (کہ ان کے بہت سے وہم ہیں) کذا فی تاج المکلل [3]۔ زبیر صاحب کے دوسرے ممدوح مولانا ارشاد الحق اثری رقمطراز ہیں: اور جہاں تک کسی حدیث کے متعلق علامہ ہیثمیؒ کے حکم کا تعلق ہے تو یقین جانیے مجمع الزوائد میں بیسوں ایسے مقامات ہیں جہاں ائمہ فن نے علامہ ہیثمیؒ کے حکم سے اتفاق نہیں کیا [4]۔ شیخ عبدالرؤف سندھو غیر مقلد لکھتے ہیں: دوسری بات علامہ ہیثمی پر کلیۃً اعتماد کرنا بھی صحیح نہیں کیونکہ ان کے بہت سے اوہام ہیں کمالا یخفی [5]۔

نیز سندھو صاحب ایک حدیث کے بارے میں لکھتے ہیں: حافظ ہیثمی نے مجمع الزوائد میں اس کی سند کو حسن کہا ہے مگر ان کا یہ کہنا درست نہیں۔ اس کی سند میں عاصم بن عبیداللہ ہے جو ضعیف ہے [6]۔

بنابریں جب غیر مقلدین کے نزدیک علامہ ہیثمیؒ کی کسی حدیث کی تحسین تا تصحیح کرنے سے اس حدیث کا صحیح یا حسن ہونا لازم نہیں آتا تو پھر اگر انہوں نے عیسیٰ بن جاریہ جیسے ضعیف راوی کی روایت کو بھی حسن کہہ دیا ہے تو انصاف کا تقاضا یہی ہے کہ غیر مقلدین کو اپنے بڑوں کی اتباع میں ان کے اس حکم پر بھی اعتماد نہیں کرنا چاہیئے۔

**(۵) علامہ بوصیری کی تحسین بھی غیر مقلدین کے نزدیک کچھ وقعت نہیں رکھتی:**

علامہ بوصیریؒ نے عیسیٰ بن جاریہ کی مذکورہ روایت کو حسن نہیں کہا اور اگر انہوں نے اس کے علاوہ اس کی کسی اور حدیث کی تحسین کی بھی ہے تو ان کی تحسین و تصحیح پر بھی غیر مقلدین کا اعتماد نہیں ہے۔

---

[1] ایضاً (ص۱۹۹) [2] الکواکب الدریہ (ص۷) [3] التحقیق الراسخ (ص۵۷) [4] توضیح الکلام (۲/۴۰۹)
[5] القول المقبول (ص۳۳۵) [6] ایضاً (۴۷۴)

چنانچہ انھوں نے زوائد سنن ابن ماجہ میں کئی احادیث کے متعلق صحیح یا حسن کا حکم لگایا ہے لیکن غیر مقلدین حضرات ان کے اس فیصلہ کو ماننے کیلئے تیار نہیں ہیں۔ مثلاً ابن ماجہ کی ایک حدیث کے متعلق علامہ بوصیری فرماتے ہیں کہ یہ حدیث حسن ہے لیکن شیخ البانی غیر مقلد لکھتے ہیں کہ مجھے اس میں توقف ہے ۔ ۱؎

علاوہ ازیں مولانا ارشادالحق اثری صاحب غیر مقلد نے یہ بات بھی صاف کردی ہے کہ: حدیث کی صحت کا دارومدار رواۃ (راویوں) پر ہوتا ہے۔ اگر کوئی راوی ضعیف ہے تو اسے کوئی صحیح کہتا ہے، تو کہتا رہے اس سے روایت صحیح نہیں ہو جاتی۔ بے خطا ذات صرف اللہ تعالیٰ کی ہے اور بس ۲؎ ۔

لھذا اگر علامہ بوصیری یا علامہ ہیثمی وغیرہ نے عیسیٰ بن جاریہ جیسے ضعیف راوی کی روایت کو حسن کہہ بھی دیا ہے تو بقول اثری صاحب اس سے اس کی حدیث کا حسن یا صحیح ہونا لازم نہیں آتا جب تک کہ عیسیٰ کی توثیق نہیں ہو جاتی اور عیسیٰ کی توثیق زبیر صاحب کے بس میں تو کیا پوری دنیائے غیر مقلدیت بھی اگر اپنا سارا زور صرف کر لے تو بھی اس کی توثیق ثابت نہیں کر سکتی۔

## (۶) حافظ منذریؒ غیر مقلدین کی نظر میں اہل فن رجال میں سے نہیں

یہی حافظ منذریؒ اپنی اسی کتاب الترغیب میں ایک روایت کے بارے میں فرماتے ہیں: ورجالہ ثقات کہ اس کے سارے راوی ثقہ ہیں۔ اس پر شیخ البانیؒ غیر مقلد لکھتے ہیں: واسنادہ ضعیف فیہ عنعنة الولیدبن مسلم و عبیداللہ بن ابی بردہ ولم یوثقہ احد حتی ولاابن حبان فلایغتر بقول المنذری ورجالہ ثقات ۳؎ ۔

اب ایک راوی کو حافظ منذریؒ کے صراحتاً ثقہ کہنے کے باوجود وہ راوی غیر مقلدین کے محقق زمان اور محدث اعظم کی نظروں میں غیر ثقہ ہے تو پھر اگر منذریؒ نے ابن جاریہ جیسے ضعیف راوی کی حدیث کو اگر جید کہا بھی ہے تو اس سے اس کا ثقہ ہونا کیسے لازم آ گیا؟

ع بسوخت عقل زحیرت ایں چہ بوالعجبیست

---

۱؎ تحقیق المشکاۃ (۲۵۳/۱) ۲؎ توضیح الکلام (۶۳/۲) ۳؎ تحقیق مشکاۃ (۸۲/۱)

حافظ منذریؒ نے عیسیٰ بن جاریہ کی کونسی حدیث کے بارے میں اسنادہ جید کہا ہے؟اس کی زبیر صاحب نے کوئی بھی وضاحت نہیں کی ہے اور راقم المعروف نے الترغیب کی جلد اول کا بالاستیعاب مطالعہ کیا ہے لیکن ہم کو اس میں ابن جاریہ کی کوئی ایسی حدیث نہیں ملی جس کی سند کو حافظ منذریؒ نے جید کہا ہو لھذا زبیر صاحب کو چاہئے کہ وہ وضاحت کریں کہ منذریؒ نے ابن جاریہ کی کونسی حدیث کو جید کہا ہے یا کس ادارہ کی شائع کردہ الترغیب کے فلاں صفحہ پر یہ الفاظ انہوں نے کہے ہیں۔

(۷) حافظ ذہبیؒ کے نزدیک ابن جاریہ کی مذکورہ حدیث منکر ہے

حافظ ذہبیؒ نے میزان الاعتدال میں عیسیٰ بن جاریہ پر ائمہ رجال سے سخت جرح نقل کی ہے اور اس کے تذکرہ میں اس کی مذکورہ روایت کو بھی ذکر کیا ہے اور بقول غیر مقلدین ذہبیؒ کی عادت ہے کہ وہ میزان الاعتدال میں جس مجروح راوی کا تذکرہ کرتے ہیں تو اگر اس راوی کی روایات میں کوئی منکر روایت ہوتی ہے تو وہ اس روایت کو بھی ذکر کردیتے ہیں۔ چنانچہ غیر مقلد محقق شیخ عبدالراؤف سندھو ایک حدیث کے بارے میں لکھتے ہیں: یہ حدیث سخت ضعیف ہے کیونکہ بخاری اور ابوحاتم نے ابوالزعیزعہ کو منکر الحدیث جدا کہا ہے ذہبی نے اس کے ترجمہ میں اس حدیث کا بھی ذکر کیا ہے ۱۔ سندھو صاحب ایک اور حدیث کے ذیل میں لکھتے ہیں: یہ حدیث نہایت ضعیف ہے۔اس کی سند میں عمرو بن معین متروک ہے۔ ذہبیؒ نے اس کے ترجمہ میں جن احادیث کا ذکر کیا ہے ان میں سے ایک یہ بھی ہے ۲۔ معلوم ہوا کہ حافظ ذھبیؒ کا کسی مجروح راوی کی روایت کو اس کے ترجمہ میں ذکر کرنا اس روایت کے منکر ہونے کی دلیل ہے۔

لہٰذا اگر انہوں نے عیسیٰ بن جاریہ کے تذکرہ میں اس کی مذکورہ روایت کو بھی ذکر کیا ہے تو یہ ابن جاریہ کے ضعیف اور اس حدیث کے منکر ہونے کی دلیل ہے نہ کہ اس کے ثقہ ہونے کی۔ اگر یہ کہا جائے کہ علامہ ذہبیؒ نے تو ابن جاریہ کی حدیث کے بارے میں اسنادہ متوسط بھی کہا ہے جو اس کی مذکورہ حدیث کے صحیح یا حسن ہونے کی دلیل ہے تو اس شبہ کا جواب یہ ہے کہ علامہ ذہبیؒ نے تو ابویوسف عن ابی حنیفہ کی سند کو سند عالی سے تعبیر کیا ہے، لیکن غیر مقلدین اس عظیم المرتبت امام عالی شان کی روایت کو صحیح

---

۱ القول المقبول (ص ۵۲۷) بحوالہ میزان الاعتدال (۵۳۸۳) ۲ ایضاً (ص ۵۲۳) ۳ توضیح الکلام (۲/ ۲۶۷)

نہیں سمجھتے۔ چنانچہ مولانا ارشادالحق اثری غیر مقلد لکھتے ہیں: علامہ ذہبیؒ انا ابو یوسف انا ابو حنیفہ کی سند کو عالی کہتے ہیں مگر ہر عالی سند صحیح نہیں ہوتی [1]۔ نیز لکھتے ہیں: مؤلف احسن الکلام کا یہاں ایک دوسری سند کو عالی ثابت کردینا اس طریق کے صحت کی قطعاً دلیل نہیں [2]۔

**قارئین:** غیر مقلدین کی ستم ظریفی کا اندازہ لگائیں کہ علامہ ذہبیؒ کے امام ابو حنیفہؒ کی سند کو عالی کہنے کے باوجود بھی غیر مقلدین امام صاحب کی سند کو صحیح ماننے کیلئے تیار نہیں لیکن عیسی بن جاریہ جس کی سند کو علامہ ذہبیؒ کے محض متوسط (جو عالی سے کم درجہ ہے) کہہ دینے سے وہ اسے ثقہ اور اس کی حدیث کو صحیح ماننے کا ہم مطالبہ کررہے ہیں۔

یہ سب سوچ کر دل لگایا ہے ناصح نئی بات کیا آپ فرما رہے ہیں

## (۸) کیا امام بخاریؒ کا کسی راوی کو تاریخ الکبیر میں ذکر کرنا اس کی توثیق ہے؟

امام بخاریؒ کا کسی راوی کو اپنی کتاب تاریخ کبیر میں بلا جرح وتعدیل کے ذکر کرنا خود غیر مقلدین کے نزدیک بھی اس راوی کی توثیق کو مستلزم نہیں۔ کیونکہ امام بخاریؒ نے تاریخ کبیر میں رواۃ کی ایک بڑی تعداد کا تذکرہ بلا جرح وتعدیل کیا ہے لیکن اس کے باوجود وہ راوی علمائے غیر مقلدین کے نزدیک ضعیف اور مجہول ہیں اور ان کی روایات کو صحیح نہیں سمجھا جاتا۔ چنانچہ صرف چند مثالیں بطور نمونہ ملاحظہ کریں۔

(۱) مولانا عبدالرؤف سندھو غیر مقلد ایک حدیث کے بارے میں لکھتے ہیں: یہ روایت نہایت گھٹیا درجہ کی ہے۔ اس روایت کا پہلے راوی عبدالوارث مولیٰ انس ﷺ بن مالک ہے۔ اسے امام بخاریؒ نے تاریخ الکبیر میں ذکر کیا مگر اس کے بارے میں کوئی جرح وتعدیل ذکر نہیں کی الخ [2]۔

(۲) سندھو صاحب ایک اور حدیث کی تحقیق میں لکھتے ہیں: ابو مسلم کو بخاری نے الکنیٰ (ص ۶۸) (تاریخ الکبیر) میں اور ابن ابی حاتم نے الجرح والتعدیل میں ذکر کیا ہے مگر دونوں میں سے کسی نے بھی اس کے بارے میں کوئی جرح وتعدیل ذکر نہیں کی ہے۔ احمد البناء نے اس کی سند کو جید کہا ہے۔ قُلتُ (میں کہتا ہوں) اس کی سند کو جید قرار دینے کیلئے ابو مسلم کی ثقاہت کا علم ضروری ہے ورنہ سند ضعیف ہے [3]۔

---

[1] ایضاً (ص ۶۶۸) [2] القول المقبول (ص ۵۲۷) بحوالہ التاریخ الکبیر (۶/۱۱۸) [3] ایضاً (ص ۶۷۰)

(۸) مولانا ارشاد الحق اثری صاحب ایک حدیث کی تحقیق کرتے ہوئے رقمطراز ہیں: ابن بجاد محمد بن بجاد ہے اور وہ موسیٰ بن سعد کا پوتا ہے جب کہ بجاد موسیٰ کے صاحبزادے ہیں ان کا امام بخاری نے التاریخ الکبیر (۴۴/۱) میں، امام ابن ابی حاتم نے الجرح والتعدیل (۲۱۳/۳) میں ذکر کیا ہے مگر کوئی جملہ توثیق وتوصیف کا نقل نہیں کیا [۱]۔

پھر آخر میں ان کی روایت کے بارے میں لکھتے ہیں: محمد بن بجاد اور موسیٰ بن سعد دونوں مجہول ومستور ہیں لھذا اس کی سند کو صحیح کہنا درست نہیں [۲]۔

صرف ان چند مثالوں کو ہی سامنے رکھنے سے یہ بات واضح ہو جاتی ہے کہ امام بخاری کے کسی راوی کو تاریخ الکبیر میں بلا طعن ذکر کرنے سے اس راوی کا ثقہ ہونا لازم نہیں آتا۔ لھذا غیر مقلدین کے اصول کی روشنی میں یہ کہنا حق بجانب ہوگا کہ اگر امام بخاریؒ نے عیسٰی بن جاریہ کو بھی تاریخ الکبیر میں بلا طعن ذکر کیا ہے تو اس سے اس کی توثیق ثابت نہیں ہوتی۔

## (۹) حافظ ابن حجرؒ کے سکوت کے ساتھ غیر مقلدین کا دوغلا پن

حافظ ابن حجر عسقلانیؒ نے اگر فتح الباری میں عیسٰی بن جاریہ کی مذکورہ روایت پر سکوت کیا ہے تو حافظ نے فتح الباری میں کئی ایسی روایات پر بھی سکوت کیا ہے جہاں غیر مقلدین ان کے سکوت کو غلط کہتے ہیں۔ چنانچہ مولانا عبدالرؤف سندھوایک حدیث کے بارے میں لکھتے ہیں: یہ نہایت ضعیف ہے۔ ابن حجر نے اس حدیث کو مصنف سعید سے منسوب کیا ہے اور اس پر سکوت کیا ہے۔ لھذا حافظ کا سکوت درست نہیں [۳]۔

نیز اگر حافظ ابن حجرؒ کا فتح الباری میں کسی روایت پر سکوت کرنا اس روایت کے صحیح یا حسن ہونے کی دلیل ہے تو پھر انھوں نے اسی فتح الباری میں حضرت یزید بن خصیفہؒ اور یزید بن رومانؒ کی بیس رکعات والی روایات پر بھی سکوت کیا ہے۔ ان روایتوں کی صحت غیر مقلدین کو کیوں تسلیم نہیں؟ نیز حصہ اول میں ہم یزید بن رومان کی مرسل روایات کے ذیل میں کئی علمائے غیر مقلدین کے حوالے ذکر کر چکے ہیں کہ حافظ ابن حجر کا فتح الباری میں کسی روایت پر سکوت اس روایت کے صحیح یا حسن ہونے کی دلیل ہے

---

[۱] توضیح الکلام (۷۴۱/۲) [۲] ایضاً (ص ۷۴۳) [۳] القول المقبول (ص ۴۴۴)

(ان حوالوں میں زبیر صاحب اور ان کے استاد حافظ عبدالمنان صاحب کا بھی حوالہ شامل ہے) لیکن اس کے باوجود غیر مقلدین یزید بن خصیفہ اور یزید بن رومان کی روایات جن پر حافظ نے فتح الباری میں سکوت کیا ہے، کو صحیح یا حسن ماننے کیلئے تیار نہیں ہیں۔ حالانکہ ان مذکورہ روایات کی صحت کو محدثین اور غیر مقلدین کے معتدل علماء نے بھی تسلیم کیا ہے۔ اب یہ روایات تو حافظ ابن حجر کے سکوت کے باوجود غیر مقلدین کے نزدیک صحیح نہیں ہیں اور یہاں ایک نہایت ضعیف روایت کو صحیح ثابت کرنے کیلئے مولانا ظفر عثانی صاحب کے حوالہ سے حافظ ابن حجر کے سکوت کو اس ضعیف روایت کی صحت کی دلیل قرار دیا جا رہا ہے۔ والی اللہ المشتکی۔

خیر یہ تو حافظ ابن حجر کے سکوت کا غیر مقلدین کے ہاں حال ہے کہ اپنے مطلب کی روایات پر ان کا سکوت تو روایات کے صحیح یا حسن ہونے کی دلیل ہے اور اپنے مسلک کے خلاف روایات پر ان کا سکوت فوراً رد کر دیا جاتا ہے۔

لیکن حافظ کے سکوت سے قطع نظر جن روایات کو فتح الباری وغیرہ میں انھوں نے صراحتاً صحیح یا حسن قرار دیا ہے وہ روایات بھی اگر غیر مقلدین کے منشاء کے موافق نہ ہوں تو پھر یہ حضرات حافظ ابن حجر پر بداعتمادی اور ان کی سخت مخالفت شروع کر دیتے ہیں۔ غیر مقلدین حضرات کے صرف چند ایسے حوالے بطور مشتے نمونہ از خروارے ذکر کیے جاتے ہیں تاکہ قارئین پر واضح ہو جائے کہ یہ لوگ حافظ ابن حجرؒ کی تحقیق پر کتنا اعتماد کرتے ہیں؟ چنانچہ

(۱) مولانا عبدالرحمٰن مبارکپوری صاحب حافظ ابن حجر کے ایک حدیث کو حسن قرار دینے کے جواب میں لکھتے ہیں: قلتُ في تحسين اسناده نظر[1]۔ میں کہتا ہوں کہ حافظ ابن حجر کا اس حدیث کو حسن کہنا محل نظر ہے۔

(۲) اسی طرح مبارکپوری صاحب ابن حجر کا رد کرتے ہوئے لکھتے ہیں: ففي قول الحافظ باسناد صحيح ايضانظر[2]۔ حافظ ابن حجر کے قول کہ یہ سند صحیح ہے میں بھی نظر ہے۔

---

[1] ابکار المنن (ص۹۸) [2] ایضاً (ص؟)

(۳) قاضی محمد شوکانی ایک حدیث کے بارے میں رقمطراز ہیں: وحسّنه الحافظ فی الفتح وفی الاسناده عبدالله بن محمد بن مقیل وفیه مقال ۱؎ ۔ حافظ ابن حجر نے فتح الباری میں اس کو حسن کہا ہے حالانکہ اس کی سند میں عبداللہ بن محمد بن مقیل راوی ہے جس میں کلام ہے۔

(۴) مشہور غیر مقلد شیخ ناصر الدین البانی حافظ ابن حجر کی ایک حدیث کی تحسین کا رد کرتے ہوئے لکھتے ہیں: ان قول الحافظ فی الفتح اسناده حسن غیر حسن ۲؎ ۔ بے شک حافظ ابن حجر کا فتح الباری میں اس حدیث کی سند کو حسن کہنا غیر حسن اور ناپسندیدہ ہے۔

(۵) مولانا ارشاد الحق اثری لکھتے ہیں: حافظ ابن حجرؒ نے فتح الباری (۱۰/۴) اس کی سند کو قوی کہا ہے مگر یہ درست نہیں ۳؎ ۔

**قارئین:** صرف ان چند مثالوں کو ہی سامنے رکھ کر آپ غیر مقلدین کے دوغلا پن اور ان کے مکروفریب کا اندازہ لگا سکتے ہیں کہ یہ لوگ اپنے مطلب کیلئے حافظ ابن حجر کی تحقیق کو اتنی فوقیت دیتے ہیں کہ اپنے مسلک کی تائید میں وارد شدہ کسی روایت پر ان کے صرف سکوت کرنے کو ہی اس روایت کے صحیح یا حسن ہونے کی دلیل گردانتے ہیں لیکن دوسری طرف اگر کوئی روایت ان کے مسلک کے خلاف جاتی ہو تو وہاں حافظ ابن حجر کا سکوت کرنا تو کیا ان کا صراحتاً اس روایت کو صحیح یا حسن کہنا بھی غیر مقلدین کی نظروں میں ناقابل اعتماد اور مشکوک ٹھرتا ہے۔

یہ لوگ بھی غضب کے ہیں دل پر یہ اختیار — شب موم کرلیا سحر آہن بنا لیا

**(۱۰) امام ابو حاتم کے سکوت کا حال غیر مقلدین کی نظر میں:۔**

امام ابو حاتم کا کسی اور راوی پر سکوت اور جرح نہ کرنا بھی غیر مقلدین کے نزدیک اس راوی کی توثیق کو مقتضی نہیں ہے۔ چنانچہ مولانا ارشاد الحق اثری صاحب لکھتے ہیں: بعض حضرات نے جو یہ کہا ہے کہ امام ابن ابی حاتم جس راوی پر سکوت کریں وہ ثقہ ہوتا ہے تو یہ قاعدہ بھی صحیح نہیں۔ خود امام ابن ابی حاتم

---

۱؎ نیل الاوطار (۳۴۲/۳) ۲؎ سلسلۃ احادیث الضعیفۃ رقم (۳۴۰) ۳؎ مولانا سرفراز صفدر صاحب اپنی تصانیف کے آئینے میں (ص ۱۶۹)

نے صراحت کر دی ہے کہ جس راوی کے متعلق کوئی جرح یا تعدیل نقل نہیں کی گئی تو ان کا ذکر محض تکمیلاً ہے اگر کوئی طعن مل گیا تو بالآخر اس کو نقل کر دیں گے [1]۔

مولانا سید محب اللہ شاہ پیر آف جھنڈا لکھتے ہیں: اور امام ابن ابی حاتم اور ابن حبان کے متعلق جو فرمایا یہ بھی صحیح نہیں۔ کیونکہ اس کا مقتضیٰ تو یہ ہوا کہ جس راوی کا بھی امام ابن ابی حاتم اپنی الجرح وتعدیل میں ذکر کریں اور اس پر کچھ بھی حکم۔ جرحاً وتعدیلاً۔ نہ لگائیں اس کے متعلق یہی کہنا چاہیے کہ اس میں طعن یا عیب ہوتا تو امام ابن ابی حاتم سے پوشیدہ نہ رہتا حالانکہ کسی طعن یا توثیق کے عدم ذکر سے یہی عیاں ہوتا ہے کہ امام موصوف کو ان کے متعلق (اپنے والد ابو حاتم یا دیگر ائمہ سے۔ ناقل) کچھ معلوم نہ ہو سکا۔ یہی وجہ ہے کہ ایسی حالت میں علمائے حدیث یہی فرماتے ہیں کہ یہ راوی مجہول الحال، غیر معروف اور مستور ہے [2]۔

بنابریں اگر امام ابن ابی حاتم نے الجروح والتعدیل میں عیسیٰ بن جاریہ کے متعلق اپنے والد امام ابو حاتم سے کوئی جرح نقل نہیں فرمائی تو مذکورہ علمائے غیر مقلدین کی تصریحات کی روشنی میں اس سے ابن جاریہ کی توثیق بھی ثابت نہیں ہو سکتی۔

الحاصل: زبیر علی زئی صاحب نے عیسیٰ بن جاریہ کو ثقہ ثابت کرنے کیلئے جتنی بھی شقیں ذکر کی تھیں، ان میں سے ہر ایک شق کا بطلان غیر مقلدین کے مستند علماء کی روشنی میں ثابت ہو گیا اور یہ بات اچھی طرح ثابت ہو گئی کہ زبیر صاحب نے ایک ضعیف راوی کو ثقہ ثابت کرنے کیلئے جتنا خس وخاشاک اکٹھا کیا تھا۔ اس سے ابن جاریہ کی ذرا بھی توثیق ثابت نہیں ہو سکتی اور بالفرض اگر اس کی کوئی معمولی توثیق ثابت بھی ہو جائے تو بھی اس پر محدثین کرام کی کی گئی سخت اور مفسر جرح کے مقابلے میں یہ معمولی سی توثیق کچھ حیثیت نہیں رکھتی۔ کیونکہ خود علمائے غیر مقلدین نے تصریح کی ہے کہ جرح بالخصوص مفسر تعدیل پر مقدم ہوتی ہے۔ چنانچہ غیر مقلدین کے استاذ العلماء اور محدث مولانا محمد گوندلوی صاحب لکھتے ہیں: جرح تعدیل پر مقدم ہوا کرتی ہے خصوصاً جب مفسر ہو [3]۔ نیز لکھتے ہیں راجح اور صحیح نقادان فن کی نظر میں یہی

---

[1] حاشیہ توضیح الکلام (۱۴۱/۲ ۷) [2] ہفت روزہ الاعتصام (ص ۱۱) ۲۵ نومبر ۱۹۹۴ء) [3] التحقیق الراسخ (ص ۱۱۴)

ہے کہ جرح مفسر اور تعدیل کا تعارض ہوتو جرح کو ترجیح ہے عام اس سے کہ معدلین زائد ہوں یا کم [1]۔

مولانا ارشاد الحق اثری لکھتے ہیں: جبکہ جرح مفسر کی موجودگی میں توثیق معتبر نہیں [2]۔

خود زبیر علی زئی لکھتے ہیں: اگر جرح مفسر اور تعدیل مفسر باہم برابر ہوتو جرح مقدم ہوگی [3]۔

پس جب غیر مقلدین کے اصولوں کی روشنی میں ثابت ہوگیا کہ عیسیٰ بن جاریہ پر کی گئی ائمہ حدیث کی جرح مفسر اور نہایت سخت ہے تو اس کے مقابلے میں اگر اس کی کچھ تھوڑی بہت توثیق ثابت بھی ہو جائے تو وہ بقول علمائے غیر مقلدین جرح مفسر کے مقابلے میں غیر معتبر ہے۔ لھذا عیسیٰ بن جاریہ اصولاً ضعیف ٹھہرے۔

ابن جاریہ ضعیف ہونے کے ساتھ ساتھ متفرد بھی ہے۔

علاوہ ازیں عیسیٰ بن جاریہ ضعیف ہونے کے ساتھ ساتھ اس روایت کو نقل کرنے میں متفرد بھی ہے اور اس کے علاوہ کوئی دوسرا راوی حضرت جابرؓ سے اس زیادت (آٹھ رکعات) کو نقل نہیں کرتا۔

چنانچہ امام طبرانیؒ حضرت جابرؓ کی مذکورہ روایت کو نقل کرنے کے بعد فرماتے ہیں: لا یروی عن جابر بن عبداللہؓ الا بھذا الاسناد [4]۔ حضرت جابر بن عبداللہؓ سے یہ آٹھ رکعات کی روایت اس (عیسیٰ بن جاریہ کی) سند کے علاوہ کسی اور سند سے مروی نہیں ہے......

اور اصول حدیث کا یہ مسلمہ قاعدہ ہے کہ ضعیف راوی کی منفرد روایت قابل قبول نہیں ہوتی، بالخصوص جب کہ آنحضرت ﷺ کی تین راتوں کی نماز کو نقل کرنے والے (حضرت ابوذرؓ، حضرت انسؓ، حضرت زید بن ثابتؓ، حضرت عائشہؓ، اور حضرت نعمان بن بشیرؓ وغیرہ) متعدد صحابہ کرامؓ ہیں لیکن ان میں سے کسی ایک سے بھی رسول اللہ ﷺ کی نماز تراویح کی تعداد رکعات منقول نہیں کہ اس سے ابن جاریہ کی اس روایت کی تائید ہو سکے۔ لھذا ابن جاریہ کی یہ روایت نا قابل عمل ہے۔

ایک شبہ کا ازالہ: مولانا نذیر احمد رحمانی غیر مقلد لکھتے ہیں کہ عیسیٰ بن جاریہ کا تفرد غیر مقبول نہیں کیونکہ

---

[1] حوالہ سابق (ص ۱۷۲) وخیر الکلام (ص ۴۵) [2] توضیح الکلام (۲۷۱/۲)

[3] نور العینین (ص ۴۲) [4] المعجم الصغیر (۱۹۰/۱)

اس کے تفرد کی صورت یہ ہے کہ اس نے ایک ایسی بات بیان کی ہے جس کے بیان سے دوسرے راوی ساکت ہیں اور محدثین (حافظ ابن الصلاح وغیرہ) نے تصریح کی ہے کہ منفرد راوی جو حفظ وضبط کے اعلیٰ درجہ پر فائز نہ ہو لیکن وہ حفظ وضبط کے اعتبار سے بہت گرا ہوا بھی نہ ہو تو اس منفرد راوی کی زیادتی بشرطیکہ اپنے سے اوثق راوی کی روایت کے مخالف نہ ہو تو وہ مقبول ہے۔ اس بیان کے لحاظ سے عیسیٰ کا یہ تفرد غیر مقبول نہیں کہا جا سکتا۔ اس لئے کہ جو جرحیں اس پر کی گئی ہیں وہ سب غیر مقبول اور غیر ثابت ہیں اور ان کے مقابلے میں اس کی تعدیل وتوثیق معتبر ہے۔ لھذا حفظ وضبط کے اعتبار سے اگر وہ بہت اعلیٰ درجہ پر نہ ہو تو بہت گرا ہوا بھی نہیں ہے۔ بنابریں اس کی یہ حدیث کم سے کم حسن ہوگی ضعیف یا منکر نہیں۔

نیز جب یہ ثابت ہو چکا کہ عیسیٰ ثقہ راوی ہے اور اس نے ایک زائد بات بیان کی کہ رسول اللہ ﷺ نے آٹھ رکعات باجماعت پڑھی تھی اور یہ بات دوسرے راوی بیان نہیں کرتے تو حافظ ابن حجر کے بیان کے مطابق اس کی یہ زیادت راجح اور مرجوح کا مقابلہ کئے بغیر مقبول ہوگی اور اس سے زیادت میں اس کا متفرد ہونا ہرگز اس کی روایت کیلئے کسی قدح کا موجب نہیں ہے [1]۔

جواب: رحمانی صاحب کا یہ نرا وہم اور مغالطہ ہے کہ عیسیٰ بن جاریہ ثقہ راوی ہے اور اس پر کی گئی تمام جرحیں غیر مقبول ہیں۔ ابن جاریہ جس پایہ کا ثقہ راوی ہے اس کی حقیقت تو ہم اچھی طرح طشت از بام کر چکے ہیں اور یہ بات بھی خود علمائے غیر مقلدین کے تسلیم شدہ اصولوں کی روشنی میں ہم ثابت کر چکے ہیں کہ اس پر ائمہ حدیث کی طرف سے اتنی سخت اور معتبر جرحیں کی گئی ہیں کہ ایسے راوی کی روایت سے استدلال تو کجا اس کی روایت متابعت میں پیش کرنے کے بھی قابل نہیں۔ تو پھر ایسے راوی کا تفرد کیوں کر قبول کیا جا سکتا ہے؟

ثانیاً: بالفرض اگر مان لیا جائے کہ عیسیٰ بن جاریہ ثقہ راوی ہے لیکن یہ بات تو رحمانی صاحب کو بھی تسلیم ہے کہ وہ حفظ وضبط کے اعلیٰ درجہ پر فائز نہیں ہے۔ [2] تو پھر ایسے راوی کی زیادتی کیسے معتبر ہو سکتی ہے! کیونکہ خود علمائے مقلدین نے ثقہ راوی کی زیادت اور تفرد کے قبول ہونے کیلئے شرط لگائی ہے کہ وہ راوی احفظ واتقن ہو۔ چنانچہ رحمانی صاحب کے ہم مسلک اور ہم استاذ مولانا ارشاد الحق اثری صاحب لکھتے

---

[1] مصلہ انوار المصابیح (ص ۱۲۱ تا ۱۲۵) [2] انوار المصابیح (ص ۱۲۳)

ہیں: صحیح قول یہ ہے کہ ثقہ کی زیادتی مطلقاً قبول نہیں بلکہ اس کا مدار قرائن پر ہے اور قبولیت میں شرط اول یہ ہے کہ زیادت کرنے والا احفظ واتقن ہو۔ [1]

مولانا محمد گوندلوی صاحب جو رحمانی صاحب کے استاذ ہیں، فرماتے ہیں کہ: باقی رہا زیادتی ثقہ کا قبول وعدم قبول، سو ثقہ کی زیادتی مطلقاً قبول نہیں ہوتی کسی جگہ ہوتی ہے اور کسی جگہ نہیں۔ کیوں کہ ثقہ غلطی کر جاتا ہے ان الثقۃ قد یغلط مشہور مقولہ ہے [2]۔ نیز گوندلوی صاحب علامہ ابن عبدالبرؒ سے نقل کرتے ہوئے لکھتے ہیں: انما تقبل اذ کان راویھا احفظ واتقن الخ [3]۔

یعنی ثقہ راوی کی زیادتی اس وقت قبول کی جاتی ہے جب اس زیادتی کا راوی احفظ واتقن ہو۔

اب غیر مقلدین حضرات کی ناانصافی اور دوغلا پن ملاحظہ کریں کہ مسئلہ رفع یدین اور قرأۃ خلف الامام میں تو وہ عاصم بن کلیب اور سلیمان التیمی جیسے بالاتفاق ثقہ راویوں کی زیادت کو قبول نہیں کرتے اور یہاں مسئلہ تراویح میں اپنی مطلب براری کیلئے عیسٰی بن جاریہ جیسے ضعیف اور متروک راوی کی زیادت کو بھی بڑے طمطراق سے قبول کر رہے ہیں۔

آپ اپنے جور و جفا پر خود ذرا غور کریں        ہم عرض کریں گے تو شکایت ہوگی

روایت جابرؓ کے دوسرے راوی یعقوب قمی کا تعارف۔

عیسٰی بن جاریہ کا شاگرد یعقوب بن عبداللہ القمی بھی ضعیف اور شیعہ راوی ہے۔ چنانچہ امام دار قطنیؒ اس کے بارے میں فرماتے ہیں: لیس بالقوی کہ یہ راویت حدیث میں قوی نہیں ہے [4]۔

مشہور محدث اور امام الرجال علامہ ابن کثیرؒ اس کی ایک حدیث کے بارے میں لکھتے ہیں:

وھذا الحدیث منکر اجدا وفی اسنادہ ضعف ویعقوب ھذا ھو القمی وفیہ تشیع ومثل ھذا لایقبل تفردہٗ بہ۔ [5]

یہ حدیث انتہائی منکر ہے اور اس کی سند میں ضعف ہے اور یعقوب القمی شیعہ ہے۔ ایسے مسائل میں اس

---

[1] توضیح الکلام (۲/۲۶۱)  [2] التحقیق الراسخ (ص۱۲۲)  [3] ایضا (ص۱۴)  [4] میزان الاعتدال (۳/۳۲۲) وغیرہ

[5] البدایۃ والنھایۃ (۸/۳۷۵)

کا تفرد قبول نہیں کیا جاتا۔اور چونکہ یعقوب قمی مذکورہ روایت میں بھی منفرد ہے اور اس کی یہ روایت اجماع صحابہ ؓ اور تعامل امت کے بھی خلاف ہے۔لھذا اس کی یہ روایت بھی غیر معتبر ہے۔

غیر مقلدین کے مسلمہ امام علامہ محمد شوکانی (حافظ عبداللہ روپڑی صاحب لکھتے ہیں: امام محمد بن علی یمنی شوکانی: متاخرین اہل حدیث میں یہ عالم بھی ایک بے مثل جامع و ماہر جمیع فنون اصول وفروع معقول ومنقول اور مجتہد مطلق گزرے ہیں......ان کا ایک رسالہ القول المفید فی رد التقلید بھی ہے ان کے اکتساب سے ہزار ہا لوگ اہل حدیث ہوئے [1])۔غیر مقلدین کے بڑے امام، بھی یعقوب قمی کو ضعیف کہتے ہیں۔چنانچہ وہ ایک حدیث کے ذیل میں لکھتے ہیں: وفی اسنادہ یعقوب بن عبداللہ القمی وجعفربن ابی المغیرة القمی وفیھمامقال [2]۔

اس حدیث کی سند میں یعقوب بن عبداللہ قمی اور جعفر بن المغیرہ قمی ہیں اور ان دونوں میں کلام ہے۔

## یعقوب قمی کو ثقہ ثابت کرنے کی کوشش کا جواب۔

حافظ زبیر علی زئی غیر مقلد لکھتے ہیں: یعقوب القمی ثقہ ہے اسے جمہور علماء نے ثقہ قرار دیا ہے۔ (۱) ابن حزیمہ نے اس کی حدیث کو صحیح قرار دیا ہے۔(۲) ابن حبان نے اسے کتاب الثقات میں ذکر کیا ہے۔(۳) نور الدین الھیثمی نے اس کی حدیث کو حسن قرار دیا۔(۴) حافظ ابن حجر نے فتح الباری میں اس کی منفرد حدیث پر سکوت کیا اور یہ سکوت اس کی حدیث کی تحسین یا تصحیح کی دلیل ہے۔(۵) جریر بن عبدالحمید اسے مومن آل فرعون کہتے تھے۔(۶) ابن مہدی نے اس سے روایت بیان کی اور ابن مہدی صرف ثقہ سے روایت کرتے ہیں۔(۷) بخاری نے تعلیقات میں اس سے روایت لی اور اپنی التاریخ الکبیر میں اس پر طعن نہیں کیا۔لہذا وہ ان کے نزدیک بقول (ظفر احمد) تھانوی ثقہ ہے۔(۸) حافظ ذہبی نے کہا: صدوق (۹) نسائی نے کہا: لیس بہ بأس۔(۱۰) ابوالقاسم الطبرانی نے کہا ثقہ [3]۔

جواب یعقوب القمی کو ثقہ ثابت کرنے کیلئے زبیر صاحب کی ذکر کردہ یہ تمام شقیں بھی محض ڈوبتے کو تنکے کا سہارا کے مترادف ہیں۔ان میں سے پہلی چار شقوں کا جواب تو عیسیٰ بن جاریہ کے تذکرہ میں ہو چکا ہے

---

[1] تعریف اہل حدیث (ص ۸۸) [2] نیل الاوطار (۴/۲۸۷) [3] مھلہ نور المصابیح (ص ۱۷)

دیگر شقوں کی صورت حال ملاحظہ فرمائیں۔

**(۵) مؤمن آل فرعون کا لفظ راوی کی توثیق نہیں۔**

مومن آل فرعون کوئی توثیق و تعدیل کا کلمہ نہیں ہے کہ اس سے یعقوب قمی کا ثقہ ہونا لازم آئے۔ زبیر صاحب کا حق بنتا ہے کہ وہ پہلے اس کلمہ کو الفاظ تعدیل میں سے ہونا ثابت کریں، اس کے بعد اس کو یعقوب کی توثیق کے دلائل میں بھرتی کریں۔

**(۶) ابن مہدیؒ کا یعقوب قمی سے روایت لینا**

امام ابن مہدیؒ نے اگرچہ یعقوب قمی سے روایت بیان کی ہے لیکن کیا ان کا اس سے روایت لینا اس کے ثقہ ہونے کی دلیل ہے؟ اس بارہ میں خود علمائے غیر مقلدین کی آراء ملاحظہ ہوں۔ چنانچہ مولانا ارشاد الحق اثری صاحب لکھتے ہیں: یحیٰی بن سعید قطان کے متعلق جو عموماً معروف ہے کہ وہ ثقات ہی سے روایت لیتے ہیں اور حسن بن عمارہ سے بھی انہوں نے روایت لی ہے تو بھی یہ حسن کی توثیق کیلئے کافی نہیں جبکہ امام یحیٰی کے متعلق دوسرے محدّثین (امام ابن مہدی وغیرہ۔ ناقل) کی طرح یہ قاعدہ بھی کوئی کلی اصول نہیں بلکہ اکثریتی ہے [1]۔ غیر مقلدین کے استاذ العلماء مولانا محمد گوندلوی صاحب ایک راوی کے متعلق لکھتے ہیں: بعض نے لکھا ہے کہ بڑے بڑے لوگوں نے اس سے روایت لی ہے۔ سو یہ توثیق کی کوئی دلیل نہیں کیونکہ جرح کے باوجود ائمہ کا روایت لینا ثابت ہے [2]۔

علاوہ ازیں امام ابن مہدیؒ نے خود تصریح فرمادی ہے کہ وہ فضائل اعمال وغیرہ کی روایت میں تساہل برتتے ہیں اور ضعیف راویوں سے بھی روایات لے لیتے ہیں۔ چنانچہ مستدرک حاکم وغیرہ میں ہے:

عن عبدالرحمٰن بن مہدی یقول اذارویناعن النبی ﷺ شددنافی الاسانید وانتقدناالرجال واذا روینا فی فضائل الاعمال والثواب والعقاب والمباحات والدعوات تساھلنافی الاسانید [3]۔

امام عبدالرحمٰن بن مہدیؒ فرماتے ہیں کہ ہم جب آنحضرت ﷺ سے حلال وحرام اور احکام کی روایات نقل

---

[1] توضیح الکلام (۲/۶۱۸) [2] التحقیق الراسخ (ص ۱۱۴) [3] المستدرک (۱/۴۹۰)

کرتے ہیں تو اسانید اور ان کے راویوں کی تنقید میں تشدد سے کام لیتے ہیں اور جب فضائل اعمال، ثواب وعقاب، مباحات اور دعاؤں کے بارہ میں روایات نقل کرتے ہیں تو اسانید میں تساہل (نرمی) برت لیتے ہیں۔

بنابریں اگر امام ابن مہدیؒ نے یعقوب قمی سے بھی روایت بیان کی ہے تو یہ اس کی توثیق کی دلیل نہیں ہے کیونکہ ممکن ہے کہ امام موصوف نے اس سے روایت لیتے ہوئے اسی تساہل سے کام لیا ہو اور وہ ضعفاء سے بھی روایات لے لیتے ہیں: فاذاجاء الاحتمال بطل الاستدلال۔

(۷) امام بخاریؒ کا کسی راوی سے معلق روایت لینا۔

عیسٰی بن جاریہ کے تذکرہ میں علمائے غیر مقلدین کے حوالہ سے گزر چکا ہے کہ امام بخاریؒ کا کسی راوی کو تاریخ الکبیر میں بلاطعن ذکر کرنا اس راوی کی توثیق پر دال نہیں۔ رہا امام بخاری کا اپنی صحیح میں کسی راوی سے تعلیقات روایت بیان کرنا تو یہ بھی غیر مقلدین کے نزدیک اس راوی کی توثیق اور اس روایت کے صحیح ہونے کی دلیل نہیں ہے۔ چنانچہ غیر مقلدین کے محدث اعظم حافظ عبداللہ روپڑی صاحب تحریر فرماتے ہیں: جیسے بخاری میں تعلیقات ہیں اور ان کی صحت ضروری نہیں [1]۔

نیز لکھتے ہیں: بخاری اصح الکتاب ہے لیکن تعلیقات بخاری (جن کی سند بالکل پوری ذکر نہیں ہوتی) ان میں بھی کئی محل گفتگو بھی ہیں [2]۔

مولانا ارشاد الحق اثری صاحب لکھتے ہیں، صحیح بخاری میں معلق روایات امام بخاری کا موضوع اور مقصود نہیں۔ لھذا ان سے کسی سند کے بارے میں استدلال صحیح نہیں۔ حافظ ابن حجرؒ نے اپنے النکت میں صحیح بخاری کی معلق روایات کے بارے میں بڑی نفیس بحث کی ہے اور اس کی تعلیقات کی اقسام بیان کرتے ہوئے ایک قسم ذکر کی ہے کہ امام بخاری کبھی بالجزم ایسی معلق روایت بھی لاتے ہیں جو انقطاع کی بنا پر ضعیف ہوتی ہے [3]۔ نیز لکھتے ہیں: معلق روایات امام بخاری کے مقصود سے خارج ہیں۔ ان میں وہ بطور تنبیہ ذکر کرتے ہیں ان سے استدلال واحتجاج مقصود نہیں [4]۔

---

[1] رفع یدین اور آمین (ص ۱۳۰) بحوالہ اظہار التحسین (ص ۶۱) [2] فتاوی اہل حدیث (۱/۵۱۸)

[3] توضیح الکلام (۲/۵۷۶) [4] ایضاً (ص ۵۷۷)

## (۸) ذہبیؒ کا قمی کو صدوق کہنا غیر مقلدین کو مفید نہیں۔

حافظ ذہبیؒ کا یعقوب قمی کو صدوق کہنا بھی غیر مقلدین حضرات کو کچھ مفید نہیں ہے۔ کیونکہ یہ لفظ ان کے نزدیک راوی کو ثقہ ثابت کرنے کیلئے کافی نہیں۔ چنانچہ ان کے بہت بڑے بزرگ عالم مولانا ابراہیم سیالکوٹی صاحب فرماتے ہیں کہ صدوق کا لفظ مراتب تعدیل میں نہایت گھٹیا درجہ کا ہے [۱]۔

شیخ البانی غیر مقلد حضرت امام ابوحنیفہؒ کے بارے میں کہے گئے لفظ صدوق سے متعلق لکھتے ہیں:

ومما لا شك فيه عندنا ان اباحنيفة من اهل الصدق ولكن ذلك لا يكفي ليحتج بحديثه حتى ينضم اليه الضبط والحفظ وذلك مما لم يثبت في حقه [۲]۔

اور ہمارے نزدیک اس میں کوئی شک نہیں کہ امام ابوحنیفہؒ اہل صدق میں سے ہیں لیکن یہ ان کی حدیث کے قابل احتجاج ہونے کیلئے کافی نہیں جب تک اس کے ساتھ ضبط اور حفظ نہ ملے ہوں اور یہ دونوں چیزیں امام صاحب کے حق میں ثابت نہیں ہیں۔ نعوذ باللہ من ذلک ولعنۃ اللہ علی الکاذبین۔

اب غیر مقلدین حضرات کی ستم ظریفی ملاحظہ کریں کہ امام صاحب کی تعریف و توثیق میں تمام بڑے بڑے محدثین اور فقہاء رطب اللسان ہیں لیکن غیر مقلدین کے نزدیک لفظ صدوق ان کی حدیث کے قابل احتجاج ہونے کیلئے کافی نہیں لیکن یعقوب قمی جیسے ضعیف اور شیعہ راوی کے حق میں یہ لفظ اس کی حدیث کے قابل حجت ہونے کی دلیل ہے واعجبا۔

نہ پہنچا ہے نہ پہنچے گا تمہاری ظلم کیشی کو — بہت سے ہو چکے ہیں گرچہ تم سے ستمگر پہلے

## (۹) امام نسائی کا قمی کو لیس بہ باس کہنا غیر مقلدین کے نزدیک اس کی توثیق کے لئے کافی نہیں

عیسیٰ بن جاریہ کے تذکرہ میں مولانا ارشاد الحق اثری غیر مقلد کے حوالہ سے گزر چکا ہے کہ لا بأس بہ وغیرہ کے الفاظ سے اس راوی کی حدیث کا قابل احتجاج ہونا لازم نہیں آتا اور چونکہ لیس بہ بأس بھی اس کے ہم درجہ اور ہم معنی لفظ ہے، اس لئے اگر امام نسائی نے یعقوب قمی کے بارے میں لیس بہ باس فرمایا ہے تو بھی اس سے بقول اثری صاحب یعقوب کی روایت کا قابل حجت ہونا لازم نہیں آتا۔

---

[۱] انارۃ المصابیح (ص ۳۹) [۲] سلسلۃ احادیث الضعیفۃ (۱/؟)

## (۱۰) امام طبرانی کی توثیق کا جواب

امام طبرانیؒ نے کوثی کو ثقہ کہا ہے لیکن غیر مقلدین کے استاذ العلماء اور سابق امیر جماعت اہلحدیث مولانا محمد گوندلوی صاحبؒ لکھتے ہیں کہ: صرف ثقہ کہہ دینا کافی نہیں خصوصاً ایسے موقع پر کہ جرح مفسر ومفصل ہو۔ اور یعقوب قمی کے حق میں بھی جرح مفسر وارد ہے۔ کیونکہ علامہ ابن کثیرؒ نے اس کی روایت کو منکر جدا کہا ہے اور مولانا ارشاد الحق اثری غیر مقلد لکھتے ہیں: جس کی غلطیاں زیادہ ہوں یا غفلت باکثرت ہو یا فسق ظاہر ہو اس کی حدیث منکر ہے ۔ اور یہی جرح مفسر ہے۔ نیز یعقوب قمی عیسیٰ بن جاریہ سے اس روایت کو نقل کرنے میں بھی متفرد ہے اور کوئی دوسرا راوی اس کا متابع نہیں اور علامہ ابن کثیرؒ کی تصریح کے مطابق یہ حالت انفراد میں قابل حجت نہیں ہے۔ لھذا اگر بالفرض اس کو ثقہ بھی مان لیں پھر بھی اس کے منفرد ہونے کی وجہ سے اس کی مذکورہ روایت سے احتجاج کرنا درست نہیں۔

## روایت جابرؓ کے تیسرے راوی محمد بن حمید الرازی کا تعارف

قیام اللیل وغیرہ میں اس روایت کو یعقوب قمی سے نقل کرنے والا محمد بن حمید الرازی بھی ائمہ رجال کے نزدیک نہایت ضعیف، کذاب اور متروک راوی ہے۔ اگرچہ صحیح ابن خزیمہ وغیرہ کتب حدیث میں اسی روایت کو ابن حمید رازی کے علاوہ دیگر راویوں نے بھی یعقوب قمی سے نقل کیا ہے لیکن مابعد آنے والی روایت جو حضرت جابرؓ سے مروی ہے اس روایت کو نقل کرنے میں محمد بن حمید الرازی متفرد ہے۔ لھذا اس کا تفصیلی تعارف کتاب رجال سے ملاحظہ ہو: (۱) امام یعقوب بن شیبہ سدوسیؒ اس کو کثیر المناکیر فرماتے ہیں۔ (۲) امام بخاریؒ اس کے بارے میں فرماتے ہیں: فیہ نظر۔ (۳) امام ابراہیم جوزجانیؒ اس کو ردی المذہب اور غیر ثقہ فرماتے ہیں۔ (۴) امام ابوزرعہؒ فرماتے ہیں کہ وہ جھوٹ بولتا تھا۔
(۵) عبدالرحمٰن بن یوسفؒ فرماتے ہیں کہ خدا کی قسم محمد بن حمید رازی جھوٹا تھا۔ (۶) اسحاق بن منصورؒ فرماتے ہیں کہ میں گواہی دیتا ہوں کہ محمد بن حمید اور عبید بن اسحاق عطار دونوں کذاب ہیں۔
(۷) امام نسائیؒ اور امام ابن وارہؒ وغیرہ نے بھی اس کو کذاب قرار دیا ہے۔ (۸) امام ابوعلی نیساپوری

---

۱ التحقیق الراسخ (ص ۱۲۶) ۲ توضیح الکلام (۲/ ۶۲۸)

فرماتے ہیں کہ میں نے امام ابن خزیمہ سے عرض کیا کہ اگر آپ محمد بن حمید الرازی سے حدیث بیان کرتے تو بہت اچھا تھا کیونکہ امام احمدؒ نے اس کی تعریف کی ہے۔اس پر ابن خزیمہؒ نے فرمایا کہ: امام احمدؒ نے اس کو پہچانا نہیں۔اگر وہ بھی ہماری طرح اس کو پہچان لیتے تو وہ اس کی بالکل تعریف نہ کرتے۔
(۹) امام ابن حبانؒ نے بھی اس پر جرح کی ہے۔(۱۰) ابونعیم بن عدیؒ فرماتے ہیں کہ میں امام ابوحاتمؒ کے پاس ان کے گھر حاضر تھا اور ان کے پاس رے کے مشائخ اور حفاظ کی ایک جماعت بیٹھی تھی۔جب انھوں نے محمد بن حمید رازی کا ذکر چھیڑا تو سب نے بالاتفاق فرمایا کہ وہ روایت حدیث میں نہایت ضعیف ہے۔ اور اس نے ایسی حدیثیں بیان کی ہیں جو اس نے سنی تک نہیں ہیں [۱]۔

ناظرین! آپ نے ملاحظہ کرلیا ہے کہ حضرت جابرؓ کی مذکورہ روایت کے یہ تینوں راوی نہایت ضعیف اور متروک ہیں۔لھذا جو روایت ایسے ضعیف راویوں کی سند پر مشتمل ہونے کی وجہ سے ظُلُمَاتٌ بَعْضُهَا فَوْقَ بَعْضٍ کا مصداق ہو، اس کو تراویح جیسے اہم مسئلہ میں کیسے پیش کیا جاسکتا ہے؟ یہی وجہ ہے کہ غیر مقلدین کا ایک سنجیدہ طبقہ اس حقیقت کو محسوس کرتے ہوئے اس راویت کو معرض استدلال میں پیش کرنے سے دستبردار ہوگیا ہے۔چنانچہ غیر مقلدین کے ایک بڑے عالم مولانا عبدالمنان نور پوری صاحب لکھتے ہیں: یاد رہے کہ رسول اکرم ﷺ کی نماز تراویح کی تعداد رکعات کے اثبات کا اعتبار حضرت جابرؓ کی یہ حدیث نہیں [۲]۔

مولانا ایوب صابر مدرس جامعہ محمدیہ خانپور حضرت جابرؓ کی مذکورہ روایت اور مابعد آنے والی روایت ذکر کرنے کے بعد تحریر کرتے ہیں: مذکورہ بالا دونوں حدیثیں ہم نے بطور شواہد پیش کی ہیں [۳]۔

ان علماء کے نزدیک گویا یہ دونوں حدیثیں استدلال میں پیش کرنے کے قابل ہی نہیں ہیں اور مولانا عبدالرؤف غیر مقلد نے تو انصاف پسندی کا مظاہرہ کرتے ہوئے صاف لکھ دیا ہے کہ ان دونوں حدیثوں کی سند عیسیٰ بن جاریہ کی وجہ سے ضعیف ہے [۴]۔

تیرے رندوں پہ کھل گئے سارے اسرار دین ساقی ہوا جب علم الیقین، عین الیقین، حق الیقین ساقی

---

[۱] دیکھئے تھذیب الکمال (۱۶/ ۲۲۱ تا ۲۲۶) تھذیب التھذیب (۹/ ۱۱۴، ۱۱۵) وغیرہ۔
[۲] تعداد تراویح (ص ۳۴) [۳] تحقیق تراویح (ص ۲۲) [۴] دیکھئے القول المقبول (ص ۶۰۷، ۶۱۰) طبع رابع

## غیر مقلدین کی دلیل نمبر۳ واقعہ ابی بن کعب بروایت جابر رضی اللہ عنہ

حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت ابی بن کعب رضی اللہ عنہ رسول اللہ ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوئے اورعرض کیا کہ اے اللہ کے رسول ﷺ ! رات کو یعنی رمضان میں مجھے ایک واقعہ پیش آ گیا۔ آنحضرت ﷺ نے پوچھا اے اُبی کیا بات ہوئی ؟ حضرت اُبی رضی اللہ عنہ نے عرض کیا کہ میرے گھر کی عورتوں نے مجھ سے کہا کہ ہمیں قرآن یاد نہیں اس لئے ہم آپ کی اقتداء میں نماز پڑھیں گی تو میں نے ان کو آٹھ رکعتیں اور وتر پڑھادیں۔ آنحضرت ﷺ نے سن کر سکوت فرمایا گویا کہ آپ نے اس کو پسند فرمایا۔

حافظ زبیر علی زئی غیر مقلد لکھتے ہیں: امام ہیثمی نے اس حدیث کے بارے میں فرمایا: اسے ابویعلیٰ نے روایت کیا اور اس طرح طبرانی نے اوسط میں روایت کیا اور اس کی سند حسن ہے ۔ ۱ ۔مولوی سرفراز دیوبندی لکھتے ہیں: اپنے وقت میں اگر علامہ ہیثمی کو صحت اور سقم کی پرکھ نہیں تو اور کس کو تھی ۲ ۔

جواب اول: اس حدیث کی سند بھی وہی ہے جو سابقہ حدیث کی تھی اور اس میں بھی تینوں ضعیف راوی (عیسیٰ بن جاریہ، یعقوب قمی اور محمد بن حمید رازی) موجود ہیں، بلکہ آخر الذکر راوی کو تو متعدد اماموں نے کذاب اور وضاع قرار دیا ہے۔ مولانا محمد گوندلوی صاحب غیر مقلد لکھتے ہیں کہ: جس (حدیث) کو کسی شخص وضاع یا کذاب نے بیان کیا وہ موضوع ہے ۳ ۔ ماشاءاللہ! ایسے ہی کذاب راویوں کی بیان کردہ موضوع روایات پر غیر مقلدین کے مذہب کا مدار ہے۔ والی اللہ المشتکی۔ علامہ ہیثمیؒ نے جو اس حدیث کو حسن کہا، اس کا جواب سابقہ روایت کے ذیل میں گزر چکا ہے کہ ان کی تصحیح وتحسین غیر مقلدین کے نزدیک معتبر نہیں ہے۔

باقی حضرت الاستاذ شیخ الحدیث مولانا محمد سرفراز خان صفدر صاحب دامت برکاتہم العالیہ نے علامہ ہیثمیؒ کے بارے میں جو لکھا ہے تو ان کی مذکورہ عبارت کا مطلب یہ ہے کہ: علامہ ہیثمی علوم حدیث کی ایک مسلمہ شخصیت ہیں اور اللہ تعالیٰ نے ان کو حدیث کی صحت وسقم پرکھنے کا قوی ملکہ نصیب فرمایا ہے۔ ان کی ہر بات کو لہ اوھام کہہ کر بلا دلیل رد کر دینا (جیسا کہ غیر مقلدین کی ان کے بارے میں رائے ہے)

---

۱ مجمع الزوائد (۲/۷۴) ۲ احسن الکلام (۱/۲۳۳)۔ منقول از نور المصابیح (ص ۱۹) ۳ التحقیق الراسخ (ص ۱۲)

بالکل غلط ہے۔ حضرت کی عبارت کا مطلب یہ ہرگز نہیں کہ علامہ ہیثمی کی ہر تصحیح و تحسین کو بلا دلیل قبول کرلیا جائے خواہ اس سند میں محمد بن حمید رازی جیسے کذاب اور عیسٰی بن جاریہ جیسے متروک اور منکر الحدیث راوی موجود ہوں۔ یہی وجہ ہے کہ علامہ صفدر صاحب مدظلہٗ علامہ ہیثمیؒ کو علل حدیث کا ماہر ماننے کے باوجود ان کی اگر کوئی بات دلائل سے غلط ثابت ہو جائے تو اس کا رد فرماتے ہیں۔ مثلاً علامہ ہیثمیؒ کے ایک ضعیف حدیث کو صحیح قرار دینے کے جواب میں لکھتے ہیں: اگر محض بلا دلیل کہنے سے روایت صحیح ہو سکتی تو یہ صحیح ہے ورنہ اس کی صحت پر کوئی دلیل موجود نہیں اور یہ روایت بھی ضعیف ہے [1]۔

معلوم ہوا کہ حضرت شیخ الحدیث صاحب مدظلہٗ نہ تو مطلق علامہ ہیثمیؒ کی تصحیح و تحسین کو رد کرتے ہیں اور نہ ہی ان کی ہر بات کو جو قرائن کی روشنی میں غلط ثابت ہو، قبول کرتے ہیں۔ لھذا غیر مقلدین کا ایک حنفی مقلد عالم کی آڑ لے کر اس موضوع روایت کو حسن ثابت کرنا باطل ہے۔

جواب ثانی: اس روایت کو بھی حضرت جابرؓ سے نقل کرنے والا عیسٰی بن جاریہ ہے، جس کو حافظ ابن حجرؒ نے تقریب میں طبقہ رابعہ کا راوی بتلایا ہے اور گزشتہ روایت میں مولانا نذیر رحمانی غیر مقلد کے حوالہ سے گزر چکا ہے کہ طبقہ رابعہ والوں کی روایات صحابہ کرام سے مروی نہیں ہیں۔ لھذا غیر مقلدین کے اصول کے مطابق ابن جاریہ کی حضرت جابرؓ سے مروی یہ روایت بھی منقطع ٹھری اور منقطع روایت غیر مقلدین کے نزدیک حجت نہیں۔

جواب ثالث: اس روایت کی سند سے قطع نظر بھی اس سے آٹھ تراویح پر استدلال نہیں ہو سکتا کیونکہ اس روایت سے تو یہ بھی ثابت نہیں ہوتا کہ رسول اللہ ﷺ کے سامنے حضرت ابیؓ کا بیان کردہ یہ واقعہ ضرور رمضان یا تراویح سے متعلق ہی ہو۔ اس لئے کہ مسند احمد اور طبرانی کی روایت میں تو سرے سے رمضان کا لفظ ہی نہیں اور مجمع الزوائد [2] میں بحوالہ مسند ابی یعلی یعنی رمضان کا لفظ ہے جو روایت کا حصہ نہیں بلکہ راوی کا اپنا فہم ہے اور قیام اللیل میں اگرچہ رمضان کا لفظ ہے لیکن بوجہ قرینہ سابقہ اس میں رمضان کا لفظ مدرج ہے۔

اب ممکن ہے کہ یہ لفظ خود حضرت جابرؓ کا فرمودہ ہو جو اس روایت کے پہلے راوی ہیں یا پھر نیچے

---

[1] احسن الکلام (۲/۱۲۷) طبع پنجم [2] (۲/۷۴)

کے ضعیف راویوں (عیسٰی بن جاریہ، یعقوب قمی اور محمد بن حمید رازی) میں سے کسی ایک کا تصرف ہو۔ فاذا جاء الاحتمال بطل الاستدلال۔ بنابریں جب اس روایت میں رمضان کا لفظ ثابت ہی نہیں تو پھر اس سے آٹھ تراویح پر استدلال کیسے کیا جا سکتا ہے؟ کیونکہ نماز تراویح تو صرف خاص رمضان میں ہی پڑھی جاتی ہے نہ کہ پورا سال اور یہاں روایت میں رمضان کا لفظ ثابت ہی نہیں تو پھر اس عام دلیل سے خاص رمضان کی نماز (تراویح) پر استدلال کرنا چہ معنی دارد؟۔

اگر یہ شبہ کیا جائے کہ اگر اس روایت کا تعلق تراویح سے نہیں تو پھر تہجد سے ہوگا، اس صورت میں تہجد کا جماعت کے ساتھ پڑھنا ثابت ہوتا ہے حالانکہ عندالاحناف تہجد کی جماعت مکروہ ہے [1]۔ اس شبہ کا جواب یہ ہے کہ احناف کے نزدیک تہجد وغیرہ نوافل کی جماعت مطلق مکروہ نہیں ہے بلکہ اس کو تداعی کے ساتھ ادا کرنا مکروہ ہے [2]۔ اگر چند آدمی اتفاقی طور پر اکٹھے ہو جائیں اور بلا تداعی نوافل کی جماعت کرالیں (جیسا کہ مذکورہ بالا روایت میں حضرت ابی بن کعب ﷺ کا اپنے گھر کی عورتوں کو بلا تداعی نوافل کی جماعت کرانا) تو اس صورت میں عندالاحناف بھی تہجد کی جماعت بلا کراہت جائز ہے۔

جواب رابع: اس روایت میں اضطراب بھی ہے جیسا کہ ابھی گزرا ہے کہ بعض روایتوں میں رمضان کا لفظ ہے اور بعض روایتوں میں یعنی رمضان کا لفظ ہے اور بعض روایتوں میں تو سرے سے رمضان کا ذکر ہی نہیں۔ اسی طرح قیام اللیل وغیرہ میں حضرت ابی ﷺ کا رسول اللہ ﷺ کے سامنے اپنا واقعہ بیان کرنا مذکور ہے جب کہ مسند احمد وغیرہ کی روایت میں حضرت ابی ﷺ اپنا واقعہ بیان نہیں کر رہے بلکہ یہ واقعی کسی دوسرے نا معلوم شخص کا نقل فرما رہے ہیں۔ چنانچہ مسند احمد وغیرہ کی روایت کے الفاظ یوں ہیں:

عن جابر ﷺ بن عبداللہ عن ابی ﷺ بن کعب قال جاء رجل الی النبی ﷺ عملت الیلۃ قال ماھو قال نسوۃ معی فی الدار......الخ [3]۔

لھذا یہ روایت مضطرب ہے اور غیر مقلدین بھی مانتے ہیں کہ حدیث مضطرب قابل احتجاج نہیں ہو سکتی [4]۔

---

[1] انوار المصابیح (ص ۱۵۸) وغیرہ [2] دیکھئے فتاوی شامی (۱/۵۲۴)، فتاوی بزازیہ (۴/۳۱) وغیرہ

[3] مسند احمد بحوالہ انوار المصابیح (ص ۱۶۲) [4] تحقیق الکلام (۲/۷)

الغرض اس روایت سے استدلال اور احتجاج کرنا کسی صورت میں بھی جائز نہیں ہے۔

غیر مقلدین کی دلیل نمبر ۴: امیر المؤمنین حضرت عمر رضی اللہ عنہ بن الخطاب نے حضرت ابی رضی اللہ عنہ بن کعب اور حضرت تمیم الداری رضی اللہ عنہ کو حکم فرمایا کہ وہ لوگوں کو گیارہ رکعات پڑھائیں ۱۔

جواب: اس روایت سے استدلال کرنا بھی کئی وجوہ سے باطل ہے۔ (۱) یہ ایک صحابی رضی اللہ عنہ رسول ﷺ اور خلیفہ راشد کا قول ہے جبکہ غیر مقلدین حضرات کے نزدیک صرف اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول ﷺ کا قول ہی حجت ہے۔ باقی کسی صحابی یا تابعی وغیرہ کا قول ان کے نزدیک حجت نہیں ہے۔ چنانچہ غیر مقلدین کے شیخ الکل مولانا نذیر حسین صاحب دھلویؒ لکھتے ہیں: زیرا کہ قول صحابی حجت نیست ۲۔

علامہ شوکانی لکھتے ہیں: وافعال الصحابة رضی اللہ عنہم واقوالهم لا حجة فيها ۳۔

صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے افعال اور ان کے اقوال حجت نہیں ہیں۔

غیر مقلدین کے استاذ العلماء اور محدث حافظ محمد گوندلوی صاحب فرماتے ہیں: تابعین کے اقوال بلکہ صحابہ رضی اللہ عنہم کے اقوال اختلافی امور میں حجت نہیں ہوتے ۴۔ نواب صدیق صاحب کے صاحبزادے اور مشہور غیر مقلد عالم نواب نور الحسن خان صاحب تحریر فرماتے ہیں کہ: قول صحابی حجت نباشد ۵۔

شیخ عبدالرؤف سندھو صاحب لکھتے ہیں: قول صحابی حجت نہیں ہے ۶۔ غیر مقلدین کے شیخ الاسلام مولانا ثناء اللہ امرتسری صاحب فرماتے ہیں کہ: اہل حدیث کے مذہب میں خدا اور رسول کے کلام کے سوا کسی کے قول و فعل کو حجت شرعیہ کی حیثیت سے جگہ نہیں ہے ۷۔

بلکہ فرقہ غیر مقلدین میں تو ماشاء اللہ ایسے لوگوں کی بھی کوئی کمی نہیں ہے جو حضرات خلفائے راشدین رضی اللہ عنہم کے جاری کردہ طریقہ اور ان کی سنت کو بدعت ضلالۃ اور گمراہی تک کہنے سے بھی نہیں چوکتے۔ چنانچہ غیر مقلدین کے مشہور اور مستند عالم علامہ امیر یمانی صاحبؒ خلیفہ راشد حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ کی جاری کردہ جماعت تراویح کو بدعت ضلالہ قرار دیتے ہوئے لکھتے ہیں: عرفت ان عمر رضی اللہ عنہ هو الذی جعلها جماعة علىٰ معيّن وسماها بدعة۔ واما قوله نعم البدعة فليس فی البدعة ما

---

۱ مؤطا امام مالک (ص ۱۱۴)، السنن الکبریٰ للبیہقی (۲/۴۹۶) ۲ فتاویٰ نذیریہ (۱/۳۴۰) ۳ نیل الاوطار (۴/۷۱)

۴ خیر الکلام (ص ۲۴۹) ۵ عرف الجادی (ص ۳۸، ۴۴ وغیرہ) ۶ القول المقبول (ص ۳۴۷) ۷ مظالم روپڑی (ص ۵۰)

يمدح بل كل بدعة ضلالة[1]۔

تم نے یہ جان لیا کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ ہی نے تراویح کو ایک مقرر کردہ امام کے ساتھ جماعت کی صورت دی اور اس کا نام بدعت رکھا، آپ کا یہ قول کہ یہ اچھی بدعت ہے تو بدعت کوئی بھی قابل تعریف نہیں بلکہ ہر بدعت گمراہی ہے۔ نیز امیر یمانی صاحب حضرات خلفائے راشدین رضی اللہ عنہم کے کسی بھی قول وفعل کو حجت نہیں مانتے، چنانچہ لکھتے ہیں۔ ان الصحابة رضی اللہ عنہم خالفوا الشیخین فی مواضع ومسائل فدل انھم لم یحملوا الحدیث علیٰ ان ماقالوه وفعلوه حجة [2] ۔صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے کئی مسائل میں شیخین (حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ، وحضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ) کی مخالفت کی ہے۔اس سے معلوم ہوا کہ انہوں نے حدیث کا مطلب یہ نہیں سمجھا کہ خلفائے راشدین رضی اللہ عنہم جو کچھ کہیں یا کریں وہ حجت ہے۔

اب جو لوگ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم اور خلفائے راشدین رضی اللہ عنہم کے اقوال وافعال کو حجت نہیں مانتے بلکہ ان کی سنت کو بدعت اور گمراہی قرار دیتے ہیں۔العیاذ باللہ۔تو ایسے لوگوں کو یہ حق کیسے پہنچ سکتا ہے کہ وہ خلفائے راشدین اور صحابہ کرام رضی اللہ عنہم میں سے کسی کے قول یا فعل سے حجت پکڑیں؟

(۲) اس روایت کی سند اگرچہ صحیح ہے لیکن اس کا متن ضعیف ہے[3] ۔کیونکہ محدثین کرام نے اس روایت کے راوی امام مالک کے قول گیارہ رکعات کو وہم قرار دیا ہے [4] ۔

---

[1] سبل السلام شرح بلوغ المرام (۱۲/۲) [2] ایضاً (ص۱۱) [3] مولانا مبارکپوری صاحب غیر مقلد لکھتے ہیں: ان صحة السند لا یستلزم صحة المتن۔ ابکار المنن (ص۲۸) بے شک سند کا صحیح ہونا متن کے صحیح ہونے کو مستلزم نہیں ہے۔ مولانا محمد گوندلوی صاحب لکھتے ہیں اور صحت سند صحت متن کو مستلزم نہیں ہے۔ التحقیق الراسخ (ص۱۱۷) [4] اگر یہ اشکال کیا جائے کہ امام مالکؒ جیسے جلیل القدر محدث اور ثقہ راوی سے کیسے وہم ہوسکتا ہے تو مولانا مبارکپوریؒ صاحب اسی اشکال کا جواب دیتے ہوئے لکھتے ہیں: ان الثقة قد یهم ویغلط کہ کبھی کبھی ثقہ راوی بھی وہم اور غلطی کر جاتا ہے۔ابکار المنن (ص۱۵۹)۔مولانا گوندلوی صاحب لکھتے ہیں۔ان الثقة قد یغلط (ثقہ راوی بھی کبھی کبھی غلطی کر جاتا ہے) مشہور مقولہ ہے۔التحقیق الراسخ (ص ۱۲۲) مولانا ارشاد الحق اثری صاحب لکھتے ہیں: حدیث میں ایسی غلطیوں سے امام مالک، سفیان ثوری، شعبہ، یحییٰ بن سعید ایسے حفاظ واثبات بھی محفوظ نہ رہ سکے تو وہ آخر انسان ہی ہیں اور خطا ونسیان انسان کے خمیر میں ہے۔امام ابن مبارک فرماتے ہیں کہ وہم سے کون محفوظ رہا ہے۔توضیح الکلام (۵۹۱/۲)

ع مدعی لاکھ پہ بھاری ہے گواہی تیری

چنانچہ مشہور مالکی فقیہ اور عظیم محقق علامہ ابن عبدالبرؒ فرماتے ہیں: ان الاغلب عندی ان قوله احدی عشرة وهم[1]۔

میرے نزدیک غالب گمان یہ ہے کہ امام مالک کا قول گیارہ رکعات وہم ہے۔ نیز فرماتے ہیں: روی غیرمالك فی هذاالحدیث احدی وعشرون وهوالصحیح ولااعلم احدا قال فیه احدی عشرة الامالکا[2]۔ امام مالکؒ کے علاوہ دیگر راویوں نے اس حدیث میں تراویح کی اکیس رکعات نقل کی ہیں اور یہی صحیح ہے اور میں نہیں جانتا کہ امام مالکؒ کے سوا کسی دوسرے محدث نے گیارہ رکعات کا قول اس حدیث میں نقل کیا ہو۔ اب علامہ ابن عبدالبرؒ باوجود امام مالکؒ کے مقلد ہونے کے کھلے دل سے اس حقیقت کو تسلیم کرتے ہیں کہ اس حدیث میں گیارہ رکعات کا قول امام مالکؒ کا وہم اور انکا تفرد ہے[3] اور غیر مقلدین کے عظیم محدث حافظ محمد گوندلوی صاحب لکھتے ہیں:

---

[1] زرقانی شرح موطا (۱/۲۱۵) وغیرہ [2] ایضا [3] اشکال: بعض حضرات نے لکھا ہے کہ امام مالک کی طرف وہم کی نسبت کرنا غلط ہے کیونکہ وہ گیارہ رکعات کے قول کو نقل کرنے میں متفرد نہیں ہیں بلکہ عبدالعزیز بن محمد الدراوردیؒ اور یحییٰ بن سعید قطان نے بھی ان کی متابعت کی ہے اور انہوں نے بھی محمد بن یوسف سے امام مالک کی طرح گیارہ رکعات کا قول نقل کیا ہے۔ لیکن یہ اشکال غلط ہے۔ اولا: عبدالعزیز دراوردی کی متابعت تو کالعدم ہے کیونکہ وہ خود غیر مقلدین کے نزدیک بھی ضعیف راوی ہے۔ کماسیأتی تفصیلہ۔ نیز اس روایت میں لوگوں کا حضرت عمرؓ کے دور میں گیارہ رکعات پڑھنے کا ذکر ہے جبکہ امام مالک کی روایت میں لوگوں کا عمل مذکور نہیں بلکہ صاف حضرت عمرؓ کے حکم دینے کی تصریح ہے۔ اسی طرح یحییٰ بن سعید کی روایت بھی امام مالک کی روایت سے مختلف ہے کہ امام مالک کی روایت میں تو ہے کہ حضرت عمرؓ نے حضرت ابیؓ اور حضرت تمیمؓ کو گیارہ رکعات پڑھانے کا حکم فرمایا جبکہ یحییٰ کی روایت میں حضرت عمرؓ کے اس حکم کا ذکر نہیں بلکہ اس میں حضرت ابیؓ اور حضرت تمیم کا گیارہ پڑھانا مذکور ہے۔ لھذا امام یحییٰ کی روایت امام مالک کی روایت سے مختلف ہونے کی وجہ سے اسکے متابع نہیں بن سکتی۔ البتہ امام مالک کی روایت کا مضمون اور مصنف عبد الرزاق کی روایت کا مضمون اور الفاظ ایک جیسے ہیں لیکن تعداد رکعات کے بیان میں فرق ہے۔ امام مالک کی روایت میں ہے کہ حضرت عمرؓ نے حضرت ابیؓ اور حضرت تمیم داریؓ کو گیارہ رکعات پڑھانے کا حکم دیا تھا جبکہ عبدالرزاق کی روایت میں ہے کہ انہوں نے ان دونوں کو اکیس رکعات پر جمع کیا (یعنی حکم دیا) تھا۔ اب ان دونوں کی روایت میں سے اکیس رکعات والی روایت کو علامہ ابن عبدالبرؒ نے ترجیح دی ہے اور امام مالک کی گیارہ رکعات والی روایت کو انہوں =

جس حدیث کی سند کے رجال ثقات ہوں، بظاہر اس میں کوئی خرابی نہیں ہوتی لیکن کسی محدث کو کسی علت خفیہ (وہم وغیرہ۔ ناقل) پر اطلاع ہو جائے اور وہ کہے کہ اس میں علت ہے تو وہ معلّل ہے [1]۔ چونکہ علامہ ابن عبد البرؒ جو مشہور محدث ہیں انہوں نے اس حدیث پر وہم کا حکم لگایا ہے لھذا اگر اس حدیث کے راوی ثقہ بھی ہیں تو بھی یہ حدیث معلل اور نا قابل حجت ہے۔

(۳) اس روایت کے نا قابل استدلال ہونے کی ایک وجہ یہ بھی ہے کہ اس روایت کے متن میں اضطراب بھی ہے جس کی تفصیل انشاءاللہ دلیل نمبر ۴ کے ذیل میں آئے گی۔

(۴) اگر اس روایت کے متن کو وہم اور مضطرب نہ بھی کہا جائے بلکہ مذکورہ روایت اور بیس رکعات والی روایت میں تطبیق دی جائے جس کو بعض محدثین نے اختیار کیا ہے تو پھر بھی اس روایت پر عمل کرنا جائز نہیں۔

کیونکہ ان محدثین کرام کے نزدیک گیارہ رکعات پر عمل چند روز تک ہی رہا، پھر یہ عمل منسوخ ہو کر بیس رکعات پر ہمیشہ کے لیئے عمل قرار پایا۔ چنانچہ مشہور غیر مقلد عالم مولانا میاں غلام رسول صاحب فرماتے ہیں: ایک یہ حدیث ہے جو موطا (امام مالک) میں آتی ہے کہ حضرت عمرؓ نے حضرت ابیؓ اور تمیم داریؓ کو گیارہ رکعات پڑھانے کا حکم دیا اور دوسری حدیث بیہقی کی ہے جس میں تئیس رکعت کا ذکر ہے پھر عمل کس پر ہوگا؟ اس کا جواب خود صاحب محلی نے امام بیہقی کے قلم سے نقل کیا ہے وہ یہ کہ پہلی روایت

---

= نے وہم قرار دیا ہے اور اس روایت پر غور نہ کرنے کی وجہ سے بعض لوگوں کو اشتباہ ہو گیا اور انہوں نے کہہ دیا کہ امام مالکؒ کی روایت کیلئے عبد العزیز دراوردی اور یحیٰ قطان کی روایت متابع ہیں حالانکہ ان دونوں کی روایات امام مالک کی روایت سے مضمون کے لحاظ سے مختلف ہیں جیسا کہ ابھی گزرا تو پھر یہ روایات اس کے لئے متابع کیسے ہیں؟

ثانیاً: اگر تسلیم بھی کرلیں کہ یہ دونوں روایتیں امام مالک کی روایت کیلئے متابع ہیں اور امام مالک کی روایت کی طرف علامہ ابن عبد البرؒ کا وہم کی نسبت کرنا غلط ہے تو پھر بھی ان کا اس روایت پر وہم کا حکم لگانا صحیح ہے کیونکہ غیر مقلدین کے ایک بہت بڑے عالم مولانا محمد گوندلوی صاحبؒ نے تصریح کی ہے کہ اگر کوئی محدث کسی حدیث پر بہ سبب مخالفت بقیہ احادیث کے وہم کا یقین کرلے لیکن نسبت وہم میں غلطی بھی کرلے تو بھی وہم کا حکم صحیح ہوگا۔ دیکھئے التحقیق الراسخ (ص ۱۲) اور چونکہ علامہ ابن عبد البرؒ (جن کا محدث ہونا غیر مقلدین کو بھی تسلیم ہے) نے اس حدیث پر بہ سبب مخالفت بقیہ احادیث کے وہم کا حکم لگایا ہے لھذا اگر ان سے وہم کی نسبت میں غلطی بھی ہوگئی ہے تو پھر بھی بقول مولانا محمد گوندھلوی مرحوم ان کا اس حدیث پر وہم کا حکم لگانا صحیح ہے۔ واللہ اعلم۔ [1] التحقیق الراسخ (ص ۱۲)

اس کے منافی نہیں ہے۔ کیونکہ اولاً گیارہ پر عمل ہوا پھر معاملہ بیس پر مقرر ہو گیا [1]۔

امام بیہقیؒ کے علاوہ علامہ زرقانیؒ، علامہ عینیؒ، علامہ باجی مالکیؒ، علامہ سیوطیؒ، حافظ ابن تیمیہؒ، علامہ شوکانیؒ، حافظ ابن حجر عسقلانیؒ، علامہ نیمویؒ وغیرہم مشاہیر علمائے کرام نے بھی اسی تطبیق کو اختیار کیا ہے [2]۔

اب مذکورہ علمائے کرام کی ذکر کردہ تطبیق کی وجہ سے اس روایت پر عمل کرنا جائز نہیں ہے کیونکہ منسوخ روایت نا قابل عمل ہوتی ہے۔

(۵) اس روایت کے بنیادی راوی امام مالکؒ کا اپنا عمل بھی اس روایت کے خلاف ہے کیونکہ حصہ اول میں تفصیل سے گزر چکا ہے کہ امام مالک کا مذہب بیس یا چھتیس رکعات کا ہے۔

(۶) اس روایت کے مرکزی راوی حضرت سائب ﷺ بن یزید کا اپنا عمل اس روایت کے خلاف ہے کیونکہ حصہ اول میں صحیح السند روایت سے ان کا اپنا عمل گزر چکا کہ ہم حضرت عمر ﷺ بن الخطاب کے زمانہ خلافت میں بیس رکعات کے ساتھ قیام کرتے تھے۔

(۷) حضرت ابی ﷺ بن کعب (جن کو اس روایت میں حضرت عمر ﷺ نے تراویح پڑھانے کا حکم فرمایا) کا اپنا عمل بھی اس روایت کے خلاف ہے کیونکہ وہ خود حضرت عمر ﷺ کے زمانہ خلافت میں بیس رکعات تراویح اور تین وتر پڑھاتے تھے جیسا کہ ان کی روایات حصہ اول میں گزر چکی ہیں۔ نیز غیر مقلدین کے مسلمہ امام شیخ الاسلام حافظ ابن تیمیہؒ فرماتے ہیں: فلما جمعهم عمر ﷺ علی ابی بن کعب ﷺ کان یصلی بهم عشرین رکعة ثم یوتر بثلاث [3]۔

جب حضرت عمر ﷺ نے لوگوں کو حضرت ابی ﷺ کی امامت پر جمع کیا تو وہ ان کو بیس رکعات تراویح اور تین رکعات وتر پڑھاتے تھے۔

بنابریں اس روایت کے تینوں راویوں کا عمل اپنی مروی روایت کے خلاف ہے حالانکہ اگر کسی روایت کے ایک راوی کا عمل بھی اپنی مروی روایت کے خلاف ثابت ہو جائے تو وہ روایت نا قابل عمل ہوتی ہے۔ اور یہ قاعدہ خود علمائے غیر مقلدین کو بھی تسلیم ہے۔ چنانچہ بزرگ غیر مقلد عالم مولانا ابراہیم سیالکوٹی

---

[1] رسالہ تراویح مع ینابیع (ص ۴۰) [2] تعداد تراویح (ص ۱۶۵) از: مولانا عبد المنان نور پوری صاحب غیر مقلد وانوار المصابیح (ص ۲۳۳) از: مولانا نذیر رحمانی غیر مقلد [3] مجموعۃ الفتاوی (۵۲۰/۱۱)

صاحب لکھتے ہیں: اگر راوی کا عمل اس کی روایت کے خلاف ہو تو اس کی روایت قابل عمل نہ ہوگی [۱]۔

نواب صدیق حسن خان صاحب غیر مقلد لکھتے ہیں: ومخالفت راوی از مروی دلیل است بر آنکه راوی علم ناسخ دارد چه حمل آں بر سلامت واجب است [۲]۔

راوی کا اپنی مروی روایت کے خلاف عمل کرنا اس بات کی دلیل ہے کہ راوی اس روایت کو منسوخ کر دینے والی روایت کا علم رکھتا ہے کیونکہ اس کو راوی کی عدالت کو سلامتی پر محمول کرنا واجب ہے۔

مولانا محمد گوندلوی صاحب غیر مقلد ایک روایت کو نا قابل عمل قرار دیتے ہوئے لکھتے ہیں:

حضرت ابن عباس ﷛ کا خود اپنی مروی عنہ کے خلاف کرنا، اس کے صاف معنی یہی ہیں کہ یہ روایت قبل مشروعیت کی ہے [۳]۔

نیز گوندلوی صاحب ایک اور روایت کے بارے میں لکھتے ہیں: اسی طرح مجاہد جسے آپ ابن عمر ﷛ کے فعل عدم رفع کا ناقل بتاتے ہیں، خود اس کا عمل اس کے مروی عنہ کے خلاف ہے۔ یہ ضرور بتلاتا ہے کہ یہ روایت اس کے نزدیک معمول بہ نہیں [۴]۔

ان اقتباسات سے ثابت ہو گیا کہ روایت کے کسی ایک راوی کا عمل بھی اپنی مروی روایت کے خلاف ہونا اس بات کی دلیل ہے کہ وہ روایت قابل عمل نہیں جبکہ اس مذکورہ روایت کے تینوں راویوں کا عمل اپنی مروی روایت کے خلاف ہے تو پھر یہ روایت معمول بہ کیسے بن سکتی ہے؟

﴿۸﴾ حضرت عمر ﷛ سے جس طرح گیارہ رکعات نقل کی جاتی ہیں اسی طرح ان سے بیس رکعات کی روایات بھی صحیح اسناد کے ساتھ ثابت ہیں اور بیس والی روایات گیارہ والی روایات پر کئی وجوہ سے راجح ہیں۔ مثلاً

اوّلاً: بیس رکعات والی روایات بہ نسبت گیارہ والی روایات کے زیادہ اور کثیر ہیں۔

ثانیاً: بیس والی روایات اجماع صحابہ ﷛ اور تعامل امت سے مؤید ہیں جبکہ گیارہ والی روایات نہ تو اجماع صحابہ ﷛ سے مؤید ہیں اور نہ ہی تعامل امت سے۔

---

[۱] انارۃ المصابیح (ص ۲۹) بحوالہ التوضیح عن رکعات التراویح (ص ۱۶۶) [۲] دلیل الطالب (ص ۲۷۶)

[۳] التحقیق الراسخ (ص ۱۳۲) [۴] ایضاً (ص ۱۷۰)

ثالثاً:۔ تمام بڑے بڑے محدثین اور ائمہ کبار مثلاً امام شافعیؒ، امام نوویؒ، علامہ ابن قدامہ حنبلیؒ، حافظ ابن تیمیہؒ وغیرہم اور علمائے غیر مقلدین میں سے نواب صدیق حسن خانؒ اور مولانا میاں غلام رسولؒ وغیرہما نے بھی گیارہ والی روایات کے مقابلے میں بیس رکعات والی روایات کو ترجیح دی ہے۔ مذکورہ علماء کی یہ عبارات مقدمہ میں گزر چکی ہیں، لیکن کسی محدث سے یہ ثابت نہیں کہ اس نے بیس والی روایات کے مقابلے میں گیارہ والی روایات کو ترجیح دی ہو۔

رابعاً:۔ مولانا میاں غلام رسول صاحبؒ غیر مقلد نے مذکورہ گیارہ والی روایات کے مقابلے میں بیس والی روایات کی ایک وجہ ترجیح یہ بھی بیان کی ہے کہ: یہ حدیث صحت اور قوت میں مؤطا کی (گیارہ رکعات والی) حدیث سے زیادہ بڑی ہوئی ہے کیونکہ اس میں زیادت ہے (جو اصول حدیث کے لحاظ سے واجب القبول ہے)[1]

ان مذکورہ بالا وجوہ ترجیح کی بناء پر بیس رکعات والی روایات گیارہ رکعات والی روایات پر راجح ہیں۔ لھذا یہی قابل عمل ہیں۔

﴿۹﴾ مذکورہ بالا روایت میں گیارہ رکعات کا ذکر ہے اور یہ غیر مقلدین کے دعوی کے خلاف ہے کیونکہ ان گیارہ رکعات میں اگر ایک رکعات وتر کی شمار کی جائے، جیسا کہ غیر مقلدین کا عمل ہے تو پھر تراویح کی دس رکعات ہو جائیں گی حالانکہ غیر مقلدین صرف آٹھ تراویح کی سنیت کے قائل ہیں اور اگر گیارہ رکعات میں آٹھ رکعات تراویح اور تین رکعتیں وتر کی شمار کی جائیں تو یہ بھی غیر مقلدین کے موقف کے خلاف ہے کیونکہ یہ تین وتر کی بجائے صرف ایک رکعت وتر کی پڑھتے ہیں۔ الغرض دونوں صورتوں میں یہ روایت غیر مقلدین کے مدعیٰ کے مخالف ہے۔

﴿۱۰﴾ احتیاط بھی بیس رکعات والی روایات پر عمل کرنے میں ہیں کیونکہ بیس رکعات ادا کرنے سے آٹھ رکعات پر خود بخود عمل ہو جاتا ہے کہ آٹھ بھی بیس میں داخل اور شامل ہیں لیکن اس کے برخلاف آٹھ تراویح کے پڑھنے سے بیس رکعات والی روایات پر عمل نہ کرنا لازم آتا ہے۔ اس لئے احتیاط کا تقاضا بھی یہی ہے

---

[1] رسالہ تراویح (ص ۴۲)

کہ آٹھ رکعات کی بجائے بیس رکعات تراویح ادا کی جائیں۔تلك عشرۃ کاملۃ

غیر مقلدین کی دلیل نمبر۵:۔

حضرت سائب رضی اللہ عنہ بن یزید رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ہم حضرت عمر رضی اللہ عنہ بن خطاب کے زمانہ میں گیارہ رکعات پڑھتے تھے، سنن سعید بن منصور

الجواب ۔ اس روایت میں صرف حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے زمانہ میں گیارہ رکعات کے پڑھے جانے کا ذکر ہے، اس میں نہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے حکم کی تصریح ہے اور نہ ان کا اپنا عمل مذکور ہے اور جب تک روایت میں خلیفہ راشد کا حکم یا ان کا عمل ذکر نہ ہو اس وقت تک غیر مقلدین اس روایت کو حجت ماننے کیلئے تیار نہیں ہیں ۔ چنانچہ حافظ عبداللہ صاحب غازیپوری حضرت یزید بن رومان کی روایت (جس میں حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے زمانہ میں بیس رکعات پڑھے جانے کا ذکر ہے) کا جواب دیتے ہوئے لکھتے ہیں: اس میں اس امر کی تصریح نہیں کہ جو لوگ بیس رکعت پڑھتے تھے وہ بحکم حضرت عمر رضی اللہ عنہ پڑھتے تھے ۱؎ ۔

حافظ زبیر علی زئی غیر مقلد لکھتے ہیں کہ: ابن ابی ذہب رضی اللہ عنہ کی روایت تو فاروقی حکم سے یکسر خالی ہے۔لھذا موضوع سے خارج ہے ۲؎ ۔

مولانا عبدالمنان نور پوری صاحب لکھتے ہیں: جس قدر آثار ذکر کئے گئے ہیں، ان میں صرف یہی بتایا گیا ہے کہ لوگ حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے زمانہ میں بیس رکعت پڑھتے تھے تو ظاہر بات ہے کہ اتنے سے لوگوں کے عہد فاروقی میں بیس پڑھنے سے بیس رکعات کا حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی سنت ہونا لازم نہیں آتا ۳؎ ۔

مولانا نذیر رحمانی صاحب لکھتے ہیں: سنن کبریٰ اور معرفۃ السنن کی جن روایتوں کو (کہ ہم حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے زمانہ میں بیس رکعتیں پڑھتے تھے) حنفی مذہب کی دلیل میں پیش کیا گیا ہے کہ: ان میں تو ''علی عھد عمربن الخطاب رضی اللہ عنہ'' اور ''فی زمان عمربن الخطاب رضی اللہ عنہ'' سے زیادہ کچھ نہیں ہے نہ کسی شہر کا ذکر ہے اور نہ کسی مسجد کا ۴؎ ۔

---

۱؎ رکعات تراویح (ص۱۹) ۲؎ تعداد رکعات قیام رمضان کا تحقیقی جائزہ (ص۷۰) ۳؎ تعداد تراویح (ص۶۲)
۴؎ انوار المصابیح (ص۲۳۱)

ان مذکورہ بالا علمائے غیر مقلدین کے اقتباسات سے یہ بات واضح ہوگئی کہ روایت میں جب تک حضرت عمرؓ کے حکم یا عمل کا ذکر نہ ہو وہ روایت موضوع سے خارج اور نا قابل حجت ہے اور چونکہ مذکورہ روایت میں بھی حضرت عمرؓ کے حکم اور ان کے اپنے عمل کی کوئی تصریح نہیں ہے۔لھذا غیر مقلدین کے مسلمات کی روشنی میں یہ روایت بالکل نا قابل احتجاج اور موضوع سے خارج ہے۔

جواب ثانی:۔اس روایت سے استدلال باطل ہے کیونکہ اس روایت کے مرکزی راوی عبدالعزیز بن محمد الدراوردی پر ائمہ حدیث نے ایسی جرحیں کی ہیں جن کی وجہ سے خود غیر مقلدین کے نزدیک بھی اس کی حدیث سے احتجاج جائز نہیں ہے۔چنانچہ (۱) امام احمد بن زبیرؒ فرماتے ہیں: لیس بشیء کہ یہ کچھ نہیں ہے۔(۲) امام نسائیؒ فرماتے ہیں کہ لیس بالقوی یہ روایت حدیث میں مضبوط نہیں ہے۔نیز فرماتے ہیں کہ اس کی احادیث عبیداللہ عمری سے منکر ہیں۔

(۳) امام محمد بن سعدؒ فرماتے ہیں کہ: یہ ویسے تو ثقہ اور کثیر الحدیث ہے لیکن روایت حدیث میں غلطیاں کرتا ہے۔(۴) امام ابن حبانؒ کتاب الثقات میں اس کو خطا کار بتلا تے ہیں۔(۵) امام ابو حاتم فرماتے ہیں: لا یحتج بہ کہ یہ قابل حجت نہیں ہے [۱]۔(۶) حافظ ابن حجر عسقلانی اس کے بارے میں لکھتے ہیں کہ: یہ صدوق ہے لیکن دوسرے محدثین کی کتابوں سے احادیث نقل کرنے میں غلطیاں کرتا تھا [۲]۔

(۷) امام احمد بن حنبلؒ فرماتے ہیں کہ: لیس بشیء یہ روایت حدیث میں کچھ نہیں ہے۔نیز فرماتے ہیں کہ جب یہ زبانی روایت بیان کرتا ہے تو وہم کر جاتا ہے اور باطل روایات نقل کرتا ہے۔نیز فرماتے ہیں کہ یہ لوگوں کی کتابوں سے احادیث نقل کرنے میں خطا اور وہم کر جاتا ہے۔

(۸) امام سعد بن سعیدؒ فرماتے ہیں: فیہ لین۔یہ روایت حدیث میں کمزور ہے [۳]۔

(۹) امام ساجیؒ فرماتے ہیں کہ: یہ اگرچہ سچے اور امانت دار لوگوں میں سے ہے لیکن کثیر الوہم ہے [۴]۔

مولانا ارشاد الحق اثری لکھتے ہیں کہ: کثیر الوہم جرح مفسر ہے [۵]۔

---

۱ تھذیب الکمال (۱۱/۵۲۷،۵۲۸) تھذیب التھذیب (۶/۳۵۲،۳۵۳) الجرح التعدیل (    )

۲ تقریب التھذیب (۱/۲۰۷) ۳ میزان الاعتدال (۲/۶۳۳،۶۳۴) الکاشف (۲/۱۷۸) تھذیب (۶/۳۵۳)

۴ ایضاً ۵ دیکھئے توضیح الکلام (۱/۲۷۹)

حافظ زبیر علی زئی غیر مقلد لکھتے ہیں: جس شخص کی روایات میں خطا و اوہام زیادہ ہوں تو اس کی حدیث ترک کر دی جاتی ہے ۱۔ (۱۰) مشہور محدث اور امام الرجال حضرت ابوزرعہ کی تعریف میں مولانا نذیر رحمانی غیر مقلد لکھتے ہیں: وہ ابوزرعہ جن کی خصوصیات اور کمال فن کو حافظ ابن حجرؒ نے تہذیب التھذیب میں تقریباً تین صفحے میں ذکر کیا ہے۔ سب سے پہلا لفظ یہ ہے ابوزرعة الرازی احد الائمة الحفاظ۔ الخ ۲۔ حافظ زبیر علی زئی غیر مقلد لکھتے ہیں: امام ابوزرعہ تو انتہائی معتدل اور علل حدیث کے مسلم استاد تسلیم کیے جاتے ہیں ۳۔ یہ ابوزرعہ غیر مقلدین کے انتہائی ممدوح امام فرماتے ہیں کہ: عبدالعزیز دراوردی سیء الحفظ (برے حافظے والا) راوی ہے اور بسا اوقات اپنے حافظہ سے کچھ بیان کرتا ہے تو غلطی کر جاتا ہے ۴۔ مولانا سلطان محمود صاحب غیر مقلد لکھتے ہیں کہ: کاذب، سیء الحفظ وغیرہ جرح مفسر ہے ۵۔ مولانا محمد گوندلوی صاحب غیر مقلد لکھتے ہیں کہ: سوء حفظ، الحاق، وضع سب جرحیں مفسر ہیں ۶۔ مولانا ارشاد الحق اثری اور مولانا عبدالرحمن مبارکپوری صاحب بھی سیئی الحفظ کو جرح مفسر کہتے ہیں ۷۔ اور عیسیٰ بن جاریہ کے تذکرہ میں علمائے غیر مقلدین کے حوالے سے گزر چکا ہے کہ جرح مفسر تعدیل پر مقدم ہوتی ہے اگرچہ تعدیل کرنے والے زیادہ ہوں۔ اور چونکہ خود غیر مقلدین کے نزدیک عبدالعزیز دراوردی قابل ترک راوی ہے اور اس پر جرح مفسر کی گئی ہے۔ لھذا اس کی مذکورہ بالا حدیث ضعیف ٹھہری اور شیخ عبدالروف غیر مقلد کے نزدیک تو دراوردی کی روایت تو معتبر ہی نہیں ہے۔ چنانچہ وہ اس کی ایک روایت کے متعلق لکھتے ہیں: اور دراوردی غلطیاں کرتے ہیں جیسا کہ ابن سعد، ابوزرعہ اور ابن حبان وغیرہ نے کہا ہے۔ لھذا ان کا اس حدیث کو مرفوعاً روایت کرنا معتبر نہیں ۸۔

اعتراض: حافظ زبیر علی زئی غیر مقلد لکھتے ہیں کہ: عبدالعزیز صحاح ستہ کا راوی ہے اور جمہور کے نزدیک ثقہ وصدوق ہے۔ اس کی عبیداللہ العمری سے روایت پر جرح ہے اور ہماری پیش کردہ روایت عبیداللہ سے نہیں ۹۔

---

۱ نور العینین (ص۶۳) ۲ انوار المصابیح (ص۱۳۶) ۳ نور العینین (ص۱۲۸) ۴ تھذیب التھذیب (۶/۳۵۳)
۵ اصطلاحات المحدثین (ص۲۰) ۶ التحقیق الراسخ (ص۱۱۴) ۷ دیکھیے توضیح الکلام (۲/۶۳۰)، ابکار المنن (ص۱۶۸، ۱۶۹) ۸ القول المقبول (ص۵۵۸) طبع رابعہ ۹ تعداد رکعات قیام رمضان (ص۷۰)

جواب:۔زبیر صاحب کے ذکر کردہ اعتراض کی تینوں شقیں باطل ہیں ہر شق کا جواب نمبروار ملاحظہ کریں۔

(۱) عبدالعزیز دراوردی صحاح ستہ کا راوی نہیں کیونکہ امام بخاری نے اپنی صحیح میں اس سے احتجاج نہیں کیا بلکہ اس کی روایت کو مقرون بالغیر یعنی دوسرے ثقہ راوی کی روایت کے ساتھ ملا کر روایت کیا ہے۔ چنانچہ مولانا شمس الحق عظیم آبادیؒ غیر مقلد لکھتے ہیں:

عبدالعزیز بن محمد الدراوردی قد اخرج له مسلم فی صحیحه واحتج به واخرج له البخاری مقرونا بعبد العزیز بن ابی حازم[۱]۔

امام مسلم نے تو اس کی حدیث سے صحیح مسلم میں احتجاج کیا ہے لیکن امام بخاری نے اس کی روایت کو ابن ابی حازم کی روایت کے ساتھ ملا کر روایت کیا۔ گویا صرف دراوردی کی روایت پر اعتماد نہیں کیا۔

اور مولانا نذیر رحمانی صاحب نے تصریح کی ہے کہ ایسے راوی کو بخاری کا راوی نہیں کہتے [۲]۔

مولانا مبارکپوری صاحب نے بھی دراوردیؒ کو بخاری کا راوی شمار نہیں کیا۔ چنانچہ وہ اس کے بارے میں لکھتے ہیں: قد احتج به مسلم واصحاب السنن [۳]۔ کہ امام مسلم اور اصحاب سنن نے اس سے احتجاج کیا ہے (نہ کہ بخاری نے)

اگرچہ امام مسلمؒ نے اپنی صحیح میں اس کی روایت سے احتجاج کیا ہے لیکن خود علمائے غیر مقلدین کے نزدیک کسی راوی کی روایت سے صحیح مسلم میں احتجاج کیا گیا ہو تو اس سے یہ لازم نہیں آتا کہ اس نے صحیح مسلم کی روایت کے علاوہ جو بھی روایت کی ہو وہ بھی صحیح ہو۔ چنانچہ عظیم غیر مقلد عالم قاضی شوکانی ایک روایت کو ضعیف قرار دیتے ہوئے لکھتے ہیں: وفیه عبدالله بن عمر العمری فیه مقال وقد اخرج له مسلم [۴]۔

اس روایت میں عبداللہ بن عمر العمری راوی ہے جس میں کلام ہے اگرچہ امام مسلم نے اس سے (اپنی صحیح میں) تخریج کی ہے۔ معلوم ہوا غیر مقلدین کے نزدیک صرف صحیح مسلم کا راوی ہونے سے

---

[۱] التعلیق المغنی (۱/۳۴۵) [۲] دیکھئے انوار المصابیح (ص ۲۲۰) [۳] ابکار المنن (ص ۲۲۹)

[۴] نیل الاوطار (۳/۳۳۰)

اس کی ہر حدیث کا صحیح ہونا لازم نہیں آتا۔

(۲) عبدالعزیز دراوردی کو جمہور محدثین نے ثقہ اور صدوق نہیں کہا، صرف چند محدثین نے اس کی توثیق کی ہے اس کے بالمقابل اکثر ائمہ حدیث نے باقرار غیر مقلدین اس پر سخت اور مفسر جرح کی ہے، جیسا کہ بحوالہ گزر چکا ہے۔ اور اگر بالفرض مان ہی لیا جائے کہ اس کی توثیق کرنے والوں کی تعداد اس کے جارحین سے زیادہ ہے لیکن یہ بات تو بہر حال غیر مقلدین کو بھی تسلیم ہے کہ اس پر جرح مفسر کی گئی ہے اور عیسیٰ بن جاریہ کے تذکرہ میں خود علمائے غیر مقلدین کے حوالہ سے گزر چکا ہے کہ جرح مفسر کو توثیق پر ترجیح ہوتی ہے اگر چہ توثیق کرنے والے زیادہ ہوں۔ لھذا عبدالعزیز بااصول غیر مقلدین بھی ضعیف ٹھہرے۔

ثانیا:۔ غیر مقلدین عبدالعزیز دراوردی جیسے راوی کے بارے میں عموماً یہ فیصلہ کیا کرتے ہیں کہ جن محدثین نے اس کی توثیق کی ہے وہ اس کی ذات کے اعتبار سے ہے اور جنہوں نے اس کی تضعیف کی ہے وہ اس کے برے حافظہ اور کثرت اوہام کی وجہ سے کی ہے۔ چنانچہ خود معترض زبیر صاحب ایک راوی کے بارے میں لکھتے ہیں: جن لوگوں نے اس کی توثیق کی ہے وہ اس کی ذات کے لحاظ سے ہے مگر برے حافظے اور کثرت اوہام وخطا کیوجہ سے ضعیف ٹھہرا [1]۔ کیا زبیر صاحب سے ہم یہاں بھی ایسے ہی فیصلے کی توقع رکھ سکتے ہیں؟ دیدہ باید!

ع نگاہ لطف کے امیدوار ہم بھی ہیں

(۳) زبیر صاحب کا یہ کہنا بھی غلط ہے کہ اس کی عبداللہ العمری کی روایت پر جرح ہے کیونکہ آپ نے ملاحظہ کر لیا ہے کہ امام نسائیؒ کے علاوہ دیگر محدثین نے اس پر مطلق جرح کی ہے۔ اور امام نسائیؒ سے بھی اس پر دو قسم کی جرح منقول ہے ایک مطلق جرح اور ایک عبیداللہ عمری کی روایت کی وجہ سے۔ اب زبیر صاحب کا ان جارحین کی جروحات کو امام نسائی کی ایک جرح پر محمول کرنا بلا دلیل اور محض ہوائی قلعہ فتح کرنا ہے۔

---

[1] نورالعینین (ص ۶۲)

**دلیل نمبر ۶:**۔ یحییٰ بن سعید القطان حضرت سائب ؓ بن یزید ؓ سے روایت کرتے ہیں کہ حضرت عمر ؓ نے لوگوں کو حضرت ابی بن کعب ؓ اور حضرت تمیم داری ؓ کی امامت پر جمع کیا ہے پس وہ دونوں گیارہ رکعات پڑھاتے تھے (مصنف ابن ابی شیبہ)۔

**جواب اوّل:**۔ یہ روایت بھی سابقہ روایت کی طرح تعداد رکعات کے سلسلہ میں حضرت عمر ؓ کے حکم یا عمل سے خالی ہے۔ کیونکہ اس روایت میں صرف یہی ہے کہ حضرت عمر ؓ نے لوگوں کو حضرت ابی ؓ اور حضرت تمیم ؓ کی اقتداء پر جمع کیا لیکن اس میں یہ تعین نہیں ہے کہ انہوں نے ہی گیارہ رکعات کی تعداد مقرر فرمائی یا حضرت ابی ؓ اور حضرت تمیم ؓ خود اپنی مرضی سے گیارہ رکعات پڑھاتے تھے۔ جب تک روایت میں حضرت عمر ؓ کا حکم یا ان کے حکم کی تصریح نہ ہو تو وہ غیر مقلدین کے نزدیک حجت نہیں ہے [۱]۔

**جواب ثانی:**۔ اس روایت کے متن میں اضطراب ہے اور اضطراب کی تفصیل یہ ہے کہ اس روایت کو حضرت سائب بن یزید ؓ سے نقل کرنے والے محمد بن یوسف مدنی ہیں جن سے اس روایت کو ان کے پانچ شاگردوں نے بیان کیا ہے: (۱) امام مالکؒ (۲) عبدالعزیز دراوردیؒ (۳) یحییٰ بن سعید القطانؒ

---

[۱] مولانا عبدالمنان نور پوری صاحب غیر مقلد اس اشکال کا جواب دیتے ہوئے لکھتے ہیں: یہ درست ہے کہ یحییٰ بن سعید کے بیان میں حضرت عمرؓ کے حکم کا ذکر نہیں مگر اس کے بیان میں حضرت عمر ؓ کے حکم کی نفی بھی تو نہیں۔ تعداد تراویح (ص ۱۴۴) لیکن نور پوری صاحب کا یہ جواب محض دفع وقتی اور راہِ فرار اختیار کرنے کا ایک بہانہ ہے کیونکہ اگر اس روایت میں حضرت عمر ؓ کے حکم کی نفی نہیں تو بیس رکعات والی روایات میں بھی حضرت عمر ؓ کے حکم کی نفی نہیں ہے۔ پھر غیر مقلدین (بشمول نور پوری صاحب) نے ان روایات پر یہ اعتراض کیوں کیا تھا کہ ان روایات میں حضرت عمر ؓ کے حکم کی تصریح نہ ہونے کی وجہ سے یہ نا قابل حجت ہیں۔ اب غیر مقلدین کے اس دوغلہ پن کو تجاہل عارفانہ کہا جائے یا پھر تعصب مذہبی کا شاخسانہ قرار دیا جائے؟ اس کا فیصلہ کرنا غیر مقلدین کے سر ہے نیز اگر غیر مقلدین کی طرف سے یہ کہا جائے کہ دراودی کی روایت میں حضرت عمر ؓ کے حکم کی اگر چہ تصریح نہیں لیکن مؤطا کی روایت میں ان کے حکم کی تصریح موجود ہے اس کے جواب میں عرض ہے کہ جناب! بالکل: لیکن یزید بن رومان وغیرہ کی روایات میں بھی اگر چہ حضرت عمر ؓ کے حکم کی تصریح نہیں ہے لیکن بیس والی دیگر روایات میں تو حضرت عمر ؓ کے حکم کی تصریح موجود ہے۔ پھر وہ روایات آپ کے نزدیک کیوں نا قابل حجت ہیں؟۔

چال سب چلتے ہیں مگر بندہ پرور دیکھ کر ٹھوکریں مت کھایئے چلئے سنبھل کر

(۴) محمد بن اسحاقؒ (۵) داؤد بن قیسؒ۔ اوران پانچوں کی بیان کردہ روایات یوں ہیں:۔

(۱) محمد بن یوسف سے ان کے پہلے شاگرد امام مالک یوں نقل کرتے ہیں: حضرت عمر ﷺ نے ابی بن کعب ﷺ اور تمیم داری ﷺ کو حکم فرمایا کہ وہ لوگوں کو گیارہ رکعتیں پڑھائیں ۱؎۔

(۲) دوسرے شاگرد عبدالعزیز یوں نقل کرتے ہیں کہ: حضرت سائب ﷺ فرماتے ہیں کہ ہم لوگ حضرت عمر ﷺ کے زمانہ میں گیارہ رکعتیں پڑھتے تھے ۲؎۔

(۳) تیسرے شاگرد یحییٰ بن القطان بیان کرتے ہیں کہ: حضرت عمر ﷺ نے حضرت ابی بن کعب ﷺ اور حضرت تمیم داری ﷺ پر لوگوں کو جمع فرمایا۔ پس وہ دونوں گیارہ رکعتیں پڑھاتے تھے ۳؎۔

(۴) چوتھے شاگرد محمد بن اسحاق اپنے استاد کا بیان یوں نقل کرتے ہیں کہ: حضرت سائب ﷺ فرماتے ہیں کہ ہم حضرت عمر ﷺ کے زمانہ میں رمضان المبارک میں تیرہ رکعتیں پڑھتے تھے ۴؎۔

(۵) پانچویں شاگرد داؤد بن قیس جو امام عبدالرزاق کے استاذ ہیں، یوں بیان کرتے ہیں کہ: حضرت عمر ﷺ نے رمضان المبارک میں لوگوں کو حضرت ابی بن کعب ﷺ اور حضرت تمیم داری ﷺ کی اقتداء میں اکیس رکعت پر جمع کیا تھا ۵؎۔

اب محمد بن یوسف کے پانچوں شاگردوں کے بیانات عدد اور کیفیت دونوں اعتبار سے ایک دوسرے سے مخالف ہیں۔

عدد کے اعتبار سے اختلاف یوں ہے کہ پہلے تین شاگرد تو گیارہ رکعات نقل کرتے ہیں اور چوتھے شاگرد محمد اسحاق (جو غیر مقلدین کے نزدیک نہایت ثقہ راوی ہیں) تیرہ رکعت نقل کرتے ہیں ۶؎۔

---

۱؎ مؤطا مالک (ص ۹۸) ۲؎ سنن سعید بن منصور بحوالہ الحاوی (۱/۳۴۹) ۳؎ مصنف ابن ابی شیبہ (۲/۲۸۳) ۴؎ قیام اللیل بحوالہ التعلیق الحسن (ص ۲۰۳) ۵؎ مصنف عبدالرزاق (۴/۲۶۰) ۶؎ بعض غیر مقلدین نے علامہ نیمویؒ کے حوالہ سے ابن اسحاق کی روایت کی یہ توجیہ ذکر کی ہے کہ ان تیرہ رکعتوں میں عشاء کی دو رکعات سنت شامل ہیں لیکن یہ توجیہ بلا دلیل اور محض احتمال عقلی پر مبنی ہے اور خود غیر مقلدین حضرات گیارہ اور بیس رکعات والی روایات کے درمیان محدثین کرام (امام بیہقی، علامہ نیموی وغیرہ) کی کی گئی توجیہ کو احتمالی اور بلا دلیل کہہ کر رد کر چکے ہیں۔ چنانچہ حافظ عبدالمنان نور پوری صاحب لکھتے ہیں: حافظ بیہقی، حافظ ابن حجر، علامہ زرقانی، علامہ شوکانی، علامہ عینی، علامہ شوق صاحب نیموی، علامہ باجی اور دیگر =

جبکہ پانچویں شاگرد داؤد بن قیس کی روایت میں اکیس رکعات کا ذکر ہے ۔ ا ۔

= مشاہیر علماء کرام رحمہم اللہ کی تحریرات میں بلکہ بندہ نے اپنی ناقص یاداشت کے مطابق گیارہ کا حکم پہلے ہونے اور بعد میں اکیس کردینے کی آج تک کوئی دلیل نہ پڑھی ہے اور نہ کسی سے سنی ہے ..... نیز لکھتے ہیں :مذکورہ (علماء کی) تطبیق احتمال پرمبنی ہے ۔تعداد تراویح (ص ۱۶۵،۱۶۶) ۔مولانا عبد اللہ غازیپوری صاحب لکھتے ہیں :اس کا کیا ثبوت ہے کہ گیارہ کا حکم پہلے ہے اور بیس کا پیچھے ۔رکعات تراویح (ص ۲۲) ۔اب قارئین اندازہ لگائیں کہ ان سب بڑے بڑے محدثین کی بیان کردہ تطبیق اور توجیہ تو غیر مقلدین کی نظروں میں بلا دلیل اور احتمالی ہونی کی وجہ سے مردود ہے لیکن علامہ نیموی ؒ کی گیارہ اور تیرہ رکعات کے درمیان کی گئی توجیہ مقبول ہوگئی حالانکہ علامہ نیموی نے بھی اپنی اس توجیہ پر کوئی دلیل ذکر نہیں کی اور نہ ہی آج تک کوئی غیر مقلد اس کی دلیل پیش کر سکا ہے اور نہ کر سکتا ہے ۔

**ثانیاً**: ۔اس روایت کے راوی محمد بن اسحاق نے خود تیرہ رکعتوں کو اختیار کیا ہے اور اسی عدد کو ترجیح دی ہے ۔فتح الباری (۴/ ۲۰۵) بحوالہ انوار المصابیح (ص ۲۵۲) ،عمدۃ القاری (۵/ ۳۵۶) بحوالہ تعداد تراویح (ص ۱۲۸) ۔اب خود اس روایت کا راوی ان تمام تیرہ رکعتوں کو تراویح کی رکعات سمجھ رہا ہے اور اس نے ان تیرہ رکعتوں میں عشاء کی دو سنتوں کو شمار نہیں کیا ۔ اور مولانا مبارکپوری صاحب نے لکھا ہے کہ :راوی اپنی مروی روایت کا مطلب دوسروں سے بہتر جانتا ہے ۔تحفۃ الاحوذی (۱/ ۲۵۷) ۔لھذا یہ تاویل کرنا خود بخود باطل ہوگیا کہ ان تیرہ رکعتوں میں عشاء کی دو رکعات سنت شامل ہیں ۔

ا غیر مقلدین نے اس روایت سے جان چھڑانے کیلئے یہ تدبیر اختیار کی کہ اس روایت کو ہی ضعیف قرار دے دیا ۔

ع نہ رہے بانس نہ بجے بانسری

چنانچہ زبیر علی زئی صاحب لکھتے ہیں : یہ روایت متعدد وجوہ سے مردود ہے :نمبر ا ۔یہ ثقات کے خلاف ہے لھذا شاذ ہے ۔ نمبر ۲ ۔مصنف کے اصل نسخہ میں اختلاف ہے :امام سیوطی نے مصنف عبد الرزاق سے گیارہ کا عدد نقل کیا ہے ۔نمبر ۳ ۔اس روایت پر حنفیہ و دیوبندیہ کا عمل نہیں ہے ۔نمبر ۴ ۔مصنف کا راوی الدبری ضعیف و مصحف ہے ،تعداد رکعات قیام رمضان کا جائزہ (ص ۶۸) ۔لیکن زبیر صاحب کی یہ سب تحریر محض رام کہانی ہے ۔ان کی ہر ہر شق کا جواب ملاحظہ ہوں :

نمبر ا ۔داؤد بن قیس کی روایت شاذ نہیں ہے کیونکہ شاذ روایت (بقول مولانا گوندلوی) وہ ہوتی ہے جس میں ثقہ راوی اوثق کی مخالفت کرے ۔التحقیق الراسخ (ص ۱۰) اور داؤد بن قیس کی روایت دیگر چار راویوں (امام مالک وغیرہ) کی روایتوں کے منافی نہیں بلکہ اس میں زیادتی ہے جو ان کی روایات میں نہیں ہے ،یعنی باقی راوی تو گیارہ یا تیرہ رکعتیں نقل کرتے ہیں جب کہ داؤد ان سے زیادہ یعنی اکیس رکعتیں نقل کرتے ہیں اور وہ بالاتفاق ثقہ راوی ہے ۔ایسے راوی کی زیادت خود غیر مقلدین کے نزدیک بھی مقبول ہے ۔چنانچہ گوندلوی صاحب لکھتے ہیں :زیادتی ثقہ اس وقت مقبول ہوتی ہے جب اس پر کسی محدث نے وہم کا حکم نہ لگایا ہو ۔التحقیق الراسخ (ص ۱۱۱) جس روایت پر علامہ ابن عبد البر ؒ جیسے مُسلّمہ محدث نے وہم کا حکم =

= لگایا ہے وہ روایت تو غیر مقلدین کے نزدیک ثابت نہیں لیکن اس روایت پر ہندوستان میں انگریز کے آنے سے پہلے پہلے کسی نے بھی تنقید نہیں کی وہ روایت غیر مقلدین کی نظر میں ثابت ہو گئی یہ انصاف ہے

(۲) مصنف عبدالرزاق کے کسی نسخہ میں گیارہ کا عدد مذکور نہیں ہے اور زبیر صاحب نے امام سیوطی کی کتاب کا حوالہ نہیں دیا کہ انہوں نے کہاں گیارہ کا عدد نقل کیا ہے۔ زبیر صاحب کے ممدوح مولانا نذیر رحمانی صاحب لکھتے ہیں: ایسی بے حوالہ بات قابل التفات ہی نہیں ہے۔ انوار المصابیح (ص ۳۱۲)۔

ثانیا: اور اگر مان ہی لیا جائے کہ امام سیوطیؒ نے مصنف عبدالرزاق سے گیارہ کا عدد نقل کیا ہے تو کیا زبیر صاحب اور ان کی تمام پارٹی مصنف کے کسی اصل نسخہ سے یہ روایت گیارہ کے عدد کے ساتھ نکال کر دکھا سکتے ہیں اور اگر نہ دکھا سکیں تو پھر (زبیر صاحب کی اپنی زبان سے) ہم پر امام سیوطی کے نام کا رعب ڈالنے کی کوشش نہ کریں۔ دیکھئے زبیر صاحب کی تعداد قیام رمضان۔ (ص ۷۰، ۷۳)۔

ع ہے یہ گنبد کی صدا جیسی کہے ویسی سنے

ثالثاً: بالفرض اگر سیوطیؒ نے مصنف کے حوالہ سے گیارہ کا عدد ذکر کیا ہے تو انہوں نے موطا کے حوالہ سے حضرت سائب بن یزید ﷺ کی بیس رکعات والی روایت بھی نقل کی ہے۔ دیکھئے الحاوی للفتاوی (۱/ ۳۳۶) مطبوعہ دار العلمیۃ بیروت۔ اب غیر مقلدین کو چاہیئے کہ وہ موطا میں عشرون والا نسخہ بھی تسلیم کر لیں ورنہ وہ مصنف عبدالرزاق کے گیارہ رکعات والے نسخہ سے بھی دستبردار ہو جائیں۔ دیدہ باید!

(۳) زبیر صاحب کے ذکر کردہ اعتراض کی تیسری شق کہ "اس روایت پر حنفیہ دیوبندیہ کا عمل نہیں ہے" نہایت عجیب اور حیرت انگیز ہے۔ کیونکہ احناف کے پاس تو الحمدللہ اپنے موقف کے اثبات میں روایات کثیرہ صحیحہ موجود ہیں۔ پھر احناف کو اس مضطرب روایت سے استدلال کرنے کی ضرورت کیا ہے۔ البتہ غیر مقلدین کے مذہب کا سارا مدار ایسی مضطرب اور ضعیف روایتوں پر ہے۔ اس لیے ان کو احناف کی بجائے اپنی فکر کرنی چاہیئے۔

(۴) زبیر صاحب کے اعتراض کی چوتھی شق بھی باطل ہے کیونکہ مصنف عبدالرزاق کتب حدیث میں سے ایک معتبر اور مستند کتاب ہے اور خود علمائے غیر مقلدین کو بھی اس کا اقرار ہے۔ چنانچہ زبیر صاحب کے نہایت ممدوح مولانا محمد گوندلوی صاحب نے مصنف عبدالرزاق کو کتب حدیث کے طبقہ ثالثہ میں شمار کیا ہے۔ دیکھئے التحقیق الراسخ (ص ۱۸)۔ اور گوندلوی صاحب طبقہ ثالثہ کی احادیث کے بارے میں لکھتے ہیں: وہ لوگ جو ان کی جانچ پڑتال اچھی طرح کر سکیں، ان پر عمل کر سکتے ہیں، ایضاً (ص ۲۰)۔ شروع سے لیکر آج تک علمائے امت مصنف عبدالرزاق کی احادیث سے استدلال کرتے ہیں اور کبھی کسی نے اس کو غیر معتبر نہیں ٹھہرایا بلکہ غیر مقلدین بھی اس کی احادیث کو اپنے مستدلات میں پیش کرتے ہیں اور ان کو درست =

= مانتے ہیں۔صرف چند ایسی مثالیں بطور نمونہ ملاحظہ فرمائیں:

نمبر۱: مولانا ارشاد الحق اثری صاحب مصنف عبدالرزاق (۲/۱۳۹) سے حضرت عمرؓ کے اثر کو استدلال میں پیش کرتے ہوئے لکھتے ہیں: یہ اثر سند کے اعتبار سے صحیح ہے۔توضیح الکلام (۱/۵۲۶)۔مولانا عبدالرؤف سندھو غیر مقلد ایک روایت کے متعلق لکھتے ہیں: امام عبدالرزاق نے اپنی مصنف میں سفیان ثوری سے حضرت ابو ہریرۃؓ پر موقوف روایت کیا ہے اور ترجیح بھی اسی موقوف کو ہوگی کیونکہ عبدالرزاق ثقہ اور حافظ ہیں۔القول المقبول (ص۴۷۳) خود معترض زبیر علی زئی نے بھی مصنف عبدارزاق کی کئی احادیث سے استدلال کیا ہے اور ان کو صحیح قرار دیا۔مثلاً مصنف (۲/۶۹) کی ایک روایت (طاؤس) سے استدلال کرتے ہوئے لکھتے ہیں: واسنادہ صحیح۔نور العینین (ص۱۲۳)۔اور (۳/۲۹۷) سے حضرت نافع کی روایت سے استدلال کرتے ہوئے لکھتے ہیں: واسنادہ صحیح۔ایضاً (ص۸۱)۔اسی طرح (۲/۶۹) سے حضرت وہب بن منبہ کے اثر کو استدلال کرتے ہوئے لکھتے ہیں۔واسنادہ صحیح داؤد ثقہ۔ایضاً (ص۱۳۸)۔

اب ہم زبیر صاحب کو انصاف و دیانت (بشرطیکہ ایسی کوئی شے ان میں موجود ہو) کا واسطہ دے کر پوچھتے ہیں کہ اگر مصنف عبدالرزاق کا بنیادی راوی ہی ضعیف و مصحف ہے تو پھر وہ روایات جن سے آپ نے یا آپ کے بڑوں نے استدلال کیا ہے اور صراحتاً ان کو صحیح کہا ہے وہ کس کھاتے میں جائیں گی !

## ع بریں عقل و دانش بباید گریست

**دوسرا اعتراض:**۔اس روایت پر مولانا مبارکپوری صاحب غیر مقلد نے یہ کہا ہے کہ اکیس رکعات کی روایت غیر محفوظ ہے کیونکہ ان الفاظ (اکیس رکعات) کو روایت کرنے میں امام عبدالرزاق منفرد ہیں اور وہ اگر چہ ثقہ اور حافظ ہیں مگر وہ آخر عمر میں نابینا ہو گئے تھے تو ان کا حافظہ متغیر ہو گیا تھا......الخ۔تحفۃ الاحوذی (۲/۷۴) لیکن مبارکپوری صاحب کا یہ نرا وہم ہے کیونکہ امام عبدالرزاق نے اپنی کتاب نابینا ہونے سے پہلے لکھی ہے اور ان کی کتاب کی روایات خود غیر مقلدین کے نزدیک بھی درست ہیں۔لھذا اگر کتاب لکھنے کے بعد ان کا حافظہ متغیر ہو گیا تھا تو اس سے ان کی کتاب والی روایات پر کیا فرق پڑتا ہے؟ البتہ انہوں نے نابینا ہونے کے بعد جو روایات زبانی بیان کی ہیں ان میں کلام کرنے کی گنجائش ہے لیکن مذکورہ روایت تو ان کی کتاب والی روایات میں سے ہے۔اس لئے غیر مقلدین کا اس روایت پر اعتراض کرنا چہ معنی دارد؟ اس کی مزید تفصیل حصہ اول میں گزر چکی ہے۔الغرض غیر مقلدین کے اس روایت پر جتنے اعتراضات ہیں وہ سب باطل ہیں اور یہ روایت محمد بن یوسف کے دیگر چار شاگردوں کی روایات سے صحت میں کم نہیں۔

یہ اختلاف تو ان پانچوں کی روایتوں میں عدد کے اعتبار سے تھا۔ اب اس میں کیفیت کے لحاظ سے جو اختلاف ہے وہ ملاحظہ کریں:۔ امام مالکؒ کی روایت میں حضرت عمرؓ کے حکم کا ذکر ہے کہ انہوں نے حضرت ابیؓ اور حضرت تمیمؓ کو گیارہ رکعات پڑھانے کا حکم فرمایا تھا لیکن عمل کیا ہوا؟ اس کا روایت میں کوئی تذکرہ نہیں ہے اور علامہ امیر یمانی صاحب غیر مقلد کا بیان پہلے ذکر ہو چکا ہے کہ صحابہ کرامؓ نے کئی مسائل میں حضرت ابوبکر صدیقؓ اور حضرت عمرؓ کے حکم کی خلاف ورزی کی ہے [1]۔

اس لئے ممکن ہے کہ صحابہ کرامؓ گیارہ سے زائد رکعات پڑھتے ہوں جیسا کہ دیگر روایات سے پتہ چلتا ہے...... بلکہ مولانا نذیر رحمانی صاحب غیر مقلد نے یہاں تک لکھا ہے کہ حضرت عمرؓ نے جو گیارہ رکعات کا حکم دیا تھا وہ وجوبی نہیں تھا اور اختلاف کی گنجائش خود خلیفہ ہی کی طرف سے موجود تھی۔ اس لئے (جو لوگ بیس وغیرہ رکعات پڑھتے تھے) ان کے حکم کی خلاف ورزی کا کوئی سوال ہی پیدا نہیں ہوتا [2]۔

بنابریں اس روایت میں صرف حضرت عمرؓ کا حکم مذکور ہونے سے یہ لازم نہیں آتا کہ ان کے اس حکم پر عمل بھی ہوا ہے تاکہ گیارہ رکعات کو حضرت عمرؓ کی سنت قرار دیا جائے۔

دوسرے راوی حضرت یحییٰ قطانؒ کی روایت امام مالک کی روایت سے بالکل مختلف ہے۔

کیونکہ امام مالک کی روایت میں تو حضرت عمرؓ کا ابیؓ بن کعب اور تمیم داریؓ کو گیارہ رکعات پڑھانے کا حکم مذکور ہے جبکہ یحییٰ کی روایت میں حضرت عمرؓ کے حکم کا کوئی ذکر نہیں بلکہ اس میں حضرت ابیؓ اور حضرت تمیمؓ کا اپنا عمل مذکور ہے کہ وہ گیارہ رکعات پڑھاتے تھے۔ اور پہلے گزر چکا ہے کہ غیر مقلدین ان دونوں باتوں میں فرق کرتے ہیں کہ جس روایت میں حضرت عمرؓ کے حکم کی تصریح ہو اس کو حجت مانتے ہیں اور جس روایت میں ان کا حکم مذکور نہ ہو اس کو حجت نہیں مانتے۔ اب امام مالکؒ اور حضرت یحییٰؒ دونوں ایک ہی استاد سے روایت بیان کر رہے ہیں لیکن دونوں کے بیان کی تعبیر میں زمین و آسمان کا فرق ہے۔ یہ تو ان دونوں کی روایتوں کا آپس میں اختلاف تھا جب کہ ان کے تیسرے ساتھی عبدالعزیز دراوردیؒ کی روایت ان دونوں سے مختلف ہے کیونکہ اس کی روایت میں نہ تو حضرت عمرؓ کے

---

[1] سبل السلام (۱۵/۲) [2] انوار المصابیح (ص ۲۳۲)

حکم کا ذکر ہے اور نہ ہی حضرت ابی رضی اللہ عنہ اور حضرت تمیم رضی اللہ عنہ کی امامت کا کوئی تذکرہ ہے بلکہ اس میں حضرت سائب رضی اللہ عنہ کا اپنا بیان مذکور ہے کہ ہم گیارہ رکعات پڑھتے تھے۔ اب اندازہ لگائیں کہ محمد بن یوسف کے یہ تینوں شاگرد گیارہ کے عدد پر متفق ہونے کے باوجود اپنے بیانات کی تعبیر میں باہم کتنے مختلف ہیں جبکہ ان کے چوتھے اور پانچویں ساتھی محمد بن اسحاقؒ اور داؤد بن قیسؒ کی روایتیں تو ان تینوں کی روایتوں سے عدد اور کیفیت دونوں اعتبار سے مختلف ہیں۔ محمد اسحاق کی روایت میں ہے کہ ہم تیرہ رکعات پڑھتے تھے جبکہ داؤدؒ کی روایت میں ہے کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے لوگوں کو حضرت ابی رضی اللہ عنہ اور تمیم رضی اللہ عنہ کی اقتداء میں اکیس رکعت پر جمع کیا تھا۔ روایت میں ایسے ہی اختلاف کو اضطراب کہا جاتا ہے۔ چنانچہ مولانا عبدالمنان نور پوری صاحب حافظ ابن الصلاح کے حوالہ سے لکھتے ہیں: مضطرب حدیث وہ ہے جس میں روایت مختلف ہو جائے چنانچہ کوئی اسے ایک طرح سے روایت کرے اور کوئی دوسرے طریقہ سے جو پہلے کے مخالف ہو [1]۔ اور مضطرب روایت قابل احتجاج نہیں ہے [2]۔ اب محمد بن یوسف کے شاگردوں کے بیانات میں اس قدر اختلافات کے باوجود اگر محمد بن یوسفؒ کی روایت کو مضطرب نہ قرار دیا جائے جیسا کہ غیر مقلدین حضرات کی رائے ہے تو پھر اس روایت پر عمل کرنے کیلئے دو ہی صورتیں ممکن ہیں۔ یا تو ان پانچوں طُرق میں سے کسی ایک طریق کو ترجیح دی جائے یا پھر ان سب میں تطبیق کا کوئی طریقہ اختیار کیا جائے اور یہ دونوں صورتیں غیر مقلدین کے مدّعیٰ کے خلاف ہیں۔ چنانچہ مشہور محدث علامہ ابن عبدالبر مالکیؒ نے یہ دونوں صورتیں اختیار کی ہیں۔ انھوں نے گیارہ، تیرہ اور اکیس والی روایات میں اکیس کے عدد کو ترجیح دی ہے اور گیارہ رکعت والی روایت کو وہم قرار دیا ہے اور ساتھ ساتھ یہ بھی تطبیق بتلائی ہے کہ ممکن ہے حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے پہلے گیارہ رکعات کا حکم دیا ہو اور پھر گیارہ کی بجائے اکیس رکعات کر دی گئی ہوں [3]۔ علامہ زرقانی نے بھی اس تطبیق کو پسند کیا ہے [4]۔ ان ائمہ حدیث اور ماہرین فن کی تطبیق کے مقابلہ میں بعض غیر مقلدین (مولانا عبدالرحمٰن مبارکپوری، مولانا عبداللہ غاری پوری، حافظ عبدالمنان وغیرہ نے ان روایات میں تطبیق کی یہ صورت ذکر کی ہے کہ پہلے اکیس پر عمل ہوتا رہا اور پھر آخر میں گیارہ

---

[1] تعداد تراویح (ص ۱۴۹) بحوالہ علوم الحدیث (۸۴) [2] تحقیق الکلام (۲/۷) [3] زرقانی شرح مؤطا (۱/۲۳۹)

[4] ایضاً

رکعتیں کردی گئیں ۱؎ ۔لیکن محدثین کرام اور ماہرین فن کے مقابلہ میں مبارکپوری صاحب وغیرہ غیر مقلدین کی رائے کی کوئی حیثیت نہیں ہے کیونکہ ان لوگوں کی حیثیت محدثین کے مقابلہ میں محض اناڑی کی ہے اور اناڑی کے مقابلہ میں ماہرفن کی بات کو ہمیشہ ترجیح ہوتی ہے۔ چنانچہ مولانا نذیر رحمانی صاحب غیر مقلد لکھتے ہیں: ظاہر ہے کہ ایسی صورت میں ماہرفن کی بات مانی جائے اناڑی کی کون سنتا ہے ۲؎ ۔لھذا محدثین کرام کی تطبیق یا ترجیح کے مقابلے میں غیر مقلدین کی بات کو کچھ بھی وقعت نہیں دی جاسکتی ۔الحاصل محمد بن یوسف کی روایت کے پانچوں طرق کو مضطرب قرار دیا جائے یا ان میں تطبیق یا ترجیح دی جائے، جو بھی طریقہ محدثین کرام کے اصولوں کی روشنی میں اختیار کیا جائے، اس سے غیر مقلدین اپنا (گیارہ رکعات کی مسنونیت کا) دعویٰ ہرگز ثابت نہیں کر سکتے ۔لھذا یہ روایت غیر مقلدین کیلئے حجت نہیں ہے۔

یہ ساری تفصیل تو محمد بن یوسف عن السائب رضی اللہ عنہ بن یزید رضی اللہ عنہ کی روایت کے پانچوں طرق کے متعلق تھی لیکن اگر اس کے ساتھ یزید بن خصیفہ جو حضرت سائبؓ کے دوسرے شاگرد اور محمد بن یوسف کے ہم استاذ ساتھی ہیں، کی روایت کو سامنے رکھا جائے تو پھر لامحالہ محمد بن یوسف کی روایت کے مقابلہ میں یزید بن خصیفہ کی روایت کو ترجیح ہوگی کیونکہ محمد بن یوسف کی روایت میں ان کے پانچوں شاگردوں کے بیانات میں شدید اختلافات ہیں جس کی تفصیل آپ ملاحظہ کر چکے ہیں جبکہ یزید بن خصیفہ کی روایت میں کوئی اختلاف نہیں ہے۔ چنانچہ حضرت یزید بن خصیفہ سے ان کے تینوں شاگرد (ابن ابی ذہب، محمد بن جعفر اور امام مالک) متفق اللفظ ہو کر نقل کرتے ہیں کہ: صحابہ کرام رضی اللہ عنہم حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے دورِ خلافت میں بیس رکعتیں پڑھتے تھے۔ حضرت سائب رضی اللہ عنہ بن یزید رضی اللہ عنہ کے تیسرے شاگرد اور محمد بن یوسف اور یزید بن خصیفہ کے ساتھی حارث بن عبدالرحمٰن بن ابی ذبابؒ کی روایت بھی یزید بن خصیفہ کی روایت کے مؤید ہے۔ کیونکہ اس میں بھی حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے زمانہ میں بیس رکعات تراویح اور تین رکعات وتر کے پڑھے جانے کا ذکر ہے ۳؎ ۔لھذا غیر مقلدین کا یزید بن خصیفہ اور حارث بن عبدالرحمٰن کی بے بنیاد اور غیر مضطرب روایات

---

۱؎ دیکھئے تحفۃ الاحوذی (۲/ ۷۶۸)، رکعات تراویح (ص ۲۳)، تعداد تراویح (ص ۶۹) ۲؎ انوار المصابیح (ص ۱۳۶)

۳؎ اشکال: بعض غیر مقلدین کہتے ہیں کہ اگر محمد بن یوسف کی روایت ان کے شاگردوں کے مختلف بیانات ہونے کی وجہ سے مضطرب ہے تو پھر یزید بن خصیفہ کی روایت بھی مضطرب ہے کیونکہ ان کے شاگردوں کے بیانات میں بھی

= اختلاف ہے چنانچہ یزید کے پہلے شاگرد ابن ابی ذئب کا بیان ہے کہ: حضرت سائب بن یزیدؓ فرماتے ہیں: لوگ حضرت عمرؓ کے زمانے میں بیس رکعات پڑھتے تھے۔ دوسرے شاگرد محمد بن جعفر کی روایت میں ہے کہ: حضرت سائبؓ فرماتے ہیں کہ ہم حضرت عمرؓ کے زمانے میں بیس رکعات اور وتر پڑھتے تھے۔ اب پہلے کی روایت میں حضرت سائبؓ اپنے عمل کی بجائے دوسرے لوگوں کا عمل نقل کر رہے ہیں جبکہ یزید کے دوسرے شاگرد محمد بن جعفر کی روایت میں حضرت سائبؓ اپنا عمل ذکر کر رہے ہیں۔ اسی طرح ابن ابی ذئب کی روایت وتر کے ذکر سے ساکت ہے جبکہ محمد بن جعفر کی روایت میں وتر کا بھی ذکر ہے (اسی طرح یزید بن خصیفہ کے ساتھی حارث بن عبدالرحمٰن کی روایت میں بھی تین رکعت وتر کا ذکر ہے)۔ نیز ابن ابی ذئب کی روایت میں ایک زائد جملہ ہے کہ: لوگ حضرت عثمان غنیؓ کے عہد میں شدت قیام کی وجہ سے لاٹھیوں پر ٹیک لگاتے تھے" لیکن یزید کے دوسرے شاگرد محمد بن جعفر اور یزید کے ہم استاذ حارث بن عبدالرحمٰن کی روایتوں میں نہ تو عہد عثمان کا ذکر ہے اور نہ ہی کیفیت ادا کا۔ لھذا بیس رکعت والی روایت بھی مضطرب ٹھہری۔ محصلہ انوار المصابیح (ص ۲۴۵، ۲۴۶)، تعداد تراویح (ص ۱۵۲)۔ لیکن غیر مقلدین کا یہ اشکال بالکل بے اصل ہے اور محض گیارہ رکعات والی مضطرب روایت کو بچانے کیلئے ایک غیر مقلدانہ حیلہ ہے۔ کیونکہ محمد بن یوسف کی گیارہ رکعات والی روایت میں جو اختلاف ہے اور یزید بن خصیفہ کی بیس والی روایت میں جو (ظاہری) اختلاف ہے، ان دونوں میں زمین اور آسمان کا فرق ہے اس لیے کہ محمد بن یوسف کے شاگردوں کے بیانات میں جو اختلاف ہے وہ اختلاف معارضہ اور منافات کے قبیل سے ہے کہ ان میں سے ہر ایک کا بیان دوسرے سے بالکل مختلف اور دوسرے کے بیان کے منافی ہے حتی کہ پانچوں شاگرد رکعات تراویح کے عدد پر بھی باہم متفق نہیں ہیں، کوئی ان میں سے گیارہ رکعات نقل کرتا ہے، کوئی تیرہ رکعات اور کوئی اکیس رکعات نقل کر رہا ہے۔ اسی طرح ان میں کوئی تو حضرت عمرؓ کا حکم نقل کر رہا ہے کوئی حضرت عمرؓ کے حکم کی بجائے حضرت ابیؓ اور حضرت تمیمؓ کی امامت کا تذکرہ کر رہا ہے، اور کوئی حضرت عمرؓ کے دور میں گیارہ یا تیرہ رکعات پڑھنے کا ذکر کر رہا ہے، روایات میں ایسے ہی اختلاف کو اصول حدیث کی رو سے اضطراب کہا جاتا ہے۔ اس کے بالمقابل یزید بن خصیفہ کے شاگردوں کی روایات میں اختلاف کی یہ نوعیت نہیں بلکہ ان کے سب شاگرد بیس رکعات کے عدد پر باہم متفق ہیں۔ باقی ان کے بیانات کی تعبیر میں جو معمولی سا اختلاف ہے تو وہ اختلاف حقیقی نہیں بلکہ ظاہری ہے جس کو اضطراب نہیں کہا جاتا۔ مثلاً یزید کے شاگرد ابن ابی ذئب کی روایت کے الفاظ ہیں: کانوا یقومون علی عہد عمر بن الخطابؓ فی شہر رمضان بعشرین رکعۃ الخ۔ اور محمد بن جعفر کی روایت کے الفاظ یہ ہیں کہ: کنا نقوم فی زمان عمر بن الخطاب بعشرین رکعۃ ۔۔الخ۔ اب دونوں کی روایتوں کا مفہوم ایک ہے کیونکہ کانوا یقومون کا مصداق بھی صحابہ کرامؓ اور کبار تابعین ہیں اور کنا نقوم کا مصداق بھی صحابہ کرامؓ =

کے مقابلے میں محمد بن یوسف کی مضطرب روایت کو ترجیح دینا صریح زیادتی اور انصاف و دیانت سے بھی کوسوں دور ہے بالخصوص جب کہ یزید بن خصیفہ اور حارث کی روایات کی تائید حضرت عمرؓ کے عہد سے

= اور کبار تابعین ہیں ۔ اب ان دونوں کے بیانوں میں کیا فرق ہو سکتا ہے؟

اگر محمد بن جعفر کے بیان میں وتر کا ذکر زائد ہے جس سے ابن ابی ذئب کی روایت ساکت ہے۔ اسی طرح ابن ابی ذئب کی روایت میں حضرت عثمان غنیؓ کے دور میں تراویح پڑھے جانے کی کیفیت مذکور ہے جس کا محمد بن جعفر کی روایت میں کوئی ذکر نہیں ہے۔ تو یہ ان دونوں کی روایتیں محمد بن یوسف کے شاگردوں کی روایات کی طرح باہم ایک دوسرے سے معارض اور منافی نہیں کہ ان کو مضطرب قرار دیا جائے بلکہ ان دونوں میں جو معمولی فرق ہے وہ صرف ''بیان اور سکوت'' کا فرق ہے کہ ایک کی روایت میں ایک چیز کا ذکر ہے جس سے دوسرے کی روایت میں سکوت ہے۔ مولانا نذیر رحمانی صاحب غیر مقلد لکھتے ہیں: سکوت اور بیان میں کوئی منافات اور معارضہ نہیں ہے۔ انوار المصابیح (ص ۲۴۷)۔ غیر مقلدین کے استاذ العلماء اور محدث اعظم حافظ گوندلوی صاحبؒ لکھتے ہیں: ایسا ہو ہی جاتا ہے کہ ایک چیز کا بعض طرق میں ذکر ہوتا ہے اور بعض میں نہیں تو ایسے راوی کے ثقہ ہونے کی صورت میں روایت کا ضعف لازم نہیں آتا۔ التحقیق الراسخ (ص ۸۲)۔

نیز لکھتے ہیں: محدثین کے ہاں مسلمہ ہے کہ ایک روایت میں ایک چیز کا عدم ذکر اس سے دوسرے طریق میں آجائے تو معمول بہ ہوگی۔ ایضاً (ص ۸۴)۔ لھذا غیر مقلدین کا یزید بن خصیفہ کے شاگردوں کے بیانات میں اپنی طرف سے فرضی اختلافات بنا کر اس کو مضطرب کہنا باطل ہے اور ان کا محمد بن یوسف کی مضطرب روایت پر قیاس کرنا قیاس مع الفارق ہے۔ یہ تفصیل تو یزید بن خصیفہ کے شاگردوں کی روایت کے متعلق تھی۔ اس کے ساتھ یزید بن خصیفہ کے ہم استاذ حارث بن عبدالرحمٰن کی روایت ملاحظہ کریں۔ چنانچہ حارث اپنے استاد حضرت سائب کا بیان یوں نقل کرتے ہیں کہ: حضرت عمرؓ کے دور میں قیام تیئیس رکعات کا تھا۔ علامہ ابن عبدالبر فرماتے ہیں کہ ان تیئیس رکعات میں تین رکعات وتر کی ہوتی تھیں۔ عمدۃ القاری (۲۴۶/۸)۔ اب حارث کی روایت بالکل یزید بن خصیفہ کے شاگردوں کی روایات کی طرح ہے صرف اتنا فرق ہے کہ وہاں صرف وتر کا ذکر تھا اور یہاں حارث کی روایت میں وضاحت سے تین رکعات وتر کا ذکر ہے۔ اور مولانا ارشاد اثری غیر مقلد لکھتے ہیں: الحدیث یفسر بعضہ بعضا۔ کہ ایک حدیث دوسری کی وضاحت کرتی ہے۔ توضیح الکلام (۴۸۹/۱، ۵۴۴)۔ الغرض حضرت سائبؓ سے ان کے دونوں شاگرد یزید بن خصیفہ اور حارث بن عبدالرحمٰن اور پھر ان کے سب شاگرد متفق ہو کر نقل کرتے ہیں کہ حضرت عمرؓ کے دور میں صحابہ کرامؓ اور تابعین کرام بیس رکعات پڑھتے تھے اور ان کے بیانات میں باہم کوئی اختلاف نہیں۔ اس کے بالمقابل حضرت سائبؓ کے تیسرے شاگرد محمد بن یوسف کے شاگردوں کی روایات میں شدید اختلافات ہونے کیوجہ سے وہ روایت مضطرب ہے۔

متعلق دیگر آثار سے بھی ہوتی ہے جبکہ محمد بن یوسف کی روایات کی تائید میں ایک روایت بھی ایسی نہیں ہے جو ان کی روایات کی تقویت کا سبب بن سکے۔

## غیر مقلدین کے چند شبہات

قارئین کرام:

غیر مقلدین کی طرف سے آٹھ تراویح کے اثبات میں پیش کردہ دلائل کا جائزہ تو آپ نے بخوبی لے لیا کہ غیر مقلدین کے پاس ایک بھی ایسی ٹھوس دلیل نہیں کہ جس سے صرف آٹھ رکعات کا رسول اللہ ﷺ یا حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی سنت ہونا ثابت ہو سکے۔

اب ہم مناسب سمجھتے ہیں کہ اختتام کتاب سے قبل ان کے عوام میں پھیلائے گئے چند اہم شبہات کی بھی وضاحت کرتے جائیں تا کہ سطحی الذھن عوام ان کے مکروفریب میں نہ آسکیں۔

وماتوفیقی الاباللہ۔

شبہہ اولیٰ: علامہ ابن الہمامؒ جو فقہ حنفی کے مشہور محقق اور مجتہد ہیں، وہ بھی تسلیم کرتے ہیں کہ صرف آٹھ رکعات ہی سنت ہیں باقی بارہ رکعات مستحب ہیں [1]۔

اسی طرح علام ابن نجیمؒ نے البحر الرائق میں اور علامہ طحطاویؒ نے شرح درمختار میں شیخ ابن الھمام کی بات کو بلا انکار نقل کیا ہے [2]۔

جواب: علامہ ابن الھمامؒ بیس رکعات تراویح کا انکار نہیں کرتے۔ البتہ وہ ان بیس میں سے صرف آٹھ رکعات کو سنت اور باقی بارہ رکعات کو مستحب کہتے ہیں۔ ان کا یہ قول ان کے تفردات میں سے شمار کیا جاتا ہے۔ چنانچہ علامہ انور شاہ صاحب کشمیریؒ اور علامہ عبدالحی لکھنویؒ وغیرہ علمائے کرام نے تصریح کی ہے کہ یہ ان کا تفرد ہے اور ان کے علاوہ امت مسلمہ میں کوئی بھی جلیل القدر ہستی اس قول کی قائل نہیں ہے [3]۔ اس مسئلہ کے علاوہ اور بھی کئی مسائل میں انہوں نے تفرد اختیا کیا ہے اور ان کے ایسے تفردات غیر معتبر اور

---

[1] صلوۃ الرسول (ص ۴۱۵)، انوار المصابیح (ص ۳۱) و دیگر کتب غیر مقلدین بحوالہ فتح القدیر (۳۳۴/۱) لابن الھمامؒ

[2] انوار المصابیح (ص ۳۲) [3] دیکھئے العرف الشذی (ص ۳۰۹)، حاشیہ ھدایہ (۱۵۱/۱) وغیرہ

نا قابل عمل سمجھے جاتے ہیں خود غیر مقلدین کو بھی اس کا اقرار ہے۔

علامہ ابن الھمام کے تفردات غیر مقلدین کی نظر میں:

غیر مقلدین کے مشہور عالم مولانا ارشاد الحق اثری صاحب لکھتے ہیں: علامہ ابن الھمام کو فقہ حنفی میں اجتہادی مقام حاصل تھا۔ انھوں نے کئی مسائل میں اپنے ہم فکر علماء سے اختلاف کیا ہے لیکن ان کے اختلاف کو خود علمائے احناف نے بنظر استحسان نہیں دیکھا۔ چنانچہ انہی کے شاگرد علامہ قاسم قطلو بغا اپنے فتاوی میں فرماتے ہیں: شیخ ابن ہمامؒ کے وہ مباحث جو مذہب کے مخالف ہیں، ان پر عمل نہ کیا جائے [1]۔ علامہ قاسمؒ کا یہ قول علامہ کشمیریؒ نے العرف الشذی (ص ۵۰) میں بھی نقل کیا ہے۔ لھذا حنفی مذہب کے خلاف ان کا جو بھی قول ہوگا وہ مقبول نہیں ہوگا چہ جائیکہ اسے حنفی مذہب باور کرلیا جائے [2]

مولانا محمد گوندلوی صاحب غیر مقلد ایک مسئلہ کے ذیل میں لکھتے ہیں: علامہ ابن الھمام حنفی باوجود فقیہ ہونے کے اس سواد اعظم سے شذوذ فرماتے ہیں [3]۔

اب غیر مقلدین خود ہی بتلائیں کہ اس سے زیادہ ہم ان کی کیا تسلی کرا سکتے ہیں۔

کیا ہی خوب ہو کہ غیر پردہ کھولے جادو وہ جو سر چڑھ کر بولے

باقی رہا مولانا نذیر رحمانی صاحب کا یہ کہنا کہ علامہ ابن نُجیمؒ اور علامہ طحطاویؒ نے بھی شیخ ابن الھمامؒ کے اس قول کو بلا انکار نقل کیا ہے۔ لھذا ان کا بھی یہی نظریہ ہے تو رحمانی صاحب کی یہ غلط فہمی ہے کیونکہ یہ دونوں بزرگ دیگر علمائے اہل سنت کی طرح بیس تراویح کے مسنون ہونے کے قائل ہیں۔

چنانچہ علامہ ابن نُجیمؒ رکعات تراویح کے متعلق اپنا نظریہ یوں بیان فرماتے ہیں: وسن رمضان عشرون رکعة وعليه عمل الناس شرقاً وغرباً [4]۔

رمضان المبارک میں مسنون بیس رکعات ہیں اور اس پر تمام مشرق و مغرب کے لوگوں کا عمل ہے۔

اسی طرح علامہ طحطاوی بھی بیس رکعات کو سنت کہتے ہیں۔ چنانچہ لکھتے ہیں: وهي عشرون ركعة۔ الحكمة في تقديرها بهذا العدد مساواة المكمل وهي السنن للمكمل وهي

---

[1] البحر الرائق (۱۲۵/۵) [2] توضیح الکلام (۵۴۵/۲) [3] التحقیق الراسخ (ص ۲۲) [4] البحر الرائق (۷۲/۲)

ہی ہے اور جب ہم دیکھتے ہیں کہ شیخ ابن تیمیہ، قاضی شوکانی اور ظاہری المذہب علماء ر
بیس ہی کے قائل تھے۔ تو یہ حقیقت روز روشن کی طرح آشکارا ہو جاتی ہے کہ ہمارے
ستان کے مدعیان عمل بالحدیث صحیح معنیٰ میں غیر مقلد اور پکے آزاد منش ہیں۔

اہل حدیث۔ بیس رکعت پر امت کا اتفاق بتانا غلط ہے۔ کیونکہ اسلاف میں بعض
س یا اکتالیس یا چھتیس رکعتیں بھی پڑھا کرتے تھے۔

اہل سنت۔ بیس سے زائد رکعتیں ہمارے مسلک کے خلاف نہیں کیونکہ جماعت کے
تو عموماً تراویح بیس رکعت ہی پڑھی جاتی تھی۔ البتہ جب لوگ چار چار رکعتوں کے بعد
ی دیر آرام و استراحت کے لیے جس کو ترویحہ کہتے ہیں بیٹھتے تھے تو اس میں بعض شائقین
چار رکعت نفل با جماعت پڑھ لیتے تھے پس ان زائد سولہ رکعتوں کو شمار نہ کیا جائے۔ تو پھر
رکعت تراویح بیس ہی رہ جاتی ہیں اور اگر زائد نوافل کو شمار کیا جائے۔ تو وتر سمیت انتالیس
بر وتر چھتیس بنتی ہیں اور اگر ان دو رکعتوں کو بھی اس گنتی میں شامل کر لیں جو وتر کے بعد
پڑھتے تھے۔ تو مجموعہ اکتالیس رکعت ہو جاتا ہے۔ غرض ان مختلف اعداد میں باہم
تعارض نہیں ہے۔ پس ثابت ہوا کہ ہندوستان کے اس شرذمۂ قلیلہ کے سوا امت مرحومہ
ی بھی بیس رکعت کے خلاف نہیں بلکہ ساری امت کا متفق علیہ عمل ہے۔

کاش مولوی محمد ابراہیم صاحب اور ان کی جماعت "اہل حدیث" کو یہ سمجھنے کی توفیق
ساری امت کی مخالفت اور تمام مقتدایان ملت کے طریق عمل سے سرتابی کبھی مثمر خیر
ہو سکتی۔ ہمارے اہل حدیث دوستوں کو یہ ارشاد ربانی دلیل راہ بنانا چاہیے۔

یُّشَاقِقِ الرَّسُوْلَ مِنْۢ بَعْدِ مَا تَبَیَّنَ لَهُ الْهُدٰى وَ یَتَّبِعْ غَیْرَ سَبِیْلِ
مِنِیْنَ نُوَلِّهٖ مَا تَوَلّٰى وَ نُصْلِهٖ جَهَنَّمَ ؕ وَ سَآءَتْ مَصِیْرًا (۴ : ۱۱۵)

(اور جو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے پھٹ کر چلتا ہے۔ بعد اس کے کہ اس پر ہدایت واضح ہو جاتی ہے اور مومنوں کے سوا دوسری راہ چلتا ہے ہم اس کو وہ دیدیتے ہیں جو وہ لینا چاہتا ہے اور اسے جہنم میں جلاتے ہیں۔ وہ بہت برا ٹھکانا ہے۔)

اور جماعت اہل حدیث کے شر ذمہ قلیلہ کے لئے یہ حقیقت انتہا درجہ کی ماتم انگیز ہے کہ دنیا کا کوئی امام کوئی مجتہد اور کوئی محدث آٹھ رکعت تراویح کا قائل نہیں۔ چنانچہ محدث ترمذیؒ نے جہاں اکابر سلف کے مذاہب کا تذکرہ فرمایا ہے۔ وہاں آٹھ رکعت تراویح کا کوئی مسلک نہیں بتایا۔ اگر کوئی صحابی، کوئی تابعیؒ، کوئی تبع تابعی، یا دنیا کا کوئی اور امام آٹھ رکعت کا قائل ہوتا۔ تو ترمذی رحمہم اللہ اس کے اظہار میں کبھی بخل سے کام نہ لیتے۔ ترمذیؒ کی تصریح ملاحظہ ہو۔ فرماتے ہیں۔

واختلف اهل العلم فی قیام رمضان فرأی بعضهم ان یصلی احدی واربعین رکعة مع الوتر وهو قول اهل المدینة والعمل علی هذا عندهم بالمدینة واکثر اهل العلم علی ماروی عن علی وعمر وغیرهما من اصحاب النبی صلی الله علیه وسلم عشرین رکعة وهو قول سفیان الثوری وابن المبارک والشافعی وقال الشافعی وهکذا ادرکت ببلدنا مکة یصلون عشرین رکعة وقال احمد روی فی هذا الوانٌ لم یقض فیه بشیٔ وقال اسحق بل نختار احدی واربعین رکعة علی ماروی عن ابی بن کعب۔

(ترمذی شریف ابواب الصوم مطبوعہ مجتبائی دہلی جلد اول صفحہ ۹۹-۱۰۰)

(قیام رمضان کے بارے میں اہل علم میں اختلاف ہے۔ تو بعض حضرات نے یہ مناسب سمجھا کہ اکتالیس رکعتیں وتر سمیت ہوں اور یہ اہل مدینہ کا قول ہے اور ان کے یہاں مدینہ منورہ میں اس پر عمل بھی ہے۔ اور اکثر اہل علم اسی مسلک پر ہیں جو حضرت علی و عمر وغیرہما دیگر اصحاب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے منقول ہے کہ بیس رکعتیں

پڑھیں اور یہی سفیانؒ ثوری ابن مبارکؒ اور شافعیؒ کا مسلک ہے اور امام شافعیؒ نے کہا کہ میں نے اپنے شہر مکہ میں اسی طرح سے پایا کہ بیس رکعتیں پڑھتے ہیں اور امام احمد نے فرمایا کہ اس بارے میں طرح طرح سے روایت کی گئی ہے کسی خاص چیز کا فیصلہ نہیں کیا گیا۔ اسحقؒ نے فرمایا کہ ہم اکتالیس رکعتیں پسند کرتے ہیں۔ جیسے کہ ابی بن کعب سے روایت ہے۔ (ترمذی شریف ابواب الصوم مطبوعہ مجتبائی دہلی جلد اول ص ۹۹-۱۰۰)

وَلِلّٰہِ الْحَمْدُ وَالْمِنَّۃُ عَلَی الْاِتْمَامِ وَصَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِہٖ وَصَحْبِہٖ وَسَلَّمَ تَسْلِیْمًا کَثِیْرًا کَثِیْرًا اَبَدًا اَبَدًا دَائِمًا ۔

# خاتمہ

اخیر میں یہ جتلا دینا بھی مناسب ہے کہ اس مجلہ کی تکمیل کے کچھ عرصہ بعد حضرت علامہ مولوی ابو یوسف محمد شریف صاحب خطیب، جامع کوٹلی لوہاراں ضلع سیالکوٹ کی طرف سے ان کا رسالہ موسومہ "کتاب التراویح" بھی راقم الحروف کے پاس پہنچ گیا یہی وہ رسالہ ہے جس کے مقابلہ میں مولانا سیالکوٹی نے رسالہ انارۃ المصابیح زیب رقم فرمایا تھا لیکن کتاب التراویح اور انارۃ المصابیح دونوں کا مطالعہ کرنے سے ہر منصف مزاج اس نتیجہ پر پہنچے گا کہ سیالکوٹی صاحب نے "کتاب التراویح" کے کم از کم اسی فی صدی دلائل وبیانات کو جن کی طرف سے وہ بالکل لاجواب تھے۔ بالکل چھوا تک نہیں ہے اور جن دلائل کے جواب میں کچھ بساط جرات پر قدم رکھا ہے، ان میں بھی بری طرح منہ کی کھائی ہے۔ اس لئے میں سیالکوٹی صاحب کو خلوص دل سے مشورہ دیتا ہوں کہ ان کے لئے مرزائیت کی تردید ہی دینی خدمت کا بہترین مشغلہ ہے۔ علمائے احناف کے منہ لگنا ان کے لئے کسی طرح زیب نہیں دیتا اور نہ یہ ان کے یا کسی دوسرے غیر مقلد مولوی کے بس کا روگ ہے۔ والسلام علیٰ من اتبع الھدیٰ

# ضروری عرضداشت

(۱)

آج سے تقریباً پندرہ سال قبل ۱۹۴۲ء میں محترم حضرت مولانا ابوالقاسم رفیق دلاوری صاحب نے یہ رسالہ تحریر فرمایا لیکن اس کی اشاعت کی نوبت نہ آسکی۔ اتفاقاً احقر کو مولانا موصوف سے شرف ملاقات حاصل ہوا اور چونکہ "اسلامیہ ٹرسٹ" علمی اور تحقیقی مضامین کی اشاعت اپنا مقصد بنائے ہوئے ہے اس لئے موصوف نے جب اس رسالہ کا تذکرہ فرمایا تو ہم نے درخواست کی کہ یہ ہمیں عنایت فرما دیا جائے۔ ہم اسے طبع کرائیں گے۔ چنانچہ آپ نے بطیب خاطر اسے منظور فرماتے ہوئے رسالہ عنایت فرما دیا۔ جو بحمد اللہ طبع ہو کر ہدیہ ناظرین ہے۔ اللہ تعالےٰ اس کو شرف قبولیت بخشے۔ آمین

(۲)

اسلامیہ ٹرسٹ (وقف) کی آمدنی ادارہ جامعہ مدنیہ (رجسٹرڈ) کے لئے وقف کی گئی ہے جو کہ ایک تعلیمی ادارہ ہے۔ جہاں تفسیر۔ حدیث۔ فقہ۔ قرآن پاک۔ تجوید اور تمام علوم دینیہ کی تعلیم دی جاتی ہے۔ قارئین کرام سے استدعا ہے کہ اس ادارہ کو اپنے مصارف خیر میں شمار کرتے ہوئے اس کی زائد سے زائد امداد فرمائیں اور عنداللہ ماجور ہوں۔

الداعی الی الخیر

**مینجر اسلامیہ ٹرسٹ**

گلی سرکی بندان۔ اندرون لوہاری دروازہ۔ لاہور

(مطبوعہ الہلال پرنٹنگ پریس لاہور)

بیس عدد رکعاتِ تراویح کے اثبات میں ایک بلند پایہ محققانہ تصنیف

المسمّٰی

# التوضیح




# رکعات التراویح

مصنفہ

حضرت علامہ ابوالقاسم رفیق دلاوری صاحب مدظلہم




اسلامیہ ٹرسٹ اندرون لوہاری گیٹ لاہور



دورِ جدید کے ایک عظیم سعودی سکالر کی بہترین تحریر

نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم
صحابہ کرامؓ، آئمہ مجتہدینؒ
محدثینؒ اور علماء امت
کے
نظر میں

# نمازِ تراویح

مصنف
فضیلۃ الشیخ حضرت
العلامہ محمد علی الصابونی
استاذ ام القریٰ
یونیورسٹی مکہ مکرمہ سعودی عرب

مترجم
حافظ
محمد اکرم مجددی

نظرثانی
حضرت علامہ حافظ
محمد اشرف مجددی

ناشر
اسلامی کتب خانہ اقبال روڈ سیالکوٹ

بسم اللہ الرحمن الرحیم


| | |
|---|---|
| نام کتاب | الھدی النبوی الصحیح فی صلاۃ التراویح |
| نام مصنف | فضیلۃ الشیخ حضرت العلام محمد علی الصابونی<br>استاذ ام القریٰ یونیورسٹی، مکہ مکرمہ |
| مترجم | حافظ محمد اکرم مجددی خادم<br>دارالعلوم مجددیہ، مجدد آباد، سیالکوٹ |
| نظر ثانی | حافظ محمد اشرف مجددی مہتمم<br>مدینۃ العلم جامعہ مجددیہ محلہ نور آباد فتح گڑھ سیالکوٹ |
| کمپوزنگ | شیروانی کمپیوٹر اینڈ پرنٹرز، مجاہد روڈ سیالکوٹ |
| طابع | گنج شکر پرنٹرز |
| ناشر | اسلامی کتب خانہ اقبال روڈ سیالکوٹ |
| قیمت | |




## فہرست

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# انتساب

میں اپنی اس حقیر کاوش کو اپنے والد ماجد حافظ محمد حسین نقشبندی مرحوم کے ساتھ منسوب کرتا ہوں، جنکی تربیت، توجہ اور دعاؤں سے بندہ کچھ علم دین حاصل کرسکا اور وعظ وتقریر اور تدریس کے ساتھ ساتھ بذریعہ تحریر مسلک حق اہل سنت وجماعت کی اشاعت و ترویج میں حصہ لینے کے قابل ہوا۔

والد مرحوم کے ساتھ انتساب کرنے کے ایک بڑا مقصد یہ ہے کہ اگر بندہ کا یہ عمل بارگاہ خداوندی میں قبول ہو جائے تو اس کا ثواب مرحوم و مغفور کو پہنچتا رہے۔

محمد اکرم مجددی
۲۳ شعبان المعظم
بروز جمعۃ المبارک

## بسم اللہ الرحمن الرحیم

## تقدیم

نحمدہ ونصلی علیٰ رسولہ الکریم

اللہ تبارک وتعالیٰ نے لوگوں کی ہدایت کیلئے انبیاء علیہم السلام مبعوث فرمائے اور سب سے آخر میں آقائے نامدار مدنی تاجدار حبیب کردگار حضرت محمد مصطفیٰ احمد مجتبیٰ صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وبارک وسلم کو بھیجا، چونکہ نبوت کا دروازہ حضور صلی اللہ علیہ والہ وسلم پر بند ہو گیا تو بعد میں دین کی تبلیغ کا کام آپکی امت کے علمائے ربانین کے سپرد ہو گیا اور یہی لوگ انبیاء کرام کے وارث بھی ہیں، آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی امت کی اصلاح اور دین اسلام کی ترویج و اشاعت کیلئے سب سے پہلے صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین نے کام کیا اور یہ مقام پایا کہ اصحابی کالنجوم بایهم اقتدیتم اهتدیتم ترجمہ: میرے صحابہ (آسمان کے) ستاروں کی مانند ہیں تم ان میں سے جس کسی کی اقتداء اور پیروی کروگے ہدایت پا جاؤ گے، پھر ان حضرات صحابہ میں سے خلفائے راشدین کو یہ مقام ملا کہ آقائے دو جہاں نے ارشاد فرمایا علیکم بسنتی وسنۃ الخلفاء الراشدین المھدیین تم پر میرا طریقہ اور میرے ہدایت یافتہ خلفائے راشدین کا طریقہ لازم ہے، یعنی میری سنت اور خلفائے راشدین کی سنت کو اپنانا اور اس پر عمل کرنا امت محمدیہ کیلئے بہت ضروری ہے اسی میں کامیابی وکامرانی ہے۔

بعض کام ایسے ہیں جنکو نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے تو نہ کیا یا ہمیشہ نہیں کیا صرف چند دن کیا اور خلفائے راشدین علیہم الرضوان نے یا ان میں سے کسی ایک نے اس کام کو ہمیشہ کیلئے جاری کیا اور پورے انتظام وانصرام کے ساتھ اسکو جاری رکھا، جس طریقہ کے ساتھ انہوں نے کوئی کام کیا اسی کے مطابق آج تک جاری ہے۔



واضح رہے کہ وہی گروہ حق پر ہوگا جو خلفائے راشدین کے عمل کو مستقل طور پر اپنانے والا ہوگا، مثلاً قرآن پاک کو ایک کتاب کی صورت میں لکھوانا، نماز تراویح کو دیکھ لیجئے کہ حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اسکو باجماعت صرف تین رات تک ادا فرمایا اور جب صحابہ کرام کا شوق اور ہجوم دیکھا تو پھر نماز تراویح پڑھانا چھوڑ دیا کہ کہیں میری امت پر نماز تراویح فرض نہ ہو جائے۔ پھر حضرت سیدنا عمر فاروق اعظم رضی اللہ عنہ نے اسکو باقاعدہ طور پر قائم کیا اور علیحدہ علیحدہ نماز تراویح ادا کرنے والوں کو حضرت ابی بن کعب رضی اللہ عنہ کے ساتھ جمع کر دیا اور آپ ہمیشہ صحابہ کرام کو بیس رکعت نماز تراویح پڑھاتے رہے اور آج تک حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی تقریباً پچانوے فی صد امت بیس رکعت نماز تراویح ادا کر رہی ہے، اگرچہ بعض لوگ آٹھ رکعت نماز تراویح پڑھتے ہیں جو کہ صحابہ کرام کے عمل کے خلاف ہے اور جمہور امت کی مخالفت ہے۔

جب حضرت فاروق اعظم رضی اللہ عنہ نے بیس رکعت نماز تراویح کا انتظام اور اہتمام کیا اور حضرت ابی بن کعب رضی اللہ عنہ بیس رکعت نماز تراویح کی جماعت کرواتے رہے تو اس دوران کسی صحابی نے اختلاف نہیں کیا اور نہ مذکورہ تعداد کا انکار کیا۔

ہمارے برصغیر پاک وہند میں یہ وبا ہے کہ معمولی معمولی مسائل پر اختلاف، جھگڑا اور مناظرے ہو رہے ہیں اور قوم کے اتحاد کو پارہ پارہ کیا جا رہا ہے اس کا بڑا سبب یہ ہے کہ یہاں انگریز جو مسلمانوں کا دشمن ہے وہ کچھ دیر حکومت کر کے انکو لڑنے جھگڑنے اور گروہ گروہ بننے کا سبق دے گیا ہے، حالانکہ عرب ممالک میں بھی اختلاف موجود ہے، اور چاروں اماموں کے مقلدین اور غیر مقلدین (سلفی) موجود ہیں لیکن وہاں یہ لڑائی نہیں ہے، ہر کوئی اپنے مسلک کے مطابق کام کر رہا ہے، اور دوسرے کو تنقید کے تیر نہیں مارتا، ایران کو دیکھ لو وہاں شیعہ سنی اکٹھے رہتے ہیں ہمارے ملک کی طرح وہاں آپس میں جنگ نہیں ہے۔

برصغیر پاک وہند میں نماز تراویح کی تعداد، امام کے پیچھے سورہ فاتحہ پڑھنا اور نہ پڑھنا، آمین آہستہ یا بلند کہنا، رفع یدین کرنا اور نہ کرنا، ان تمام کاموں اور ایسے

ہی دیگر کئی معاملات میں سخت جھگڑا ہے، لیکن عرب ممالک میں ان مسائل پر کوئی جھگڑا نہیں ہے، حرمین شریفین کو دیکھ لیجئے، وہاں چاروں ائمہ کرام کے مقلدین اپنے اپنے طریقہ پر نماز پڑھتے ہیں لیکن کوئی دوسرا اسے یہ نہیں کہتا کہ تونے غلط طریقہ سے نماز پڑھی ہے، تیری نماز نہیں ہوئی۔

زیر نظر کتاب " الھدی النبوی الصحیح فی صلاۃ التراویح " کے مصنف فضیلہ الشیخ حضرت العلام مولانا محمد علی الصابونی ام القریٰ یونیورسٹی مکہ مکرمہ نے اپنی اس کتاب میں مسلمانوں کو نصیحت کی ہے کہ یہ وقت سنت اور بدعت کے جھگڑے کا نہیں ہے، بلکہ اس وقت قوم کو اکٹھا کرنے اور متفق و متحد رکھنے کی ضرورت ہے، اولیٰ اور غیر اولیٰ کی بحثوں میں پڑنے کی بجائے ملحد و بے دین کمیونسٹوں سے مقابلہ کرنے کی ضرورت ہے نہ کہ مسلمان آپس میں معمولی معمولی مسائل پر لڑ لڑ کر اپنی طاقت کمزور کرتے رہیں، اور فرقہ بندی اور گروہ بندی میں پڑ کر ٹکڑے ٹکڑے ہو جائیں۔

یہ بہت نازک وقت ہے، وقت کی نزاکت کا لحاظ رکھتے ہوئے اختلافات کو چھوڑ کر بے دینوں اور اسلام کے دشمنوں کے خلاف جہاد کیجئے۔

اس حقیر نے اس کتاب کو نوجوان نسل کیلئے بہت بہتر اور مفید پایا تو اپنے کرم فرما حاجی محمد صدیق صاحب موضع بھڈال ضلع سیالکوٹ کے ایماء پر اس کتاب کا ترجمہ شروع کیا، اگرچہ بندہ کو اپنی کم علمی اور بے بضاعتی کے پیش نظر یہ کام مشکل نظر آیا، کہ من آنم کہ من دانم

حاجی صاحب کے اصرار پر یہ کام شروع کردیا یہ کتاب بھی حاجی صاحب موصوف مکہ مکرمہ سے لیکر آئے اور بندہ کو عطا کی، اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے ترجمہ پایا تکمیل تک پہنچا

بندہ نے ترجمہ کیا اور اپنے برادر بزرگوار اور استاذ محترم حضرت علامہ حافظ محمد اشرف صاحب مجددی صاحب کو نظر ثانی کیلئے گذارش کی تو آپ نے انتہائی مصروفیت کے باوجود اپنا قیمتی وقت صرف کرکے ترجمہ پر نظر ثانی فرمائی اور مفید مشوروں سے نوازا اور کتاب چھپوانے میں تعاون فرمایا، بندہ اگر برادر بزرگوار کا



شکریہ نہ ادا کرے تو بہت غیر مناسب ہوگا۔ قارئین کرام کو ترجمہ میں جہاں کہیں کوئی خوبی نظر آئے تو حضرت العلام قبلہ حافظ محمد اشرف مجددی صاحب کی راہنمائی تصور کریں، اور جہاں خامی نظر آئے تو راقم السطور کی کم مائیگی اور بے بضاعتی پر محمول کریں اور بندہ کو مطلع ضرور فرمائے تاکہ آئندہ ایڈیشن میں درست کرسکے۔

محترمی شہباز اللہ خان شیروانی کمپیوٹر کمپوزر پروپرائیٹر شیروانی کمپیوٹرز اینڈ پرنٹرز مجاہد روڈ اشرف پلازہ، سیالکوٹ اور جناب قاری نذیر احمد نقشبندی موہڑوی صاحب پروپرائیٹر دانش آرٹس کا شکریہ ادا کرنا ضروری ہے کہ انہوں نے کمپوزنگ اور دوسرے معاملات میں تعاون فرمایا اور کتاب کو جلد از جلد لانے میں بندہ کی مدد کی۔

آخر میں دعا ہے کہ مولا کریم قارئین کو پڑھ کر عمل کرنے کی توفیق عطا فرمائیں۔ آمین

**مولا کریم اپنی بارگاہ میں قبول فرما کر بندہ کیلئے**

**ذریعہ نجات بنائے**

**حافظ محمد اکرم مجددی**

**خادم دار العلوم مجددیہ مجدد آباد**

**ضلع سیالکوٹ**

نوٹ: حاشیہ کے نمبر کتاب میں دیدیئے ہیں حواشی آخر میں دیکھ لیں

## بسم اللہ الرحمن الرحیم

# قرآنی ہدایات

اللہ تعالیٰ اپنی معزز کتاب میں ارشاد فرماتے ہیں کہ:۔

یا ایھا الذین امنوا کتب علیکم الصیام کما کتب علی الذین من قبلکم لعلکم تتقون ایاما معدودات (البقرہ آیت ۱۸۳)

ترجمہ: اے ایمان والو! فرض کئے گئے ہیں تم پر روزے جیسے فرض کئے گئے تھے ان لوگوں پر جو تم سے پہلے تھے کہ کہیں تم پرہیزگار بن جاؤ، یہ گنتی کے چند روز ہیں

۲۔ اللہ تعالیٰ اپنی اتاری ہوئی محکم کتاب میں ارشاد فرماتے ہیں کہ:۔

شہر رمضان الذی انزل فیہ القرآن ھدی للناس وبینت من الھدی والفرقان، فمن شھد منکم الشھر فلیصمہ (البقرہ آیت ۱۸۵)

ترجمہ: ماہ رمضان المبارک جس میں اتارا گیا قرآن اس حال میں کہ یہ راہ حق دکھاتا ہے اور اس میں روشن دلیلیں ہیں ھدایت کی اور حق و باطل میں تمیز کرنے کی، سو جو کوئی پاوے تم میں سے اس مہینہ کو وہ یہ مہینہ روزے رکھے۔

۳۔ اللہ تعالیٰ رسول خدا حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ والہ وسلم کے صحابہ کرام کی تعریف کرتے ہوئے فرماتے ہیں کہ:۔

کانوا قلیلا من الیل ما یھجعون وبالاسحارھم یستغفرون (الذاریات آیت نمبر ۱۷)

ترجمہ: یہ لوگ رات کو بہت کم سویا کرتے تھے اور سحری کے وقت (اپنی خطاؤں) کی بخشش طلب کرتے تھے۔

## ارشادات نبوی

رسول اللہ صلی اللہ علیہ والہ وسلم نے فرمایا

من قام رمضان ایمانا و احتسابا غفرلہ ماتقدم من ذنبہ (راوہ البخاری ومسلم)



ترجمہ: جس نے رمضان المبارک میں ایمان کے ساتھ اور ثواب کی نیت سے قیام کیا اس کے گذشتہ گناہ بخش دئے گئے۔

۲۔ حضور اکرم صلی اللہ علیہ والہ وسلم نے ارشاد فرمایا آپ پر اللہ کی رحمتیں اور سلام نازل ہو۔

ان اللہ فرض علیکم صیام رمضان و سننت لکم قیامہ، فمن صامہ و قامہ ایمانا واحتسابا غفرلہ ماتقدم من ذنبہ (رواہ اصحاب السنن)

بے شک اللہ تعالیٰ نے تم پر رمضان کے روزے فرض کئے اور میں نے تمہارے لئے اس کا قیام مسنون کردیا، پس جس کسی نے اس (رمضان) کا روزہ رکھا اور ایمان رکھتے ہوئے اور ثواب کی نیت سے اسکا قیام کیا اس کے گذشتہ گناہ بخش دیئے گئے۔

(ایماناً) اللہ کے وعدہ کی تصدیق کرتے ہوئے اور اللہ کریم کے پاکیزہ فریضہ کا اعتقاد رکھتے ہوئے۔

(احتسابا) اللہ کی بارگاہ سے اجر و ثواب طلب کرتے ہوئے۔ نہ کہ دنیاوی غرض کیوجہ سے۔

۳۔ اور نبی کریم صلی اللہ علیہ والہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ

اتاکم رمضان شھر برکۃ، یغشاکم اللہ فیہ فیحط فیہ الخطایا، ویستجیب فیہ الدعاء ینظر اللہ تعالیٰ الی تنافسکم فیہ، ویبا می بکم الملائکۃ فاروا اللہ من انفسکم خیرا، فان الشقی من حرم فیہ رحمۃ اللہ عزوجل (رواہ النسائی)

ترجمہ: تم پر رمضان آیا جو بڑی برکت والا مہینہ ہے، اللہ تعالیٰ اس میں تمہیں اپنی رحمت میں ڈھانپ لیتے ہیں، اور اس میں خطاؤں کو معاف فرما دیتے ہیں، اور اس میں دعا قبول فرماتے ہیں، اللہ تعالیٰ تمہارے تنافس یعنی نیک کام میں آگے بڑھنے کو دیکھتے ہیں اور تمہارے بارے ملائکہ سے فخر کرتے ہیں پس اللہ تعالیٰ کو اپنی طرف سے نیکی دکھاؤ، بدنصیب وہ شخص ہے جو اس مہینہ میں بھی اللہ بزرگ و برتر کی رحمت سے محروم رہ جائے۔

(تنافسکم) نیک کام اور اطاعت و فرمانبرداری میں تمہارا آگے بڑھنا۔

## دعا

اے اللہ ہمیں اخلاص نیت، بات میں سچائی، برائی سے دوری عطا فرما، اور ہمیں نفسانی خواہشات کی پیروی سے محفوظ فرما، ہمیں فتنوں کی گمراہیوں سے بچا.
اے رب العالمین ہمارا خاتمہ بہتری اور سعادت کے ساتھ فرما.

## دعائے ماثورہ

اللھم انی اعوذ بک من منکرات الاخلاق والاعمال والاھواء
اے اللہ! میں اخلاق، اعمال اور نفسانی خواہشات کی برائی سے تیری پناہ میں آتا ہوں.



## بسم اللہ الرحمن الرحیم

نحمد اللہ تبارک و تعالیٰ ونصلی علیٰ صفوۃ خلقہ سیدنا محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم، الداعی الی اللہ بالحکمۃ والموعظۃ الحسنۃ وعلیٰ آلہ واصحابہ والتابعین لھم باحسان الی یوم الدین

حمد و صلوۃ کے بعد قیام رمضان یعنی نماز تراویح کے بارے میں یہ ایک چھوٹا سا بہت فائدہ مند رسالہ ہوگا، ان شاء اللہ تعالیٰ، سچائی اور حق کو اپنی حقیقت کی طرف پھیر دے گا، یعنی حق کو واضح کردے گا، اور حجت اور دلیل کے ساتھ ان لوگوں کے فاسد خیالات اور شبہات کو دور کردیگا جو خیال کرتے ہیں کہ قیام رمضان بیس رکعت نماز (تراویح) دین میں بدعت پیدا کی گئی ہے، اور وہ گیارہ رکعتوں پر اکتفا کرکے سنت مطہرہ کو زندہ کرنے کا ارادہ رکھتے ہیں انہوں نے نہ جانا کہ وہ اپنے اس عمل کیوجہ سے حق سے ہٹ رہے ہیں اور سنت کی مخالفت کر رہے ہیں اور اس امت کے سلف صالحین اور اخلاف (متاخرین علماء) پر جہالت اور گمراہی کا عیب لگا رہے ہیں بلکہ صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم کے سکوت اور خاموشی کو برائی کیطرف اور انکے اجماع کو ایسی بدعت کیطرف منسوب کرتے ہیں جو سنت مطہرہ کے مخالف ہے، حالانکہ اس کا حکم عمر (فاروق) رضی اللہ عنہ نے فرمایا ہے اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ والہ وسلم کے پاکیزہ اور نیک صحابہ کرام نے اس کو جاری رکھا ہے. (یہ لوگ) اس عمل کیساتھ (لوگوں) کی سوچوں میں گڑبڑ پیدا کر رہے ہیں اور مسلمانوں میں تفریق ڈال رہے ہیں انکے اجتماع کو جدا جدا کرنے کے باوجود وہ گمان کرتے ہیں کہ وہ کوئی بڑا عمدہ کام کر رہے ہیں.
میں نے اس رسالہ کو مندرجہ ذیل طریقہ کے مطابق مرتب کیا ہے.

۱. بحث کا ابتدائیہ
۲. نماز تراویح کا حکم اور اسکی فضیلت
۳. سب سے پہلے جس نے نماز تراویح ادا کی وہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ہیں

۴. اس نماز کا نام نماز تراویح کیوں رکھا گیا
۵. تراویح کی رکعات کی تعداد اور اس میں علماء کے اقوال
۶. اس کا ثبوت کہ بیس رکعت تراویح ادا کرنا سنت ہے
۷. حرمین شریفین ہمارے مرکز اور مقتدا ہیں
۸. شیخ الاسلام ابن تیمیہ کا فتویٰ جو ان شکوک و شبہات کا رد کرتا ہے
۹. فاروق اعظمؓ کے عمل کو مضبوطی سے تھامنا سنت رسولؐ کو مضبوطی سے تھامنا ہے
۱۰. نوجوانوں کو میری نصیحت اور بحث کا خاتمہ

میں اللہ سے سوال کرتا ہوں کہ وہ ہمیں فتنوں کی گمراہیوں سے بچائے اور ہمیں نفسانی خواہشات کی پیروی سے محفوظ رکھے، اور ہمیں خلوص نیت عطا فرمائے. ہمیں شہرت اور خودنمائی کی محبت سے دور رکھے، بیشک وہ سننے والا اور دعا قبول کرنے والا ہے.

## بحث کا ابتدائیہ

مسلمانوں پر کئی صدیاں اور طویل زمانہ گزر گیا اور وہ خیریت کیساتھ بھائی بھائی رہے، ایک دوسرے سے محبت کرتے اور آپس میں تعاون کرتے رہے. رمضان میں نماز تراویح پڑھتے رہے اور ان میں الفت، محبت اور اتفاق ہی رہا، اسلام نے انکو اپنی آسان تعلیمات اور بنیادی ہدایات میں جمع رکھا، کسی چیز نے ان کی صفائی اور نظافت کو مکدر نہ کیا، یا انکی جماعت میں اختلاف نہ ڈالا، رمضان ہو یا غیر رمضان، کیونکہ قرآن اور رحمان کی اطاعت وفرمانبرداری ہی میں مصروف رہے.

پھر یہ فکری جمود اور علمی ترقی میں رکاوٹ کا دور آگیا کہ مسلمانوں نے کسی ایسی چیز کو نہ پایا، جس سے بامقصد اور اہم کام کیطرف اپنے آپ کو لے جائیں سوائے فروعی مسائل میں مشغول ہونے اور بنیادی اصولوں کو ترک کرنے کے حالانکہ انکی زیادہ توجہ ایسے امور کیطرف ہونی چاہیئے تھی جو زیادہ اہم اور ضروری



تھے، اور ان میں فروعات (چھوٹے مسائل) کیوجہ سے اختلاف چل نکلا جو مسلمانوں کے پیچھے رہ جانے کا ایک سبب بن گیا اور انسانی تہذیب وترقی کی راہ پر گامزن ہونے کی بجائے مسلمانوں کو پیچھے دھکیل دیا، حالانکہ یہ لوگ تہذیب وتمدن میں قائد اور راہنما تھے.

تعجب یہ ہے کہ جو اس بوجھ کو یعنی اسلام کے درست طریقہ سے انحراف کا بار اٹھا رہے ہیں وہ عام لوگ نہیں بلکہ خاص لوگ ہیں جو امت کی سرداری کی باگ ڈور سنبھالے ہوئے ہیں اور جنکو صاحب علم تصور کیا جاتا ہے، اور دعویٰ کرتے ہیں کہ وہ سلف صالحین کی سنت کو زندہ کرنا چاہتے ہیں اور یہ زعم رکھتے ہیں کہ وہ بڑے محقق ہیں اور علم کے اس بلند درجے پر فائز ہیں کہ جس پر عصر حاضر کے اکثر علماء نہیں پہنچے، بلکہ کبھی کبھی بعض علماء کے مقابلہ میں غرور کرنے لگتے ہیں یہاںتک کہ ان کے بارے خیال کیا جاتا ہے کہ وہ ائمہ مجتہدین کے درجے پر پہنچ چکے ہیں پھر مسلمانوں کے اتحاد کو پارہ پارہ کرنے کیلئے سلف صالحین اور جمہور علماء کے مذہب ومسلک کے خلاف عجیب عجیب آراء اور تعجب خیز مسائل پیش کرتے ہیں، کسی نے کیا خوب کہا ہے کہ

یا علماء العصر یا ملح البلد
مایصلح الملح اذا الملح فسد

ترجمہ: اے زمانے کے علماء اے ملک کے صاحب علم حضرات! جب علماء ہی بگڑ جائیں تو ان کی اصلاح کون کریگا.

وہ دین جو دلوں کو جوڑتا ہے، صفوں میں اتحاد پیدا کرتا ہے، اور اخوت اسلامیہ کے ستونوں کو مضبوط بناتا ہے آج کل وہی دین جہالت، نفسانی خواہشات کے غلبے، جھگڑے، مغالطے، فرقہ بندی اور نزاع کا سبب بنا ہوا ہے، اور اس اخوت ایمانی کے عہد کو پارہ پارہ کرنے کی دعوت دیتا ہے، جس اخوت ایمانی سے اللہ تعالیٰ نے اپنے دین کے اتحاد کو قائم رکھا ہے. (ارشاد ربانی ہے کہ)

انما المؤمنون اخوة فاصلحوا بين اخويكم

ترجمہ: بے شک اہل ایمان بھائی بھائی ہیں، پس صلح کرادو اپنے دو بھائیوں کے درمیان

وائے ناکامی! شہرت پسند شیوخ کی تقلید کرتے ہوئے اور اندھے تعصب کے مختلف خیالات کیوجہ سے مسلمان دور حاضر کے لتنے افسوسناک، غمناک اور دردناک حالات میں مبتلا ہوگئے ہیں، وہ یہ یقین رکھتے ہیں کہ ہم اس مصیبت زدہ دور میں اجتہاد کے اہل ہیں، مسلمانوں کے درمیان عداوت اور فرقہ بندی کی آگ بھڑکاتے ہیں اور معمولی معمولی معاملات میں فتنوں کو اٹھاتے ہیں، جیسے تسبیح پر شمار کرنا، نماز میں دونوں ہاتھ چھوڑنا یا باندھنا، نماز تراویح، عالم کے ہاتھ کو بوسہ دینا، آنے والے مہمان کیلئے کھڑا ہونا، جماعت بن کر اللہ کا ذکر کرنا، اور قاری کا تلاوت کرنے کے بعد "صدق اللہ العظیم" کہنا، اسی طرح کے اور کام بھی ہیں، جن میں جھگڑے اور مناظرے کی ضرورت نہیں ہے کیونکہ دین اسلام ایسے امور میں وسعت اور آسانی رکھتا ہے، لہذا حرام وحلال کے احکام کو چھوڑ کر افضل اور غیر افضل کے دائرے میں اپنی دوڑ کو محدود نہ کرو. ان جزئی اور فروعی مسائل کو ان لوگوں نے ان بڑے بڑے اصولی مسائل کی جگہ رکھدیا ہے جنکا اہتمام کرنا ہر مسلمان کیلئے ضروری ہے، مثلا عقیدہ کے مسائل، کلمہ اسلام کی بنیاد پر وحدت قائم رکھنا، تباہ کن تحریکوں، دعوت دین کے نام پر دین کے خلاف کام کرنے والی تنظیموں، الحاد و بے دینی کے تیر برسانے والی انجمنوں کے مقابلہ کیلئے صف بستہ رہنا، اور اس اخلاقی بگاڑ کی اصلاح کرنا جو نوجوان مردوں اور عورتوں میں تیزی سے پھیل رہا ہے.

گویا مسلمان آج اس کی ضرورت محسوس کر رہے ہیں کہ کون ہے جو انکو پارہ پارہ کرے اور انکے اجتماع کو بکھیر دے، جبکہ استعماری دشمن نے انکو پہلے ہی جدا جدا کر رکھا ہے، اور انکو چھوٹے چھوٹے گروہ اور ٹولے بنا دیا ہے، (ارشاد ربانی)

کل حزب بما لدیھم فرحون

ترجمہ: ہر گروہ جو اس کے پاس ہے اسی پر خوش ہے.

اور اس سے بڑھ کر شکست کھانے اور مغلوب ہونیکی بات یہ ہے کہ قطع تعلقی آپس میں دشمنی، جھگڑا اور اختلاف جسمیں مسلمان آج مبتلا ہیں اسکو دینی غیرت کا نام دیکر احیائے سنت کے نام سے کبھی سلف صالحین کے نام سے اور کبھی کسی اور طریقہ سے پیش کرتے ہیں حالانکہ اسلاف اس سے بری اور آزاد تھے



اور یہ لوگ نہیں جانتے کہ یہ بڑا خبیث قسم کا دھوکا ہے جنگی تدبیریں دشمن لوگ مسلمانوں کیلئے کر رہے ہیں تاکہ بڑے بڑے کاموں سے ہٹا کر انکو چھوٹے چھوٹے کاموں میں مشغول کردیں اور انکی اپنی لڑائی کو سخت کر کے انکے اتحاد کو پارہ پارہ کردیں، اور انکی جماعت کو فرقہ فرقہ بنا دیں، حالانکہ اللہ تعالیٰ نے اپنی آیات بینات میں مسلمانوں کو اس سے ڈرایا ہے، پس اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں کہ

واعتصموا بحبل اللہ جمیعا ولا تفرقوا واذکروا نعمۃ اللہ علیکم اذ کنتم اعداء فالف بین قلوبکم فاصبحتم بنعمتہ اخوانا

ترجمہ: اور مضبوطی سے پکڑ لو اللہ کی رسی سب مل کر اور جدا جدا نہ ہونا اور یاد رکھو اللہ تعالیٰ کی وہ نعمت (جو اس نے) تم پر فرمائی جبکہ تم تھے (آپس میں) دشمن، پس اس نے الفت پیدا کردی تمہارے دلوں میں تو بن گئے تم اسکے احسان کے بدلے بھائی بھائی.

اللہ تعالیٰ نے فرمایا جو بہت عظمت والا ہے

ولا تکونوا کالذین تفرقوا واختلفوا من بعد ماجاء ھم البینت واؤلئک لھم عذاب عظیم!

ترجمہ: اور نہ ہو جانا ان لوگوں کی طرح جو فرقوں میں بٹ گئے تھے اور اختلاف کرنے لگے تھے اس کے بعد بھی جب آچکیں تھیں ان کے پاس روشن نشانیاں اور ان لوگوں کیلئے عذاب ہے بہت بڑا

اگر یہ سلفی بننے والے مسلمانوں کو اس حال میں چھوڑ دیں تو انکا کیا نقصان ہے کہ وہ آٹھ رکعت یا بیس رکعت پڑھیں اور اللہ تعالیٰ کی تسبیح ہاتھ سے شمار کریں یا تسبیح سے اور اللہ کا ذکر علیحدہ علیحدہ کریں یا جماعت سے کریں، اگر ان کا مقصد دین کی خدمت ہے تو اپنی کوششیں ملحدوں، بے دینوں اور کیمونسٹوں کے مقابلہ کیلئے وقف کردیں، بجائے اس کے کہ وہ اپنا مقصد عبادت گذار نمازیوں کا مقابلہ کرنا بنالیں، انکو مصطفیٰ صلی اللہ علیہ والہ وسلم کا ارشاد یاد کرنا چاہیئے جو ہادی اور امین ہیں

ان ھذا الدین یسر ولن یشاد الدین احد الا غلبہ

ترجمہ: بے شک یہ دین آسان ہے اور مقابلہ کرکے دین پر کوئی غالب نہیں آسکے گا

مگر دین ہی اس پر غالب آئیگا

اور حضور علیہ الصلوۃ والسلام کا ارشاد ہے کہ

بشروا ولا تنفروا، ویسروا ولا تعسروا

خوشخبری سناؤ (دین سے) نفرت نہ دلاؤ اور (دین کو) آسان کرو مشکل نہ بناؤ

اے اللہ! ہمارے دلوں میں ہدایت القا کردے اور ہمیں نفسانی خواہشات کی اتباع سے محفوظ فرما، اور ہمیں فتنوں کی گمراہیوں سے بچا، اے تمام جہانوں کے پالنے والے (آمین)

ہم چاہتے ہیں کہ اب اپنا مقصد یعنی نماز تراویح کے بارے نبوت کی ہدایت کا بیان شروع کریں، پس ہم کہتے ہیں اور اللہ تعالیٰ سے مدد اور توفیق مانگتے ہیں۔



# نماز تراویح

## نماز تراویح کا حکم اور اس کی فضیلت

نماز تراویح! یہ وہ نماز ہے جو رمضان المعظم کے مہینے کی راتوں میں نماز عشاء کے بعد اور وتروں سے پہلے ادا کی جاتی ہے۔

یہ نماز مردوں اور عورتوں کیلئے سنت ہے، اس سنت کو نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے لگاتار ادا کیا اور لوگوں کو اس کے ادا کرنے کی رغبت دلائی، نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے بعد صحابہ کرام اور تابعین (حضرات) نے ان کو ہمیشہ ادا کیا، یہ رمضان المبارک کی نشانیوں میں سے ایک نشانی ہے، مسلمانوں کے دلوں میں اسکی بہت عظمت و شان ہے، رب العالمین کے ہاں اسکی بڑی قدر و منزلت اور فضیلت ہے۔

صحیح حدیث میں ہے جس کو امام بخاری نے بیان کیا، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا ارشاد ہے کہ:۔

**من قام رمضان ایمانا واحتسابا غفر لہ ماتقدم من ذنبہ**

ترجمہ: جس نے رمضان میں ایمان کے ساتھ ثواب کی نیت سے قیام کیا اسکے گذشتہ گناہ بخش دیئے گئے

حدیث شریف کا معنیٰ یہ ہے کہ جس نے رمضان المبارک کی راتیں نماز، ذکر اور تلاوت قرآن کے ساتھ اور ایمان رکھتے ہوئے اور اس سے اجر و ثواب چاہتے ہوئے گذاریں، اللہ تعالیٰ اسکے گذشتہ صغیرے کبیرے گناہ بخش دے گا، لیکن کبیرے گناہ کیلئے بڑی پکی توبہ کی ضرورت ہے، جیسا کہ بہت سے فقہاء نے اس کی وضاحت کی ہے۔

## سب سے پہلے نماز تراویح رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے پڑھی

ابن قدامہ نے اپنی جامع کتاب المغنی میں کہا ہے کہ جس کی عبارت یہ ہے :۔

وھی سنة موکدة واول من سنھا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم

ترجمہ: یہ (نماز تراویح) سنت مؤکدہ ہے اور اس کو سب سے پہلے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے جاری فرمایا ہے۔

(ا) حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ نے فرمایا ۔ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم رمضان کے قیام کے متعلق رغبت دلاتے تھے بغیر اس کے کہ ان کو حکم دیکر لازمی قرار دیتے۔

پس حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد ہے کہ :۔

من قام رمضان ایماناً واحتسابا غفرلہ ماتقدم من ذنبہ (رواہ مسلم)

ترجمہ: جس نے رمضان میں قیام کیا اللہ پر ایمان رکھتے ہوئے اور ثواب کی نیت رکھتے ہوئے تو اسکے گزشتہ گناہ معاف کردیئے جائیں گے۔ (مسلم شریف)

(ب) حضرت عائشہ رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ ایک رات نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے مسجد میں نماز ادا فرمائی تو آپکے ساتھ لوگوں نے بھی نماز پڑھی، پھر آئندہ رات نماز پڑھائی تو لوگ زیادہ ہوگئے، تیسری یا چوتھی رات اور زیادہ لوگ جمع ہوگئے تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم انکی طرف نہ نکلے پھر جب صبح ہوئی تو فرمایا:۔

قد رأیت الذی صنعتم فلم یمنعنی من الخروج الیکم الا انی خشیت ان تفرض علیکم ۳

ترجمہ: میں نے دیکھا جو تم نے کیا، پس مجھے تمہاری طرف نکلنے سے صرف اس بات نے روکا کہ تم پر (یہ نماز) فرض کردی جائے گی۔

(ج) وعن ابی ھریرة قال خرج رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فاذا الناس فی رمضان یصلون فی ناحیة المسجد، فقال ! ماھؤلاء ، قیل ھؤلاء ناس لیس معھم قرآن، وابی بن کعب یصلی بھم ، وھم یصلون صلاتہ فقال النبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اصابوا ونعم ماصنعوا (راوہ ابو داؤد) ۴



ترجمہ: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ انہوں نے کہا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم باہر نکلے گیا۔ دیکھتے ہیں کہ لوگ رمضان میں مسجد کی ایک طرف نماز پڑھ رہے ہیں، آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا یہ کیا؟ عرض کیا گیا یہ وہ لوگ ہیں جنکو قرآن یاد نہیں ہے اور حضرت ابی بن کعب انکو نماز پڑھا رہے ہیں، اور وہ انکے ساتھ نماز پڑھ رہے ہیں، نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا انہوں نے جو کیا بہت اچھا کیا (ابو داؤد شریف)

نماز تراویح کی نسبت حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ کی طرف کی گئی ہے کیونکہ انہوں نے لوگوں کو حضرت ابی بن کعب (رضی اللہ عنہ) کے ساتھ جمع کیا اور وہ انکو نماز پڑھاتے رہے۔

(امام) بخاری نے عبدالرحمان بن عبدالقاری سے روایت کی، انہوں نے کہا کہ میں رمضان کی رات حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ کے ساتھ مسجد کی طرف نکلا، کیا دیکھتے ہیں کہ لوگ گروہ گروہ بن کر علیحدہ علیحدہ نماز پڑھ رہے تھے، ایک آدمی اکیلے نماز پڑھتا ہے، اور ایک آدمی نماز پڑھتا ہے، اور اس کے ساتھ ایک گروہ نماز پڑھ رہا ہے۔ حضرت عمر (فاروق) رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا میرا خیال ہے کہ اگر میں انکو ایک قاری کے ساتھ جمع کردوں تو بہتر ہوگا، یعنی افضل اور نیکی کے زیادہ قریب ہوگا، پھر آپ نے پختہ ارادہ فرمایا اور ان کو حضرت ابی بن کعب رضی اللہ عنہ کی امامت میں جمع کردیا۔

عبدالرحمان بن عبدالقاری نے کہا پھر میں ایک رات فاروق اعظم رضی اللہ عنہ کیساتھ باہر نکلا، جبکہ لوگ مسجد میں اپنے قاری کے ساتھ نماز پڑھ رہے ہیں تو عمر (فاروق) رضی اللہ عنہ نے ارشاد فرمایا کہ :۔

نعمت البدعة ھذہ ۵

ترجمہ: یہ اچھی بدعت ہے۔

نیز فرمایا کہ جو سو گئے ہیں وہ قیام کرنے والوں سے افضل ہیں، اس سے آپکی مراد رات کے آخری حصہ میں قیام کرنے والے ہیں جو رات کے پہلے حصے میں سو جاتے تھے، (اور رات کے پچھلے حصے میں نماز تراویح پڑھتے تھے) اور اکثر لوگ رات کے اول حصے میں قیام کرتے تھے، اسکو امام بخاری نے بیان کیا۔ ۶

ان احادیث مبارکہ صحیحہ سے ہمیں اچھی طرح واضح اور روشن ہو جاتا ہے کہ سب سے پہلے ہمارے آقا رسول خدا نبی آخرالزمان تاجدار انبیاء حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے تین یا چار رات نماز پڑھائی پھر اس کے بعد نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم صحابہ کرام پر شفقت اور رحمت فرماتے ہوئے مسجد میں انکے پاس تشریف نہیں لائے، کیونکہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ان پر تراویح فرض ہوجانے کا خوف کیا، یعنی اگر میں مسلسل پڑھاتا رہا اور صحابہ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہ پڑھتے رہے تو امت پر کہیں نماز تراویح فرض نہ ہوجائے۔

اس کی تائید وہ روایت کرتی ہے جس کو امام بخاریؒ اور امام مسلم نے روایت کیا ہے۔

**ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم خرج فی جوف اللیل وذلک فی رمضان**

ترجمہ: کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم رات کے درمیانی حصے میں باہر تشریف لائے اور یہ رمضان کا واقعہ ہے۔

آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے مسجد میں نماز پڑھی تو آپ کے ساتھ بہت سے لوگوں نے نماز پڑھی، لوگ اس بارے ایک دوسرے سے گفتگو کرنے لگے تو پہلے سے زیادہ لوگ جمع ہوگئے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم دوسری رات باہر تشریف لائے لوگوں نے آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ نماز پڑھی، لوگ اس بارے (آپس میں) ذکر کرتے رہے، پس تیسری رات مسجد میں بہت زیادہ لوگ جمع ہوگئے، حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم باہر تشریف لائے تو لوگوں نے حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ نماز پڑھی، جب چوتھی رات ہوئی تو مسجد، مسجد والوں سے عاجز آگئی، یعنی لوگ اس قدر آگئے کہ مسجد میں لوگ نہ سماتے تھے، حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ان کے پاس باہر (نماز پڑھانے کیلئے تشریف نہ لائے، لوگ الصلوۃ الصلوۃ (نماز۔ نماز) کہنے لگے، نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم مسجد کیطرف تشریف نہ لائے، یہانتک کہ آپ فجر کی نماز کیلئے باہر تشریف لائے، جب حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نماز سے فارغ ہوگئے تو لوگوں کی طرف متوجہ ہوئے پھر توحید ورسالت کی گواہی کے بعد ارشاد فرمایا۔

**امابعد فانہ لم یخف علی شانکم اللیلۃ ، لکننی خشیت ان تفرض**



**علیکم صلوۃ اللیل فتعجزوا عنھا ؛**

ترجمہ: تمہاری رات کی حالت مجھ پر پوشیدہ نہیں تھی لیکن میں ڈر گیا تھا کہ تم پر رات کی نماز (تراویح) فرض ہو جائیگی، پس تم اس کے ادا کرنے سے عاجز آجاؤ گے۔

اور ایک دوسری روایت میں ہے کہ

**فتوفی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم والامر علی ذالک**

ترجمہ: پھر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اس دار فانی سے رحلت فرماگئے اور معاملہ اسی طرح رہا۔

## نماز تراویح کی وجہ تسمیہ

قیام رمضان کی نماز کا نام تراویح رکھا گیا ہے کیونکہ وہ بہت رکعتوں والی ایک لمبی نماز ہے، نمازی اس میں ہرچار رکعت کے بعد آرام کرتے ہیں پھر اسی طرح نماز پڑھتے رہتے ہیں، پس اس لئے اس کا نام نماز تراویح رکھا گیا ہے۔

ابن منظور نے لسان العرب میں کہا ہے کہ

" تراویح " ترویحہ کی جمع ہے اور اسکا معنیٰ ایک دفعہ آرام کرنا ہے جیسے سلام سے تسلیمۃ ایک دفعہ سلام کرنا، اور ترویحہ رمضان کے مہینہ میں آرام کرنا ہے۔ اس کا نام لوگوں کے ہرچار رکعت کے بعد آرام کرنے کیوجہ سے رکھا گیا ہے، پھر ابن منظور نے کہا راحت " آرام " تعب (تھکاوٹ) کی ضد ہے۔ حدیث پاک میں ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے حضرت بلال رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے فرمایا کہ

**ارحنا یا بلال**

ترجمہ: اے بلال ہمیں راحت پہنچایئے

یعنی نماز کیلئے آذان دیجئے، ہم اسے ادا کرکے آرام پائیں گے، پس نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نماز سے راحت وآرام حاصل کرتے تھے، کیونکہ اس میں اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں سرگوشی کرنا ہے، اسی لئے آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے

**وجعلت قرۃ عینی فی الصلوۃ**

ترجمہ: میری آنکھوں کی ٹھنڈک نماز میں رکھی گئی ہے۔

پس نماز تراویح تب قیام رمضان کی نماز ہے، جس طرح ان احادیث صحیحہ سے ثابت ہوا جنکو ہم نے ذکر کیا ہے۔

# نماز تراویح کی رکعات کی تعداد

نماز تراویح نوافل مؤکدہ (سنت مؤکدہ) میں سے ہے، جس طرح اس پر پہلی گذرنے والی احادیث شریفہ دلالت کرتی ہیں. اور یہ وتر کے علاوہ بیس رکعت ہیں اور وتر سمیت تیئیس رکعت ہو جاتی ہیں. خلیفہ راشد حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ کے عہد مبارک سے ہمارے اس زمانہ تک متقدین سف صالحین کا یہی طریقہ رہا ہے اور امت کا اسی پر اتفاق ہے اللہ ان سے راضی ہو اور وہ اللہ کو راضی رکھیں. اس معاملہ میں ائمۂ اربعہ مجتہدین میں سے کسی فقیہ نے اختلاف نہیں کیا مگر وہ جو امام دارالہجرات امام مالک بن انس رضی اللہ عنہ سے روایت کیا گیا ہے کہ

تراویح میں ان کا قول چھتیس رکعت تک ہے، انہیں سے دوسری روایت ہے جس میں وہ اہل مدینہ کے عمل سے دلیل پکڑتے ہیں

پھر حضرت نافع سے روایت ہے انہوں نے کہا کہ

ادرکت الناس یقومون رمضان بتسع وثلاثین رکعة یوترون منها بثلاث [8]

ترجمہ: میں نے لوگوں کو پایا کہ وہ رمضان میں انتالیس رکعت قیام کرتے ہیں ان میں تین رکعت وتر پڑھتے ہیں.

لیکن اس بارے میں مشہور روایت جس پر جمہور (شوافع، حنابلہ اور احناف) کا اتفاق ہے پس وہ بیس رکعت ہیں، اس پر مذاہب اربعہ کا اتفاق ہے اور مکمل اجماع ہے. اور لڑائی جھگڑے کے شر میں اللہ تعالیٰ مومنوں کیلئے کافی ہے.

## ائمۂ مجتہدین کے دلائل

(ا) احتج ائمة المذاهب علی انها عشرون رکعة بما رواه البیهقی وغیره بالاسناد الصریح الصحیح "عن السائب بن یزید" رضی الله عنه . الصحابی المشهور . انه قال ! "کانوا یقومون علی عهد عمر بن الخطاب رضی الله عنه . فی شهر رمضان بعشرین رکعة [9]



(ب) واحتجوا ایضا بما رواه مالک فی الموطا. البیهقی ایضا عن "یزید بن رومان" قال "کان الناس یقومون فی زمن عمر بن الخطاب رضی الله عنه . بثلاث وعشرین رکعة" یعنی یصلون التراویح عشرین رکعة ویوترون بثلاث رکعات [10]

(ج) واحتجوا کذلک بما روی عن الحسن ان عمر رضی الله عنه جمع الناس علی "ابی بن کعب" فکان یصلی لهم عشرین رکعة ولا یقنت بهم الا فی النصف الثانی , فاذا کان العشر الاواخر من رمضان تخلف ابی فصلی فی بیته , فکانوا یقولون "ابق ابی [11]

(ا) ائمۂ مذاہب نے (تراویح) کے بیس رکعت ہونے پر اس حدیث سے دلیل پکڑی ہے جو بیہقی وغیرہ نے اسناد صریح اور صحیح سے روایت کی ہے.

سائب بن یزید رضی اللہ عنہ سے مروی ہے جو مشہور صحابی ہیں، انہوں نے کہا (لوگ) حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ کے زمانہ میں ماہ رمضان میں بیس رکعت قیام کرتے تھے.

(ب) انہوں نے اس حدیث سے بھی دلیل پکڑی ہے جو امام مالک نے مؤطا میں روایت کی اور بیہقی نے بھی یزید بن رومان سے روایت کی ہے، انہوں نے کہا کہ لوگ حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ کے زمانہ میں تیئیس رکعت ادا فرماتے تھے، یعنی نماز تراویح بیس رکعت پڑھتے اور تین رکعت وتر ادا کرتے.

(ج) اس طرح انہوں نے (ائمۂ اربعہ) نے اس روایت کو بھی دلیل بنایا ہے کہ جو (حضرت امام) حسن سے روایت ہے، بیس رکعت پڑھا رہے تھے، اور دعائے قنوت صرف رمضان کے آخری نصف میں پڑھتے.

پس جب رمضان کا آخری عشرہ ہوتا تو حضرت ابی رضی اللہ عنہ تراویح نہ پڑھاتے اور وہ اپنے گھر میں نماز پڑھتے تو لوگ کہتے تھے ابی بھاگ گئے.

اس کے علاوہ ابن قدامہ نے مغنی میں بیان کیا ہے کہ اجماع اس پر ہے کہ وہ (نماز تراویح) بیس رکعت ہیں (اور امام) رحمۃ اللہ علیہ کی دوسری روایت کا رد کیا ہے جس میں چھتیس رکعت کا ذکر ہے. امام ابن قدامہ بیان کرتے ہیں

ماہ رمضان المبارک کا قیام یعنی نماز تراویح بیس رکعت ہیں اور وہ سنت مؤکدہ ہیں اور سب سے پہلے جس نے اسکو سنت قرار دیا وہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ

وسلم ہیں اور تراویح کی نسبت حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ کی طرف کی گئی ہے کیونکہ انہوں نے لوگوں کو ابی بن کعب رضی اللہ عنہ کے ساتھ جمع کیا، پس وہ انکو نماز پڑھاتے تھے

پس روایت کی گئی ہے کہ فاروق اعظم رمضان شریف میں ایک رات مسجد کیطرف نکلے کیا دیکھتے ہیں کہ لوگ مسجد میں جدا جدا نماز ادا کر رہے ہیں، آپ رضی اللہ عنہ نے فرمایا اگر میں انکو ایک قاری کے ساتھ جمع کر دوں (تو بہتر ہے) پھر آپ نے لوگوں کو حضرت ابی بن کعب رضی اللہ عنہ کے ساتھ جمع کر دیا پھر ایک اور رات باہر نکلے جبکہ لوگ اپنے امام کے پیچھے نماز پڑھ رہے تھے تو آپ رضی اللہ عنہ نے فرمایا

**نعمت البدعة هذه ۱۲**

ترجمہ: یہ بہت اچھی بدعت ہے۔

پھر ابن قدامہ نے فرمایا! ابو عبداللہ احمد بن حنبل رحمۃ اللہ علیہ کے نزدیک مختار قول تراویح کے بارے میں یہی ہے کہ یہ بیس رکعت ہیں اور یہی امام ثوری، امام ابو حنیفہ اور امام شافعی نے فرمایا ہے اور امام مالک علیہ الرحمۃ نے فرمایا چھتیس رکعت ہیں انہوں نے مدینہ والوں کے عمل سے اسکو معلق کیا ہے اور ہمارے لئے دلیل یہ ہے کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے جب لوگوں کو حضرت ابی بن کعب رضی اللہ عنہ کے ساتھ جمع کیا تو وہ انکو بیس رکعت پڑھاتے تھے اور امام مالک نے بھی یزید بن رومان سے بھی روایت کی ہے کہ انہوں نے کہا حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے زمانہ میں لوگ رمضان المبارک کے اندر تئیس رکعت قیام کرتے تھے (یعنی تین وتر اور بیس رکعت نماز تراویح ادا کرتے تھے)۔

حضرت علی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ انہوں نے ایک آدمی کو حکم دیا کہ وہ لوگوں کو رمضان میں بیس رکعت پڑھاتے اور یہ عمل اجماع کی طرح ہے۔ ابن قدامہ نے کہا

اگر ثابت ہو جائے کہ تمام اہل مدینہ نے اس طرح کیا ہے یعنی چھتیس رکعت پڑھی ہیں تو اس کے مطابق ہوتا، جو حضرت عمر نے کیا ہے اور آپکی خلافت میں



جس پر صحابہ کا اجماع ہو گیا وہ عمل سب سے زیادہ اتباع کے لائق ہے۔

اور بعض اہل علم نے کہا ہے کہ مدینہ والوں نے یہ اس لئے کیا ہے کہ وہ مکہ سے برابری چاہتے تھے، (یعنی ثواب میں ان کے برابر ہونا) کیونکہ مکہ والے ہر دو ترویحوں کے درمیان سات چکر کا طواف کرتے تو مدینہ والوں نے ہر سات چکروں کی جگہ چار رکعت (نوافل) کرلئے اور جس عمل کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے صحابہ نے اختیار کیا وہ اتباع کا سب سے زیادہ حقدار اور بہتر ہے۔

مروی ہے کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ مسجدوں کے پاس سے گذرے اور ماہ رمضان میں وہاں قندیلیں (روشن) دیکھیں تو فرمایا

**نور الله على عمر قبره كما نور علينا مساجدنا**

ترجمہ: اللہ عمر کی قبر روشن کرے جس طرح انہوں نے ہماری مسجدیں روشن کیں۔

اور امام احمد رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ امام رمضان کے مہینہ میں لوگوں کے ساتھ اس قدر قراءت کرے جو ان پر آسان ہو اور ان پر بوجھ نہ بنے اور کام اس کے مطابق ہو جو لوگ برداشت کرلیں۔

قاضی علیہ الرحمۃ نے فرمایا! (ماہ رمضان) میں ایک ختم (قرآن) سے کم کرنا مستحب نہیں ہے، لوگوں کو پورا قرآن سننا چاہیئے، مقتدیوں کی تکلیف کو ناپسند کرتے ہوئے ایک قرآن سے زیادہ نہ کرے، ابن قدامہ کا کلام ختم ہوا

میں کہتا ہوں (مؤلف کتاب صابونی) امام مالک رحمۃ اللہ علیہ کا مشہور مذہب تراویح بیس رکعت ہیں اسی وجہ سے ائمہ مجتہدین کا اجماع بیس رکعت (تراویح) کے افضل ہونے پر ہے۔

شیخ دردیر کی کتاب " اقرب المسالک علی مذہب امام مالک " جز اول صفحہ ۵۵۲ میں اس کا واضح بیان ہے۔

" رمضان میں تراویح عشاء کے بعد بیس رکعت ہیں، ہر دو رکعت پر سلام پھیرے، شفع اور وتر کے بغیر[۱۲] نماز تراویح میں ایک قرآن مجید کا ختم کرنا مستحب ہے، اس طریقہ پر کہ ہر رات کو ایک پارہ پڑھے اور اسکو بیس رکعت پر تقسیم کردے، اور اگر باجماعت تراویح کی نماز سے مساجد خالی نہ ہو جائیں تو اپنے گھر اکیلے نماز تراویح پڑھ لینا بھی جائز ہے[۱۲]، اگر اس فعل سے مسجدوں کا خالی چھوڑ دینا لازم آئے یعنی

لوگ زیادہ گھر میں ہی نماز ادا کرنے لگیں اور مساجد میں جانا چھوڑ دیں تو انکو مسجدوں میں جماعت کیساتھ ادا کرنا ہی بہتر ہے۔ ۱۵

اسی طرح عمر فاروق رضی اللہ عنہ کے زمانہ میں صحابہ کا اس پر اجماع ہونے کی وجہ سے امام شافعی اور امام ابو حنیفہ رحمہما اللہ بھی اسی طرف گئے ہیں کہ نماز تراویح بیس رکعت ہیں۔

امام ابن عبدالبر نے فرمایا ہے کہ حضرت ابی بن کعب رضی اللہ عنہ کے بارے یہی صحیح ہے کہ انہوں نے صحابہ کو اختلاف کے بغیر بیس رکعت پڑھائیں۔

مختصر المزنی میں ہے کہ حضرت امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا

"میں نے لوگوں کو مدینہ میں دیکھا کہ وہ انتالیس رکعت ادا کرتے ہیں اور مجھے بیس رکعت پسند ہیں کیونکہ یہی حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے مروی ہے اور اسی طرح مکہ (مکرمہ) میں لوگ بیس رکعت ادا کرتے ہیں اور تین رکعت وتر پڑھتے ہیں۔

## امام ترمذی کا کلام

امام ترمذی نے اپنی جامع جو سنن ترمذی کے نام سے مشہور ہے فرمایا ہے کہ اکثر اہل علم اسی پر ہیں جو حضرت عمر اور حضرت علی رضی اللہ عنہ اور انکے علاوہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے دیگر صحابہ کبار رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ (نماز تراویح) بیس رکعت ہیں اور یہی قول حضرت امام سفیان ثوری، امام ابن مبارک اور امام شافعی علیہم الرحمۃ کا ہے

اور امام شافعی نے فرمایا میں نے اسی طرح لوگوں کو اپنے شہر مکہ مکرمہ میں پایا کہ وہ بیس رکعت پڑھتے ہیں۔

## ائمہ اربعہ کے بارے ابن رشد کا قول

ابن رشد نے "بدایۃ المجتھد" میں کہا ہے کہ امام مالک نے اپنے دو قولوں میں سے ایک میں اور امام ابو حنیفہ، امام شافعی اور امام احمد نے اسی کو اختیار کیا ہے کہ قیام رمضان وتروں کے علاوہ بیس رکعت ہیں۔



## اما نووی کا قول

امام نووی نے المجموع جلد نمبر ۲ صفحہ نے ۵۲۶ میں جو کہا ہے وہ یہ ہے کہ "ہمارا مذہب یہ ہے کہ نماز تراویح دس سلاموں کے ساتھ وتر کے علاوہ بیس رکعت ہیں، اور یہ پانچ ترویحے ہیں اور ترویحہ دو سلام کیساتھ چار رکعت ہیں اور یہی ابو حنیفہ انکے اصحاب، ابو یوسف اور امام محمد وغیرھم، امام احمد اور امام داؤد وغیرہ نے کہا ہے اور اسی قول کو قاضی عیاض علیہ الرحمۃ نے جمہور علماء سے نقل کیا ہے

## امام مالک کا قول

نماز تراویح نو ترویحے ہیں اور وہ چھتیس رکعت وتر کے علاوہ ہیں۔

ہمارے اصحاب (جمہور ائمہ) نے اس روایت کو دلیل بنایا ہے جو بیہقی نے صحیح سند کے ساتھ صحابی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم حضرت سائب بن یزید رضی اللہ عنہ سے روایت کی ہے کہ انہوں نے فرمایا ہے کہ

كانوا يقومون على عهد عمر بن الخطاب رضى الله عنه فى شهر رمضان بعشرين ركعة . وكانوا يتوكئون على عصيهم فى عهد عثمان من شدة القيام

ترجمہ: لوگ حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ کے زمانہ میں رمضان کے مہینہ میں بیس رکعت (نماز تراویح) ادا کرتے تھے، اور دو سو آیات کے ساتھ قیام کرتے تھے اور عہد عثمانی میں قیام کے سخت ہونے کی وجہ سے اپنی لاٹھیوں پر ٹیک لگا لیتے تھے۔

یزید بن رومان سے روایت ہے کہ انہوں نے کہا کہ لوگ حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ کے زمانہ میں تئیس رکعت ادا کرتے تھے۔ اسے امام مالک رحمۃ اللہ علیہ نے مؤطا میں یزید بن رومان سے روایت کیا ہے، اسکو بیہقی نے بھی روایت کیا ہے لیکن یہ روایت مرسل ہے کیونکہ یزید بن رومان نے حضرت عمر رضی اللہ عنہ کو نہیں پایا۔

بیہقی علیہ الرحمۃ نے کہا ہے کہ ان دونوں روایتوں کو اس طریقہ پر جمع کیا جائے کہ وہ بیس رکعت (نماز تراویح) ادا کرتے تھے اور تین رکعت وتر اور بیہقی نے حضرت علی رضی اللہ عنہ سے بھی روایت کی ہے کہ

قیام رمضان بعشرین رکعه

ترجمہ: قیام رمضان (نماز تراویح) بیس رکعت ہیں.

## امام ابن تیمیہ کا موقف

امام ابن تیمیہ نے اپنے فتاویٰ میں کہا ہے کہ

ثابت ہوگیا کہ حضرت ابی بن کعب رمضان میں لوگوں کو بیس رکعت اور تین وتر پڑھاتے تھے، پس اکثر علماء کی رائے ہے کہ یہی سنت ہے کیونکہ مہاجرین اور انصار نے قیام (بیس رکعت) کیا اور کسی نے انکار نہیں کیا.

## عبداللہ بن محمد بن عبدالوہاب کا موقف

مجموعہ فتاویٰ نجدیہ میں ہے کہ شیخ عبداللہ بن محمد بن عبدالوہاب نے رکعات تراویح کی تعداد کے بارے سوال کے جواب میں ذکر کیا ہے کہ

ان عمر رضی الله عنه لما جمع الناس علی ابی بن کعب کانت صلوتهم عشرین رکعة

ترجمہ: حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے جب لوگوں کو حضرت ابی بن کعب رضی اللہ عنہ کے ساتھ جمع کیا تھا تو ان کی نماز (تراویح) بیس رکعت تھی.

پس یہ بہت زیادہ ارشادات جو ائمہ علماء مسلمین اور سلف صالحین کے ہیں جن سے یہ عمل ثابت ہوتا ہے جس میں شک کی گنجائش نہیں.

گویا کہ نماز تراویح کے بارے وہ موقف جس پر آج مسلمان ہیں وہ یہ ہے کہ نماز تراویح بیس رکعت ہے یہی حق ہے جس کے بغیر کوئی چارہ نہیں اور یہی وہ موقف ہے جو صحابہ کے عمل سے ثابت ہوتا ہے، ان سب پر اللہ راضی ہو.

اور ائمہ مجتہدین (چاروں مذاہب کے اماموں) کا اجماع ہے یہی وہ لوگ ہیں جو ہر زمانہ اور ہر وقت میں ہدایت کے جھنڈے اور علم کے منارے ہیں. اور یہی وہ موقف ہے جس کا حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ نے حکم فرمایا، یہ عمر فاروق رضی اللہ عنہ وہ ہیں

الذی جعل الحق علی لسانه وقلبه

ترجمہ: جن کے دل اور زبان پر اللہ تعالیٰ نے حق رکھدیا ہے.

جس طرح اس حدیث شریف سے ثابت ہوتا ہے.



# ہمارے مقتدا ------ حرمین شریفین

ہم مسلمان ہیں اور ہمارے مقتدا ------ حرمین شریفین ہیں

## مسجد حرام

جس کو اللہ تعالیٰ نے مشرق و مغرب کے مسلمانوں کی مساجد کیلئے قبلہ بنایا ہے اللہ رب العزت اس کے بارے فرماتے ہیں.

ان اول بیت وضع للناس للذی ببکة مبارکا وهدی للعالمین

ترجمہ: بے شک سب سے پہلا گھر جو لوگوں کی عبادت کیلئے مقرر ہوا وہ ہے جو مکہ میں ہے، برکت والا اور سارے جہانوں کا راہنما.

## مسجد نبوی شریف

(یہ وہ مسجد ہے) جس کی بنیاد تقویٰ پر رکھی گئی ہے اور اللہ بزرگ و برتر نے اپنے ارشاد میں اس مسجد اور اہل مسجد کی تعریف کی ہے.

لمسجدا سس علی التقوی من اول یوم احق ان تقوم فیه, فیه رجال یحبون ان یتطهروا والله یحب المطهرین

ترجمہ: بیشک وہ مسجد کہ پہلے ہی دن سے جسکی بنیاد پرہیزگاری پر رکھی گئی ہے وہ اس قابل ہے کہ تم اسمیں کھڑے ہو، اس میں وہ لوگ ہیں کہ خوب ستھرا ہونا چاہتے ہیں اور ستھرے اللہ کو پیارے ہیں.

پس صحابہ کبار کے زمانہ سے ہمارے اس زمانہ تک کتنے لوگ ہیں جنہوں نے ان دونوں حرموں میں نماز تراویح ادا کی ہے کیا وہ اس میں بیس رکعت نماز (تراویح) نہیں ادا کرتے تھے، حالانکہ وہ دونوں حرم مسلمانوں کی مساجد کا قبلہ ہیں.

## بیس تراویح کو بدعت کہنے والے جاہل ہیں

پس کیا یہ سمجھا جا سکتا ہے کہ تمام مسلمان ایک بری چیز اور دینی امور میں سے ایک بدعت پر جمع ہوگئے اور تمام لوگ اس سے خاموش رہے حالانکہ ان میں علماء وفقہاء اور محدثین بھی موجود تھے.

کئی قومیں اور کئی صدیاں گزر گئیں اگر یہ (بیس رکعت تراویح) بدعت اور برائی ہیں تو کسی نے بھی اس برائی سے نہ روکا، جس طرح جاہلوں کا خیال ہے۔

## سلفی دعوت

یہ وہی دعوت ہے جو سلف صالحین کے طریقے پر مضبوطی سے عمل کرنے کی دعوت ہے، نجد اور حجاز کے علاقہ میں یہ دعوت شروع ہوئی، سعودیہ کے علماء ایک بدعت کام پر کیسے خاموش رہتے، اور دین میں ایسی برائی کی مخالفت نہ کرتے جبکہ اس کام میں انکے ساتھ تمام عالم اسلام کے علماء بھی شریک ہیں۔

میں نے (مصنف نے) مکہ مکرمہ میں بیس سال گزارے ہیں اور امام کے پیچھے ہر رمضان المبارک کو مسجد حرام میں بیس رکعت نماز (تراویح) پڑھتے رہے ہیں، پھر ہم امام کے ساتھ تین رکعت وتر ادا کرتے ہیں، نجد و حجاز اور عالم اسلام کی چاروں اطراف کے علماء بھی اسی طرح نماز پڑھتے ہیں اور کسی نے اسکا انکار نہیں کیا اور نہ ہی اس پر اعتراض کیا ہے، کیا یہ انکی طرف سے بیس رکعت (تراویح) کے شرعی ہونے کا اقرار نہیں ہے؟

حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ وارضاہ کی سنت کی اتباع کرتے ہوئے یہی افضل ہے پھر مشرق و مغرب میں مسلمانوں کی مسجدیں ہمارے زمانے میں نمازیوں سے بھر جاتی ہیں خصوصاً رمضان میں۔

افریقی ممالک، ملک شام، مصر، سعودیہ عرب اور پاکستان کی بڑی مسجدوں میں وہ نماز تراویح بیس رکعت پڑھتے ہیں، پس کیا یہ تمام لوگ جہالت اور گمراہی پر ہیں جس طرح سلفی بننے والے جاہلوں کا گمان ہے۔

حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی امت کیسے برائی اور گمراہی پر جمع ہو سکتی ہے حالانکہ صادق مصدوق صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم فرماتے ہیں کہ

**لا تجتمع امتی علی ضلالۃ**

ترجمہ: میری امت گمراہی پر جمع نہ ہوگی

اور ایک دوسری روایت میں ہے کہ

**ماکان اللہ لیجمع امتی علی ضلالۃ**[19]

ترجمہ: اللہ تعالیٰ میری امت کو گمراہی پر جمع نہیں کرے گا۔



خطاکار ذہن مسلمانوں کو گمراہ کرنے کیلئے جمع ہیں۔

تعجب یہ کہ یہ لوگ جو شہرت کے پہاڑ کی چوٹی پر سوار ہونا پسند کرتے ہیں اور اپنی علمی فوقیت، سرداری اور تیز فہمی کے ساتھ مشہور کئے جاتے ہیں، خلاف اصول اور غلط باتیں کرتے ہیں، سلف صالحین کو جاہل بتانے اور حضرت فاروق اعظم عمر بن خطاب رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے لیکر ہمارے اس زمانے تک کے نئے اور پرانے دور کے علماء، اسلام اور پوری امت کو گمراہ کہنے پر جمع ہیں۔

جو شخص بھی بیس رکعت نماز تراویح پڑھے اسے گمراہی کیطرف منسوب کرتے ہیں یہاں تک کہ وہ اتنے آگے بڑھے کہ تراویح میں گیارہ رکعت سے زیادہ پڑھنے والے کو اس شخص کے ساتھ تشبیہ دیتے ہیں جو ظہر کی پانچ رکعت اور فجر کی سنت چار رکعت پڑھتا ہے اور یہ قیاس واضح طور پر باطل ہے، نیز سوئے فہمی اور کند ذہنی پر دلالت کرتا ہے اور جس طرح کہا جاتا ہے کہ

**عش رجبا تری عجبا**

ترجمہ: زیادہ دیر زندہ رہ تو عجیب و غریب چیزیں دیکھے گا۔

ہم نے ان حضرات میں سے بعض کا قول پڑھا ہے۔

"اس شخص کی مثال جو نماز تراویح بیس رکعت تک زیادہ کرتا ہے اس شخص کی سی ہے جو ایسی نماز پڑھتا ہے جو نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے صحیح اسناد سے منقول نماز کے خلاف ہے، پس وہ شخص ایسا ہے جو ظہر کی پانچ رکعت اور فجر کی چار سنت پڑھتا ہے اور اس کی طرح ہے جو نماز میں دو رکوع اور کئی سجدے کرتا ہے۔

اللہ کی قسم (انکی) جہالت اور سوء فہمی دوپہر کے آفتاب سے زیادہ واضح ہے، جب یہ حال ہے تو کسی اپنے عالم کیلئے کیسے جائز ہے کہ وہ دین میں معرفت اور تحقیق کا دعویٰ کرے، بلکہ گمان کرتا ہے کہ وہ دینی امور میں اجتہاد کا درجہ رکھتا ہے اور فرض کو نفل پر قیاس کرتا پھرے اور قیام رمضان (آٹھ رکعت) میں اضافہ کو فرض نماز میں اضافہ کی طرح جانے

کیا یہ انڈے کا بینگن پر قیاس نہیں ہے جس طرح ضرب الامثال میں کہا جاتا ہے،

**قیاس البیض علی الباذنجان**

ترجمہ: انڈے کا بینگن پر قیاس کرنا

ایک جاہل آدمی جو دین کو نہیں سمجھتا وہ بھی چاشت کی چار رکعت پڑھنے والے اور مغرب کی نماز پانچ رکعت پڑھنے والے کے درمیان فرق کر لیتا ہے تو کہتا ہے یہ نفل نماز ہے اس میں جتنی رکعت چاہے پڑھ لے، درست ہے، اور یہ (مغرب) فرض نماز ہے اس میں تین رکعت سے زیاد درست نہیں، ایک کند ذہن جاہل اس شخص کے درمیان ضرور فرق کرے گا، جو عشاء کی نماز چھوڑ دے اور جو نماز تراویح چھوڑ دے، پہلے کے بارے کہے گا کہ وہ گمراہ اور کافر ہو گیا ہے[17]، کیونکہ اس نے فرض نماز چھوڑ دی ہے اور دوسرے کے بارے میں کہے گا کہ اس نے سنتوں میں سے ایک سنت چھوڑی ہے اس پر کوئی گناہ نہیں[18]۔ اس قیاس کو یہ بڑا محقق بننے والا کیسے جائز سمجھے گا جو اجتہاد کا دعویٰ کرتا ہے اور نماز تراویح میں زیادتی کو فرض نماز کی رکعتوں میں زیادتی کے ساتھ ملاتا ہے۔

اس دور کے محققو! کیا (احکام) میں اسی طرح استنباط ہوتا ہے۔

ہم معزز قارئین کیلئے اس رسالہ میں وہ عبارت نقل کرتے ہیں جو شیخ الاسلام ابن تیمیہ رحمۃ اللہ علیہ نے ایسے جاہلوں کے رد میں لکھی ہے تاکہ دو آنکھوں والے کیلئے صبح یعنی صحیح راستہ واضح ہو جائے اور عقلمند آدمی جاہل اور عالم کے کلام کے درمیان تمیز کر سکے اور اللہ تعالیٰ نے جو فرمایا ہے سچ فرمایا ہے کہ

وما یستوی الاعمی والبصیر ولا الظلمات ولا النور

ترجمہ: اندھا اور آنکھ والا برابر نہیں اور نہ اندھیرا اور روشنی



# شیخ الاسلام ابن تیمیہ کا فتویٰ

شیخ الاسلام ابن تیمیہ رحمۃ اللہ علیہ فتاوی کی جلد دوم صفحہ ۴۰۱ میں کہتے ہیں کہ

کہ اصل قیام رمضان کے بارے نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کوئی تعداد معین نہیں کی بلکہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے تیرہ رکعت سے زیادہ نہیں کیں[19] لیکن آپ رکعتوں کو طویل کرتے تھے، پس جب حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے لوگوں کو حضرت ابی بن کعب رضی اللہ عنہ کے ساتھ جمع کیا تو وہ انکو بیس رکعت پڑھاتے تھے، پھر تین وتر پڑھاتے تھے، اس مقدار کے مطابق قراءت کو چھوٹا کر لیتے، جتنی رکعتیں زیادہ کیں۔ کیونکہ یہ چیز ماموین (مؤمنین) کیلئے ایک لمبی رکعت (پڑھنے) سے زیادہ آسان ہے یعنی لمبی لمبی رکعتیں پڑھنے سے چھوٹی رکعتیں زیادہ پڑھ لینا آسان ہے۔

پھر سلف صالحین میں کچھ لوگ ایسے بھی تھے جو چالیس رکعت تراویح ادا کرتے اور تین وتر پڑھتے۔ اور دوسرا گروہ چھتیس رکعت نماز تراویح اور تین رکعت وتر ادا کرتا اور یہ سب کچھ جائز ہے جس طرح بھی رمضان میں قیام کریں یہ تمام طریقے اچھے ہیں۔

پھر ابن تیمیہ نے کہا، بہتر یہ ہے کہ نمازیوں کے حالات کے اختلاف کے مطابق رکعتیں مختلف ہوں، پس اگر ان میں دس رکعتیں لمبے قیام کیساتھ ادا کرنے اور اسکے بعد تین وتر پڑھنے کی طاقت ہے جس طرح نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم پڑھتے تھے تو وہ افضل اور بہتر ہے۔

اور اگر انہیں لمبے قیام کی طاقت نہ ہو تو بیس رکعت افضل ہیں، اسی پر اکثر مسلمان عمل کرتے ہیں، پس بیشک یہی بیس اور چالیس دونوں میں سے زیادہ بہتر ہیں اور اگر کوئی چالیس یا اس سے کم و بیش قیام کرے تو یہ جائز ہے، اس میں کوئی چیز مکروہ نہیں اس پر کئی ائمہ نے روایات بیان کی ہیں، مثلاً امام احمد بن حنبلؒ وغیرہ۔

اور جو شخص گمان کرتا ہے کہ قیام رمضان میں نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کیطرف سے کوئی تعداد معین ہے کہ نہ اس سے زیادہ کی جا سکتی ہیں اور نہ کم تو اس نے غلطی کی۔ ۲۰

میں (مؤلف کتاب) کہتا ہوں اللہ تعالیٰ شیخ الاسلام ابن تیمیہ پر رحم فرمائے وہ علم میں ایک بلند حیثیت رکھتے تھے، عقل اور سمجھ میں علم کی حیثیت رکھتے تھے اور انکا کلام جو ہم نے نقل کیا ہے ان کے فتاویٰ سے ہے۔

وہ ایسے نام نہاد دعویدار علماء کا رد کرتے ہیں جو کند ذہنی اور بدفہمی کے سبب علمائے کرام پر فخر کرتے ہیں۔ کاش! وہ ہمارے اس زمانے تک زندہ رہتے تاکہ اس دور کے مجتہدوں، محققوں اور جدت پسند مجددوں کو دیکھ لیتے جو سونے کو ایندھن اور کنکریوں کے ترازو سے تولتے ہیں، شاذ اور منکر اقوال پر فتوے دیتے ہیں، اور ان سے سادہ لوح عوام کی عقلوں (جذبات) کو بھڑکاتے ہیں اور ان میں سلف صالحین کو گمراہ کہتے اور ائمہ مجتہدین کو غلط ثابت کرتے ہیں جو ہدایت اور دین کے مینار ہیں۔

اللہ تعالیٰ امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ پر رحم فرمائے انہوں نے کہا ہے کہ

**ما جادلت عالما الا وغلبته وما جادلني جاهل الا وغلبني**

ترجمہ: جب میں نے کسی عالم سے بحث کی تو اس پر میں ہی غالب آیا اور جب مجھ سے کوئی جاہل جھگڑا تو وہ ہی مجھ پر غالب آیا

بعض لوگ تو اتنے بے حیا ہوگئے ہیں کہ یہاں تک کہہ دیتے ہیں گیارہ رکعت سے زیادہ پڑھنا بدعت اور گمراہی ہے اگرچہ یہ کام حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے ہوا، لیکن ہم کیا کہیں اللہ تعالیٰ جہالت اور کند ذہنی کو ہلاک کرے جس نے یہ کہا سچ کہا ہے۔

**اذا ما الجهل خيم في بلاد**
**رايت اسود ما مسخت قرودا**

ترجمہ شعر: جب جہالت کسی علاقہ میں خیمہ لگالیتی ہے تو اس علاقہ کے سرداروں کو دیکھے گا کہ بندروں میں تبدیل ہوگئے ہیں۔

میں نے اپنے کان سے سنا ہے کہ ائمہ مجتہدین کے بارے کہتے ہیں کہ وہ



گمراہی کے امام ہیں انہوں نے دین کو ٹکڑے ٹکڑے کردیا اور امت کو گمراہ کردیا اور (دلیل میں) وہ آیت پیش کرتے ہیں جو یہود و نصاریٰ کے حق میں نازل ہوئی، پس اسکو ائمہ اعلام پر لگاتے ہیں اور کہتے ہیں یہ وہ لوگ ہیں جنکی مذمت اللہ تعالیٰ نے اپنی معزز کتاب میں فرمائی ہے۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے: ۔

**ان الذين فرقوا دينهم وكانوا شيعا لست منهم في شيء**

ترجمہ: جن لوگوں نے اپنے دین میں (بہت سے) رستے نکالے اور کئی فرقے ہوگئے ان میں سے تم کو کچھ نہیں۔

مفسرین کا اس بات پر اجماع ہے کہ یہ آیت یہود و نصاریٰ کے حق میں نازل ہوئی اور ائمہ مجتہدین کے حق میں نازل نہیں ہوئی، جس طرح یہ بے وقوف جاہل خیال کرتے ہیں۔

اور گویا کہ انہوں نے فقیہ مجتہد کے متعلق نبی اعظم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا ارشاد گرامی سنا ہی نہیں۔

**اذا اجتهد فاصاب فله اجران واذا اجتهد فاخطاء فله اجر واحد**

ترجمہ: جب وہ اجتہاد کرتا ہے اور حق بات پالیتا ہے تو اس کیلئے دو اجر ہیں اور جب اجتہاد کرتا ہے اور غلطی ہوجاتی ہے تو پھر بھی ایک اجر ہے۔

گویا کہ جو کچھ شیخ الاسلام ابن تیمیہ نے: رفع الملام عن ائمۃ الاعلام" میں لکھا ہے انہوں نے پڑھا ہی نہیں ہے اور ہم ڈرتے ہیں کہ ہم ایسے زمانے میں پہنچ جائیں جس میں کمینے جاہل، علم اور فتویٰ کی کرسی پر براجمان ہوں۔

اور یہ وہ زمانہ ہے جس سے ہمیں مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس حدیث شریف کے ذریعے ڈرایا ہے جس کو بخاری نے باب "قبض العلم" میں روایت کیا ہے۔

**ان الله لا يقبض العلم انتزاعاً ينتزعه من العباد ولكن يقبض العلم بقبض العلماء حتىٰ اذا لم يبق عالم اتخذ الناس رؤسا جهالا فسئلوا فافتوا بغير علم فضلوا واضلوا (اخرجه البخاري)**

ترجمہ: بے شک اللہ تعالیٰ علم کو چھین کر نہیں سمیٹے گا کہ اسکو بندوں سے چھین لے گا، لیکن علم کو علماء اٹھ جانے (فوت ہوجانے) سے سمیٹے گا، یہاں تک کہ ایک

عالم باقی نہ رہے گا، لوگ جہال کو سردار بنائیں گے، ان سے سوال کیا جائیگا، پس وہ بغیر علم کے فتویٰ دیں گے، گمراہ ہونگے اور گمراہ کرینگے، اس کو بخاری نے روایت کیا ہے

وفی الحدیث الصحیح ایضاً یقول علیه الصلوٰۃ والسلام ان من اشراط الساعة ان یرفع العلم ویثبت الجهل ویشرب الخمر ویظهر الزنا وتکثر النساء ویقل الرجال حتیٰ یکون لخمسین امراۃ القیم الواحد [۲۱]

ترجمہ: ایک اور صحیح حدیث میں بھی ہے، حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام فرماتے ہیں کہ بے شک قیامت کی نشانیوں میں سے ہے کہ علم اٹھ جائے گا، جہالت عام ہوگی، شراب پی جائے گی، زنا زیادہ ہوگا، عورتوں کی کثرت ہوگی اور مرد کم ہوجائینگے، یہاںتک کہ پچاس عورتوں پر ایک نگران ہوگا

بے شک جو صحابہ کرام، تابعین عظام اور ائمۂ مجتہدین کو گمراہ کہتے ہیں اور امت کے سلف اور خلف کو محض اس وجہ سے گمراہی کی بدعت کی طرف منسوب کرتے ہیں کہ انہوں نے نماز تراویح بیس رکعت پڑھی ہیں اور یہ حماقت (بیوقوفی) اور جہالت کے زیادہ قریب ہے اور (یہ نظریہ) اور بدعت اور عدم اتباع کے زیادہ لائق اور مناسب ہے۔

احمق اور بے وقوف کے سوا اور کون جرأت کریگا جو صحابہ کرام اور تابعین عظام کو بدعت کے ساتھ موصوف کریگا خبردار! یہ دھوکا بازی، غلط راہ اختیار کرنا، بیوقوفی اور جہالت ہے، بے شک یہی جماعت کی قوت کو توڑنا ہے اور مسلمانوں اور انکی جماعت کے طریقے سے نکلنا ہے جس سے قرآن کریم نے ہمیں ڈرایا ہے، جب اس نے فرمایا

ومن یشاقق الرسول من بعد ماتبین له الهدی ویتبع غیر سبیل المؤمنین نوله ماتولی ونصله جهنم وساءت مصیرا [۲۲]

ترجمہ: اور جو شخص مخالفت کرے (اللہ کے) رسول کی اس کے بعد کہ روشن ہوگئی ہدایت کی راہ اور چلے اس راہ پر جو الگ ہے، مسلمانوں کی راہ سے تو ہم پھرنے دینگے اسے جدھر وہ خود پھرا ہے اور ڈال دیں گے اسے جہنم میں اور یہ بہت بری پلٹنے کی جگہ ہے۔



بے شک یہ تکبر ہے اور شہرت کے راستے میں نفسانی خواہشات کی اتباع ہے اور مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے جب فرمایا سچ فرمایا

الکبر بطر الحق وغمط الناس [۲۳]

ترجمہ: تکبر حق سے دور ہونا ہے اور اسے قبول نہ کرنا اور لوگوں کو حقیر جاننا ہے اور اپنی رائے پر مغرور ہونا ہے۔

## عمر فاروق رضی اللہ عنہ کی رائے کو مضبوطی سے پکڑنا

## سنت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو مضبوطی سے پکڑنا ہے

ہم بات جلد ختم کرتے ہیں اور اس زمانہ کے ائمۂ اجتہاد سے کہتے ہیں کہ

۔ بیشک جو کام حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے کیا یا جس کا حکم فرمایا ہے وہ دین میں بدعت نہیں ہے، بلکہ وہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے طریقہ کو مضبوطی سے تھامنا ہے اور مندرجہ ذیل دلائل کے مطابق رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی اتباع ہے۔

۱۔ بیشک حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ کا نام رسول اللہ صلی علیہ وسلم نے فاروق رکھا ہے۔
کیونکہ اللہ تعالیٰ نے ان کے ذریعے حق و باطل اور ہدایت وگمراہی کے درمیان امتیاز کیا، پس وہ فاروق (یعنی فرق کرنے والے) عمر رضی اللہ عنہ ہیں۔

۲۔ وہ ملہم ہیں جو اپنے نور بصیرت سے وہی بات کہتے ہیں جو حق، درست، بہتر اور ہدایت والی ہوتی ہے۔

نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے انکے بارے ارشاد فرمایا ہے کہ

ان الله جعل الحق علی لسان عمر وقلبه [۲۴]

ترجمہ: بے شک اللہ تعالیٰ نے عمر رضی اللہ عنہ کی زبان اور دل پر حق رکھ دیا ہے۔

اور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا ہے کہ

لقد کان فیمن قبلکم من الامم محدثون، ای ملهمون فان یکن فی امتی احد فانه عمر [۲۵]

ترجمہ: تحقیق تم سے پہلی امتوں میں محدثین تھے، یعنی ملہم لوگ، (جن کو خدا کی طرف سے الہام ہوتا ہے) پس اگر کوئی ایک میری امت میں ہوگا تو وہ عمر ہونگے۔

۳. کئی جگہوں پر قرآن پاک حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ کی رائے کے موافق نازل فرمایا گیا، پس بخاری نے حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ سے روایت کی ہے کہ انہوں نے فرمایا ہے

**وافقت ربی فی ثلاث**

ترجمہ: میں نے اپنے رب کی تین جگہوں پر موافقت کی

(۱) مقام ابراہیم کے بارے، (۲) پردہ میں، (۳) بدر کے قیدیوں میں

۱. میں نے عرض کیا یارسول اللہ! صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اگر ہم مقام ابراہیم کو نماز کی جگہ بنالیں؟ تو یہ آیت نازل ہوئی،

**واتخذوا من مقام ابراھم مصلی (البقرہ آیت نمبر ۱۲۵)**

ترجمہ: اور مقام ابراہیم کو نماز کی جگہ بنالو

۲. اور میں نے عرض کیا یارسول اللہ! صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم آپکی ازواج (مطہرات)، رضی اللہ عنہ کے ہاں ہر قسم کے لوگ آتے ہیں، اگر آپ انکو پردہ[۲۶] کرنے کا حکم فرمادیں تو؟ پس پردے کی آیت نازل ہوئی۔

**واذا سالتمو من متاعا فاسئلو من من وراء حجاب (الاحزاب آیت ۵۳)**

ترجمہ: اور جب تم پیغمبر کی بیویوں سے کوئی سامان مانگو تو پردے کے باہر مانگو۔

۳. نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی ازواج (مطہرات) آپکے پاس غیرت کے بارے جمع ہوئیں تو میں نے کہا

**عسی ربہ ان طلقکن ان یبدلہ ازواجا خیراً منکن (التحریم آیت نمبر ۵)**

ترجمہ: اگر پیغمبر تم کو طلاق دے دیں تو عجب نہیں کہ ان کا پروردگار تمہارے بدلے انکو تم سے بہتر بیبیاں دیدے

پس اسی طرح آیت نازل ہوئی

جب قرآن کریم عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی رائے کے مطابق نازل ہوتا ہے تو صحابہ انکی بات کو کیوں نہ پکڑیں، (یعنی عمل کریں) اور انکی رائے پر کیسے اتفاق نہیں کرینگے۔

ترمذی نے حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کی ہے، انہوں نے کہا

**مانزل بالناس امرقط، فقالوا فیہ وقال فیہ ابن الخطاب الانزل فیہ**



**القرآن علی نحو ماقال عمر** [۲۷]

ترجمہ: جب کبھی لوگوں کو کوئی مسئلہ درپیش ہوتا تو لوگ اس بارے اپنی رائے پیش کرتے اور حضرت عمر رضی اللہ عنہ بھی اپنی رائے دیتے تو حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی رائے کے مطابق قرآن نازل ہوتا۔

۴. رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے مسلمانوں کو خلفائے راشدین، ابو بکر صدیق اور عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے طریقوں اور سنتوں کو مضبوطی سے تھامنے یعنی عمل کرنے کا حکم فرمایا ہے۔

پس نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا ہے کہ

**وانہ من یعش منکم فسیری اختلافا کثیرا، فعلیکم بسنتی و سنۃ الخلفاء الراشدین المھدیین، عضوا علیھا بالنواجذ** [۲۸]

ترجمہ: اور بیشک جو تم میں سے میرے بعد زندہ رہے گا بہت زیادہ اختلاف دیکھے گا، پس تم پر میری سنت اور خلفائے راشدین مہدیین کی سنت لازم ہے، انکو بہت مضبوطی سے تھامے رکھنا۔

اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ

**اقتدوا بالذین من بعدی ابی بکر و عمر**

ترجمہ: ان کی اقتداء کرو جو میرے بعد ہیں یعنی ابو بکر اور عمر رضی اللہ عنہ

اور حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ نے فرمایا جو کسی کے طریقہ پر چلنا چاہے اسے چاہیئے کہ ان کے طریقہ پر چلے جو فوت ہوگئے، بیشک زندہ فتنہ سے امن میں نہیں ہوتا، وہ حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کے صحابہ ہیں، اس امت میں سب سے افضل ہیں، دلوں کے اعتبار سے سب سے نیک ہیں، علم کے لحاظ سے زیادہ گہری نظر والے ہیں، تکلف کے اعتبار سے سب سے کم ہیں یعنی کم تکلفات میں پڑتے ہیں، اللہ تعالیٰ نے انکو اپنے نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی صحبت اور دین کی تقویت کیلئے چن لیا، پس تم انکی فضیلت کو جانو، اور انکے نقش قدم پر چلو، انکے اخلاق اور انکی سیرت کو اپنی طاقت کے مطابق مضبوطی سے پکڑو، پس بے شک وہ سیدھے راستہ پر ہیں۔

میں کہتا ہوں، (مؤلف) حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ اور

حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے بڑھکر اس چیز کا کون زیادہ حقدار ہے کہ اس کے طریقوں کو مضبوطی سے تھاما جائے اور حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ کی اتباع و فرمانبرداری کسطرح بدعت و گمراہی ہوگی، جسکو مسلمانوں نے قانون کی حیثیت دی ہو، جس طرح بعض جاہل علم کے دعویدار کہہ دیتے ہیں ابن اثیر نے اس حدیث کی شرح میں جسکو امام بخاری علیہ الرحمۃ نے حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے نقل کیا ہے یہ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا قول ہے کہ

نعمت البدعہ ھذہ ۲۹

ترجمہ: یہ اچھی بدعت ہے.

انہوں نے واضح طور پر لکھا ہے کہ بدعت ابتداع سے ہے اور ابتداع اگر اس بات کے خلاف ہو جسکا حکم اللہ تعالیٰ نے اپنے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کو دیا ہے تو وہ برائی اور انکار کے زمرے میں ہے، اور اگر (وہ بات) اس عموم کے تحت واقع ہوتی ہو جسکو اللہ تعالیٰ نے بہتر جانا اور اللہ یا اسکے رسول نے اسکی طرف رغبت دلائی تو وہ تعریف کے زمرے میں آئے گی، جیسے جود وسخا کی کوئی قسم اور نیکی کا کام پس یہ پسندیدہ اعمال میں سے ہیں اور اس کی تائید حدیث کرتی ہے.

من سن سنۃ حسنۃ کان لہ اجرھا واجر من عمل بھا ۳۰

ترجمہ: جس شخص نے اچھا طریقہ جاری کیا اسکے لئے اس کا اجر اور جو اس پر عمل کرے گا اسکا اجر بھی ہے.

نماز تراویح کے بارے حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ کا ارشاد اس کی تائید کرتا ہے

نعمت البدعۃ ھذہ ۳۱

ترجمہ: یہ اچھی بدعت ہے.

جب یہ نیک اعمال سے ہے اور تعریف کے زمرے میں داخل ہے تبھی اس کا نام بدعت رکھا ہے، اور اسکی تعریف کی ہے اور اسکو اچھا کہا ہے اور یہ اس لئے کہ اگرچہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اس کو پڑھا ہے، لیکن ترک بھی کیا ہے، اور اس پر پابندی نہیں کی اور نہ لوگوں کو اس کیلئے جمع کیا ہے. پس حضرت



عمر فاروق رضی اللہ عنہ کی اس پر پابندی اور لوگوں کو اس پر جمع کرنا اور ان لوگوں کو اسکی طرف بلانا بدعت ہے لیکن بدعت محمودہ اور ممدوحہ یعنی وہ بدعت جسے پسند کیا گیا ہے اور جسکی تعریف کی گئی ہے. ۳۲

نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا اسے چھوڑنا صرف امت پر رحم کرنے کی وجہ سے تھا، اور حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ وہ ہیں جنہوں نے اس پر لوگوں کو آگاہ کیا اور اس سنت کو ہمیشہ کیلئے جاری کیا، پس ان کیلئے اس کا اجر اور ان لوگوں کے برابر اجر بھی ہے جو قیامت تک اس پر عمل کرینگے فتح الباری (شرح بخاری) میں لکھا ہے.

اور بدعت حقیقتاً وہ ہے جو سابق مثال کے بغیر ایجاد کی گئی ہو یعنی جس کی پہلے مثال موجود نہ ہو اور شریعت میں سنت کے مقابلے میں بولی جائے تو وہ مذموم ہوگی اور تحقیق یہ ہے کہ اگر وہ شریعت میں اچھے کام کے تحت ہوگی تو وہ حسنہ ہے جس طرح حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا

نعمت البدعۃ

یہ اچھی بدعت ہے

اور اگر وہ شریعت میں برے کام کے ضمن میں آئیگی تو وہ بری ہوگی ورنہ وہ مباح کی قسم سے ہوگی. ۳۳

پھر فرمایا! اور رمضان کا قیام سنت ہے کیونکہ حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے اسکو نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے فعل سے اخذ کیا ہے اور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرض ہوجانے کے ڈر سے اسے چھوڑا تھا، پس جب نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم وفات پاگئے اور اس سے یعنی فرضیت کا حکم نازل ہونے کا ڈر ختم ہوگیا، اور حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے نزدیک اسکی فضیلت تھی تو انہوں نے لوگوں کو ایک امام کے پیچھے جمع کردیا جبکہ اختلاف امت اور فرقہ بندی ہونے کا خدشہ تھا، کیونکہ ایک امام کے پیچھے جمع ہونا اکثر نمازیوں کو خوش کرتا تھا. ۳۴

اس روایت میں رکعتوں کی تعداد کا ذکر نہیں آیا، جو نماز حضرت ابی بن کعب رضی اللہ عنہ پڑھاتے تھے، اس میں اختلاف کیا گیا ہے، پس یہ بھی کہا گیا ہے کہ وہ گیارہ

رکعت تھیں اور دو سو آیات پڑھتے تھے، اور لمبے قیام کی وجہ سے لوگ لاٹھیوں کے
سہارے کھڑے ہوتے تھے، یہ بھی کہا گیا ہے کہ تیرہ رکعت تھیں اور امام مالک
رحمۃ اللہ علیہ نے یزید بن خصیفہ کے ذریعے روایت کی ہے کہ وہ بیس رکعت ہیں
اور یہ وتر کے علاوہ ہیں اور یزید بن رومان سے روایت ہے انہوں نے کہا
كان الناس يقومون في زمان عمر بثلاث وعشرين
ترجمہ: لوگ حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے زمانہ میں تیئیس رکعت کا قیام کرتے تھے.
اور عطاء نے کہا میں نے انکو رمضان میں بیس رکعت اور تین رکعت وتر
پڑھتے پایا اور ان روایات کو حالات کے اختلاف کیساتھ جمع کرنا ممکن ہے یا یہ
احتمال بھی ہے کہ یہ اختلاف قراءت کے لمبا کرنے اور مختصر کرنے کی وجہ سے ہو،
پس جہاں قراءت لمبی ہوگی رکعات کم ہونگی اور اس کے برعکس بھی یعنی جو قراء
ت چھوٹی کرے گا رکعات زیادہ کرے گا. ۳۵
میں کہتا ہوں (مؤلف کتاب) کہ یہ محدثین اور اہل علم میں سے محققین
کے اقوال ہیں پس کسطرح کہا جائے گا کہ (آٹھ پر) زیادتی بدعت منکرہ (سئیہ) ہے.



# آٹھ تراویح پڑھنے والے سلفیوں کا حدیث

# سیدہ عائشہ سے استدلال اور اس کا جواب

(سیدہ) عائشہ رضی اللہ عنہا کی حدیث سے استدلال

ماكان النبي صلى الله عليه وسلم يزيد في رمضان ولا غيره على احدى عشرة ركعة الذى رواه البخارى و مسلم

ترجمہ: نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم رمضان اور غیر رمضان میں گیارہ رکعت سے زیادہ نہیں کرتے تھے، یہ وہ حدیث ہے جسکو بخاری اور مسلم نے روایت کیا ہے.

دو وجہوں سے اس حدیث میں ان کیلئے آٹھ رکعت سے زیادہ تراویح پڑھنے کے ناجائز ہونے پر کوئی دلیل نہیں ہے.

**پہلا جواب** بے شک حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے جو روایت کی ہے وہی ہے جو انہوں نے حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی نماز دیکھی ہے اور یہ اس کے خلاف نہیں کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم اس سے زیادہ رکعتیں پڑھتے تھے کیونکہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی نو بیویوں میں سے وہ ایک ہیں اور آپ ہر رات تو ان کے ہاں نہیں سوتے تھے کہ قطعی اور یقینی حکم لگایا جا سکے، انہوں نے تو صرف اس بات کی خبر دی ہے جو انہوں نے حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی نماز دیکھی ہے.

غور کرو یہی ام المومنین (سیدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا) ہیں جو گواہی دیتی ہیں کہ انہوں نے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو چاشت کی نماز پڑھتے کبھی نہیں دیکھا، جس طرح صحیح مسلم میں ابن شہاب کی حدیث میں ہے کہ وہ حضرت عروہ سے وہ (حضرت) سیدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہ سے روایت کرتے ہیں انہوں نے فرمایا کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو چاشت کی نفل نماز پڑھتے کبھی نہیں دیکھا اور میں اسے ضرور پڑھتی ہوں، اگرچہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم بعض اعمال کو چھوڑ دیتے تھے، حالانکہ آپ اسے پسند فرماتے تھے، اس بات سے ڈرتے ہوئے کہ اس عمل کو لوگ بھی کرینگے تو ان پر فرض ہو جائے گا، اسکو مسلم نے روایت کیا

اس کے باوجود نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے مبارک طریقوں سے آپکی نماز چاشت پر ہمیشگی اور اسکی رغبت دلانا بھی ثابت ہے، یہاں تک کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ کو اس کے ترک نہ کرنے کی وصیت فرمائی، جس طرح صحیح حدیث میں حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے ثابت ہے، انہوں نے کہا

اوصانی حبیبی بثلاث لن ادعهن ما عشت، بصیام ثلاثة ایام من کل شهر وصلوة الضحیٰ وبان لا انام حتی اوتر ۳۶

ترجمہ: میرے حبیب نے مجھے تین چیزوں کی وصیت فرمائی کہ جبتک زندہ رہوں انکو ہر گز نہ چھوڑوں، ہر مہینہ میں تین دنوں کے روزے رکھنے، چاشت کی نماز اور یہ کہ میں وتر پڑھنے کے بغیر نہ سوؤں

اور صحیح مسلم میں عبدالرحمان بن ابی لیلیٰ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے انہوں نے کہا

ما اخبرنی احدانه رائی النبی صلی الله علیه وسلم یصلی الضحیٰ الام هانی، فانها حدثت ان النبی صلی الله علیه وسلم دخل بیتها یوم فتح مکة فصلی ثمانی رکعات، ما رأیته قط صلی صلاة اخف منها غیرانه کان یتم الرکوع والسجود ۳۷

ترجمہ: مجھے (حضرت) ام ہانی رضی اللہ عنہ کے بغیر کسی نے یہ خبر نہیں دی کہ اس نے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو چاشت کی نماز پڑھتے دیکھا، پس انہوں نے بیان کیا کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم فتح مکہ کے دن ان کے گھر تشریف لائے تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے آٹھ رکعت پڑھیں، میں نے آپکو کبھی نہیں دیکھا کہ آپ نے اتنی ہلکی نماز پڑھی ہو، جب کہ آپ رکوع سجود مکمل کرتے تھے۔

کیا ہم نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی نفل نماز چاشت کا انکار صرف اس وجہ سے کر سکتے ہیں کہ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہ نے آپکو یہ نماز پڑھتے ہوئے نہیں دیکھا؟ پس اسی طرح یہاں انکے اس قول میں ہے

ما کان صلی الله علیه وسلم یزید فی رمضان ولا غیرہ علی احدی عشرة رکعة الخ

ترجمہ: نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم رمضان اور غیر رمضان میں گیارہ رکعتوں سے زیادہ نہیں پڑھتے تھے۔ (آخر تک) پس بیشک وہ ہمارے سامنے وہ کچھ بیان کر رہی



ہیں جو انہوں نے اپنے گھر میں دیکھا اور یہ اس کے منافی نہیں ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم ان کے علاوہ دوسری ازواج مطہرات رضی اللہ عنہ کے ہاں اس سے زیادہ بھی پڑھتے تھے۔ جس طرح یہ حضرت ابن عباس اور حضرت زید رضی اللہ عنہ اور انکے علاوہ (دیگر صحابہ) کی حدیث ثابت ہے، یہاں تک کہ امام احمد نے "زیادات علی المسند" میں حضرت علی رضی اللہ عنہا سے روایت کی، انہوں نے کہا کہ

کان رسول الله صلی الله علیه وسلم یصلی من اللیل ست عشرة رکعة سوی المکتوبة

ترجمہ: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فرض نماز کے علاوہ رات کی نماز سولہ رکعت پڑھتے تھے

**دوسرہ جواب** دوسرا امر یہ ہے کہ جو (سیدہ) عائشہ رضی اللہ عنہا نے صحیحین میں روایت کیا ہے وہ اس کے مخالف ہے، جو مسلم نے اپنی صحیح میں حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ سے روایت کیا ہے۔

کان رسول الله صلی الله علیه وسلم یصلی من اللیل ثلاث عشرة رکعة ۳۸

ترجمہ: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم رات کو تیرہ رکعت نماز پڑھتے تھے۔

بے شک اس صحیح روایت میں گیارہ رکعت سے زائد کا بیان ہے اور اسی طرح وہ روایت جو امام مسلم نے بھی حضرت زید بن خالد جہنی سے بیان کی ہے وہ اس کے مخالف ہے، انہوں نے کہا

لارمقن صلوة رسول الله صلی الله علیه وسلم اللیلة، فصلیٰ رکعتین خفیفتین، ثم صلی رکعتین طویلتین طویلتین طویلتین، ثم صلی رکعتین وهما دون اللتین قبلهما ثم صلی رکعتین وهما دون اللتین قبلهما فذکر الحدیث الی ان قال! ثم اوتر فذلک ثلاث عشرة رکعة ۳۹

ترجمہ: تحقیق میں رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی رات کی نماز کو بہت دیر تک دیکھتا رہا تو حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے دو رکعت چھوٹی پڑھیں پھر آپ نے دو لمبی لمبی رکعتیں غرضیکہ بہت ہی لمبی پڑھیں، پھر دو رکعتیں پڑھیں اور یہ دونوں پہلی دو سے کم تھیں، پھر دو رکعتیں پڑھیں اور یہ دونوں رکعتیں پہلی دو رکعتوں سے کم تھیں، انہوں نے حدیث بیان کی یہاں تک کہ انہونے کہا پھر انہوں نے وتر پڑھے پس یہ تیرہ رکعت ہو گئیں۔ (مسلم شریف)

اس لئے قاضی عیاض رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا

"علماء نے کہا ہے کہ ان حدیثوں میں حضرت ابن عباس، حضرت زید اور حضرت عائشہ رضی اللہ عنہم ہر ایک کی خبر (حقیقت کے مطابق) ہے جو انہوں نے دیکھا، اور اس میں کوئی اختلاف نہیں کیونکہ اس میں کوئی (مقرر) حد نہیں ہے جس میں نہ کمی کی جائے اور نہ زیادتی کی جائے، بے شک رات کی نماز طاعات (نوافل) میں سے ہے کہ جتنا اس میں اضافہ کرے گا اجر و ثواب زیادہ ہوگا، اختلاف صرف نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے عمل میں ہے اور اس میں جو انہوں نے اپنے لئے پسند فرمایا، حافظ ابن عراقی نے "طرح التثریب" میں کہا ہے

"علماء کا اس بات میں اتفاق ہے کہ قیام اللیل کیلئے کوئی حد مقرر نہیں ہے لیکن جو نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کرتے تھے، اس بارے میں روایات مختلف ہیں[40] قیام اللیل کی تعداد (رکعات) مذکورہ مقرر نہ ہونے کی گواہی وہ روایت دیتی ہے جس کو ابن حبان نے حضرت ابو ھریرہ رضی اللہ عنہ سے مرفوعاً روایت کیا ہے.

اوتروا بخمس، او بسبع او بتسع، او باحدی عشرۃ رکعۃ او باکثر من ذالک

ترجمہ: وتر پانچ رکعت یا سات یا نو یا گیارہ رکعت یا اس سے زیادہ پڑھو

یہ وہ حدیث ہے جس کو حافظ عراقی نے صحیح کہا ہے جس طرح "نیل الاوطار" اور "تحفۃ الذاکرین" میں ہے

## شیخ الاسلام ابن تیمیہ کا قول

شیخ الاسلام ابن تیمیہ نے فتاویٰ کی پہلی جلد میں کہا

"ثابت ہوگیا کہ حضرت ابی بن کعب رضی اللہ عنہ لوگوں کو رمضان میں بیس رکعت اور تین وتر پڑھاتے تھے."

پس اکثر علماء کی رائے ہے کہ یہ سنت ہیں کیونکہ مہاجرین اور انصار (صحابہ) کے درمیان یہ قائم رہیں اور کسی انکار کرنے والے نے اسکا انکار نہیں کیا اور (علماء کے) دوسرے گروہ نے انتالیس رکعتیں مستحب سمجھیں، (اس کی) بنیاد قدیم اہل مدینہ کے عمل پر ہے، ایک گروہ نے تیرہ رکعت بتائی ہیں.



اس میں وہ سرگرداں ہیں جو خلفائے راشدین کی سنت اور مسلمانوں کے عمل سے ثابت ہے. اور درست یہ ہے کہ یہ سب حسن (اچھا) ہے جس طرح اس پر امام احمد رحمۃ اللہ علیہ نے نص بیان کی ہے، اور انہوں نے قیام رمضان میں کوئی تعداد مقرر نہیں کی، اس وقت (قیام رمضان) کی رکعتوں کی قلت اور کثرت قیام کے لمبا اور چھوٹا ہونے کے موافق ہے، یقیناً نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم رات کو لمبا قیام فرماتے تھے یہاںتک کہ آپ کے بارے صحیح حدیث میں ثابت ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ ایک رکعت میں سورۃ بقرہ، آل عمران اور سورۃ نساء پڑھتے تھے، پس طویل قیام آپکو رکعات کی کثرت سے بے نیاز کردیتا تھا.

حضرت ابی بن کعب رضی اللہ عنہ جب مسلمانوں کو نماز پڑھاتے تو وہ حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہا، کے زمانے میں ایک جماعت ہوتے تھے. حضرت ابی بن کعب (رضی اللہ عنہ) انکو بیس رکعت پڑھاتے تھے، کیونکہ زیادہ قیام لوگوں پر مشکل تھا. پس رکعتوں کا بڑھانا طویل قیام کے عوض میں تھا، اور بعض سلف صالحین چالیس رکعت پڑھتے تھے. [41]

پس یہ وہ اقوال ہیں جو ہم نے ائمہ اعلام سے ذکر کئے ہیں ان اقوال سے صاحب فہم و بصیرت حضرات کے سامنے ان لوگوں کا بطلان (غلط ہونا) ظاہر ہوگیا جن کا زعم یہ ہے کہ جس نے گیارہ رکعت سے زیادہ رکعتیں ادا کیں وہ گمراہ اور بدعتی ہے اور وہ ایسا ہے جیسے اس نے ظہر کی پانچ رکعت پڑھیں.

اللہ کریم ہمیں جہالت اور پریشانی سے محفوظ رکھے، آمین

## نوجوانوں کو میری نصیحت

نماز تراویح کی مفصل وضاحت اور بیان کے بعد میں اپنے مسلمان بھائیوں کو ایک نصیحت کرتا ہوں ان میں سے خصوصی طور پر نوجوانوں کو کہتا ہوں

۱. مناسب ہے کہ حق ہمیشہ پیش نظر ہو، اور مقصد اللہ کی رضا ہو، نہ خواہشات کی اتباع اور نام و نمود کی شہرت اور اگر دین کے اعتبار سے دیکھیں تو یقیناً ظاہر کی محبت ظاہر کو تباہ کردیتی ہے.

۲۔ یہ کہ ہم قوم کو اختلاف سے بچائیں اور اپنی صفوں میں اتحاد و اتفاق کی پوری پوری کوشش کریں، پس اللہ کریم نے ہمیں فرقہ بازی سے بچنے کی ہدایت کی ہے اور ہمیں وحدت و اتفاق کی دعوت دی ہے۔

واعتصموا بحبل اللہ جمیعاً ولا تفرقوا

ترجمہ: اور سب مل کر خدا کی (ہدایت کی) رسی کو مضبوط پکڑے رہنا اور متفرق نہ ہونا۔

اور ہمیں اختلافات اور فرقہ بازی کے خطرے سے آگاہ کیا ہے، پس اللہ تعالیٰ نے فرمایا

ولا تکونوا کالذین تفرقوا واختلفوا من بعد ماجاء ھم البینت واولئک لھم عذاب عظیم

ترجمہ: اور نہ ہو جانا ان لوگوں کی طرح جو فرقوں میں بٹ گئے تھے، اور اختلاف کرنے لگے تھے، اس کے بعد بھی جب آچکی تھیں ان کے پاس روشن نشانیاں اور ان لوگوں کیلئے عذاب بہت بڑا ہے (آل عمران آیت نمبر 105)

اور اللہ تعالیٰ نے ارشاد فرمایا

واطیعوا اللہ ورسولہ ولا تنازعوا فتفشلوا وتذھب ریحکم واصبروا ان اللہ مع الصبرین

ترجمہ: اور خدا اور اسکے رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے حکم پر چلو اور آپس میں جھگڑا نہ کرنا کہ (ایسا کرو گے تو) تم بزدل ہو جاؤ گے اور تمہارا اقبال جاتا رہے گا، اور صبر سے کام لو کہ خدا صبر کرنے والوں کا مددگار ہے۔

تذھب ریحکم کا معنیٰ ہے کہ تمہاری قوت، طاقت اور بہادری چلی جائے گی۔

۳۔ تم پر لازم ہے کہ تم جماعت کی صفوں میں ملو اور جماعت کے ساتھ ہو جاؤ اور الگ راہ اختیار کرنے کو ترک کر دو اور مسلمانوں کی جماعت سے انحراف چھوڑ دو۔

پس اللہ تعالیٰ نے ارشاد فرمایا کہ

ومن یشاقق الرسول من بعد ماتبین لہ الھدیٰ ویتبع غیر سبیل المؤمنین نولہ ماتولیٰ ونصلہ جھنم وساءت مصیراً (النساء آیت نمبر ۱۱۵)

ترجمہ: اور جو شخص مخالفت کرے (اللہ کے) رسول کی اسکے بعد کہ روشن ہو گئی، اس کیلئے ہدایت کی راہ اور چلے اس پر جو الگ ہے مسلمانوں کی راہ سے تو ہم



پھرنے دینگے اسے جدھر وہ خود پھرا ہے اور ڈال دیں گے اسے جہنم میں اور یہ بہت بری پلٹنے کی جگہ ہے۔

اور جماعت سے خارج ہونا ہلاکت ہے، ہوتا یہی ہے کہ بکریوں کے ریوڑ سے جدا ہونے والی بکری کو بھیڑیا کھا جاتا ہے۔

علیکم بالجماعۃ فان یداللہ مع الجماعۃ، ومن شذ شذ فی النار

ترجمہ: تم پر جماعت لازم ہے، پس بیشک اللہ کا ہاتھ جماعت پر ہے اور جو علیحدہ ہوا وہ دوزخ میں گیا۔

جیسا کہ نبی مختار صلی اللہ علیہ وسلم سے یہ صحیح خبر منقول ہے کہ

۴۔ قیل و قال اور زیادہ جھگڑے کو چھوڑ دو کیونکہ دینی معاملات میں جھگڑا اور ریاکاری امت کیلئے ہلاکت کا سبب ہے، جس طرح آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا ہے کہ

ماضل قوم بعد ھدی کانوا علیہ الا اوتوا الجدل

ترجمہ: ہدایت کے بعد قوم صرف اس لئے ہی گمراہ ہو گئی کہ وہ جھگڑے میں پڑ گئی۔

پھر اللہ تعالیٰ کا ارشاد تلاوت فرمایا

ماضربوہ لک الا جدلا بل ھم قوم خصمون (الزخرف آیت ۵۸) [۴۲]

ترجمہ: انہوں نے تم سے یہ نہ کہی مگر ناحق جھگڑنے کو، بلکہ وہ جھگڑالو لوگ ہیں۔

اور حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا!

انما ھلک من کان قبلکم باختلافھم فی الکتاب [۴۳]

ترجمہ: تم سے پہلے لوگ صرف کتاب میں اختلاف کی وجہ سے ہلاک ہوئے

۵۔ دعوۃ الی اللہ (اللہ کی طرف دعوت) میں حکمت کے طریقہ پر چلو، اور تم پر اپنے تمام معاملات میں نرمی لازمی ہے۔

فان الرفق لایکون فی شیء الازانہ ولا ینزع من شیء الاشانہ [۴۴]

ترجمہ: پس یقیناً نرمی جس چیز میں بھی ہو گی اسے مزین کر دے گی اور جس چیز سے نکال دی جائیگی اسے خراب کر دے گی۔

جس طرح سید الخلق صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا "زندگی میں تمہارا مقصد اللہ کی رضا حاصل کرنا" دلوں کو محبت اور صفائی پر جمع کرنا ہونا چاہیئے اور دینی امور

میں گہرائی اور تشدد سے بچو"

پس آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا

**هلک المتنطعون هلک المتنطعون**

ترجمہ: گہرائی میں پڑنے والے ہلاک ہوگئے گہرائی میں پڑنے والے ہلاک ہوگئے۔

آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان الفاظ کو تین مرتبہ بیان فرمایا۔

اور نبوت کی ہدایت کی پیروی کرو، نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم اپنے صحابہ میں سے کسی کو کسی کام کیلئے بھیجتے تو انکو فرماتے

**بشروا ولا تنفروا ویسروا ولا تعسروا**

ترجمہ: خوشخبری سناؤ، نفرت نہ دلاؤ اور آسانی کرو تنگی نہ کرو یعنی دین کو آسان کرکے پیش کرو مشکل انداز میں پیش نہ کرو۔

اور وہ سنو جو حبیب خدا حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے صحابہ کرام کو معلم اور مرشد ہونے کی حیثیت میں ارشاد فرمایا۔

**انکم فی زمان من ترک فیه عشر ما امربه هلک، ثم یاتی زمان من عمل فیه بعشر ما امربه نجا (رواه الترمذی فی باب الفتن)**

ترجمہ: یقیناً تم ایسے زمانے میں ہو جو شخص ان امور میں جن کا حکم دیا گیا ہے اس کے دسویں حصے پر (عمل کرنا) چھوڑ دے گا تو ہلاک ہو جائے گا، پھر ایسا زمانہ آئے گا جو مامور بہ (حکم کئے گئے) کاموں میں دسویں حصہ پر عمل کرے گا تو نجات پا جائیگا

اس حدیث کو ترمذی نے باب الفتن میں روایت کیا

۶۔ علمائے عاملین ائمہ مجتہدین کے اقوال کو مضبوطی سے تھامے رکھو پس وہ دینی امور میں خاص مقام رکھنے والے ہیں اور ان اہل ھواء کی اتباع سے بچو یعنی ان نفسانی خواہشات کے پجاریوں کو چھوڑو جو علم میں بلندی کے دعویدار ہیں جو تمہیں ائمہ اعلام کے آراء کو چھوڑ دینے کی دعوت دیتے ہیں اس حجت اور دلیل کے ساتھ کہ مذاہب کی اتباع گمراہی ہے تاکہ تم ان کے ایسے خیالات کو اپنا لو جن میں انہوں نے سلف خلف اور جمہور علماء کے خلاف کیا ہے، اور انکا مقصد صرف ظاہریت کی محبت ہے جو ظاہریت کو بھی تباہ کر دیتی ہے، پس اللہ تعالیٰ نے تمہیں اہل علم اور (دینی امور میں) خاص مقام رکھنے والے لوگوں کی طرف رجوع کرنے کا



حکم فرمایا ہے۔

**فسئلوا اهل الذکر ان کنتم لا تعلمون (الانبیاء آیت ۸)**

ترجمہ: تو اے لوگو! تم علم والوں سے پوچھو اگر تمہیں علم نہ ہو

اور فرمایا کہ

**ولو ردوه الی الرسول والی اولی الامر منهم لعلمه الذین یستنبطونه منهم (النساء آیت ۸۳)**

ترجمہ: اور اگر لوٹا دیتے اسے رسول (کریم) کی طرف اور باقتدار لوگوں کی طرف اپنی جماعت سے تو جان لیتے اس خبر (کی حقیقت) کو وہ لوگ جو نتیجہ اخذ کرسکتے ہیں۔

پس ائمہ مجتہدین ہدایت کے چراغ اور نور اور روشنی کی مشعلیں ہیں اللہ کی قسم میں نہیں جانتا کہ جب امام دار الہجرات امام مالک، عالم مکہ امام شافعی، امام اہل سنت امام احمد اور امام ابو حنیفہ جنکے علم نے مشرق و مغرب کو گھیر لیا ہے اور امام ابن تیمیہ بالاتفاق شیخ الاسلام تھے۔ جب یہ ائمہ اعلام سلف صالحین نہیں ہیں اور وہ شریعت اور دین میں ہمارے مقتدا نہیں ہیں تو پھر ہم کس کی اقتداء کریں؟ کیا ہم ان لوگوں کی اقتداء کریں جو مخالفت اور علیحدگی کے خواہش مند ہیں جبکہ فقہائے کرام عورتوں کیلئے سونا پہننے کے جواز پر جمع ہیں تو وہ کہتے ہیں نہیں یہ حرام ہے جائز نہیں ہے پس سونے کے کڑے پہننے کی حرمت پر نصوص وارد ہوئی ہیں۔

جب فقہائے کرام قرآن مجید کے چھونے کیلئے طہارت کے واجب ہونے پر جمع ہیں تو انہوں نے کہا کے بے وضو پر طہارت واجب نہیں ہے اور انہوں نے رسول مقبول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا حکم بھلا دیا۔

**والا یمس القرآن الا طاهر**

ترجمہ: اور یہ کہ قرآن کو نہ چھوئے مگر پاک آدمی

جب فقہائے عظام نے کہا کہ جنبی کیلئے قرآن کریم کا پڑھنا جائز نہیں ہے تو وہ کہتے ہیں کہ جائز ہے کیونکہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم تمام اوقات (حالات) میں اللہ کا ذکر کرتے تھے، جس طرح حضرت سیدہ عائشہ رضی اللہ عنہا نے روایت کی۔

تلاوت قرآن اور اللہ تعالیٰ کے ذکر کے درمیان بہت بڑے فرق میں انہوں نے

(سلفی علماء نے) جہالت اختیار کی، انکے فاسد فہم کے مطابق تو جنبی جمعہ کی نماز بھی پڑھ سکتا ہے، کیونکہ اللہ تعالیٰ ارشاد فرماتے ہیں۔

**فاسعوا الی ذکر اللہ**

ترجمہ: تو اللہ کے ذکر کیطرف جلدی کرو

تمام مفسرین کے نزدیک اللہ تعالیٰ کے ذکر سے مراد خطبے کا سننا اور نماز کا ادا کرنا ہے، جب علمائے کرام ملاقات کیلئے آنے والے کے واسطے کھڑا ہونے کے جواز پر متفق ہیں تو وہ کہتے ہیں قیام حرام ہے، کیونکہ قیام (کھڑا ہونا) نماز کے ارکان میں سے ایک رکن ہے، پس جو کسی شخص کیلئے کھڑا ہوا گویا اس نے ایک شخص کی عبادت کی، انکی ذہنیت پر افسوس، اسی قیاس کے مطابق مناسب ہے کہ ہم قراءت (قرآن پڑھنا) اور قعود (التحیات کی صورت میں بیٹھنا) کو حرام قرار دیدیں کیونکہ وہ دونوں نماز کے ارکان میں سے ہیں۔

**عش رجبا تری عجبا**

ترجمہ: زیادہ دیر زندہ رہ، تو عجیب وغریب چیزیں دیکھے گا۔

اے نوجوانو! ہم چاہتے ہیں کہ تم حکم لگانے میں جلد بازی سے کام نہ لو اور تم علم اور فقہ اپنے ان اصحاب (صاحب علم لوگوں) سے حاصل کرو، جو اپنے علم اور دین میں مضبوط ہیں۔

امام زہری علیہ الرحمۃ نے کہا ہے کہ یہ علم دین ہے پس دیکھو کہ اپنا دین کس سے حاصل کررہے ہو۔ 45

اے نوجوانو! علم کے جھوٹے دعویداروں سے بچو، جو شہرت اور غلبہ کو پسند کرتے ہیں، اگرچہ علماء کی عزت کو مجروح کرنے اور سلف صالحین میں ائمہ اعلام پر طعن کے ذریعے ہو۔

اور یقیناً میں ڈرتا ہو کہ ہم اس زمانہ میں آپہنچے ہیں کہ جس میں جاہل لوگ بڑے بنے ہوئے ہیں، جن کے بارے میں (محمد) مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم نے حدیث پاک میں خبری دی ہے کہ جس کو بخاری نے روایت کیا ہے کہ

**ان اللہ لایقبض العلم انتزاعا ینتزعہ من صدور العباد، ولکن یقبض العلماء حتی اذا لم یبق عالما اتخذ الناس رؤوسا جہالا، فسئلوا فافتوا**



**بغیر علم فضلوا واضلوا**

ترجمہ: بیشک اللہ تعالیٰ علم کو اس طرح نہیں سمیٹیں گے کہ اس کو بندوں کے سینوں سے نکال دیں گے بلکہ علم کو علماء کے اٹھالینے کیساتھ سمیٹ دینگے، یہاںتک کہ کوئی عالم نہیں رہے گا، لوگ جاہلوں کو سردار بنالینگے، پس ان سے سوال کیے جائیں گے تو وہ بغیر علم کے فتوے دینگے، گمراہ ہونگے اور گمراہ کرینگے۔

ہم آخری نصیحت اپنے ان بھائیوں کیلئے پیش کررہے ہیں جو جہالت سے سلفی بن رہے ہیں ہم انہیں کہتے ہیں کہ

۱۔ جزوی امور میں فتنوں کو بھڑکانا، ابھارنا اور مسلمانوں کو تشویش میں ڈالنا کیا سلف صالحین کا طریقہ ہے؟

۲۔ کیا امت کو گمراہ کرنا سلف صالحین اور علمائے امت کو جاہل کہنا انکو سنت کی مخالفت اور بدعت اختیار کرنے کے طعنے دینا سلف صالحین کا عمل ہے؟

۳۔ کیا جمہور اہل اسلام سے الگ رائے قائم کرنا اور مسلمانوں کی جماعت سے خارج ہونا اور اس دور کے بعض شیوخ کے اقوال سے چمٹے رہنا سلف صالحین کا طریقہ ہے۔ اس امت کے معاملہ میں اللہ سے ڈرو

تمہارا مقصد اخلاص، سچائی اور سلف صالحین کے طریقہ پر مضبوطی سے عمل ہونا چاہیئے، شہرت، نفسانی خواہشات کی اتباع اور ظاہریت کی محبت نہیں ہونی چاہیئے

ان عجیب وغریب غیر مانوس اور خلاف قیاس آراء کو چھوڑو اور اپنی جدوجہد دین سے پھرنے والے کمیونسٹوں اور عیسائیت کی دعوت دینے والوں کے مقابلہ میں وقف کردو۔

اس امت کے معاملہ میں اللہ سے ڈرو، جس گروہ بندی، اختلاف اور نقصان میں ہم مبتلا ہیں یہی ہمارے لئے کافی ہے

ہمارے لئے یہی کافی ہے کہ مسلمان اور اسلام کی دعوت دینے والے طاقتور، سرکش، دشمن اور بغاوت، کیمونزم، آزاد خیالی اور بے دینی کا مقابلہ کریں۔

ہم ایسے دور میں ہیں جس میں فتنے موجیں مار رہے ہیں یہ ایسا دور ہے جس میں

ایمان اور کفر کے درمیان جنگ ہے، یہ وقت سنت اور بدعت کی لڑائی کا نہیں (یعنی یہ وہ وقت نہیں جس میں سنت اور بدعت میں جھگڑا کیا جائے) لوگوں کو چھوڑ دو، آٹھ رکعت تراویح پڑھیں یا بیس رکعت.

ان کو چھوڑ دو وہ اکیلے اکیلے اللہ کی تسبیح کریں یا جماعت کی صورت میں تسبیح کریں، اگر ــ اگر تم سچے مخلص ہو اور سلف صالحین کے طریقہ کی اتباع کا ارادہ رکھتے ہو تو ان لوگوں کو لہو ولعب اور رقص وسرود کی مجلسوں کی بجائے ذکر کے حلقوں میں جمع ہونے دو.

لوگوں کی عبادت میں خلل اندازی نہ کرو، احکام دین پر خود مطلع نہ ہونے کی وجہ سے مسلمان علماء اور سلف صالحین پر دین میں بدعت جاری کرنے کی تہمت نہ لگاؤ، یا اس وجہ سے کہ تم ان دلائل سے ناواقف ہو جس پر علماء اور ائمہ مجتہدین رضوان اللہ علیہم نے اعتماد کیا ہے.

اگر ایک آدمی کلی طور پر نماز تراویح سے رک جاتا ہے تو اس کا جرم اور گناہ اس شخص کے گناہ سے ہلکا ہے، جو مسلمانوں کی جماعت کو جدا جدا کر دیتا ہے، اور دشمنی وفساد پھیلاتا ہے، پس یقیناً نماز تراویح سنت ہے اور مسلمانوں کی صفوں میں اتحاد اور کلمہ پر اجتماع فرض ہے.

**واعتصموا بحبل الله جميعا ولا تفرقوا**

ترجمہ: اور مضبوطی سے پکڑ لو اللہ کی رسی کو سب مل کر اور جدا جدا نہ ہونا

تم کس طرح ایک سنت کی وجہ سے امت کے اتحاد کو پارہ پارہ کر رہے ہو؟

ہم اس ذات سے سوال کرتے ہیں کہ ہمیں خطا اور لغزش سے محفوظ فرمائے اور ہمیں حق، ہدایت اور سلف صالحین کے طریقہ کے التزام پر لائے، اور ہمیں دین میں سمجھ عطا فرمائے تاکہ ہمارے احکام دلیل اور بصیرت پر مبنی ہوں.

یقیناً وہ بہترین ہدایت دینے والا اور سیدھی راہ دکھانے والا ہے.

---



## بحث کا خاتمہ

جو کچھ آج کل مسلمان مشرق ومغرب میں بیس رکعت نماز تراویح کے بارے کر رہے ہیں وہی حق ہے جس پر نصوص کریمہ دلالت کرتی ہیں یہی راستہ ہے جس پر سلف صالحین چلے ہیں اور ائمہ اعلام کا اس پر اجماع ہے اور ملت اسلامیہ حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ سے لیکر ہمارے اس زمانے تک متفق ہے، نماز تراویح بیس رکعت نبوت کی راہنمائی کے مطابق ہے اور سنت نبوی شریف صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے مخالف نہیں ہے کیونکہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے حکم کی اتباع میں ہے.

**فعليكم بسنتي وسنة الخلفاء الراشدين المهديين**

ترجمہ: تم پر مرا طریقہ اور میرے ہدایت یافتہ خلفائے راشدین کا طریقہ لازمی ہے

بلکہ یہ عمل منتشر لوگوں کو جمع کرتا ہے اور مسلمانوں کو ایک ہو جانے کی دعوت دیتا ہے، خصوصاً اس پر قدیم اور جدید دور کے ائمہ اعلام کا اجماع ہے، اللہ تعالیٰ اپنے خاص بندے، اپنے رسول اور ہمارے آقا ومولیٰ حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم، آپکی آل اور آپکے تمام اصحاب پر اپنی رحمتیں نازل فرمائے، اور تمام تعریفیں اللہ کیلئے ہیں جو تمام جہانوں کا پالنے والا ہے.

مکۃ المکرمہ
غرۃ شہر رمضان
۱۴۰۳ھ

کتبہ
خادم الکتاب والسنۃ
محمد علی الصابونی

# حواشی

(۱) الترغیب والترھیب میں یہاں فینزل الرحمۃ بھی ہے یعنی رحمت نازل فرماتے ہیں
(۲) دیکھو "الفقہ الواضح علی المذاہب الاربعہ" ازڈاکٹر محمد بکر اسماعیل صفحہ ۲/ ۲۵
(۳) صحیح مسلم ۱/ ۵۲۷
(۴) حذا الحدیث فی اسنادہ مسلم بن خالد المخزومی وھو ضعیف کما قال ابو داؤد قال الحافظ فی الفتح والمحفوظ ان عمر رضی اللہ عنہ ھو الذی جمع الناس علی ابی ابن کعب الفتح ۴/ ۲۱۸
(۵) بخاری شریف
(۶) المغنی لابن قدامہ
(۷) رواہ البخاری ۳/ ۲۲۰ فی الصلوۃ التروایح - دیکھو جامع الوصول ۶/ ۱۱۷
(۸) شرح المھذب ۳/ ۵۲۷
(۹) السنن الکبری للحافظ البیھقی فی باب ماروی فی عدد رکعات القیام فی شھر رمضان ۲/ ۴۹۶
(۱۰) موطا امام مالک میں اس کے آگے یہ بھی لکھا ہے کہ اس کی سند مرسل قوی ہے
(۱۱) المغنی ۲/ ۱۶۷ لابن قدامہ الحنبلی وذکرانہ رواہ ابو داؤد
(۱۲) رواہ البخاری فی صحیحہ
(۱۳) یعنی وتر ایک سلام کیساتھ پڑھتے تھے
(۱۴) یہ نماز تراویح کی بات ہے اسے مسجد میں پڑھنا بہتر ہے لیکن اس کے ساتھ فرض بھی مسجد میں ادا کرنا نہ چھوڑ دیں
(۱۵) شرح الصغیر علی اقرب المسالک ج ۱/ ۵۵۲
(۱۶) رواہ اصحاب السنن
(۱۷) اگر کوئی فرض نماز کا انکار کرے تو ہو جاتا ہے (مترجم)
(۱۸) یعنی کبیرہ گناہ نہیں ہے (مترجم)
(۱۹) یہ روایت تہجد کے بارے میں ہے، دیکھو بخاری باب قیام اللیل
(۲۰) فتاوی شیخ الاسلام ابن تیمیہ ۲/ ۴۰۱ اور دیکھو جو فقیہ محدث شیخ اسماعیل انصاری نے اپنے مضبوط رسالے "تصحیح حدیث صلاۃ التراویح عشرین رکعۃ" میں لکھا ہے، پس اس میں بیمار کی شفاء ہے، یہ موصوف حکومت سعودیہ کے دار الافتاء کے رکن ہیں
(۲۱) اخرجہ البخاری عن حدیث انس بن مالک وانظر جواہر البخاری
(۲۲) سورۃ النساء، آلایۃ (۱۵۵)
(۲۳) یہ اس حدیث کا حصہ جسے امام بخاری نے بیان کیا ہے



(۲۴) اسکو ترمذی نے بیان کیا ہے - مناقب میں اور فرمایا ہے کہ حدیث صحیح حسن ہے دیکھیے جامع الوصول ۸/ ۶۰۸
(۲۵) بخاری ۷/ ۴۰ باب مناقب عمر - ابن اثیر نے جامع الوصول میں کہا ہے "محدثون" حدیث میں اسکی تفسیر کی ہے کہ وہ ملہم ہیں اور ملہم وہ ہے جو کسی چیز کے بارے ظن اور فراست سے خبر دے
(۲۶) یہ بات پردہ کا حکم نازل ہونے سے پہلے کی ہے
(۲۷) اسکو ترمذی نے بیان کیا ہے - اس کی اسناد حسن ہے اور دیکھیے جامع الوصول
(۲۸) اسکو ابو داؤد اور ترمذی نے بیان کیا اور کہا ہے کہ یہ حدیث حسن صحیح ہے
(۲۹) بخاری شریف
(۳۰) جامع الوصول ۱/ ۲۸۰
(۳۱) بخاری شریف
(۳۲) جامع الاوصول فی احادیث الرسول، لابن الاثیر ۱/ ۲۸۱
(۳۳) فتح الباری لابن حجر عسقلانی علی شرح البخاری ۴/ ۲۵۳
(۳۴) اس سے بخاری کی وہ روایت مراد ہے جو عبدالرحمان بن عبد القاری سے مروی ہے کہ میں حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ کے ساتھ رمضان المبارک کی ایک رات باہر نکلا تو دیکھا کہ لوگ علیحدہ علیحدہ نماز پڑھ رہے ہیں، حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا کیا میں انکو ایک قاری کے پاس جمع کردوں، تو پھر آپ نے تمام لوگوں کو حضرت ابی بن کعب رضی اللہ عنہ کے ساتھ جمع کر دیا یہ حدیث پہلے گذر چکی ہے (مترجم)
(۳۵) فتح الباری ۴/ ۲۵۲، ۲۵۳
(۳۶) اخرجہ مسلم ۱/ ۴۹۹
(۳۷) صحیح مسلم ۱/ ۴۹۷
(۳۸) صحیح مسلم ۱/ ۵۳۱
(۳۹) اخرجہ مسلم ۱/ ۵۳۲
(۴۰) رسالہ التراویح عشرون رکعۃ از علامہ شیخ اسماعیل انصاری
(۴۱) دیکھیں فتاوی شیخ الاسلام ابن تیمیہ ج ۱ صفحہ ۱۶۸-۱۶۹
(۴۲) ترمذی شریف حدیث نمبر ۳۲۵۰ ابن ماجہ باب اجتناب البدع واحمد فی المسند ۵/ ۲۵۲ اور فرمایا کہ اسکی سند صحیح ہے
(۴۳) اخرجہ مسلم فی العلم
(۴۴) مسلم شریف - ابو داؤد شریف باب فضل الرفق
(۴۵) امام مسلم نے اپنی صحیح کے مقدمہ میں یہ قول امام محمد بن سیرین کیطرف منسوب کیا ہے (مترجم)

# ماخذ و مراجع


قرآن مجید

| | |
|---|---|
| بخاری شریف | امام ابو عبداللہ محمد بن اسماعیل بخاری رحمہ اللہ |
| مسلم شریف | امام ابو الحسین مسلم بن حجاج قشیری رحمہ اللہ |
| نسائی شریف | امام ابو عبدالرحمن احمد بن شعیب نسائی رحمہ اللہ |
| ابو داؤد شریف | امام ابو داؤد سلیمان اشعث رحمہ اللہ علیہ |
| ترمذی شریف | امام ابو عیسیٰ محمد بن عیسیٰ ترمذی رحمہ اللہ علیہ |
| مؤطا | امام مالک رحمہ اللہ علیہ |
| مسند | امام احمد بن حنبل رحمہ اللہ علیہ |
| السنن الکبریٰ | امام ابو بکر احمد بن حسین بیہقی رحمہ اللہ |
| جامع الاصول | امام ابو السعادت المبارک محمد ابن الاثیر جزری رحمہ اللہ |
| فتح الباری | امام ابن حجر عسقلانی |
| الترغیب والترہیب | ابو محمد عبدالعظیم بن عبدالقوی منذری |
| جامع بیان العلم وفضلہ | امام محدث ابو عمر یوسف بن عبدالبر رحمہ اللہ |
| نیل الاوطار | قاضی محمد بن علی شوکانی رحمہ اللہ |
| تحفۃ الذاکرین | قاضی محمد بن علی شوکانی رحمہ اللہ |
| المغنی | امام ابن قدامہ حنبلی رحمہ اللہ |
| شرح المھذب | امام ابو زکریا یحییٰ بن شرف شافعی نووی رحمہ اللہ |
| المجموع | امام ابو زکریا یحییٰ بن شرف شافعی نووی رحمہ اللہ |
| بدایۃ المجتہد | امام ابن رشد مالکی رحمہ اللہ |
| اقرب المسالک علی مذہب الامام مالک | الشیخ الدردیر مالکی رحمہ اللہ |





| | |
|---|---|
| الشرح الصغیر علی اقرب المسالک | - |
| طرح التثریب | حافظ عراقی |
| فتاویٰ | الشیخ ابن تیمیہ رحمہ اللہ |
| رفع الملام عن الائمۃ الاعلام | الشیخ ابن تیمیہ رحمہ اللہ |
| لسان العرب | علامہ ابن منظور |
| مجموعۃ الفتاوی النجدیہ | - |
| صلاۃ التراویح عشرون رکعۃ | الشیخ اسماعیل الانصاری سعودی |
| الفقہ الواضح علی المذاہب الاربعہ | ڈاکٹر محمد بکر اسماعیل |
| تصحیح حدیث صلاۃ التراویح عشرین رکعۃ | الفقیہ المحدث الشیخ اسماعیل الانصاری رکن دار الافتاء۔ سعودی عرب |

مشائخ نقشبندیہ مجددیہ کا بے مثال تذکرہ

# حضراتُ القُدس

- کتاب مذکور کے مصنف خواجہ بدرالدین سرہندی علیہ الرحمۃ امام ربانی مجدد الف ثانی رحمۃ اللہ علیہ کے اجل خلفاء میں سے ہیں۔ آپ نے حضرت امام ربانی کی خدمت میں سترہ سال رہ کر تعلیم و تربیت حاصل کی۔ اپنے زمانہ کے ممتاز علماء اور مصنفین میں آپ کا شمار ہوتا ہے
- اس کتاب میں مصنف علیہ الرحمۃ نے خلفاء اربعہ (حضرت صدیق، فاروق، عثمان اور علی رضی اللہ عنہم) سے لے کر امام ربانی مجدد الف ثانی رحمۃ اللہ علیہ کی اولادِ امجاد اور آپ کے خلفاء تک سلسلہ عالیہ نقشبندیہ کے تمام اولیائے کرام کے مفصل حالات نہایت تحقیق سے قلمبند فرمائے ہیں۔
- مشائخ نقشبندیہ مجددیہ کے حالات پر آج تک جو کتابیں لکھی گئی ہیں ان میں یہ کتاب بڑی جامع اور مستند ہونے کی وجہ سے سب سے بلند درجہ رکھتی ہے اس لیے اس کا ترجمہ آسان اردو میں کرایا گیا ہے تاکہ ہر اردو خواں اس سے بخوبی فائدہ اٹھا سکے۔
- اولیائے نقشبندیہ مجددیہ کے حالات، کرامات اور ارشادات سے روحانی فیض حاصل کرنے کے لیے اس کتاب کا مطالعہ ضرور کیجیے۔

---

مکتبہ نعمانیہ۔ اقبال روڈ سیالکوٹ

## حضرت مجدد الف ثانیؒ اور علامہ اقبالؒ

گردن نہ جھکی جس کی جہانگیر کے آگے ؛ اسی کے نفس گرم سے ہے گرمیٔ احرار

ملک کے مشہور و معروف دانشور اور سلسلہ عالیہ نقشبندیہ مظہریہ کے چشم و چراغ پروفیسر ڈاکٹر محمد مسعود احمد صاحب (ایم اے۔ پی۔ ایچ۔ ڈی) کا ایک تحقیقی مقالہ ہے، پروفیسر صاحب نے امام ربانی مجدد الف ثانی شیخ احمد سرہندی اور مفکر پاکستان ڈاکٹر علامہ محمد اقبال (مرحوم) کے مختصر حالات درج کرنے کے بعد تحقیق سے یہ ثابت کیا ہے کہ علامہ اقبال شیخ مجدد کے علم و روحانیت سے بہت متاثر ہوئے اور کئی بار سرہند شریف حاضری دی، شیخ مجدد اور شاعر مشرق سے تعلق رکھنے والے حضرات کو پہلی فرصت میں اسکا مطالعہ کرنا چاہیئے، مزار مجدد اور مزار اقبال کا فوٹو بھی شامل کتاب ہے، سائز ۱۸×۲۲، صفحات ۱۰۰، سرورق رنگین اور مضبوط، طباعت آفسٹ، کاغذ سفید،

: قیمت صرف ۶/۷۵ روپے :

## آدابِ رسول

مصنفہ فاضل جلیل مولانا محمد صالح رحمۃ اللہ علیہ نقشبندی قادری چشتی

سرورِ دو عالم صلے اللہ علیہ وسلم کے فضائل، تعظیم و توقیر اور آداب کا مفصل بیان، قرآنی آیات، احادیث نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم، صحابہ کرام کے عمل اور بزرگانِ دین کے اقوال و افعال سے پیش کئے گئے ہیں، علاوہ ازیں بزرگانِ دین کے آداب، قرآن مجید کے آداب، قبلہ کے آداب، شعائر اللہ کے آداب، شانِ نبوت میں گستاخی کے نتائج بڑے شرح و بسط سے بیان کئے گئے ہیں، نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے عشق و محبت رکھنے والوں کیلئے لاجواب تحفہ ہے۔ سائز ۱۸×۲۲ طباعت آفسٹ کاغذ سفید، صفحات ۱۴۴

قیمت ۸/۲۵ روپے

مکتبہ نعمانیہ اقبال روڈ، سیالکوٹ

مولانا جلال الدین رومی علیہ الرحمۃ کی مثنوی شریف سے منتخب حکایات کا مجموعہ

# بہارِ مثنوی

تالیف

## قطبِ وقت حضرت علامہ مفتی محمد محمود الوری رحمۃ اللہ علیہ

- مؤلف علیہ الرحمۃ کی بہترین اور لاجواب کاوش۔
- علماء، خطباء، طلباء اور مذہبی ذوق رکھنے والے حضرات کیلئے بے مثال تحفہ۔
- حکایات اور تمثیلات کی زبان میں معرفت و حقیقت کے نادر و نایاب مسائل کا حل۔
- سالکوں اور صوفیوں کے لیئے تعلیم و تصوف اور مقاماتِ سلوک طے کرنے کا طریقہ۔
- وادیٔ ضلالت میں بھٹکنے والوں کے لیئے نیکی اور بدی کے راستہ کی وضاحت۔
- معاشرہ کے زخم رسیدہ ناسوروں کی نشاندہی اور ان کا علاج۔
- اُمتوں کے اسبابِ زوال کی توضیح اور کامرانی و شادکامی کا راستہ۔
- شائقین علم و خرد کے لیئے خیر و شر میں فرق کرنے کی میزان۔

اسلام کا درد رکھنے والوں اور اصلاحی و تعمیری ذہن کے مالک احباب کے لیئے اس کتاب کا مطالعہ بہت ضروری اور فائدہ بخش ہے۔

جلد اعلیٰ اور مضبوط ـــــ ٹائیٹل رنگین ـــــ قیمت -/۴۲ روپے
ملنے کا پتہ مکتبہ نعمانیہ اقبال روڈ سیالکوٹ پاکستان

# نمازِ تراویح

# ۲۰ رکعات

## سنت موکدہ ہے

غیر مقلدین کے اعتراضات کے مدلل جوابات

متکلم اسلام
مولانا محمد الیاس گھمن حفظہ اللہ

# تراویح بیس رکعت

# سنت مؤکدہ ہے

مع

## غیر مقلدین کے شبہات واعتراضات کے جوابات

متکلم اسلام مولانا محمد الیاس گھمن حفظہ اللہ

سرپرست: مرکز اہل السنت والجماعت، سرگودھا

ترتیب وپیشکش

احناف میڈیا سروس

www.ahnafmedia.com

نحمدہ و نصلی علی رسولہ الکریم اما بعد!

برادران اہل السنت والجماعت! رمضان شریف کا مہینہ عالمِ روحانیت کا موسم بہار ہے۔ دن کو فرض روزہ رکھنا اور رات کو سنت تراویح ادا کرنا اس مبارک مہینہ کی مخصوص عبادات ہیں۔ حدیث مبارک میں ارشاد ہے:

شَهْرٌ كَتَبَ اللّٰهُ عَلَيْكُمْ صِيَامَهٗ وَسَنَنْتُ لَكُمْ قِيَامَهٗ۔

سنن ابن ماجۃ: ص94، باب ماجاء فی قیام شہر رمضان

ترجمہ: اس مہینہ کے روزے اللہ تعالیٰ نے تم پر فرض فرمائے ہیں اور میں نے اس کے قیام (تراویح) کو تمھارے لیے سنت قرار دیا ہے۔

اس ماہِ مبارک کی برکات میں سے ایک یہ بھی ہے کہ اس میں ایک نفل کا ثواب فرض کے برابر اور ایک فرض کا ثواب ستر فرائض کے برابر کر دیا جاتا ہے۔

مشکوۃ المصابیح: ج1، ص173

اس لیے اللہ والے ان مبارک گھڑیوں کو غنیمت سمجھتے ہیں اور ایک لمحہ بھی ضائع نہیں ہونے دیتے کہ شائد آئندہ سال ہمیں یہ مقدس گھڑیاں نصیب ہوں یا نہ ہوں۔

ام المؤمنین حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں:

كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِذَا دَخَلَ شَهْرُ رَمَضَانَ شَدَّ مِئْزَرَهٗ، ثُمَّ لَمْ يَأْتِ فِرَاشَهٗ حَتّٰى يَنْسَلِخَ۔

شعب الایمان للبیہقی: ج3، ص310

ترجمہ: جب رمضان کا مہینہ آتا تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کمرِ ہمت کس لیتے اور اپنے بستر پر تشریف نہ لاتے، یہاں تک کہ رمضان گزر جاتا۔

لیکن جب رمضان کی آخری دس راتیں آتیں تو سیدہ عائشہ رضی اللہ عنہا ہی

فرماتی ہیں کہ:

كَانَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَجْتَهِدُ فِي الْعَشْرِ الْأَوَاخِرِ مَا لَا يَجْتَهِدُ فِي غَيْرِهَا۔

صحیح مسلم: ج1، ص372، باب الاجتہاد فی العشر الاواخر الخ

ترجمہ: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم آخری دس دنوں میں جو کوشش فرماتے وہ باقی دنوں میں نہ فرماتے تھے۔

نیز امت کو بھی اس مہینے میں عبادت کی ترغیب دیتے تھے۔ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ روایت فرماتے ہیں:

أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ: مَنْ قَامَ رَمَضَانَ إِيمَانًا وَاحْتِسَابًا غُفِرَ لَهُ مَا تَقَدَّمَ مِنْ ذَنْبِهِ۔

صحیح بخاری: ج1، ص10، باب تطوع قیام رمضان من الایمان

ترجمہ: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جس نے رمضان میں ایمان کے ساتھ اور ثواب کی نیت سے تراویح پڑھی تو اس کے گزشتہ گناہ معاف کر دیے جائیں گے۔

ان احادیث سے معلوم ہوا کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم رمضان المبارک میں خود بھی بکثرت عبادت فرماتے تھے اور امت کو بھی بکثرت عبادت کی ترغیب دیتے تھے۔ اس لیے اس ماہ میں زیادہ سے زیادہ جتنی عبادت ہو سکے پوری ہمت اور کوشش سے کرنی چاہیے۔

## قیام رمضان:

قیام رمضان (تراویح) آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے بیس رکعت فرمایا۔ اسی پر حضرات خلفاءِ راشدین میں سے حضرت عمر رضی اللہ عنہ، حضرت عثمان رضی اللہ عنہ اور حضرت علی رضی اللہ عنہ، دیگر صحابہ کرام رضی اللہ عنہم، ائمہ مجتہدین و

حضرات مشائخ رحمہم اللہ عمل پیرا رہے، بلاد اسلامیہ میں چودہ سو سال سے اسی پر عمل ہوتا رہاہے اورامت کا اسی پر اجماع ہے۔ آنے والے سطور میں اس کی وضاحت آرہی ہے۔

## لفظ تراویح:

حافظ ابن حجر عسقلانی شافعی رحمہ اللہ فرماتے ہیں:

وَالتَّرَاوِيحُ جَمْعُ تَرْوِيحَةٍ وَهِيَ الْمَرَّةُ الْوَاحِدَةُ مِنَ الرَّاحَةِ كَتَسْلِيمَةٍ مِنَ السَّلَامِ.

فتح الباری شرح صحیح البخاری ج4 ص317

ترجمہ: تراویح ''ترویحہ'' کی جمع ہے اور ترویحہ ایک دفعہ آرام کرنے کو کہتے ہیں، جیسے ''تسلیمہ'' ایک دفعہ سلام کرنے کو کہتے ہیں۔

## نمازِ تراویح کی وجہ تسمیہ:

''ترویحہ'' وہ نشست ہے جس میں کچھ راحت لی جائے۔ چونکہ تراویح کی چار رکعتوں پر سلام پھیرنے کے بعد کچھ دیر راحت لی جاتی ہے،اس لیے تراویح کی چار رکعت کو ایک ''ترویحہ'' کہاجانے لگا اور چونکہ پوری تراویح میں پانچ ترویحے ہیں، اس لیے پانچوں کا مجموعہ ''تراویح'' کہلاتا ہے۔

علامہ حافظ ابن حجر عسقلانی شافعی رحمہ اللہ فرماتے ہیں:

سُمِّيَتِ الصَّلٰوةُ فِي الْجَمَاعَةِ فِي لَيَالِي رَمَضَانَ التَّرَاوِيحَ ؛ لِأَنَّهُمْ اَول ما اجتمعوا عليها كانوا يستريهون بين كل تسليمتين۔

فتح الباری شرح صحیح البخاری: ج4، ص317

ترجمہ: جو نماز رمضان کی راتوں میں باجماعت ادا کی جاتی ہے اس کا نام ''تراویح'' رکھا گیاہے، اس لیے کہ جب صحابہ کرام رضی اللہ عنہ پہلی بار اس نماز پر مجتمع ہوئے

تو وہ ہر دو سلام (چار رکعتوں) کے بعد آرام کیا کرتے تھے۔

## تراویح سنت مؤکدہ ہے

حضور علیہ السلام نے قیام رمضان کو سنت قرار دیا ہے جیسا کہ ابھی باحوالہ گزرا ہے۔ آپ علیہ السلام کے بعد حضرات خلفاء راشدین اور دیگر صحابہ رضی اللہ عنہم نے بھی اس پر مواظبت فرمائی جیسا کہ ہم اس کا بیان کریں گے، اور یہی مواظبت دلیل ہے کہ تراویح سنت مؤکدہ ہے۔ حضرت عرباض بن ساریہ رضی اللہ عنہ حضور علیہ السلام کا یہ ارشاد نقل کرتے ہیں:

فَعَلَيْكُمْ بِسُنَّتِي وَسُنَّةِ الْخُلَفَاءِ الْمَهْدِيِّينَ الرَّاشِدِينَ تَمَسَّكُوا بِهَا وَعَضُّوا عَلَيْهَا بِالنَّوَاجِذِ۔

سنن ابی داؤد: ج2، ص290، باب فی لزوم السنۃ

ترجمہ: تم میری سنت کو اور ہدایت یافتہ خلفاء راشدین (رضی اللہ عنہم) کی سنت کو اپنے اوپر لازم پکڑو اور اسے مضبوطی سے تھام لو۔

اس حدیث مبارک میں جہاں آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنی سنت پر لفظ "علیکم" (تم پر لازم ہے) اور عضوا علیہا بالنواجذ (مضبوطی سے تھام لو) سے عمل کرنے کی تاکید فرمائی اسی طرح حضرات خلفاء راشدین رضی اللہ عنہم کی سنت پر بھی عمل کرنے کی تاکید فرمائی جو کہ تراویح کے سنت موکدہ ہونے کی دلیل ہے۔

## نبی اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کی باجماعت نماز تراویح؛ تین راتیں:

آپ علیہ السلام سے تراویح کی جماعت صرف تین دن ثابت ہے، پورا مہینہ آپ علیہ السلام نے صحابہ رضی اللہ عنہ کو کوئی نماز نہ پڑھائی جیسا کہ احادیث میں اس کی صراحت موجود ہے۔ چنانچہ حضرت ابوذر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے:

قَالَ صُمْنَا مَعَ رَسُولِ اللَّهِ -صلى الله عليه وسلم- رَمَضَانَ فَلَمْ يَقُمْ بِنَا شَيْئًا مِنَ الشَّهْرِ حَتَّى بَقِيَ سَبْعٌ فَقَامَ بِنَا حَتَّى ذَهَبَ ثُلُثُ اللَّيْلِ فَلَمَّا كَانَتِ السَّادِسَةُ لَمْ يَقُمْ بِنَا فَلَمَّا كَانَتِ الْخَامِسَةُ قَامَ بِنَا حَتَّى ذَهَبَ شَطْرُ اللَّيْلِ فَقُلْتُ يَا رَسُولَ اللَّهِ لَوْ نَفَّلْتَنَا قِيَامَ هَذِهِ اللَّيْلَةِ. قَالَ فَقَالَ «إِنَّ الرَّجُلَ إِذَا صَلَّى مَعَ الإِمَامِ حَتَّى يَنْصَرِفَ حُسِبَ لَهُ قِيَامُ لَيْلَةٍ». قَالَ فَلَمَّا كَانَتِ الرَّابِعَةُ لَمْ يَقُمْ فَلَمَّا كَانَتِ الثَّالِثَةُ جَمَعَ أَهْلَهُ وَنِسَاءَهُ وَالنَّاسَ فَقَامَ بِنَا حَتَّى خَشِينَا أَنْ يَفُوتَنَا الْفَلاَحُ.... ثُمَّ لَمْ يَقُمْ بِنَا بَقِيَّةَ الشَّهْرِ.

سنن ابی داؤد ج1 ص204، باب فی قیام شہر رمضان

ترجمہ: فرماتے ہیں کہ ہم نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ رمضان کے روزے رکھے، آپ نے پورا مہینہ ہمیں رات میں نماز نہیں پڑھائی یہاں تک کہ سات دن باقی رہ گئے تو (تیئسویں رات میں) آپ نے ہمیں نماز پڑھائی یہاں تک کہ تہائی رات گزر گئی جب چھ دن رہ گئے تو نماز نہیں پڑھائی پھر جب پانچ دن رہ گئے تو نماز پڑھائی (یعنی پچیسویں رات میں) یہاں تک کہ آدھی رات گزر گئی میں نے عرض کی: یارسول اللہ! اگر آپ اس رات کے باقی حصے میں بھی ہمیں نفل پڑھادیتے تو کیا ہی اچھا ہوتا!، آپ نے فرمایا: جب کوئی شخص امام کے ساتھ نماز (عشاء) پڑھے پھر اپنے گھر واپس جائے تو اسے پوری رات کے قیام کا ثواب ملے گا۔

حضرت ابوذر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ جب چار دن باقی رہ گئے تو آپ نے ہمیں نماز نہیں پڑھائی، جب تین دن باقی رہ گئے تو آپ نے اپنے گھر والوں، عورتوں اور دیگر لوگوں کو جمع کیا اور نماز پڑھائی (یعنی ستائیسویں رات) اتنی لمبی نماز پڑھائی کہ ہمیں اندیشہ ہونے لگا کہ ہم سے سحری رہ جائے گی، پھر باقی ایام بھی آپ نے ہمیں نماز نہیں پڑھائی۔

## آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے تعدادِ رکعتِ تراویح:

### دلیل نمبر 1:

عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ : أَنَّ رَسُولَ اللهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَانَ يُصَلِّي فِي رَمَضَانَ عِشْرِينَ رَكْعَةً وَالْوِتْرَ.

(مصنف ابن ابی شیبۃ ج2 ص284 باب کم یصلي فِي رَمَضَانَ مِنْ رَكْعَةٍ. المعجم الکبیر للطبرانی ج5 ص433 رقم 11934، المنتخب من مسند عبد بن حمید ص218 رقم 653، السنن الکبری للبیہقی ج2 ص496 باب مَارُوِيَ فِي عَدَدِ رَكَعَاتِ الْقِيَامِ فِي شَهْرِ رَمَضَانَ.)

ترجمہ: حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم رمضان میں بیس رکعت تراویح اور وتر پڑھتے تھے۔

فائدہ: اس کی سند حسن درجہ کی ہے، امت کے تلقی بالقبول کی وجہ سے صحیح شمار ہو گی۔

### شبہ:

زئی صاحب غیر مقلد نے لکھا: "یہ حدیث موضوع و من گھڑت ہے"

(تعدادِ رکعات قیام رمضان: ص28)

اور یہ بات نقل کی: "وھو ضعیف- هذا حديث ضعيف" (ایضاً)

نیز اس کے ایک راوی ابراہیم بن عثمان پر جرح بھی کی ہے۔ یہی کچھ غلام مصطفی غیر مقلد نے لکھا ہے۔ (آٹھ رکعت نماز تراویح: ص6)

### جواب نمبر 1:

اللہ تعالیٰ جناب کو فہم نصیب فرمائے۔ حدیث کے بارے میں نقل کیا کہ یہ ضعیف ہے اور حکم لگایا "موضوع و من گھڑت ہے" کیا ضعیف حدیث موضوع ہوتی

ہے ؟[جبکہ زیرِ بحث حدیث درجۂ حسن کی ہے، اور مؤیدات کی وجہ سے قوی تر ہے۔ تفصیل آگے آرہی ہے] اگر یہی اصول جناب کے ہاں مسلم ہے تو سننِ اربعہ اور دیگر کتبِ حدیث کی جن روایات کو محدثین ضعیف بتلاتے ہیں ان پر شوق سے "موضوع" کا حکم لگائیے۔ جناب کی جانب سے حدیث کی "عظیم خدمت" ہو گی۔

اولاً:۔۔ "ابراہیم بن عثمان ابوشیبہ العنبسی" جن پر موصوف نے جرح کی ہے وہ اتنا بھی مجروح نہیں کہ اس کی روایت کو رد کر دیا جائے، بلکہ بعض محدثین سے اس کی تعدیل و توثیق اور مدح و ثناء بھی ثابت ہے۔

1: امام شعبہ بن الحجاج م 160ھ نے ابوشیبہ سے روایت لی ہے۔

(تہذیب الکمال للمزی: ج1، ص268، تہذیب التہذیب: ج1 ص136)

اور غیر مقلدین کے ہاں اصول ہے کہ امام شعبہ اس راوی سے روایت لیتے ہیں جو ثقہ ہو اور اس کی احادیث صحیح ہوں۔

(القول المقبول فی شرح صلوۃ الرسول: ص386، نیل الاوطار: ج1 ص16)

اگر ابوشیبہ اتنا ضعیف راوی ہوتا جتنا زئی صاحب کہتے ہیں تو پھر امام شعبہ ان سے روایت نہ لیتے۔

2: امام بخاری رحمہ اللہ کے استاذ الاساتذہ حضرت یزید بن ہارون رحمہ اللہ، ابراہیم بن عثمان ابو شیبہ کے زمانۂ قضاۃ میں ان کے کاتب تھے اور ان کے بڑے مداح تھے، فرماتے ہیں: "ماقضی علی الناس یعنی فی زمانہ اعدل فی قضاء منہ"

(تہذیب الکمال ج1 ص270)

ترجمہ: ابراہیم بن عثمان کے زمانۂ قضاء میں ان سے بڑھ کر کوئی قاضی نہیں ہوا۔

3: امام ابن عدی فرماتے ہیں: لہ احادیث صالحۃ (تہذیب الکمال ج1 ص270)

# مسنون نمازِ تراویح

مع "8 رکعت مسنون تراویح پر اکابر علماء احناف کی شہادت" کی حقیقت

"تراویح" کے سلسلے میں غیر مقلدین کے متضاد مواقف

"غیر مقلدین کے سحر وافطار، صدقۂ فطر اور جمعہ کے دن کی عید" کی حقیقت


مولف

پروفیسر مولانا ہلال احمد

رابطہ علماء اہل سنت والجماعت (الہند)

و ایڈیٹر: اخبار "ترجمان شریعت"

مالیگاؤں 423203، ضلع ناسک، مہاراشٹر، الہند



ناشر: مجلس علمیہ آندھرا پردیش وتلنگانہ

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# تراویح

ماہِ رمضان میں عشاء کی نماز کے بعد ایک نماز باجماعت پڑھی جاتی ہے جسے تراویح سے موسوم کیا جاتا ہے۔ یہ ایک زائد نماز ہے۔

احناف، مالکیہ، شوافع، حنابلہ غرض پوری امت محمدیہ تراویح کی نماز کے مسنون ہونے کی قائل ہے سوائے روافض کے، گویا فی زمانہ تراویح کی نماز کے سلسلہ میں تین مواقف ہیں:

① روافض سرے سے نماز تراویح ہی کا انکار کرتے ہیں۔

② غیر مقلدین بھی نماز تراویح کا انکار کرتے ہیں سوائے اُن کے ایک فرقہ اہل حدیث کے۔ فرقہ اہل حدیث بھی دراصل تراویح کا منکر ہے، کیونکہ وہ تراویح کو ایک زائد نماز نہیں مانتا بلکہ وہ تاویل کرتا ہے کہ تراویح اور تہجد ایک ہی نماز ہے۔ اور اس میں بھی دو گروہ ہیں، ایک گروہ روزانہ تراویح کو مسنون مانتا ہے اور دوسرا چند دن تراویح کی جماعت کا قائل ہے اور روزانہ کا منکر ہے۔

③ احناف، مالکیہ، شوافع، حنابلہ غرض جمہور امت ماہ رمضان میں روزانہ بیس رکعات نماز تراویح کے سنت ہونے کے قائل ہیں۔

## بیس رکعات پر عملاً اجماع

خلیفہ راشد حضرت عمر بن خطابؓ کے زمانہ سے حدوث اہل حدیث (فرقہ اہل حدیث کے پیدا ہونے) تک جمیع اہل سنت والجماعت کا معمول تھا کہ:

(۱) پوری امت (سوائے روافض) ماہ رمضان میں روزانہ تراویح باجماعت ادا کرتی رہی۔

(۲) تراویح کی نماز بالاتفاق بیس رکعات تھی۔ تقریباً بارہ سو سال سے زائد عرصہ تک امت کا اس بیس رکعات پر عملاً اجماع رہا ہے نہ کوئی محدث، نہ کوئی فقیہ، اور نہ کوئی عالم آٹھ رکعات تراویح پڑھتا تھا، نہ اس کا مطالبہ کرتا تھا اور نہ ہی، کسی کا یہ موقف رہا ہے کہ تہجد اور تراویح ایک ہی نماز ہے (حالانکہ وہ تمام روایات احادیث کی کتابوں میں موجود تھیں جن کا حوالہ دے دے کر آج غیر مقلدین آٹھ رکعات کا دعویٰ کرتے ہیں)۔ بلکہ حدوث اہل حدیث (فرقہ اہل حدیث کے پیدا ہونے) سے کچھ عرصہ بعد تک خود یہ غیر مقلدین بھی بیس رکعات تراویح پڑھا کرتے تھے۔

(ملاحظہ ہو غیر مقلدین علماء کے ابتدائی فتاوے)

(۳) زمانۂ فاروقی سے حدوث اہل حدیث تک دنیا کی کسی ایک مسجد کا نام بھی نہیں پیش کیا جا سکتا جہاں آٹھ رکعات تراویح کا معمول ہو۔

گویا زمانۂ فاروقی سے حدوث اہل حدیث تک (تقریباً بارہ سو سال سے زائد عرصہ تک) بیس رکعات تراویح پر امت کا عملاً اجماع رہا ہے اور حضور اکرم ﷺ کا فرمان ہے ”میری امت گمراہی پر جمع نہیں ہو سکتی“۔

## جدید انکشافات

اپنی پیدائش کے کچھ عرصہ بعد غیر مقلدین کو جدید انکشافات ہوئے کہ بارہ سو سال سے زائد عرصہ تک امت جو کرتے آئی ہے اور خود ان (غیر مقلدین) کا بھی جو عمل تھا وہ غلط تھا۔ صحیح یہ ہے کہ:

(۱) تہجد اور تراویح کی نماز ایک ہے۔

(۲) سال بھر تہجد کی نماز ”نفل“ ہے اور ماہِ رمضان میں ”سنت“ ہو جاتی ہے۔

(۳) تراویح کی نماز کی رکعات ”آٹھ“ ہیں۔

# جدید انکشافات کی حقیقت

## انکارِ تراویح کا نیا روپ

تراویح کے سلسلہ میں احادیث کی کتابوں میں صحیح روایات منقول ہیں کہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے تین رات صحابہ کرام کو تراویح کی نماز پڑھائی اور یہ بھی منقول ہے کہ امت پر تراویح فرض نہ ہو جائے اس کے اندیشہ سے امت پر رحم کرتے ہوئے آگے نہ پڑھائی۔ اس کے بعد امت کا معمول یہ تھا کہ کسی قرآن پڑھنے والے کے پیچھے تراویح کی نماز پڑھتے۔ (ملاحظہ ہو صحیح بخاری باب فضل من قام رمضان وغیرہ)

تاریخ الخلفاء میں ہے کہ حضرت عمر فاروق ؓ نے سنہ ۱۵ ھ میں تراویح کی جماعت ایک امام کے پیچھے شروع کرائی۔ احادیث کی کتابوں میں سند کیساتھ روایات موجود ہیں کہ تراویح کی جماعت میں بیس رکعات پڑھی جاتی تھیں (روایات آگے آرہی ہیں)۔ نیز یہی بیس رکعات کا معمول حضرت عثمان غنی ؓ، حضرت علی مرتضیٰ ؓ، اور اس کے بعد سے آج تک جاری ہے۔ حرمین شریفین میں آج بھی بیس رکعات تراویح کی جماعت ہوتی ہے۔

فضیلۃ الشیخ عطیہ محمد سالم القاضی بالمحکمۃ الکبریٰ بالمدینۃ المنورہ جو مسجد نبوی میں مدرس ہیں انہوں نے ایک رسالہ التراویح اکثر من الف عام فی مسجد النبی علیہ الصلوٰۃ والسلام کے نام سے لکھا ہے کہ اور انہوں نے اس میں ثابت کیا ہے کہ مسجد نبوی صلی اللہ علیہ وسلم میں ایک ہزار سال سے زائد عرصہ سے تراویح کی بیس رکعات کی جماعت جاری ہے۔ اسی طرح جامعۃ ام القریٰ مکۃ المکرمۃ سے ایک رسالہ الھدی النبوی الصحیح فی الصلوٰۃ التراویح کے نام سے شائع ہوا جس میں یہ ثابت کیا گیا ہے کہ حرم مکہ بیت اللہ میں دور فاروقی سے آج تک تراویح کی بیس رکعات جماعت جاری ہے۔ غرض خلیفہ راشد ثانی حضرت عمر فاروق ؓ کے زمانہ سے اس کا معمول رہا ہے کہ ماہِ رمضان کی راتوں میں روزآنہ بیس رکعت با جماعت نماز پڑھی جاتی رہی۔ سوائے روافض کے کسی نے اس کا انکار نہیں کیا۔

لیکن ایک نوزائدہ فرقہ غیر مقلدین کے ایک شخص عبداللہ روپڑی جو چینیاں والی مسجد لاہور کا امام تھا اور جو بعد میں فرقۂ منکرین حدیث کا بانی ہوا اس نے ایک رسالہ "القول الفصیح" میں ایک مضمون لکھا جس میں جمیع اہلسنت والجماعت کے موقف کے خلاف ''تراویح'' کو ایک زائد نماز تسلیم کرنے کی بجائے یہ لکھا کہ تراویح اور تہجد ایک ہی نماز ہے اور یہ دعویٰ کیا کہ تراویح کی نماز آٹھ رکعات ہے۔فرقۂ منکرین حدیث کے بانی کے اس دعویٰ کو جو دراصل انکارِ تراویح کا نیا روپ ہے، خود غیر مقلدین نے ماننے سے انکار کر دیا اور اس کے خلاف مضامین اور فتاوے لکھے۔ یہ فتاوے فرقۂ اہل حدیث کے علماء کی کتابوں میں آج بھی دیکھے جاسکتے ہیں (مثلاً فتاویٰ ثنائیہ وغیرہ)۔لیکن یہ بات اظہر من الشمس ہے کہ غیر مقلدین کا وطیرہ ہی اجماع کی مخالفت اور امت کے ''معمول'' کا ترک ہے۔ چنانچہ مخالفت کے باوجود غیر مقلد عالم محمد حسین بٹالوی صاحب نے ۱۲۹۰ھ میں آٹھ رکعات تراویح کا فتاویٰ دیا اور غیر مقلدین کا اسی پر عمل شروع ہوگیا۔ دور فاروقی سے لے کر مذکورہ وقت تک دنیا کی کسی مسجد میں آٹھ رکعات تراویح کا معمول نہیں تھا۔

رہ گیا آٹھ رکعات نماز کو تراویح کے نام سے موسوم کرنا تو یہ جہالت پر مبنی ہے۔ کیونکہ تراویح جمع ہے ترویحہ کی اور ترویحہ کہتے ہیں چار رکعات کے بعد آرام کرنے کو۔اس لئے اصطلاحاً چار رکعات کو ترویحہ کہتے ہیں۔اور آٹھ رکعات کیلئے تثنیہ کا صیغہ آتا ہے یعنی ترویحتان یا ترویحتین۔اور بارہ رکعات یا اس سے زائد کیلئے لفظ تراویح کا انطباق ہوتا ہے۔اس لئے قاعدے کے مطابق لفظ تراویح آٹھ رکعات کیلئے استعمال ہو سکتا ہی نہیں۔

آٹھ رکعات کی بنیاد اس بات پر ہے کہ ''تہجد اور تراویح ایک ہے'' اور یہ بات بلادلیل ہے۔غیر مقلدین قرآن یا حدیث میں یہ جملہ کہیں بتا ہی نہیں سکتے کہ ''تہجد اور تراویح ایک ہے'' یہ صرف ان کا قیاس ہے جو غلط ہے۔اس کے بالمقابل صحیح مرفوع احادیث موجود ہیں، جن سے ثابت ہوتا ہے کہ تراویح رمضان کی راتوں کی ایک زائد نماز ہے (تہجد سے الگ) اور اس کے الگ سے فضائل ہیں مثلاً:

(۱) "مَنْ قَامَ رَمَضَانَ..." جو کوئی رمضان کی راتوں میں ایمان اور ثواب کی نیت سے کھڑا ہوا اس کے پچھلے تمام گناہ معاف کردئے جاتے ہیں (صحیح بخاری ج ۱ ص ۲۵۵)

(۲) حضرت ثعلبہ بن مالک قرظیؒ کہتے ہیں کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم ایک رات رمضان میں نکلے کچھ لوگوں کو دیکھا کہ مسجد کے گوشہ میں نماز پڑھ رہے ہیں، ارشاد فرمایا: یہ لوگ کیا کررہے ہیں ایک بتلانے والے نے بتلایا کہ یارسول اللہ! یہ لوگ حافظ نہیں ہیں، حضرت ابی ابن کعبؓ پڑھ رہے اور یہ لوگ ان کے ساتھ نماز پڑھ رہے ہیں۔ ارشاد فرمایا بہت اچھا کیا اور درست کیا۔ آپ نے اس کو ناپسند نہیں قرار دیا (بیہقی، فی المعرفۃ السنن والآثار ج ۴ ص ۳۹، حدیث نمبر ۵۴۰۰، آثار السنن ج ۲ ص ۴۹ بَابٌ فِیْ جَمَاعَۃِ التَّرَاوِیْح سنن کبریٰ بیہقی ج ۲ ص ۴۹۵، کذا فی ابوداؤد بَابٌ فِیْ قِیَامِ شَہْرِ رَمَضَانَ ج ۱ ص ۱۹۵)

اس روایت سے صاف ثابت ہے کہ صحابۂ کرام حضرت ابی ابن کعبؓ کے پیچھے ایک زائد نماز پڑھ رہے تھے ورنہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم سوال نہ کرتے یہ لوگ کیا کررہے ہیں اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے نماز تراویح باجماعت کی تائید وتوثیق فرمائی اور پسند فرمایا اس سے ثابت ہوا کہ تہجد اور تراویح الگ الگ دو نمازیں ہیں ایک نہیں، دونوں کو ایک قرار دینا بالکل غلط ہے۔

(۳) تین دن نماز پڑھانے کے بعد حضرت ابوذرؓ کی روایت میں چوتھے دن نماز تراویح کیلئے حاضر نہ ہونے کی وجہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے یہ ارشاد فرمائی: خَشِیْتُ اَنْ تُفْرَضَ عَلَیْکُمْ صَلٰوۃُ اللَّیْلِ فَتَعْجِزُوْا عَنْھَا۔ یعنی تمہارے شوق ورغبت کو دیکھ کر مجھے اندیشہ ہوا کہ کہیں ایسا نہ ہو کہ تم پر یہ نماز فرض قرار دے دی جائے پھر تم اس کی ادائیگی سے عاجز رہو" (صحیح بخاری ج ۱ ص ۲۶۹ بَابٌ فَضْلُ مَنْ قَامَ رَمَضَانَ، صحیح مسلم ج ۱، ص ۲۵۹، بَابُ التَّرْغِیْبِ فِیْ قِیَامِ رَمَضَانَ وَھُوَ التَّرَاوِیْحُ)

اگر تہجد وتراویح ایک ہی نماز ہوتی تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم یہ جملہ نہ ارشاد فرماتے کہ مجھے تراویح کی فرضیت کا اندیشہ ہوگیا۔ بلکہ یہ ارشاد فرماتے کہ: خَشِیْتُ اَنْ تُعَادَ عَلَیْکُمْ صَلٰوۃُ اللَّیْلِ فَرِیْضَۃً، یعنی مجھے یہ اندیشہ ہوا کہ کہیں تم پر تہجد کی نماز دوبارہ نہ فرض کردی جائے

کیونکہ تہجد کی فرضیت ابتداء اسلام میں ہو چکی تھی پھر امت سے اسکی فرضیت ساقط کردی گئی۔

(۴) اگر تہجد و تراویح ایک ہی نمازیں ہوتیں تو تراویح کی بھی قضاء ہوتی، حالانکہ دونوں کو ایک کہنے والے بھی تراویح کی قضاء کے قائل نہیں ہیں۔ اور نہ کسی روایت سے ثابت ہے کہ آپ ﷺ نے تراویح کی قضاء فرمائی ہو۔ جبکہ تہجد کی قضاء صحیح احادیث سے ثابت ہے۔ جیسے اُم المومنین حضرت عائشہ صدیقہؓ سے روایت ہے: اِذَافَاتَتْهُ الصَّلَاةُ مِنَ اللَّيْلِ مِنْ وَّجْعٍ اَوْغَيْرِهٖ صَلّٰى مِنَ النَّهَارِ ثِنْتَىْ عَشَرَةَ رَكْعَةً یعنی آپ ﷺ سے جب تہجد کی نماز درد یا تکلیف (یا نیند و تھکان) کی وجہ سے فوت ہو جاتی تو آپ دن میں بارہ رکعت پڑھ لیتے۔" (صحیح مسلم ج۱ ص۲۵۶، بَابٌ فِیْ صَلَاةِ اللَّيْلِ، کذافی ابو داؤد ج۱ ص۱۹۰، بَابٌ فِیْ صَلَاةِ اللَّيْلِ، نسائی ج۱ ص۱۹۹، شرح السنہ ج۳ ص۶۹، حدیث نمبر ۹۸۶)۔ اور نسائی شریف میں ہے: وَكَانَ اِذَاشَغَلَهٗ عَنْ قِيَامِ اللَّيْلِ نَوْمٌ اَوْ مَرَضٌ اَوْوَجْعٌ صَلّٰى ثِنْتَىْ عَشَرَةَ رَكْعَةً یعنی جب بوجہ درد، مرض اور نیند تہجد کی نماز آپ سے فوت ہو جاتی تو آپ ﷺ دن کو بارہ رکعت پڑھ لیتے تھے"۔

(نسائی ج۱ ص۱۸۲، بَابُ قِيَامِ اللَّيْلِ، ترمذی ج۱ ص۱۰۰، اَبْوَابُ صَلَاةِ اللَّيْلِ)

(۵) صحیح بخاری جلد ۱ ص۲۶۹ **باب فضل من قام رمضان** میں روایت ہے کہ "حضرت فاروق اعظمؓ تراویح کے بعد تہجد کی ترغیب دیا کرتے تھے اور کہتے تھے کہ وہ نماز جس سے تم سو جاتے ہو (نماز تہجد) وہ افضل ہے اس نماز (تراویح) سے جو تم پڑھتے ہو"۔

(۶) اسی طرح امام بخاریؒ جن کی روایت کا غیر مقلدین حوالہ دیتے ہیں ان کا عمل بھی تراویح اور تہجد الگ الگ پڑھنے کا تھا (مقدمہ فتح الباری ہدی الساری صفحہ ۴۸۲)۔ اس لئے غیر مقلدین کا تراویح کا تہجد پر قیاس غلط ہے۔ دراصل بات یہ ہے کہ غیر مقلدین کا تراویح کو تہجد کہنا، انکارِ تراویح کا ایک نیا روپ ہے۔

## "تراویح آٹھ رکعات سنت ہے" دعویٰ کی حقیقت

غیر مقلدین آٹھ رکعات تراویح کے دلائل میں دو قسم کی روایات پیش کرتے ہیں۔
(۱) غیر صریح روایات (جو دراصل تہجد کیلئے ہیں) (۲) صریح روایات

### آٹھ رکعات تراویح

| غیر صریح روایات | صریح روایات |
|---|---|
| یہ تمام روایات "تہجد اور تراویح ایک ہے" کے قیاس پر مبنی ہیں جو دعویٰ بے دلیل ہے اسلئے صرف قیاس کا درجہ رکھتی ہیں۔ غیر مقلدین قیاس کے منکر ہیں اسلئے غیر صریح روایات بطور دلیل قابل قبول نہیں۔ | یہ تمام روایات صرف حضرت جابرؓ سے مروی ہیں اور ان میں ایک راوی عیسیٰ بن جاریہ ہیں جن پر کلام ہے اس لئے یہ روایات "صحیح" درجہ تک نہیں پہنچ سکتیں۔ اور غیر مقلدین کا دعویٰ ہے کہ ان کی دلیل صرف صحیح حدیث ہوتی ہے، اس لئے بطور دلیل یہ روایات بھی نا قابل قبول ہیں۔ |

## غیر صریح روایات

حضرت ابو سلمٰی بن عبدالرحمن روایت کرتے ہیں انہوں نے سیدہ عائشہؓ سے پوچھا رسول اللہ ﷺ کی نماز (شبینہ) کیسی ہوتی تھی۔ فرمایا رمضان اور اسکے علاوہ گیارہ رکعتوں سے زیادہ نہ پڑھتے تھے۔ پہلے چار رکعات پڑھتے، ان کی طوالت اور خوبی بس کیا پوچھتے ہو۔ پھر چار رکعتیں پڑھتے تھے۔ میں نے عرض کیا یا رسول اللہ ﷺ آپ وتر پڑھنے سے پہلے سو جاتے ہیں۔ فرمایا عائشہ میری آنکھیں سوتی ہیں دل نہیں سوتا۔ (صحیح بخاری کتاب الصوم، باب قیام النبی ﷺ فی رمضان وغیرہ ج ۱ ص ۱۵۴، صحیح مسلم کتاب صلوٰۃ المسافرین، باب صلوٰۃ اللیل وعدد رکعات النبی ﷺ ج ۱ ص ۲۵۴)

| حضرت عائشہؓ کی حدیث میں | غیر مقلدین کا عمل |
|---|---|
| (۱) حدیث میں سال بھر قیام اللیل کا ذکر ہے | (۱) صرف رمضان میں تراویح پڑھتے ہیں۔ |
| (۲) حدیث میں چار چار رکعت کا ذکر ہے | (۲) دو دو رکعت پڑھتے ہیں۔ |
| (۳) حدیث میں آخر شب میں پڑھنے کا ذکر ہے | (۳) عشاء کے بعد فوراً پڑھتے ہیں۔ |
| (۴) حدیث میں اکیلے نماز پڑھنے کا ذکر ہے۔ | (۴) جماعت سے پڑھتے ہیں۔ |
| (۵) حدیث میں سو کر اٹھنے کے بعد کا ذکر ہے۔ | (۵) عشاء کے بعد سوئے بغیر تراویح پڑھتے ہیں۔ |
| (۶) حدیث میں گھر میں پڑھنے کا ذکر ہے۔ | (۶) مسجد میں تراویح پڑھتے ہیں۔ |

اس لئے تراویح کی دلیل میں یہ روایت ہرگز قابل قبول نہیں۔ اس روایت کو تراویح کے سلسلے میں بطور استدلال پیش کرنا کئی وجوہ سے قابل قبول نہیں ہے۔ کیونکہ:

(۱) اس میں اکیلے نماز پڑھنے کا ذکر ہے جب کہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے تراویح جماعت سے پڑھائی ہے۔

(۲) اس میں اس نماز کا ذکر ہے جو رمضان، غیر رمضان سارے سال میں پڑھی جاتی ہے جب کہ تراویح سارے سال میں نہیں پڑھی جاتی۔

(۳) اس حدیث میں آخر رات نماز پڑھنے کا ذکر ہے جو تہجد ہے نہ کہ اول رات جو تراویح ہے

(۴) اس میں گھر میں نماز پڑھنے کا ذکر ہے جبکہ تراویح مسجد میں پڑھی جاتی ہے۔

(۵) اس میں وتر سے پہلے سونے کا ذکر ہے اور غیر مقلدین تراویح اور وتر کے درمیان مسجد میں کبھی نہیں سوتے۔

(۶) اس حدیث میں سارا سال تین وتر پڑھنے کا ذکر ہے جب کہ غیر مقلدین ایک وتر پڑھ لیتے ہیں۔

(۷) کسی حدیث میں یہ جملہ نہیں ''تہجد اور تراویح ایک ہی نماز ہے'' اسلئے تراویح کی دلیل میں اسے نقل کرنا خیانت ہے۔

(۸) اس حدیث میں چار چار رکعات پڑھنے کا ذکر ہے جبکہ تراویح میں دو دو رکعات پڑھی جاتی ہیں۔

(۹) غیر مقلدین یہ روایت امام بخاریؒ کے حوالہ سے تراویح کیلئے پیش کرتے ہیں جبکہ حضرت امام بخاریؒ کا عمل بتاتا ہے کہ وہ دونوں (تراویح اور تہجد) کو علاحدہ علاحدہ سمجھتے تھے، ہدی الساری مقدمہ فتح الباری (۴۸۲) پر ہے "رمضان المبارک کی رات کے ابتدائی حصہ میں امام محمد بن اسماعیل بخاریؒ کے یہاں انکے شاگرد جمع ہوجاتے پھر وہ انہیں نماز پڑھاتے اور ہر رکعت میں بیس آیتیں پڑھتے تھے ایسے ہی ختم قرآن تک سلسلہ جاری رہتا اور سحر کے وقت (تہجد میں) نصف سے تہائی قرآن تک پڑھتے اور سحر کے وقت ہر تین رات میں ایک قرآن ختم کرتے تھے۔ اسلئے غیر مقلدین کا امام بخاریؒ کے حوالہ سے اس کو تراویح کی دلیل میں پیش کرنا نا قابل قبول ہے۔

(۱۰) اس روایت میں حضرت عائشہؓ نے یہ بھی فرمایا کہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم چار، چار اور تین رکعات پڑھتے تھے۔ اور غیر مقلدین دو دو رکعات پڑھتے ہیں، گویا ان کے نزدیک اسکی خلاف ورزی سنت کی خلاف ورزی نہیں ہیں۔ ایسی حالت میں دوسروں پر اس سے حجت قائم کرنا یا کسی دعویٰ کے ثبوت میں پیش کرنا بالکل خلاف انصاف و دیانت ہے۔

اسی طرح دیگر روایات جو تراویح کے سلسلہ میں صریح نہیں ہیں (اگر چہ وہ صحیح ہوں) مگر بطور استدلال قیاس کا درجہ رکھتی ہیں قیاس سے سنت نہیں ثابت ہوتی اسلئے دلیل میں ہرگز قابل قبول نہیں ہیں۔

## صریح روایات

جن روایات میں تراویح کی تعداد کا ذکر ہے وہ تمام روایات "حضرت جابر بن عبد اللہؓ" سے مروی ہیں۔ مثلاً

حضرت جابر بن عبد اللہؓ سے روایت ہے فرماتے ہیں کہ ہم کو نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے رمضان المبارک میں آٹھ رکعات (تراویح) اور وتر پڑھائی، جب دوسری رات آئی تو ہم

سب مسجد میں جمع ہوئے اور ہمیں امید تھی کہ آپ ﷺ نکلیں گے لیکن آپ ﷺ نہیں نکلے تو ہم مسجد میں صبح تک رکے رہے پھر ہم نبی کریم ﷺ کے پاس گئے اور کہا اے اللہ رسول ﷺ ہم سب گذشتہ رات مسجد میں جمع تھے اور ہمیں امید تھی کہ آپ ہمیں نماز پڑھائیں گے تو نبی کریم ﷺ نے فرمایا کہ میں اس بات سے ڈرا کہ کہیں تم پر فرض نہ کردی جائے۔(المعجم الصغیر للطبرانی ص ۱۹۰، قیام رمضان ص ۱۵۵، صحیح ابن خزیمہ جماع ابواب ذکر الوتر ج ۲ ص ۱۳۸ حدیث ص ۱۰۷۰، صحیح ابن حبان کتاب الصلوٰۃ ج ۵ ص ۶۲ حدیث ۲۴۰۱)

حضرت جابر بن عبداللہ ؓ سے روایت ہے کہ حضرت اُبی بن کعب ؓ نے حضور ﷺ کی خدمت میں حاضر ہو کر عرض کیا کہ اے اللہ کے رسول ﷺ (میرے دل میں) ایک رات کے متعلق کچھ ہے یعنی رمضان کی رات کے متعلق، نبی کریم ﷺ نے پوچھا اے اُبی وہ کیا ہے؟ فرمایا کہ ہمارے گھر میں کچھ عورتیں تھیں انہوں نے کہا کہ ہم قرآن پڑھنا نہیں جانتیں، لہٰذا ہم آپ کی اقتدا کریں گی، فرماتے ہیں کہ میں نے ان کو آٹھ رکعات اور وتر پڑھائی آپ ﷺ نے (یہ سن کر) سکوت اختیار فرمایا چنانچہ یہ رضامندی والی سنت ہوگئی۔(مسند ابی یعلیٰ ج ۳ ص ۳۳۶ حدیث ۱۸۰۱، مجمع الزوائد کتاب الصلوٰۃ، بَابٌ فِي الرَّجُلِ يَؤُمُّ النِّسَاءَ ج ۲ ص ۷۴)

**استدلال پر اعتراضات:** پہلی روایت کے بارے میں صاحب آثار السنن نے لکھا ہے کہ (وفی اسنادہ لین) اس کی اسناد میں کلام ہے۔

دوسری روایت کے بارے میں حضرت ابی بن کعب ؓ کے اس واقعہ کے بارے میں یہی محقق نہیں ہے کہ یہ رمضان کا واقعہ ہے، کیونکہ لفظ ''فی رمضان'' اس روایت میں مدرج ہے یعنی راوی کا اپنا لفظ ہے۔(اسلئے اس روایت کو تراویح کی دلیل میں پیش کرنا ہی غلط ہے)۔

مزید یہ کہ حضرت جابر ؓ سے انکی احادیث کی روایت کرنیوالا صرف ایک شخص ہے اور وہی ایک شخص حضرت جابر ؓ کے واسطے سے ان رکعات کی تعداد نقل کرتا ہے اس کا نام ''عیسیٰ بن جاریہ'' اور اسماء الرجال کی کتابوں میں عیسیٰ بن جاریہ کا حال درج ذیل ہے۔

عیسیٰ بن جاریہ: امام یحییٰ بن معین نے اس کی نسبت لکھا ہے "لیس بذاك" وہ قوی نہیں اور یہ بھی فرمایا ہے کہ اس کے پاس متعدد منکر روایتیں ہیں۔

امام نسائی نے کہا ہے کہ وہ منکر الحدیث ہے اور کہا ہے کہ وہ متروک ہے۔

امام ابوداؤد نے کہا ہے کہ وہ منکر الحدیث ہے۔

ساجی و عقیلی نے اس کو ضعفاء میں ذکر کیا ہے۔

ابن عدی نے کہا ہے کہ اس کی حدیثیں محفوظ نہیں ہیں (یعنی شاذ و منکر ہیں۔)

(تہذیب التہذیب ج ۸ ص ۱۷۹، میزان الاعتدال ج ۵ ص ۳۷۴)

یہ سات جرحیں ہیں جو عیسیٰ بن جاریہ پر کی گئی ہیں۔ اور ان کے مقابل صرف ایک امام ابوزرعہ ہیں جنھوں نے عیسیٰ بن جاریہ کو "لا بأس به" (اس میں کوئی مضائقہ نہیں) کہا۔ اور دوسرے "ابن حبان" ہیں جنھوں نے اسکو ثقات میں سے ذکر کیا ہے۔ اور اصول حدیث کا قاعدہ ہے کہ جرح مفصل تعدیل پر مقدم ہوتی ہے، لہٰذا عیسیٰ بن جاریہ اصولاً مجروح قرار پایگا۔

اس تصریح کے بموجب از روئے اصل عیسیٰ کی یہ روایت قابلِ قبول نہیں ہو سکتی بالخصوص جب کہ حضرت جابرؓ سے اس بات کا نقل کرنے میں وہ منفرد ہے، دوسرا کوئی اسکا مؤید و متابع موجود نہیں، نہ کسی دوسرے صحابی کی حدیث اسکی شاہد ہے۔ حضرت جابرؓ سے روایت کرنے میں اسکے منفرد ہونیکی دلیل تو یہ ہے کہ امام طبرانی نے عیسیٰ کی یہ روایت نقل کرنیکے بعد لکھا ہے لایروی عن جابربن عبدالله الابهذاالاسناد یعنی حضرت جابر سے بجز اس سند کے کسی دوسری سند سے یہ حدیث مروی نہیں ہے (بحوالہ رکعات تراویح ص ۲۸)۔

چونکہ تراویح کے سلسلے میں آٹھ رکعات پر جتنی صریح روایات ہیں ہر ایک کا مدار "عیسیٰ بن جاریہ" پر ہے اسلئے یہ روایات صحیح کے درجہ تک نہیں پہنچتیں۔ اور غیر مقلدین کے نزدیک صرف صحیح روایات ہی حجت ہیں۔ اسلئے تمام صریح روایات بطور استدلال نا قابل قبول ہیں۔ غرض "آٹھ رکعات تراویح سنت ہے" اس دعویٰ کی دلیل میں غیر مقلدین کے پاس کوئی صحیح صریح حدیث موجود نہیں ہے اسلئے انکا دعویٰ رد ہے۔

## ''تراویح بیس رکعات سنت ہے''

### جمہور امت کے اس دعویٰ کے دلائل وشواہد

❁ ابوبکر ابن ابی شیبہ نے مصنف میں، اور عبد بن حمید نے اپنے مسند میں اور بغوی نے اپنے معجم میں اور طبرانی نے معجم کبیر میں اور بیہقی نے سنن کبریٰ ج ۲ ص ۲۹۶ میں حضرت ابن عباسؓ سے روایت کی ہے کہ:

حدثنا یزید بن ھارن قال اخبرنا ابراھیم ان عثمان عن الحکم عن مقسم عن ابن عباس ﷺ ان رسول اللہ ﷺ کان یصلی فی رمضان عشرین رکعۃ والوتر۔

ترجمہ: آنحضرت ﷺ رمضان میں بیس رکعتیں اور وتر پڑھتے تھے۔

(مصنف ابن ابی شیبہ "كَمْ يُصَلِّي فِي رَمَضَانَ مِنْ رَكْعَةٍ" ج ۵ ص ۲۲۵)

اس حدیث کی اسناد میں ایک راوی ابوشیبہ ابراہیم بن عثمان واقع ہے اور وہ مجروح راوی ہے، اس لئے اس کی یہ روایت ضعیف قرار دی گئی ہے، اس کو ضعیف کہنے والوں میں ابنِ حجر، سیوطی، ابن الھمام اور عینیؒ وغیرہم شامل ہیں، اور کچھ شبہ نہیں کہ ابراہیم بن عثمان پر سخت سخت جرحیں نقل کی گئی ہیں، مگر اسمیں بھی کچھ شبہ نہیں کہ جتنی جرحیں نقل کی جاتی ہیں سب مقبول نہیں ہیں، بعض ان میں مردود بھی ہیں لیکن افسوس کی بات ہے مقبول جرحوں کیساتھ مردود جرحوں کو بھی نقل کر دیا جاتا ہے:

دلچسپ بات یہ ہے کہ جس سند سے یہ روایت منقول ہے یعنی''ابوشیبہ (ابراہیم بن عثمان) عن حکم عن مقسم عن ابن عباس ﷺ'' اسی سند سے غیر مقلدین نماز جنازہ میں سورۂ فاتحہ کی ''فرضیت'' کی دلیل لیتے ہیں۔ اس لئے اصولاً غیر مقلدین اس پر اعتراض نہیں کرسکتے۔

امام بیہقی کی سننِ کبریٰ ج ۲ ص ۴۹۶ میں حضرت سائب بن یزیدؓ راوی ہیں کہ ''حضرت عمر بن خطابؓ کے زمانہ میں لوگ رمضان کے مہینہ میں بیس رکعات پڑھتے تھے''،

اسی اثر کو امام بیہقی نے ''یزید بن خصیفہ'' کے طریق سے معرفۃ السنن میں بھی روایت کیا ہے۔

ویسے تو غیر مقلدین کا تعلق استدلال کے سلسلہ میں آثار سے نہیں ہے لیکن وہ مغالطہ دینے کیلئے آثار کی بحث بھی درمیان میں لاتے ہیں اور کہتے ہیں کہ حضرت عمرؓ سے بیس رکعات تراویح کا اثر صحیح نہیں ہے، کیونکہ مؤطا امام مالک میں آیا ہے کہ حضرت عمرؓ نے گیارہ رکعتوں کا حکم دیا۔ دراصل غیر مقلدین سعید بن منصور کی روایت کے سلسلہ میں بحث کرتے ہیں۔ لیکن سعید بن منصور کے اثر کی حقیقت درجِ ذیل ہے۔

سعید بن منصور یا مؤطا امام مالک میں حضرت سائب بن یزید سے روایت کرنے والے محمد بن یوسف ہیں اور محمد بن یوسف کے پانچ شاگرد ہیں اور پانچوں کا بیان باہم مختلف ہے۔ امام مالکؒ سے بحکم حضرت عمرؓ گیارہ رکعتوں کا ذکر ہے، یحییٰ قطان سے گیارہ رکعتوں کا ذکر ہے (حضرت عمرؓ کے حکم کا تذکرہ نہیں ہے)، عبدالعزیز بن محمد سے گیارہ رکعتوں کا ذکر ہے (اس میں نہ حکم کا ذکر ہے نہ ابی وتمیم کا)، ابن اسحاق سے تیرہ رکعتوں کا ذکر ہے، عبدالرزاق کے شیخ داؤد بن قیس سے اکیس رکعتوں کا ذکر ہے بحکم حضرت عمرؓ۔ پس اصول حدیث کی رو سے یہ اثر ''مضطرب'' ہے۔ اور اس حالت میں جب تک کہ کسی ایک طریق کو اصول کے مطابق ترجیح نہ دی جائے یا تمام طرق میں تطبیق نہ دی جائے اسوقت تک کسی مدعا کے ثبوت میں پیش کرنا درست نہیں ہے۔ جب کہ سائب بن یزید کے ایک دوسرے شاگرد یزید بن خصیفہ ہیں انکی روایت میں کوئی اختلاف نہیں ہے یزید کے کل شاگرد بلا اختلاف سائب بن یزید کا یہ بیان نقل کرتے ہیں کہ ہم حضرت عمرؓ کے زمانہ میں بیس رکعتیں پڑھا کرتے تھے۔ پس ''یزید بن خصیفہ'' کے طریق سے یہ اثر ''صحیح'' ہے۔ اور سننِ سعید بن منصور کی مذکورہ (مؤطا امام مالک کی) روایت ترجیح یا تطبیق کے بغیر قابلِ اعتماد نہیں ہے اور ترجیح کے بعد گیارہ کا ثبوت ہی نہیں ہوگا۔ اسلئے غیر مقلدین کی یہ ابلہ فریبی لائقِ توجہ ہی نہیں ہے۔ اور سننِ کبریٰ اور معرفۃ السنن کی بیس رکعات والا اثر قابلِ حجت ہے۔

مزید یہ کہ حضرت عمرؓ کے عہدِ مبارک میں تراویح کی بیس رکعتوں کا ثبوت تنہا سائب

"ہی کی روایت سے نہیں ہوتا، بلکہ اسکے علاوہ متعدد آثار سے بھی ہوتا ہے، جو درجِ ذیل ہیں۔

(۱) "حضرت عمرؓ کے زمانہ میں لوگ رمضان میں تیئیس (۲۳) رکعتیں (مع وتر) پڑھتے تھے"۔ (مؤطا مع تنویر ج ۱ ص ۱۳۸، سننِ کبریٰ ج ۲ ص ۴۹۶، قیام اللیل ص ۹۱)

(۲) عبدالعزیز بن رفیع کا اثر ہے، جو مصنف ابن ابی شیبہ میں مذکور ہے "حضرت اُبی بن کعب لوگوں کو بیس رکعات تراویح اور تین رکعت وتر پڑھاتے تھے" (چونکہ حضرت اُبیؓ کی وفات اکثر لوگوں کے قول کے مطابق عہد فاروقی میں ہوئی ہے، اسلئے یہ بیان بھی عہد فاروقی سے متعلق ہے) (مصنف ابن ابی شیبہ "كَمْ يُصَلِّيْ فِيْ رَمَضَانَ مِنْ رَكْعَةٍ" ج ۵ ص ۲۲۴)

(۳) یحییٰ بن سعید انصاری کا اثر ہے کہ "حضرت عمرؓ نے ایک شخص کو حکم دیا کہ وہ لوگوں کو بیس رکعتیں پڑھائے" (مصنف ابن ابی شیبہ "كَمْ يُصَلِّيْ فِيْ رَمَضَانَ مِنْ رَكْعَةٍ" ج ۵ ص ۲۲۳)

(۴) خود حضرت ابیؓ سے روایت ہے "کہ حضرت عمرؓ نے ابی کو حکم دیا کہ لوگوں کو رات کے وقت رمضان میں نماز پڑھایا کرو، حضرت عمرؓ نے فرمایا کہ لوگ دن میں روزہ رکھتے ہیں، اور قرآن خوب اچھا پڑھنا نہیں جانتے لہٰذا کاش تم رات میں پڑھتے، اُبیؓ نے جواب دیا کہ امیر المؤمنین یہ بات پہلے نہیں ہوئی (یعنی ایک امام کے ساتھ سب کا اکٹھا ہو کر پڑھنا) تو حضرت عمرؓ نے فرمایا میں جانتا ہوں لیکن یہ اچھا ہے، چنانچہ ابی نے ان کو بیس رکعتیں پڑھائیں (کنز العمال ج ۴ ص ۲۸۴ بحوالہ ابن منیع و آثار السنن ج ۲ ص ۶۰)

(۵) محمد بن کعب قرظیؒ کا اثر ہے "حضرت عمرؓ کے زمانہ میں لوگ بیس رکعتیں پڑھتے تھے، اور قراءت لمبی کرتے تھے، اور تین رکعت وتر پڑھتے تھے) (قیام اللیل ص ۹۱)۔

(۶) زید بن وہب کا اثر ہے "حضرت عبداللہ بن مسعودؓ ہم کو رمضان میں نماز پڑھاتے تھے، جب فارغ ہو کر واپس ہوتے، تو ابھی رات رہتی تھی۔ اعمش نے کہا کہ وہ (حضرت ابن مسعودؓ) وتر کے علاوہ بیس رکعتیں پڑھتے تھے، اور تین رکعات وتر

پڑھتے تھے (قیام اللیل ص ۹۱)۔

درج بالا چھ (٦) آثار حضرت سائب بن یزید کے اثر کی تائید میں ہے۔

❁ سننِ بیہقی (ج ۲ ص ۴۹۶) وغیرہ میں مروی ہے کہ حضرت علیؓ نے رمضان میں قراء کو بلایا اور ان میں سے ایک کو حکم دیا کہ وہ لوگوں کو بیس رکعتیں پڑھایا کرے، اور وتر حضرت علیؓ پڑھاتے تھے، امام بیہقی اس اثر کو قوی تسلیم کرتے ہیں، اسلئے کہ انہوں نے پہلے شتیر ابن شکل کی نسبت نقل کیا ہے کہ ''وہ حضرت علیؓ کے اصحاب میں تھے، اور لوگوں کو رمضان میں بیس رکعتیں تراویح کی اور تین وتر کی پڑھایا کرتے تھے،'' اسکو نقل کر کے فرمایا کہ اسمیں قوت ہے۔ (یعنی یہ قوی اثر ہے)۔ پھر اسکی دلیل میں مذکورۂ بالا اثر بیہقی نے نقل کیا ہے، اس عبارت کے آخر میں بیہقی نے یہ بھی تصریح کردی کہ حضرت علیؓ کا یہ اثر دوسرے طریق سے بھی مروی ہے، لہٰذا تنہا بھی یہ اثر قوی تھا، اور اب تو مجموعی طور پر اتنا قوی ہو گیا کہ اسمیں کلام کی گنجائش ہی نہیں رہ گئی۔

## بیس رکعات پر اجماع

حضور اکرم ﷺ کا عمل رمضان المبارک میں بیس رکعات اور وتر پڑھنے کا نقل کیا گیا ہے چنانچہ حضرت ابن عباسؓ سے روایت ہے کہ ''بے شک رسول اللہ ﷺ رمضان المبارک میں بیس رکعات اور وتر پڑھا کرتے تھے'' (مصنف ابن ابی شیبہ ج ۵ ص ۲۲۵ مسند عبد حمید ص ۲۹۴ ج ۲ اور معجم بغوی۔ معجم کبیر)

حضرت عبدالرحمن بن عبدالقاری سے مروی ہے کہ میں حضرت عمر بن خطابؓ کے ساتھ رمضان کی ایک رات میں مسجد نبوی کی جانب نکلا تو لوگ مختلف گروہوں میں بٹے ہوئے نظر آئے کوئی خود نماز پڑھ رہا تھا کوئی کچھ لوگوں کیساتھ لے کر پڑھ رہا تھا۔ حضرت عمرؓ نے فرمایا کہ اگر میں ان لوگوں کو ایک امام کے پیچھے جمع کردوں تو بہت عمدہ ہوتا...... حضرت ابی بن کعبؓ کی امامت میں سب کو جمع کر دیا۔ (صحیح بخاری شریف ص ۲۶۹ ج ۱، موطا امام مالک ص ۴۲)

حضرت عمر بن خطابؓ نے ایک شخص کو حکم دیا کہ انہیں بیس رکعات پڑھائے۔
(مصنف ابن ابی شیبہ ج ۵ ص ۲۲۵)

حضرت سائب بن یزیدؓ سے صحیح سند کیساتھ روایت ہے کہ حضرت عمرؓ کے زمانہ میں لوگ بیس رکعات پڑھا کرتے تھے (سنن کبریٰ بیہقی ج ۲ ص ۴۹۶) حضرت سائب بن یزیدؒ کا یہ اثر یزید بن خصیفہ کے طریق سے سب سے زیادہ صحیح ہے۔

حضرت عمرؓ کے عہد میں بیس پر اجماع ہو گیا۔ غیر مقلدین اسکے خلاف ایک روایت بھی پیش نہیں کر سکتے جس سے یہ ثابت ہو کہ حضرت عمرؓ کے عہد میں کسی نے اس کیخلاف کیا یا کہا ہو

صحیح روایات سے ثابت ہوتا ہے کہ خلفائے راشدین اور صحابۂ کرام کا اجماع بیس رکعات تراویح پر تھا نیز اُمّت مسلمہ عملاً خیر القرون سے ساڑھے بارہ سو برس تک بیس رکعات تراویح پر مجتمع رہی ہے مذکورہ عرصہ میں دنیا کی کسی مسجد کا نام تک نہیں پیش کیا جا سکتا جس میں صرف ''آٹھ رکعات'' تراویح پڑھی جاتی ہو۔ عملاً رکعات کا یہ اختلاف نو زائیدہ ہے۔ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا ''تم میں سے جو میرے بعد زندہ رہے گا وہ عنقریب بہت اختلاف دیکھے گا پس میری سنّت اور خلفائے راشدین کی سنّت کو لازم پکڑنا جو کہ ہدایت یافتہ ہیں اسے خوب مضبوطی سے پکڑے رہو۔'' (ابوداؤد ص ۱۹۵ ج ۲۔ ترمذی ص ۹۰ ج ۲۔ ابن ماجہ ص ۵)

اب سوال پیدا ہوتا ہے کہ جمہور امت کے نزدیک بیس رکعات تراویح ''سنت'' ہے تو پھر خلفاءِ راشدین کے عہد کے آثار کو ''سنت'' کیلیئے کیوں دلیل بنایا گیا؟

اس کے جوابات درج ذیل ہیں:

عملِ متوارَث : بیس رکعات تراویح دورِ نبوی اور خاص طور سے دورِ فاروقی سے بطور توارث اور تعامل منقول ہونے والا عمل بھی ہے۔ درج ذیل آیات کریمہ عملِ متوارَث کی اہمیت و نزاکت کو بتا رہی ہیں جن سے صرف نظر ممکن ہی نہیں ہے۔

(۱) وَعَدَ اللّٰهُ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا مِنْكُمْ وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ لَيَسْتَخْلِفَنَّهُمْ فِي الْاَرْضِ كَمَا اسْتَخْلَفَ الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِهِمْ ... تم میں جو لوگ ایمان لاویں

اور نیک عمل کریں ان سے اللہ تعالیٰ وعدہ فرماتا ہے کہ ان کو زمین میں حکومت عطا فرمائیگا جیسے ان سے پہلے لوگوں کو حکومت دی تھی، اور جس دین کو ان کیلئے پسند فرمایا ہے اسکو ان کیلئے قوت دے گا، اور ان کے اس خوف کے بعد اس کو مبدل بہ امن کر دیگا (سورہ نور آیت نمبر ۵۵)

(۲) اَلَّذِیْنَ اِنْ مَّکَّنّٰھُمْ فِی الْاَرْضِ اَقَامُوا الصَّلٰوۃَ وَاٰتَوُا الزَّکٰوۃَ وَاَمَرُوْا بِالْمَعْرُوْفِ وَنَھَوْا عَنِ الْمُنْکَرِ ؕ وَلِلّٰہِ عَاقِبَۃُ الْاُمُوْرِ ﴿۴۱﴾ یہ لوگ تو ایسے ہیں کہ اگر ہم ان کو دنیا میں حکومت دیدیں تو یہ لوگ (خود بھی) نماز کی پابندی کریں اور زکوۃ دیں اور (دوسروں) کو بھی نیک کاموں کے کرنے کو کہیں، اور برے کاموں سے منع کریں، اور سب کاموں کا اختیار تو خدا ہی کے اختیار میں ہے۔ (سورہ حج آیت نمبر ۴۱)

ان آیتوں میں اس حقیقت کی جانب اشارہ ہے کہ خلفائے راشدین میں جمیع بلاد اسلامیہ میں مختلف پہلوؤں سے نفاذ شریعت کے سلسلہ میں جو محنتیں کی ہیں وہ سب اللہ تعالیٰ کی پسندیدہ ہیں، ان کے زمانے میں جس کسی مسئلہ پر عملاً یا قولاً اتفاق ہو گیا، خواہ وہ کسی ایک اسلامی شہر یا ملک کا اتفاق ہو یا پوری خلافت اسلامیہ کا مجموعی طور پر اتفاق ہو وہ سب اللہ تعالیٰ کی جانب سے تمکین کے مرادف ہیں۔ ان آیات کی یہ تفسیر و مفہوم بہت سی تفسیر کی کتابوں میں ہے مثلاً تفسیر ابن کثیر ج ۵ ص ۴۳۶، تفسیر بحر محیط ج ۶ ص ۴۸، تفسیر بیضاوی ج ۴ ص ۱۲۹، تفسیر کشاف ج ۳ ص ۱۶۲ وغیرہ۔ لہٰذا عہد خلافت راشدہ کے اجماعی مسائل کی خلاف ورزی ہرگز جائز نہیں ہوگی، چنانچہ تراویح کی بیس رکعات، ایک مجلس کی تین طلاقوں کا تین شمار ہونا، نکاح متعہ کی حرمت، جمعہ کی اذان اوّل کا اضافہ، عورتوں کو مسجد میں جانے سے ممانعت، قرآن کریم کو ایک صحیفہ میں جمع کرنا، یا مصحف عثمانی ہی کا سب کو پابند کیا جانا وغیرہ، یہ سب امور خیر محض ہیں، اگرچہ آنحضرت ﷺ نے انہیں نہ کیا ہو یا آپ ﷺ سے ان کے خلاف کوئی خبر واحد صحیح ہی کیوں نہ منقول ہو۔ (یعنی اس کے خلاف صحیح حدیث بھی منقول ہو تب بھی عہد خلافت راشدہ کے اجماعی مسائل کی خلاف ورزی ہرگز جائز نہیں ہے)۔

حضور ﷺ کی حدیث: ''تم پر لازم ہے میری سنت اور ہدایت یافتہ خلفاء کی

سنت'' کے تحت بیس رکعات تراویح بھی ''سنت'' تسلیم کی گئی۔ کیونکہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے خلفاءِ راشدین کے طریقہ کو بھی سنت کہا ہے۔ مزید یہ کہ اس پر صحابہ کا اجماع بھی ہوگیا۔

## بیس رکعات کا چھوڑنے والا گنہگار ہوگا

تراویح میں بیس رکعات سنت مؤکدہ ہیں اسلئے کہ ان پر خلفائے راشدین نے مواظبت فرمائی ہے اور پہلے بتایا جاچکا ہے کہ خلفائے راشدین کی سنت بھی واجب الاتباع ہے اور اس کا چھوڑنے والا گنہگار ہے۔ لہٰذا جو شخص آٹھ رکعت پر اکتفا کرے وہ بُرا کام کرنے والا ہے کیوں کہ اس نے خلفائے راشدین کی سنت ترک کردی...... سنت مؤکدہ کا تارک گنہگار ہوگا۔ (تحفۃ الاخیار، ص:۲۰۹)

## آٹھ رکعات کے مدعیوں سے سوالات

(۱) ایک صحیح صریح حدیث پیش کیجئے کہ ''تراویح کی نماز آٹھ رکعات ہے''؟

(۲) صحیح صریح حدیث پیش کیجئے کہ ''تراویح اور تہجد کی نماز ایک ہی ہے''۔ غیر رمضان میں اکیلے پڑھی جاتی ہے اور ''نفل'' ہوتی ہے اور رمضان میں جماعت کیساتھ، اور ''سنت'' ہوتی ہے؟

(۳) عہد فاروقی سے حدوث اہلحدیث تک (تقریباً ساڑھے بارہ سو سال) کے عرصہ میں دنیا کی کسی ایک مسجد کا نام پیش کیجئے جس میں تراویح کی جماعت آٹھ رکعات ہوتی ہو؟

## "۸ رکعت مسنون تراویح پر اکابر علمائے احناف کی شہادت" کی حقیقت

جمیع اہلسنت والجماعت (احناف، مالکیہ، شافعیہ، حنابلہ) کے نزدیک تراویح کی بیس رکعات مسنون ہیں۔ فرقۂ اہل حدیث وغیر مقلدین کے پاس تراویح کے سلسلے میں کوئی حدیث ہوتی کہ "تراویح کی آٹھ رکعات سنت ہیں"۔ تو بغیر قیل وقال کے وہ پیش کر دیتے لیکن ان کے پاس دلیل ہے ہی نہیں۔ اسلئے وہ دوسرے طریقوں سے امت محمدیہ کو گمراہ کرنے کی کوشش کرتے رہتے ہیں۔ ایک کتابچہ بنام۔ "۸ رکعت مسنون تراویح پر اکابر علماءِ احناف کی شہادت"۔ شائع کر کے امت کو گمراہ کرنے کی ناکام کوشش کی ہے۔

پہلی بات تو یہ ہے کہ "فقہ حنفی" فرقۂ غیر مقلدین کی طرح تو ہے نہیں کہ ان کا ہر فرد خود ایک امام ہے جو کہہ دیا وہی فرقۂ اہل حدیث یا غیر مقلدین کا موقف ہے۔ اور نہ ہی فقہ حنفی کی عمارت کوئی ریت کے ڈھیر پر ہے کہ جو چاہے اسے ڈھا دے۔ "فقہ حنفی" میں علماءِ کرام کے طبقات بھی مقرر ہیں اور اس کے مفتیٰ بہ اقوال بھی طے ہیں اسلئے کسی بھی حوالے سے کسی حنفی کا مسلک تبدیل نہیں ہوسکتا۔ مذکورہ کتابچے میں امام طحاویؒ، مولانا رشید احمد گنگوہیؒ، علامہ انور شاہ کشمیریؒ، علامہ ابن ہمامؒ، ملا علی قاریؒ، مولانا عبدالحی لکھنویؒ، مولانا محمد حسن نانوتویؒ کا نام استعمال کر کے ان کو آٹھ رکعت تراویح کا قائل بتانے کی مذموم کوشش کی گئی ہے۔ اصل بات تو یہ ہے کہ مذکورہ علماءِ کرام کی ذاتی رائے حنفی مسلک میں کوئی دلیل ہی نہیں رکھتی۔ جن مجتہدین کے اجتہادات (رائے) حنفی مسلک میں اہمیت رکھتے ہیں وہ سب متعین ہیں۔ اس لئے ان کے نام کا استحصال حنفی مسلک میں کوئی اہمیت نہیں رکھتا۔ اگر مذکورہ علماء کے مذکورہ اقوال ہوتے تب بھی متعینہ موقف پر کوئی اثر نہیں ہوتا۔ لیکن فرقۂ اہلحدیث وغیرہ مقلدین کی حالت قابل رحم ہے کہ مذکورہ علماء کے سلسلے میں بھی انھوں نے جھوٹ اور دروغ گوئی سے کام لیا۔

## حضرت مولانا یوسف صاحب رحمۃ اللہ علیہ:

ان کے تعلق سے غیر مقلدین نے تراویح کے سلسلہ میں حضرت جابر بن عبداللہؓ کی روایت کا حوالہ تو دیا لیکن انھوں نے اس روایت کو جس حدیث کی کتاب سے نقل کیا یعنی ابویعلی سے اس کو حذف کر گئے۔ کیونکہ معلوم ہے کہ ابویعلی کی یہ روایت ''مُدْرَج'' ہے اور اس میں تراویح تو کیا لفظ ''رمضان'' ہی مرفوع حدیث میں نہیں ہے اسلئے تراویح کی دلیل میں اس حدیث کو پیش کر سکتے ہی نہیں۔ نیز یہ کہ مولانا محمد یوسفؒ نے حیاۃ الصحابہ میں مذکورہ روایت کو تراویح کے سلسلہ میں صحابیات کے شوق کو پیش کیا ہے نہ کہ تراویح کی رکعات کی تعداد کے سلسلہ میں پیش کیا۔ چونکہ غیر مقلدین کے پاس آٹھ رکعات تراویح کے سلسلہ میں کوئی صحیح صریح حدیث موجود نہیں ہے تو بیچارے، موصوف کی پیش کردہ روایت ہی کو آٹھ رکعت کی حمایت میں پیش کر دیا۔ ؎ توبہ ٹوٹی بھی تو ٹوٹے ہوئے پیمانوں سے

**موصوف کا عمل**: حضرت مولانا محمد یوسفؒ بیس رکعات تراویح کے قائل تھے اور اخیر دم تک اسی پر عمل کیا ہزاروں افراد آج بھی اس کے شاہد ہیں۔

## علماءِ احناف کے پیش کردہ اقوال کی حقیقت

جمیع اہلسنت والجماعت (احناف، مالکیہ، شافعیہ، حنابلہ) کے نزدیک تراویح کی بیس رکعات سنت ہیں، اس میں کوئی اختلاف نہیں ہے۔ لیکن علماءِ کرام میں بحث اس میں ہے کہ یہ سنت، سنت نبوی صلی اللہ علیہ وسلم سے ثابت ہے یا یہ خلفاءِ راشدین کی سنت ہے۔

''حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے قول یا فعل سے نماز تراویح کی رکعات کا کوئی عدد متعین طور پر ثابت ہے یا نہیں؟'' اس بحث میں علماءِ اسلام کے دو گروہ ہیں۔

''قول و فعل نبوی صلی اللہ علیہ وسلم سے تراویح کا کوئی معین عدد ثابت ہے یا نہیں''؟ محدث جلیل حضرت مولانا حبیب الرحمن صاحب اعظمی نے رکعاتِ تراویح ص ۱۶، ۱۷ پر مذکورہ عنوان کے تحت تحریر فرمایا ہے کہ ''اس مسئلہ میں اسلام کے دو گروہ ہیں۔ ایک گروہ جن میں شیخ الاسلام

ابن تیمیہؒ، علامہ سبکی اور سیوطی وغیرھم شامل ہیں۔ان کی تحقیق یہ ہے کہ آنحضرت ﷺ کے قول وفعل سے تراویح کا کوئی معین عدد ثابت نہیں ہے۔اس جماعت کی تحقیق میں وہ تمام روایات جو آنحضرت ﷺ کی تراویح کا معین عدد بتانے کیلئے پیش کی جاتی ہیں،خواہ آٹھ ہوں یا بیس وہ سب روایتیں یا تو صحیح نہیں ہیں، یا غیر متعلق ہیں، یعنی ان میں تراویح کا نہیں بلکہ کسی دوسری نماز کا عدد بتایا گیا ہے۔(یہ حضرات بیس رکعات تراویح کو سنتِ خلفاء راشدین مانتے ہیں اور اسی پر عمل پیرا تھے)۔

علماء کا دوسرا گروہ وہ ہے جو مانتا ہے کہ آپ ﷺ سے عدد معین ثابت ہے جیسے فقہاء احناف میں قاضی خاں وطحاوی وغیرہ اور شوافع میں رافعی وغیرہ کہ یہ لوگ انحضرت ﷺ سے بیس کا عدد ثابت مانتے ہیں''۔

معلوم یہ ہوا کہ جمیع اہلسنت والجماعت علماء بیس رکعات تراویح ہی کو سنت مانتے ہیں اور اسی پر عمل پیرا ہیں۔لیکن ان میں بحث یہ ہے کہ یہ بیس رکعات کا عدد حضور اکرم ﷺ سے ثابت ہے یا خلفاءِ راشدین کے اجماع سے ثابت ہے اسلئے مذکورہ کتابچہ میں جتنے بھی اقوال محققین علماء کرام کے حوالے سے نقل کئے گئے ہیں ان کی تحریرات میں یہ بحث تو ہے کہ یہ تراویح کی بیس رکعات سنت کس سے ہے؟ نبی ﷺ سے یا خلفاء راشدین سے؟ لیکن سب اس بات پر متفق ہیں کہ خلفاء راشدین کے اجماع کے بعد اب بیس رکعات ہی سنت ہیں اور اسی پر عمل کرنا چاہئے۔اب ان کی نقل کردہ تحریرات کو اس نقطۂ نظر سے دیکھا جائے تو معلوم ہوگا کہ غیر مقلدین نے ان کی بحثوں سے مختلف جملے اٹھا کر اس کتابچے میں امتِ محمدیہ کو گمراہ کرنے کی کوشش کی ہے۔

## شیخ الحدیث حضرت مولانا محمد زکریا صاحبؒ:

اس میں شک نہیں کہ تراویح میں بیس رکعت کی حد رسول اللہ ﷺ سے محدثین کے اصولی طریقے پر مرفوعاً ثابت نہیں ہے......(اوجز المسالک شرح موطا امام مالک ج ا ص ۳۹)۔

معلوم یہ ہوا کہ یہاں موصوف پہلے گروہ کی بحث نقل کر رہے ہیں۔ جبکہ حضرت شیخ الحدیث نے اسی کتاب میں بیس رکعات سنت ہونے کی تحقیق کو پیش کیا ہے۔

**موصوف کا عمل:** مولانا سہارنپور میں اپنی خانقاہ میں اپنے مریدین کے ساتھ پورے ماہِ رمضان کا اعتکاف کرتے تھے اور سب لوگ بیس رکعات تراویح کا اہتمام کرتے تھے۔ آج بھی ہزاروں لوگ اس کے گواہ ہیں۔

**حضرت مولانا رشید احمد گنگوہیؒ:** گیارہ رکعت تراویح (مع وتر) سرور عالم صلی اللہ علیہ وسلم سے ثابت و موکد ہے۔ (رسالہ الحق الصریح)

محدث جلیل نے رکعات تراویح کے صفحہ ۲۵ پر تحریر فرمایا ہے۔ اور اب خاص احناف کے اطمینان کیلئے عرض کرتا ہوں کہ حضرت مولانا رشید احمد گنگوہی قدس سرہ اور حضرت مولانا قاسم نانوتوی قدس سرہ بھی دونوں تراویح و تہجد میں مغائرت کے قائل ہیں اور ہر ایک کو دوسرے سے الگ مانتے ...... اور حضرت نانوتوی نے "الحق الصریح" ص ۴ میں دونوں کے الگ الگ ہونے کو موجہ قرار دیا ہے۔

**علامہ انور شاہ کشمیریؒ:** اہلحدیثوں نے مذکورہ کتابچے میں علامہ انور شاہ کشمیریؒ کو شیخ الحدیث دارالعلوم دیوبند لکھا ہے۔ یہ صرف احناف کو گمراہ کر کے ان کی بحث کا ناجائز فائدہ اٹھانے کیلئے کہا ہے۔ جبکہ موصوف کبھی بھی دارالعلوم دیوبند کے شیخ الحدیث نہیں رہے، بلکہ تعلیم الدین ڈھابیل کے شیخ الحدیث رہے ہیں۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے آٹھ رکعت (تراویح) صحیح ثابت ہیں لیکن بیس رکعت آپ صلی اللہ علیہ وسلم سے ضعیف سند سے مروی ہے اور اس کے ضعف پر سب کا اعتراف ہے۔

(العرف الشذی تقریر ترمذی ص ۳۲۹)

لیکن غیر مقلدین العرف الشذی کی آگے کی تحریر حذف کر گئے جس میں لکھا ہے "واما فعل الفاروق فقد تلقاہ الامۃ بالقبول ... تکون سنۃ الشریعۃ" یعنی حضرت عمر فاروقؓ کے فعل کو امت کی تلقی بالقبول حاصل ہے، بیس رکعات تراویح سنت شریعہ ہے۔

علامہ ابن ھمامؒ، ملا علی قاریؒ، مولانا عبدالحی لکھنویؒ، مولانا محمد حسن نانوتویؒ وغیرہم کے اقوال کی حیثیت بھی وہی ہے یعنی انہوں نے درج بالا بحث کو پیش کیا ہے اور انکی کتابوں سے غیر مقلدین مذکورہ جملے اٹھا کر عوام کو گمراہ کرنے کی ناکام کوشش کی ہے۔ ورنہ مذکورہ تمام علماء سے بیس رکعات تراویح کے سنت ہونے کے قائل تھے بلکہ آخیر تک ان کا عمل بیس پر ہی رہا۔

## ''تراویح'' کے سلسلے میں غیر مقلدین کے متضاد مواقف

### نمازِ تراویح کہاں ہونی چاہئے؟

☆ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے تین شب تراویح پڑھا کر پھر لوگوں سے فرمایا کہ تم اپنے گھروں میں پڑھا کرو۔ (صلوٰۃ الرسول ص ۴۲۹)

☆ رسول خدا کے زمانے سے لوگ تراویح گھروں میں پڑھتے آئے تھے۔
(صلوٰۃ الرسول ص ۴۳۴)

☆ قیام رمضان، نماز تراویح سے اعم ہے کیوں کہ نماز تراویح میں جماعت بھی شرط ہے اگر اکیلے اکیلے پڑھیں تو تراویح نہ ہوگی بخلاف قیام رمضان، کے کہ اس میں جماعت شرط نہیں خواہ جماعت کے ساتھ پڑھیں خواہ اکیلے اکیلے پڑھیں۔
(فتاویٰ علماء اہل حدیث ج ۶ ص ۲۴۳)

### نمازِ تراویح کیا ہے؟

☆ نماز نبوی کے مؤلف ماہِ رمضان کی ''نماز تراویح'' کو مانتے ہی نہیں انھوں نے اسے قیام رمضان کا نام دیا ہے چنانچہ وہ لکھتے ہیں ''ماہ رمضان میں تہجد اور قیام رمضان الگ الگ نہیں بلکہ ایک ہی نماز ہے'' (ص ۲۴۱)

☆ کرمانی نے جو کہا ہے کہ قیام رمضان سے بالاتفاق نماز تراویح مراد ہے یہ انھوں نے ایک انوکھی بات کہی ہے۔ (فتاویٰ علماء اہل حدیث ج ۶ ص ۲۴۳)

☆ پروفیسر عبداللہ بہاولپوری نے لکھا ''تراویح کا نام حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانے میں ایجاد نہیں ہوا تھا'' یہ نام اس وقت پڑا جب لوگوں نے قیام رمضان کی تعداد بڑھادی۔
(رسائل بہاولپوری ص ۱۰۱ طبع اوّل)

## نمازِ تراویح کتنے دِن ہونی چاہئے؟

☆ غیر مقلدین کے فرقہ اہل حدیث کے نزدیک پورے ماہ رمضان جماعت سے نماز تراویح سنت ہے۔

☆ غیر مقلدین کے کچھ گروہوں کے نزدیک ہے کہ تین رات سے زائد تراویح ادا کرنا بدعت ہے اسکی وجہ وہ لوگ بیان کرتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے صرف تین راتوں کو تراویح کی نماز پڑھائی ہے۔

## کیا تہجد اور تراویح ایک ہے؟

☆ تراویح اور تہجد ایک ہی نماز ہے۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کا قیام لیل (تہجد) رمضان میں قیام رمضان (تراویح) سے بدل گیا (صلوٰۃ الرسول ص ۴۳۰)

☆ اگر تراویح پہلے وقت میں پڑھیں تو صرف تراویح ہے پچھلے وقت میں پڑھے تو تہجد کے قائم مقام ہوتی ہے (فتاویٰ علماء اہل حدیث ج ۶ ص ۳۲۹)

☆ جو شخص رمضان میں عشاء کے وقت نماز تراویح پڑھ لے وہ آخر وقت میں تہجد پڑھ سکتا ہے۔ تہجد کا وقت ہی صبح سے پہلے کا ہے۔ اوّل شب میں تہجد نہیں ہوتی۔
(فتاویٰ علماء اہل حدیث ج ۶ ص ۳۳۱)

## کیا نمازِ تراویح سنّت ہے؟

☆ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے تین شب تراویح پڑھا کر پھر لوگوں سے فرمایا کہ تم اپنے گھروں میں پڑھا کرو۔ گھروں وغیرہ میں فرداً فرداً پڑھنے کے متعلق حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ ''رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی وفات کے بعد بھی یہی طریقہ جاری رہا۔ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کی خلافت اور حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے ابتدائی دور میں بھی اسی پر عمل ہوتا رہا۔

پھر حضرت عمرؓ نے تراویح کی نماز جماعت سے پڑھنے کا طریقہ مقرر فرمایا۔
(صلوٰۃ الرسول ص ۴۲۹)

## کتنی رکعات تراویح سنّت ہے؟

☆ تراویح میں گیارہ سے زائد تو جائز نہیں ہاں مگر گیارہ سے کم جائز ہیں حتیٰ کہ ایک رکعت بھی سنت سے ثابت ہے اور سلف کا عمل ہے۔ (صفۃ صلوٰۃ النبی صلی اللہ علیہ وسلم ص ۱۰۸)

☆ مدرسہ رحمانیہ والے (اہل حدیث) ہر سال اعلان کرتے ہیں کہ آٹھ رکعت سے زائد تراویح درست ہیں اور باعث اجر بھی ہیں۔ (فتاویٰ ستاریہ ج ۲ ص ۱۹)

## غیر مقلدین کے سحر وافطار، صدقۂ فطر اور جمعہ کے دن کی عید کی حقیقت

### غیر مقلدین کے روزہ کی نیت

نیت کیساتھ صبح صادق سے غروب آفتاب تک کھانے پینے اور جماع سے رُکنے کا نام رُوزہ ہے۔ رُوزے کی نیت صبح صادق سے پہلے ہی کرنی چاہئے بہتر یہی ہے۔ اگر کسی وجہ سے نہ کرسکے تو دن چڑھے (دو پہر سے کچھ قبل تک) روزے کی نیت کرنا بھی جائز ہے۔ صحیح بخاری شریف میں باب ہے۔ ''دن چڑھے روزے کی نیت کرنا'' حضرت اُمّ درداءؓ کہتی ہیں کہ حضرت ابودرداءؓ پوچھتے کیا کھانے کو کچھ ہے اگر میں کہتی کہ نہیں تو فرماتے آج میرا روزہ ہے۔ حضرت ابوطلحہؓ، حضرت ابوہریرہؓ، حضرت ابن عباسؓ اور حضرت حذیفہؓ نے بھی اسی طرح کہا ہے۔ (صحیح بخاری شریف ج ۱ ص ۲۵۷)

اس روایت سے نیت کے تعلق سے کئی باتیں ثابت ہوئیں:

(۱) اگر صبح صادق سے شرعی نصف النھار سے پہلے تک کھانے، پینے اور جماع سے پرہیز رہا اور کسی وجہ سے صبح صادق سے پہلے نیت نہیں کرسکا تو شرعی نصف النھار سے قبل تک روزے کی نیت کرسکتا ہے۔

(۲) روزے کی نیت زبان سے کرسکتے ہیں جیسا کہ حضرت ابودارداؓ وغیرہ چھ صحابۂ کرام کے جواز کا قول پیش کیا گیا۔

صحیح بخاری کی اس روایت کے خلاف غیر مقلدین کا موقف ہے کہ روزہ کی نیت صبح صادق سے قبل ہی کرنا چاہئے ورنہ روزہ نہ ہوگا نیز وہ کہتے ہیں کہ زبان سے نیت کرنا بدعت ہے۔ کیا (۱) غیر مقلدین صحیح حدیث مرفوع پیش کرسکتے ہیں کہ زبان سے نیت نہیں کرنی

چاہئے۔(۲) دل میں روزہ کے لئے کیا نیت کرنا چاہئے صحیح مرفوع حدیث سے ثابت کریں۔

قرآن شریف میں اللہ تعالیٰ فرماتا ہے:

وَكُلُوا وَاشْرَبُوا حَتّٰى يَتَبَيَّنَ لَكُمُ الْخَيْطُ الْاَبْيَضُ مِنَ الْخَيْطِ الْاَسْوَدِ مِنَ الْفَجْرِ ۖ ثُمَّ اَتِمُّوا الصِّيَامَ اِلَى الَّيْلِ ۚ

اور کھاؤ اور پیو جب تک کہ صاف نظر آئے تم کو دھاری سفید صبح کی جُدا دھاری سیاہ سے پھر پورا کرو روزہ کو رات تک۔ (سورہ بقرہ پارہ ۲، آیت ۱۸۷)

نص صریح سے ثابت ہے کہ روزہ کیلئے ضروری ہے کہ صبح صادق سے غروب آفتاب تک کچھ نہ کھائے پیئے۔یعنی اگر صبح صادق کے بعد یا غروب آفتاب سے پہلے کچھ کھائے پیئے گا تو روزہ نہ ہوگا۔

روزے کو یقینی بنانے کے لیے اور روزے میں کچھ شک نہ رہے فقہائے کرام نے نقل کیا ہے کہ روزہ کیلئے، صبح صادق سے تین یا پانچ منٹ پہلے کھانا پینا روک دینا چاہئے اور غروب آفتاب کے تین یا پانچ منٹ کے بعد روزہ افطار کرنا چاہئے تا کہ روزے میں کچھ شک نہ رہے۔لیکن:

## غیر مقلدین کی سحری

غیر مقلدین یہ کہتے ہیں کہ اگر صبح کی اذان کی آواز سنے اور کھاتا پیتا رہے تو کھانے پینے سے نہ رُکے اور اس کی دلیل میں غیر مقلدین ابوداؤد کی روایت پیش کرتے ہیں کہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ''تم میں سے جب کوئی اذان کی آواز سنے برتن اسکے ہاتھ میں ہو تو برتن کو نہ رکھے یہاں تک کہ اپنی حاجت پوری کر لے (ابوداؤد ص ۳۲۱)۔

اس روایت کے بارے میں شارحین حدیث کہتے ہیں کہ یہ اُس اذان کے بارے میں ہے جو رات میں ہوتی تھی چنانچہ سیدہ عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا روایت کرتی ہیں ''حضرت بلال ؓ رات رہے اذان دیا کرتے تو حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ کھاتے پیتے رہو جب تک کہ حضرت ابن اُمّ مکتوم ؓ اذان نہ کہیں کیونکہ حضرت ابن اُمّ مکتوم ؓ اُس وقت تک اذان

نہیں دیتے جب تک کہ صبح صادق نہیں ہوجاتی" (صحیح بخاری شریف ج ۱ ص ۲۵۷)۔ جب کہ اذان فجر صبح صادق کے بعد ہوتی ہے اس لئے اگر کوئی صبح صادق کے بعد یعنی اذان سن کر بھی کھاتا پیتا رہے گا تو اس کا روزہ نہ ہوگا۔

## غیر مقلدین کا افطار

اسی طرح غیر مقلدین اندازۂ حساب سے جنتری میں غروب کا وقت ہوتے ہی افطار یا اذان دینا شروع کر دیتے ہیں۔ ایک تو اندازۂ حساب دوسرے اگر گھڑی آگے ہوئی تو افطار غروب آفتاب سے پہلے ہی ہوجائے گا اور روزہ قضا کرنا ہوگا۔ احتیاط اسی میں ہے کہ تین یا پانچ منٹ انتظار کرے۔

غیر مقلدین کہتے ہیں کہ حدیث میں تعجیل کا حکم آیا ہے اور تاخیر سے منع کیا گیا ہے۔ غروب آفتاب سے پہلے افطار تعجیل کے حکم میں نہیں آتا بلکہ سرے سے روزہ ہی نہیں ہوتا۔ اور جس تاخیر سے منع کیا گیا ہے روایت میں صراحتاً مذکور ہے کہ وہ تاخیر یہ ہے کہ آسمان پر تارے چھٹک جائیں۔ اس لئے تین یا پانچ منٹ کی تاخیر کرنا احتیاط ہے۔

## غیر مقلدین کا صدقہ فطر

تمام روایات میں صدقہ فطر میں چند چیزیں دینے کا ذکر ہے مثلاً کشمش، جَو، وغیرہ۔ جب کہ غیر مقلدین گیہوں اور دوسری چیزیں بھی صدقہ فطر میں دیتے ہیں احادیث میں کہیں بھی صدقہ فطر کی قیمت (روپیوں میں) ادا کرنے کا ذکر نہیں ہے قیمت ادا کرنا ائمہ مجتہدین کا قیاس ہے لیکن غیر مقلدین صدقہ فطر کی قیمت بھی ادا کرتے ہیں۔

## غیر مقلدین کی جمعہ کے دن عید

اگر جمعہ کو عید یا بقر عید ہو تو جمیع اہل سنت والجماعت کے نزدیک ہے عیدین کا خطبہ اور نماز بھی ہونی چاہئے اور جمعہ کا خطبہ اور نماز بھی ہونا چاہئے۔ جیسا کہ حدیث میں ہے:

حضرت نعمان بن بشیرؓ فرماتے ہیں کہ نبی کریم ﷺ عیدین اور جمعہ کی نماز

میں سورۂ اعلیٰ اور سورۂ غاشیہ پڑھتے تھے، بسا اوقات عید اور جمعہ ایک ہی دن پڑ جاتے تو بھی آپ صلی اللہ علیہ وسلم دونوں نمازوں میں یہی دونوں سورتیں پڑھتے تھے۔

(صحیح مسلم فصل فی قرأۃ الجمعۃ ج ا ص ۲۸۸، ترمذی باب القرأۃ فی العیدین ج ا ص ۱۱۹، نسائی "ذکر الاختلاف علی النعمان بن بشیر فی القرأۃ فی صلوٰۃ الجمعۃ ج ا ص ۲۱۰، مصنف ابن ابی شیبہ "ما یقرأ بہ فی العید" ج ۴ ص ۲۲۰، سنن دارمی ج ا ص ۲۹۰، ابوداؤد ج ا ص ۱۵۹)

جب کہ غیر مقلدین کا موقف یہ ہے اگر جمعہ کے دن عید ہو جائے تو جمعہ ساقط ہے (یعنی جمعہ معاف ہے) چنانچہ نواب نور الحسن صاحب لکھتے ہیں جب جمعہ اور عید ایک دن ہوں تو جمعہ رخصت ہو جائے گا اور ظاہر ہے کہ یہ رخصت عام ہے امام کیلئے اور عام انسانوں کیلئے۔ (عرف الجادی صفحہ ۴۳)

# مجلس علمیہ آندھرا پردیش

## اغراض ومقاصد کے آئینہ میں

- تنظیم مدارسِ اسلامیہ
- دعوت وتبلیغ
- تصنیف وتالیف
- اکابرِ ملت سے استفادہ
- دار المطالعہ
- دینی ماہنامہ ضیائے علم کی اشاعت
- عیسائی مشنریز کا تعاقب

ان اغراض ومقاصد کے تحت مجلس علمیہ آندھرا پردیش نے تابناک ــــ اور تاریخ ساز خدمات انجام دیئے، اس وقت یہ علماءِ حق کی نمائندہ تنظیم اور ان کا متحدہ پلیٹ فارم ہے۔ اجتماعیت اور وحدت جیسے مقصد کے پیش نظر اپنی گہری وابستگی اور بھرپور مخلصانہ تعاون کے ذریعہ مجلس علمیہ آندھرا پردیش کو مستحکم کیجئے۔


رابطہ کیلئے:

مجلس علمیہ آندھرا پردیش

مکان نمبر: 16-2-61/A/1/4، نزد مسجد اکبری، اکبر باغ، ملک پیٹ، حیدرآباد ۳۶

**MAJLIS-E-ILMIYA ANDHRA PRADESH**

H. No. 16-2-61/A/1/4, Near Masjid-e-Akbari, Akber Bagh,
Malakpet, Hyd-36 Ph: 040-24540177, 9247555916

# مسئلہ تراویح پر

## غیر مقلدین کے 10 سوالوں کا جواب
## اور غیر مقلدین سے 20 سوال

مؤلف

استاذ المناظرین
حضرت مولانا منیر احمد منور صاحب مدظلہ
استاذ الحدیث جامعہ باب العلوم کہروڑ پکا

ناشر: مجلس تحفظ حدیث وفقہ بہاولپور

# فہرست مضامین

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

**سوال نمبر 1:** ...... کیا نبی پاک ﷺ سے بیس تراویح پڑھنا ثابت ہے؟

**جواب:** ...... جی ہاں نبی کریم ﷺ سے بیس تراویح پڑھنا ایسی حدیث کے ساتھ ثابت ہے جو محدثین کے اصولوں کے مطابق صحیح بھی ہے اور متواتر بھی ہے وہ حدیث یہ ہے

عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ كَانَ يُصَلِّيْ فِيْ رَمَضَانَ عِشْرِيْنَ رَكْعَةً وَّالْوِتْرَ (مصنف ابن ابی شیبہ ج ۲ ص ۲۸۶، السنن الکبری للبیہقی ج ۲ ص ۴۹۶، مسند عبد بن حمید ص ۲۱۸، اتحاف الخیرۃ المہرۃ ج ۲ ص ۴۲۴ تاریخ بغداد ج ۱۵ ص ۳۴، ذیل تاریخ بغداد ج ۱۸ ص ۱۸۹، الکامل لابن عدی ج ۱ ص ۲۴۰، المعجم الکبیر ج ۵ ص ۴۳۳)

حضرت عبد اللہ بن عباس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں پکی بات ہے رسول اللہ ﷺ ماہ رمضان میں بیس رکعت اور وتر پڑھتے تھے اور سنن کبری بیہقی میں ہے فِيْ غَيْرِ جَمَاعَةٍ کہ رسول اللہ ﷺ ماہ رمضان میں بغیر جماعت کے بیس رکعت اور وتر پڑھتے تھے۔

محدثین حضرات نے رسول اللہ ﷺ کی تراویح کی تعداد بتانے کیلئے اس حدیث کو تراویح کے باب میں ذکر کیا ہے پس معلوم ہوا کہ رسول اللہ ﷺ بیس تراویح اور وتر پڑھتے تھے۔

**صحتِ حدیث** ...... یہ حدیث نہایت اعلی درجہ کی صحیح ہے حتی کہ متواتر ہے محدثین اور فقہاء حضرات کا اصول ہے کہ اگر حدیث کی سند میں کوئی راوی ضعیف ہو لیکن حدیث کا مضمون ایسا ہو کہ خلفاء راشدین، جماعت صحابہ، تابعین، تبع تابعین اور مذاہب اربعہ (حنفی، مالکی، شافعی، حنبلی) یعنی پوری امت مسلمہ کا اس پر لگاتار عمل ہو (جس کو فقہاء کرام کی اصطلاح میں تعامل، تواتر عملی، اجماع عملی اور توارث کہا جاتا ہے اور محدثین حضرات اسے تلقی بالقبول کے ساتھ تعبیر کرتے ہیں) تو وہ حدیث متواتر شمار ہوتی ہے اور وہ اپنے ثبوت میں سند کی اور راویوں کی جانچ پڑتال کی محتاج نہیں ہوتی جیسا کہ پہلی کا چاند ثبوت میں گواہوں کا محتاج ہوتا ہے لیکن چودھویں کا چاند اپنے ثبوت میں گواہوں کا محتاج نہیں ہوتا اس کے ثبوت کیلئے اس

کی ہر سو پھیلی ہوئی چاندنی کافی ہے بس اسی طرح جس حدیث پر امت کا عملی تواتر ہو تو ہر زمانہ میں ہر جگہ اس پر عمل کی روشنی اس کے ثبوت کیلئے کافی ہے رسول اللہ ﷺ کی بیس تراویح والی حدیث پر عملی تواتر ہے بس یہی اس کی صحت وثبوت کیلئے کافی ہے۔

ایک غیر مقلد نے کہا...... کہ میں حدیث کو تواتر سے نہیں مانتا صحیح سند سے مانوں گا۔

میں نے کہا...... میں قرآن کی سب آیات کی بات نہیں کرتا سورت فاتحہ کی سات آیات ہیں جو سب سے زیادہ پڑھی جاتی ہیں آپ ان سات آیات میں سے ہر آیت کی سند اپنے سے رسول اللہ ﷺ تک پیش کریں۔

وہ فورا کہتا ہے...... کہ یہ تو تواتر سے ثابت ہے اس کیلئے سند کی کیا ضرورت ہے؟

میں نے کہا...... پتہ چل گیا کہ جب کوئی چیز تواتر سے ثابت ہو جائے تو اس کے ثبوت کیلئے سند کی ضرورت نہیں رہتی جب وہ ثبوت میں سند کی محتاج نہیں تو ضعف سند کی وجہ سے اس کو رد بھی نہیں کیا جا سکتا بلکہ جیسے راویوں کی توثیق سے ضعف سند کا اعتراض ختم ہو جاتا ہے اسی طرح تواتر سے بھی ضعف سند والا اعتراض ختم ہو جاتا ہے بلکہ بطریق اولی ختم ہو جاتا ہے کیونکہ راویوں کی توثیق میں محدثین کی غلطی کا امکان ہوتا ہے لیکن اجماع عملی اور تواتر عملی میں غلطی کا امکان نہیں ہوتا۔

میں نے مزید کہا...... کہ آپ اپنے ماں باپ کے نکاح کے گواہ پیش کریں تا کہ آپ کا حلالی ہونا ثابت ہو جائے۔

وہ کہنے لگا...... میں اپنے ماں باپ کے نکاح کے گواہ نہیں جانتا اس لیے گواہ پیش کرنا تو کجا میں تو گواہ بتا بھی نہیں سکتا۔

میں نے کہا...... پھر آپ کا حلالی ہونا کیسے ثابت ہوگا۔

وہ کہنے لگا...... کہ میرے باپ کا نکاح مسجد میں ہوا تھا اس نکاح میں اور ولیمہ میں ہمارے

سب گاؤں والے شریک ہوئے تھے اس لئے میں گواہ تو نہیں بتا سکتا البتہ گاؤں کے سب لوگوں کی نکاح اور ولیمہ میں شرکت سے نکاح اور میرا حلالی ہونا ثابت ہو جاتا ہے۔

میں نے کہا...... گواہوں کی شہادت کے بغیر آپ کے گاؤں کے لوگوں کی نکاح اور ولیمہ میں چند منٹوں کے اجتماع سے آپ کے ماں باپ کا نکاح اور آپ کا حلالی ہونا ثابت ہو سکتا ہے تو خلفاء راشدین، جماعت صحابہ، تابعین، تبع تابعین سے لے کر فرنگی دور حکومت تک صدہا سال عالم اسلام کے سب مسلمان ہر مسجد میں ہر سال ماہ رمضان میں پورا ماہ بیس تراویح پڑھتے رہے ہیں تو تمام مسلمانوں کے اس حدیث پر عملی اجماع سے یہ حدیث کیوں ثابت نہیں ہو سکتی؟ اور اگر ہر زمانہ میں ہر جگہ کے سب مسلمانوں کے اس عملی اجماع سے یہ حدیث ثابت نہیں ہو سکتی تو پھر آپ کی بستی کے لوگوں کی نکاح اور ولیمہ کے اجتماع سے آپ کا حلالی ہونا بھی ثابت نہیں ہو سکتا۔

وہ کہنے لگا...... آپ کی ان مثالوں اور عقلی دلیلوں سے تو یہ بات سمجھ آتی ہے لیکن آپ اس اصول کا ثبوت محدثین اور فقہاء سے پیش کریں۔

میں نے کہا...... جناب! دیکھئے یہ فتح المغیث شرح الفیۃ الحدیث اصول حدیث کی کتاب ہے اس کے ص ۱۲۰ پر علامہ سخاوی رحمۃ اللہ علیہ لکھتے ہیں اِذَا تَلَقَّتِ الْاُمَّةُ الضَّعِيْفَ بِالْقَبُوْلِ يُعْمَلُ بِهٖ عَلَى الصَّحِيْحِ حَتّٰى اَنَّهٗ يَنْزِلُ مَنْزِلَةَ الْمُتَوَاتِرِ فِيْ اَنَّهٗ يُنْسَخُ الْمَقْطُوْعُ بِهٖ جب ضعیف حدیث کے قبول کرنے پر امت عملاً متفق ہو تو اس پر صحیح حدیث کی طرح عمل کیا جاتا ہے حتی کہ وہ متواتر شمار ہوتی ہے اور اس کے ساتھ قطعی نص بھی منسوخ ہو سکتی ہے۔

مزید حوالہ جات کیلئے عقد الجید ص ۵۲، مجموعۃ الفتاوی لابن تیمیہ ج ۱۸ ص ۲۴۷، تدریب الراوی ص ۱۵، الروضۃ الندیہ ص ۵، الفقیہ والمتفقہ للخطیب ج ۱ ص ۱۴۲، اعلام الموقعین، الاستذکار لابن عبدالبر، التمہید لابن عبدالبر،

نیز غیر مقلد شیخ الحدیث مولانا محمد اسماعیل سلفی صاحب اپنی ایک دلیل کے متعلق لکھتے ہیں ''اس حدیث کی سند بالاتفاق ضعیف ہے لیکن اس کو تمام امت نے بالاتفاق قبول کیا ہے اس کی قبولیت پر عملی تواتر ثابت ہے'' (رسول اکرم ﷺ کی نماز ص ۹)

لہذا بیس تراویح والی اس حدیث کی سند اور اس کے راویوں پر بحث کرنا محدثین اور فقہاء کے مسلمہ اصول کے خلاف ہے رہی بات اس حدیث پر عملی اجماع اور عملی تواتر کی تو وہ آنے والے سوالات کے جواب میں ملاحظہ کیجئے گا۔

**سوال نمبر 2:**...... کیا نبی پاک ﷺ سے تراویح باجماعت پڑھنا ثابت ہے؟

**جواب:**......رسول اللہ ﷺ نے صرف تین رات تراویح باجماعت پڑھائی ہے اس کے بعد آپ ﷺ نے تراویح کی جماعت نہیں کرائی اور فرمایا مجھے خوف ہوا کہ تم پر یہ نماز فرض نہ کردی جائے پس آئندہ اے لوگو! اپنے گھروں میں نماز پڑھ لیا کرو کیونکہ فرض نماز کے علاوہ آدمی کی **افضل** ترین نماز وہ ہے جو وہ اپنے گھر میں پڑھے اس مضمون کی حدیثیں حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا، حضرت ابو ذر غفاری رضی اللہ عنہ ،حضرت زید بن ثابت رضی اللہ عنہ ،حضرت انس رضی اللہ عنہ اور حضرت نعمان بن بشیر رضی اللہ عنہ سے مختلف الفاظ کے ساتھ مروی ہیں ملاحظہ کیجئے بخاری ج ۱ ص ۱۰۱، ۲۶۹، قیام رمضان للمروزی ص ۱۵۳، ۱۵۴

**ایک اور حدیث حضرت ابو ہریرہ** رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے ایک رات دیکھا کہ کچھ لوگ مسجد کے کنارے میں نماز پڑھ رہے ہیں آپ ﷺ نے پوچھا یہ کون لوگ ہیں؟ بتایا گیا کہ حضرت یہ وہ لوگ ہیں جو اچھی طرح قرآن نہیں پڑھ سکتے حضرت ابی بن کعب رضی اللہ عنہ ان کو نماز پڑھا رہے ہیں اور وہ ابی بن کعب رضی اللہ عنہ کی اقتداء میں نماز پڑھ رہے ہیں آپ نے فرمایا انھوں نے درست کیا یا یہ فرمایا کہ انھوں نے اچھا کام کیا ہے

(قیام رمضان للمروزی ص ۱۵۵)

بعد میں نماز عشاء کے بعد بیس تراویح اور آخری عشرہ میں رات کے اخیر میں دس رکعت تہجد پڑھتے ایک ختم تراویح میں ہوتا دوسرا تہجد میں اور یہی عمل اب تک جاری ہے۔

پھر مؤلف سعودی دور کے مختلف ائمہ کے احوال لکھنے کے بعد اپنے دور کے دو ائمہ تراویح کے بارے میں لکھتے ہیں نماز تراویح فضیلۃ الشیخ عبدالعزیز شروع کرتے ہیں وہ دس رکعتیں پانچ سلاموں کے ساتھ پڑھاتے ہیں (یعنی ہر دو رکعت کے بعد سلام پھیرتے ہیں جن میں آدھ پارہ آدھ گھنٹے میں پڑھتے ہیں) پھر فضیلۃ الشیخ عبدالمجید دس رکعات (آدھ پارہ کے ساتھ آدھ گھنٹہ میں) پڑھاتے ہیں پھر تین وتر پڑھاتے ہیں فیکون العشرون رکعة ساعة کاملة بجزء کامل پس ایک گھنٹہ میں ایک پارہ کے ساتھ بیس رکعت تراویح مکمل ہو جاتی ہے (ص ۱۱۱)

جناب عطیہ محمد سالم نے جو مسجد نبوی میں چودہ صدیوں کی تراویح لکھی ہے اس میں بیس یا بیس سے زیادہ پڑھی گئی ہے اس سے کم نہیں اس لئے مؤلف نے آگے جا کر ص ۱۵۱ پر دو سوال کئے ہیں۔

سوال نمبرا...... مسجد نبوی میں بیس تراویح باجماعت شروع ہونے کے بعد کیا مسجد نبوی میں تراویح کی ایک ہزار سال سے زیادہ کی طویل تاریخ میں آج تک آٹھ رکعت پر یا بیس رکعت سے کم پر کبھی اکتفاء کیا گیا ہے؟ یا ۱۴ صدیوں میں بیس اور چالیس کے مابین رکعتیں پڑھی جاتی رہی ہیں؟

سوال نمبر۲...... کیا کسی مہاجر یا کسی انصاری صحابی نے حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کی گیارہ رکعات والی حدیث کو دلیل بنا کر کہا ہے کہ آٹھ تراویح سے زیادہ رکعات پڑھنا ناجائز اور بدعت ہے۔

**سوال نمبر 9:**......نماز تراویح کے بعد اخیر رات میں تہجد پڑھ سکتے ہیں یا نہیں؟

**جواب:**...... پڑھ سکتے ہیں بلکہ پڑھنی چاہیئے حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے تراویح کے بعد تہجد کی ترغیب دیتے ہوئے فرمایا ''جو نماز تم پڑھتے ہو (یعنی تراویح اس سے وہ نماز افضل ہے جس سے تم سو جاتے ہو (یعنی نماز تہجد) (صحیح بخاری ج ۱ ص ۲۶۹) اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم بھی رمضان میں تہجد پڑھتے تھے چنانچہ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے فرمایا '' آپ صلی اللہ علیہ وسلم رمضان اور غیر رمضان میں گیارہ رکعت سے زیادہ نہیں پڑھتے تھے'' ظاہر ہے کہ بارہ ماہ نماز تہجد پڑھی جاتی ہے معلوم ہوا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم رمضان میں تراویح و تہجد دونوں پڑھتے تھے جس کے دو طریقے معلوم ہوتے ہیں اگر تراویح پہلے ختم کر لیتے تو تہجد بعد میں مستقلا پڑھتے جیسا کہ جماعت والی تین راتوں میں سے پہلی دو راتوں میں اور اگر رات کے اخیر تک تراویح پڑھتے تو نصف رات کے بعد والی رکعات میں تہجد کی نیت کر لیتے نیت کے اعتبار سے دونوں نمازوں کا ثواب مل جاتا امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ اور امام محمد رحمۃ اللہ علیہ نے مذکورہ بالا حدیث عائشہ رضی اللہ عنہا تراویح کے باب میں ذکر کر کے یہی اشارہ کیا ہے کہ رمضان میں تراویح کے علاوہ اخیر رات میں تہجد بھی پڑھنی چاہیئے ۔امام ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ ،امام مالک رحمۃ اللہ علیہ ،امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ میاں نذیر حسین بھی تراویح کے بعد تہجد میں الگ قرآن کریم ختم کرتے اسی طرح آج کل حرمین شریفین میں رمضان کے آخری عشرہ میں تراویح کے بعد تہجد میں الگ قرآن کریم ختم کرتے ہیں اور غیر مقلدین کے شیخ الاسلام ثناء اللہ امرتسری سے یہی سوال کیا گیا موصوف نے جواب دیا تراویح کے بعد تہجد پڑھ سکتا ہے تہجد کا وقت ہی صبح سے پہلے کا ہے اول شب میں تہجد نہیں ہوتی ۔ (فتاوی ثنائیہ ج ۱ ص ۶۸۲)

مزید تحقیق کیلئے ہمارا رسالہ ''نماز تراویح و تہجد میں فرق'' کا مطالعہ کیجئے

**سوال نمبر 10** :...... جب حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے بیس تراویح با جماعت کو بدعت کہا ہے تو یہ سنت کیسے ہے؟

**جواب** ...... بدعت کے دو معنی ہیں ایک لغوی معنی ہے یعنی نئی چیز دوسرا شرعی معنی یعنی اپنی طرف سے کوئی چیز بنا کر اس کو دین کا جزء بنا دینا۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ کی مراد لغوی معنی ہے یعنی پورا ماہ تراویح ایک امام کے پیچھے پڑھنا نیا طریقہ ہے لیکن اچھا ہے جیسا کہ مساجد کو پختہ بنانا، مساجد کے مینار ومحراب، اسپیکر میں اذان، اور جدید آلات جہاد اور تمام جدید مفید ایجادات وغیرہ جدید طریقے ہیں لیکن اچھے ہیں اسی طرح حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے بھی لغوی معنی کے اعتبار سے نعم البدعۃ کہا ورنہ شرعی معنی کے اعتبار سے کوئی بدعت بھی اچھی نہیں ہوتی یہ اصول بھی مدنظر رہے کہ خلفاء راشدین کے جاری کردہ طریقہ کو خود نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے سنت کہا ہے اور اس کو امت پر لازم کیا ہے اور علیکم بسنتی وسنۃ الخلفاء الراشدین فرما کر اس کے سنت ہونے پر مہر نبوت ثبت فرما دی ہے اس لیے خلفاء راشدین کی سنت بھی سنت رسول قرار پاتی ہے اور اس کا منکر علیکم بسنتی وسنۃ الخلفاء الراشدین کے حکم رسول اور سنت رسول کا منکر ہے پھر بیس تراویح با جماعت کے سنت ہونے پر خلفاء راشدین، صحابہ کرام، تابعین وتبع تابعین، ائمہ اربعہ اور پوری امت کا اجماع ہے اس لیے بیس تراویح کے سنت ہونے کا انکار کرنا اور صرف آٹھ تراویح کو سنت قرار دینا بدعی عقیدہ ہے اور ایسا عقیدہ رکھنے والے لوگ اہل سنت نہیں بلکہ اہل بدعت ہیں۔

## غیر مقلدین سے بیس سوالات

ایک تا دس سوالات ص 12 ص 20 ص 21 ص 26 ص 30 ص 37 پر ملاحظہ کریں

سوال نمبر 11 ...... کیا نبی پاک صلی اللہ علیہ وسلم نے پورا مہینہ مسجد میں تراویح پڑھی ہے؟

سوال نمبر 12 ...... کیا نبی پاک صلی اللہ علیہ وسلم نے پورا مہینہ تراویح با جماعت پڑھی ہے؟

سوال نمبر 13 ...... کیا نبی پاک صلی اللہ علیہ وسلم نے زندگی میں کبھی پورا مہینہ اس طرح تراویح پڑھی ہے کہ

رات کے اول حصہ میں تراویح ختم کر دیتے ہوں؟

سوال نمبر 14..... کیا نبی پاک ﷺ نے تراویح میں پورا قرآن مجید ختم کیا ہے؟

سوال نمبر 15..... نبی پاک ﷺ تراویح میں جو قرآن پڑھتے تھے اس کے پاروں اور سورتوں کی ترتیب کیا تھی؟

سوال نمبر 16..... نبی پاک ﷺ تراویح میں سات قراءتوں میں سے کون سی قراءت پڑھتے تھے عاصم کوفی کی قراءت یا کسی اور قاری کی قراءت؟

سوال نمبر 17..... نبی پاک ﷺ نے فرمایا فرض نماز کے علاوہ آدمی کی افضل نماز وہ ہے جو وہ گھر میں پڑھے غیر مقلدین مردوزن اس کے خلاف مسجد میں تراویح کیوں پڑھتے ہیں؟

سوال نمبر 18..... ایک آدمی مسجد میں آیا چار تراویح ہو چکی ہیں وہ پہلے فرض پڑھے یا تراویح میں شامل ہو جائے؟

سوال نمبر 19..... اگر تراویح کے درمیان میں آنے والا شخص تراویح میں شامل ہو جائے اور فرض بعد میں پڑھے تو وہ تراویح دوبارہ پڑھے یا اس کی نماز تراویح ہو گئی ہے؟

سوال نمبر 20..... ایک آدمی امام کی آخری چار تراویح میں شامل ہوا اس کے بعد امام نے وتر شروع کیے تو یہ آدمی پہلے وتر پڑھے یا پہلے تراویح پوری کرے؟

صحیح صریح حدیث سے جواب دیں۔

شعبان سنۃ 1433ھ　　　　نسخ بالخیر



## منکرینِ تراویح (غیر مقلدین) کیلئے لمحہ فکریہ

# نماز تہجد و تراویح میں فرق

تالیف

استاذ المناظرین

حضرت مولانا منیر احمد منور صاحب مدظلہ

جامعہ اسلامیہ باب العلوم کہروڑپکا



اِتحاد اہل السنت والجماعت پاکستان



منکرینِ تراویح (غیر مقلدین) کیلئے لمحہ فکریہ

# نمازِ تہجد و تراویح میں فرق

تالیف

استاذ المناظرین

حضرت مولانا منیر احمد منور صاحب مدظلہ

استاذ الحدیث جامعہ باب العلوم کہروڑ پکا

اتحاد اہل السنت والجماعت پاکستان


فہرست




**شاھد اقبال** صوم صلوۃ، ذکر وتلاوت کا پابند، نیک سیرت اور نیک صورت نوجوان تھا۔ وہ جب کالج میں پہنچا تو ایک متعصب غیر مقلد پروفیسر نے شاہد کی نیکی اور شرافت کو دیکھ کر اُس کو شکار کرنے کا پختہ عزم کرلیا۔ پروفیسر موصوف نے اُستاد ہونے کے ناطے پہلے تو اِس کو اپنے ساتھ مانوس کیا۔ پھر اِس کے دل میں شکوک وشبہات پیدا کرنے اور وسوسے ڈالنے شروع کیئے۔ رفتہ رفتہ اِس کو اِس لائن پر لگایا کہ تم بہت سمجھدار تعلیم یافتہ ہو اس لئے مولویوں کے پیچھے لگنے کی بجائے دین کی خود تحقیق کرو۔ رمضان شریف قریب تھا۔ اُس نے تراویح کے مسئلہ کی تحقیق شروع کردی۔ اس مسئلہ پر دونوں فریقوں کی تحریر کردہ کتب کا مطالعہ کیا لیکن نتیجہ یہ نکلا کہ شاہد کا نہ بیس تراویح پر یقین رہا نہ آٹھ پر بلکہ اُس کو تراویح ایک مشکوک عبادت محسوس ہونے لگی۔ رمضان شریف اِسی گومگو کشمکش کی کربناک حالت میں گزارا۔ کبھی وہ بیس تراویح پڑھتا کبھی آٹھ اور کبھی آٹھ نہ بیس۔ لیکن پروفیسر صاحب اپنے اِس شاگرد پر بڑے خوش تھے کہ چلو تقلید کے بندھن سے تو نکلا، آگے جو بن جائے اِس کی بلا جانے۔ لیکن شاہد نے اپنے آپ کو اِس اذیتناک حالت سے نکالنے کا مصمم ارادہ کرلیا۔ طریقہ یہ سوچا کہ جید حنفی عالم جو غیر مقلدین کے مذہب پر خوب مطالعہ رکھتا ہو اور قرآن حدیث وفقہ پر بھی کامل دسترس رکھتا ہو سے تحقیق کی جائے۔ اُس سے تحقیق کرکے پھر پروفیسر صاحب سے ملاقات کی جائے۔ چنانچہ شاہد اقبال اتحاد اہل السنّت والجماعت کے ایک محقق عالم کے پاس حاضر ہو کر علیک سلیک کے بعد اپنے سوالات کا یوں آغاز کرتا ہے۔

**شاهد اقبال :** (محقق عالم سے مخاطب ہوکر) حضرت یہ فرمایئے کہ آٹھ اور بیس تراویح کے اختلاف کی کیا حقیقت ہے؟

**محقق عالم :** پیارے شاہد: میں اور کچھ کہنے سے پہلے آپ کو دونوں فریقوں کے اصولوں سے آگاہ کرنا ضروری خیال کرتا ہوں۔ مسائل کو ثابت کرنے کیلئے احناف کے چار اصول ہیں (۱) کتاب اللہ (۲) سنت رسول اللہ (۳) اجماع امت (۴) قیاس و اجتہاد (یعنی اصول شرع اور قرآن وحدیث سے لفظی ومعنوی قرائن واشارات کی روشنی میں اپنی اجتہادی رائے سے مسئلہ کو حل کرنا) اور ظاہر ہے کہ اصولِ شریعت اور قرآن وحدیث کے قرائن واشارات کے ساتھ وہی مسئلہ حل کیا جاتا ہے جو قرآن وحدیث میں واضح طور پر موجود نہ ہو، جبکہ غیر مقلدین حضرات کے اصول فقط دو ہیں (۱) قرآن کی صریح آیت (۲) صحیح صریح مرفوع متصل حدیث۔ صریح کا مطلب یہ ہے کہ جس میں اپنی رائے کا ذرہ برابر دخل نہ ہو۔ یہ حضرات کہا کرتے ہیں کہ اللہ اور اللہ کے رسول کی ذات معصوم ہے اِس کے سوا ہر ایک سے غلطی ہوسکتی ہے۔ ہمارے لئے اِسی کا قول وفعل حجت ہے جس میں غلطی کا امکان نہ ہو اور جس کے قول وفعل میں غلطی کا امکان ہو وہ ہمارے لئے حجت نہیں۔ اسلئے اِن کے نزدیک قرآن وحدیث یعنی وحی حجت ہے، کسی امتی کا قول، فعل اور رائے حجت اور معتبر نہیں۔ بلکہ اُن کے نزدیک پیغمبر پاک ﷺ کی رائے بھی بغیر وحی کے حجت نہیں، اسکی تفصیل ''بارہ مسائل'' حصہ اول میں ملاحظہ کیجئے۔

اب اصل جواب کی طرف آیئے۔ اصل اختلاف آٹھ اور بیس کا نہیں بلکہ نماز تراویح کو ماننے نہ ماننے کا ہے۔ آٹھ تراویح والے لوگ سرے سے نمازِ تراویح کو مانتے ہی نہیں، وہ نمازِ تراویح کے منکر ہیں بیس تراویح والے لوگ نمازِ تراویح کو مانتے ہیں۔

**شاهد اقبال :** محترم! وہ تراویح کو مانتے ہیں مگر تراویح کی تعداد میں اختلاف کرتے

ہیں اور ہم ہمیشہ یہی سنتے آئے ہیں کہ تراویح کی تعداد میں اختلاف ہے کہ آٹھ ہے یا بیس، ایک فریق آٹھ کا قائل ہے دوسرا بیس کا۔

**محقق عالم :** شاہد بیٹا! کسی چیز کے انکار کے دو طریقے ہیں ایک صراحتاً انکار کرنا، دوسرا منافقانہ طریقے سے انکار کرنا جس میں ظاہری طور پر اقرار ہوتا ہے عنوان بھی مثبت ہوتا ہے لیکن اِس کی تہہ میں انکار چھپا ہوا ہوتا ہے۔ جیسے ایک آدمی کہتا ہے کہ فلاں شخص نماز کی پابندی نہیں کرتا، دوسرا آدمی اِسی بات کو یوں کہتا ہے کہ فلاں شخص کبھی کبھی نماز پڑھتا ہے۔ دونوں نے نماز کی پابندی کا انکار کیا ہے لیکن پہلے شخص نے صراحتاً دوسرے نے اشارۃً و کنایۃً کہ اس نے عنوان مثبت رکھا ہے مگر اِس کے ضمن میں اس کے پابند صلوۃ ہونے کا انکار ہے۔ اِسی طرح انہوں نے عنوان مثبت رکھا ہے آٹھ تراویح کا، مگر اِس کے ضمن میں نمازِ تراویح کا انکار پوشیدہ ہے۔

**مثال نمبر 1 :** اِس کو ایک مثال سے سمجھئے۔ دو آدمی نمازِ عشاء کی رکعات میں اختلاف کرتے ہیں، ایک کہتا ہے کہ عشاء کی فقط تین رکعات ہیں، دوسرا کہتا ہے تین نہیں بلکہ چار رکعات ہیں۔ یہاں بظاہر اختلاف تین اور چار رکعات کا ہے لیکن حقیقت میں عشاء کی تین رکعات بتانے والا نماز عشاء کا منکر ہے اور چار رکعات بتانے والا نماز عشاء کا قائل ہے کیونکہ جب ہر ایک سے اِس کی وضاحت طلب کی گئی تو تین رکعات کے قائل نے کہا کہ اصل میں مغرب اور عشاء ایک ہی نماز کے دو نام ہیں، غروب آفتاب کے بعد جو نماز پڑھی جاتی ہے اُسی کا نام ہے نمازِ مغرب اور نمازِ عشاء اور چونکہ مغرب کی تین رکعتیں ہیں تو عشاء کی بھی تین رکعتیں ہونگی۔ اُس کا کہنا ہے کہ عشاء کی نماز کوئی مستقل جدا نماز نہیں بلکہ نماز مغرب کا دوسرا نام نمازِ عشاء ہے اور حدیث پاک میں نمازِ مغرب کیلئے نمازِ عشاء کا لفظ استعمال ہوا ہے، لہٰذا جب مغرب کی تین رکعتیں ہیں تو عشاء کی بھی تین رکعتیں ہونگی۔ اور چار رکعات کا

قائل کہتا ہے کہ مغرب اور عشاء دو مستقل نمازیں ہیں۔ ہر ایک کا وقت، رکعات کی تعداد حتی کہ بعض احکام بھی دوسری نماز سے مختلف ہیں۔ مغرب کی تین رکعتیں ہیں اور عشاء کی چار رکعتیں ہیں۔ مغرب غروب شمس کے بعد اور عشاء غروب شفق کے بعد پڑھی جاتی ہے۔ جب دونوں کا وقت علیحدہ علیحدہ ہے اور رکعتوں کی تعداد بھی مختلف ہے تو یہ دونوں نمازیں مستقل ہیں۔ اِس مثال میں غور کریں، بظاہر اِن دونوں کے درمیان تین اور چار رکعات کا اختلاف معلوم ہوتا ہے لیکن حقیقت میں عشاء کی تین رکعات بتانے والا شخص نماز عشاء کا منکر ہے۔ وہ نماز عشاء کو نماز مغرب سے جدا مستقل نماز نہیں مانتا جبکہ چار رکعات بتانے والا شخص نماز عشاء کو مانتا ہے۔ اس کا عقیدہ یہ ہے کہ نمازِ مغرب اور نمازِ عشاء دو مستقل جدا جدا نمازیں ہیں۔ اسی طرح جو لوگ یہ کہتے ہیں کہ نمازِ تراویح آٹھ رکعت ہے وہ دراصل نماز تراویح کے منکر ہیں اور جو بیس تراویح کے قائل ہیں وہ نماز تراویح کو ایک مستقل نماز مانتے ہیں کیونکہ جب آٹھ تراویح والوں سے پوچھا گیا تو انہوں نے اپنے عقیدہ کی وضاحت یہ کی کہ دراصل تہجد اور تراویح ایک ہی نماز کے دو نام ہیں، گیارہ ماہ جو نماز تہجد کے نام سے پڑھی جاتی ہے رمضان میں اِسی کا نام تراویح ہو جاتا ہے۔ پس نمازِ تراویح نمازِ تہجد سے جدا کوئی مستقل نماز نہیں اور چونکہ تہجد کی رکعات آٹھ ہیں تو تراویح کی بھی رکعات آٹھ ہونگی۔ جبکہ بیس تراویح کے قائلین کا عقیدہ یہ ہے کہ تہجد جدا نماز ہے اور تراویح جدا نماز ہے، یہ دو مستقل نمازیں ہیں۔ اب بظاہر اختلاف یہ ہو رہا ہے کہ تراویح آٹھ ہیں یا بیس لیکن حقیقت یہ ہے کہ آٹھ کے قائلین سرے سے نماز تراویح کے منکر ہیں، وہ اِس کو مستقل نماز نہیں مانتے۔ جبکہ بیس تراویح کے قائلین نماز تراویح کو ایک مستقل نماز مانتے ہیں۔

**مثال نمبر 2:** یا اِس کو یوں سمجھیں کہ وہ لفظ بولتے ہیں تراویح کا لیکن درپردہ وہ اس سے نماز تہجد مراد لیتے ہیں۔ جیسا کہ رافضی جب کہتے ہیں کہ ہم قرآن کو مانتے ہیں تو اِن کی

مراد وہ قرآن ہوتا ہے جو اُن کے عقیدے کے مطابق امام مہدی کے پاس غار میں ہے، وہ اس موجودہ قرآن کو نہیں مانتے لیکن مسلمانوں کو دھوکہ دینے کیلئے دعویٰ یہی کرتے ہیں کہ ہم قرآن کو مانتے ہیں۔

قادیانی جب کلمہ پڑھتے ہیں تو وہ **محمد رسول اللہ** سے مرزا قادیانی مراد لیتے ہیں لیکن مسلمانوں کو دھوکہ دینے کیلئے کہتے ہیں کہ ہم **محمد رسول اللّٰہ** کو مانتے ہیں، اسی طرح غیر مقلدین بھی یہی کہتے ہیں کہ ہم نماز تراویح کو مانتے ہیں مگر وہ اِس سے مراد لیتے ہیں نماز تہجد۔ اور نماز تراویح کے وہ منکر ہیں۔ جبکہ اہلسنت نماز تراویح کو نماز تہجد سے جدا ایک مستقل نماز مانتے ہیں۔

**مثال نمبر 3:** قرآن کریم میں ہے کہ صحابہ کرامؓ بعض دفعہ حضور ﷺ کو کہتے ''رَاعِنَا'' (ہماری رعایت کیجئے)۔ منافقین بھی یہی کلمہ ''رَاعِنَا'' کہتے تھے مگر وہ مراد لیتے ''اے احمق'' (العیاذ باللہ) جو گالی بن جاتی ہے۔ تقریباً یہی حال غیر مقلدین کا ہے۔ اہل السنّت والجماعت جب نماز تراویح کا لفظ بولتے ہیں تو نماز تہجد سے جدا نماز مراد لیتے ہیں مگر غیر مقلدین نماز تہجد مراد لیتے ہیں جس میں تراویح کا انکار ہے۔

## غیر مقلدین کا نظریہ ان کی کتابوں میں

**شاھد اقبال:** مولانا! کیا اِن کی کتب میں اِس عقیدہ کی صراحت ملتی ہے؟

**محقق عالم:** جی ہاں اِن کی کتب میں یہ عقیدہ صراحتاً لکھا ہوا موجود ہے۔

ملاحظہ کیجئے۔

1۔ غیر مقلد مولانا نذیر احمد رحمانی اعظمی لکھتے ہیں۔

''تہجد فی رمضان اور تراویح میں کوئی فرق نہیں'' (انوار المصابیح: ص ۸۰)

2۔ غیر مقلد مولانا محمد اسماعیل سلفی لکھتے ہیں۔

''رمضان المبارک میں تراویح وہی نماز ہے جس کا ذکر پہلے تہجد کے نام سے ہوا ہے.....بعض لوگ تراویح اور تہجد کو الگ الگ دو نمازیں سمجھتے ہیں یہ غلط ہے''

(رسول اکرم کی نماز:ص ۹۸)

3۔ غیر مقلد مولانا محمد صادق سیالکوٹی لکھتے ہیں۔

''نماز تراویح اور تہجد دراصل ایک ہی چیز کے دو نام ہیں'' (صلوٰۃ الرسول:ص ۳۷۸)

4۔ غیر مقلد حکیم عبدالرحمٰن خلیق لکھتے ہیں۔

''قیام اللیل (تہجد) اور نماز تراویح ایک ہی حقیقت کے دو نام ہیں'' (۱۲مسائل:ص ۱۷۱)

5۔ غیر مقلد مولانا محمد خالد سیف لکھتے ہیں۔

''تہجد اور نماز تراویح درحقیقت ایک ہی نماز ہے'' (نماز مصطفیٰ:ص ۱۶۹)

6۔ غیر مقلد مولانا خواجہ محمد قاسم لکھتے ہیں۔

''میں یہ سمجھتا ہوں تہجد اور تراویح ایک ہی چیز ہے'' (حی علی الصلوٰۃ:ص ۳۳)

7۔ غیر مقلد ڈاکٹر شفیق الرحمان لکھتے ہیں۔

''ماہِ رمضان میں تہجد اور قیام رمضان الگ الگ نہیں بلکہ ایک چیز ہے'' (نماز نبوی:ص ۲۴۱)

8۔ غیر مقلد حافظ عبدالرحمان لکھتے ہیں۔

''نماز تہجد یا تراویح جو نماز عشاء کے بعد اور فجر سے پہلے درمیانی رات میں پڑھی جاتی ہے اِس کے نام بہت ہیں۔اسے قیام اللیل (رات کا قیام)، وتر (طاق)، نفل، تطوع اور تہجد وغیرہ ناموں سے یاد کرتے ہیں'' (رحمانی نماز کلاں:ص ۱۸۵)

گویا حافظ عبدالرحمان کی تحقیق کے مطابق تراویح، تہجد اور وتر ایک ہی نماز کے مختلف نام ہیں۔

**شاہد اقبال:** مولانا! بہت بہت شکریہ۔آج مجھے اِس اختلاف کی حقیقت سمجھ آئی ورنہ اب تک ہم یہی سمجھتے رہے کہ اہلحدیث لوگ نمازتراویح کو مانتے ہیں،صرف آٹھ اور بیس رکعتوں کا اختلاف ہے۔ یہ تو آج پتہ چلا کہ یہ لوگ سرے سے نمازتراویح کا انکار کرتے ہیں اور وہ بھی اقرار کے پردہ میں جو ایک منافقانہ طریقہ ہے۔ جیسا کہ منافقین کہا کرتے تھے''نَشْهَدُ اِنَّكَ لَرَسُوْلُ اللّٰهِ ''(ہم گواہی دیتے ہیں کہ آپ اللہ کے رسول ہیں) حالانکہ وہ آپ ﷺ کی رسالت کے منکر تھے۔اِس لئے اللہ تعالیٰ نے فرمایا''وَاللّٰهُ يَشْهَدُ اِنَّ الْمُنَافِقِيْنَ لَكَاذِبُوْنَ ''(بے شک منافقین البتہ جھوٹے ہیں)۔اہلحدیث بھی بظاہر تاثر یہ دیتے ہیں کہ وہ نمازتراویح کو مانتے ہیں حالانکہ وہ صرف نمازتہجد کو مانتے ہیں اور نماز تراویح کے منکر ہیں۔وہ لفظ بولتے ہیں نمازتراویح کا مگر اِس سے مراد لیتے ہیں نمازتہجد۔ قادیانیوں کی طرح مسلمانوں کو دھوکہ دینے کیلئے ایک لفظ بول دیتے ہیں مگر مراد کچھ اور لیتے ہیں، یہ بہت خطرناک طریقہ ہے۔

**محقق عالم:** شاہد بیٹا! میں آپ کی تائید کرتا ہوں کہ صراحتاً انکار کرنے سے منافقت اور تقیہ کے طور پر انکار کرنا بہت بڑا دھوکہ،فریب کاری اور بدترین قسم کا فراڈ ہےاور سب اہل باطل یہی دجل کرتے ہیں۔

**شاہد اقبال:** مولانا! ایک طرف دعویٰ یہ ہے کہ تہجد اور تراویح دو مستقل جدا نمازیں ہیں۔ دوسری طرف دعویٰ یہ ہے کہ تہجد اور تراویح ایک ہی نماز ہے۔آپ پہلے دعویٰ کے علمبردار ہیں جبکہ پروفیسر صاحب دوسرے دعویٰ کے مدعی ہیں۔تو آپ اپنے دعویٰ پر کوئی دلیل پیش کر سکتے ہیں؟

**محقق عالم:** پیارے شاہد! اہل السنّت والجماعت کے اِس دعویٰ پر صرف ایک دلیل ہی نہیں بلکہ الحمدللہ دلائل کا انبار ہے۔ ذرا توجہ کیجئے اور باہوش وگوش ملاحظہ کیجئے

## ﴿تہجد اور تراویح کے فرق پر دلائل﴾

### دلیل نمبر1: (ماخذِ مشروعیت)

تہجد اور تراویح کی مشروعیت کے ماخذ جدا جدا ہیں۔ تہجد شریعت کے پہلے ماخذ یعنی قرآن کریم سے ثابت ہے (وَمِنَ الَّيْلِ فَتَهَجَّدْ بِهٖ نَافِلَةً لَّكَ پ١٤) جبکہ تراویح شریعت کے دوسرے ماخذ یعنی سنت سے ثابت ہے (وَسَنَنْتُ لَكُمْ قِيَامَهٗ) اور قیام رمضان یعنی تراویح کا طریقہ میں (محمد ﷺ) نے جاری کیا ہے۔ معلوم ہوا کہ تراویح قرآن کریم سے ثابت نہیں ہے۔ ایک نماز کی مشروعیت قرآن سے ثابت ہے جبکہ دوسری نماز کی مشروعیت قرآن سے ثابت نہیں بلکہ حدیث سے ثابت ہے، تو یہ دو نمازیں ایک کیسے ہوسکتی ہیں؟

### دلیل نمبر2: (مکانِ مشروعیت)

تہجد اور تراویح دونوں کی مشروعیت کی جگہ جدا ہے۔ تہجد مکہ مکرمہ میں مشروع ہوئی ہے جبکہ تراویح مدینہ منورہ میں مشروع ہوئی ہے، تو یہ دونوں نمازیں ایک کیسے۔

### دلیل نمبر3: (زمانہ مشروعیت)

تہجد ہجرت سے پہلے مشروع ہوئی اور تراویح ہجرت کے بعد مشروع ہوئی۔

### دلیل نمبر4: (کیفیتِ مشروعیت)

تہجد پہلے فرض تھی اور ایک عرصہ تک فرض رہی بعد میں اس کی فرضیت منسوخ ہوگئی۔

سعد بن ہشام رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں

قُلْتُ يَا اُمَّ الْمُؤْمِنِيْنَ حَدِّثِيْنِيْ عَنْ خُلُقِ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَتْ اَلَسْتَ تَقْرَأُ الْقُرْآنَ؟ فَإِنَّ خُلُقَ رَسُوْلِ اللّٰهِ كَانَ الْقُرْآنَ قَال حَدِّثِيْنِيْ عَنْ قِيَامِ اللَّيْلِ قَالَتْ اَلَسْتَ تَقْرَأُ يَااَيُّهَا الْمُزَّمِّلُ قَالَ قُلْتُ بَلٰى قَالَتْ فَإِنَّ اَوَّلَ هٰذِهٖ

نَزَلَتْ فَقَامَ اَصْحَابُ رَسُوْلِ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ حَتّٰی انْتَفَخَتْ اَقْدَامُھُمْ وَحُبِسَ خَاتِمَتُھَا فِیْ السَّمَاءِ اِثْنَیْ عَشَرَ شَھْرًا ثُمَّ نَزَلَ آخِرُھَا فَصَارَ قِیَامُ اللَّیْلِ تَطَوُّعاً بَعْدَ فَرِیْضَۃٍ (ابوداؤد: ج۱ص۱۸۹،۱۹۱باب فی صلوٰۃ اللیل)

**سعد**: میں نے کہا! اے ام المؤمنین (حضرت عائشہؓ) مجھ سے رسول اللہ ﷺ کے خُلق کے متعلق بیان کیجئے۔

ام المؤمنین حضرت عائشہؓ نے فرمایا! کیا آپ قرآن نہیں پڑھتے ؟ رسول اللہ ﷺ کا خُلق قرآن ہے۔

**سعد**: میں نے کہا! اے ام المؤمنین مجھ سے تہجد کے متعلق ارشاد فرمائیے۔

ام المؤمنین حضرت عائشہؓ نے دریافت فرمایا! کیا آپ سورۃ یَاَیُّھَا الْمُزَّمِّلُ نہیں پڑھتے ؟

**سعد**: میں نے عرض کیا! جی ہاں میں سورۃ یَاَیُّھَا الْمُزَّمِّلُ پڑھتا ہوں۔

ام المؤمنین حضرت عائشہؓ طیبہ طاہرہ نے ارشاد فرمایا! اس سورۃ کا ابتدائی حصہ نازل ہوا (جس میں تہجد کی فرضیت ہے) تو صحابہ کرامؓ اتنی طویل نماز تہجد پڑھتے کہ ان کے پاؤں سوج جاتے اور اِس سورۃ کا آخری حصہ بارہ ماہ تک آسمان میں رکا رہا۔ پھر بارہ ماہ کے بعد اِس کا آخری حصہ نازل ہوا تو تہجد جو پہلے فرض تھی اب نفل میں بدل گئی۔

**فائدہ** : اِس حدیث سے تین باتیں معلوم ہوئیں۔ ایک یہ کہ تہجد کی مشروعیت قرآن سے ثابت ہے۔ دوسری یہ کہ تہجد کی مشروعیت مکہ مکرمہ میں ہوئی کیونکہ سورۃ مزمل ہجرت سے قبل مکہ میں نازل ہوئی ہے اوراسی سے تہجد کی مشروعیت ثابت ہے۔ تیسری یہ کہ تہجد پہلے فرض تھی اور ایک سال تک فرض رہی بعد میں سورۃ مزمل کے آخری حصہ کے نازل ہونے کے ساتھ فرضیت منسوخ ہوگئی اور تہجد نفلی نماز بن گئی جبکہ تراویح کبھی بھی فرض نہیں ہوئی ہے۔

دلیل نمبر 5: (نبی صلی اللہ علیہ وسلم پر فرضیت تہجد کا قول)

علماء کے ایک قول کے مطابق تہجد نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم پر فرض تھی، صرف امت کے حق میں تہجد کی فرضیت منسوخ ہوئی (زرقانی شرح مؤطا امام مالک: ج۱ص۳۱۱) مگر تراویح آپ صلی اللہ علیہ وسلم پر فرض نہ تھی۔

دلیل نمبر 6: (سنت مؤکدہ وغیر مؤکدہ)

تہجد سنت غیر مؤکدہ ہے جیسا کہ ابھی حضرت عائشہؓ کی حدیث میں گذرا کہ تہجد پہلے فرض تھی پھر فرضیت منسوخ ہو کر نفلی نماز بن گئی۔ جبکہ تراویح سنت مؤکدہ ہے۔ چنانچہ فقہ حنبلی کی معتبر کتاب الروض المربع جو سعودی عرب کے نصاب تعلیم میں داخل ہے اِس کے ص ۶۵ پر لکھا ہے وَالتَّرَاوِيْحُ سُنَّةٌ مُؤَكَّدَةٌ ''تراویح سنت مؤکدہ ہے''۔ ملا علی قاری رحمہ اللہ فرماتے ہیں وَالْحَاصِلُ اَنَّ الْاَصَحَّ فِيْهَا اَنَّهَا سُنَّةٌ مُؤَكَّدَةٌ ''صحیح ترین بات یہ ہے کہ تراویح سنت مؤکدہ ہے'' (شرح النقایہ: ج۱ص۳۴۱)۔ ایک نماز سنت غیر مؤکدہ ہے، دوسری سنت مؤکدہ ہے یہ دونوں نمازیں ایک کیسے ہوسکتی ہیں؟ تراویح کے سنت مؤکدہ ہونے پر مذاہب اربعہ کی درج ذیل کتب ملاحظہ کیجئے۔ البحر الرائق: ج۱ص۱۱۷، حاشیہ فتاویٰ النوازل: ص۹۴، حاشیہ الطحطاوی: ص۴۱۱، رد المحتار: ج۲ص۴۹۳، فتاویٰ تاتار خانیہ: ج۱ص۴۷۵، المھذب: ج۱ص۸۴ حلیۃ العلماء: ج۲ص۱۱۹، الاقناع للشربینی: ج۱ ص۱۱۷، نھایۃ الزین: ج۱ص۱۱۴، الفروع: ج۱ص۴۸۸۔ المغنی لابن قدامۃ: ج۱ص۷۹۷۔ مزید حوالہ جات کیلئے ہماری کتاب ''آٹھ اور بیس تراویح کا فیصلہ'' ملاحظہ کیجئے۔

دلیل نمبر 7: (جماعت اور غیر جماعت)

تہجد میں اصل یہ ہے کہ بغیر جماعت کے پڑھی جائے مگر تراویح میں جماعت سنت مؤکدہ کفایہ ہے۔ الروضۃ المربع: ص۶۵ میں ہے والتراویح عِشْرُوْنَ رَكْعَةً تُفْعَلُ

فِیْ جَمَاعَةٍ مَعَ الْوِتْرِ تراویح بیس رکعات ہے جو وتروں سمیت جماعت کے ساتھ پڑھی جاتی ہے اور ملا علی قاری علیہ الرحمہ بیں رَوَى الْحَسَنُ عَنْ اَبِیْ حَنِیْفَةَ وَالسُّنَّةُ فِیْهَا الْجَمَاعَةُ لٰكِنْ عَلٰى وَجْهِ الْكِفَايَةِ حسن نے امام اعظم ابو حنیفہ علیہ الرحمۃ سے نقل کیا ہے تراویح میں جماعت سنت کفایہ ہے (کہ اگر چند لوگ بھی جماعت کے ساتھ تراویح پڑہیں گے تو سب بری الذمہ اور کوئی بھی جماعت کے ساتھ تراویح نہ پڑھے گا تو سب پر ترکِ سنت کا وبال ہوگا)۔ تراویح میں جماعت سنت علی الکفایہ ہے۔ اِس کیلئے ملاحظہ کیجئے۔ شرح النقایہ: ج ا ص ۳۴۱، فتاویٰ عالمگیری: ج ا ص ۱۲۸ (مطبوعہ قدیمی کتب خانہ)، فتاویٰ النوازل: ص ۹۴، مراقی الفلاح مع حاشیہ الطحطاوی: ص ۴۱۲، البحر الرائق: ج ا ص ۱۱۶

**فائدہ** : (حدیثِ عائشہؓ) حضرت عائشہؓ کی گیارہ رکعات والی مشہور حدیث جو تہجد کے بارہ میں ہے۔ اس سے چند فرق واضح طور پر سمجھ آتے ہیں۔ اُن سے پہلے وہ حدیث ملاحظہ فرمائیں عَنْ اَبِیْ سَلْمَةَ بْنِ عَبْدِالرَّحْمٰنِ اَنَّهٗ اَخْبَرَهٗ اَنَّهٗ سَاَلَ عَائِشَةَ كَيْفَ كَانَتْ صَلٰوةُ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِیْ رَمَضَانَ فَقَالَتْ مَاكَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَزِيْدُفِیْ رَمَضَانَ وَلَا فِیْ غَيْرِهٖ عَلٰى اِحْدٰى عَشَرَةَ رَكْعَةً يُّصَلِّیْ اَرْبَعًا فَلَا تَسْاَلْ عَنْ حُسْنِهِنَّ وَطُوْلِهِنَّ ثُمَّ يُصَلِّیْ اَرْبَعًا فَلَا تَسْاَلْ عَنْ حُسْنِهِنَّ وَطُوْلِهِنَّ ثُمَّ يُصَلِّیْ ثَلٰثًا قَالَتْ عَائِشَةُ فَقُلْتُ يَارَسُوْلَ اللّٰهِ اَتَنَامُ قَبْلَ اَنْ تُوْتِرَفَقَالَ يَاعَائِشَةُ اِنَّ عَيْنَیَّ تَنَامَانِ وَلَايَنَامُ قَلْبِیْ (بخاری: ج ا ص ۱۵۴، کتاب التہجد: باب قیام النبی صلی اللہ علیہ وسلم باللیل فی رمضان وغیرہ، ابوداؤد: صلوۃ الیل)

ابوسلمہ بن عبدالرحمٰن نے حضرت عائشہؓ سے پوچھا کہ رمضان میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی نماز (تہجد) کیسے ہوتی تھی؟ حضرت عائشہؓ نے فرمایا کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم رمضان اور غیر رمضان میں گیارہ رکعات پر زیادہ نہ کرتے۔ چار رکعات پڑھتے پس ان کے حسن اور طول کے متعلق کچھ نہ پوچھ۔

پھر آپ ﷺ چار رکعات پڑھتے پس اُن کے حسن اور طول کے متعلق کچھ نہ پوچھ (یعنی بہت خوبصورت اور طویل ہوتی تھیں) پھر تین رکعات پڑھتے۔ حضرت عائشہؓ فرماتی ہیں میں نے دریافت کیا اے اللہ کے رسول آپ ﷺ وتر پڑھنے سے پہلے سو جاتے ہیں (پھر بغیر جدید وضو کے وتر پڑھتے ہیں)۔ آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا اے عائشہؓ بے شک میری آنکھیں سوتی ہیں میرا دل نہیں سوتا (یعنی نیند سے میرا وضو نہیں ٹوٹتا اِس لئے جدید وضو نہیں کرتا)

## دلیل نمبر 8: (رمضان و غیر رمضان)

تہجد رمضان اور غیر رمضان میں یعنی بارہ ماہ پڑھی جاتی ہے جبکہ تراویح فقط رمضان میں پڑھی جاتی ہے۔ ایک نماز پورا سال پڑھی جاتی ہے دوسری نماز سال میں صرف ایک ماہ (یعنی رمضان میں پڑھی جاتی ہے) یہ دونوں ایک نماز کیسے ہوسکتی ہیں۔ جیسے نمازِ اشراق پورے سال کی نماز ہے جبکہ نمازِ عید سال میں صرف دو مرتبہ پڑھی جاتی ہے تو یہ دو نمازیں جدا جدا ہیں۔ نمازِ ظہر ہر روز پڑھی جاتی ہے نمازِ جمعہ، ہفتہ میں صرف ایک دن یعنی جمعہ کے روز پڑھا جاتا ہے تو ظہر اور جمعہ دو جدا جدا نمازیں ہیں۔ اِسی طرح تہجد سارے سال کی نماز ہے اور تراویح فقط رمضان کی نماز ہے۔ لہٰذا یہ بھی دو جدا جدا نمازیں ہونگی۔

## دلیل نمبر 9: (چار رکعت اور دو رکعت)

حدیث عائشہؓ کے مطابق آپ ﷺ چار چار رکعات اور تین وتر پڑھتے جبکہ تراویح میں دو دو رکعات پڑھنا مسنون ہے۔ فقہ حنبلی کی معتبر کتاب الروضۃ المربع کے صفحہ ۶۵ پر ہے تُفْعَلُ رَكْعَتَيْنِ رَكْعَتَيْنِ بیس تراویح دو، دو رکعات کر کے پڑھی جاتی ہیں۔ اس پر مزید حوالہ جات مذاہب اربعہ کے بیان میں ملاحظہ کیجئے۔

## دلیل نمبر 10: (نیند کا وقفہ)

حدیث عائشہؓ سے نبی پاک ﷺ کا تہجد اور وتروں کے درمیان سونا ثابت ہے مگر

تراویح اور وتروں کے درمیان سونا ثابت نہیں کیونکہ حدیث میں ہے اِذَادَخَلَ رَمَضَانُ لَمْ یَأْتِ فِرَاشَہٗ یعنی جب ماہ رمضان شروع ہوجاتا تو آپ ﷺ رمضان گزرنے تک بستر پر قدم نہ رکھتے۔نمازِ تہجد میں نوافلِ تہجد اور وتروں کے درمیان سونا ثابت مگر تراویح اور وتروں کے درمیان سونا ثابت نہیں تو یہ دونمازیں ایک کیسے؟

## دلیل نمبر 11: (حدیث من قام)

تراویح والی حدیث مَنْ قَامَ رَمَضَانَ ۔۔۔ الخ کوکسی محدث نے تہجد کے باب میں ذکر نہیں کیا۔اگر تراویح اور تہجد ایک نماز ہوتی تو فضیلتِ تراویح کی اِس حدیث کو تہجد کے باب میں بھی ذکر کیا جاتا۔حالانکہ اِس حدیث کو تراویح کے باب میں ذکر کیا جاتا ہے، تہجد کے باب میں ذکر نہیں کیا جاتا۔معلوم ہوا کہ دونوں نمازیں جدا ہیں۔

## دلیل نمبر 12: (ترغیبِ جماعت)

تہجد باجماعت کی تعریف وترغیب آنحضرت ﷺ سے ثابت نہیں لیکن تراویح کو جماعت کے ساتھ ادا کرنے کی تعریف وترغیب رسول اللہ ﷺ سے ثابت ہے

عَنْ اَبِی ھُرَیْرَۃَ ؓ قَالَ خَرَجَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ وَاِذَا نَاسٌ فِیْ رَمَضَانَ یُصَلُّوْنَ فِیْ نَاحِیَۃِ الْمَسْجِدِ فَقَالَ مَا ھٰؤُلَاءِ قِیْلَ ھٰؤُ لَاءِ نَاسٌ لَیْسَ مَعَھُمْ قُرْاٰنٌ وَاُبَیُّ بْنُ کَعْبٍ یُصَلِّیْ بِھِمْ فَھُمْ یُصَلُّوْنَ بِصَلٰوتِہٖ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ اَصَابُوْا اَوْنِعْمَ مَا صَنَعُوْا

(قیام رمضان للمروزی:ص ۱۵۵)

حضرت ابو ہریرہؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ (حجرہ) سے نکلے تو آپ ﷺ نے دیکھا کہ ماہ رمضان میں کچھ لوگ مسجد کے ایک گوشہ میں نماز پڑھ رہے ہیں۔آپ ﷺ نے

پوچھا یہ کون لوگ ہیں؟ عرض کیا گیا! یہ ایسے لوگ ہیں کہ قرآن اِن کو یاد نہیں اورابی بن کعبؓ اِن کو نماز پڑھارہے ہیں اور وہ لوگ ابی بن کعبؓ کی اقتداء میں نماز پڑھ رہے ہیں۔ رسول اللہ ﷺ نے یہ سن کر فرمایا! انہوں نے درست کیا۔ یا یوں فرمایا انہوں نے اچھا کام کیا ہے۔

## دلیل نمبر 13: (اہتمام جماعت کثیرہ)

نماز تہجد میں جماعت کثیرہ کو شامل کرنے کا اہتمام آپ ﷺ سے ثابت نہیں لیکن نمازِ تراویح کو جماعت کثیرہ کے ساتھ ادا کرنے کا اہتمام آپ ﷺ سے ثابت ہے۔ اِس سلسلہ میں دو حدیثیں ملاحظہ کیجئے۔

1۔ عَنْ عَائِشَةَ ؓ قَالَتْ كَانَ النَّاسُ يُصَلُّوْنَ فِيْ مَسْجِدِ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِيْ رَمَضَانَ بِاللَّيْلِ اَوْزَاعاً.....الخ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ لوگ رمضان شریف کی ایک رات مسجد نبوی میں متفرق جماعتیں بنا کر نماز پڑھ رہے تھے۔ جن لوگوں کو قرآن کا کچھ حصہ یاد تھا وہ لوگوں کو نماز پڑھا رہے تھے۔ کسی کے ساتھ پانچ آدمی ہیں کسی کے ساتھ چھ ہیں اور کسی کے پیچھے اِس سے کم اور کسی کے پیچھے اس سے بھی زیادہ اور وہ اِن قرآن خواں لوگوں کی اقتداء میں نماز پڑھ رہے ہیں۔ حضرت عائشہؓ فرماتی ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے ایک رات مجھے حکم دیا کہ میں حجرہ کے دروازے پر چٹائی لٹکا دوں۔ چنانچہ میں نے چٹائی لٹکا دی۔ پس رسول اللہ ﷺ عشاء کی نماز کے بعد حجرہ سے باہر تشریف لائے اُس وقت مسجد میں جتنے لوگ موجود تھے سب آپ ﷺ کے پاس اکٹھے ہو گئے۔ آپ ﷺ نے اُن کو رات کے وقت دیر تک نماز پڑھائی

(قیام رمضان للمروزی: ص ۱۵۳)

2۔ حضرت ابوذر غفاری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ صمنا مَعَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِيْ رَمَضَانَ...الخ ہم نے رسول اللہ ﷺ کے ساتھ رمضان میں

روزے رکھے آپ ﷺ نے ہمیں تراویح نہ پڑھائی حتّٰی کہ جب سات راتیں باقی رہ گئیں تو رسول اللہ ﷺ نے ہمیں ۲۳اور ۲۵ کی رات کو نماز پڑھائی، پھر ۲۷ کی رات کو اپنے گھر والوں کو جمع کیا، اور لوگ بھی جمع ہو گئے اور آپ ﷺ نے طویل نماز پڑھائی۔(اِسی وجہ سے بعد میں خلیفہ راشد حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے بیس تراویح باجماعت کا مستقلاً اہتمام کیا اور اِس سنت کو دائمی طور پر جاری کیا جو آج تک جاری ہے)

## دلیل نمبر 14: (ساری رات قیام)

تہجد میں ساری رات قیام کرنا آپ ﷺ سے ثابت نہیں حضرت عائشہؓ فرماتی ہیں لَااَعْلَمُ نَبِیَّ اللّٰہِ قَامَ لَیْلَۃً حَتَّی الصَّبَاحِ غَیْرَ رَمَضَانَ (نسائی: ج۱ص۳۲۱) مجھے علم نہیں کہ نبی کریم ﷺ نے رمضان کے علاوہ دوسری کسی رات کو صبح تک ساری رات قیام فرمایا ہو۔اسی طرح سعد بن ھشام کہتے ہیں کہ حضرت عائشہؓ نے فرمایا لَا اَعْلَمُ نَبِیَّ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ صَلّٰی لَیْلَۃً اِلَی الصُّبْحِ غَیْرَ رَمَضَانَ فَانْطَلَقْتُ اِلَی ابْنِ عَبَّاسٍ فَحَدَّثْتُہٗ حَدِیْثَھَا فَقَالَ صَدَقَتْ (قیام اللیل للمروزی:ص۸۵)

میں نبی کریم ﷺ کے بارے میں یہ نہیں جانتی کہ آپ ﷺ نے کسی ایک رات میں بھی صبح تک ساری رات نماز پڑھی ہو سوائے رمضان کے۔ میں نے حضرت عبداللہ بن عباسؓ کے پاس جا کر یہ بات بتائی تو انہوں نے کہا حضرت عائشہؓ سچ کہتی ہیں۔

قرآن کریم میں حضور ﷺ کی تہجد کے متعلق ہے اِنَّ رَبَّکَ یَعْلَمُ اَنَّکَ تَقُوْمُ اَدْنٰی مِنْ ثُلُثَیِ اللَّیْلِ وَنِصْفَہٗ وَثُلُثَہٗ وَطَآئِفَۃٌ مِّنَ الَّذِیْنَ مَعَکَ بے شک تیرا رب جانتا ہے کہ آپ اور آپ کے ساتھیوں کی ایک جماعت (نماز تہجد میں) کبھی رات کی دو تہائی کبھی نصف رات اور کبھی ایک تہائی قیام کرتی ہے۔امام محمد بن نصر مروزی رحمہ اللہ یہ آیت لکھ کر فرماتے ہیں فَھٰذَا نَوْمٌ وَقِیَامٌ یہ نیند بھی ہے اور قیام بھی ہے(قیام اللیل:ص۲۰) جبکہ آپ ﷺ رمضان

میں ساری رات قیام فرماتے حتّٰی کہ کمر بستر کے ساتھ نہ لگاتے جب نماز تہجد اور نماز تراویح میں معمول جدا جدا ہے کہ تراویح میں ساری رات صبح تک قیام فرماتے اور تہجد میں کبھی بھی صبح تک ساری رات قیام نہیں کیا تو یہ دو نمازیں ایک کیسے ہو گئیں؟

## دلیل نمبر 15: (پورا قرآن کریم ختم کرنا)

تراویح میں کم از کم ایک مرتبہ پورا قرآن کریم ختم کرنا خلفاء راشدین کی سنت ہے جبکہ تہجد میں قرأۃ کی کوئی مقدار متعین نہیں۔ قرآن کریم میں ہے فَاقْرَؤُوْا مَا تَيَسَّرَ مِنَ الْقُرْآنِ (نماز تہجد میں) قرآن سے جو آسان ہو وہ پڑھو۔

## دلیل نمبر 16: (تعین رکعات)

نماز تہجد کی رکعات متعین نہیں بلکہ وقت کی گنجائش اور اپنی ہمت کے مطابق وتروں کے علاوہ دو رکعت سے دس رکعت تک پڑھ سکتے ہیں یعنی ۲۔۴۔۶۔۸۔۱۰۔ مگر تراویح کی تعداد فریقین کے نزدیک متعین ہے ۲۰ یا ۸۔ اہل السنّت والجماعت کے نزدیک بیس رکعات ہیں اور غیر مقلدین کے نزدیک آٹھ ہیں۔

## دلیل نمبر 17: (وتروں کی جماعت)

تراویح کے بعد وتروں کا جماعت کے ساتھ پڑھنا خلفائے راشدین کی سنت ہے جبکہ تہجد کے بعد وتروں کی جماعت کا سنت ہونا ثابت نہیں۔

## دلیل نمبر 18: (شعائرِ اسلام)

نماز تراویح شعائرِ اسلام میں سے ہے (نیل الاوطار: ج۲ص۲۹۵، الدیباج: ج۲ ص۳۸۵، شرح ابوداؤد للعینی رحمہ اللہ: ج۵ص۲۷۵، شرح سیوطی علی مسلم: ج۲ص۳۸۵، شرح نووی علی مسلم: ج۳ص۱۰۱، ۱۲۸، ۱۳۲، مرقاۃ المفاتیح: ج۴ص۳۱۴، ۳۱۶، احیاء علوم

الدین: ج۱ ص۳۹۰) المبدع شرح المقنع (ج۲ص۱۹۔فقہ حنبلی) میں ہے وَھِیَ سُنَّۃٌ سَنَّھَاالنَّبِیُّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ وَلَیْسَتْ مُحْدَثَۃٌ لِعُمَرَوَھِیَ مِنْ اَعْلَامِ الدِّیْنَ الظَّاھِرَۃِ اورتراویح سنت ہے جسکوخود نبی پاک ﷺ نے جاری کیا ہے اور یہ حضرت عمرؓ کی جاری کردہ سنت نہیں ہے اور یہ دین کی علاماتِ ظاہرہ میں سے ہے جبکہ تہجد شعارِ اسلام میں سے نہیں ہے۔

## دلیل نمبر 19: (وقت جدا جدا)

پانچ فرض نمازیں پانچ اِس لئے بنی ہیں کہ ہر نماز کا وقت دوسری نماز سے جدا ہے۔ چنانچہ فقہاء اور محدثین حضرات نے ہر نماز کا وقت جدا جدا تحریر کیا ہے۔ اسی طرح تہجد اور اشراق دو جدا جدا نمازیں اِس لئے ہیں کہ ہر ایک کا وقت دوسری نماز سے جدا ہے۔ نماز تہجد کا وقت نصف رات کے بعد سے طلوعِ فجر تک ہے اور نمازِ اشراق کا وقت طلوعِ شمس کے بعد ہے۔ معلوم ہوا کہ وقت کا جدا جدا ہونا نمازوں کے جدا ہونے کی دلیل ہے۔ اب دیکھنا یہ ہے کہ تراویح اور تہجد کا وقت ایک ہے یا علیحدہ علیحدہ ہے؟ چونکہ اِن دونوں نمازوں کا وقت جدا جدا ہے اِس لئے یہ دونوں نمازیں بھی جدا جدا ہونگی۔ اس کی تفصیل یہ ہے کہ نماز تہجد کا وقت نصف رات کے بعد ہے۔ حضرت عائشہؓ فرماتی ہیں کَانَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ یَنَامُ اَوَّلَہٗ وَیَقُوْمُ آخِرَہٗ (بخاری: ج۱ص۱۵۴) رسول اللہ ﷺ اول شب میں نیند کرتے اور رات کے اخیر میں تہجد پڑھتے۔ غیر مقلدین علماء نے بھی اِس بات کو تسلیم کیا ہے کہ نماز تہجد اور نماز تراویح کا وقت جدا جدا ہے۔ فتاویٰ علماء حدیث میں ہے تراویح کا وقت عشاء کی نماز کے بعد اول رات کا ہے اور تہجد کا آخر رات کا۔ (ج۶ص۲۵۱) نیز فرماتے جو شخص رمضان میں عشاء کے وقت نماز تراویح پڑھ لے وہ آخر وقت میں تہجد پڑھ سکتا ہے۔ تہجد کا وقت ہی صبح سے پہلے کا ہے، اول شب میں تہجد نہیں ہوتی۔

(فتاویٰ علماء حدیث: ج۶ص۳۳۱)

نیز فرماتے ہیں اگر تراوتیح پہلے وقت میں پڑھے تو صرف تراوتیح ہے پچھلے وقت میں پڑھے تو تہجد کے قائم مقام ہوتی ہے۔(فتاویٰ علماء حدیث: ج٦ص ٢٢٩)

## دلیل نمبر 20: (نام جدا جدا)

پانچ فرض نمازیں، اسی طرح نمازِ اشراق، اوابین، نمازِ تہجد وغیرہ کے جدا جدا نام اِس بات کی دلیل ہے کہ یہ نمازیں بھی جدا جدا ہیں۔سو جب اِن دو نمازوں کے نام جدا جدا ہیں، ایک کا نام نمازِ تراوتیح ہے دوسری کا نام نمازِ تہجد ہے، ایک کا نام قیامِ رمضان دوسری کا قیام اللیل ہے تو یہ دو نمازیں بھی جدا جدا ہونگی۔

## دلیل نمبر 21: (باب جدا جدا)

محدثین حضرات نے تہجد اور تراوتیح کے جدا جدا باب قائم کئے ہیں جو ان کے الگ الگ نماز ہونے کی دلیل ہے اور اگر یہ دونوں نمازیں ایک ہیں تو ہر ایک کے جدا باب قائم کرنے کی کیا ضرورت؟ کتب حدیث میں دونوں نمازوں کے جدا جدا باب بحوالہ ملاحظہ کیجئے۔

| نام کتاب | باب تہجد | باب تراوتیح |
|---|---|---|
| صحیح بخاری | باب فضل قیام اللیل: ج ا ص ١٥١ | باب فضل من قام رمضان: ج ا ص ٢٦٩ |
| صحیح مسلم | باب صلوۃ اللیل: ج ا ص ٢٥٣ | باب الترغیب فی قیام رمضان و ہو التراوتیح: ج ا ص ٢٥٩ |
| سنن ابی داؤد | باب فی صلوۃ اللیل: ج ا ص ١٨٨ | باب قیام شہر رمضان: ج ا ص ١٩٦ |
| سنن ترمذی | باب فی فضل صلوۃ اللیل: ج ا ص ٩٨ | باب ما جاء فی قیام شہر رمضان ج ا ص ١٦٦ |

| | | |
|---|---|---|
| سنن نسائی | کتاب قیام اللیل: ج ا ص ۲۳۷ | ثواب من قام رمضان وصام...الخ ج ا ص ۳۰۷ |
| سنن ابن ماجہ | باب ماجاء فی قیام اللیل: ص ۹۴ | باب ماجاء فی قیام شہر رمضان: ص ۹۴ |
| موطأ امام مالک | باب فی صلوۃ اللیل: ص ۹۹ | باب فی قیام رمضان: ص ۹۷ |
| موطأ امام محمد | باب صلوۃ اللیل: ص ۱۱۹ | باب قیام شہر رمضان: ص ۱۴۱ |
| مشکوٰۃ شریف | باب صلوۃ اللیل: ج ا ص ۱۰۵ | باب قیام شہر رمضان: ج ا ص ۱۱۴ |
| ریاض الصالحین | باب فضل قیام اللیل: ص ۳۶۲ | باب استحباب قیام رمضان وھو التراویح: ص ۳۶۷ |
| صحیح ابن حبان | فصل فی قیام اللیل: ج ۵ ص ۱۱۲ | فصل فی التراویح: ج ۵ ص ۱۰۷ |
| مجمع الزوائد | باب فی صلوۃ اللیل: ج ۲ ص ۵۱۹ | باب قیام رمضان: ج ۳ ص ۴۰۱ |
| سنن کبریٰ امام بیہقی | باب فی قیام اللیل: ج ۲ ص ۴۹۹ | باب فی قیام شہر رمضان: ج ۲ ص ۴۹۱ |
| جمع الفوائد | صلوۃ اللیل: ج ا ص ۲۰۳ | قیام رمضان والتراویح وغیر ذالک ج ا ص ۲۰۶ |
| مختصر قیام اللیل للمروزی | قیام اللیل: ص ۲ تا ص ۱۴۹ | قیام رمضان: ص ۱۵۰ تا ۱۷۸ |
| بلوغ المرام | صلوۃ التطوع: ص ۸۳ | قیام رمضان: ص ۱۵۲ |

محدثین حضرات کے تہجد اور تراویح کے علیحدہ علیحدہ باب قائم کرنے سے معلوم ہوا کہ اِن حضرات کے نزدیک بھی تہجد اور تراویح دو علیحدہ علیحدہ نمازیں ہیں ورنہ اُن کے الگ الگ باب قائم نہ کرتے۔

## دلیل نمبر 22: (رمضان کی شرط)

عہد نبوی میں رمضان کا چاند نظر نہ آیا فَاَرَادُوْا اَنْ لَّا یَصُوْمُوْا وَلَایَقُوْمُوْا تو انہوں نے روزہ نہ رکھنے اور قیام نہ کرنے (یعنی تراویح نہ پڑھنے) کا ارادہ کرلیا۔ اچانک وادی حرہ سے ایک اَعْرَابِیْ (دیہاتی آدمی) نے حاضرِ خدمت ہوکر چاند دیکھنے کی شہادت دی۔ چنانچہ اُس کے ایمان واعتقاد کی تصدیق کرنے کے بعد نبی کریم ﷺ کے حکم پر حضرت بلال رضی اللہ عنہ نے اعلان کیا اَنْ یَّصُوْمُوْا وَاَنْ یَّقُوْمُوْا لوگو روزہ رکھو اور تراویح پڑھو۔

(دار قطنی: ج۲ص۱۵۹)۔

معلوم ہوا کہ نماز تراویح ماہِ رمضان کے چاند نظر آنے کے ساتھ مشروط ہے جبکہ تہجد ہلالِ رمضان کے ساتھ مشروط نہیں، وہ سارا سال پڑھی جاتی ہے۔

## دلیل نمبر 23: (مسجد میں جماعت)

علامہ سید انور شاہ کشمیری رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ آنحضرت ﷺ کے زمانہ میں تراویح اور تہجد کے درمیان وقت اور کیفیت کے اعتبار سے فرق تھا۔ اَلتَّرَاوِیْحُ تَکُوْنُ بِالْجَمَاعَةِ فِیْ الْمَسْجِدِ بِخَلَافِ التَّهَجُّدِ تراویح مسجد میں جماعت کے ساتھ ہوتی تھی جبکہ تہجد اِس طرح نہ تھی وَاِنَّ الشُّرُوْعَ فِیْ التَّرَاوِیْحِ یَکُوْنُ فِیْ اَوَّلِ اللَّیْلِ وَفِی التَّهَجُّدِ فِیْ آخِرِ اللَّیْلِ تراویح رات کے اول حصہ میں شروع کرتے جبکہ تہجد رات کے آخری حصہ میں پڑھی جاتی (العرف الشذی: ص۱۶۶)

## دلیل نمبر24: (تہجد بعد از نوم)

تراویح نماز عشاء کے بعد پڑھی جاتی ہے جبکہ تہجد نیند سے اُٹھ کر پڑھی جاتی ہے۔ حضرت ابن عباسؓ فرماتے ہیں وَالتَّهَجُّدُ بَعْدَ النَّوْمِ (تفسیر ابن عباس:ص۱۸۱) اور تہجد نیند کے بعد پڑھی جاتی ہے۔

مسجد چینیاں والی کے غیر مقلد خطیب مولوی عبداللہ چکڑالوی نے نماز تراویح کا انکار کیا اس پر انہوں نے ایک رسالہ بھی لکھا ''البیان الفصیح لاثبات کراھۃ التراویح'' موصوف چکڑالوی صاحب نے انکار تراویح کی بنیاد اسی نکتہ پر رکھی کہ تراویح اور تہجد دونوں ایک نماز ہیں، الگ الگ نماز نہیں ہیں۔ غیر مقلدین کے شیخ الاسلام مولانا ثناء اللہ امرتسری نے چکڑالوی صاحب کے عقیدے کا پہلے خلاصہ لکھا پھر اِس کی تردید کی ۔ چنانچہ شیخ الاسلام موصوف نے چکڑالوی کے مذہب کا خلاصہ یہ لکھا ہے کہ پہلے وقت کی نماز تراویح اور پچھلے وقت کی نماز تہجد ایک ہی ہیں دو نہیں یہی تراویح جو اول وقت میں پڑھی جاتی ہے تہجد کی نماز ہے اور کوئی نہیں تو اس کا جواب یہ ہے کہ اِس دعویٰ پر دلیل کوئی نہیں بلکہ اِس کے خلاف دلیل موجود ہے کیونکہ تہجد کے معنی نیند سے اُٹھ کر نماز پڑھنا۔ قاموس میں ہے تہجد استیقظ (تہجد کے معنی ہیں وہ جاگ گیا) حضرت عائشہؓ کی حدیث سے جو اوپر درج ہے یہ امر ثابت نہیں ہوتا کہ اول شب کی نماز اور آخر شب کی نماز ایک ہے (اہلحدیث کا مذہب:ص۶۹)

## دلیل نمبر25: (قیام اللیل اور قیام رمضان)

تہجد کا دوسرا نام قیام اللیل ہے اور تراویح کا نام قیام رمضان ہے۔ اور غیر مقلد نواب صدیق حسن خان نے کہا ہے کہ قیام اللیل اور قیام رمضان دو جدا جدا نمازیں ہیں۔ چنانچہ موصوف لکھتے ہیں۔ وَاَمَّا قِيَامُ اللَّيْلِ فَهُوَ غَيْرُ قِيَامِ رَمَضَانَ (نزل الابرار بالعلم الماثور من الادعیۃ والاذکار:ص۳۰۲) قیام اللیل (یعنی تہجد) قیام رمضان (تراویح) کا غیر ہے۔

## رمضان میں تراویح اور تہجد کا ثبوت

ماہِ رمضان میں تراویح پڑھنے کے بعد اخیر رات میں جدا تہجد کا پڑھنا اس بات کی دلیل ہے کہ تراویح اور تہجد دو نمازیں جدا جدا ہیں اور اگر یہ دونوں نمازیں ایک ہیں تو پھر تراویح پڑھنے کے ساتھ تہجد بھی پڑھی گئی، دوبارہ اخیر رات میں تہجد پڑھنے کی کیا ضرورت ہے؟

کیونکہ نماز فرض ہو یا سنت ایک وقت میں دو دفعہ نہیں پڑھی جاتی۔ ظہر کے وقت ظہر ایک مرتبہ پڑھی جاتی ہے، دو مرتبہ نہیں پڑھی جاتی۔ نماز اشراق، اشراق کے وقت میں ایک دفعہ پڑھی جاتی ہے دو دفعہ نہیں پڑھی جاتی۔ تراویح کا وقت نماز عشاء کے بعد سے صبح صادق تک ہے۔ جب رات کو عشاء کے بعد اول وقت میں تراویح پڑھی گئی تو غیر مقلدین کے نظریہ کے 1/26 مطابق تہجد بھی پڑھی گئی۔ اب رات کے اخیر میں دوبارہ تہجد پڑھنے کی کیا ضرورت ہے؟ معلوم ہوا کہ یہ دو نمازیں جدا جدا ہیں، اِسلئے تراویح کے بعد تہجد پڑھنے کے جتنے دلائل پیش ہونگے وہ سب تراویح وتہجد کے دو علیحدہ علیحدہ نمازیں ہونے کے دلائل ہیں۔

## دلیل نمبر:

حدیث عائشہؓ مَا کَانَ یَزِیْدُ جو پیچھے متن اور ترجمہ سمیت لکھی جا چکی ہے، اس حدیث عائشہؓ میں رمضان المبارک کی تہجد کے متعلق سوال ہے کیونکہ ابو سلمہؓ کو شبہ ہوا کہ شاید رمضان میں نبی کریم ﷺ تہجد کی رکعتیں زیادہ کر دیتے ہونگے، اس لیے سوال کیا۔ حضرت عائشہؓ نے جواب دیا کہ آپ ﷺ کی تہجد کی رکعات رمضان اور غیر رمضان میں برابر ہوتی تھیں اور ساتھ ساتھ نماز کی کیفیت بھی بتا دی۔ خود اِس حدیث میں چند قرائن ہیں جن سے معلوم ہوتا ہے کہ یہ سوال وجواب تہجد کے متعلق تھا تراویح کے متعلق نہ تھا (۱) رمضان اور غیر

رمضان میں نمازِ تہجد پڑھی جاتی ہے جبکہ تراویح صرف رمضان میں پڑھی جاتی ہے (۲) آپ ﷺ چار چار رکعات پڑھتے جبکہ تراویح دو دو رکعات پڑھنا مسنون ہے (۳) آپ ﷺ وتروں سے پہلے سوجاتے جبکہ تراویح اور وتروں کے درمیان سونا آپ ﷺ سے ثابت نہیں۔ پس ثابت ہوا کہ ابوسلمہؓ کا سوال رمضان میں نماز تہجد کے متعلق تھا۔ اسی لئے حضرت عائشہؓ نے بھی جواب میں نمازِ تہجد ہی کا ذکر فرمایا ہے (۴) یہ بھی احادیث مبارکہ میں موجود ہے کہ نبی کریم ﷺ باقی مہینوں سے ماہ رمضان میں عبادت زیادہ کرتے تھے۔ ایک حدیث میں ہے اِذَا دَخَلَ رَمَضَانُ تَغَيَّرَ لَوْنُهٗ وَكَثُرَتْ صَلَاتُهٗ وَابْتَهَلَ فِي الدُّعَاءِ وَاَشْفَقَ مِنْهُ (شعب الایمان للبیہقی: ج۳ص۳۱۰، الترغیب لابی القاسم: ج۲ص۳۶۳، کنز العمال: حدیث نمبر ۱۸۰۶) جب رمضان شروع ہوتا تو نبی کریم ﷺ کا رنگ بدل جاتا، نماز زیادہ ہوجاتی، دعا میں عاجزی بڑھ جاتی اور خوفِ خدا زیادہ ہوجاتا۔ ایک روایت میں ہے اِذَا دَخَلَ رَمَضَانُ شَدَّ مِئْزَرَهٗ ثُمَّ لَمْ يَأْتِ فِرَاشَهٗ حَتّٰى يَنْسَلِخَ (صحیح ابن خزیمہ : ج۳ص۳۴۲، شعب الایمان للبیہقی: ج۳ص۳۱۰، زجاجۃ المصابیح: ج۱ ص۳۶۲) جب رمضان مبارک داخل ہوتا تو نبی کریم ﷺ اپنا تہبند مضبوط کر لیتے اور ماہ رمضان گزرنے تک اپنے بستر پر نہ آتے اور جب ماہ مبارک کا آخری عشرہ شروع ہوجاتا تو آپ ﷺ کی عبادت میں اور بھی اضافہ ہوجاتا۔ چنانچہ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے مرفوعاً روایت ہے يَجْتَهِدُ فِي الْعَشْرِ الْاَوَاخِرِ مَا لَا يَجْتَهِدُ فِي غَيْرِهٖ (صحیح مسلم : ج۱ص۳۷۲) نبی کریم ﷺ آخری عشرہ میں (عبادت میں) جتنی کوشش کرتے اتنی دوسرے دنوں میں نہ کرتے۔ ایک اور روایت میں ہے اِذَا دَخَلَ الْعَشْرُ شَدَّ مِئْزَرَهٗ وَاَحْيٰ لَيْلَهٗ وَاَيْقَظَ اَهْلَهٗ (بخاری: ج۱ص۲۷۱، مسلم: ج۱ص۳۷۲) جب آخری عشرہ آتا تو آپ ﷺ اپنا تہبند مضبوط کر لیتے اور ساری رات عبادت کرتے اور اپنے گھر والوں کو بھی

جگاتے۔ اِن روایات میں کثرتِ عبادت سے رکعتوں کی تعداداور کیفیت دونوں کے اعتبار سے زیادتی مراد ہے۔ چنانچہ شاہ عبدالعزیز رحمہ اللہ فرماتے ہیں آپ ﷺ رمضان میں دوسرے مہینوں کی نسبت زیادہ نماز پڑھتے باعتبار رکعت کے بھی اور باعتبار خشوع کے بھی (فتاویٰ عزیزیہ:ص۴۵۰) اور غیر مقلد نواب صدیق حسین خان فرماتے ہیں کہ احادیث صحیحہ میں (رمضان کی اضافی) رکعات کی تعین نہیں آئی البتہ حدیث یَجْتَهِدُ فِی الْعَشْرِ الْاَوَاخِرِ مَالَا یَجْتَهِدُ فِیْ غَیْرِهٖ سے معلوم ہوتا ہے اِنَّ عَدَدَهٗ کَانَ کَثِیْرًا یعنی رکعات کی تعداد زیادہ ہوتی تھی (الانتقاد الرجیح:ص۶۱)۔اگر حضرت عائشہؓ کی گیارہ رکعات والی حدیث کا محمل ومصداق تراویح کو بنایا جائے اور نظریہ بھی یہ ہو کہ تراویح اور تہجد ایک نماز ہے تو اِس کا مطلب یہ ہوا کہ رسول اللہ ﷺ کی رمضان اور غیر رمضان کی نماز برابر ہوتی تھی یعنی صرف گیارہ رکعات پڑھتے تھے،اس سے زیادہ نہ پڑھتے تھےاور یہ بات کثرتِ عبادت والی مذکورہ بالا احادیث کے خلاف ہے اِس لئے یہ درست نہیں۔اور اگر حدیث عائشہؓ کا محمل نماز تہجد ہو اور تراویح و تہجد جدا جدا نماز ہوں تو مطلب یہ ہوگا کہ رسول اللہ ﷺ رمضان اور غیر رمضان میں نماز تہجد گیارہ رکعات پڑھتے تھے مگر رمضان میں تہجد کے علاوہ نمازِ تراویح کی رکعات کا اضافہ بھی ہوجاتا۔رمضان میں کثرتِ عبادت والی احادیث کا تقاضا بھی یہی ہے۔اِس لحاظ سے حدیث عائشہؓ کا محمل نمازِ تہجد ہے یعنی رسول اللہ ﷺ رمضان میں نماز تراویح کے علاوہ نمازِ تہجد بھی گیارہ رکعات پڑھتے تھے۔

## دلیل نمبر:

حضرت عائشہ ؓ کی حدیث بطریق ابوسلمہؓ جو گیارہ رکعات تہجد کے بارے میں ہے اس میں ہے کہ ابوسلمہؓ نے حضرت عائشہؓ سے پوچھا کَیْفَ کَانَتْ صَلٰوةُ رَسُوْلِ اللّٰهِ

ﷺ فِیْ رَمَضَانَ (رسول اللہ ﷺ کی رمضان میں نماز کیسے ہوتی تھی) اس کی علامہ بیجوری شرح کرتے ہوئے لکھتے ہیں کَیْفَ کَانَتْ صَلٰوۃُ رَسُوْلِ اللّٰہِ ﷺ فِیْ رَمَضَانَ اَیْ فِیْ لَیَالِیْہِ وَقْتَ التَّھَجُّدِ زِیَادَۃً عَلٰی مَا صَلَّاہُ بَعْدَ الْعِشَاءِ مِنَ التَّرَاوِیْحِ ۔ (المواہب اللدنیہ حاشیہ علی الشمائل المحمدیہ: ص۱۴۳) یعنی ابوسلمہ کا مقصد یہ تھا نمازِ عشاء کے بعد جو نمازِ تراویح پڑھی جاتی ہے اس سے زائد نماز جو تہجد کے وقت میں پڑھی جاتی ہے وہ کیسے تھی؟ جواب میں حضرت عائشہؓ نے تراویح کے علاوہ تہجد کا انکار نہیں کیا، نہ یہ فرمایا کہ آپ ﷺ عشاء کے بعد اول وقت میں جو تراویح پڑھتے تھے وہی آپ ﷺ کی تہجد تھی بلکہ حضرت عائشہؓ نے تہجد کے وقت کی نمازِ تہجد کی رکعات کی تعداد اور کیفیت بتا دی کہ جیسے آپ ﷺ غیر رمضان میں تہجد گیارہ رکعات پڑھتے تھے رمضان میں بھی تہجد گیارہ رکعات ہی پڑھتے تھے، اس کیفیت کے ساتھ کہ چار چار رکعات پڑھتے جو خوبصورت اور طویل ہوتی تھیں، اس کے بعد رمضان اور غیر رمضان میں تین وتر پڑھتے۔

علامہ بیجوری کی صراحت وتحقیق کے مطابق ابوسلمہؓ کا یہ سوال اور حضرت عائشہ کا جواب تراویح کے متعلق نہ تھا بلکہ تراویح سے زائد نماز جو تہجد کے وقت میں پڑھی جاتی ہے اس کے متعلق ہے اور وہ نماز تہجد ہے۔ اس سے ثابت ہوا کہ رسول اللہ ﷺ ماہِ رمضان میں تراویح کے علاوہ تہجد کے وقت میں نماز تہجد بھی پڑھتے تھے۔ اور اگر کبھی تراویح کو ہی اخیر رات تک طول دے دیا تو پھر نصف رات کے بعد والی رکعات میں تراویح کے علاوہ تہجد کی جدا نیت کر لیتے ہوں گے، تو دونوں نمازوں کی نیت کی وجہ سے دونوں کی فضیلت وثواب حاصل ہو جاتا۔

## دلیل نمبر:

مالابدمنہ کے حاشیہ میں ہے کہ شاہ عبدالعزیز دہلوی رحمہ اللہ فرماتے ہیں ''وآنچہ مروی

شدہ ما کان یزید فی رمضان ولا فی غیرہ علی احدی عشرۃ رکعۃ مراد ازاں نماز تہجد است رمضان وغیرہ برابر بود وآں راصلوۃ اللیل می گفتند اما تراویح غیر آنست کہ درعرف شان بقیام رمضان مسمی بود‘‘(مالا بدمنہ ص۸۷حاشیہ نمبر۳)

اور جو کچھ حضرت عائشہؓ کی گیارہ رکعات والی حدیث میں ہے کہ آپ ﷺ رمضان وغیرِ رمضان میں گیارہ رکعات سے زیادہ نہ پڑھتے تھے،اس سے نمازِ تہجد مراد ہے کہ وہ رمضان وغیرِ رمضان میں برابر ہوتی ہے۔اس کو صلوۃ اللیل بھی کہا جاتا ہے لیکن نماز تراویح وہ نمازِ تہجد کا غیر ہے۔عرف میں اس کو قیامِ رمضان کا نام دیا جاتا ہے۔

پس شاہ عبدالعزیز رحمہ اللہ کی تحقیق کے مطابق حدیثِ عائشہؓ میں نمازِ تہجد مراد ہے جو نمازِ تراویح کے علاوہ ہے۔لہذا ثابت ہوا کہ رمضان میں رسول اللہ ﷺ نمازِ تراویح کے علاوہ نمازِ تہجد گیارہ رکعات پڑھتے تھے۔

## دلیل نمبر:

امام بخاری رحمہ اللہ نے صحیح بخاری:ج۱ص۱۵۴پر باب قائم کیا ہے **باب قیام النبی ﷺ باللیل فی رمضان و غیرہ**۔دلیل نمبر۲۵ میں ابھی گذرا ہے’’قیام اللیل‘‘ نماز تہجد کا نام ہے۔اِس باب میں امام بخاری رحمہ اللہ رمضان اور غیر رمضان میں قیام اللیل کا عنوان قائم کر کے اشارہ کیا ہے کہ رمضان میں تراویح کے علاوہ تہجد بھی پڑھی جائے۔ نیز امام بخاری رحمہ اللہ حضرت عائشہؓ کی اِس حدیث کو تہجد کے باب میں لاکر اشارہ کیا ہے کہ اِس حدیث کا تعلق نماز تہجد کے ساتھ ہے پھر قیام رمضان کے باب میں دوبارہ لاکر اشارہ کیا ہے کہ رمضان میں صرف تراویح پر اکتفا نہ کیا جائے بلکہ تراویح اور تہجد دونوں نمازیں پڑھی جائیں تاکہ دونوں کی فضیلت اور دونوں کا ثواب حاصل کیا جائے۔نیز امام محمد رحمہ اللہ نے بھی حضرت عائشہؓ کی مذکورہ بالا حدیث کو قیام رمضان کے باب میں ذکر کر کے اِس طرف

متوجہ کیا ہے کہ رمضان میں تراویح کے علاوہ تہجد بھی پڑھی جائے لیکن قادیانیوں اور غیر مقلدین نے "تراویح اور تہجد ایک نماز" کا نظریہ ایجاد کر کے کتنے مسلمانوں کو رمضان المبارک جیسے عظیم مہینہ میں تہجد جیسی عظیم عبادت سے محروم کر دیا ہے۔

## دلیل نمبر:

اِس دلیل کی وضاحت سے پہلے حضور ﷺ کی ۱۳ رکعات تہجد کی روایات ملاحظہ فرمائیں

عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍؓ قَالَ كَانَ صَلٰوةُ النَّبِيِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ثَلٰثَ عَشَرَةَ رَكْعَةً يَعْنِىْ بِاللَّيْلِ (بخاری: ج ۱ ص ۱۵۳) حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ نبی کریم ﷺ کی نمازِ تہجد ۱۳ رکعات تھی۔ بخاری میں یہ روایت مختصر ہے لیکن محدث محمد بن نصر مروزی رحمۃ اللہ علیہ نے اِس حدیث کو تفصیلاً نقل کیا ہے۔ چنانچہ وہ لکھتے ہیں کہ حضرت عبداللہ بن عباسؓ فرماتے ہیں کہ میرے باپ حضرت عباسؓ نے مجھے نماز عشاء کے بعد اپنے ایک کام کیلئے رسول اللہ ﷺ کے پاس بھیجا۔ جب میں رسول اللہ ﷺ کے پاس پہنچا تو آپ ﷺ نے مجھے کہا اَیْ بُنَیَّ بِتْ عِنْدَنَا هٰذِهِ اللَّيْلَةَ اے پیارے بیٹے یہ رات ہمارے پاس گزارو۔ اور اُس رات رسول اللہ ﷺ حضرت میمونہؓ کے گھر میں تھے۔ چنانچہ میں نے یہ رات رسول اللہ ﷺ اور اپنی خالہ میمونہؓ کے ہاں گزاری۔ حضور ﷺ اور حضرت میمونہؓ تو اپنے تکیہ پر سو گئے جو کھجور کی چھال سے بھرا ہوا تھا اور میں اُن کے سر کی جانب تکیہ کے پاس عرضاً سو گیا۔ رسول اللہ ﷺ رات کو اُٹھے تو آسمان کی طرف نگاہ اُٹھائی پھر یہ آیات تلاوت فرمائیں۔ اِنَّ فِىْ خَلْقِ السَّمٰوَاتِ وَالْاَرْضِ سے پانچ آیات تک۔ پھر آپ لیٹ گئے۔ کچھ دیر لیٹنے کے بعد دوبارہ اُٹھے اور آسمان کی طرف نگاہ کر کے یہی آیات تلاوت فرمائیں۔ پھر اپنے لٹکائے ہوئے مشکیزہ سے برتن میں پانی لیا اور کامل طریقہ سے

وضوکیا۔ پھر اپنی حضرمی چادر اوڑھی، چادر اوڑھ کر کمرے میں داخل ہوئے اور کھڑے ہو کر نماز شروع کر دی۔ حضرت ابن عباسؓ فرماتے ہیں کہ میں بھی اُٹھا مشکیزے سے پانی لیا اور جیسے میں نے آپ ﷺ کو وضو کرتے دیکھا اُسی طرح وضو کیا پھر میں بھی کمرے میں گیا اور حضور ﷺ کی بائیں جانب کھڑا ہو گیا، آپ ﷺ نے مجھے اپنے پیچھے سے گھما کر اپنی دائیں طرف کھڑا کیا، آپ ﷺ نے مجھے مانوس کرنے کیلئے اپنا دائیاں ہاتھ میرے سر پر رکھا اور میرے دائیں کان کو مروڑا پھر اِس کو مسلا۔

ثُمَّ صَلّٰی رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ ثَلٰثَ عَشَرَۃَ رَکْعَۃً مِنَ اللَّیْلِ

پھر رسول اللہ ﷺ نے ۱۳ رکعات نماز پڑھی (مختصر قیام اللیل للامام: ص۸۲، ۸۳)

## فائدہ نمبر 1:

(۱) مذکورہ بالا حدیث میں ۱۳ رکعات نماز تہجد اور وتروں کا جو ذکر ہے وہ ماہِ رمضان کے علاوہ ہے کیونکہ ماہِ رمضان میں تو نبی کریم ﷺ بستر کے ساتھ کمر نہ لگاتے تھے جب کہ اِس حدیث میں بیوی کے ساتھ ایک ہی تکیہ پر سونے کا ذکر ہے۔ معلوم ہوا کہ رمضان کے علاوہ نماز تہجد پڑھنے کا بیان ہے۔

(۲) عَنْ زَیْدِ بْنِ خَالِدِ الْجُھَنِیِّ ؓ اَنَّہٗ قَالَ لَاَرْمُقَنَّ صَلٰوۃَ رَسُوْلِ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ فَتَوَسَّدْتُّ عَتَبَتَہٗ اَوْفُسْطَاطَہٗ فَصَلّٰی رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ رَکْعَتَیْنِ خَفِیْفَتَیْنِ ثُمَّ صَلّٰی رَکْعَتَیْنِ طَوِیْلَتَیْنِ طَوِیْلَتَیْنِ طَوِیْلَتَیْنِ ثُمَّ صَلّٰی رَکْعَتَیْنِ وَھُمَا دُوْنَ الَّتَیْنِ قَبْلَھُمَا ثُمَّ صَلّٰی رَکْعَتَیْنِ دُوْنَ الَّتَیْنِ قَبْلَھُمَا ثُمَّ صَلّٰی رَکْعَتَیْنِ دُوْنَ الَّتَیْنِ قَبْلَھُمَا ثُمَّ صَلّٰی رَکْعَتَیْنِ دُوْنَ الَّتَیْنِ قَبْلَھُمَا ثُمَّ اَوْتَرَ فَذَالِکَ ثَلٰثَ عَشَرَۃَ رَکْعَۃً (مختصر قیام اللیل: ص۸۳)

حضرت زید بن خالد جہنی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، وہ کہتے ہیں کہ میں نے کہا کہ

میں ضرور نبی کریم ﷺ کی نماز تہجد دیکھوں گا۔ سو میں نے آپ ﷺ کی چوکھٹ یا آپ ﷺ کے خیمہ کو تکیہ بنا لیا۔ رسول اللہ ﷺ نے دو ہلکی رکعتیں پڑھیں، پھر دو رکعتیں بہت طویل پڑھیں، پھر دو رکعتیں پڑھیں جو اِن دو رکعت سے ہلکی تھیں، پھر دو رکعتیں پڑھیں جو اِن دو رکعت سے ہلکی تھیں، پھر دو رکعتیں پڑھیں جو اِن دو رکعت سے ہلکی تھیں پھر دو رکعت پڑھیں جو اِن دو رکعت سے ہلکی تھیں، (اِن کے ساتھ ایک رکعت اور ملا کر) اِن کو وتر بنایا۔ پس یہ تیرہ (۱۳) رکعات ہو گئیں۔

# فائدہ نمبر 2:

ثم اوتر کا یہ مطلب کہ آخری دو رکعت کے ساتھ ایک رکعت ملا کر اِن کو وتر بنانا اِس کی دوسری حدیث میں صراحت موجود ہے۔ چنانچہ حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ صَلٰوۃُ اللَّیْلِ مَثْنٰی مَثْنٰی فَاِذَا اَرَدْتَّ اَنْ تَنْصَرِفَ فَارْکَعْ رَکْعَۃً تُوْتِرَ لَکَ مَاقَدْصَلَّیْتَ قَالَ الْقَاسِمُ وَرَاَیْنَا اُنَاسًا مُنْذُ اَدْرَکْنَا یُوْتِرُوْنَ بِثَلٰثٍ (بخاری: ج ا ص ۱۳۵)

رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا نمازِ تہجد دو دو رکعت ہے، پھر جب نماز سے لوٹنے کا ارادہ ہو تو آخری دو رکعت کے ساتھ ایک رکعت ملا لے یہ ایک رکعت اِن دو رکعتوں کو وتر بنا دے گی (مدینہ منورہ کے فقیہ) قاسم رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ ہم جب سے عقل و شعور کو پہنچے ہیں صحابہ کرامؓ کو دیکھ رہے ہیں کہ وہ تین وتر پڑھتے ہیں۔

# فائدہ نمبر 3:

یہ ایک رکعت پہلی دو رکعت کے ساتھ اِسطرح ملائے کہ دو رکعت کے بعد سلام نہ پھیرے اور بغیر سلام پھیرے تیسری رکعت اُن کے ساتھ ملائے۔ حضرت عائشہؓ اور حضرت

ابی بن کعبؓ کی روایت میں دو رکعت کے بعد سلام نہ پھیرنے کی صراحت ہے۔ملاحظہ کیجئے

(۱)عَنْ سَعْدِ بْنِ هِشَامٍ اَنَّ عَائِشَةَؓ حَدَّثَتْهُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَانَ لَا يُسَلِّمُ فِيْ رَكْعَتِي الْوِتْرِ (نسائی:ج۱ص۲۴۸)

سعد بن ہشام حضرت عائشہؓ سے روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ وتروں کی دو رکعتوں میں سلام نہیں پھیرتے تھے۔

☆اس حدیث سے دو باتیں ثابت ہوتی ہیں۔وتر تین ہیں اور دو رکعتوں کے بعد سلام نہیں بلکہ تین رکعتوں کے بعد سلام ہے۔

(۲)عَنْ اُبَيِّ بْنِ كَعْبٍؓ قَالَ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقْرَاُفِي الْوِتْرِبِسَبِّحِ اسْمَ رَبِّكَ الْاَعْلٰى وَفِي الرَّكْعَةِ الثَّانِيَةِ بِقُلْ يَاۤاَيُّهَاالْكَافِرُوْنَ وَفِي الثَّالِثَةِ بِقُلْ هُوَاللّٰهُ اَحَدٌ وَلَا يُسَلِّمُ اِلَّا فِيْ آخِرِهِنَّ (نسائی:ج۱ص۲۴۹)

حضرت ابی بن کعبؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ وتروں کی پہلی رکعت میں سَبِّحِ اسْمَ رَبِّكَ الْاَعْلٰى ،دوسری رکعت میں قُلْ يَاۤاَيُّهَاالْكَافِرُوْنَ اور تیسری رکعت میں قُلْ هُوَاللّٰهُ اَحَدٌ پڑھتے تھے اور سلام نہیں پھیرتے تھے مگر اِن تین وتروں کے اخیر میں۔

(۳)عَنْ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ عَبَّاسٍ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَامَ فَصَلّٰى رَكْعَتَيْنِ ۔ثُمَّ رَكْعَتَيْنِ۔ثُمَّ رَكْعَتَيْنِ۔ثُمَّ رَكْعَتَيْنِ۔ثُمَّ رَكْعَتَيْنِ۔ثُمَّ رَكْعَتَيْنِ ثُمَّ اَوْتَرَ (مختصر قیام اللیل:ص۸۳)

حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ کھڑے ہوئے پس آپ نے دو رکعتیں نماز پڑھی، پھر دو رکعت نماز پڑھی، پھر دو رکعت نماز پڑھی، پھر دو رکعت نماز پڑھی، پھر دو رکعت نماز پڑھی پھر دو رکعت کے ساتھ ایک رکعت ملا کر اِن کو وتر بنایا(یہ تیرہ (۱۳)رکعتیں ہوئیں)

(۴)عَنْ شُرَحْبِيْلِ بْنِ سَعْدٍ اَنَّهٗ سَمِعَ جَابِرَ بْنَ عَبْدِاللّٰهِ يُحَدِّثُ قَالَ اَقْبَلْنَا مَعَ

رَسُوْلِ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ مِنَ الْحُدَیْبِیَّۃِ حَتّٰی اِذَا کُنَّا بِالسُّقْیَاقَامَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ وَجَابِرٌ اِلٰی جَنْبِہٖ فَصَلَّی الْعَتْمَۃَ ثُمَّ صَلّٰی ثَلٰثَ عَشَرَۃَ سَجْدَۃً (مختصر قیام اللیل: ص۸۴)

شرحبیل بن سعد نے حضرت جابر بن عبداللہؓ سے سنا انہوں نے بتایا کہ جب ہم رسول اللہ ﷺ کے ساتھ حدیبیہ سے واپس ہوئے اور سقیا بستی میں پہنچے تو رسول اللہ ﷺ کھڑے ہوگئے۔ آپ ﷺ نے عشاء کی نماز پڑھی پھر تیرہ رکعت نماز تہجد پڑھی۔ اُس وقت جابر بن عبداللہؓ بالکل آپ ﷺ کے قریب تھے۔

☆اِن احادیثِ مبارکہ سے ثابت ہوا کہ رسول اللہ ﷺ غیر رمضان میں تہجد تیرہ رکعت پڑھا کرتے تھے۔

اگر غیر مقلدین کے یہ نظریات کہ

1۔رسول اللہ ﷺ رمضان المبارک کی راتوں میں صرف اور صرف گیارہ رکعت پڑھتے تھے اِس سے زیادہ رکعات نہ پڑھتے تھے۔

2۔تراویح اور تہجد ایک نماز ہے، دوالگ الگ نمازیں نہیں ہیں۔

3۔اور رسول اللہ ﷺ رمضان المبارک میں تراویح سے جدا نماز تہجد نہیں پڑھتے تھے۔

کو درست تسلیم کرلیں تو اِس سے دو خرابیاں لازم آتی ہیں۔

1۔رسول اللہ ﷺ کی رمضان المبارک کی عبادت غیر رمضان سے کم ہو کہ غیر رمضان میں تو آپ ﷺ نماز تہجد تیرہ رکعت تک پڑھتے تھے لیکن رمضان المبارک میں فقط گیارہ رکعت پڑھتے تھے اِس سے زیادہ نہ پڑھتے تھے۔

2۔ اِس صورت میں رسول اللہ ﷺ کا رمضان میں فقط گیارہ رکعت والا عمل آپ ﷺ کی رمضان المبارک میں کثرت عبادت والی احادیث کے خلاف و متصادم ہو جاتا ہے اور گیارہ

رکعت والی حدیثِ عائشہؓ اور رمضان میں کثرتِ عبادت والی حدیثوں میں تضاد بھی پیدا ہو جاتا ہے۔ اِسلئے غیر مقلدین کے یہ نظریات غلط اور بے دلیل ہیں۔ اصل حقیقت یہ ہے کہ اِس حدیثِ عائشہ ؓ میں نمازِ تہجد کا ذکر ہے۔ مطلب یہ ہے کہ رسول اللہ ﷺ رمضان المبارک میں تراوتح کے علاوہ نمازِ تہجد کی فقط گیارہ رکعت پڑھتے تھے اور آپ ﷺ کا یہ عمل رمضان المبارک میں کثرتِ عبادت والی احادیث کے بھی موافق ہے اور حدیثوں میں تضاد بھی لازم نہیں آتا۔ دونوں نظریات قارئین کے سامنے ہیں۔ ایک خود رسول اللہ ﷺ کے عمل کو اُن کی اپنی حدیثوں سے ٹکرانے اور آپ ﷺ کی حدیثوں میں تضاد پیدا کرنے والا، دوسرا آپ ﷺ کے عمل اور آپ ﷺ کی حدیثوں کے درمیان موافقت پیدا کرنے والا۔ ظاہر ہے جس نظریہ سے آپ ﷺ کے عمل و حدیث میں نیز آپ ﷺ کی احادیث میں تعارض و تضاد لازم آتا ہے وہ صحیح نہیں ہوسکتا۔ صحیح نظریہ وہی ہوگا جس کے مطابق آپ ﷺ کے عمل و حدیث میں اور مختلف احادیث میں موافقت پیدا ہو جائے۔ سو اِس سے ثابت ہوا کہ نبی کریم ﷺ رمضان میں تراوتح کے علاوہ گیارہ رکعت نمازِ تہجد پڑھتے تھے جس کے انداز مختلف تھے، اِس کی تفصیل آگے آرہی ہے اور اگر کسی کو رمضان المبارک میں تراوتح سے جدا نماز تہجد پڑھنے کے ثبوت کا علم نہ ہو تو اِس کے عدمِ علم سے عدمِ لازم نہیں آتا، ہمہ دانی کا کون دعویٰ کرسکتا ہے۔

## دلیل نمبر:

رسول اللہ ﷺ کا مبارک طریقہ یہ تھا کہ آپ ﷺ جو عمل بھی کرتے اِس پر دوام کرتے یعنی اِس کی پابندی کرتے، اِس کو لگاتار کرتے۔ آپ ﷺ نے امت کو بھی اِسی چیز کی ترغیب دی ہے۔ وقتی جوش کے ساتھ کثیر عمل کے مقابلہ میں قلیل عمل جس پر ہمیشگی ہو وہ شرعاً، عقلاً

وعرفاً زیادہ بہتر ہے۔ چنانچہ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰـہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ سُئِلَ اَیُّ الْعَمَلِ اَحَبُّ اِلَی اللّٰہِ قَالَ اَدْوَمُہٗ وَاِنْ قَلَّ (صحیح مسلم: ج۱ص۲۶۶) رسول اللہ ﷺ سے دریافت کیا گیا کونسا عمل اللہ کو زیادہ پسند ہے؟ فرمایا وہ عمل اللہ تعالیٰ کو زیادہ پسند ہے جس پر دوام ہو اگرچہ وہ عمل تھوڑا ہو۔

عَنْ عَلْقَمَۃَ قَالَ سَئَلْتُ اُمَّ الْمُؤْمِنِیْنَ عَائِشَۃَ قَالَ قُلْتُ یَااُمَّ الْمُؤْمِنِیْنَ کَیْفَ کَانَ عَمَلُ رَسُوْلِ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ ھَلْ کَانَ یَخُصُّ شَیْئًامِنَ الْاَ یَّامِ قَالَتْ لَا ! کَانَ عَمَلُہٗ دِیْمَۃً (صحیح مسلم: ج۱ص۲۶۶)

علقمہ تابعی کہتے ہیں میں نے ام المؤمنین حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے پوچھا کہ رسول اللہ ﷺ کا عمل کیسے ہوتا تھا کیا آپ ﷺ ایسا عمل بھی کرتے تھے جس پر دوام نہ کرتے ہوں؟ ام المؤمنینؓ نے فرمایا! کہ آپ ﷺ اپنے عمل پر دوام فرماتے تھے۔

نیز حضرت عائشہؓ سے روایت ہے اِنَّ اَحَبَّ الْاَعْمَالِ اِلَی اللّٰہِ مَادُوْوِمَ عَلَیْہِ وَاِنَّ قَلَّ وَکَانَ آلُ مُحَمَّدٍصَلَّی اللّٰـہُ عَلَیْـہِ وَسَلَّمَ اِذَاعَمِلُوْا عَمَلًا اَثْبَتُوْہُ (مسلم: ج۱ص۲۶۶) بے شک اللہ تعالیٰ کے نزدیک محبوب ترین عمل وہ ہے جس پر دوام کیا جائے اگرچہ وہ عمل قلیل ہو اور آل محمد ﷺ کا طریقہ بھی یہی تھا کہ وہ جب کوئی عمل شروع کرتے تو اِس کو ثابت رکھتے۔

عَنْ عَائِشَۃَ ؓ مَرْفُوْعًا اِنَّ اَحَبَّ الْاَعْمَالِ اِلَی اللّٰـہِ مَا دَامَ وَاِنْ اَقَلَّ (بخاری: ج۲ص۱۷۸) اللہ تعالیٰ کے نزدیک محبوب ترین عمل وہ ہے جو ہمیشہ ہو اگرچہ وہ تھوڑا ہو۔ اس نوع کی دیگر احادیث نُخَبُ الْاَفْکَارُ شرح معانی الآثار: ج۳ص۳۲۰،۳۲۳ پر ملاحظہ فرمائیں۔ جب نبی پاک ﷺ کا اصول تھا کہ آپ ﷺ جو عمل کرتے اِس پر دوام کرتے۔ آپ ﷺ کا دائمی عمل یہ تھا کہ آپ ﷺ نصف رات کے بعد ہمیشہ نمازِ تہجد پڑھتے

تھے۔ غیر مقلدین کا یہ نظریہ کہ آپ ﷺ رمضان المبارک جیسے مقدس مہینہ میں نصف رات کے بعد تہجد نہیں پڑھتے تھے بلکہ رات کے اول حصہ میں آپ ﷺ جو تراویح پڑھتے وہی آپ کی نمازِ تہجد ہوتی تھی، یہ احادیث دوام کے خلاف ہونے کی وجہ سے مردود ہے۔ لہٰذا احادیث دوام کا تقاضا ہے کہ نماز تراویح کے ساتھ ساتھ تہجد کا معمول بھی چلتا رہے۔

## دلیل نمبر:

صحیح مسلم: ج۱ص۳۵۲، مختصر قیام رمضان: ص۱۵۴ میں حضرت انس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ رمضان المبارک میں نماز پڑھ رہے تھے، میں آپ ﷺ کی ایک جانب کھڑا ہو گیا پھر ایک آدمی شامل ہو گیا، اِس طرح متعدد آدمی آئے حتّٰی کہ ایک جماعت بن گئی۔ جب نبی پاک ﷺ کو احساس ہوا کہ ہم آپ ﷺ کے پیچھے ہیں تو آپ ﷺ نے (نماز طویل پڑھنے کی بجائے) نماز کو مختصر کیا اور اپنے گھر میں داخل ہو گئے ثُمَّ صَلّٰی صَلٰوۃً لَمْ یُصَلِّھَا عِنْدَنَا یعنی گھر میں داخل ہو کر وہ نماز پڑھی جو ہمارے پاس نہ پڑھی تھی۔ تراویح تو آنحضرت ﷺ نے صحابہ کرامؓ کے ساتھ ادا کر لی تھی اِس لئے گھر میں جا کر جو نماز پڑھی ظاہر یہ ہے کہ وہ تہجد تھی۔ اِس اختصار کی وجہ یہ ہے کہ آنحضرت ﷺ کا ارشادگرامی ہے عَنْ اَبِیْ ھُرَیْرَۃَؓ اَنَّ النَّبِیَّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ قَالَ اِذَا صَلّٰی اَحَدُکُمْ لِلنَّاسِ فَلْیُخَفِّفْ..... فَاِذَا صَلّٰی وَحْدَہٗ فَلْیُطَوِّلْ مَاشَاءَ (ترمذی: ص۵۵ باب ماجاء اذا ام احدکم الناس...الخ (ابوداؤد: ج۱ص۱۱۶) جب تم میں سے کوئی لوگوں کو امامت کرائے تو وہ نماز ہلکی پڑھائے......اور جب اکیلا نماز پڑھے تو جتنی چاہے لمبی کرے۔ مذکورہ بالا حدیثِ انسؓ میں ناراض ہو کر نماز کو درمیان میں چھوڑ کر گھر میں داخل ہو جانا مراد نہیں کیونکہ آپ ﷺ نے صحابہ کرامؓ کو باجماعت تراویح پڑھتے دیکھ کر

تعریف وتصویب فرمائی۔فرمایا اَحۡسَنُوۡا اَوۡ اَصَابُوۡا انہوں نے اچھا کیا اور درست کیا.....اور خوف فرضیت کی وجہ سے بھی درمیان میں چھوڑنا مراد نہیں کیونکہ جب آپ ﷺ کو خوفِ فرضیت ہوا تو آپ ﷺ نے سرے سے باہر آ کر نماز باجماعت پڑھائی ہی نہیں۔

## دلیل نمبر :

ابوداؤد، ترمذی، نسائی اور ابن ماجہ میں حضرت ابوذر غفاریؓ سے روایت ہے کہ حضور ﷺ نے صحابہ کرامؓ کو تین راتیں نماز تراویح جماعت کے ساتھ پڑھائی۔ پہلی رات میں تہائی رات تک، دوسری رات میں نصف رات تک اور تیسری رات سحری تک، حتّٰی کہ سحری کے فوت ہونے کا خوف ہونے لگا۔ غیر مقلدین کا دعویٰ یہ ہے کہ آپ ﷺ نے تینوں رات آٹھ رکعات پڑھائی ہیں۔اب سوال یہ ہے کہ نبی پاک ﷺ نے پہلی اور دوسری رات میں تراویح پڑھانے کے بعد رات کے باقی حصہ میں کیا کیا؟ یقیناً آپ ﷺ نے رات کا باقی حصہ سو کر نہیں گزارا ہوگا کہ آخری عشرہ کی راتوں میں خصوصاً طاق راتوں میں تو آپ ﷺ عبادت کا زیادہ اہتمام کرتے تھے حتّٰی کہ دوسروں کو بھی جگاتے۔ لہٰذا آپ ﷺ نے رات کے اِس باقی حصہ میں نماز تہجد پڑھی ہوگی۔ پس تراویح کے بعد تہجد کا الگ پڑھنا دونوں نمازوں کے الگ الگ ہونے کی دلیل ہے.....اور تیسری رات میں نصف رات کے بعد والی رکعتوں میں ظاہر یہ ہے کہ آپ ﷺ نے تراویح اور تہجد دونوں کا ثواب حاصل کرنے کیلئے دونوں نمازوں کی الگ الگ نیت کی ہوگی حصولِ ثواب کیلئے دونوں کی الگ الگ نیت کرنا اِس بات کی دلیل ہے کہ یہ دو نمازیں الگ الگ ہیں ایک نہیں ورنہ ہر ایک کیلئے الگ الگ نیت کی ضرورت نہیں رہتی۔ جیسا کہ کوئی آدمی مسجد میں داخل ہونے کے بعد دو رکعت نفل پڑھے اور اِن میں تحیۃ المسجد، تحیۃ الوضوء کی نیت کرے یا آدھی رات کے بعد خسوف قمر کی نماز پڑھی اور اِس میں تہجد کی نیت بھی

کرے یا چاشت کے وقت میں کسوفِ شمس کی نماز پڑھی جائے اور اِس میں نماز چاشت کی نیت کر لی جائے تو دونوں نمازوں کی الگ الگ نیت کرنے کی وجہ سے پہلی صورت میں تحیۃ المسجد اور تحیۃ الوضوء کا، دوسری صورت میں نماز خسوف اور نماز تہجد کا اور تیسری صورت میں نماز کسوف اور نماز چاشت کا ثواب مل جائے گا۔ اور اگر دوسری نماز کی نیت نہ کی جائے تو صرف تحیۃ المسجد، نماز خسوف اور نماز کسوف کا ثواب ہوگا، دوسری نماز کا ثواب نہ ہوگا۔ پس دونوں نمازوں کے حصول ثواب کیلئے دونوں نمازوں کی بیک وقت مستقلاً جدا جدا نیت کی حاجت و ضرورت اِن کے دو الگ الگ نمازیں ہونے کی دلیل ہے، ایک نماز ہونے کی دلیل نہیں۔ سو جیسے دو رکعتوں میں دو نمازوں کی الگ الگ نیت کرنے سے دونوں نمازوں کا ثواب حاصل ہونا تحیۃ المسجد اور تحیۃ الوضوء کو ایک نماز نہیں بناتا..... نماز خسوف اور نماز تہجد کو ایک نہیں بناتا..... نماز کسوف اور نماز چاشت کو ایک نہیں بناتا بلکہ اِن کو دو الگ الگ نمازیں ظاہر کرتا ہے..... ایسے ہی نصف رات کے بعد والی رکعاتِ تراویح میں نماز تہجد اور نماز تراویح کی نیت کرنا اور دونوں نمازوں کی الگ الگ نیت کرنے پر دونوں نمازوں کا ثواب ملنا اِن کو ایک نماز نہیں بناتا بلکہ دو نمازیں ظاہر کرتا ہے ورنہ دونوں نمازوں کے ثواب کیلئے الگ الگ نیت کی ضرورت نہ ہوتی اور دلیل نمبر۴/۲۹: میں مذکور احادیث دوام کا تقاضہ یہی ہے کہ آپ ﷺ نے نصف رات کے بعد والی رکعات تراویح میں تہجد کی نیت ضرور کی ہوگی اور تہجد کی برکات وثواب بھی ضرور حاصل کیا ہوگا۔ خلاصہ یہ کہ نبی پاک ﷺ تراویح وتہجد دونوں کا ثواب و برکات حاصل کرنے کیلئے تراویح کے بعد یا تہجد پڑھتے ہونگے یا نصف رات کے بعد والی رکعات تراویح میں تہجد کی نیت کر لیتے ہونگے۔ اسی لئے علامہ انور شاہ کشمیری العرف الشذی میں فرماتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ سے تراویح وتہجد کا علیحدہ علیحدہ پڑھنا ثابت نہیں بلکہ آپ ﷺ تراویح کو لمبا کرتے ،سو نصف رات کے بعد والی رکعات میں تراویح اور تہجد دونوں کی نیت کرنے کی وجہ

سے دونوں نمازوں کے قائم مقام ہوجاتیں اور مولانا ثناء اللہ امرتسری فرماتے ہیں کہ کسی نماز کا دوسری نماز کے قائمقام ثواب میں ہوجانے سے اِن دونوں کا ایک ہونا لازم نہیں آتا۔ دیکھو جمعہ، ظہر کے قائمقام ہے مگر دونوں ایک نہیں۔ جمعہ کے واسطے کئی ایک شرائط ہیں جو ظہر کیلئے نہیں (اہلحدیث کا مذہب: ص۹۶، ۹۷)۔ فتاویٰ علمائے حدیث میں ہے اگر تراویح پہلے وقت میں 9/34 پڑھے تو صرف تراویح ہے، پچھلے وقت میں پڑھے تو تہجد کے قائمقام ہوتی ہے (بشرطیکہ تہجد کی جدا نیت کرے) پھر اس ایک رات کی وجہ سے پورے ماہِ رمضان کی تہجد کا انکار کیسے درست ہے جبکہ نبی پاک ﷺ نے اس سے پہلے والی دو راتوں میں تراویح پڑھانے کے بعد رات کے باقی حصہ میں یقیناً تہجد پڑھی ہوگی۔ سو کر رات نہیں گزاری ہوگی کیونکہ آپ ﷺ تو رمضان کی پہلی بیس راتوں میں کمر بستر کے ساتھ نہیں لگاتے تھے۔ آخری عشرہ کی طاق راتوں میں کیسے نیند کی ہوگی؟

## دلیل نمبر:

حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے حضرت ابی بن کعب رضی اللہ عنہ کو تراویح کا امام مقرر کیا تو وہ رات کے اول حصہ میں عشاء کی نماز کے بعد تراویح پڑھاتے۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے تراویح کے علاوہ تہجد کی ترغیب دیتے ہوئے فرمایا **وَالَّتِیْ تَنَامُوْنَ عَنْهَا اَفْضَلُ مِنَ الَّتِیْ تَقُوْمُوْنَ** یعنی وہ نماز جس سے تم سو جاتے ہو (یعنی تہجد) وہ اُس نماز سے افضل ہے جس کو تم قائم کر رہے ہو (یعنی تراویح)۔ تراویح کے بعد تہجد پڑھنے کی ترغیب تراویح و تہجد کی مغایرت کی دلیل ہے۔ اِس کی تائید الشیخ عبدالقادر جیلانی رحمہ اللہ کی اِس تحقیق سے ہوتی ہے۔ شیخ جیلانی رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ تراویح کے بعد تہجد کے بارے میں دو قول ہیں۔ ایک یہ کہ تراویح کے بعد کچھ نیند کر کے پھر اُٹھ کر تہجد پڑھی جائے۔ دوسرا قول یہ ہے کہ تراویح کے بعد بغیر نیند کئے بلا کراہت تہجد جائز ہے۔ شیخ جیلانی رحمہ اللہ کے الفاظ یہ ہیں۔

وَالرِّوَایَۃُ الثَّانِیَۃُ اَنَّ ذَالِکَ جَائِزٌ غَیْرُمَکْرُوْہٍ لٰکِنَّہٗ یُؤَخِّرُہٗ لِمَارُوِیَ عَنْ عُمَرؓ قَالَ تَدَعُوْنَ اَفْضَلَ اللَّیْلِ آخِرَہٗ اَلسَّاعَۃُ الَّتِی تَنَامُوْنَ اَحَبُّ اِلَیَّ مِنَ السَّاعَۃِ الَّتِی تَقُوْمُوْنَ دوسرا قول یہ ہے کہ یہ طریقہ یعنی تراویح کے بعد بغیر سوئے تہجد پڑھنا بلا کراہت جائز ہے کیونکہ حضرت عمرؓ سے روایت ہے کہ انہوں نے صحابہ کرامؓ کو کہا کہ تم رات کے اخیر والی گھڑی کی فضیلت کو چھوڑ دیتے ہو حالانکہ وہ ساعت جس میں تم سو جاتے ہو (یعنی رات کا آخری حصہ جس میں نمازِ تہجد پڑھی جاتی ہے) اُس ساعت سے مجھے زیادہ محبوب ہے جس میں تم قیام کرتے ہو (یعنی رات کا اول حصہ جس میں تراویح پڑھتے ہو)۔ اِس میں شیخ عبدالقادر جیلانی رحمۃ اللہ علیہ تراویح کے بعد بغیر سوئے نماز تہجد کے بلا کراہت جائز ہونے پر استدلال کیا ہے، لہٰذا شیخ عبدالقادر جیلانی کے نزدیک حضرت عمرؓ کے اِس فرمان کا محمل یہ ہے کہ وہ اپنے اس فرمان میں تراویح کے بعد تہجد کی ترغیب دیتے ہیں (غنیۃ الطالبین طبع بیروت: ص۲۶۹، طبع مصر: ج۲ص۱۷) غیر مقلدین کے نزدیک غنیۃ الطالبین بڑی معتبر کتاب ہے، انہوں نے مکتبہ سعودیہ کراچی سے عربی متن کو اردو ترجمہ کے ساتھ شائع کیا ہے۔ اور اُن کے بعض علماء نے اِس کا اردو ملخص بھی شائع کیا ہے۔ نیز المدخل لابن الحاج: ص۲۹۹ سے بھی اِس کی تائید ہوتی ہے۔ ابن الحاج رحمۃ اللہ علیہ حضرت عمرؓ کے مذکورہ قول کے بارے میں لکھتے ہیں وَمَاقَالَ عُمَرُبْنُ الْخَطَّابِؓ فَاِنَّمَا ھُوَمَحْمُوْلٌ عَلٰی غَیْرِھِمْ لَاعَلَیْھِمْ اِذْ اَنَّھُمْ جَمَعُوْا بَیْنَ الْفَضِیْلَتَیْنِ مِنْ قِیَامِ اَوَّلِ اللَّیْلِ وَآخِرِہٖ حضرت عمر بن خطابؓ کے فرمان کا محمل صحابہ کرامؓ نہیں بلکہ دوسرے لوگ ہیں کیونکہ صحابہ کرامؓ تو دونوں فضیلتوں کو جمع کرتے تھے یعنی رات کے اول حصہ میں تراویح اور آخری حصہ میں تہجد۔ عام ازیں کہ وہ تراویح کے بعد مستقلاً تہجد پڑھتے ہوں یا نصف رات کے بعد والی رکعات میں تہجد کی نیت کر لیتے ہوں۔ اِس کی تفصیل دلیل نمبر۶/۳۱ کے اندر گذر چکی ہے۔

علامہ حمد بن عبداللہ الحمد لکھتے ہیں وَلَعَلَّ هٰذَا يُحْمَلُ لِلْجَمْعِ بَيْنَهٗ وَبَيْنَ الرِّوَايَةِ الْمُتَقَدِّمَةِ عَلٰى حُدُوْثِ ذَالِكَ فِي الْعَشْرِ الْاَوَاخِرِ وَاَنَّهُمْ لَا يَنْصَرِفُوْنَ اِلَّا عِنْدَ طُلُوْعِ الْفَجْرِ بِخِلَافِ صَلٰوتِهِمْ قَبْلَ ذَالِكَ فَاِنَّهُمْ يَتْرَكُوْنَ قِيَامَ آخِرِهٖ كَمَا فِيْ قَوْلِ عُمَرَ وَالَّتِيْ يَنَامُوْنَ عَنْهَا خَيْرٌ مِّنَ الَّتِيْ يَقُوْمُوْنَ۔

(شرح زاد المستقنع للحمد: ج ۷ ص ۲۴)

یعنی حضرت سائب بن یزیدؓ کی بیس اور گیارہ رکعات والی دونوں حدیثوں کے درمیان تطبیق یہ ہے کہ صحابہ کرامؓ رمضان کے آخری عشرہ میں بیس تراویح کے بعد گیارہ رکعات تہجد پڑھتے تھے اور طلوع فجر کے قریب نماز سے فارغ ہوتے جبکہ پہلے دو عشروں میں تراویح کے بعد رات کے اخیر میں تہجد چھوڑ دیتے تھے جیسا کہ حضرت عمرؓ کا فرمان ہے کہ وہ نماز جس سے تم سو جاتے ہو (یعنی نماز تہجد) وہ اُس نماز سے افضل ہے جس کے ساتھ تم قیام کرتے ہو (یعنی نماز تراویح) اور شرح زاد المستقنع للشنقیطی: ج ۵۳ ص ۱۰ پر ہے فَقِيَامُ التَّهَجُّدِ اَفْضَلُ مِنْ قِيَامِ التَّرَاوِيْحِ ''تہجد کا قیام تراویح کے قیام سے افضل ہے'' افضل اور مفضول دونوں ایک کیسے ہو سکتے ہیں؟

## دلیل نمبر:

عَنْ قَيْسِ بْنِ طَلَقٍ قَالَ زَارَنَا طَلَقُ بْنُ عَلِيٍّ فِيْ يَوْمٍ مِنْ رَمَضَانَ وَاَمْسٰى عِنْدَنَا وَاَفْطَرَ ثُمَّ قَامَ بِنَا تِلْكَ اللَّيْلَةَ وَاَوْتَرَ بِنَا ثُمَّ انْحَدَرَ اِلٰى مَسْجِدِهٖ فَصَلّٰى بِاَصْحَابِهٖ حَتّٰى اِذَا بَقِيَ الْوِتْرُ قَدَّمَ رَجُلًا فَقَالَ اَوْتِرْ بِاَصْحَابِكَ فَاِنِّيْ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ لَا وِتْرَانِ فِيْ لَيْلَةٍ۔

(ابوداؤد: ج ۱ ص ۲۰۳ باب فی نقض الوتر، نسائی: ج ۱ ص ۱۱۹)

ایک روز حضرت طلق بن علی رضی اللہ عنہ رمضان شریف میں اپنے بیٹے قیس بن طلق کے

گھر تشریف لائے۔ روزہ افطار کیا اور رات کو ہمیں تراویح اور وتر پڑھا کر اپنی مسجد میں گئے اور اپنے 11/36 ساتھیوں کو نماز پڑھائی حتی کہ جب وتر باقی رہ گئے تو ایک آدمی کو آگے کر دیا اور فرمایا کہ اپنے ساتھیوں کو وتر پڑھاؤ کیونکہ رسول اللہ ﷺ کا فرمان ہے کہ ایک رات میں دو دفعہ وتر پڑھنے جائز نہیں۔ ظاہر ہے کہ حضرت طلق بن علی رضی اللہ عنہ نے پہلی نماز جو وتر سمیت پڑھائی وہ تراویح تھی کہ رات کے اول حصہ میں تراویح پڑھی جاتی ہے اور دوسری نماز جو آپ نے اپنی مسجد میں جا کر پڑھائی وہ تہجد تھی۔ اگر تراویح اور تہجد ایک نماز ہے تو تراویح کے بعد تہجد پڑھنے کا کیا مطلب؟

## دلیل نمبر:

اَلَاتَرٰی اِلٰی مَاحَکَاہُ مَالِكٌ فِیْ مُوَطَّاہُ اَنَّھُمْ کَانُوْا اِذَا انْصَرَفُوْامِنْ صَلَاۃِ التَّرَاوِیْحِ اِسْتَعْجَلُوْا الْخَدَمَ بِالطَّعَامِ مَخَافَۃَ الْفَجْرِ وَکَانُوْایَعْتَمِدُوْنَ عَلَی الْعِصِیِّ مِنْ طُوْلِ الْقِیَامِ فَقَدْحَاذُوْارَضِیَ اللّٰہُ عَنْھُمْ اَلْفَضِیْلَتَیْنِ مَعًا قِیَامَ اَوَّلِ اللَّیْلِ وَآخِرِہٖ فَعَلٰی مِنْوَالِھِمْ فَانْسِجْ اِنْ کُنْتَ مُتَّبِعًا اِنَّ الْمُحِبَّ لِمَنْ یُّحِبُّ مُطِیْعٌ وَھُمْ سَادَتُنَا وقُدْوَتُنَا اِلٰی رَبِّنَا فَیَنْبَغِیْ لَنَاالْاِتِّبَاعُ لَھُمْ وَالْاِقْتِفَاءُ لِاٰ ثَارِھِمُ الْمُبَارَکَۃِ لَعَلَّ بَرَکَۃَ ذَالِكَ تَعُوْدُ عَلَی الْمُتَّبِعِ لَھُمْ...الخ

(کتاب المدخل: ج۲ص۲۹۹)

علامہ محمد عبدری مالکی عرف ابن الحاج فرماتے ہیں کہ موطا امام مالک میں ہے جب صحابہ کرامؓ نماز تراویح سے فارغ ہو کر اپنے گھروں کی طرف لوٹتے تو صبح ہو جانے کے خوف سے اپنے خادموں کو جلدی کھانا لانے کا حکم کرتے اور طول قیام کی وجہ سے اپنی لاٹھیوں کا سہارا لیتے۔ اِسطرح صحابہ کرامؓ کو رات کے اول اور آخری حصہ میں قیام کی وجہ سے (تراویح اور تہجد) دونوں کی فضیلت حاصل ہو جاتی تھی۔ اگر تو تابعداری کرنا چاہتا ہے

تو اُن کی تابعداری کر کیونکہ محبّ جس کے ساتھ محبت رکھتا ہو اُس کی تابع داری بھی کرتا ہے کہ محبوب کی تابعداری نہ کرنا شیوۂ محبت کے خلاف ہے۔ حضرات صحابہ کرامؓ ہمارے سردار اور پیشوا ہیں اور محبّ اپنے محبوب کا مطیع اور مرضی شناس ہوتا ہے۔ اِس لئے ہمارا فرض ہے کہ اُن کے آثار مبارکہ کی پیروی کریں اگر چہ عہد حاضر میں عام طور پر یہ مشکل نظر آتا ہے کہ مساجد میں عامۃ الناس کے ساتھ رات بھر نماز پڑھی جا سکے تاہم کوشش کرنی چاہیے کہ صحابہ کرامؓ کی اِس سنت کو عملی جامہ پہنائیں، جس کی صورت یہ ہے کہ مسجد میں تو لوگوں کے ساتھ اُسی 12/37 قدر قیام کر لیں جس قدر میسر ہو۔ اِس کے بعد گھر پہنچ کر ساری رات نماز میں کھڑے رہیں اور بہتر یہ ہے کہ صحابہ کرامؓ کے نقشِ قدم پر چلتے ہوئے نماز وتر تمام نفلی نمازوں (یعنی تہجد وغیرہ) کے بعد پڑھی جائے۔ اِس سے معلوم ہوا کہ حضرت عمرؓ اور دوسرے تمام صحابہ کرامؓ تراویح کے بعد نماز تہجد پڑھتے تھے۔ اِس طرح وہ دونوں 13/38 قیاموں (قیام اللیل اور قیام رمضان) کی فضیلت حاصل کرتے تھے، رات کے اول حصہ میں قیام بصورت تراویح اور آخری حصہ میں قیام بصورت تہجد ہوتا تھا۔ خواہ مستقلاً خواہ نیۃً۔

## دلیل نمبر:

علامہ انور شاہ کشمیری رحمہ اللہ فرماتے ہیں نَعَمْ ثَبَتَ عَنْ بَعْضِ التَّابِعِيْنَ الْجَمْعُ بَيْنَ التَّرَاوِيْحِ وَالتَّهَجُّدِ فِيْ رَمَضَانَ۔ (العرف الشذی: ص۱۶۶)

جی ہاں بعض تابعین سے ثابت ہے کہ وہ رمضان میں تراویح و تہجد دونوں پڑھتے تھے۔

## دلیل نمبر:

قَالَ الْحَسَنُ مَنِ اسْتَطَاعَ اَنْ يُّصَلِّيَ مَعَ الْاِمَامِ ثُمَّ يُصَلِّيَ اِذَا رَوَّحَ الْاِ مَامُ بِمَامَعَهٗ مِنَ الْقُرْآنِ فَذَالِكَ اَفْضَلُ وَاِلَّا فَلْيُصَلِّ وَحْدَهٗ اِنْ كَانَ مَعَهٗ قُرْآنٌ حَتّٰى

لَا یَنْسٰی مَامَعَهٗ (قیام رمضان للمروزی:ص۱۶۶)

حضرت حسن بصری رحمہ اللہ فرماتے ہیں جو آدمی ہمت رکھتا ہے وہ امام کے ساتھ تراویح پڑھے پھر ترویحہ کے وقفہ میں وہ آدمی خود بھی نماز میں قرآن پڑھے یہ افضل ہے ورنہ اکیلا نماز میں قرآن پڑھے تا کہ اِس کو قرآن بھول نہ جائے۔ اِس کی وضاحت کرتے ہوئے قیام رمضان کے حاشیہ میں مولانا عبدالتواب ملتانی لکھتے ہیں جس آدمی کو قرآن مجید یاد ہے اُس کو چاہیئے کہ وہ مسجد میں امام کے پیچھے نماز پڑھے ثُمَّ لِیُصَلِّ لِنَفْسِهٖ بَیْنَ کُلِّ تَرْوِیْحَتَیْنِ بِمَا مَعَهٗ مِنَ الْقُرْآنِ وَاِنْ لَّمْ یُمْکِنْهُ ذَالِكَ بِوَجْهٍ مِّنَ الْوُجُوْهِ فَلْیُصَلِّ فِیْ بَیْتِهٖ بِمَا مَعَهٗ مِنَ الْقُرْآنِ فَاِنَّ الَّذِیْ یَعِیْ الْقُرْآنَ وَلَایَتَعَهَّدُهٗ یُخَافُ عَلَیْهِ النِّسْیَانُ وَنِسْیَانُ الْقُرْآنِ بَعْدَ 14/39 الْوَعْیِ ذَنْبٌ لَیْسَ اَعْظَمَ مِنْهُ کَمَاوَرَدَ فِی الْحَدِیْثِ۔ پھر جو کچھ قرآن اِس کو یاد ہے اِس کے ساتھ ہر دو ترویحوں کے درمیان خود بھی پڑھے اور اگر کسی وجہ سے یہ ممکن نہ ہو تو اپنے گھر میں جا کر نماز میں قرآن پڑھے کیونکہ جس آدمی کو قرآن یاد ہو اور وہ اِس کو یاد رکھنے کی کوشش نہیں کرتا اِس پر قرآن مجید بھولنے کا خطرہ ہے اور یاد کرنے کے بعد قرآن مجید کو بھلا دینا اتنا بڑا گناہ ہے کہ اس سے بڑا کوئی گناہ نہیں جیسا کہ حدیث میں وارد ہوا ہے۔ اور ظاہر ہے کہ تراویح کے بعد گھر میں جا کر جو نماز پڑھے گا وہ نمازِ تہجد ہے جس کی حضرت حسن بصری رحمہ اللہ علیہ مولانا عبدالتواب صاحب تاکید وتلقین کر رہے ہیں۔

## دلیل نمبر:

امام محمد بن نصر مروزی رحمہ اللہ نے اپنی کتاب قیام رمضان کے صفحہ ۷۷ اپر باب قائم کیا ہے بَابُ التَّعْقِیْبِ وَهُوَرُجُوْعُ النَّاسِ اِلَی الْمَسْجِدِ بَعْدَ انْصِرَافِهِمْ عَنْهُ یعنی مسجد میں تراویح پڑھ کر گھر میں لوٹ آنا اور پھر دوبارہ مسجد میں جا کر نماز تہجد پڑھنا۔ اِس کو تعقیب کہا جاتا ہے۔ محدث مروزی رحمہ اللہ علیہ تابعین سے کراہت اور عدم کراہت کے دونوں قول نقل کئے ہیں لیکن تراویح کے بعد گھر میں تہجد پڑھنے کے جواز پر اتفاق ہے اور اِس میں کراہت بھی

نہیں۔ چنانچہ غیر مقلد مولانا عبدالتواب ملتانی قیام اللیل کے حاشیہ میں لکھتے ہیں، حدیث انسؓ میں ہے کہ حضرت انس رضی اللہ عنہ سے رمضان میں تعقیب کے متعلق پوچھا گیا فَاَمَرَهُمْ اَنْ يُّصَلُّوْا فِي الْبُيُوْتِ وَقَالَ اِبْنُ الْاَثِيْرِ اَلتَّعْقِيْبُ هُوَاَنْ تَعْمَلَ عَمَلًا ثُمَّ تَعُوْدُ فِيْهِ 15/40 وَاَرَادَ بِهِ الصَّلٰوةَ النَّافِلَةَ بَعْدَ التَّرَاوِيْحِ فَكَرِهَ اَنْ يُّصَلُّوْا فِي الْمَسْجِدِ وَاَحَبَّ اَنْ يَّكُوْنَ ذَالِكَ فِي الْبُيُوْتِ وَهُوَرَاْئُ اِسْحَاقَ بْنِ رَاهَوَيْهِ وَ سَعِيْدِبْنِ جُبَيْرٍ ابن اثیرؒ فرماتے ہیں کہ تعقیب کا معنی ہے ایک کام کر کے دوبارہ اُسی کام کو کرنا۔ یہاں پر مراد یہ ہے کہ مسجد میں تراویح پڑھنے کے بعد نفل نماز (یعنی نماز تہجد) پڑھنا۔ سو مسجد میں دوبارہ واپس آ کر نماز پڑھنا مکروہ ہے اور مجھے یہ پسند ہے کہ نماز تہجد گھروں میں پڑھیں، اسحاق بن راہویہ اور سعید بن جبیر کی رائے یہی ہے۔

## دلیل نمبر: 16/41

غنیۃ الطالبین: صفحہ ۲۶۹ کے حوالہ سے یہ بات گذری ہے کہ تراویح کے بعد تہجد کے بارے میں دو قول ہیں ایک یہ کہ تراویح کے بعد کچھ نیند کر کے پھر تہجد پڑھیں تو مکروہ نہیں اِنَّ نَاشِئَةَ اللَّيْلِ هِيَ اَشَدُّ وَطْأً وَّاَقْوَمُ قِيْلًا کا تقاضا بھی یہی ہے اور تراویح کے بعد بغیر نیند کئے تہجد پڑھنا مکروہ ہے، دوسرا قول یہ ہے کہ تراویح کے بعد بغیر نیند کئے تہجد پڑھنا مکروہ نہیں ہے مگر تہجد پڑھیں رات کے آخری حصہ میں۔

## دلیل نمبر:

الروضۃ المربع کے صفحہ ۶۵ میں ہے کہ بیس رکعات تراویح سنت مؤکدہ ہے اور اِس کے بعد وتر جماعت کے ساتھ پڑھے۔ وَيُوْتِرُ الْمُتَهَجِّدُ بَعْدَهٗ اور جو آدمی تراویح کے بعد تہجد بھی پڑھتا ہو وہ وتر نماز تہجد کے بعد پڑھے اور المقنع صفحہ ۱۸۴ میں ہے ثُمَّ التَّرَاوِيْحُ وَهِيَ عِشْرُوْنَ رَكْعَةً يَقُوْمُ بِهَا فِيْ رَمَضَانَ فِيْ جَمَاعَةٍ وَيُوْتِرُ بَعْدَهَا فِي

الْجَمَاعَةِ فَإِنْ كَانَ لَهُ تَهَجُّدٌ جَعَلَ الْوِتْرَ بَعْدَهُ پھر تراویح بیس رکعت ہے، رمضان میں تراویح اور وتر دونوں جماعت کے ساتھ پڑھے لیکن تراویح کے بعد تہجد پڑھنے والا آدمی وتر تہجد کے بعد پڑھے۔ اس سے بھی تراویح کے بعد تہجد ثابت ہوئی۔

## دلیل نمبر:

الروضۃ المربع اور المقنع میں یہ مسئلہ بھی لکھا ہے اگر اُس آدمی نے تراویح کے بعد وتر پڑھ لئے اِس کے بعد تہجد پڑھے تو وتروں کا کیا کرے؟ اس کی دو صورتیں ہیں (۱) لَمْ يَنْقُضِ الْوِتْرَ وَصَلَّى وَلَمْ يُوْتِرَ پہلے پڑھے ہوئے وتروں کو نہ توڑے بلکہ فقط تہجد پر اکتفا کرے اور وتر نہ پڑھے (۲) جو وتر امامِ تراویح کے ساتھ تراویح کے بعد پڑھے ہیں نماز تہجد کے 18/43 19/44 20/45 بعد ایک رکعت پڑھ کر اِن وتروں کے ساتھ ملا کر ان کو شفع بنا دے اور وتر تہجد کے بعد پڑھے تو یہ بھی جائز ہے۔ اِن مسائل سے معلوم ہوا کہ فقہ حنبلی جو سعودیہ میں شرعی قانون کے طور پر نافذ ہے اِس کے مطابق تراویح اور تہجد دو جدا جدا نمازیں ہیں ورنہ تراویح کے بعد تہجد پڑھنے کی کیا ضرورت؟ جبکہ حضرت عبداللہ بن عمرؓ سے مرفوع حدیث ہے لَا تُصَلُّوْا صَلٰوۃً فِيْ يَوْمٍ مَرَّتَيْنِ ایک وقت میں ایک نماز کو دو مرتبہ نہ پڑھو۔ (ابوداؤد: ج ا ص ۸٦)

## دلیل نمبر:

ابن الحاج علیہ الرحمۃ حنبلی کے صفحہ ۲۹۹ پر امام مالک رحمہ اللہ کا قول نقل کرتے ہیں وَقَدْ قَالَ مَالِكٌ ..... اَمَّا اَنَا فَاِذَا اَوْتَرُوْا خَرَجْتُ وَتَرَكْتُهُمْ فَلِلْاِنْسَانِ اُسْوَةٌ فِيْ تَرْكِ الْوِتْرِ مَعَهُمْ حَتّٰى يُوْتِرَ فِيْ بَيْتِهٖ بَعْدَ تَنَفُّلِهٖ آخِرَ اللَّيْلِ..... وَقَدْ كَانَ سَيِّدِيْ اَبُوْ مُحَمَّدٍ يُّصَلِّيْ فِي الْمَسْجِدِ مَعَ النَّاسِ صَلَاةَ الْقِيَامِ وَيُوْتِرُ مَعَهُمْ فَاِذَا رَجَعَ اِلٰى بَيْتِهٖ

صَلّٰی مَاقُدِّرَ لَهٗ وَلَا يُعِيْدُ الْوِتْرَ وَكَانَ رَحِمَهُ اللّٰهُ يَقُوْلُ اِنَّ شَيْخَهٗ سَيِّدِیْ الشَّيْخَ اَبَا الْحَسَنِ الزَّيَّاتَ كَانَ يَفْعَلُ ذَالِكَ ۔

امام مالک رحمہ اللہ نے فرمایا جب لوگ مسجد میں وتر پڑھنے لگتے تو میں نکل آتا ہوں اوران کو [21/46] چھوڑ دیتا ہوں۔ ابن الحاج رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ لوگوں کیلئے مسجد میں نمازیوں کے ساتھ وتروں کے چھوڑنے میں یہ ایک نمونہ ہے تا کہ وہ گھر کے اندر اخیر شب میں نوافل تہجد کے بعد وتر پڑھیں۔ نیز فرماتے ہیں سیدی ابومحمد مسجد میں لوگوں کے ساتھ تراویح اور وتر پڑھتے پھر گھر میں آ کر جو مقدر میں ہوتے نوافل تہجد پڑھتے اور وتر نہ لوٹاتے اور اِن کے شیخ سیدی الشیخ ابوالحسن الزیات بھی ایسا ہی کرتے۔ اِس سے تین عظیم محدثین امام مالک رحمۃ اللہ علیہ اور شیخ ابوالحسن زیات رحمۃ اللہ علیہ کا تراویح کے بعد تہجد پڑھنا ثابت ہوا۔

## دلیل نمبر:

كَانَ مُحَمَّدُ بْنُ اِسْمَاعِيْلَ الْبُخَارِیُّ اِذَا كَانَ اَوَّلَ لَيْلَةٍ مِنْ شَهْرِ رَمَضَانَ يَجْتَمِعُ اِلَيْهِ اَصْحَابُهٗ فَيُصَلِّیْ بِهِمْ وَيَقْرَأُ فِیْ كُلِّ رَكْعَةٍ عِشْرِيْنَ آيَةً وَكَذَالِكَ اِلٰی اَنْ يَّخْتِمَ الْقُرْآنَ وَكَانَ يَقْرَأُ فِی السَّحْرِ مَابَيْنَ النِّصْفِ اِلَی الثُّلُثِ مِنَ الْقُرْآنِ فَيَخْتِمُ عِنْدَالسَّحْرِ فِیْ كُلِّ ثَلٰثِ لَيَالٍ (ہدی الساری مقدمہ فتح الباری:ص٦٦٦ طبع قدیمی کتب خانہ، تیسیر الباری از نواب وحید [22/47] الزمان :ج١ص٤٩،نصرۃ الباری مؤلف مولوی عبدالستار امام غرباء اہلحدیث:ص١٢)

جب ماہ رمضان کی پہلی رات ہوتی تو امام بخاری کے پاس اُن کے دوست واحباب جمع ہوجاتے سووہ اِن کو نمازِ تراویح پڑھاتے اور ہر رکعت میں بیس آیات تلاوت کرتے۔اسی طرح پورا قرآن ختم کرتے، پھر سحری کے وقت نماز تہجد میں نصف سے ثلث

قرآن تک پڑھتے اور ہر تیسری رات سحری کے وقت ختم کرتے۔

## دلیل نمبر:

امام ابو محمد عبداللہ بن محمد اصبہانی المعروف بابن اللبان جو مشہور شافعی فقیہ ابو حامد اسفرائینی کے شاگرد تھے، کے بارے میں منقول ہے کہ وہ پورے رمضان میں لوگوں کو نمازِ تراویح پڑھاتے تھے اور ہر رات جب تراویح سے فارغ ہو جاتے تو مسجد میں ہی نماز تہجد پڑھتے رہتے تھے فجر طلوع ہونے کے قریب تک۔

(تاریخ بغداد: ج ۱۰ ص ۱۴۳، بحوالہ رکعاتِ تراویح۔ ایک تحقیقی جائزہ)

## دلیل نمبر:

وَقَالَ اَبُوْيُوْسُفَ كَانَ اَبُوْحَنِيْفَةَ يَخْتِمُ كُلَّ يَوْمٍ وَلَيْلَةٍ خَتْمَةً وَفِيْ رَمَضَانَ وَيَوْمَ الْعِيْدِ اِثْنَيْنِ وَسِتِّيْنَ خَتْمَةً (الخیرات الحسان: ص ۸۵، عقود الجمان: ص ۳۱۴، مناقب موفق: ج ۱ ص ۲۳۵، مناقب کردری: ج ۱ ص ۲۴۱، ۲۴۴، اخبار ابی حنیفہ واصحابہ: ص ۴۱، مناقب موفق بروایت یحییٰ بن معین: ص ۲۳۰)

امام ابو یوسف رحمۃ اللہ علیہ فرمایا کہ امام ابو حنیفہ رحمۃ اللہ علیہ دن میں قرآن کریم کا ایک ختم کرتے تھے لیکن رمضان اور عید میں قرآن کریم کے ۶۲ ختم کرتے۔ (رمضان شریف میں ایک دن کو، ایک رات کو اور ایک پورے مہینہ کی تراویح میں ختم کرتے اور ایک عید کے دن ختم کرتے)

علی بن الصدائی کہتے ہیں رَئَيْتُ اَبَا حَنِيْفَةَ خَتَمَ الْقُرْآنَ فِيْ شَهْرِ رَمَضَانَ سِتِّيْنَ خَتْمَةً، خَتْمَةً بِاللَّيْلِ وَخَتْمَةً بِالنَّهَارِ (مناقب موفق: ج ۱ ص ۲۳۲)

میں نے ابو حنیفہ رحمہ اللہ کو دیکھا انہوں نے ماہِ رمضان میں (ختم تراویح کے علاوہ) ساٹھ ختم کئے، ایک ختم رات میں اور ایک دن میں۔

قَالَ شَدَّادُ بْنُ حَكِيْمٍ قُلْتُ لِزَ فَرَ بْنِ الْهُذَيْلِ اِنِّیْ سَمِعْتُ اَبَا جَعْفَرٍ الرَّازِیَّ يَذْكُرُ اَنَّ اَبَا حَنِيْفَةَ كَانَ يَخْتِمُ الْقُرْآنَ فِی الشَّهْرِ ثَلاثِيْنَ مَرَّةً وَفِیْ شَهْرِ رَمَضَانَ سِتِّيْنَ مَرَّةً قَالَ صَدَقَ اَبُوْ جَعْفَرٍ وَ هُوَ عِيْسَی بْنُ مَاهَانَ

(مناقب موفق: ج ا ص ۲۴۳، مناقب کردری: ج ا ص ۲۴۵)

شداد محدث کہتے ہیں میں نے امام ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ کے شاگرد زفر بن ہذیل کو کہا کہ میں نے ابوجعفر رازی سے سنا وہ ذکر کررہے تھے کہ امام ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ قرآن کریم کے تیس (۳۰) ختم کرتے اور ماہ رمضان میں ساٹھ (۶۰) ختم کرتے۔ امام زفر نے فرمایا ابوجعفر رحمۃ اللہ علیہ سچ کہا (یہ ساٹھ ختم، ختم تراویح کے علاوہ تھے) اِن اقوال میں اختصار ہے۔ امام ابن الہمام رحمۃ اللہ علیہ اس کی وضاحت یوں کی ہے وَعَنْ اَبِیْ حَنِيْفَةَ اَنَّهٗ كَانَ يَخْتِمُ اِحْدٰی وَ سِتِّيْنَ خَتْمَةً: فِیْ كُلِّ يَوْمٍ خَتْمَةً وَفِیْ كُلِّ لَيْلَةٍ خَتْمَةً وَفِیْ كُلِّ التَّرَاوِيْحِ خَتْمَةً

(فتح القدیر: ج ا ص ۴۰۹)

امام ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ رمضان میں اکسٹھ (قرآن کے) ختم کرتے۔ ایک دن میں، ایک رات میں اور ایک مکمل تراویح میں۔

**فائدہ۔** ظاہر یہ ہے کہ امام ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ والا ختم تراویح کے بعد تہجد میں کرتے ہوں گے کیونکہ غیر رمضان میں ان کا معمول رات کو نوافل میں قرآن پڑھنے کا تھا تو رمضان میں تو بطریق اولیٰ نوافل تہجد میں پڑھتے ہونگے۔ نیز تراویح والا ختم تو پورے مہینہ میں مکمل ہوتا تھا۔

## دلیل نمبر:

فقہ مالکی کی کتاب المدخل میں ہے يَنْبَغِیْ لِلْمُكَلَّفِ اَنَّهٗ اِذَا صَلَّی الْمَغْرِبَ

يُعَجِّلُ [25/50] فِطْرَهٗ ثُمَّ يَقُوْمُ فَيُصَلِّيْ بِحِزْبَيْنِ وَنِصْفٍ اَوْ اَكْثَرَ قَبْلَ الْعِشَاءِ ثُمَّ يَخْرُجُ يُصَلِّيْ مَعَ النَّاسِ الْقِيَامَ وَيُوْتِرُ مَعَهُمْ... ثُمَّ يَنَامُ مَا قُدِّرَلَهٗ ثُمَّ يَقُوْمُ لِتَهَجُّدِهٖ فَيُصَلِّيْ مَا تَيَسَّرَلَهٗ مِمَّابَقِيَ عَلَيْهِ مِنَ اللَّيْلِ (المقنع:ص۳۰۰)

مکلّف آدمی کیلئے مناسب ہے کہ وہ نمازِ مغرب پڑھ لے تو کھانے سے جلدی فارغ ہوکر کھڑا ہوجائے اور نماز میں اڑھائی پارے یا اِس سے زیادہ پڑھے پھر نمازِ عشاء کیلئے (مسجد کی طرف) نکلے اور لوگوں کے ساتھ تراویح اور وتر پڑھے۔ پھر سو جائے جو اِس کے مقدر میں ہے۔ سونے کے بعد نمازِ تہجد کیلئے کھڑا ہوجائے اور رات کے بقیہ حصہ میں جس قدر آسانی سے ہوسکے نوافل تہجد پڑھے۔

## دلیل نمبر:

علامہ ابن رشد مالکی رحمۃ اللہ علیہ اور تہجد کی فضیلت میں تقابل کرتے ہوئے فرماتے ہیں

وَاِنَّ التَّرَاوِيْحَ الَّتِيْ جَمَعَ عَلَيْهَا عُمَرُ بْنُ الْخَطَّابِ يُرَغَّبُ فِيْهَا وَاِنْ كَانُوْا اِخْتَلَفُوْا فِيْ اَيِّ اَفْضَلَ اَهِيَ اَوِ الصَّلٰوةُ آخِرَ اللَّيْلِ؟اَعْنِيْ الَّتِيْ كَانَتْ صَلٰوةُ رَسُوْلِ اللّٰهِ [26/51] صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لٰكِنَّ الْجُمْهُوْرَ عَلٰى اَنَّ صَلٰوةَ آخِرِ اللَّيْلِ اَفْضَلُ۔ (بدایۃ المجتہد۔ الباب الخامس فی قیام رمضان: ج۱ص۱۷۸)

اور بے شک وہ تراویح جس پر حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ نے لوگوں کو جمع کیا اِسی کی رغبت دی جاتی ہے۔لیکن علماء کے درمیان اِس میں اختلاف ہے کہ اول رات کی تراویح افضل یا اخیر رات کی نماز (تہجد) افضل ہے جو اخیر رات میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی نماز تھی۔ جمہور کے نزدیک اخیر رات کی نماز (تہجد) افضل ہے۔ مطلب یہ ہے کہ تراویح جو تہجد سے کم درجہ کی

نماز ہے اِس پر 27/52 اکتفا کر کے نماز تہجد کو نہ چھوڑا جائے بلکہ اول رات میں تراویح پڑھ کر پھر کچھ نیند کر کے اِس کے بعد تہجد بھی پڑھی جائے کہ تراویح سے تہجد کی فضیلت حاصل نہیں ہوتی۔

## دلیل نمبر:

الفقہ الاسلامی وادلتہ (جس میں مذاہب اربعہ کے مسائل جمع ہیں) میں ہے فَاِنْ كَانَ لَهُ تَهَجُّدٌ جَعَلَ الْوِتْرَ بَعْدَهُ اِسْتِحْبَاباً..... وَاِنْ لَّمْ يَكُنْ لَّهُ تَهَجُّدٌ جَعَلَ الْوِتْرَمَعَ الْاِمَامِ لِيَنَالَ لَهُ فَضِيْلَةُ الْجَمَاعَةِ (ج۲ص۷۵)
اگر تراویح کے بعد اخیر رات میں تہجد پڑھنے کا معمول ہو تو مستحب یہ ہے کہ وتر تہجد کے بعد پڑھیں اور اگر تراویح کے بعد تہجد کا معمول نہ ہو تو وتر تراویح کے بعد جماعت کے ساتھ پڑھے تا کہ اِس کو جماعت کی فضیلت حاصل ہو جائے۔

## دلیل نمبر:

میاں نذیر حسین صاحب دہلوی غیر مقلدین کے نزدیک کس قدر ومنزلت کے مالک ہیں اس کا اندازہ غیر مقلدین کے شیخ العرب والعجم مولانا بدیع الدین شاہ راشدی کی 28/53 ان کے بارے میں تحریر کردہ القابات سے لگایا جاسکتا ہے۔ شیخ الکل، امام المتقین، سید المحدثین، تاج الفقہاء، علم العلماء، جامع العلوم النقلیہ والعقلیہ، ناصر السنۃ البغویہ، عمدۃ العالمین، حجۃ اللہ علی الخلق، مجدد القرن، الامام المحدث الفقیہ الاصولی، الشیخ شیخنا السید نذیر حسین...الخ (ہدایۃ المستفید: ج۱ص۱۰۰) غیر مقلدین کی اتنی بڑی شخصیت جو حجۃ اللہ علی الخلق ہے تو غیر مقلدین کے نزدیک تو ضرور حجت ہونگے۔ ان کا رمضان شریف کا معمول ملاحظہ فرمائیں۔ میاں صاحب موصوف کے سوانح

نگار غیر مقلد فضل حسین بہاری لکھتے ہیں ’’میاں صاحب لیالی رمضان المبارک میں دو ختم قرآن مجید کے بحالت قیام ہر سال سنتے ، ایک تو نماز عشاء کے بعد تراویح میں جس کے امام تھے حافظ احمد عالم فقیہ، محدث جو آپ کے شاگرد رشید تھے ۔ تین سپارے روزانہ سناتے ترتیل وتجوید کے ساتھ، دوسرا ختم سنتے نمازِ تہجد میں جس کے امام ہوتے حافظ عبدالسلام سلمہٗ (آپ کے بڑے پوتے)‘‘

[30/55] (الحیاۃ بعد الممات: ص۱۳۸)

## دلیل نمبر:

غیر مقلدین کے شیخ الاسلام مولانا ثناء اللہ امرتسری سے سوال کیا گیا جو شخص رمضان المبارک میں عشاء کے وقت نمازِ تراویح پڑھ لے وہ پھر آخر رات میں تہجد پڑھ سکتا ہے یا نہیں؟ [31/56] موصوف جواب میں فرماتے ہیں، ’’پڑھ سکتا ہے تہجد کا وقت ہی صبح سے پہلے کا ہے اول شب میں تہجد نہیں ہوتی‘‘ (فتاویٰ ثنائیہ: ج۱ص۶۸۲)

## دلیل نمبر:

غیر مقلدین کے خواجہ محمد قاسم لکھتے ہیں ماہِ رمضان میں اکثر لوگ یہ پوچھتے ہیں کہ اگر کوئی شخص رات کے پہلے حصے میں قیام کر چکا ہو تو وہ پچھلے حصے میں بھی قیام کر سکتا ہے تو اِس کا جواب یہ [32/57] ہے کہ ’’یہ بالکل کر سکتا ہے کیونکہ نبی ﷺ سے ایک ہی رات کے مختلف حصوں میں قیام کرنا ثابت ہے (حی علی الصلوٰۃ: ص۳۹) خواجہ صاحب کے نزدیک تراویح کے بعد تہجد صرف جائز ہی نہیں بلکہ نبی پاک ﷺ سے تراویح کے بعد تہجد پڑھنا ثابت ہے‘‘

## دلیل نمبر:

سعید بن جبیر رمضان المبارک میں چھ ترویحے (بیس تراویح اور چار نوافل تہجد)

پڑھاتے اور ہر دو رکعتوں کے بعد سلام پھیرتے اور ہر چار رکعات کے مجموعہ کو ترویحہ کہتے ہیں (قیام 33/58 رمضان للمروزی: ص۱۵۸)

## دلیل نمبر:

عبدالرحمٰن الاسود رمضان میں چالیس (۴۰) رکعات اور سات وتر پڑھاتے (مصنف ابن ابی شیبہ: ج۲ص ۲۸۵) (۴فرض+۲۰تراویح، دوترویحوں کے درمیان چار رکعات نفل جو ۱۶رکعات 34/59 بنتی ہیں، مجموعہ ۴۰ رکعات اور سات رکعات میں چار رکعات تہجد اور تین وتر ہیں، مجازاً ان کے مجموعہ کو سات وتر کہا گیا ہے۔

## دلیل نمبر:

ورقاء کہتے ہیں کہ سعید بن جبیر رحمۃ اللہ علیہ رمضان المبارک میں ہمیں امامت کراتے، اور بیس راتوں میں چھ ترویحے پڑھاتے (۲۰تراویح اور چار رکعات تہجد یا چار فرض) اور جب آخری عشرہ شروع 35/60 ہوجاتا تو وہ مسجد میں اعتکاف کرتے اور ہمیں سات ترویحے (۲۰ تراویح، آٹھ نوافل تہجد یا چار رکعت فرض اور چار رکعت تہجد) پڑھاتے۔

(قیام رمضان للمروزی: ص۱۵۸)

## دلیل نمبر:

محمد بن سیرین 36/61 کہتے ہیں کہ ابوحلیمہ قاری لوگوں کو رمضان المبارک میں اکتالیس (۴۱) رکعات (۲۰تراویح، ۱۶ترویحی نوافل، دو رکعت تہجد اور تین وتر) پڑھاتے

(قیام رمضان للمروزی: ص۱۵۸)

## دلیل نمبر:

صالح مولٰی تومہ کہتے ہیں کہ میں نے جنگ حرہ سے پہلے لوگوں کو اِس حالت میں پایا کہ وہ رمضان میں [37/62] ۴۱ رکعات (۲۰ تراویح، ۱۶ ترویحی نوافل، دو رکعت تہجد اور تین وتر، مجموعہ ۴۱ رکعات) کے ساتھ قیام کرتے ہیں اور اِن میں سے وتر پانچ ہیں۔

(قیام رمضان للمروزی:ص۱۵۸)

## دلیل نمبر:

عمر بن [38/63] عبدالعزیز اپنے گنبد میں ہوتے اور لوگ ان کی موجودگی میں پندرہ سلاموں (۱۰ سلامِ تراویح، ۸ رکعات تہجد میں ۴ سلام، ایک سلام بعد الوتر، مجموعہ ۱۵ سلام) کے ساتھ رات کو قیام کرتے۔ (قیام رمضان للمروزی:ص۱۵۸)

## دلیل نمبر:

یونس کہتے ہیں کہ فتنہ ابن الاشعث سے پہلے جامع مسجد میں دیکھا کہ لوگوں کو عبدالرحمٰن بن ابی بکر اور سعد بن ابی الحسن اور عمران العبدی ۵ ترویحے (۲۰ تراویح) نماز پڑھاتے ہیں اور جب آخری عشرہ داخل ہوجاتا تو ایک ترویحہ زیادہ کردیتے (۲۰ تراویح کے بعد چار [39/64] رکعات تہجد پڑھاتے۔ اِس سے پہلے ممکن ہے تہجد فرداً فرداً پڑھتے ہوں)

(قیام رمضان للمروزی:ص۱۵۸)

## دلیل نمبر:

زرارہ بن اوفٰی اہل محلّہ کو رمضان میں چھ ترویحے پڑھاتے (یعنی ۲۰ تراویح اور چار نوافل تہجد) اور جب آخری عشرہ شروع ہوجاتا تو ہر رات سات ترویحے (یعنی ۲۰ تراویح اور ۸ نوافل تہجد) پڑھاتے۔ (قیام رمضان للمروزی:ص۱۵۹)

## دلیل نمبر:

آج کل حرمین شریفین میں نماز عشاء کے بعد ۲۰ تراویح پڑھتے ہیں، یہ عمل پورا ماہ جاری رہتا ہے اور آخری عشرہ میں رات کے اخیر حصہ میں تراویح کے بعد تہجد بھی پڑھتے ہیں۔ اگر ماہِ رمضان میں تراویح اور تہجد ایک نماز ہوجاتی ہے تو پھر تراویح کے ساتھ تہجد بھی ادا ہوگئی حالانکہ آخری عشرہ میں تراویح کے بعد تہجد مستقلاً جدا پڑھی جاتی ہے۔ اِس سے ثابت ہوا کہ اہل حرمین کے نزدیک بھی رمضان المبارک میں تراویح اور تہجد ایک نماز نہیں ہوجاتی بلکہ دو مستقل جدا جدا نمازیں ہوتی ہیں۔

## دلیل نمبر:

علامہ شنقیطی صاحب اصل مشروعیت صلوٰۃ التراویح کے عنوان کے تحت الشرح الممتع شرح زاد المستقنع للشنقیطی: ج ۳ ص ۵۸ پر لکھتے ہیں

فَكَانَ اَصْلُ الْجَمْعِ مُسْتَنِدًا اِلَى السُّنَّةِ مِنْ فِعْلِهٖ عَلَيْهِ الصَّلَاةُ وَالسَّلَامُ لٰكِنَّ الْوَقْتَ الَّذِىْ اِخْتَارَهٗ مِنْ كَوْنِهَا بَعْدَ صَلَاةِ الْعِشَاءِ لَمْ يَكُنْ مِنْ هُدَى النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَكَانَتِ الصِّفَةُ مِنْ كَوْنِهَا فِىْ اَوَّلِ اللَّيْلِ مِنْ سُنَّةِ عُمَرَ وَلِذَالِكَ لَوِاعْتَرَضَ مُعْتَرِضٌ عَلٰى فِعْلِ التَّرَاوِيْحِ وَالتَّهَجُّدِ فِىْ آخِرِ رَمَضَانَ اُجِيْبَ بِهٰذَا الْجَوَابِ وَ قِيْلَ لَهٗ اِنَّ التَّرَاوِيْحَ شُرِعَتْ سُنَّةً عُمَرِيَّةً اَىْ اِنَّهَا سُنَّةٌ وَحَصَلَ الْاِجْمَاعُ عَلَيْهَا وَاَمَّا التَّهَجُّدُ فَيَكُوْنُ بَعْدَ الْهُجُوْدِ لِاَنَّ هُدَى النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِىْ تَهَجُّدِهٖ اِنَّمَا كَانَ بَعْدَ اضْطِجَاعِهٖ فَسُمِّيَ التَّهَجُّدُ تَهَجُّدًا لِاَنَّهٗ بَعْدَ الْهُجُوْدِ وَ هُوَاكْمَلُ وَاَفْضَلُ وَاَعْظَمُ مَايَكُوْنُ لِكَوْنِهٖ بَعْدَ الرَّاحَةِ وَالْاِسْتِجْمَامِ كَمَااَشَارَاللّٰهُ اِلٰى ذَالِكَ حِيْنَمَا اَمَرَبِهٖ نَبِيَّهٗ فَقَالَ وَمِنَ اللَّيْلِ فَتَهَجَّدْبِهٖ

**نَافِلَةً لَّکَ..... فَتَکُوْنُ سُنَّةً عُمَرِیَّةً مِنْ جِهَةِ الْوَقْتِ اَیْ کَوْنِهَا فِیْ اَوَّلِ اللَّیْلِ لِاَنَّ النَّبِیَّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ اِنَّمَا جَمَعَ الصَّحَابَةَ فِیْ آخِرِ اللَّیْلِ ۔**

پس جماعت کی مشروعیت کی اصل بنیاد رسول اللہ ﷺ کے مسنون فعل پر ہے لیکن اس کیلئے عشاء کے بعد کا وقت اختیار کرنا نبی پاک ﷺ کا طریقہ نہیں بلکہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ کا طریقہ ہے۔ لہٰذا اگر کوئی عشاء کے بعد تراویح اور رمضان کے اخیر میں تہجد پر اعتراض کرے تو اس کا جواب یہ ہے کہ تراویح کا یہ طریقہ حضرت عمرؓ کی سنت ہے جس پر صحابہ کرامؓ کا اجماع ہے۔ لیکن تہجد نیند کے بعد پڑھی جاتی ہے کیونکہ نبی ﷺ کا تہجد میں یہی طریقہ تھا کہ آپ لیٹنے کے بعد تہجد پڑھتے تھے۔ نیز تہجد کو تہجد اسلئے کہا جاتا ہے کہ تہجد ہجود (نیند) کے 41/66 بعد پڑھی جاتی ہے اور یہی اکمل، افضل اور اعظم طریقہ ہے کیونکہ اس میں تہجد آرام اور قلبی یکسوئی کے ساتھ پڑھی جاتی ہے جیسا کہ اللہ تعالیٰ نے اپنے پیارے نبی ﷺ کو حکم دیتے ہوئے اسی طرف اشارہ فرمایا ہے۔ فرمانِ الٰہی ہے "اور نیند سے اُٹھ پس نماز تہجد پڑھ کہ یہ آپ کیلئے ایک زائد نماز ہے"۔ خلاصہ یہ ہے کہ تراویح با جماعت اول وقت میں پڑھنا سنت عمرؓ ہے کیونکہ نبی کریم ﷺ نے صحابہ کرامؓ کو رات کے اخیر میں نماز تہجد باجماعت پڑھائی ہے"

## دلیل نمبر: 42/67

علامہ شنقیطی تروایح کے عنوان کے تحت لکھتے ہیں

**قَالَ (تُفْعَلُ فِیْ جَمَاعَةٍ مَعَ الْوِتْرِ بَعْدَ الْعِشَاءِ فِیْ رَمَضَانَ) اَیْ اَنَّهٗ یَقُوْمُ بِهِمْ وَیُوْتِرُ وَلِذَالِكَ یُوْتِرُ بِهِمْ فِی التَّرَاوِیْحِ، فَاِذَا جَاءَتْ اَوَاخِرُ رَمَضَانَ وَاَرَادُوْا اَنْ یَّقُوْمُوْا فِی التَّهَجُّدِ فَلَاشَكَّ اَنَّ الْاَفْضَلَ اِنْصِرَافُهُمْ بِدُوْنِ وِتْرٍ**

(شرح زاد المستقنع للشنقیطی: ج۵۳ ص۱۰)

رمضان میں عشاء کے بعد تراویح باجماعت بمع وتر پڑھی جاتی ہیں یعنی امام ان کو تراویح اور وتر دونوں پڑھائے اور جب رمضان کا آخری عشرہ آجائے اور لوگوں کا ارادہ ہو رات کے اخیر میں تہجد پڑھنے کا تو کوئی شک نہیں کہ ان کا تراویح سے بغیر وتر پڑھنے کے لوٹ جانا افضل ہے تاکہ تہجد کے بعد وتر پڑھیں۔

## دلیل نمبر: رحمہ

علامہ شنقیطی شرح زادالمستقنع: ج۵۳ص۱۰پر فرماتے ہیں

**وَتُعْتَبَرُ صَلَاۃُ التَّرَاوِیْحِ فِیْ الْاَصْلِ قِیَامًا لِاَوَّلِ اللَّیْلِ وَصَلَاۃُ التَّھَجُّدِ قِیَامٌ لِاٰخِرِ اللَّیْلِ وَالْقِیَامَانِ بَیْنَھُمَا فَرْقٌ فَقِیَامُ التَّھَجُّدِ اَفْضَلُ مِنْ قِیَامِ التَّرَاوِیْحِ**

دراصل 43/68 نماز تراویح رات کے اول حصہ کا قیام ہے اور نماز تہجد رات کے اخیر کا قیام ہے اور دونوں قیاموں کے درمیان بہت فرق ہے کیونکہ تہجد کا قیام تراویح کے قیام سے افضل ہے۔

## دلیل نمبر:

علامہ شنقیطی نے شرح زادالمستقنع للشنقیطی: ج۵۳ص۱۱ پر لکھتے ہے

**فَاِذَا صَلَّیْتَ التَّرَاوِیْحَ وَاَوْتَرَالْاِمَامُ فَلِلْعُلَمَاءِ اَوْجُہٌ قَالَ بَعْضُ الْعُلَمَاءِ لَا تُوْتِرُ مَعَہٗ حَتّٰی لَایَکُوْنَ وِتْرَانِ فِیْ لَیْلَۃٍ اِذَا کُنْتَ تُرِیْدُاَنْ تَھَجَّدَ وَتُوْتِرَ۔ وَقَالَ بَعْضُھُمْ تُوْتِرُ مَعَہٗ وَتُوْتِرُفِیْ التَّھَجُّدِ وَتُوْتِرُ بَعْدَ ھُمَا۔ وَقَالَ بَعْضُھُمْ تُوْتِرُفِیْ التَّرَاوِیْحِ ثُمَّ تُصَلِّیْ التَّھَجُّدَ وَتَتْرُکُ وِتْرَ التَّھَجُّدِ بِنَاءً عَلٰی اَنَّ الْفَضْلَ لِلْاَوَّلِ مِنْھُمَا وَالْاَسْبَقِ ۔**

پس جب آپ نے تراویح پڑھ لی اور امام نے وتر پڑھانے کا ارادہ کیا تو وتروں کے

بارے میں علماء کے تین قول ہیں (۱) بعض علماء نے کہا ہے کہ آپ امام کے ساتھ وتر نہ پڑھیں تاکہ ایک رات میں دو دفعہ وتر پڑھنے کی خرابی لازم نہ آئے، یہ تب ہے جب تہجد اور وتر پڑھنے کا ارادہ ہو۔ (۲) بعض علماء نے کہا ہے کہ تراویح اور تہجد دونوں کے بعد وتر پڑھے۔ (۳) اور بعض علماء نے کہا ہے کہ تراویح کے بعد وتر پڑھ لے اور تہجد کے بعد نہ پڑھے۔ اس کی بنیاد یہ ہے کہ تراویح، تہجد سے مقدم ہے اور جو پہلے ہے اِس کا حق مقدم ہے۔ اس لئے وتر تراویح کے بعد پڑھے اور تہجد پڑھ کر وتر کو چھوڑ دے۔

## دلیل نمبر:

شرح کتاب آداب المشی الی الصلوٰۃ: ج ۱ ص ۹۶ میں لکھا ہے

**وَوَقْتُهَا بَعْدَ الْعِشَاءِ وَسُنَّتُهَا قَبْلَ الْوِتْرِ اِلٰى طُلُوْعِ الْفَجْرِ وَيُوْتِرُ بَعْدَهَا..... فَاِنْ كَانَ لَهٗ تَهَجُّدٌ جَعَلَ الْوِتْرَ بَعْدَهٗ**

”اور تراویح کا وقت نماز عشاء کے بعد سے طلوع فجر تک ہے اور سنت یہ ہے کہ تراویح وتر سے پہلے پڑھی جائے اور وتر اِس کے بعد پڑھے جائیں اور اگر تراویح کے بعد تہجد پڑھنے کا معمول ہو تو پھر وتر، تہجد کے بعد پڑھے جائیں“

**شاھد اقبال:** مولانا! آپ کا بہت شکریہ، آپ نے تراویح و تہجد کے فرق پر ۶۸ دلائل پیش کئے۔ ان میں سے ۴۳ دلائل سے تراویح کے بعد تہجد کا الگ پڑھنا بھی ثابت کیا ہے۔ اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے مجھے یہ بات بخوبی سمجھ آ گئی ہے کہ تراویح اور تہجد دو جدا جدا نمازیں ہیں بلکہ میں یہ بات دلائل کے ساتھ دوسرے لوگوں کو سمجھا بھی سکتا ہوں۔ اور یہ بات بھی سمجھ آئی کہ رمضان المبارک میں خود نبی پاک ﷺ، صحابہ کرامؓ، تابعین رحمۃ اللہ علیہ تابعین رحمۃ اللہ علیہم اہل اللہ علماء کرام تراویح کے علاوہ تہجد کی فضیلت و سعادت بھی حاصل کرتے تھے۔ اِس لئے تراویح کے بعد رات کے اخیر حصہ میں نماز تہجد کی برکات اور اِس کی فضیلت

بھی ہمیں حاصل کرنی چاہئے۔ تراویح اور تہجد کے ایک ہونے کا فرضی واختراعی عقیدہ اختیار کر کے نہ خود تہجد کی برکات وسعادات سے محروم ہونا چاہئے نہ دوسروں کو محروم کرنا چاہئے کیونکہ غیر رمضان میں جو تہجد کی برکات ہیں رمضان المبارک کے برکتوں والے مہینہ میں ختم نہیں ہو جاتیں بلکہ اضعافاً مضاعفہ بڑھ جاتی ہیں۔ لیکن یہ فرمائیے کہ تراویح وتہجد کے ایک نماز ہونے کا عقیدہ کسی اور کا بھی ہے؟

**محقق عالم :** دراصل یہ عقیدہ قادیانیوں کا ہے۔ چنانچہ قادیانیوں کی تدوین فقہ کمیٹی کی مرتب کردہ کتاب فقہ احمدیہ کے صفحہ ۲۰۸ پر لکھا ہے نمازِ تراویح دراصل تہجد ہی کی نماز ہے۔ ازاں بعد سب سے پہلے مسجد چینیاں والی لاہور کے غیر مقلد خطیب مولوی عبداللہ چکڑالوی (جو بعد میں منکر حدیث بن گیا تھا) نے مرزا غلام احمد قادیانی کی تقلید میں اِس عقیدہ کو اپنایا اور اسی بنیاد پر اُس نے ایک رسالہ لکھ کر تراویح کا انکار کیا۔ پھر عبداللہ چکڑالوی کی تقلید میں اکثر غیر مقلدین نے اِس عقیدہ کو اختیار کیا اور اب غیر مقلدین کا محمدی گروپ ہو یا احمدی دونوں کا ایک ہی نعرہ ہے کہ تراویح اور تہجد ایک ہی نماز ہے۔

**شاھد اقبال :** جناب یہ ارشاد فرمائیے کہ قادیانیوں اور غیر مقلدین کے علاوہ کسی اور نے بھی تراویح کا انکار کیا ہے؟

**محقق عالم :** جی ہاں۔ قادیانیوں اور غیر مقلدین کے علاوہ رافضیوں نے بھی تراویح کا انکار کیا ہے۔ چنانچہ منحۃ الخالق حاشیہ البحر الرائق: ج ۲ ص ۷۱ میں علامہ ابن عابدین شامی رحمہ اللہ لکھتے ہیں **قَالَ فِی الْبُرْهَانِ قَدِ اجْتَمَعَتِ الْاُمَّةُ عَلٰی شَرْعِیَّةِ التَّرَاوِیْحِ وَ جَوَازِهَا وَلَمْ یُنْكِرْهَا اَحَدٌ مِّنْ اَهْلِ الْقِبْلَةِ اِلَّا الرَّوَافِضَ** برہان میں ہے کہ تراویح کی مشروعیت اور اِس کے جواز پر پوری امت کا اجماع ہے اور سوائے روافض کے اہل قبلہ (یعنی امت مسلمہ) میں سے کسی نے بھی تراویح کا انکار نہیں کیا لیکن ایک فرق ہے کہ روافض

نے تراویح کا صراحتاً انکار کیا ہے، کوئی ہیر پھیر سے کام نہیں لیا۔ لیکن قادیانیوں اور غیر مقلدین نے منافقانہ طریقہ سے انکار کیا ہے یعنی بظاہر تاثر دیا اقرار کا مگر تراویح وتہجد کو ایک قرار دے کر در پردہ تراویح کا انکار کیا ہے۔

**شاھد اقبال :** اِس کا مطلب یہ ہوا کہ غیر مقلدین نے تراویح کے انکار کا عقیدہ رافضیوں سے لیا اور منافقانہ طریقہ سے انکار کا انداز قادیانیوں سے لیا ہے یعنی اقرار کے پردے میں انکار اور یوں دورنگی اختیار کر کے دوسروں کو بھی دعوت دے رہے ہیں یک رنگی چھوڑ، دورنگ ہو جا۔

شاہد جوں جوں مسئلہ تراویح میں اہل السنّت والجماعت اور غیر مقلدین کے درمیان اختلاف کی حقیقت کو اور اِس پر اہل السنّت والجماعت کے دلائل کو سنتا گیا توں توں اُس کی آنکھوں میں چمک اور چہرے پر طمانینت کے آثار نمودار ہوتے گئے حتٰی کہ غیر مقلد پروفیسر کے عقیدہ (تراویح وتہجد ایک نماز ہے) کے متعلق اُس کے دل میں مختلف شکوک وشبہات اور سوالات پیدا ہو گئے۔ بالآخر شاہد، پروفیسر صاحب کی خدمت میں حاضر ہوا اور دست بستہ ہو کر عرض کیا، سر! اگر آپ محسوس نہ فرمائیں تو میں جناب سے کچھ سوالات پوچھنا چاہتا ہوں۔

**پروفیسر:** ہاں ہاں بیٹا! ضرور پوچھئے۔

**شاھد اقبال :** سر! ایک گذارش ہے کہ آپ اِن سوالات کے جواب میں قرآن یا حدیث کی صریح دلیل پیش کریں گے، اِس میں اپنی یا کسی دوسرے امتی کی رائے شامل نہ کریں گے اور نہ ہی قیاس کریں گے۔

**پروفیسر:** بالکل بالکل۔ میں خالص قرآن وحدیث سے جواب دونگا۔

**شاھد اقبال :** اگر آپ ان سوالات کے جوابات قرآن وحدیث کی صحیح صریح غیر معارض دلیل سے دے دیں، نہ قیاس کریں اور نہ ہی اپنی یا دوسرے امتیوں کی آراء پیش

کریں تو یہ نیاز مند جناب کا شکریہ بھی ادا کرے گا اور اہلحدیث مسلک بھی قبول کرے گا۔

## غیر مقلد پروفیسر سے شاہد کے سوالات

1......جس طرح احادیث مرفوعہ میں نماز فجر، نماز ظہر، نماز عصر، نماز مغرب، نماز عشاء، نماز اشراق، نماز چاشت، نماز تہجد، نماز وتر، نماز عید اور نماز جنازہ کے نام آئے ہیں، کیا کسی صحیح مرفوع حدیث میں صراحتاً کسی نماز کا نام تراویح بھی آیا ہے؟

2......کیا حضور ﷺ نے فرمایا ہے کہ تراویح اور تہجد ایک ہی نماز ہے؟ یا یہ آپ کی یا آپ جیسے غیر معصوم امتیوں کی رائے ہے؟

3......کیا رسول اللہ ﷺ نے فرمایا ہے کہ ایک نماز کا نام گیارہ ماہ تہجد ہے اور بارہویں ماہ یعنی رمضان میں اِسی نماز کا نام تراویح ہو جاتا ہے؟

4......کیا رسول اللہ ﷺ نے فرمایا ہے کہ گیارہ ماہ تہجد کا وقت رات کا آخری حصہ ہے اور بارہویں ماہ تہجد کا وقت نمازِ عشاء کے فوراً بعد ہے؟

5......کیا نبی پاک ﷺ نے فرمایا ہے کہ گیارہ ماہ یہ نماز اکیلے پڑھو اور بارہویں ماہ جماعت کے ساتھ پڑھو؟

6......آپ کے نزدیک نماز عشاء کے فوراً بعد تہجد، تراویح کے نام سے پڑھ لی جاتی ہے اب سوال یہ ہے کہ رات کے اخیر میں دوبارہ تہجد پڑھنا سنت ہے یا بدعت؟ اِس کا حکم صریح حدیث میں دکھائیں۔

7......حرمین شریفین میں رمضان کے آخری عشرہ میں نماز عشاء کے بعد تراویح اور رات کے اخیر میں تہجد علیحدہ پڑھی جاتی ہے، کیا اِس کا ثبوت صحیح حدیث میں ہے؟ اگر حدیث سے یہ ثابت ہے تو وہ ثبوت پیش کریں کہ نبی پاک ﷺ رمضان میں تراویح کے بعد اخیر رات میں تہجد الگ پڑھتے تھے اور اگر یہ حدیث سے ثابت نہیں تو اہل حرم کا یہ عمل بدعت کے زمرہ میں آتا ہے یا نہیں؟

8......امام بخاری رحمہ اللہ ماہِ رمضان میں تراویح اور تہجد علیحدہ علیحدہ پڑھتے تھے۔ اُن کا یہ عمل سنت کے مطابق ہے یا خلاف سنت ہے؟ اس عمل کے بعد وہ اہل السنّت میں شمار ہوں گے یا اہل بدعت میں؟

9......اگر تراویح و تہجد ایک نماز ہے تو کیا ایک رات میں دو دفعہ تراویح پڑھنا یا دو دفعہ تہجد پڑھنا سنت ہے یا خلاف سنت؟ صحیح صریح حدیث سے جواب دیں۔

10......تراویح و تہجد علیحدہ علیحدہ پڑھنے کی صورت میں وتر تراویح کے بعد پڑھیں یا تہجد کے بعد یا دونوں کے بعد؟ صحیح صریح حدیث سے جواب دیں۔

11......غیر مقلدین کے نزدیک وتر اور تہجد ایک نماز ہے۔ اگر تراویح اور تہجد بھی ایک نماز ہے تو تراویح اور وتر بھی ایک ہی نماز ہوگی تو پھر تراویح کے بعد وتر کیوں پڑھے جاتے ہیں؟ پس جیسے غیر مقلدین کے نزدیک نماز تراویح ہی نماز تہجد ہے تو پھر وہی نماز وتر بھی ہوگی تو کیا تراویح کی رکعات سے تہجد اور وتر بھی ادا ہو جائیں گے؟ اور اگر وتر ادا نہیں ہوتے بلکہ علیحدہ پڑھے جائیں گے تو پھر کیا تراویح، تہجد اور وتر تین جدا جدا نمازیں ہوئیں یا ایک نماز؟

12......کیا ایک وتر کے پڑھنے سے وتر، تراویح اور تہجد تینوں نمازیں ادا ہو جائیں گی؟ اگر جواب اثبات میں ہے تو اِس کیلئے صحیح صریح حدیث پیش کریں اور اگر جواب نفی میں ہے تو کیا یہ تینوں نمازوں کے جدا جدا ہونے کی دلیل نہیں؟

13......اگر امام تراویح کی نیت کرے اور مقتدی تہجد کی، تو مقتدی کی نماز درست ہے یا نہیں؟

14......امام تہجد کی نیت کرے اور مقتدی تراویح کی، تو مقتدی کی نماز درست ہے یا نہیں؟

15......امام نے تراویح کی نیت کی، مقتدیوں میں سے بعض نے تراویح کی، بعض نے تہجد کی اور بعض نے وتروں کی نیت کی، کس کی نماز درست ہے اور کس کی فاسد ہے؟

16......غیر مقلدین ہمیشہ ''آٹھ رکعات تراویح'' کے اشتہار شائع کرتے ہیں۔ کیا کبھی یہ



# تراویح اور تہجد

## دو مختلف نمازیں

افادات

فقیہ النفس حضرت مولانا رشید احمد گنگوہی رحمہ اللہ

تحقیق وتخریج

مولانا ندیم احمد انصاری

ڈائریکٹر الفلاح اسلامک فاؤنڈیشن انڈیا

ناشر

الفلاح اسلامک فاؤنڈیشن انڈیا

# تراویح اور تہجد

## دو مختلف نمازیں

افادات

فقیہ النفس حضرت مولانا رشید احمد گنگوہی رحمہ اللہ

تحقیق و تخریج

مولانا ندیم احمد انصاری

ڈائریکٹر الفلاح اسلامک فاؤنڈیشن انڈیا

ناشر

الفلاح اسلامک فاؤنڈیشن انڈیا

# فہرستِ مضامین

# توثیــق

## حضرت مولانا مفتی محمود حسن صاحب بلند شہری مدظلہٗ

مفتی دار الافتاء، دار العلوم دیو بند

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

الحمد للہ رب العالمین، والعاقبة للمتقین، والصلوٰة والسلام علی سید الانبیاء والمرسلین، وعلی آله وسائر اصحابه وازواجه ومن تبعهم باحسان الی یوم الدین، وبعد:

مخدوم العلماء ومطاع الفضلاء، مجمع الکمالات، منبع الحسنات، امامِ ربانی مولانا رشید احمد صاحب گنگوہی رحمہ اللہ تعالیٰ رحمۃً واسعہ کے رسالۂ مبارکہ ''تراویح اور تہجد: دو مختلف نمازیں'' کو پڑھا، بلکہ بغور مطالعہ کیا۔ آپ نے اس رسالہ کی تخریج وتبویب میں جو کچھ عرق ریزی انتہائی خوش اسلوبی کے ساتھ فرمائی ہے، اس کو دیکھ کر دل سے دعا نکلی۔ اللہ پاک قبول فرمائے اور جمیع اہلِ اسلام خاص وعام کو نفع بخشے۔ خصوصاً باب التراویح میں سب کو ہی مسلکِ حق یعنی اہل سنت والجماعت اور حضراتِ صحابۂ کرام رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین کے نقشِ قدم پر چلنے کی توفیق مرحمت فرمائے۔ ہر امر میں اتباعِ سنت کی دولتِ عظیمہ سے سرفراز کرے۔ مکارہ سے محفوظ رکھے، آمین۔ فقط

هذا ما كتبه احقر الزمن العبد محمود حسن بلند شهری

غفر الله ولوالديه واحسن اليهما واليه

خادم دار الافتاء، دار العلوم دیوبند

۱۱/ ربیع الاول ۱۴۳۴ھ الموافق ۲۴/۱/۲۰۱۳ء یوم الخمیس

# تقــریظ

## حضرت مولانا مفتی محمد اسلام صاحب قاسمی مدظلہٗ

استاذِ حدیث وصدر شعبۂ عربی ادب، دار العلوم وقف، دیوبند

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

''تراویح اور تہجد: دو مختلف نمازیں'' کتاب کے عنوان سے ہی اس کا موضوع ظاہر ہے۔ یہ کتاب دراصل قطب عالم حضرت مولانا رشید احمد گنگوہی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے افادات کا مجموعہ ہے، جس میں یہ واضح کیا گیا ہے کہ تہجد اور رمضان المبارک کے مہینے میں قیام اللیل یعنی تراویح دو الگ الگ نمازیں ہیں۔ احادیث کی روشنی میں دونوں نمازوں کے فرق کو واضح کیا گیا ہے، ساتھ ہی فقہی کتابوں سے اس کی تفصیل اور دلائل شامل کیے گئے ہیں۔

فقیہ النفس حضرت گنگوہی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے ان افادات کو مولانا ندیم احمد صاحب نے تسہیل ونئی ترتیب کے ساتھ مرتب کیا ہے، جس میں احادیث کے حوالوں میں مزید وضاحت کی گئی ہے اور بعض جگہوں پر عربی عبارتوں کے ترجمے بھی شامل کرکے عام قارئین کے لیے آسان کر دیا گیا ہے۔

مرتبِ کتاب مولانا ندیم احمد صاحب صالح اور قابل نوجوان ہیں، اور عوامی ضرورت کے تحت دینی کتابوں اور علمی تالیفات کو سہل انداز میں پیش کرنے کا جذبہ رکھتے ہیں، اس سے قبل چند تالیفات مرتب کرکے شائع کر چکے ہیں۔ اچھی صلاحیت اور عمدہ سلیقے کے حامل مرتب کی ان تمام تر مساعی کے لیے ہم اللہ سے اجر اور مقبولیت کی دعا کرتے ہیں۔ وما ذلک علی اللہ بعزیز

محمد اسلام قاسمی

استاذ حدیث وادب عربی دار العلوم وقف دیوبند

# پیشِ لفظ

## حضرت مولانا مفتی خالد سیف اللہ صاحب رحمانی مدظلہٗ

جنرل سکریٹری فقہ اکیڈمی ہند و ناظم المعہد العالی الاسلامی، حیدر آباد

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

رمضان المبارک کا مہینہ روزہ اور تراویح کا مہینہ ہے، مسلمان نماز، تلاوت وغیرہ تو دوسرے مہینوں میں بھی کرتا ہے؛ لیکن روزہ اور تراویح یہ دو ایسی عبادتیں ہیں، جو رمضان المبارک ہی میں ادا کی جاتی ہیں اور بندۂ مومن ان کے ذریعہ اللہ کا قرب اور محبت حاصل کرتا ہے۔ اللہ کے کتنے ہی خوش نصیب بندے ہیں، جو رمضان المبارک میں دن کے روزے اور رات میں تہجد اور تراویح کے ذریعہ اللہ کو راضی اور خوش کرنے کی کوشش میں لگے رہتے ہیں۔

ائمہ اربعہ کی متفقہ رائے ہے کہ تراویح کی نماز ۲۰/ رکعات ہے اور تہجد کی آٹھ رکعتیں اس کے علاوہ ہیں، جو سال کے ۱۲/ مہینے پڑھی جاتی ہیں (المغنی:۱/۴۵۶) اور حرمین شریفین میں بھی آج تک ۲۰/ رکعات کا معمول ہے۔ ادھر کچھ عرصہ سے یہ اختلاف پیدا کیا جارہا ہے کہ تراویح کی نماز بیس رکعتیں ہیں یا آٹھ؟ --اس اختلاف کی بنیادی وجہ یہ ہے کہ احادیث میں تراویح کو بھی قیامِ لیل سے تعبیر کیا گیا ہے اور تہجد کو بھی۔ اس سے اشتباہ پیدا کیا جاتا ہے اور امت کا ایک طبقہ اس اختلاف کو بڑھا

چڑھا کر پیش کرتا ہے، وہ یہی باور کراتے ہیں کہ تہجد اور تراویح دونوں ایک ہی نمازیں ہیں، عام مہینوں میں آخری شب میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے پڑھنے کا معمول تھا اور رمضان المبارک میں بعد عشاء؛ حالاں کہ یہ سلف صالحین کی رائے کے برخلاف ہے۔ چنانچہ مختلف اہل علم نے اس موضوع پر گرانقدر تالیفات کے ذریعہ اس کی حقیقت واضح فرمائی ہے۔

مولانا ندیم احمد انصاری صاحب کو اللہ تعالیٰ جزاء خیر دے کہ انھوں نے بھی اس موضوع پر مختصر مگر جامع اور مفید رسالہ تحریر کیا ہے، جو حضرت گنگوہیؒ کے افادات کی تخریج، ترتیب اور تسہیل ہے۔ جس میں مختلف پہلوؤں سے یہ بات ثابت کی گئی ہے کہ تراویح اور تہجد دونوں الگ الگ نمازیں ہیں، ایک نہیں۔

اس طرح کے موضوعات پر مولانا موصوف نے متعدد رسائل تحریر کیے ہیں، جن کو اہل علم نے پسندیدگی کی نظر سے دیکھا ہے اور اختصار اور آسان زبان کی وجہ سے عامۃ المسلمین کو ان سے بڑا نفع پہنچ رہا ہے۔ اللہ تعالیٰ مولانا موصوف کی اس خدمت کو قبول فرمائے اور ان کے لیے ذخیرۂ آخرت فرمائے۔ آمین۔ وباللہ التوفیق وہو المستعان

خالد سیف اللہ رحمانی

۱۷/ ربیع الاول ۱۴۳۴ھ

۳۰/ جنوری ۲۰۱۳ء

خادم: المعہد العالی الاسلامی، حیدرآباد

# دعائیہ کلمات

## حضرت مولانا مفتی احمد صاحب خانپوری مدظلہٗ

شیخ الحدیث وصدر مفتی جامعہ اسلامیہ تعلیم الدین، ڈابھیل، گجرات

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

حامداً ومصلیاً ومسلماً:

قرآن وحدیث کے طالب علم پر یہ بات مخفی نہیں کہ تراویح اور تہجد دو الگ الگ نمازیں ہیں، ان دونوں کے ایک ہونے کا دعویٰ یا تو متعصب کر سکتا ہے، یا قرآن وحدیث سے نابلد وناواقف۔

اس موضوع پر جامع المنقول والمعقول، منبع الخیرات والحسنات امام ربانی حضرت اقدس مولانا رشید احمد گنگوہی قدس سرہٗ کا نہایت ہی جامع بصیرت افروز بابرکت مضمون تالیفاتِ رشیدیہ میں موجود ہے، جس کو عزیزم مولوی ندیم احمد حفظہ اللہ تعالیٰ بعض عربی عبارتوں اور بعض مقامات میں اردو ترجموں کے اضافوں اور کچھ کتابت وطباعت کی اغلاط کی تصحیح کرکے علاحدہ کتابچہ کی شکل میں جویانِ حق کی خدمت میں پیش کرنے جا رہے ہیں۔ میں دعا گو ہوں کہ یہ مضمون متلاشیںِ صراط مستقیم کے لیے راہنما ورہبر ثابت ہو اور اللہ سبحانہ وتعالیٰ (اسے) اپنی بارگاہ میں شرفِ قبولیت سے نوازے، آمین۔ فقط

العبد احمد خانپوری

جامعہ اسلامیہ تعلیم الدین ڈابھیل

# تقریظ

## حضرت مولانا مفتی عزیز الرحمٰن صاحب فتحپوری مدظلہٗ

### مفتیٔ اعظم مہاراشٹر

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

تراویح اور تہجد دو مختلف نمازیں ہیں، دونوں ہی نمازیں مسنون ہیں، لیکن ان کی اہمیت دوسرے سنن ونوافل کے بالمقابل کہیں زیادہ ہے، تاہم ان میں واضح فرق بھی پایا جاتا ہے۔ تہجد پہلے فرض تھی، مگر بعد میں اس کی فرضیت منسوخ ہوگئی، لیکن آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی خصوصیت کے طور پر آپ کے لیے یہ حکم باقی رہا۔

قرآن کریم میں ہے:

فَتَهَجَّدْ بِهٖ نَافِلَةً لَّكَ ۖ عَسٰٓى اَنْ يَّبْعَثَكَ رَبُّكَ مَقَامًا مَّحْمُوْدًا ﴿۷۹﴾

تراویح کا تعلق رمضان المبارک سے ہے۔ خلافتِ راشدہ سے لے کر آج تک امت پابندی سے بیس رکعات تراویح پڑھتی چلی آرہی ہے۔ تہجد کی کوئی حد نہیں ہے، عموماً آٹھ یا بارہ رکعتیں پڑھنے کا معمول اسلاف کا رہا ہے، لیکن اگر کبھی کبھار کسی نے بنیت تہجد دو یا چار رکعات پر اکتفا کرلیا، تو اس کی بھی گنجائش ہے۔

(ایک طبقہ نے) کچھ عرصہ سے تہجد اور تراویح کو ایک کہنا شروع کر رکھا ہے۔ یہ طبقہ تراویح میں بھی امت کی متفقہ طرزِ عمل سے ہٹ کر آٹھ رکعات کا قایل ہے۔ چوں کہ ان کے پاس (اپنے موقف کی) کوئی صحیح دلیل نہیں ہے، اس لیے حضرت عائشہ

# عرضِ مرتب

**نحمدہ و نصلی علی رسولہ الکریم، اما بعد:**

آج چہار جانب فتنوں کا دور دورہ ہے اور ہر انسان اپنے مد مقابل کو زیر کرنے میں لگا ہے، بلا اس غور و فکر کے کہ خطا کس کی ہے۔ ان حالات میں ضروری ہے کہ غیر جانبداری کے ساتھ مثبت انداز میں امت کے اختلافی مسائل کو حل کرنے کی کوشش کی جائے، تاکہ اسلامی اخوت پھر سے قائم ہو سکے۔

زیرِ نظر رسالہ ''تراویح اور تہجد: دو مختلف نمازیں'' اسی ضرورت کے پیش نظر ترتیب دیا گیا ہے، جو کہ اصلاً قطب عالم حضرت مولانا رشید احمد گنگوہی نور اللہ مرقدہٗ کے افادات کا مجموعہ ہے، جس میں راقم الحروف کی خدمت صرف تخریج، و تسہیل کی حد تک ہے۔ اس میں ان حضرات کے لیے شافی و وافی جواب ہے، جو گمان کرتے ہیں کہ تہجد اور تراویح ایک ہی نماز کے دو نام ہیں اور پھر بزعم خود بعض غلط دعویداری میں مبتلا ہو جاتے ہیں۔

راقم الحروف نے مندرجہ ذیل باتوں کا لحاظ کرتے ہوئے اس مجموعہ کو از سرِ نو مرتب کیا ہے:

☆ جہاں احادیث کے حوالوں میں صرف متعلقہ کتاب کا نام درج تھا، وہاں اصل کتاب سے رجوع کر کے مکمل حدیث نمبر کی وضاحت کر دی ہے۔

☆ بعض جگہوں پر عربی عبارتیں نہیں تھیں، وہاں اس کا اضافہ کیا گیا ہے۔

☆ بعض مقامات پر اردو ترجمہ نہیں کیا گیا تھا، اس ترتیب نو میں ان عبارات کا

رضی اللہ عنہا کی ایک روایت --جس کا تعلق تہجد سے ہے اور اس میں آٹھ رکعات اور تین تین رکعات وتر کا تذکرہ ہے-- یہ لوگ اس سے استدلال کرتے ہوئے لوگوں کو یہ باور کرانے کی کوشش کرتے ہیں کہ اس روایت سے آٹھ رکعات تراویح ثابت ہے۔ مگر روایت میں رمضان وغیر رمضان کے الفاظ ہیں، اسی لیے جب یہ کہا جاتا ہے کہ اگر (اس سے) تراویح مراد ہے تو پھر غیر رمضان کا ذکر کیوں آیا؟ اس وقت ان کے پاس کوئی جواب نہیں رہتا ہے۔ یہی وجہ ہے کہ اب انھوں نے یہ پروپیگنڈہ شروع کر رکھا ہے کہ تراویح اور تہجد؛ دونوں ایک ہیں۔

اس سلسلے میں حضرت گنگوہی رحمہ اللہ نے ایک مدلل رسالہ تحریر فرمایا تھا، اللہ تعالی جزائے خیر دے مولانا ندیم احمد سلمہ کو، جنھوں نے تہذیب وتسہیل کے ساتھ اس رسالہ کو شایع کرنے کی ہمت کی۔ اللہ اس کو امت کے لیے مفید اور نافع بنائے اور جو لوگ امت میں انتشار کرنا چاہتے ہیں، ان کو ناکام کرے۔ آمین

حررہ العبد عزیز الرحمن عفی عنہ

۱۶ رشوال ۱۴۳۴ھ

ترجمہ بھی کر دیا گیا ہے۔

☆ کتابت وطباعت میں بعض اغلاط تھیں، انہیں اصل کتب سے ملا کر صحیح کر دیا گیا ہے۔

☆ اصل مضمون سے قبل ایک مختصر مگر ضروری تمہید کا اضافہ کیا گیا ہے۔

اللہ پاک اس کاوش کو قبول فرمائے، صاحبِ افادات کے درجات عالیہ کو مزید بلند فرمائے اور مرتب کے لیے بھی اس رسالہ کو دنیا و آخرت میں سرخروئی کا ذریعہ بنائے۔ آمین یارب العالمین۔

اہلِ علم حضرات کوئی خامی دیکھیں تو ضرور مطلع فرمائیں اور للہ اسے مرتب کے اسلاف کی جانب ہرگز منسوب نہ فرمائیں۔

بندہ ندیم احمد انصاری حفظہ اللہ

بروز پیر، بعد نماز ظہر

۱۹ر شوال المکرم، ۱۴۳۴ھ

# جنت کا پروانہ!

مولانا ندیم احمد انصاری عاملؔ
(ڈائریکٹر الفلاح اسلامک فاؤنڈیشن، ممبئی، انڈیا)

رحمت کی چادر تان کر، رمضان آیا مومنو
بخشش کرانے آپ کی، رمضان آیا مومنو
جنت سجی ہے دھوم سے، رمضان آیا مومنو
بن کر سراپا مغفرت رمضان آیا مومنو
سارے شیاطین قید ہیں، دوزخ کا در بھی بند ہے
کرلو عبادت رب کی اب، رمضان آیا مومنو
روزہ، تلاوت میں رہو، تم منہمک اے مومنو
دینے سبق تقوے کا پھر، رمضان آیا مومنو
افطار میں تم خوش رہو، جنت ملے گی، اس سبب
جنت میں لے جانے تمھیں، رمضان آیا مومنو
اک رات ہے اس ماہ میں، عظمت، فضیلت سے بھری
دینے تمھیں وہ رات بھی، رمضان آیا مومنو
مالک کا بس احسان ہے، موقع دیا ہم آپ کو
رحمت کی چادر تان پھر، رمضان آیا مومنو
کرلو دعا اپنے لیے، عاملؔ کو بھی دو سب دعا
جنت کا ہو پروانہ جو، رمضان آیا مومنو

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

# تراویح کسے کہتے ہیں؟

لفظ تراویح 'ترویحۃ' سے ماخوذ ہے۔ ترویحہ اصل میں ہر جلسہ (نشست کا نام ہے، لیکن اصطلاحاً رمضان المبارک کی راتوں میں ہر چار رکعات کے بعد بیٹھنے کو ترویحہ کہا جاتا ہے، کیوں کہ لوگ اس وقفہ میں (تھوڑا) آرام کرتے ہیں۔ پھر مجازاً چار رکعات کے مجموعے کو 'تراویح' کہا جانے لگا۔

**فی حاشیۃ الطحطاوی: (قولہ: الترویحۃ الجلسۃ) فھی المرۃ الواحدۃ من الراحۃ۔ (قولہ: ثم سمیت بھا الأربع رکعات الخ) مجاز الاستراحۃ بعدھا غالباً الخ۔(1)**

جو لوگ آٹھ رکعات تراویح کے قائل ہیں انھیں اپنی اس نماز کے لیے لفظ تراویح استعمال ہی نہیں کرنا چاہیے، کیوں کہ تراویح تو جمع کا صیغہ ہے، جس کا اطلاق کم از کم تین ترویحوں پر ہی ہو سکتا ہے، جب کہ یہ حضرات دو ترویحے کرتے ہیں۔ اس طرح وہ ان آٹھ رکعات کو خواہ کتنا ہی طویل کر لیں، لیکن وہ 'ترویحتان' ہی رہیں گے۔ تراویح کے لیے تو کم از کم تین ترویحے ہونے چاہئیں۔

---

(1) طحطاوی: ۴۱۰، مکتبۃ شیخ الھند، دیوبند، وانظر القاموس الوحید: ۶۸۲/۱: کتب خانہ حسینیہ، دیوبند و بیان اللسان: ۱۲۳، زکریا بکڈپو، دیوبند

## تہجد کسے کہتے ہیں؟

لفظ 'تہجد' ہجود سے مشتق ہے اور یہ لفظ دو متضاد معنوں میں استعمال ہوتا ہے۔ اس کے معنی سونے کے بھی آتے ہیں اور بیدار ہونے کے بھی۔

ھجد، ھجودا: نام، سونا (ثلاثی مجرد) اور تہجد (باب تفعل) سوگیا اور ھجد (باب افعال) کے معنی میں ہے، سوگیا اور سلا دیا، یہ لازم بھی ہے اور متعدی بھی۔(1)

## تراویح اور تہجد میں فرق

بعض حضرات یہ سمجھتے ہیں کہ تہجد اور تراویح ایک ہی چیز ہے، جبکہ یہ خیال وجوہِ ذیل سے باطل ہے:

| تہجد | تراویح |
|---|---|
| (۱) تہجد میں تداعی جائز نہیں۔ | (۱) تراویح میں تداعی ہوتی ہے۔ |
| (۲) تہجد کا وقت متعین نہیں، افضل وقت، سونے کے بعد ہے۔ | (۲) تراویح کا (اصل) وقت، سونے سے پہلے ہے۔ |
| (۳) نمازِ تہجد پہلے فرض تھی، اس کے بعد وحیِ الٰہی نے اس کی فرضیت منسوخ کردی اب دوبارہ فرضیت کا خطرہ نہ رہا۔ | (۳) حضورِ اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے تراویح کی با جماعت نماز پر دوام نہ فرمانے کی حکمت خشیتِ فرضیت بیان فرمائی ہے۔ معلوم ہوا کہ یہ تہجد سے الگ ایک نماز ہے، کیونکہ تہجد کی فرضیت تو پہلے ہی منسوخ کر کے حضورِ اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کو مطمئن فرما دیا گیا تھا۔ |

(1) ترتیب القاموس المحیط: ۴/۴۸۱، مؤسسۃ الرسالۃ، بیروت، المعجم الوسیط: ۹۷۲، کتبخانہ حسینیہ، دیوبند، بیان اللسان: ۱۹۲

| | |
|---|---|
| (۴) تہجد کا حکم قرآن کریم میں ہے: وَ مِنَ الَّیۡلِ فَتَہَجَّدۡ بِہٖ نَافِلَۃً لَّکَ ٭ عَسٰۤی اَنۡ یَّبۡعَثَکَ رَبُّکَ مَقَامًا مَّحۡمُوۡدًا ۔(1) یٰۤاَیُّہَا الۡمُزَّمِّلُ ۙ قُمِ الَّیۡلَ اِلَّا قَلِیۡلًا ۙ نِّصۡفَہٗۤ اَوِ انۡقُصۡ مِنۡہُ قَلِیۡلًا ۙ اَوۡ زِدۡ عَلَیۡہِ وَ رَتِّلِ الۡقُرۡاٰنَ تَرۡتِیۡلًا ؕ (2) | (۴) تراویح کے متعلق حضور اکرم ﷺ فرماتے ہیں: ان اللہ تبارک وتعالی فرض صیام رمضان علیکم، و سننت لکم قیامہ۔ یعنی تراویح کا حکم وحیٔ غیر متلو سے ہے۔ اس میں یہ تاویل بھی نہیں چل سکتی کہ اللہ تعالیٰ کے نازل فرمودہ حکم کا عملی طریقہ حضور اکرم ﷺ نے بیان فرمایا ہے، اس لیے کہ اس حدیث میں بصورت تقابل ارشاد ہے، نیز صوم رمضان کا عملی طریقہ بھی حضور اکرم ﷺ ہی نے بیان فرمایا ہے۔ مع ہٰذا صورتِ تقابل سے ثابت ہوا کہ حکمِ صوم وحیٔ متلو سے ہے اور حکمِ تراویح وحیٔ غیر متلو سے۔ |
| (۵) تہجد کا حکم مکہ مکرمہ میں ہوا۔ | (۵) تراویح کا حکم مدینہ پہنچنے کے بعد ہوا۔ |
| (۶) تہجد کی متعین رکعات حضور ﷺ سے ثابت ہیں۔ | (۶) تراویح کی متعین رکعات حضور ﷺ سے ثابت نہیں۔ |

## حدیث میں قیامِ رمضان (تراویح) کا ذکر

نیز حدیث میں تراویح کا نام "قیام رمضان"، مستقل دلیل ہے کہ یہ تہجد سے الگ نماز ہے، کیونکہ تہجد رمضان کے ساتھ مخصوص نہیں۔ اسی لیے محدثین رحمہم اللہ تعالیٰ

(1) بنی اسرائیل: ۷۹ (2) مزمل: ۱-۴

نے تہجد اور تراویح ہر ایک کا باب جدا رکھا ہے۔ کصنیع الامام مسلم وغیرہ۔

صحیح مسلم کے ابواب اگر چہ خود امام مسلم رحمۃ اللہ علیہ نے قائم نہیں فرمائے مگر احادیث کی ترتیب و مناسب روایات کو ایک جگہ جمع کرنا تو خود امام مسلم رحمۃ اللہ علیہ ہی کا فعل ہے، نیز تراجم لکھنے والے بھی امام مسلم کے بلند پایہ شاگرد اور مشہور محدثین میں سے ہیں۔

امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ ابتداء شب میں اپنے شاگردوں کے ساتھ باجماعت تراویح پڑھتے تھے اور اس میں ایک بار قرآن کریم ختم کرتے تھے اور بوقت سحر تہجد انفراداً پڑھتے تھے۔(1)

قال العسقلانی: کان محمد بن اسماعیل البخاری، اذا کان اوّل لیلة من شهر رمضان مجتمعاً الیه اصحابه فیصلی بهم ویقرأ فی کل رکعة عشرین آیة کذالک الی أن یختم القرآن، وکان یقرأ فی السحر مابین النصف الی الثلث من القرآن ان یختم عند السحر فی کل ثلاث لیال۔(2)

آگے ہم قطب عالم حضرت مولانا رشید احمد صاحب گنگوہی نور اللہ مرقدہٗ کے افادات ہدیہ قارئین کرتے ہیں، ملاحظہ فرمائیں:

# تہجد کی فرضیت منسوخ ہونے کے بعد

نمازِ تہجد اور نمازِ تراویح، دونوں الگ الگ نمازیں ہیں، ہر دو کی تشریح اور احکام جدا ہیں۔ تہجد، ابتداءِ اسلام میں تمام امت پر فرض تھا اور ایک سال بعد تہجد کی فرضیت منسوخ ہو کر تہجد تطوعاً رمضان وغیر رمضان میں جاری رہا۔

قال اللہ تعالی: یٰٓاَیُّهَا الْمُزَّمِّلُ ۝۱ قُمِ الَّیْلَ اِلَّا قَلِیْلًا ۝۲ (3)

---

(1) احسن الفتاوی: ۳/ ۵۳۱-۵۳۲　(2) ھدی الساری مقدمہ فتح الباری: ۴۸۱

(3) المزمل: ۲-۱

اے چادر اوڑھنے والے (یعنی رسول اللہ)! رات میں نماز میں کھڑے رہیے۔

امہات المؤمنین حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا ایک طویل حدیث میں فرماتی ہیں کہ تہجد فرض ہونے کے بعد نفل ہو گیا۔ امام ابوداود نے روایت کیا ہے:

**قال، قلت حدثینی عن قیام رسول اللہ ﷺ با اللیل، قالت : الست تقرأ یایھا المزمل ؟ قال: قلت: بلی، قالت: فا ن اول ھذہ السورۃ نزلت ، فقام اصحاب رسول اللہ ﷺ، حتی انتفخت اقدامھم و حبس خاتمتھا فی السماء اثنی عشر شھرًا، ثم نزل اخرھا، فصار قیام اللیل تطوعاً بعد فریضۃ الخ۔ (1)**

راوی نے کہا کہ میں نے حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کی خدمت میں عرض کیا کہ مجھے آنحضرت ﷺ کے قیامِ لیل کے بارے میں بتلائیے۔ حضرت عائشہؓ نے فرمایا: کیا تم نے یٰۤاَیُّهَا الْمُزَّمِّلُ (سورت کو) نہیں پڑھا۔ میں نے عرض کیا: ہاں پڑھا ہے۔ انھوں نے فرمایا: جب اس سورت کا اول حصہ نازل ہوا تو آنحضرت ﷺ کے اصحاب نے قیامِ لیل کیا، حتیٰ کہ ان کے قدموں پر ورم آ گیا اور اللہ تعالیٰ نے اس سورت کا آخری حصہ آسمان میں بارہ مہینوں تک روکے رکھا، پھر اس کو نازل کیا اور قیامِ لیل فرض سے نفل ہو گیا۔

اس سے ثابت ہوا کہ تہجد ہجرت سے قبل، ابتداءِ اسلام میں تطوعاً شروع ہو چکا تھا اور اس پر سب صحابہ تطوعاً رمضان وغیر رمضان میں عمل بھی کرتے تھے اور تراویح کا اس وقت کہیں وجود نہیں تھا۔ پھر ہجرت کے بعد رمضان کے روزے فرض ہوئے تو اس وقت رسول اللہ ﷺ نے خطبہ پڑھا اور اس میں یہ ارشاد فرمایا:

**جعل اللہ صیامہ فریضۃ، و قیام لیلہ تطوعاً الحدیث. (2)**

(1) سنن ابی داود، کتاب التطوع، باب فی صلاۃ اللیل، حدیث: ۱۳۴۲، اخرجہ مسلم، حدیث: ۷۴۶ والنسائی، حدیث: ۱۶۰۲، ۱۶۵۲

(2) مشکاۃ المصابیح، کتاب الصوم، الفصل الثالث، حدیث: ۱۹۶۵

اللہ تعالیٰ نے ماہ رمضان کے روزے فرض کر دیئے اور اس کی راتوں کا قیام نفل۔

اس روایت کو مشکوۃ نے 'بیہقی' سے نقل کیا ہے۔ معلوم ہوا کہ قیام رمضان اس وقت تنفلا (نفلی طور پر) مقرر ہوا اور اس سے یہ سمجھنا کہ تہجد جو کہ پہلے سے تطوع (نفل) تھا اس کا ذکر فرمایا ہے۔۔۔ بعید ہے۔ کیونکہ اگر یہ مقصود ہوتا تو اس طرح فرماتے کہ نمازِ تہجد اب بھی نفل ہی ہے، یا اس کے مثل کچھ الفاظ ارشاد فرماتے۔ اس لیے کہ تہجد پہلے سے رمضان میں جاری تھا، پھر اب اس کا ذکر کرنا کیا ضروری تھا؟ جیسا کہ دیگر فرض و نفل نماز کا کچھ ذکر نہیں فرمایا، البتہ! بعض احادیث میں اعمالِ رمضان کی فضیلت ارشاد فرمائی ہے اور اس فقرہ میں کوئی فضیلت کی بات نہیں، بلکہ دوسری نفل نماز کی مشروعیت کا ذکر ہونا ظاہر ہے۔

## تراویح کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے سنت قرار دیا ہے

دوسری روایت سنن ابن ماجہ کی اس طرح ہے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا:

کتب اللہ علیکم صیامہ و سننت لکم قیامہ۔ (1)

فرض کر دیے اللہ تعالیٰ نے روزے اس (یعنی ماہِ رمضان) کے اور سنت قرار دیا میں نے اس کا قیام (یعنی تراویح)۔

اس روایت سے معلوم ہوتا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے باذن اللہ تعالیٰ قیام رمضان کو تطوعا فرمایا حالانکہ تہجد خود بحکم خدا تعالیٰ اس سے قبل نفل ہو چکا تھا اور قیام رمضان (تراویح) کو خود رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے تنفل فرمایا۔۔۔۔ سو اس سے بھی معلوم ہوا کہ تہجد اور تراویح تشریحاً دو نمازیں ہیں کہ دو وقت میں مقرر کی گئی ہیں اور تہجد قرآن کریم سے ثابت ہوا اور تراویح رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم (کی احادیث) سے، اور

(1) سنن ابن ماجہ، کتاب اقامۃ الصلاۃ، باب ما جاء فی حدیث قیام شهر رمضان، حدیث: ۱۳۲۸
واخرجه النسائی، حدیث: ۲۲۱۰

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ہر روز تہجد کو آخر شب میں پڑھا ہے۔

# تہجد کا وقت

چنانچہ بخاری و مسلم کی روایت ہے:

عن شعبة، عن اشعث قال: سمعت ابی قال : سمعت مسروقاً: سألت عائشة رضی اللہ عنها: ای العمل كان احب الی النبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم؟ قالت: الدائم، قال: قلت: فی ای حین كان يقوم؟ قالت: كان يقوم اذا سمع الصارخ۔(1)

شعبہ سے روایت ہے، ان سے اشعث نے بیان کیا کہ میں نے اپنے والد سے سنا، انھوں نے بیان کیا کہ میں نے مسروق سے سنا کہ میں نے حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے دریافت کیا: کون سا عمل نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو سب سے زیادہ پسند تھا؟ فرمایا: جس پر مداومت ہو۔ انھوں نے کہا، میں نے عرض کیا: نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم (رات میں تہجد کے لیے) کس وقت کھڑے ہوتے تھے؟ فرمایا: جب مرغ کی آواز سنتے تھے۔

# رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اور نماز تراویح

دیگر روایات سے بھی یہی ثابت ہوتا ہے، جبکہ تراویح کو آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے رات کے اول حصہ میں پڑھا ہے، مشکوۃ شریف میں ہے:

عن أبی ذر، قال : صمنا مع رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم، فلم يقم بنا شيأ من الشهر حتی بقی سبع، فقامت بنا حتی ذهب ثلث الليل، فلما كانت السادسة لم يقم بنا، فلما كانت الخامسة قام بنا، حتی ذهب شطر الليل فقلت : يارسول الله! لو نفلتنا قيام هذه الليلة؟ فقال: ان الرجل اذا صلی مع الامام حتی ينصرف، حسب له قيام ليلة. فلما كانت الراجعة لم يقم بنا حتی بقی ثلث الليل، فلما كانت الثالثة، جمع

(1) صحيح البخاری، کتاب الرقاق، باالقصد والمداومة علی العمل، حديث: ۶۴۶۱، راجع: ۱۱۳۲ وأخرجه مسلم: ۷۴۱و۷۸۲

اهله والنساءه والناس، فقام بنا حتى خشينا ان يفوتنا الفلاح۔ قلت: وما الفلاح؟ قال السحور ثم لم يقم بنا بقية الشهر. (1)

حضرت ابوذر رضی اللہ عنہ سے مروی ہے: ہم نے رسول اللہ ﷺ کے ساتھ روزے رکھے، آپ ﷺ نے ہمارے ساتھ قیام نہیں کیا، حتی کہ سات دن باقی رہ گئے (اور مہینہ انتیس کا تھا) پس آپ ﷺ نے ہمارے ساتھ قیام کیا (۲۷/ویں رات کو) یہاں تک کہ تہائی رات گزر گئی۔ پس جب چھٹی رات آئی (یعنی مہینہ کے آخر سے شمار کرتے ہوئے، یعنی انتیس والے مہینہ میں ۲۴/ویں رات) تو قیام نہیں کیا آپ ﷺ نے ہمارے ساتھ۔ پھر جب اسی حساب سے پانچویں رات، جو کی فی الحقیقت ۲۵/ویں ہے، آپ ﷺ نے ہمارے ساتھ قیام کیا، یہاں تک کی آدھی رات گزر گئی، تو میں نے عرض کیا: اے اللہ کے رسول ﷺ! کاش کہ ہمارے لیے اس رات میں مزید قیام فرماتے۔ آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا: جب کوئی شخص امام کے ساتھ نماز پڑھتا ہے، یہاں تک کی امام فارغ ہو جائے اس کے حق میں ساری رات کا قیام لکھا جاتا ہے (اگرچہ ساری رات قیام نہ کیا ہو)۔ پھر جب اسی حساب سے چوتھی رات آئی، جو کہ چھبیسویں تھی آپ ﷺ نے قیام نہیں فرمایا ہمارے ساتھ، یہاں تک کہ تہائی رات باقی رہی پھر جب تیسری رات آئی جو کہ ستائسویں تھی، آپ ﷺ نے اپنے کنبہ اور اپنی بیویوں کو اور تمام لوگوں کو جمع کیا اور ہمارے ساتھ قیام کیا، یہاں تک کہ ہم ڈرے کہ ہم سے فلاح فوت ہو جائیگی۔ میں نے عرض کیا: فلاح سے مراد کیا ہے؟ فرمایا: سحری۔ پھر آپ ﷺ نے باقی مہینہ میں

(1) مشكاة المصابيح، كتاب الصلاة، باب: قيام شهر رمضان، حديث: ۱۲۹۸، وقال الألباني: سنده صحيح، اخرجه ابوداود، كتاب شهر رمضان، باب: في قيام رمضان، حديث: ۱۳۷۵، والترمذي، كتاب الصوم، باب: ما جاء في قيام شهر رمضان، حديث: ۸۰۶ وقال ابوعيسى: هذا حديث حسن صحيح، والنسائي، كتاب قيام الليل وتطوع النهار، باب: قيام شهر رمضان حديث: ۱۶۰۵، وابن ماجه، كتاب اقامة الصلاة، باب: ما جاء في قيام شهر رمضان، حديث: ۱۳۲۷

ہمارے ساتھ قیام نہیں کیا۔ (یعنی ۲۸ اور ۲۹ کو)

پہلی اور دوسری دفعہ میں تو نصف لیل تک فراغت پائی اور تیسرے دن اوّل سے لیکر اخیر شب تک نماز ادا فرمائی۔ اس سے معلوم ہوتا ہے کہ یہ دونوں مختلف نمازیں ہیں اور رسول اللہ ﷺ تہجد کو ہمیشہ منفرداً پڑھتے تھے، کبھی بتداعی جماعت نہیں فرمائی، اگر کوئی شخص آکر شریکِ نماز ہو گیا تو مضائقہ نہیں، جیسا کہ ابن عباس رضی اللہ عنہما ایک دفعہ آپ ﷺ کے پیچھے آکر کھڑے ہو گئے تھے، بخلاف تراویح کے کہ اس کو چند بار تداعی کے ساتھ با جماعت ادا کیا، جیسا کہ اسی ابوذرؓ والی حدیث سے واضح ہے اور اس سے معلوم ہوتا ہے کہ دونوں نمازیں جداگانہ ہیں اور رسول اللہ ﷺ تہجد کے لیے تمام رات کبھی نہیں جاگے۔

چنانچہ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں:

**واعلم ما رأيت نبي الله ﷺ قرأ القرآن كله في لية واحدة، ولا صلى لية الى الصبح الخ.**

میں نے کبھی نہیں دیکھا کہ اللہ کے نبی ﷺ نے ایک ہی رات میں مکمل قرآن کریم پڑھا ہو یا ساری رات نماز پڑھی ہو، صبح تک۔

مرتب کو باوجود تلاش بسیار کے بعینہ ان الفاظ تک رسائی نہ ہو سکی، بلکہ درج ذیل مضمون جمع الفوائد میں نظر سے گزرا:

**وكان اذا صلى صلاةً أحبَّ أن يداوم عليها، وكان اذا غلبه نوم أو وجع عن قيام الليل، صلى من النهار لنتي عشرة ركعة، ولا أعلمه قرأ القران كله في ليلة، ولا صلى ليلة الى الصبح، ولا صام شهراً كاملاً غير رمضان۔ (1)**

---

(1) جمع الفوائد: ۲/۲۷۳ بحوالہ جامع الاصول: ۴۱۹۹، مسلم فی صلاۃ المسافرین، حدیث: ۷۴۶ بلفظہ مطولاً، وابو داود فی الصلاۃ، حدیث: ۱۳۴۲ مثلہ مطولاً، والنسائی فی قیام اللیل، حدیث: ۱۷۲۱ مختصراً

اوران کی یہ تحدید نمازِ تہجد میں ہے اس لیے کہ نمازِ تراویح میں صبح تک نماز پڑھنا روایت ابوذر سے خود ثابت ہو چکا ہے اور حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کو خود اس کا علم ہے، اس لیے کہ آپ ﷺ نے اپنی سب اہل ونساء کو جمع فرمایا تھا۔ پھر آپ رضی اللہ عنہا نے تمام رات جاگ کر نماز پڑھنے کا جو انکار فرمایا اس پر یہ کہنا کہ انھیں علم نہیں یا نسیان ہوا۔۔۔۔ نہایت بے جا ہے، بلکہ اس کی وجہ یہ ہے کہ حضرت عائشہؓ نے تمام رات نماز پڑھنے کا انکار نمازِ تہجد کے لیے فرمایا ہے، اس لیے کہ راویٔ حدیث، سعد بن ہشام، نمازِ تہجد کے متعلق ہی دریافت کر رہے تھے اور آپ رضی اللہ عنہا نے اسی باب میں یہ جواب عنایت فرمایا تھا، چنانچہ مسلم میں روایت موجود ہے۔ تراویح کا یہاں ذکر ہی نہیں تھا، علی ھذا جو ابوسلمہ نے قیام رمضان کے متعلق دریافت کیا تو وہاں بھی اس سے مراد ماہِ رمضان کا تہجد ہے، غرض ان کی یہ تھی کہ رسول اللہ ﷺ کا تہجد، رمضان میں بنسبت دیگر مہینوں سے زیادہ ہوتا تھا یا نہیں؟

بخاری شریف میں ہے:

**عن ابی سلمة بن عبد الرحمن اخبره: انه سأل عائشة رضی الله عنها: کیف کانت صلاة رسول الله ﷺ فی رمضان؟ فقالت: ما کان رسول الله ﷺ یزید فی رمضان ولا فی غیره علی احدی عشرة رکعة، یصلی اربعاً، فلا تسئل عن حسنهن وطولهن، ثم یصلی اربعا، فلا تسئل عن حسنهن وطولهن، ثم یصلی ثلاثاً. قالت عائشة: فقلت: یا رسول الله! أتنام قبل ان توتر؟ فقال: یا عائشة، ان عینی تنامان، ولا ینام قلبی۔(1)**

حضرت ابوسلمہ بن عبدالرحمن سے روایت ہے، انھوں نے حضرت عائشہ رضی اللہ

---

(1) صحیح البخاری، کتاب الصلاة، باب: قیام النبی ﷺ فی رمضان وغیرہ، حدیث: ۱۱۴۷ وانظر: ۳۵۶۹، ۲۰۱۳، ۱۱۴۰ وأخرجه مسلم، حدیث: ۷۳۸، ابو داود، حدیث: ۱۳۴۱، الترمزی، حدیث: ۴۳۹، النسائی، حدیث: ۱۶۹۷

عنہا سے سوال کیا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی رمضان میں نماز یعنی (نمازِ تہجد) کیسی تھی؟ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے فرمایا: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم رمضان اور غیر رمضان میں گیارہ رکعات پر (کوئی) زیادتی نہیں فرماتے تھے۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم چار رکعت پڑھتے، پس ان کا حسن اور درازی نہ پوچھیے، پھر چار رکعات پڑھتے تھے، پس ان کا حسن اور درازی نہ پوچھیے، پھر تین رکعات وتر پڑھتے تھے۔ میں (حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا) نے عرض کیا: یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! کیا آپ وتر پڑھنے سے پہلے سوتے ہیں؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: اے عائشہ! میری آنکھیں سوتی ہیں، میرا دل نہیں سوتا۔

کیونکہ ظاہر متبادر اس حدیث سے یہ ہے کہ ابو سلمہ نے خاص قیامِ رمضان کا سوال کیا اور حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے یہ فرمایا کہ رمضان میں کوئی خاص نماز نہیں تھی، رمضان وغیر رمضان میں ہر روز گیارہ رکعات پڑھتے تھے، اس سے زیادہ کبھی نہیں پڑھتے اور ہیئت پڑھنے کی یہ تھی کہ چار رکعات پڑھی اور سو گیے، پھر چار رکعات پڑھی اور سو گیے، پھر تین رکعات وتر پڑھی، اور دائماً یہی عادتِ مبارکہ تھی۔ رمضان وغیر رمضان، کسی میں اس کے خلاف نہیں تھا۔ پس اس کے یہی معنی ہیں، تو یہ حدیث بہت سی روایات کے معارض ہوتی ہے اور واقع کے بھی خلاف ہے، کیونکہ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا خود ہی تیرہ رکعات بھی روایت فرماتی ہیں، چنانچہ مؤطا امام مالک میں ہے:

**عن عائشہ ام المومنین قالت: کان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم یصلی باللیل ثلاث عشر قرکعۃ، ثم یصلی اذا سمع النداء بالصبح برکعتین خفیفتین۔(1)**

ام المومنین حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم تیرہ رکعات پڑھتے تھے، پھر جب صبح کی اذان سنتے تو دو ہلکی رکعتیں (فجر کی سنتیں) پڑھتے۔

(1) مؤطا امام مالک، کتاب صلاۃ اللیل، حدیث: ۲۱۵، أخرجہ البخاری: ۱۱۷۰ ومسلم: ۲۴۷، ۷۳۷، روایۃ أبی مصعب: ۲۹۲

اور حضرت ابن عباسؓ خود تیرہ رکعات تہجد کی غیر رمضان میں نقل کرتے ہیں اور بعض دیگر صحابہ بھی تیرہ رکعات نقل کرتے ہیں اور یہ دونوں ہیئتِ صلوٰۃ کے بھی خلاف اس ہیئت مذکورہ فی حدیث عائشہؓ کے ہیں (چونکہ وہ فرماتی ہیں کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم چار رکعت پڑھتے تھے اور سو جاتے تھے کما ذکر)۔

## بارہ رکعات اور وتر

چنانچہ حضرت ابن عباسؓ سے ایک طویل روایت مین مروی ہے:

**قال ابن عباس: فقمت فصنعت مثل ماصنع رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم، ثم ذھبت فقمت الی جنبہ، فو ضع رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم یدہ الیمنی علی رأسی، واخذ باذنی الیمنی یفتلھا، فصلی رکعتین، ثم رکعتین، ثم رکعتین،ثم رکعتین، ثم رکعتین،ثم رکعتین، ثم اوتر، ثم اضطجع، حتی جاء ہ المؤذن فقام، فصلی رکعتین خفیفین، ثم خرج فصلی الصبح۔(1)**

حضرت ابن عباسؓ نے فرمایا: میں اٹھا اور میں نے ایسے ہی (وضو) کیا، جیسے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے کیا۔ پھر میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس (یعنی بائیں جانب) آکر کھڑا ہوگیا، تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنا داہنا ہاتھ میرے سر پر رکھا اور میرا داہنا کان پکڑ کر کھینچتے ہوئے مجھے اپنے داہنی جانب کرلیا۔ پس آپ نے دو رکعات پڑھیں، پھر دو رکعات پڑھیں، پھر دو رکعات پڑھیں، پھر دو رکعات پڑھیں، پھر دو رکعات پڑھیں، پھر دو رکعات پڑھیں پھر وتر پڑھے اور پھر آپ صلی اللہ علیہ وسلم لیٹ گیے، یہاں تک کی مؤذن آیا تو آپ اٹھے اور دو رکعتیں ہلکی سی پڑھیں اور (مسجد میں آکر) فجر کی نماز پڑھی۔

(1) صحیح مسلم، کتاب صلاۃ المسافرین وقصرھا، باب الدعاء فی صلاۃ اللیل وقیامہ، حدیث: ۱۸۲_۷۶۳أخرجہ البخاری:۱۸۳ و ۹۹۲ و۱۱۹۸ و ۴۵۷۰ و ۴۵۷۱ و ۴۵۷۲ و۶۹۷ و ۶۹۹ و ۵۹۱۹

# تیرہ رکعات کی صراحت

ایک دوسری روایت میں حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما یوں فرماتے ہیں:

**فقام فصلی، فقمت عن یسارہ، فاخذ بیدی فادارنی عن یمینه، فتامت صلوٰۃ رسول اللہ ﷺ ثلاث عشرۃ رکعة، ثم اضطجع، فنام حتی نفخ الخ۔(1)**

پس رسول اللہ ﷺ اٹھے اور نماز پڑھی، میں آپ کے دائیں طرف کھڑا ہوا تو آپ نے میرا ہاتھ پکڑا اور دا ہنی طرف پھیر دیا اور رسول اللہ ﷺ نے کل ۱۳ ررکعات پڑھیں، پھر سو گیے، یہاں تک کہ آپ ﷺ کے سانس مبارک کی آواز معلوم ہوتی تھی۔

اور ایک روایت میں ہیں:

**عن زید بن خالد الجهنی، انه قال: لا رمقن صلاۃ رسول اللہ صلی اللہ علیه وسلم اللیلة، فصلی رکعتین خفیفتین، ثم صلی رکعتین طویلتین، طویلتین، طویلتین، ثم صلی رکعتین، وهما دون اللتین قبلهما، ثم صلی رکعتین، وهما دون اللتین قبلهما، ثم صلی رکعتین، وهما دون اللتین قبلهما، ثم اوتر، فذلک ثلاث عشرۃ رکعة.(2)**

حضرت خالد سے مروی ہے، وہ کہتے ہیں کہ میں نے رسول اللہ ﷺ کی نماز دیکھنے کا ارادہ کیا (تو میں نے دیکھا کہ) آپ ﷺ نے دو رکعتیں خفیف پڑھیں، پھر دو رکعتیں بہت طویل، پھر اور دو رکعتیں پہلی والی سے خفیف پڑھیں پھر اور دو، اور وہ خفیف تھیں اپنی پہلی والی سے، پھر اور دو ایسی ہی، پھر اور دو ایسی ہی، پھر اس نماز

(1) صحیح مسلم، کتاب صلاۃ المسافرین وقصرها، باب الدعاء فی صلاۃ اللیل وقیامه، حدیث: ۷۶۳، أخرجه البخاری: ۱۱۶۳ و ۸۵۹ و ۷۲۸ و ۷۶۳

(2) صحیح مسلم، کتاب صلاۃ المسافرین، باب: الدعاء فی صلاۃ اللیل وقیامه، حدیث: ۷۶۵

کے ساتھ وتر ملائے، پس یہ سب تیرہ رکعتیں ہوئیں۔

یہ تینوں احادیث، عددِ رکعات اور ہیئت ادا، دونوں میں حدیث عائشہؓ کے خلاف ہیں اور اوپر حدیث ابوذرؓ سے معلوم ہوا کہ تین روز جو نماز آپ ﷺ نے رمضان المبارک میں پڑھی، اگرچہ اس کے عددِ رکعات معلوم نہیں مگر ہرگز اس میں چار چار رکعات پڑھ کر آپ نہیں سوئے اور تین روز دوسرے رمضان میں جو نماز جماعت کے ساتھ پڑھی، اس میں بھی یہ ہیئت ثابت نہیں ہوئی، اور حدیث میں رمضان کی عبادت میں جو شدّتِ اجتہاد مذکور ہے، وہ بھی اس کے خلاف ہے، کیونکہ جب تمام مہینوں کی رات کی نماز برابر تھی تو شدّتِ اجتہاد کے کیا معنیٰ؟ اور جن روایتوں میں آیا ہے کہ رمضان میں، خصوصاً عشرۂ اخیرہ میں نہیں سوئے تھے، وہ بھی اس کے خلاف ہے۔

## رمضان کے آخری عشرہ میں شدّتِ اجتہاد

چنانچہ بخاری میں ہے:

**عن عائشة رضی الله عنها قالت: کان النبی ﷺ: اذا دخل العشر شد مئزرہ، واحیالیله، وایقظ اهله۔(1)**

جب (رمضان کا) آخری عشرہ آتا، تو نبیٔ اکرم ﷺ مضبوطی سے اپنا تہبند باندھ لیتے (یعنی مستعد ہو جاتے) اور ان راتوں میں خود بھی عبادت کا اہتمام فرماتے اور اپنے گھر والوں کو بھی بیدار کرتے تھے۔

اور بیہقی نے روایت کیا ہے:

**عن عائشة زوج النبی صلی الله علیه وسلم أنها قالت: کان رسول الله صلی الله علیه وسلم، اذا دخل شهر رمضان شد مئزرہ، لم یأت فراشه حتی ینسلخ. (2)**

(1) صحیح البخاری، رقم الحدیث: ۲۰۲۴، أخرجه مسلم: ۱۱۷۴

(2) شعب الایمان، رقم الحدیث: ۳۳۵۲

وفي حاشيته: اسناده: رجاله ثقات الا أن المطلب بن عبد الله ـــ وهو ابن حنطب المخزومي ـــ كثير الارسال والتدليس، وقد عنعن۔ وقال أبو حاتم: لم يدرك عائشة. (المراسيل: ١٦٥) عمرهو ابن أبي عمرو۔ والحديث أخرجه ابن خزيمه في صحيحه (رقم: ٢٢١٦) عن الربيع بن سليمان، بنفس الاسناد.

جب رمضان کا مہینہ آتا تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم اپنا تہبند (مضبوطی سے) باندھ لیتے اور اپنے بستر پر تشریف نہیں لاتے تھے، یہاں تک کہ رمضان گزر جائے۔

ان دونوں حدیثوں سے رمضان کی عبادت میں زیادہ اہتمام و کوشش کرنا اور رات بھر عبادت میں مشغول رہنا ثابت ہوتا ہے نہ کہ رمضان وغیر رمضان میں مساوات، اور حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے جو رسول صلی اللہ علیہ وسلم کے تہجد کا بیان سعد بن ہشام سے کیا، وہ بھی اس روایت کے خلاف ہے۔

# گیارہ رکعات کی صراحت

چنانچہ ایک طویل روایت میں یوں ہے:

كنا نعد له سواكه، وطهوره، فيبعثه الله متى شاء، فيتسوك، ويتوضأ، ويصلي تسع ركعات لا يجلس الا في الثامنة، فيذكر الله، ويحمده (ويدعوه، ثم ينهض ولا يسلم، ثم يقوم فيصلي التاسعة، ثم يقعد فيذكر الله ويحمده) ويدعوه ويسلم تسليماً يسمعنا، ثم يصلي ركعتين وهو قاعد، فتلك احدى عشرة ركعة يا بني. (1)

وفي حاشيته: ما بين المعكوفين ساقط في الأصل أخرجه في جامع الأصول (٤١٩٩)، مسلم في صلاة المسافرين (رقم الحديث:

(1) جمع الفوائد: ۲/۲۷۴

۱، ۲۵۶-۲۵۵/۷۴۶) بلفظه مطولاً، وابوداود في الصلاة (رقم الحديث: ۱، ۱۸۹/۱۳۴۲) مثله مطولاً، والنسائي في قيام الليل (رقم الحديث ۱، ۱۹۳/۱۷۲۱) مختصراً۔ الخ

ہم رسول اللہ ﷺ کے لیے مسواک اور وضو کا پانی تیار رکھتے تھے اور جب اللہ تعالیٰ آپ کو جگاتے (یعنی آپ ﷺ جب بیدار ہوتے) تو مسواک کرتے اور وضو کرتے اور ۹ رر کعتیں پڑھتے۔ آپ ﷺ ان میں نہیں بیٹھتے تھے مگر آٹھویں (یعنی وتر کی دو رکعت کے بعد اور تیسری کی پہلی) رکعت میں۔ پھر اللہ کا ذکر کرتے اور ثنا کرتے اور دعا مانگتے تھے۔ پھر کھڑے ہوتے اور سلام نہیں پھیرتے تھے اور نویں رکعت پڑھتے، قعدہ کرتے، اللہ کا ذکر کرتے، ثنا کرتے اور دعا مانگتے، پھر سلام پھیرتے، اس طرح کہ ہمیں سنائی دیتا تھا۔ سلام کے بعد بیٹھ کر دو رکعات پڑھتے تھے۔ اس طرح اے بیٹے! یہ کل گیارہ رکعتیں ہوگئیں۔

اس روایت سے گیارہ رکعات پر زیادتی نہ کرنا اور خاص ہیئت کا اہتمام مخدوش ہوتا ہے، لہٰذا احق یہ ہے کہ حدیث کے معنی یہ ہیں کہ ابو سلمہ نے بایں وجہ کہ رمضان میں آپ ﷺ کا عبادت میں کوشش کرنا، دیگر ایام یا مہینوں سے زیادہ ہوتا تھا، تہجدِ رمضان کے متعلق پوچھا کہ آیا رمضان مین آپ کا تہجد بنسبت دیگر ایام کے زیادہ ہوتا تھا یا نہیں؟ تو حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے زیادہ کی نفی فرمائی۔ نمازِ تراویح سے اس میں کچھ بحث نہیں، نہ سوال میں، نہ جواب میں۔ اور گیارہ رکعات کا ذکر اکثر یہ ہے نہ کہ کلیہ، یعنی اکثر آپ کے تہجد کی گیارہ رکعات ہوتی تھیں، اگر چہ احیاناً اس سے زیادہ بھی پڑھی ہیں۔ اس طرح نہ اس حدیث میں احیاناً زیادہ تہجد کی نفی ہے اور نہ رمضان کے قیام کا ذکر، جو کہ تہجد کے علاوہ ہے، بلکہ ذکر اُن عددِ رکعات کا ہے جو اکثر اوقات تہجدِ رمضان وغیر رمضان میں ہوتا تھا۔

اس کے بعد یہ جملہ 'یصلی اربعاً الخ (چار رکعات پڑھتے تھے)' یہ دوسرا امر ہے، جس سے آپ ﷺ کی قوتِ عبادت پر تنبہ منظور رہے کہ نوم و یقظہ (سونا اور جاگنا) آپ کے اختیار میں تھا، کہ جب چاہیں بیدار ہو جائیں اور جب چاہیں سو جائیں، اور آپ احیاناً (کبھی کبھار) ایسا کرتے تھے۔ اس ہیئت کو نہ کوئی خصوصیت رمضان سے ہے نہ لزوم اُن رکعات سے، بلکہ یہ بعض اوقات کی حالت کا بیان ہے اور یہ مستقل جملہ ہے۔ کیونکہ بلاغت میں قاعدہ مقرر ہو چکا ہے کہ جملہ کا عطف جملہ پر اس وقت کرتے ہیں، جب دو جملوں میں بعض وجہ سے اتصال اور بعض وجہ سے انفصال ہو۔ اگر بالکل اتصال ہو یا بالکل انفصال ہو، تو حرفِ عطف ذکر نہیں کرتے۔ پس یہاں حرفِ عطف ذکر نہ کرنا بوجہ کمالِ انفصال ہے، نہ کہ بوجہ کمالِ اتصال۔ چونکہ بیان شدتِ اجتہاد کا تھا، اس وجہ سے اس کلام کو آپ ﷺ نے ذکر کیا ورنہ جواب ان کے سوال کا، جو کہ رمضان کے تہجد کی رکعات کے متعلق تھا، وہ تمام ہو چکا تھا۔

پس اس تقریر کے بعد نہ احادیث سے زیادہ کا معارضہ باقی رہا نہ ہیئت کا اور نہ احیاءِ تمام لیل کا۔ سب احادیث مطابق واقع کے اور باہم موافق ہو گئیں اور یہی مراد حضرت عائشہؓ صدیقہ کی ہے۔

## نتیجہ

معلوم ہوا کہ تمام شب نماز نہ پڑھنا، یہ تہجد کے واسطے ہے اور پڑھنا تراویح کے واسطے اور بخاری نے جو حضرت عمر رضی اللہ عنہ کا قول نقل کیا ہے کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے جماعتِ تراویح کو، جو اوّل وقت میں حضرت ابی کرا رہے تھے اور یہ جماعت خود حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی مقرر کرائی ہوئی تھی --- دیکھ کر فرمایا:

والتی تنامون عنہا افضل من التی تقومون

وہ نماز، جس سے تم سو جاتے ہو (تہجد) اس نماز (تراویح) سے افضل ہے۔

اس سے بھی اگر دونوں نمازوں کی مغایرت نکالی جائے تو بعید نہیں، کیونکہ معنی اس قول کے یہ ہیں کہ جس نماز سے تم سوئے رہتے ہو یعنی تہجد، جو کہ آخر رات میں ہوتی ہے، وہ اس نماز سے افضل ہے، جو کہ تم پڑھتے ہو، یعنی تراویح سے۔ اس لیے کہ تراویح کو اول وقت میں پڑھتے تھے اور چونکہ یہ لوگ تراویح کو پڑھ کر تہجد کے لیے نہیں اٹھتے تھے، اس لئے حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے انھیں تہجد پڑھنے کی ترغیب دلائی کہ افضل کو ترک نہیں کرنا چاہیے۔ لہٰذا اوّل وقت میں تراویح اور آخر وقت مین تہجد ادا کریں، ورنہ اس تراویح کو ہی اخیر وقت میں پڑھیں کہ تراویح کی فضیلت بھی حاصل ہو جائے اور آخر وقت کی تراویح سے تہجد بھی حاصل ہو جائے کہ بتداخل صلاتین (ایک نماز میں دو نمازوں کی نیت کر لینے کی صورت میں) دونوں نمازوں کا ثواب ملتا ہے، اور اس سے (تہجد کے) وقت کی افضلیت بھی معلوم ہو گئی۔

**عن عبد الرحمن بن عبد القاری انه قال: خرجت مع عمر بن الخطاب رضی اللہ عنه ليلة في رمضان الى المسجد، فاذا الناس اوزاع متفرقون، يصلی الرجل لنفسه، ويصلي الرجل فيصلي بصلاته الرهط، فقال عمر: انی اری لو جمعت هؤلاء علی قارئ واحد لكان امثل، ثم عزم فجمعهم علی ابی بن كعب، ثم خرجت معه ليلة اخری والناس يصلون بصلاة قارئهم، قال عمر: نعم البدعة هذه، والتی تنامون عنها افضل من التی يقومون ------ يريد آخر الليل ---- وكان الناس يقومون اوله. (1)**

چنانچہ دوسری روایت سے معلوم ہوتا ہے، اور یہ جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے فعل سے صراحۃً ثابت نہیں ہوا کہ جب آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے رات کے اول حصہ مین تین روز تراویح پڑھی تو اخیر وقت میں تہجد پڑھا یا نہیں؟ واللہ اعلم۔

---

(1) صحیح البخاری، رقم الحدیث: ۲۰۱۰

# صحابیؓ کا فعل

مگر بعض صحابہ کے فعل سے اس کا نشان ملتا ہے، چنانچہ قیس بن طلق سے روایت ہے:

عن قیس بن طلق قال: زارنا طلق بن علي في یوم من رمضان وامسی عندنا وافطر ثم قام بنا تلک اللیلة واوتر بنا ثم انحدر الی مسجده فصلی بأصحابه حتی اذا بقي الوتر قدم رجلاً فقال: اوتر باصحابک فاني سمعت رسول اللہ ﷺ یقول 'لا وتران في لیلة'.(1)

قیس بن طلق نے کہا کہ رمضان کے دن میں طلق بن علی نے ہماری زیارت (ملاقات) کی اور شام کو ہمارے پاس ہی افطار کیا، پھر ہمارے ساتھ اس رات میں قیام کیا اور وتر پڑھے، پھر اپنی مسجد میں گیے اور اپنے ساتھیوں کو نماز پڑھائی، یہاں تک کی وتر باقی رہ گیے۔ پھر کسی آدمی کو آگے کیا اور کہا کہ اپنے ساتھیوں کو وتر پڑھا دو، اس لیے کہ میں نے رسول اللہ ﷺ کو فرماتے ہوئے سنا ہے کہ "ایک رات میں دو دفعہ وتر نہیں ہیں۔"

اس حدیث سے ظاہر ہوا کہ طلق بن علی نے اولاً لوگوں کے ساتھ رسول اللہ ﷺ کے فعل کے مطابق اول وقت میں تراویح ادا کی اور وتر بھی اس کے ساتھ پڑھے، جیسا کہ رسول اللہ ﷺ کے فعل سے ثابت ہے، اور اس کے بعد اپنی مسجد جا کر آخر وقت میں تہجد ادا کیا اور اس کے ساتھ وتر نہیں پڑھے اور مقتدیوں کو حکم دیا کہ تم اپنے وتر پڑھ لو اور چونکہ رسول اللہ ﷺ تہجد کے ساتھ وتر پڑھتے تھے، لہٰذا وہ مقتدی تہجد گزار کے ساتھ وتر پڑھنا چاہتے تھے۔

---

(1) سنن ابی داود، رقم الحدیث: ۱۴۳۹، أخرجه النسائي: ۱۶۸۰، والترمذي: ۴۷۰، ومسلم مختصراً

# چند نکات

اس سے معلوم ہوا کہ دونوں وقت میں نماز پڑھی گئی اور صحابہ اتباع رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم میں نہایت سرگرم تھے اور یہ بھی معلوم ہوا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے دوسرے وقت میں تہجد پڑھا ہوگا، اور یہ جو بخاری نے حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے روایت کیا ہے کہ وہ فرماتی ہے:

اذا دخل العشر شد مئذرہ، احیا لیلہ، و ایقظ اھلہ۔۔۔ الحدیث

اس سے تین امر ثابت ہوتے ہیں:

اول: یہ کہ ان ایام میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم تمام رات جاگے ہیں، اس لیے کہ احیاء لیلہ وہیں بولا جاتا ہے جب کہ تمام رات جاگیں۔ پس معلوم ہوا کہ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے جو تمام رات جاگنے کا انکار کیا ہے وہ تہجد کی نسبت ہے نہ کہ مطلقاً، اس لیے کہ اس بیان میں وہ خود تمام رات جاگنے کو ارشاد فرماتی ہیں۔

دوم: یہ کہ جن دو شب میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے تراویح کو ثلث لیل تک پڑھا تھا، اس میں نصف شب کے بعد آپ سوئے نہیں، کیونکہ وہ رات بھی عشرہ میں داخل تھیں۔ پھر نصف شب کے بعد غالب گمان یہ ہے کہ نوافل پڑھیں اور وہ تہجد تھے، کیونکہ آپ کی عادت رات کو نماز ہی پڑھنے کی تھی، بیٹھ کر ذکر کرنا یا قرآن پڑھنا معتاد نہیں، اس سے بھی اختلاف دونوں نمازوں کا مظنون ہوتا ہے۔

سوم: یہ کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے تراویح ہمیشہ پڑھی، اس طور پر کہ اوّل شب میں جو کچھ پڑھتے تھے وہ تراویح تھی اور آخر شب میں تہجد۔ لہٰذا تراویح فعلاً بھی سنت مؤکدہ ہوئی اور جو کچھ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرض ہونے کے خوف سے ترک کیا تھا وہ جماعت بتداعی تھی نہ کہ نفس تراویح۔

# الحاصل

ان سب وجوہ سے مغایرت تہجد و تراویح کی ظاہر ہے، مگر ہاں ایک نماز دوسرے کی قائم مقام ہو سکتی ہے کہ اگر تہجد کے وقت میں تراویح پڑھی جائے تو تہجد بھی ادا ہو جائیگی اور یہ امر سب نوافل میں ہے۔ مثلاً: اگر ضحیٰ کے وقت نمازِ کسوف پڑھی جائے تو وہ نماز ضحیٰ کے قائم مقام ہو جاتی ہے، اور اگر خسوف قمر کی نماز تہجد کے وقت میں پڑھی جائے تو تہجد بھی ادا ہو جاتا ہے، اگرچہ بحیثیتِ تراویح۔ تراویح، تہجد سے جدا نماز ہے اور نمازِ کسوف، نمازِ ضحیٰ سے اور نمازِ خسوف نمازِ تہجد سے، مگر ثواب ہر دو کا حاصل ہو جاتا ہے۔ علی ہذا وقتِ ضحیٰ ایک ہے اور اس کے فضائل میں احادیث وارد ہیں اور اول وقت اور آخر وقت دونوں میں رسول ﷺ سے نماز ثابت ہے اور ہر دو نماز علاحدہ ہیں، مگر ایک کے پڑھنے سے حدیث میں وارد دونوں نمازوں کا ثواب حاصل ہو جاتا ہے۔ لہٰذا اگر رسول اللہ ﷺ نے تمام رات نمازِ تراویح پڑھی تو تہجد کا بھی اس میں تداخل ہو گیا، اور اگر ثلث شب تک پڑھی یا نصف شب تک بجماعت نماز پڑھی تو باقی شب میں منفرداً نماز ادا ہونا بظن غالب معلوم ہوتا ہے، مگر کسی راوی نے اس کا ذکر نہیں کیا۔ واللہ تعالیٰ اعلم (1)

**اللّٰھم ارنا الحق حقا وارزقنا اتباعه، وارنا الباطل باطلاً وارزقنا اجتنابه**

| | |
|---|---|
| تاریخ تحریر | تاریخ تبویب وتخریج |
| از | از |
| قطب عالم حضرت مولانا رشید احمد گنگوہیؒ | ندیم احمد بن محمد یامین انصاری غفر لھما |
| ۱۶ر شوال المکرم، ۱۳۱۵ھ | ۱۶ر شوال المکرم، ۱۴۳۴ھ |

(1) فتاوی رشیدیہ: ۲۷۶تا۲۷۶، تالیفات رشیدیہ: ۳۰۱تا۳۰۲

# مصادر ومراجع

(۱) القرآن الکریم۔

(۲) صحیح البخاری للامام محمد بن اسماعیل البخاری علیہ الرحمہ۔

(۳) صحیح مسلم للامام مسلم بن الحجاج النیساپوری علیہ الرحمہ۔

(۴) سنن أبی داؤد للامام سلیمان بن الاشعث السجستانی علیہ الرحمہ۔

(۵) سنن الترمذی للامام محمد بن عیسیٰ الترمذی علیہ الرحمہ۔

(۶) سنن النسائی للامام شعیب النسائی علیہ الرحمہ۔

(۷) سنن ابن ماجه للامام محمد بن یزید القزوینی علیہ الرحمہ۔

(۸) شعب الایمان للامام أبی بکر أحمد بن الحسین البیهقی علیہ الرحمہ۔

(۹) جامع الاصول فی احادیث الرسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم للامام مجد الدین الجزری علیہ الرحمہ۔

(۱۰) المراسیل للامام ابن أبی داؤد۔

(۱۱) مشکاة المصابیح للامام تبریزی علیہ الرحمہ۔

(۱۲) جمع الفوائد۔

(۱۳) هدی الساری مقدمه فتح الباری لابن حجر علیہ الرحمہ۔

(۱۴) طحطاوی علی مراقی الفلاح للطحطاوی علیہ الرحمہ۔

(۱۵) تالیفاتِ رشیدیه للکنکوهی علیہ الرحمہ۔

(۱۶) فتاویٰ رشیدیه للکنکوهی علیہ الرحمہ۔

(۱۷) أحسن الفتاوی للدھیانوی رحمہ اللہ۔

(۱۸) ترتیب القاموس المحیط۔

(۱۹) المعجم الوسیط۔

(۲۰) القاموس الوحید للکیرانوی رحمہ اللہ۔

(۲۱) بیان اللسان۔

من قام رمضان ايماناً واحتساباً غفر له ماتقدم من ذنبه ﴿بخاری﴾

جو شخص صدق دل اور ثواب کی امید میں تراویح پڑھے اس کے گناہ معاف کردیئے جاتے ہیں۔

# تراویح بیس رکعات سنت ہے

## فضیلت تراویح، رکعات تراویح
## ومسائل ضروری احادیث کی روشنی میں


تالیف

مولانا محمد شفیع قاسمی بھٹکلی شافعی

(ناظم ادارہ رضیۃ الابرار بھٹکل، وسابق مہتمم ونائب ناظم جامعہ اسلامیہ بھٹکل)



باہتمام

محمد احمد ابن مولانا محمد شفیع قاسمی

رضیۃ الابرار، سلمان آباد، بھٹکل (کرناٹک)

نام کتاب : تراویح بیس رکعات سنت ہے

مؤلف : حضرت مولانا محمد شفیع صاحب قاسمی مدظلہ العالی

کمپوزنگ : مولوی محمد وصی الحق قاسمی

طبع اول : ۱۴۳۰ھ مطابق ۲۰۰۹ء

تعداد : ایک ہزار (۱۰۰۰)

قیمت :

باہتمام : محمد احمد ابن مولانا محمد شفیع قاسمی

ملنے کا پتہ:

رضیۃ الابرار، سلمان آباد، بھٹکل

Raziyatul Abrar,Salman Abad

Bhatkal-581320,Karnataka,India

9739961051, 9900794451

# انتساب

## بنام

مربی واستاذی حضرت مولانا شاہ ابرارالحق صاحب رحمۃ اللہ علیہ

و

والد محترم حضرت ڈاکٹر علی صاحب ملپا دامت برکاتہم

﴿بانی جامعہ اسلامیہ بھٹکل وخلیفہ حضرت شاہ وصی اللہ صاحبؒ وشاہ ابرارالحق صاحبؒ﴾

جن کی تعلیم وتربیت اور دعا سے مجھے علم دین حاصل کرنے کی سعادت حاصل ہوئی۔

## ومادرِ علمی

**جامعہ اسلامیہ بھٹکل، کرناٹک**

و

**اشرف المدارس ہردوئی، یوپی**

و

**جامعہ قاسمیہ شاہی مرادآباد**

اور

**عالم اسلام کی مشہور درسگاہ دارالعلوم دیوبند**

جن کے فیض علمی سے اللہ تعالیٰ نے ان سطور کو لکھنے کی توفیق عطا فرمائی۔ اللہ تعالیٰ سے دعا ہے ان اداروں کے فیض کو عام فرمائے اور حاسدین وبدخواہوں کے شر سے محفوظ فرمائے۔ آمین

# کلمات تشجیع

## استاذی حضرت مولانا محمد سالم قاسمی مدظلہ

### مہتمم دارالعلوم دیوبند (وقف)

محترم گرامی مرتبت مولانا محمد شفیع صاحب قاسمی

السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ

آنمحترم کی وقیع، مفید اور جامع تصنیف ''تراویح سنت کے مطابق پڑھیے'' (تراویح بیس رکعات سنت ہے) کے ہدیہ وقیعہ نے ممنون فرمایا اور رمضان شریف میں اس سے استفادہ کا اللہ نے کچھ موقع عطا فرمایا۔ موضوع کتاب کے وسیع الذیل عنوانات پر آنمحترم نے جس وسعت مطالعہ اور عمومی طور پر نظروں سے اوجھل ہوجانے والے پہلوؤں کو جس بالغ نظری سے اس کتاب میں جمع فرمایا ہے، اس نے جہاں کتاب کی افادیت کو غیر معمولی کردیا ہے، وہیں اہل علم وعوام کی آپ کے حق میں دعائے خیر کے ساتھ شکر گزاری کے دائرہ کو بھی عظیم سے عظیم تر بنادیتا ہے۔ اللہ تعالیٰ ان دعاؤں کو قبول فرمائے اور آپ کے فیضان علمی اور دینی کو عموم وشمول ارزانی فرمائے۔

محمد سالم

مہتمم دارالعلوم وقف دیوبند

۱۰ر رمضان المبارک ۱۴۳۰ھ ہجری مطابق ۳۱ر اگست ۲۰۰۹ء عیسوی

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# عرض مؤلف

**الحمدللّٰہ رب العالمین والصلاۃ والسلام علی سیدالمرسلین وعلی آلہ وأصحابہ الجمعین**

سال کے بارہ مہینوں میں رمضان المبارک کا مہینہ مسلمانوں کے لئے بہت ہی بابرکت وعبادت کا مہینہ ہے۔روزہ اورتراویح اس کی خاص عبادت ہیں۔روزہ تقویٰ پیدا کرنے کا ذریعہ ہےاورتراویح گناہوں کے معاف ہونے کا ذریعہ ہے۔لیکن افسوس کہ اکثر مسلمان ان دونوں عبادتوں کوسنن وآداب اورشرائط کالحاظ کئے بغیرادا کرتے ہیں۔روزہ کو فرض سمجھ کردن بھرروزہ تورکھ لیتے ہیں لیکن تراویح کوسنت سمجھ کر بہت ہی غفلت کا معاملہ کرتے ہیں۔ بعض لوگ آٹھ (۸) رکعات اوربیس (۲۰) رکعات کی بحث کرتے ہوئے خودبھی نہیں پڑھتے اوردوسروں کوبھی زبانی اورتحریری طورپرمنع کرنے کی کوشش کرتے ہیں حالانکہ رسول اللہ ﷺ کامعمول رات بھرتراویح پڑھنے کا تھااورجولوگ بیس (۲۰) رکعات پڑھتے ہیں وہ بھی قرآن پاک اورنماز کےسنن وآداب کی رعایت کے بغیرہی تراویح پڑھنےکوغنیمت سمجھتے ہیں۔بعض حفاظ کرام کواس کی طرف توجہ دلائی گئی توجواب ملا کہ تراویح سنت نماز ہےاوراس میں سنن وآداب کی رعایت ضروری نہیں ہے۔بعض اہل علم کوبھی اس طرف توجہ دلائی گئی تو ان کی طرف سے بھی خاموشی رہی۔کئی سالوں سے مساجدمیں تراویح کاحال دیکھ کریہ احساس ہوتارہا کہ تراویح اب محض ایک رسم بن کررہ گئی ہے۔ نیزبیس (۲۰) رکعات تراویح کے انکارکرنے والوں کی کچھ کتابیں پڑھنے کا موقع ملا،جس میں دوتین حدیثوں کوسامنے رکھ کر

بیس(۲۰) رکعات تراویح کوخلاف سنت لکھا گیاہے۔باقی دوسری حدیثیں جس میں صحابہ،تابعین وغیرھم کا مسلسل عمل مذکور ہے اس کونظر انداز کرتے ہوئے عام لوگوں کوغلط فہمی میں مبتلاء کرنے کی کوشش کی گئی ہے۔اسلئے دل میں داعیہ پیدا ہوا کہ فضیلت تراویح ،رکعات تراویح اور طریقہ تراویح کے متعلق ایک کتاب لکھی جائے اوراس کواحادیث سے آراستہ کیا جائے۔ اللہ کے بھروسہ پر لکھنا شروع کیا الحمدللہ اب یہ کتاب بنام ''تراویح سنت کے مطابق پڑھئے'' (تراویح بیس رکعات سنت ہے) پایۂ تکمیل تک پہنچی ،جس میں بیس (۲۰) رکعات کوعمل رسول،عمل صحابہ،عمل تابعین اور علماء امت کے عمل واقوال سے ثابت کیا گیا ہے۔

اس موقع پر عزیزی فرزند محمد احمد سلمہ کاشکر گزار ہوں کہ ان کے تعاون سے یہ کام انجام پایا۔اللہ تعالیٰ ان کواس سلسلہ کا بہت اچھا سلیقہ عطا فرمایا ہے۔اللہ تعالیٰ سے دعا ہے کہ نظر بد سے محفوظ فرمائے اوردین دنیا کی ترقیات سے نوازے۔اس کے ساتھ عزیزی فرزند مولوی محمد وصی الحق قاسمی سلمہ کا بھی شکرگزار ہوں کہ کمپوزنگ کی ذمہ داری انہوں نے انجام دی۔اسکے علاوہ جن حضرات نے جس طرح کا بھی تعاون کیا ہے ان سب کا شکر گزار ہوں خصوصی طور پر جنہوں نے کتب کی فراہمی میں تعاون فرمایا۔اللہ تعالیٰ سے دعا ہے کے اس کوشش کوقبول فرمائے اور لکھنے والے اور پڑھنے والوں کے لئے نفع کا ذریعہ بنائے۔آخیر میں اہل علم حضرات سے گزارش ہے کہ کتاب کے سلسلہ میں کوئی قابل مشورہ بات ہوتو ضرور مطلع فرمائیں تاکہ آئندہ اصلاح کی جاسکے۔

**رَبَّنَالَاتُؤَاخِذْنَآاِنْ نَّسِيْنَآاَوْاَخْطَانَاج رَبَّنَاوَلَاتَحْمِلْ عَلَيْنَا اِصْراً كَمَا حَمَلْتَهٗ عَلَى الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِنَاج رَبَّنَاوَلَاتُحَمِّلْنَامَالَاطَاقَةَ لَنَابِهٖ ج وَاعْفُ عَنَّا وَاغْفِرْلَنَا وَارْحَمْنَااَنْتَ مَوْلَانَافَانْصُرْنَاعَلَى الْقَوْمِ الْكَافِرِيْنَ**

اے اللہ! ہماری پکڑ نہ فرما، ہماری بھولی ہوئی اوران جانے کے طور پر کئے ہوئے کاموں پر۔
اے اللہ! ہم پر ہماری طاقت سے زیادہ بوجھ مت ڈال جیسا کہ پہلے لوگوں پر ڈالا گیا تھا۔
اے اللہ! ہماری طاقت سے زیادہ کا مطالبہ بھی مت کر۔اور ہم سے درگذر اور مغفرت کا معاملہ کر اور رحم کا معاملہ فرما۔تو ہی ہمارا مالک ہے، دشمنوں کے مقابلہ میں ہماری مدد فرما۔

محمد شفیع علی قاسمی بھٹکلی

**رضیة الأبرار،سلمان آباد،بھٹکل**

۱۷/ جمادی الثانی ۱۴۳۰ھ مطابق ۱۱/ جون ۲۰۰۹ء

بروز جمعرات بوقت اذان عصر

# سند حدیث

تراویح کے متعلق اس کے تمام مضامین کو احادیث سے مزین کرنے کی کوشش کی گئی ہے اور حدیث کا دارومدار سند پر ہے۔اسلئے راقم کی سند حدیث کو لکھنا مناسب سمجھا گیا ۔

قَالَ رَسُولُ اللهِ ﷺ :مَنْ كَذَبَ عَلَيَّ مُتَعَمِّداً فَلْيَتَبَوَّأْ مَقْعَدَهُ مِنَ النَّارِ .﴿متفق عليه﴾

ترجمہ: رسول اللہ ﷺ ارشاد فرماتے ہیں کہ جو شخص میری طرف جھوٹی بات منسوب کرے وہ اپنا ٹھکانا جہنم میں بنالے۔

# صحیح بخاری جلد اول



الحمدلله رب العالمين والصلاة والسلام على سيدالمرسلين وعلى آله وأصحابه اجمعين أمابعدفيقول العبدالضعيف محمدشفيع القاسمى بن على بن شهاب الدين بن محى الدين البهتكلى أجازنى الأستاذالشيخ المقرئ محمدطيب القاسمى رئيس الجامعةدارالعلوم ديوبندسابقاً،عن الشيخ المحدث محمدأنورشاه الكشميرى القاسمى، عن الشيخ المحدث محمودحسن الديوبندى القاسمى، عن الشيخ المحدث محمدقاسم النانوتوى مؤسس الجامعةالاسلامية بديوبندوعنه الشيخ المحدث رشيدأحمدالغنغوهى كلاهما،عن الشيخ المحدث عبدالغنى المجددى الدهلوى،عن الشيخ المحدث محمدإسحاق الدهلوى.



**واجانی** الأستاذالمقرئ محمدطیب القاسمی،عن الشیخ المحدث خلیل أحمدسھارنفوری،عن الشیخ المحدث عبدالقیوم بدھانوی،عن الشیخ المحدث محمدإسحاق الدھلوی.

## صحیح بخاری جلد دوم



**اجازنی** الأستاذالمفتی محمودحسن الغنغوھی القاسمی،عن الشیخ المحدث حسین أحمدالقاسمی المدنی،عن الشیخ المحدث محمود حسن الدیوبندی القاسمی،عن الشیخ المحدث محمدقاسم النانوتوی وعنه الشیخ المحدث رشیدأحمدالغنغوھی کلاھما،عن الشیخ المحدث عبدالغنی المجددی الدھلوی،عن الشیخ المحدث محمداسحاق الدھلوی.



**واجازنی** الأستاذالمفتی محمودحسن الغنغوھی القاسمی،عن الشیخ المحدث محمدزکریاالکاندھلوی،عن الشیخ المحدث خلیل أحمد سھارنفوری،عن الشیخ المحدث عبدالقیوم بدھانوی،عن الشیخ المحدث محمداسحاق الدھلوی،عن الشیخ المحدث عبدالعزیزالدھلوی،عن والده الشیخ المحدث قطب الدین أحمدولی اللهالدھلوی،عن الشیخ المحدث أبو طاھرمحمدبن إبراھیم الکردی المدنی،عن والده الشیخ المحدث إبراھیم الکردی المدنی،عن الشیخ المحدث أحمدالقشاشی

المدنی،عن الشیخ المحدث أحمدبن عبدالقدوس أبوالمواهب الشناوی، عن الشیخ المحدث شمس الدین محمدبن أحمدبن محمدالرملی،عن الشیخ المحدث زین الدین زکریاابن محمدأبی یحییٰ الأنصاری،عن الشیخ المحدث أبی الفضل شهاب الدین أحمدبن علی ابن حجرالعسقلانی، عن الشیخ المحدث أبو إسحاق إبراهیم بن أحمدالتنوخی،عن الشیخ المحدث أبی العباس أحمد ابن أبی طالب الحجار،عن الشیخ المحدث السراج الحسین ابن المبارك الزبیدی،عن الشیخ المحدث أبی الوقت عبدالأول بن عیسی ابن شعیب السجزی الهروی،عن الشیخ المحدث أبی الحسن عبدالرحمٰن بن مظفرالداؤدی،عن الشیخ المحدث أبی حمد عبداللّٰهابن أحمدالسرخسی،عن الشیخ المحدث أبی عبداللّٰه محمدبن یوسف بن مطربن صالح بن بشرالفربری،عن امیرالمؤمنین فی الحدیث الشیخ أبی عبداللّٰهمحمدبن إسماعیل البخاری رحمهم اللّٰهتعالیٰ عن مشائخه عن الصحابةرضوان اللّٰهعلیهم اجمعین عن ا لنبی محمدبن عبداللّٰهصلی اللّٰهعلیه وسلم.

# فضیلت تراویح

رمضان المبارک کا مہینہ مسلمانوں کے لئے بڑا مقدس ومبارک مہینہ ہے۔اس مہینے میں اللہ تعالی مومنین کے لئے مغفرت کا وعدہ فرمایا ہے۔روزہ،تلاوت اور تراویح اس مہینے کی خاص عبادت ہے۔ارشاد نبوی ﷺ ہے۔

﴿حدیث﴾ عَنْ أَبِی هُرَيْرَةَ رضی اللہ عنہ أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ : مَنْ قَامَ رَمَضَانَ إِيمَاناً وَاحتِسَاباً غُفِرَ لَهُ مَا تَقَدَّمَ مِنْ ذَنْبِهِ. ﴿صحیح بخاری ،باب فضل من قام رمضان،وصحیح مسلم،باب التر غیب فی قیام رمضان وهوالتراویح ﴾

ترجمہ: حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا: جو شخص صدق دل اور ثواب کی امید میں تراویح پڑھے اس کے گذشتہ گناہ معاف کردیئے جاتے ہیں۔

﴿حدیث﴾ عَنْ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ بْنِ عَوْفٍ رضی اللہ عنہ قَالَ : قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ ﷺ إِنَّ اللّٰـهَ تَبَارَكَ وَتَعَالَى فَرَضَ صِيَامَ رَمَضَانَ عَلَيْكُمْ،وَسَنَنْتُ لَكُمْ قِيَامَهُ، فَمَنْ صَامَهُ وَقَامَهُ إِيمَاناًواحتِسَاباًخَرَجَ مِنْ ذُنُوبِهِ كَيَوْمِ وَلَدَتْهُ أُمُّهُ.

﴿سنن نسائی،حدیث ۲۲۱۰،مسند الطیالسی، حدیث۲۲۱،الصیام للفریابی،حدیث ۱۴۵، مسند أحمد، حدیث ۱۶۶۰،مسند أبی یعلی، حدیث۸۶۵، قال المحدث المناوی: إسناده حسن، فیض القدیر۲/۲۷۰، قال المحدث أحمد شاکر: إسناده صحیح، حاشیة مسند أحمد ۳۰۶/۲، قال المحدث ظفر أحمد العثمانی: أخرجه النسائی بسندحسن وسکت عنه،"إعلاء السنن"۵۷/۸ ﴾

ترجمہ: حضرت عبدالرحمٰن بن عوف رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ ارشاد فرمایا: اللہ تبارک وتعالی نے تم پر رمضان المبارک کے روزے کو فرض کیا ہے اور میں نے رمضان المبارک کے قیام (تراویح) کو سنت قرار دیا ہے،جو شخص صدق دل اور ثواب کی امید میں رمضان کے

روزے رکھے اور رات کا قیام یعنی تراویح پڑھے تو اس کے تمام گناہ معاف ہو جاتے ہیں جیسا کہ وہ ابھی پیدا ہوا۔

﴿حدیث﴾ عَنْ سَلْمَانَ الْفَارِسِيِّ رضی اللہ عنہ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰہِ صلی اللہ علیہ وسلم: جَعَلَ اللّٰهُ صِيَامَهُ فَرِيْضَةً، وَّقِيَامَ لَيْلِهٖ تَطَوُّعًا الحديث. ﴿صحيح ابن خزيمة، حديث١٨٨٧، شعب الإيمان للبيهقي ٣٣٣٦، الدعوات الكبير للبيهقي، حديث ٥٣٢، فضائل رمضان لابن شاهين، حديث ١٦، فضائل رمضان لابن أبي الدنيا، حديث ٤١، الترغيب والترهيب للمنذري، حديث ١٤٨٣﴾

ترجمہ: حضرت سلمان فارسی رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ اللہ تعالیٰ نے روزہ کو فرض کیا اور تراویح کو سنت قرار دیا۔

اس حدیث سے تراویح کی مشروعیت معلوم ہوتی ہے۔ اسلئے بعض منکرین تراویح نے اس حدیث کو منکر لکھا ہے۔ یہ صحیح نہیں ہے۔ اس کے ایک راوی علی بن زید بن جدعان پر بعض محدثین نے کلام کیا ہے، لیکن بہت سے محدثین نے ان کی روایات کو صحیح اور حسن کہا ہے۔

**احادیث** بالا میں قَامَ رَمَضَانَ سے مراد تراویح ہے۔

**شارح بخاری علامہ ابن حجر عسقلانی** رحمہ اللہ (م ۸۵۲ھ) لکھتے ہیں۔

١﴾ **وذكر النووي أن المراد بقيام رمضان صلاة التراويح.**

﴿فتح الباري، باب فضل من قام رمضان﴾

ترجمہ: (مشہور محقق ومحدث) امام نووی رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ قیام رمضان سے مراد نماز تراویح ہے۔

٢﴾ **قال الكرماني: اتفقوا على أن المراد بقيام رمضان صلاة التراويح.**

﴿فتح الباري، باب فضل من قام رمضان﴾

ترجمہ: (مشہور محدث) علامہ (شمس الدین) کرمانی رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ علماء کا اتفاق ہے کہ قیام رمضان سے مراد نماز تراویح ہے۔

# مشروعیت تراویح

روزہ اور تراویح مدینہ منورہ میں مشروع ہوئے ،اس سے قبل رسول اللہ ﷺ پابندی سے تہجد اور وتر پڑھا کرتے تھے۔مگر رمضان المبارک میں قیام اور وقت میں اضافہ ہوجاتا تھا لمبی لمبی رکعاتیں سحری تک پڑھنے کا معمول ہوجاتا،طول قیام (لمبی رکعت ) کی وجہ سے اس کو قیام رمضان اور ہر چار ( ۴ ) رکعت کے بعد آرام کرنے کی وجہ سے تراویح کہا جانے لگا۔ رسول اللہ ﷺ نے اس کو سنت قرار دیا۔تراویح آپ ﷺ نے جماعت کے ساتھ پڑھائی ،تہجد عام جماعت کے ساتھ نہیں پڑھائی ۔تراویح پوری رات پڑھی گئی ،تہجد پوری رات نہیں پڑھی گئی ۔تراویح مدینہ منورہ میں مشروع ہوئی اور تہجد مکہ مکرمہ میں مشروع ہوئی ۔اس لئے علماء نے تراویح کو مستقل سنت قرار دیا ، جیسا کہ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کی حدیث میں **سورۃ مزمل** سے تہجد کی مشروعیت اور حدیث **فَأَوْتِرُوا يَا أَهْلَ الْقُرْآن** ﴿ترمذی﴾ سے وتر کی مشروعیت اور حدیث **مَنْ قَامَ رَمَضَانَ** ﴿بخاری﴾ اور حدیث **وَسَنَنْتُ لَكُمْ قِيَامَهُ** ﴿نسائی﴾ سے تراویح کی مشروعیت معلوم ہوتی ہے۔

# تہجد و وتر غیر رمضان میں

ابتدائے نبوت سے ہی نماز تہجد رسول اللہ ﷺ پر فرض کردی گئی تھی ،رات میں کھڑے ہوکر قرآن پڑھنا لازم تھا۔جیسا کے **سورۃ مزمل** کی آیات سے ظاہر ہوتا ہے۔طول قیام کی وجہ سے پیروں پر ورم آجاتا تھا۔ یہ عمل بہت دشوار تھا اس لئے ایک سال کے بعد اسمیں تخفیف کردی گئی اور رات کے کسی حصے میں نماز پڑھنے کا اختیار دیا گیا،معراج کی رات جب نماز فرض ہوئی اور جبرئیل آمین نے آپ کو نماز کا طریقہ ورکعتیں سکھلایا تو آپ ﷺ نے تہجد و وتر کو رکعتوں کی ترتیب سے پڑھنا شروع کیا۔

# احادیث تہجد و وتر

﴿حدیث﴾ عَنْ عَائِشَةَ رَضِیَ اللّٰہُ عَنہَا قَالَتْ : کَانَ رَسُولُ اللّٰہِ ﷺ یُصَلِّی بِاللَّیْلِ ثَلَاثَ عَشْرَةَ رَکْعَةً، ثُمَّ یُصَلِّی إذَاسَمِعَ النِّدَاءَ بِالصُّبْح رَکْعَتَیْنِ خَفِیْفَتَیْنِ. ﴿صحیح بخاری، حدیث ۱۱۶۴، کتاب التهجد، وسنن أبی داود، باب فی صلاة اللیل، وموطأ امام مالك، کتاب صلاة الیل﴾

ترجمہ: حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ رسول اللہ ﷺ رات میں تیرہ (۱۳) رکعات پڑھتے تھے، پھر آذان کے بعد دو رکعات مختصراً سنت فجر ادا فرماتے۔

﴿حدیث﴾ عن کُرَیْبٍ أنّ ابن عباس رضی اللہ عنهما أخْبَرَهُ أنَّهُ بَاتَ عِنْدَ مَیْمُونَةَ۔ وَهِیَ خَالَتُهُ۔ فَاضْطَجَعْتُ فِی عَرْضِ وِسَادَةٍ، وَاضْطَجَعَ رَسُولُ اللّٰہِ ﷺ وَأهلُهُ فِی طُولِهَا، فَنَامَ حَتیّٰ انتَصَفَ اللَّیلُ أوقَرِیباً مِنهُ، فَاسْتَیْقَظ یَمسَحُ النَّومَ عن وَجهِهِ ثُمَّ قَرَأعَشرَآیَاتٍ مِن آلِ عِمرَانَ، ثُمَّ قَامَ رَسُولُ اللّٰہِ ﷺ إلٰی شَنٍّ مُعَلَّقَةٍ فَتَوَضَّأ فَأحْسَنَ الْوُضوءَ، ثُمَّ قَامَ یُصَلِّی، فَصَنَعتُ مِثلَهُ، فَقُمتُ إلی جَنبِهِ، فَوَضَعَ یَدَهُ الیُمنیٰ علَیٰ رَأسِی وأخَذَبِأذُنِی یَفتِلُهَا، ثُمَّ صَلَّی رکْعَتَیْنِ، ثُمَّ رکعتینِ، ثُمَّ رکعتینِ، ثُمَّ رکعتینِ، ثُمَّ رکعتینِ، ثُمَّ رکعتینِ، ثُمَّ أوتَرَ، ثُمَّ اضطَجَعَ حَتَّی جَاءَہُ المُؤَذِّنُ فَقَامَ فَصَلَّیٰ رَکْعَتَیْن (خفیفتین)، ثُمَّ خَرَجَ فَصَلَّی الصُّبْحَ. ﴿صحیح بخاری، باب ماجاء فی الوتر، وسنن أبی داود، باب فی صلاة اللیل، وسنن نسائی، حدیث ۱۶۲۰﴾

ترجمہ: حضرت کریبؒ فرماتے ہیں کہ مجھے حضرت عبداللہ ابن عباس رضی اللہ عنہما نے بتایا کہ میں ایک رات اپنی خالہ حضرت میمونہ رضی اللہ عنہا کے یہاں سویا تھا، میں تکیہ کے چوڑائی

﴿حديث﴾ وَرَوَىٰ اِبْنُ أَبِی دَاؤدَ بِإِسْنَادَيْنِ صَحِيْحَيْنِ عَنْ قَتَادَةَ التَّابَعِيِ الْجَلِيْلِ الإِمَام صَاحب أَنَسٍ رضی اللہ عنہ قَالَ: كَانَ أَنَسُ بْنُ مَالِكٍ رضی اللہ عنہ إِذَا خَتَمَ الْقُرْآنَ جَمَعَ أَهْلَهُ وَدَعَا. ﴿الأذكار للإمام النووی، فصل فی آداب الختم﴾

ترجمہ: حضرت ابن ابوداؤد بسند صحیح حضرت قتادہؒ (تابعی) سے روایت کرتے ہیں وہ فرماتے ہیں کہ حضرت انس رضی اللہ عنہ (صحابی) جب قرآن ختم کرتے تو لوگوں کو جمع کرتے اور دعا کرتے۔

# مسلمانوں کے مختلف فرقوں میں

# صرف

# ایک فرقہ جنتی ہوگا

﴿حديث﴾ عَنْ عَبْدِاللهِ بْنِ عَمْرٍو رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُمَا قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ ﷺ لَيَاتِيَنَّ عَلَى أُمَّتِی مَاأَتَىٰ عَلَى بَنِی إِسْرَائِيلَ حَذْوَالنَّعْلِ بِالنَّعْلِ حَتَّى إِنْ كَانَ مِنْهُمْ مَنْ أَتَىٰ أُمَّهُ عَلَانِيَةً لَكَانَ فِی أُمَّتِی مَن يَّصْنَعُ ذٰلِكَ وَإِنَّ بَنِی إِسْرَائِيلَ تَفَرَّقَتْ عَلَى ثِنْتَيْنِ وَسَبْعِيْنَ مِلَّةً وَّتَفْتَرِقُ أُمَّتِی عَلَى ثَلَاثٍ وَّسَبْعِيْنَ مِلَّةً كُلُّهُمْ فِی النَّارِ إِلَّا مِلَّةً وَّاحِدَةً قَالُوا مَنْ هِیَ يَارَسُولَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ: مَا أَنَا عَلَيْهِ وَأَصْحَابِی. ﴿سنن ترمذی: ۲/۹۳﴾

ترجمہ: حضرت عبداللہ بن عمرو رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا: ایک زمانہ ایسا آئے گا کہ میری امت کی حالت ہو بہو بنی اسرائیل کی طرح ہوجائے گی، اگر کوئی بنی اسرائیل کا آدمی اپنی ماں کے ساتھ علی الاعلان زنا کیا ہوگا تو ایسا ہی میری امت میں بھی ہوگا۔ بنی اسرائیل بہتر (۷۲) فرقوں میں بٹ گئی تھی تو میری امت تہتر (۷۳) فرقوں میں

بٹے گی۔ایک کے علاوہ باقی سب فرقے جہنمی ہوں گے۔صحابہ کرام ﷡ نے دریافت فرمایا کہ وہ جنتی فرقہ کونساہے؟ آپ ﷺ نے ارشادفرمایا: جو جماعت میرے اورمیرے صحابہ کے طریقہ پرعمل کرے۔

**﴿۲۳۲حدیث﴾ عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ ﷛ أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ: إِنَّ بَنِی إِسْرَائِيلَ تَفَرَّقَتْ إِحْدَى وَسَبْعِينَ فِرْقَةً فَهَلَكَتْ سَبْعُونَ فِرْقَة وَخَلَصَتْ فِرْقَةٌ وَإِنَّ أُمَّتِی سَتَفْتَرِقُ عَلَى اثْنَتَيْنِ وَسَبْعِيْنَ فِرْقَةً فَتَهْلِكُ إِحْدَى وَسَبْعُونَ وَتَخَلَّصَ فِرْقَةٌ(وَفِی رَوَايَةٍ كُلُّهَافِی النَّارِإِلَّافِرْقَة)قَالُوا يَارَسُولَ اللّٰهِ! مَنْ تِلْكَ الْفِرْقَةُ قَالَ: الْجَمَاعَة الجَمَاعَة.** ﴿مسندأحمد﴾

أخرجه ابن جرير فی التفسير ورجاله رجال الصحيح. ﴿الفتح الربانی ۶/۲۴﴾

ترجمہ: حضرت انس بن مالک ﷛ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے ارشادفرمایا کہ امت بنی اسرائیل ۷۱(دوسری روایت میں ۷۲)فرقوں میں تقسیم ہوئی تھی۔اسکے ستر(۷۰) فرقے ہلاک ہوئے اورایک فرقہ نجات پایا۔اورمیری امت بہتر(۷۲)(دوسری روایت میں تہتر ۷۳)فرقوں میں تقسیم ہوگی۔اسکے بہتر ۷۲ فرقے ہلاک (جہنم میں جائینگے) اورصرف ایک فرقہ نجات پائے گا۔صحابہ کرام ﷡ نے عرض کیا یارسول اللہ ﷺ وہ فرقہ (نجات پانے والا) کونساہوگا؟ آپ ﷺ نے ارشادفرمایا: **الجماعة الجماعة** یعنی جمہورصحابہ وجمورعلماء کے طریقہ پرعمل کرنے والافرقہ۔

**﴿حديث﴾ عَنْ عَلِیٍّ ﷛ قَالَ:قُلْتُ يَارَسُولَ اللّٰهِ إن نزل بنَا أَمْرٌ لَيْسَ فِيْه بيان أَمْرٌ وَلَا نَهْیٌ فَمَا تَأْمُرُنَا؟قَالَ:شَاوِرُوا الفُقَهَاء والعَابِدِيْنَ ولاتمضوا فِيهِ رَأْیٍ خاصة.** ﴿المعجم الأوسط للطبرانی ۱۶۱۸، قال العلامة علی المتقی: فالحديث عن هذه الطريق حسن صحيح، كنز العمال ۲/۳۴۱﴾

ترجمہ: حضرت علی ﷛ فرماتے ہیں کہ میں نے رسول اللہ ﷺ سے سوال کیااگرکوئی ایسا معاملہ پیش آئے اورجائزوناجائز کی صراحت معلوم نہ ہوتو ہم کیا کریں؟ آپ ﷺ نے ارشاد

فرمایا باعمل فقہاء سے پوچھ کر عمل کرو اور انفرادی رائے پر عمل مت کرو۔

اسی جماعت کو **اہل سنت والجماعت** کہا جاتا ہے۔

# بیس رکعات تراویح پر صحابہ و علماء امت کا اجماع ہے

۱) حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ رسول اللہ ﷺ کے بعد حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے حضرت ابی بن کعب رضی اللہ عنہ کی امامت میں لوگوں کو تراویح باجماعت پڑھنے کا فیصلہ فرمایا۔ یہ رسول اللہ ﷺ کے بعد تراویح کی پہلی عام جماعت تھی۔ ﴿صحیح ابن حبان﴾

۲) حضرت یزید بن رومانؒ (تابعی) فرماتے ہیں کہ حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ کے زمانے میں صحابہ تئیس (۲۳) رکعات (بیس رکعات تراویح اور تین رکعات وتر) پڑھا کرتے تھے۔ ﴿مؤطا امام مالک﴾

۳) حضرت سائب بن یزید رضی اللہ عنہ صحابی فرماتے ہیں کہ حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ کے زمانہ میں تمام لوگ بیس (۲۰) رکعات تراویح پڑھا کرتے تھے۔ ﴿سنن بیہقی﴾

۴) حضرت عمر رضی اللہ عنہ، حضرت علی رضی اللہ عنہ اور صحابہ کے عمل کی بنا پر اکثر علماء کے نزدیک تراویح بیس (۲۰) رکعات ہے۔ امام ترمذی شافعیؒ ﴿سنن ترمذی﴾

۵) صحیح قول جمہور علماء کا یہ ہے کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے حضرت ابی ابن کعب رضی اللہ عنہ کی امامت میں صحابہ کرام کو تراویح پڑھنے پر جمع فرمایا تو انہوں نے بیس رکعات تراویح پڑھائی۔ تو یہ صحابہ کی طرف سے اجماع تھا۔ علامہ علاء الدین کاسانی حنفیؒ ﴿بدائع الصنائع﴾

۶) امام مالکؒ کے ایک قول کے مطابق اور امام ابوحنیفہؒ، امام شافعیؒ، امام احمد بن حنبلؒ اور امام داؤد ظاہریؒ کے نزدیک وتر کے علاوہ بیس (۲۰) رکعات تراویح سنت ہے۔

علامہ ابن رشد مالکیؒ ﴿بدایۃ المجتہد﴾

۷) حدیث سے ثابت ہے کہ حضرت ابی ابن کعب رضی اللہ عنہ (صحابی) نے لوگوں کو بیس رکعات تراویح اور تین رکعات وتر پڑھائی، اسلئے جمہور علماء کے نزدیک یہی سنت ہے۔ کیونکہ حضرت ابی ابن کعب رضی اللہ عنہ نے مہاجرین اور انصار کی موجودگی میں بیس (۲۰) رکعات تراویح پڑھائی تو کسی نے اعتراض نہیں کیا۔

علامہ ابن تیمیہ حنبلیؒ ﴿فتاوی ابن تیمیہ﴾

مستند ترین دلیل تعامل و توارث ہے۔

# تراویح بیس رکعت ہی ہے

بقلم:

رضوان اللہ نعمانی

مدرسہ تعلیم الدین ،پرانا پل،بنارس

ناشر

تنظیم دعوة الحق بنارس

بسم اللہ الرحمن الرحیم

رمضان المبارک کا مہینہ مسلمانوں کے لئے اللہ تعالیٰ کا بہت بڑا انعام ہے، اور یہ مقدس مہینہ عالم روحانیت کا موسم بہار ہے، حضور نبی کریم ﷺ نے اس باب میں بے شمار فضیلتیں اور ترغیبات ارشاد فرمائی ہیں، اس مہینہ میں سرکش شیاطین قید کردیئے جاتے ہیں، اور ایمان والوں کے اعمال صالحہ کا وزن اللہ تعالیٰ بڑھا دیتے ہیں چنانچہ نوافل کا اجروثواب فرائض کے برابر اور فرض کوستر فرائض کے برابر کردیتے ہیں۔(شعب الایمان :۳۳۳۶ فضائل شهر رمضان، مشکوٰة المصابیح ج۱ص:۱۷۵کتاب الصوم) ۔اگرہم اس موسم پُر بہار سے فائدہ نہ اٹھائیں تو یہ ہماری اپنی ہی کوتاہی، بدنصیبی اور محرومی ہے۔

حضوراکرم ﷺ اس مبارک ماہ میں کثرت سے عبادت فرماتے تھے چنانچہ ام المؤمنین حضرت عائشہ صدیقہؓ فرماتی ہیں: **كان رسول اللّٰه ﷺ اذا دَخَلَ رمضانُ شَدَّ مئزرَهٗ ثم لم يأت فراشَه حتّٰى ينسلخ.**

**(صحيح ابن خزيمة، ح :۲۲۱۶).**

ترجمہ: جب رمضان المبارک آتا تو رسول اللہ ﷺ کمر (ہمت) کس لیتے اوراپنے بستر پرتشریف نہ لاتے، یہاں تک کہ رمضان گذرجاتا۔

اورآخری دس دنوں کے متعلق فرماتی ہیں: **كان رسول اللّٰه ﷺ يجتهد في العشر الأواخر مالايجتهد في غيره** (صحیح مسلم ج۱ص:۳۷۲باب الاجتهاد فی العشر الاواخر الخ)، ترجمہ: آپ ﷺ آخری دس دنوں میں جتنی کوشش فرماتے اتنی باقی دنوں میں نہ فرماتے تھے۔

اس لئے اس ماہ میں جتنی بھی زیادہ سے زیادہ عبادت ہوسکے پوری ہمت

اورکوشش سے کرنی چاہئے۔رمضان کی مخصوص عبادات میں دن کا روزہ اور رات کا قیام یعنی تراویح بڑی اہمیت وفضیلت کے حامل ہیں،چنانچہ بخاری شریف (حدیث نمبر:۳۷و۳۸) میں حضرت ابو ہریرۃؓ سے مروی ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ:''جس نے رمضان کا روزہ ایمان ویقین کے ساتھ ثواب سمجھتے ہوئے رکھا تو اس کے پچھلے تمام گناہ معاف کردئے گئے ،اور جس نے ایمان ویقین کے ساتھ ثواب سمجھتے ہوئے رمضان (کی راتوں) میں قیام کیا،اس کے سب گناہ معاف کردئے گئے،،۔

پورے رمضان بعد نماز عشاء جماعت کے ساتھ بیس رکعت تراویح سنت مؤکدہ ہے، زمانہ نبوت ،دورصحابہ وتابعین اور بزرگان دین سے لے کرآج تک چودہ سو سال کا عرصہ ہوگیا الحمد للہ بلا کسی انقطاع کے تسلسل کے ساتھ اسی پر پوری امت مسلمہ عمل کرتی چلی آئی ہے اورآج بھی کرہی ہے،اوراس میں سوائے روافض وشیعہ کے کسی نے بھی کبھی کوئی اختلاف نہیں کیا ،لیکن بدقسمتی سے ادھر گذشتہ ڈیڑھ صدی سے انگریزوں کا پروردہ ایک نیا فرقہ (فرقہ اہل حدیث) وجود میں آیا ہے،اوراس نے بڑے زور وشور کے ساتھ امت مسلمہ کوانتشار اورشک وشبہات میں ڈالنا شروع کردیا ہے،اور اہل سنت والجماعت کا مقابلہ کرتے ہوئے یہ کہنے لگے کہ بیس رکعت تراویح بدعت ہے، صحیح تراویح آٹھ رکعت ہے۔جبکہ صحیح بات یہ ہے کہ تراویح صرف بیس رکعت ہی ہے،اورآپ ﷺ سے بھی یہی ثابت ہے کہ آپ نے نماز تراویح بیس رکعت ادافرمائی ہیں۔

## تراویح کی تاریخ:

بخاری شریف (حدیث:۱۱۲۹) ومسلم شریف (حدیث:۷۶۱) اور حدیث کی دوسری بڑی کتابوں میں حضرت عائشہؓ سے مروی ہے کہ رمضان کے مہینہ میں ایک رات آپ ﷺ نے مسجد نبوی میں تشریف لاکرنماز پڑھی،

پھر کچھ صحابہؓ نے بھی آپ کی اقتداء میں نماز پڑھی، اگلی رات آپ ﷺ نے پھر نماز پڑھی' اس رات صحابہ کی تعداد اور زیادہ ہوگئی، پھر تیسری یا چوتھی رات اتنا بڑا مجمع اکٹھا ہوگیا کہ مسجد کھچا کھچ بھر گئی، لیکن اس رات محبوبِ خدا ﷺ مسجد میں تشریف نہیں لائے، جب صبح ہوئی تو صحابہؓ سے فرمایا: ''میں تمہارا منظر دیکھ رہا تھا لیکن میں اس وجہ سے نہیں آیا کہ کہیں یہ نماز تمہارے اوپر فرض نہ کردی جائے''۔

یہ' اور اس جیسی دوسری روایات سے حضور اقدس ﷺ کا جماعت کے ساتھ تین دن تراویح پڑھانا ثابت ہے، آپ کا جی چاہتا تھا کہ اس پر ہمیشہ پابندی کی جائے، مگر فرضیت کے ڈر سے پابندی نہیں فرمائی۔

محدث جلیل حضرت علامہ عبدالحی لکھنویؒ **''التعلیق الممجد،،** ج ۱/ص ۲۲۰ میں لکھتے ہیں کہ: آپ ﷺ نے اگر چہ عملاً پابندی نہیں فرمائی لیکن پابندی کے محبوب اور پسندیدہ ہونے کو ظاہر فرمایا ہے، پس یہ بھی ایک طرح کی پابندی ہے یعنی حکمی پابندی، اور سنت ہونے کا مدار مطلق پابندی پر ہے۔ نیز حضرات خلفاء راشدین اور تمام صحابہ کرامؓ نے اس پر مواظبت فرمائی ہے اور اس کو ہمیشہ جماعت کے ساتھ پڑھا ہے، اس لئے نماز تراویح سنت مؤکدہ ہوئی۔ اور یہی بات بعینہٖ جماعت کے بارے میں کہی جائے گی کہ آپ یہ نماز ہمیشہ جماعت ہی کے ساتھ پڑھانا چاہتے تھے، لہذا اس نماز کے لئے جماعت بھی سنت ہوئی۔ نیز آپ ﷺ اس نماز کو رمضان کی تمام راتوں میں پڑھانا چاہتے تھے، اس سے معلوم ہوا کہ یہ پورے رمضان کی سنت ہے۔ **(الدر المنضود ج ۲ ص ۵۵۹)**۔

## رکعات کی تعداد:

اب رہا نماز تراویح کی رکعتوں کی تعداد کا مسئلہ تو صحاح کی روایات میں کوئی عدد مذکور نہیں ہے، لیکن حدیث کی دوسری کتابوں کے اندر آپ ﷺ کی

رکعات کی تعداد موجود ہے، جس سے ثابت ہوتا ہے کہ آپ ﷺ نے بیس رکعت ہی پڑھی ہے۔ چنانچہ مصنف ابن ابی شیبۃ (حدیث:۷۶۹۲) اور مسند عبد بن حمید (حدیث:۶۵۳) میں ایک روایت ہے: عن ابن عباس أن رسول الله ﷺ كان يصلي في رمضان عشرين ركعةً ويوتر بثلاث ۔کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم رمضان میں بیس رکعت (تراویح) اور تین رکعت وتر پڑھتے تھے۔

ایک دوسری روایت حضرت جابر بن عبداللہؓ سے "تأريخ جرجان،، للسهمي ج ۱ص ۳۱۷) میں ہے آپ فرماتے ہیں :خرج النبي ﷺ ذات ليلة في رمضان فصلى الناس أربعة وعشرين ركعةو أوتر بثلاثة ۔ کہ نبی کریم ﷺ رمضان المبارک میں ایک رات تشریف لائے اور لوگوں کو چار (فرض)' بیس رکعت (تراویح) اور تین وتر پڑھائے۔

دیکھئے ان دونوں روایتوں میں صاف طریقے سے دو صحابیؓ نے بیان کر دیا کہ آپ ﷺ نے جن راتوں میں لوگوں کو تراویح پڑھائی ہے تو بیس رکعت ہی پڑھائی ہے۔ اب اس کے بعد بھی کسی انصاف پسند اور محبت رسول سے لبریز آدمی کیلئے انکار کی گنجائش باقی نہیں رہ جاتی ،إلا من ختم الله علىٰ قلبهٖ ۔

یہ دونوں حدیثیں اگرچہ سند کے اعتبار سے ضعیف ہیں، لیکن اتنی ضعیف نہیں ہیں کہ بالکل نظرانداز کر دیا جائے، جبکہ ان پر صحابہؓ اور امت مسلمہ کا تعامل بھی رہا ہے اور امت نے ان کی تلقی بالقبول کی ہے، چنانچہ عہد فاروقی سے لیکر اب تک اسی پر عمل ہو رہا ہے۔ اور یہ طے شدہ قاعدہ ہے کہ اگر کسی ضعیف حدیث سے ثابت حکم پر امت کا تعامل اور اجماع ہو، تو اس حدیث کے ضعف کی تلافی ہو جاتی ہے،(۱) بلکہ تعامل کی موجودگی میں سرے سے روایت کی ضرورت ہی باقی نہیں

(۱) دیکھئے :النکت لابن حجر عسقلانی ۱/۴۹۴،توجیہ النظر ۱/۵۰۶۔

رہتی، چنانچہ کلمۂ اسلام: لا إلٰہ إلا اللہ محمّدٌ رّسول اللہ کسی روایت سے ثابت نہیں، اگرچہ اس کے دونوں جزء قرآن میں الگ الگ آئے ہیں، مگر دونوں کے مجموعہ کا کلمۂ اسلام ہونا کسی ضعیف روایت سے بھی ثابت نہیں ہے، مگر چونکہ پوری امت مسلمہ کا اس پر تعامل ہے، اور اجماع وتعامل مضبوط ترین دلیل ہے، اس لئے سند اور روایت کی مطلق ضرورت نہیں۔ واللہ اعلم۔

## تراویح خلفاءراشدینؓ کے زمانہ میں:

جب اللہ کے نبی ﷺ نے فرضیت کے خوف سے تراویح کے لئے جماعت کا اہتمام ترک فرمادیا تو صحابہ کرامؓ اپنے اپنے طور پر تراویح ادا کرتے رہے، بڑی جماعت کا کوئی اہتمام نہیں رہا(۱) یہاں تک کہ حضور اقدس ﷺ پردہ فرماگئے، اور یہی حال سیدنا حضرت ابو بکر صدیقؓ کے زمانۂ خلافت میں اور سیدنا حضرت عمر فاروقؓ کی خلافت کے ابتدائی سالوں میں رہا۔ (مسلم شریف ، حدیث نمبر: ۷۵۹)۔

پھر حضرت عمرؓ نے اپنی خلافت کے دوسرے سال لوگوں کو ایک امام کے پیچھے بیس رکعت پر جمع فرمادیا اور تمام صحابہ کرامؓ نے ان کے اس عمل سے اتفاق فرمایا۔ چنانچہ امام بخاریؒ نے صحیح بخاری ج۱/۲۶۹ میں ایک روایت نقل فرمائی ہے جس کا حاصل یہ ہے کہ عبد الرحمٰن بن عبد قاریؒ کہتے ہیں کہ میں ایک مرتبہ

(۱) ورنہ سنن ابوداود (ح:۱۳۷۷) میں ابو ہریرہؓ سے مروی ہے کہ نبی ﷺ ایک مرتبہ مسجد میں تشریف لائے تو دیکھا کہ کچھ لوگ رمضان کے اندر مسجد کے ایک کونے میں نماز پڑھ رہے ہیں، آپ ﷺ نے پوچھا یہ لوگ کیا کررہے ہیں؟ تو آپ کو بتلایا گیا کہ یہ وہ لوگ ہیں جن کو قرآن یاد نہیں ہے، اور ابی بن کعب نماز پڑھا رہے ہیں، اور یہ لوگ انہیں کی اقتداء میں نماز پڑھ رہے ہیں، تو نبی ﷺ نے فرمایا: ان لوگوں نے ٹھیک کام کیا، اور بہت اچھا کیا۔ (اس سے پتہ چلا کہ عہد نبوت میں متفرق طور پر چھوٹی چھوٹی جماعت کا اہتمام ہوتا تھا۔ اس حدیث کو امام ابوداود نے مسلم بن خالد راوی کو ضعیف قرار دے کر غیر قوی کہا ہے، لیکن دوسرے بہت سے محدثین نے مسلم بن خالد کو ثقہ کہا ہے کما فی البذل۔ نیز اس حدیث کو ابن خزیمہ (۲۲۰۸) اور ابن حبان (۲۵۴۱) نے صحیح کہا ہے۔

رمضان المبارک کی ایک رات میں حضرت عمرؓ کے ساتھ مسجد کی طرف نکلا تو دیکھا کہ لوگ مختلف جگہوں پر نماز پڑھ رہے تھے، کوئی تنہا نماز پڑھ رہا ہے تو کسی کے ساتھ ایک مختصر سی جماعت پڑھ رہی ہے، حضرت عمرؓ نے کہا کہ اگر میں ان لوگوں کو ایک قاری پر جمع کردوں تو بہتر ہوگا۔ پھر حضرت ابی بن کعبؓ پر سب کو جمع فرما دیا۔ پھر جب میں دوسری رات کو حضرت عمرؓ کے ساتھ نکلا تو دیکھا کہ ایک قاری کے پیچھے لوگ نماز پڑھ رہے ہیں، حضرت عمرؓ نے کہا یہ بہترین ہے۔

یہی روایت امام ضیاء حنبلی مقدسیؒ نے اپنی کتاب ''الأحاديث المختارة،، (حدیث نمبر:۱۱۶۱) میں سند حسن کے ساتھ نقل کی ہے اس میں :فصلیٰ بهم عشرين ركعةً صراحت کے ساتھ ہے کہ حضرت ابیؓ نے لوگوں کو بیس رکعت تراویح پڑھائی۔ نیز ''مؤطا مالک،، (ص ۹۸) میں یزید بن رومان سے، اور مصنف عبدالرزاق ج ۴ ص ۲۰۱ میں سائب بن یزید سے روایت ہے کہ لوگ حضرت عمرؓ کے زمانے میں رمضان کے مہینہ کے اندر بیس رکعت پڑھتے تھے۔ اسی طرح امام مروزیؒ کی ''قیام اللیل،، ص ۱۵۷ میں محمد بن کعب قرظیؒ سے، اور مصنف ابن ابی شیبہ ج ۵ ص ۲۲۳ میں یحیی بن سعیدؒ سے منقول ہے کہ حضرت عمرؓ نے بیس رکعت پڑھانے حکم دیا۔

سنن بیہقی ج ۲ ص ۴۹۶ میں سائب بن یزیدؒ سے روایت ہے کہ حضرت عمرؓ کے دور مبارک میں لوگ (صحابہ وتابعین) بیس رکعت تراویح پڑھا کرتے تھے، اور قاری سوسو آیات والی سورتیں پڑھتے تھے۔ اور لوگ لمبے قیام کی وجہ سے حضرت عثمان بن عفانؓ کے دور مبارک میں لاٹھیوں کا سہارا لیتے تھے۔

مصنف ابن ابی شیبۃ ج ۵ ص ۲۲۳، اور سنن بیہقی ج ۲ ص ۴۹۶ میں روایت ہے کہ حضرت علیؓ نے ایک آدمی کو رمضان میں بیس رکعت تراویح پڑھانے کا حکم دیا۔

اسی طرح مسند امام زید ص ۱۵۸ میں ہے کہ حضرت حسینؓ فرماتے ہیں کہ

حضرت علیؓ نے جس امام کو رمضان میں تراویح پڑھانے کا حکم دیا اس سے فرمایا کہ وہ لوگوں کو بیس رکعات پڑھائے، ہر دو رکعت پر سلام پھیرے، ہر چار رکعت کے بعد اتنا آرام کا وقفہ دے کہ حاجت والا فارغ ہو کر وضو کر لے، اور سب سے آخر میں وتر پڑھائے۔

بیہقی کی روایت میں ہے کہ حضرت علیؓ وتر خود پڑھاتے تھے۔

یہ ان نفوس قدسیہ کا مخلصانہ عمل ہے جن کے بارے میں رسول اللہ ﷺ نے فرمایا ہے: ''**عليكم بسنتي وسنة الخلفاء الراشدين المهديين**'' کہ میری سنت کو لازم پکڑو اور خلفاء راشدین کی سنت کو بھی مضبوطی کے ساتھ لازم پکڑو۔ اگر حضور ﷺ سے تراویح کا کوئی عدد منقول نہ ہوتا تو صرف انہیں حضرات کا عمل ہی بیس رکعات تراویح کے سنت ہونے کے لئے کافی تھا، چہ جائے کہ حضور ﷺ سے بھی تعداد منقول ہے۔

پھر یہ بھی واضح رہے کہ جس وقت حضرت عمرؓ نے لوگوں کو جماعت کے ساتھ بیس رکعات تراویح پڑھنے پر جمع فرمایا ہے اس وقت حضرت عثمانؓ وحضرت علیؓ، ابی بن کعبؓ، تمیم داریؓ، ابوذر غفاریؓ اور عبداللہ بن مسعودؓ اور انکے علاوہ جلیل القدر صحابہ کرامؓ کی بہت بڑی تعداد موجود تھی، ان میں سے کسی نے بھی حضرت عمرؓ کی مخالفت کر کے ان کے اس عمل پر کوئی نکیر نہیں فرمائی، بلکہ سب نے اسی پر عمل کیا، اور اس کے بعد تمام صحابۂ کرامؓ وتابعین اسی پر عمل کرتے چلے آئے۔ چنانچہ ابن عبد البر مالکی، امام نووی شافعی، ابن قدامہ حنبلی اور ابن حجر مکی رحمہم اللہ نے بیس رکعات تراویح پر صحابہؓ کا اجماع نقل کیا ہے۔ پس یہ اجماع والی دلیل ہی تنہا بیس رکعات کے سنت ہونے کے لئے کافی ہے۔ (الکوثری ج ۲ ص ۵۹۸)۔ اسی پر ائمہ مجتہدین، سلف صالحین اور مشائخ عمل پیرا رہے، اور اسلامی ممالک میں چودہ سو سال سے اسی پر عمل ہوتا رہا ہے اور امت مسلمہ کا

اسی پر اجماع واتفاق ہے۔

حضرت عمرؓ کا لوگوں کو بیس رکعات پر اکٹھا کرنا، پھر تمام صحابہ کا اس پر اتفاق کرلینا یہ اس بات کی بھی دلیل ہے کہ حضور ﷺ سے تراویح بیس رکعات ہی ثابت ہے، کیونکہ نماز کی رکعات کی تعداد کا مسئلہ ایسا ہے جس کو عقل اور قیاس سے نہیں جانا سکتا، اور محدثین کے نزدیک یہ طے شدہ قاعدہ ہے کہ صحابی جب کوئی ایسی بات بیان کرے یا ایسا کوئی کام کرے جو عقل سے نہ معلوم کیا جاسکتا ہو تو صحابی کی اس بات یا کام کو نبی کریم ﷺ کا ہی قول یا فعل مانا جائے گا، اور یہی سمجھا جائے گا کہ صحابی نے حضور ﷺ سے سن کر یا دیکھ کر وہ کام کیا ہے۔(نزھۃ النظر مع تحفۃ القمر ص۳۲۴)۔

فتاویٰ تاتارخانیہ کے اندر تصریح ہے کہ حضرت امام ابو یوسفؒ نے امام اعظم ابو حنیفہؒ سے سوال کیا کہ حضرت عمرؓ نے بیس رکعات پر جو لوگوں کو جمع کیا تو کیا ان کے پاس کوئی سند تھی؟ امام صاحبؒ نے جواب دیا کہ یقیناً ان کے پاس کوئی سند اور ثبوت تھا، حضرت عمرؓ نے اس کو اپنی طرف سے ایجاد نہیں کیا ہے۔

(اوجز المسالک ج۲ص۲۹۳، الکوثری شرح ترمذی ج۲ص۵۹۷)۔

اور وہ ثبوت شروع میں حضرت ابن عباس اور حضرت جابر رضی اللہ عنہم کے حوالہ سے گزر چکا۔

خلاصہ کلام یہ کہ بیس رکعات تراویح پر جب صحابۂ کرامؓ وتابعین اور تبع تابعین اور سلف صالحین کا اجماع ثابت ہے تو تراویح بیس رکعات ہی ہوگی، اسلئے کہ اجماع مستقل دلیل ہے، اس کا خلاف جائز نہیں ہے۔

## آٹھ رکعات کا وجود کب سے ؟

آٹھ رکعات تراویح سلف سے ثابت نہیں ہے، بلکہ ایک غیر مقلد عالم مولوی غلام رسول پنجابی نے ایک رسالہ لکھا ہے جس میں تحریر کیا ہے کہ آٹھ رکعات تراویح کا وجود ۱۲۰۰ھ میں ہوا ہے۔ پس تعجب ہے کہ سلف سے جو

چیز تواتر کے ساتھ منقول ہوتی چلی آ رہی ہے اس کو تو بدعت کہا جائے، اور جو چیز بعد میں پیدا ہوئی اس کو سنت کہا جائے۔ (بحوالہ الکوثری ج ۲ ص ۵۹۹)۔

راقم حروف کہتا ہے کہ مولوی غلام رسول غیر مقلد کا یہ لکھنا بھی کہ ''آٹھ رکعات تراویح کا وجود ۱۲۰۰ھ میں ہوا،، سراسر غلط ہے، بلکہ تیرہویں صدی ہجری کے اخیر تک پوری دنیا کے کونے کونے میں، حرمین شریفین سمیت تراویح بیس رکعات ہی پڑھی پڑھائی جاتی رہیں، چونکہ یہ اجماعی اور اتفاقی مسئلہ تھا اس لئے سب اسی پر عمل کرتے تھے، کبھی کسی نے اس کے خلاف آواز نہیں اٹھائی، اور بیس سے کم کو جائز نہیں سمجھا۔ لیکن چونکہ غیر مقلدین کو اجماعی مسئلہ کی بھی قطعاً پرواہ نہیں، اس لئے انہوں نے اس مسئلہ کو بھی چھیڑا، اور ۱۲۸۴ھ میں ہندوستان کے مشہور شہر اکبر آباد کے کسی غیر مقلد مولوی نے فتویٰ دیا کہ تراویح آٹھ رکعات ہیں، چونکہ یہ فتویٰ تیرہ سو سال کی امت کے اجماعی مسئلہ کے خلاف تھا اور امت میں فتنہ کا سبب تھا، اس لئے اس کے خلاف طوفان برپا ہوگیا، اور اسی سن میں ''مطبع لطافت آگرہ،، سے ایک رسالہ بنام '' استفتاء التراویح ،، طبع ہوا، جس میں اس علاقہ کے تقریباً (۱۸) علماء کرام کے پرزور فتوے شائع ہوئے اور عوام الناس کو اس فتنے سے آگاہ کیا گیا۔

پھر ۱۲۹۰ھ میں پنجاب کے علاقہ میں سب سے پہلے تراویح کے آٹھ ہونے کا فتویٰ مولوی محمد حسین بٹالوی غیر مقلد نے دیا، جس کا رد ضلع گوجرانوالہ کے ایک غیر مقلد عالم مولانا غلام رسول صاحب نے لکھا، اور انہوں نے ثابت کیا کہ اس عرصہ (یعنی تیرہویں صدی کے اخیر تک) میں مشرق و مغرب پورے عالم اسلام میں تراویح بیس رکعات ہی ہوتی رہی ہیں، اور کسی نے کبھی اس سے اختلاف نہیں کیا ہے۔

(بحوالہ: فرقۂ اہلحدیث پاک و ہند کا تحقیقی جائزہ، ص ۱۱۲)۔

## تراویح ائمہ اربعہ اور دیگر مشائخ کے یہاں:

نبی اقدس ﷺ کی پاک سنتوں اور خلفاء راشدینؓ کے مقدس طریقوں کی تدوین جس جامعیت اور تفصیل کے ساتھ حضرات ائمہ اربعہ (امام اعظم ابوحنیفہ، امام مالک، امام شافعی، امام احمد بن حنبل رحمہم اللہ) نے فرمائی ہے یہ مقام امت میں اور کسی کو نصیب نہیں ہوا۔ اسی لئے پوری امت ان ہی کے رہنمائی میں شریعت اسلامیہ پر عمل پیرا ہے۔ ائمہ اربعہ بھی بیس رکعت تراویح کے قائل ہیں، بلکہ امام مالکؒ بیس تراویح اور سولہ رکعت نفل کے قائل ہیں۔

(حوالہ کے لئے دیکھئے: بدایة المجتهد ج۱ص۲۱۴، فتاوی تاتارخانیه ج۱ص۱۱۲، المهذب لابی إسحاق الشیرازي ج۱ص۱۵۹، اللباب لابن المحاملی الشافعی ۱/۱۴۳، المغنی لابن قدامه ج۲ص۳۶۶)۔

اسی طرح تابعین میں سے سعید بن جبیرؒ، علی بن ربیعہؒ، ابن ابی ملیکہؒ، سوید بن غفلہؒ، ابوالبختریؒ، شتیر بن شکلؒ اور ابراہیم نخعیؒ وغیرہ حضرات سے بھی تراویح بیس رکعت ہی قولاً یا عملاً منقول ہے۔

(دیکھئے: مصنف عبد الرزاق ج۴ص۲۰۴، مصنف ابن أبي شيبة ج۵ص۲۲۳و۲۲۴، سنن بيهقي ج۲ص۴۹۶، كتاب الآثار لابی یوسف ص۴۱)۔

امت مسلمہ میں جو مشائخ عظام اور بزرگان دین گزرے ہیں ان کا عمل، اخلاق وکردار اور سیرت بھی اس امت کے لئے مشعل راہ ہے، ان کی زندگی پر نظر ڈالی جائے تو وہ بھی بیس رکعات تراویح پر عمل کرتے نظر آتے ہیں، اور اپنی کتابوں میں اسی کو سنت گردانتے دکھائی دیتے ہیں، جو یقیناً قیام رمضان (تراویح) کے بیس رکعات متواتر اور متوارث ہونے کی واضح دلیل ہے۔ چنانچہ امام غزالیؒ "احیاء العلوم"، ج۱ص۲۴۲ میں تحریر فرماتے ہیں:

التراويح وهي عشرون ركعةً وكيفيتها مشهورة وهي سنة مؤكدة۔ کہ

تراویح بیس رکعتیں ہیں جن کا طریقہ مشہور ہے اور یہ سنت مؤکدہ ہے۔

بڑے پیر شیخ عبدالقادر جیلانیؒ اپنی مایۂ ناز کتاب ''غنیۃ الطالبین،، ص ۲۶۷ میں فرماتے ہیں: صلاۃ التراویح سنة وهي عشرون ركعةً۔ نماز تراویح نبی ﷺ کی سنت مبارکہ ہے، اور وہ بیس رکعت ہے۔

## تراویح حرمین شریفین میں:

حرم مکہ وحرم مدینہ میں چودہ سو سال سے بیس رکعت سے کم تراویح پڑھنا ثابت نہیں، بلکہ بیس رکعات ہی متوارث اور متواتر عمل ہوتا رہا ہے، چنانچہ مسجد نبوی کے مشہور مدرس اور مدینہ منورہ کے سابق قاضی شیخ عطیہ سالمؒ نے مسجد نبوی میں تراویح کی چودہ سو سالہ تاریخ پر "التراويح اكثر من الف عام،، (۱) کے نام سے ایک مستقل کتاب لکھی ہے جس میں ثابت کیا ہے چودہ سو سالہ مدت میں بیس رکعات ہی متواتر عمل ہے، اس سے کم ثابت نہیں ہے۔

جامعہ ام القریٰ مکہ مکرمہ کی طرف سے شیخ محمد علی صابونیؒ کا ایک رسالہ ''الهدي النبوي الصحيح في صلاة التراويح،، کے نام سے شائع کیا گیا ہے، جس میں شیخ صابونی نے عہد خلافت راشدہ سے لے کر عہد حکومت سعودیہ تک مکہ مکرمہ ومسجد حرام میں ہمیشہ بیس رکعات ہی تراویح پڑھنے کا ثبوت پیش کیا ہے۔

**تنبیہ**: ان مذکورہ بالا روایات وشہادات سے یہ بات کھل کر واضح طور سے سامنے آگئی کہ عہد نبوت سے لے کر آج تک برابر امت مسلمہ بشمول صحابہؓ وتابعین کے رمضان المبارک میں تراویح بیس رکعت ہی پڑھتی چلی آرہی ہے۔

---

(۱) شیخ عطیہؒ کی اس عربی کتاب کا اردو ترجمہ دارالعلوم دیوبند کے استاذ مولانا محمد عارف جمیل مبارکپوری دامت برکاتہم نے کردیا ہے جو ''**مسجد نبوی میں تراویح عہد بہ عہد**،، کے نام سے مکتبہ ضیاء الکتب اعظم گڈھ کی طرف سے چھپ چکا ہے، اردو داں حضرات کو اس کا مطالعہ کرنا چاہئے، انشاءاللہ چشم کشاں ثابت ہوگا۔

لیکن آج سے تقریباً ڈیڑھ سو سال پہلے انگریزوں کا تربیت یافتہ ایک نیا فرقہ وجود میں آیا اور اس نے انگریزی حکومت سے درخواست کر کے اپنے لئے اہل حدیث کا نام الاٹ کرایا، پھر اس فرقہ نے انگریزوں کے اشارے پر جہاں دین اسلام کی بہت ساری چیزوں کا انکار کیا' وہیں اس فرقہ نے بیس رکعت تراویح کا بھی انکار کیا اور مسلم قوم کو خوب گمراہ کیا اور آج تک برابر اس فرقہ کے لوگ بھولی بھالی عوام کے ذہن میں یہ بات بٹھانے کی کوشش کرر ہے ہیں کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم تراویح آٹھ رکعت پڑھتے تھے، حالانکہ ماقبل میں حضرات خلفاء راشدین اور دیگر صحابہ وتابعین کے اقوال واعمال سے یہ ثابت ہو چکا ہے کہ نماز تراویح صرف بیس رکعت ہی ہے، کیا کوئی مسلمان صحابہؓ کے بارے میں یہ گمان رکھ سکتا ہے کہ (نعوذ باللہ) وہ نبی کے حکم اور عمل کے خلاف کوئی کام کرتے تھے؟ صحابہ کے ساتھ ایسا گمان تو کوئی ملحد یا گمراہ شخص ہی کر سکتا ہے۔ اگر نبی سے آٹھ رکعت تراویح ثابت ہوتی تو صحابہ کرامؓ کبھی بھی بیس رکعت پر اتفاق نہ کرتے، بلکہ کوئی ایک صحابی بھی ضرور مخالفت کرتا، حالانکہ کہیں بھی کسی مستند حوالہ سے ثابت نہیں کیا جاسکتا کہ کسی صحابی نے بیس رکعت تراویح کی مخالفت کی ہو۔ بلکہ امام ابوبکر آجرّی نے **کتاب الشریعة** (ح:۱۲۳۹) کے اندر ایک روایت ذکر کی ہے کہ ایک مرتبہ حضرت علیؓ نے کوفہ کی کسی مسجد سے گزرتے ہوئے لوگوں کو تراویح پڑھتے ہوئے دیکھا تو حضرت عمرؓ کو دعاء دی کہ: اے خطاب کے بیٹے! اللہ آپ کی قبر کو ایسے ہی روشن کرے جس طرح آپ نے ہماری مسجدوں کو منور کیا۔

نیز نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم اور حضرت ابوبکرؓ کی وفات کے بعد ام المؤمنین حضرت عائشہؓ کی زندگی میں آپ کے سامنے اور آپ کے حجرے کے برابر میں مسجد نبوی کے اندر تقریباً تینتالیس (۴۳) یا چوالیس (۴۴) سال

تک صحابہ کرامؓ بیس رکعت تراویح مسلسل پڑھتے رہے، لیکن ایک مرتبہ بھی حضرت عائشہ نے اُن پر کوئی نکیر نہیں فرمائی، اگر اللہ کے رسول ﷺ نے آٹھ رکعت تراویح پڑھی ہوتی تو حضرت عائشہؓ ضرور صحابہ کو ٹوکتیں اور بیس رکعت سے منع کرتیں حالانکہ انہوں نے ایسا نہیں کیا، اس سے بھی حتمی طور پر ثابت ہوگیا کہ اللہ کے رسول ﷺ کا معمول بیس رکعت ہی تراویح پڑھنے کا تھا۔

لہذا تمام مسلمانوں کو چاہئے کہ تمام صحابہ وتابعین، سلف صالحین ، بزرگان دین اور علماء ربانیین کا چودہ سو سال سے جو متفقہ عمل چلا آرہا ہے اسی کو مضبوطی سے تھامے رہیں، اسلامی شریعت میں صلحاء امت وعلماء ملت کا تعامل وتوارث مستند ترین دلیل ہے۔

اللہ تعالیٰ تمام مسلمانوں کی زیغ وضلال سے حفاظت فرمائے اور حق وصراط مستقیم پر جمائے رکھے آمین۔



رضوان اللہ نعمانیؔ بنارسیؔ

مدرسہ تعلیم الدین پرانا پل بنارس۔

۱۲/شعبان المعظم ۱۴۳۴ھ/مطابق ۲۲ جون ۲۰۱۳ء۔

# جُـــزْءُ

# مَا قَالَ الْمُحَدِّثوْنَ وَالْمؤَرِّخُونَ فِي الإمَامِ أبي حَنِيفَةَ


للإمام ريحانة الهند وبركة العصر

الشيخ محمد زكريا الكاندهلوي المهاجر المدني


**تقديم وإشراف**


فضيلة الشيخ محمد شاهد السهارنفوري

الأمين العام لجامعة مظاهر علوم سهارنفور


**تحقيق وتعليق**


رضوان الله النعماني البنارسي

المتخصص في الحديث من جامعة مظاهر علوم



**النشر والتوزيع**

مكتبـــة الشيخ التذكارية، بجوار مظاهر علوم سهارنفور

# التقرير الرفيع لمشكوة المصابيح

للإمام المحدث ريحانة الهند

الشيخ محمد زكريا الكاندهلوي المهاجر المدني

المتوفى عام ١٤٠٢ھ

قام بتقديمه وإشرافه

فضيلة الشيخ السيد محمد شاهد السهارنفوري

الأمين العام لجامعة مظاهر علوم سهارنفور، الهند

حققه وعلق عليه

رضوان الله النعماني البنارسي

المتخصص في الحديث النبوي الشريف

من جامعة مظاهر علوم





قام بالطباعة

قسم النشر والتوزيع

لمدرسة إحسان القرآن والعلوم النبوية

لاهور باكستان

# اوقات سحر وافطار

برائے بنارس

رمضان المبارک ۱۴۴۱ھ مطابق ۲۰۲۰ء

| رمضان | اپریل/مئی | ایام | انتہائے سحر (منٹ گھنٹہ) | وقت افطار (منٹ گھنٹہ) |
|---|---|---|---|---|
| ۱ | ۲۵ | سنیچر | 4:05 | 6:25 |
| ۲ | ۲۶ | اتوار | 4:04 | 6:25 |
| ۳ | ۲۷ | سوموار | 4:03 | 6:26 |
| ۴ | ۲۸ | منگل | 4:02 | 6:26 |
| ۵ | ۲۹ | بدھ | 4:01 | 6:27 |
| ۶ | ۳۰ | جمعرات | 4:00 | 6:27 |
| ۷ | کیم مئی | جمعہ | 3:59 | 6:28 |
| ۸ | ۲ | سنیچر | 3:58 | 6:28 |
| ۹ | ۳ | اتوار | 3:57 | 6:29 |
| ۱۰ | ۴ | سوموار | 3:56 | 6:29 |
| ۱۱ | ۵ | منگل | 3:55 | 6:30 |
| ۱۲ | ۶ | بدھ | 3:55 | 6:30 |
| ۱۳ | ۷ | جمعرات | 3:54 | 6:31 |
| ۱۴ | ۸ | جمعہ | 3:53 | 6:31 |
| ۱۵ | ۹ | سنیچر | 3:53 | 6:32 |
| ۱۶ | ۱۰ | اتوار | 3:52 | 6:32 |
| ۱۷ | ۱۱ | سوموار | 3:51 | 6:33 |
| ۱۸ | ۱۲ | منگل | 3:50 | 6:33 |
| ۱۹ | ۱۳ | بدھ | 3:49 | 6:34 |
| ۲۰ | ۱۴ | جمعرات | 3:49 | 6:34 |
| ۲۱ | ۱۵ | جمعہ | 3:48 | 6:35 |
| ۲۲ | ۱۶ | سنیچر | 3:47 | 6:35 |
| ۲۳ | ۱۷ | اتوار | 3:46 | 6:36 |
| ۲۴ | ۱۸ | سوموار | 3:45 | 6:36 |
| ۲۵ | ۱۹ | منگل | 3:45 | 6:37 |
| ۲۶ | ۲۰ | بدھ | 3:44 | 6:37 |
| ۲۷ | ۲۱ | جمعرات | 3:44 | 6:38 |
| ۲۸ | ۲۲ | جمعہ | 3:43 | 6:39 |
| ۲۹ | ۲۳ | سنیچر | 3:42 | 6:39 |
| ۳۰ | ۲۴ | اتوار | 3:42 | 6:40 |




## دینی وعصری تعلیم وتربیت کا معیاری ادارہ

## مدرسہ
# تعلیم الدین پرانا پل بنارس

## ایک نظر میں:

**تاسیس:** ۱۶ رشوال ۱۴۳۴ھ مطابق ۲۴ راگست ۲۰۱۳ء

**تعلیمی شعبہ جات:** پرائمری درجات، حفظ وناظرہ، عالمیت (عربی اول تا عربی سوم)، مکاتب شبینہ۔

**معیار تعلیم:** دارالعلوم دیوبند کے نصاب کے مطابق تمام درجات میں تجوید اور حفظ احادیث وادعیہ کا اہتمام۔

**تعداد طلبہ:** ۱۹۷

**تعداد اساتذہ وملازمین:** ۱۶

**نوٹ:-** مدرسہ کے جملہ اخراجات وضروریات بفضلہٖ تعالیٰ بنارس کے بہ توفیق اور اہل خیر مسلمانوں کے گرانقدر تعاون اور چندے سے پوری ہورہی ہیں، اور مدرسہ علاقہ کی تعلیمی پسماندگی دور کرنے اور اسلامی مزاج پڑھی لکھی قوم پیدا کرنے میں اپنا کردار ادا کررہا ہے۔

**اپیل:-** قوم وملت کی آبیاری اور اس مدرسہ کی تعلیمی تعمیر وترقی میں آپ حضرات بھی ہر طرح کا تعاون پیش کریں، مدرسہ میں آپ کا تعاون خود آپ کے اور آپ کے جملہ مرحومین کے لئے صدقۂ جاریہ ہوگا۔

واضح ہو کہ مدرسہ تعلیم الدین پرانا پل بنارس کے جملہ انتظام وانصرام ''انجمن تعلیم الدین'' کے زیر اہتمام انجام پاتے ہیں، جو سوسائٹی ایکٹ ۱۸۶۰ کے تحت باضابطہ رجسٹرڈ ہے۔

**انتباہ:**

اہل خیر حضرات سے گذارش ہے کہ اپنا عطیہ ارسال کرنے کے بعد درج ذیل نمبرات پر مطلع فرمائیں۔

Mob. 9026840441, 9198771700

**ترسیل زر کا پتہ:**

A/C No.: 416301010291498
A/c Holder's name: Anjuman Taleemuddin
Bank Name: Union Bank of India
Branch: Paigamberpur Varanasi 221007
IFSC Code: UBIN0541630

**منجانب:- اراکین مدرسہ تعلیم الدین پرانا پل بنارس**

باسمہ سبحانہ وتعالیٰ

دو روزہ سیرت کانفرنس کے افتتاحی سیشن کے اجلاس کے موقعہ پر مدرسہ تعلیم الدین پیرداپل ہماچل کو مہمانوں کی ضیافت گاہ کے طور پر منتخب کیا گیا۔ اسی مناسبت سے آج اجلاس کے دوسرے دن اسی مسجد میں نماز عصر کی ادائیگی اور اس کے بعد مدرسہ میں جاری تعلیم کے نظام سے واقفیت کا موقعہ ملا۔

بڑی خوشی کی بات ہے کہ دو سال سے کم عرصہ میں زمین کی حصول یابی اور اس کے بعد دو منزلہ تعمیر کی تکمیل کی گئی تو درجہ حفظ و ناظرہ اور ابتدائی عربی تعلیم کا نظام جاری ہو گیا۔

یہ سب نوجوان علماء کے دینی جذبہ اور اس کے ذمہ داران کا کرشمہ ہے۔

دعا کرتا ہوں کہ اللہ تعالیٰ اس ادارہ کو مزید ظاہری اور معنوی ترقی عطا فرمائے۔

مزید مسرت کی بات یہ ہے کہ مسجد سے متصل وقف زمین کی خریداری عمل میں آ چکی ہے۔ امید ہے کہ جلد ہی اس زمین پر مدرسہ کی مستقل عمارت کی تعمیر شروع ہو جائے گی۔ اللہ تعالیٰ اس کو بے راہ بہتر از بادے۔

والسلام

ابوالقاسم نعمانی

مہتمم دارالعلوم دیوبند

وارد حال ہماچل پردیش

۸ر۲

۱۴۴۱

بسم اللّٰہ الرحمٰن الرحیم::نحمدہ ونصلی ونسلم علٰی رسولہ الکریم::وآلہ العظیم

# احادیث تراویح پر البانی کے جرح وتعدیل کا جائزہ

طارق انور مصباحی (کیرلا)

مطبوعہ: مصباح المصابیح فی احکام التراویح (۲۰۱۱ء)
ناشر: مخدوم فقیہ اسماعیل سکری اکیڈمی بھٹکل (کرناٹک)

علم حدیث سے تعلق رکھنے والوں کے لیے یہ بحث فائدہ بخش ہے۔ وہابیوں کے مشہور محدث ناصر الدین البانی (۱۹۱۴ء-۱۹۹۹ء) نے بیس رکعت تراویح کی روایتوں کو ضعیف وناقابل عمل قرار دینے کے لیے جو اعتراضات بیس رکعت تراویح کے راویوں پر کیے تھے، اسی قسم کے اعتراضات میں نے آٹھ رکعت تراویح کے راویوں پر کیا ہے۔ اس طرح یہ انتہائی دلچسپ بحث ہے۔ اس سے یہ بھی واضح ہو جاتا ہے کہ البانی نے ہماری مستدل بہ احادیث وروایات کی تصحیح وتضعیف میں خیانت سے کام لیا ہے۔ میری کتاب ''مصباح المصابیح فی احکام التراویح'' سے یہ بحث ماخوذ ہے۔ یہ کتاب سال ۲۰۱۱ء میں بھٹکل سے شائع ہو چکی ہے۔

## مختصر جوابات

**قول البانی:** محمد بن یوسف، یزید بن خصیفہ سے زیادہ قابل اعتماد ہے، کیوں کہ حافظ ابن حجر نے اسے ''ثقۃ ثبت'' کہا اور یزید بن خصیفہ کو صرف ''ثقۃ'' کہا۔ (صلوٰۃ التراویح ص ۵۸)

**جواب:** یزید بن خصیفہ کو یحیٰی بن معین نے ''ثقۃ حجۃ'' اور حافظ ابن سعد نے ''کثیر الحدیث ثبت'' اور حافظ ابن عبد البر نے ''ثقۃ مامون'' کہا ہے۔ (تہذیب التہذیب ج۹ ص۳۵۵)

محمد بن یوسف کو حافظ ذہبی نے ''صدوق ومقل'' (قلیل الروایۃ) کہا ہے۔ (الکاشف ج اص ۱۰۷) صدوق کا رتبہ، ثقہ سے کم درجہ ہے، اور یزید بن خصیفہ ثقہ ہیں۔ اسی طرح یزید بن خصیفہ کثیر الحدیث ہیں، جبکہ محمد بن یوسف قلیل الحدیث ہے۔ اسی طرح ''حجۃ'' اعلیٰ درجہ کے ثقہ کو کہا جاتا ہے۔ یزید بن خصیفہ کو بھی حافظ ابن سعد نے ''ثبت'' کہا، پس ''حجۃ وکثیر الحدیث'' یزید بن خصیفہ کی اضافی صفات ہیں۔

**قول البانی:** یزید بن خصیفہ کی روایت میں کبھی بیس رکعت اور کبھی اکیس رکعت کا تذکرہ ہے، لہٰذا حدیث مضطرب ہوگئی۔
(صلوٰۃ التراویح ص ۵۹)

**جواب:** محمد بن یوسف کی روایت میں کبھی گیارہ، کبھی تیرہ، کبھی اکیس کا بیان ہوا، لہٰذا محمد بن یوسف کی روایت بدرجہ اولیٰ مضطرب ہوگی۔

باب دوم میں ساری تفاصیل موجود ہیں۔

**قول البانی:** محمد بن یوسف سائب بن یزید کا بھانجا (بہن کا بیٹا) ہے، اس لیے وہ قرابت کی وجہ سے سائب بن یزید کی حدیث کو زیادہ جاننے والے ہیں اور اس کی روایت، یزید بن خصیفہ کی روایت سے زیادہ قابل اعتبار ہوگی۔ (صلوٰۃ التراویح للالبانی ص ۵۹)

**جواب:** اگر محمد بن یوسف سائب بن یزید کا بھانجا (بہن کا بیٹا) ہے تو حافظ ابن عبدالبر مالکی نے کہا کہ یزید بن خصیفہ، سائب بن یزید کا بھتیجا (بھائی کا بیٹا) ہے۔ (تہذیب التہذیب ج۹ ص ۳۵۵)

حافظ رازی نے محمد بن یوسف کو سائب بن یزید کا نواسہ (بیٹی کا بیٹا) بتایا۔ (کتاب الجرح والتعدیل ج۸ ص ۱۱۹) اور بھانجہ و نواسہ کی بہ نسبت بھتیجے کو زیادہ قربت ہوتی ہے۔

**قول البانی:** ابوشیبہ، جس سے عہد نبوی سے متعلق بیس رکعت تراویح کی روایت ہے، اس کے بارے میں حافظ ابن حجر نے ''متروک'' کہا۔ (صلوۃ التراویح ص ۲۲)

**جواب:** عیسیٰ بن جاریہ، جس سے عہد نبوی سے متعلق آٹھ رکعت تراویح کی روایت ہے، اس کے بارے میں حافظ ذہبی نے ''متروک'' کہا۔ (میزان الاعتدال ج۳ ص ۳۱۱)

**قول البانی:** بیس رکعت تراویح سے متعلق حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما کی حدیث کو امام سیوطی (۸۴۹ھ-۹۱۱ھ) و امام زیلعی حنفی نے ضعیف کہا۔ (صلوٰۃ التراویح للالبانی ص ۲۲)

**جواب:** معتمد وہابیہ ابن قیم جوزیہ (۶۹۱ھ-۷۵۱ھ) نے کہا کہ جس حدیث پر امت کا عمل ہو، وہ اگر چہ سند کے اعتبار سے ثابت نہ ہو، لیکن اسے تسلیم کیا جائے گا۔ (الروح ص ۲۱)

**قول البانی:** گیارہ پر زیادتی جائز نہیں۔ (صلوٰۃ التراویح للالبانی ص ۲۷)

**جواب:** مجتہد وہابیہ عبدالعزیز بن باز (۱۹۲۱ء-۱۹۹۹ء) نے کہا کہ تراویح گیارہ یا تیرہ رکعت پڑھے۔

(مجموع فتاویٰ عبدالعزیز بن الباز ج۴ ص ۳۰۱)

اور بیس رکعت والے کی اقتدا میں بیس پڑھے۔ (مجموع فتاویٰ عبدالعزیز بن الباز ج۴ ص ۳۰۲، ۳۰۵)

جد وہابیہ ابن تیمیہ حرانی () نے لکھا کہ رکعات تراویح میں کسی متعین عدد کا اقرار کرنے والا خطا کار ہے اور طول قیام مشکل ہو تو بیس رکعت بہتر ہے۔ (مجموعۃ الفتاویٰ ج۲۲ ص ۱۶۴)

**قول البانی:** امام مالک کی گیارہ کی روایت میں ابن عبدالبر مالکی نے وہم کا قول کیا، لیکن اسے امام زرقانی نے تسلیم نہ کیا۔

(صلوٰۃ التراویح ص ۵۴)

**جواب:** امام زرقانی نے بیس رکعت تراویح ثابت کی۔ اگر چہ امام مالک کے وہم کو تسلیم نہ کیا۔ (زرقانی علی المؤطا ج ا ص ۳۴۱)

البانی صرف اپنے مطلب کی بات قبول کرتا ہے اور خلاف مطلوب کو چھوڑ دیتا ہے۔ امام زرقانی کا مذہب یہ ہے کہ تراویح بیس رکعت ہے

۔اسے کیوں نہیں قبول کرتا ہے؟

**قول البانی:** یزید بن خصیفہ کی روایت شاذ ہوگی، کیونکہ محمد بن یوسف قوی راوی ہے۔(ایضاص ۵۸)

**جواب:** محمد بن یوسف کی روایت شاذ ہوگی، کیونکہ یزید بن خصیفہ کو ''ثقہ، حجۃ، کثیر الحدیث، ثبت، ثقہ، مامون'' کہا گیا۔

(تہذیب التہذیب ج۹ص ۳۵۵)

محمد بن یوسف کو حافظ ذہبی نے صدوق اور مقل (قلیل الحدیث) کہا۔(الکاشف ج ۱ص ۱۰۷)اور صدوق کی ایسی روایت جو ثقہ کی روایت کے خلاف ہو، وہ منکر ہوتی ہے۔(میزان الاعتدال ج ۳ص ۱۴۰) پس محمد بن یوسف کی روایت منکر ہوگی۔

**قول البانی:** یزید بن رومان کی روایت مرسل اور ضعیف ہے۔(ایضاً ص ۶۱)

**جواب:** علمائے امت قرناً بعد قرنٍ جسے قبول کرتے آ رہے ہوں، وہ سند کے اعتبار سے ثابت نہ ہو تو بھی قبول کی جائے گی۔

(الروح ص ۲۱- الفقیہ والمتفقہ للخطیب البغدادی ج ۱ص ۴۷۳)

**قول البانی:** حضرت امام شافعی وامام ترمذی رحمہما اللہ نے بیس رکعت کی روایت کو صیغہ تمریض (صیغہ مجہول) ''رُوِیَ'' سے بیان کیا اور صیغہ تمریض بقول امام نووی روایت کے ضعیف ہونے کی علامت ہے۔(ایضاً ص ۶۴)

**جواب:** یہ متاخرین کی اصطلاح ہے اور قاعدہ کلیہ نہیں، بلکہ قاعدہ اکثریہ ہے۔اس کا مطلب یہ ہے کہ ضعیف کو صیغہ تمریض سے بیان کیا جائے۔ ایسا نہیں کہ جس کو بھی صیغہ مجہول سے تعبیر کیا جائے، وہ ضعیف ہے۔ محدثین کے یہاں یہ قاعدہ نہیں۔حافظ ابن صلاح (۵۷۷ھ-۶۴۳ھ)وحافظ سیوطی نے لکھا کہ صیغہ مجہول کا استعمال صحیح، حسن، ضعیف سب کے لیے ہوتا ہے۔

(مقدمہ ابن صلاح ص ۱۳- تدریب الراوی ج ۱ص ۱۳۳ تا ۱۳۸- مکتبہ مصطفیٰ نزار الباز، مکہ)

امام نووی نے لکھا:﴿وذلک ان صیغۃ الجزم تقتضی صحتہ عن المضاف الیہ فلاینبغی ان یطلق الا فیما صح والا فیکون الانسان فی معنی الکاذب علیہ-وھذا الادب اَخَلَّ بہ المصنف وجماھیر الفقھاء من اصحابنا وغیرھم بل جماھیر اصحاب العلوم مطلقًا ماعدا حذاق المحدثین وذلک تساھل قبیح فانھم یقولون کثیرًا فی الصحیح- رُوِیَ عنہ-وفی الضعیف:قال ورَوٰی فلان﴾(المجموع ج ۱ص ۶۳)

امام مزنی نے امام شافعی کے قول کو نقل کرتے ہوئے لکھا﴿ورأیتھم بالمدینۃ یقومون بتسع وثلاثین واحب الی عشرون لانہ رُوِیَ عن عمر وکذلک یقومون بمکۃ ویوترون بثلاث﴾(مختصر المزنی ص ۳۴)

**توضیح:** قرینہ بتا رہا ہے کہ عبارت مذکورہ میں بیس کی ترجیح ہے، نہ کہ تضعیف۔ جو امام شافعی قدس سرہ العزیز کا پسندیدہ مذہب ہو، اسے وہ ضعیف کیسے قرار دے سکتے ہیں۔

ترمذی میں ہے﴿واکثر اھل العلم علٰی ما رُوِیَ عن علی وعمر وغیرھما من اصحاب النبی صلی اللّٰہ علیہ وسلم عشرین رکعۃً﴾(سنن ترمذی ج ۱ص ۶۶)

جو اکثر اہل علم کا مذہب ہو، وہ قوی ہوگا نہ کہ ضعیف؟ لیکن امام ترمذی نے اسے صیغہ تمریض کے ساتھ روایت کیا۔

امام ترمذی نے حدیث تشہد کے بارے میں لکھا﴿حدیث ابن مسعود قد رُوِیَ عنه من غیر وجه وھو اصح حدیث عن النبی صلی اللّٰه علیه وسلم فی التشهد﴾(سنن ترمذی ج ا ص ۶۵)

روایت مذکورہ بالا میں اصح روایت کے لیے ''رُوِیَ'' یعنی صیغہ تمریض استعمال ہوا ہے۔عقل مندرا اشارہ کافی است۔

**قول البانی :** حضرت ابوالحسنا نے حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے بیس رکعت کی روایت کی۔ مجھے خوف ہے کہ یہ روایت معضل (دو یا دو سے زائد راوی درمیان سے سلسلہ وار ساقط) ہو، کیونکہ قربانی کی روایت میں حضرت علی رضی اللہ عنہ اور ابوالحسنا رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے درمیان دو راوی ہے (ایضا ص ۷۶) (اور تراویح کی روایت میں حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ اور ابوالحسنا رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے درمیان کوئی راوی نہیں ہے)

**جواب:** یہ البانی کا وہم ہے۔ایک ہی عہد میں رہنے والے لوگ کبھی بلا واسطہ اور کبھی کئی واسطوں سے روایت کرتے ہیں، مثلاً بعض تابعی بعض سے روایت کرے تو چھ یا سات واسطوں کا ثبوت موجود ہے (نخبۃ الفکر ص ۵۱) پھر صرف دو راوی اگر درمیان میں آ گئے تو اس سے انقطاع یا اعضال کا ثبوت نہیں ہوسکتا۔

**قول البانی :** حماد بن شعیب نے عطا بن سائب سے عہد علوی سے متعلق بیس رکعت کی روایت کی، لیکن محمد بن فضل نے عطا بن سائب سے صرف حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی امامت تراویح کا ذکر کیا۔(ایضاً ص ۷۷)

**جواب :** یہ دونوں دو حدیثیں ہیں۔ایک حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے حکم سے متعلق اور دوسری حضرت علی رضی اللہ عنہ کے عمل سے متعلق ہے۔البانی امت مسلمہ کو دھوکہ دینا چاہتا ہے۔دونوں حدیثیں باب دوم میں موجود ہیں۔

**قول البانی :** حسن بن عبدالعزیز بن رفیع نے ابی بن کعب کے بارے میں بیس کی روایت کیا۔اسی طرح امام اعمش نے حضرت عبداللہ بن مسعود کے بارے میں بیس کی روایت کیا۔یہ دونوں روایتیں منقطع ہیں۔(ایضاً ص ۷۵ و ص ۸۱)

**جواب :** امام اعمش اسدی کوفی (م ۱۴۸ھ) ائمہ تابعین میں سے اور ثقہ وحافظ ہیں۔(تقریب التہذیب ج ا ص ۳۹۲) خطیب بغدادی و ابن قیم وغیرہما نے کہا کہ جو حدیث سنداً ثابت نہ ہو۔لیکن امت اس پر عمل پیرا ہو تو اسے قبول کیا جائے گا۔(الفقیہ والمتفقہ ج ا ص ۴۷۳-الروح ص ۲۱)

**قول البانی:** حضرت ابی بن کعب کی آٹھ رکعت کی روایت کے بارے میں ہیثمی نے کہا کہ اس کی سند حسن ہے۔(ایضاً ص ۷۹)

**جواب :** سند کو حسن کہا، حدیث کو حسن نہیں کہا۔سند صحیح ہو اور حدیث معلل یا شاذ ہو کر ضعیف ہوسکتی ہے۔حافظ ابن عدی نے آٹھ رکعت کی دونوں حدیثوں کو ضعیف میں شمار کیا۔(الکامل ج ۵ ص ۲۴۸) ابن عدی ائمہ جرح وتعدیل میں سے ہیں۔ہیثمی محدث ہیں لیکن ائمہ جرح وتعدیل میں سے نہیں ہیں۔

**قول البانی:** ابی بن کعب کی بیس رکعت کی روایت میں ابوجعفر ہے اور یہ سند ضعیف ہے، کیونکہ ذہبی نے لکھا کہ ابوجعفر کے بارے میں

ابوزرعہ رازی نے کہا: "یھم کثیراً" - امام احمد نے کہا: "لیس بالقوی، صالح الحدیث" - فلاس نے کہا: "سی ءالحفظ" اور بعض نے کہا: "ثقۃ" - حافظ ابن حجر نے کہا: "سی ءالحفظ" - ذہبی نے "الکنیٰ" میں کہا: "جرحوہ کلھم"۔ (ایضاً ۸۰)

جواب: (۱) ابوجعفر مختلف فیہ ہے نہ کہ ضعیف، جیسا کہ ائمہ جرح وتعدیل کے اقوال سے صاف ظاہر ہے۔

(۲) ابن تیمیہ نے ابی بن کعب کی بیس کی روایت کو صحیح تسلیم کیا ہے۔ (مجموعۃ الفتاویٰ ج۲۳ص ۶۸، ج۲۲ص ۱۶۴)

(۳) اکثر ائمہ نے ابوجعفر کی توثیق کی۔ حافظ ابن حجر نے لکھا (صدوق سی ءالحفظ - بخ-۴) (تقریب التہذیب ج۲ص ۳۷۶) البانی نے صدوق کا ذکر نہ کیا۔

حافظ ابن حجر عسقلانی شافعی (۷۷۳ھ-۸۵۲ھ) نے تہذیب التہذیب میں ائمہ جرح وتعدیل کی رائے لکھی۔ یہاں ان میں سے بعض ائمہ کے اسمائے گرامی اور قوسین میں ان کی رائے لکھی جارہی ہے۔

**یحییٰ بن معین (ثقة)ابن ابی مریم(یکتب حدیثه ولکنه یخطئ)یحیی بن معین (ثقة وهویغلط فیما یروی عن مغیرة)ابن المدینی(کان عندنا ثقة)ابن عمار الموصلی(ثقة)عمرو بن علی(فیه ضعف وهومن اهل الصدق سیء الحفظ)ابو زرعةالرازی(شیخ یهم کثیرًا)ابوحاتم (ثقة صدوق صالح الحدیث)زکریا الساجی(صدوق لیس بمتقن)النسائی(لیس بالقوی)ابن خراش(صدوق سیء الحفظ)ابن عدی(له احادیث صالحة وقد روی عنه الناس واحادیثه عامتها مستقیمة وارجوانه لاباس به)ابن سعد(کان ثقة)الحاکم(ثقة)ابن عبد البر(هوعندهم ثقةعالم بتفسیر القراٰن)قال ابن عدی(له احادیث صالحة وقدروی عنه الناس واحادیثه عامتها مستقیمة وارجوا انه لاباس به)** (تہذیب التہذیب ج۱۰ص ۶۲ - دارالفکر بیروت)

حافظ ابن عدی (۲۷۷ھ-۳۶۵ھ) نے اس کی ضیف احادیث میں حدیث تراویح کو شمار نہ کیا اور لکھا کہ اس کی عام حدیثیں قابل استدلال ہیں۔ (الکامل ج۵ص ۲۵۵)

حافظ عبدالرحمٰن بن ابی حاتم رازی (۲۴۰ھ-۳۲۷ھ) نے لکھا﴿**احمد بن حنبل: لیس بقوی فی الحدیث-یحي بن معین: صالح، ثقة-ابوحاتم الرازی: ثقة صدوق**﴾ (کتاب الجرح والتعدیل ج۶ص ۲۸۱)

حافظ ذہبی نے ابوجعفر کے بارے میں لکھا کہ وہ "صالح الحدیث" ہے اور یحییٰ بن معین، ابوحاتم رازی اور علی بن مدینی کے حوالے سے لکھا کہ ابوجعفر "ثقہ" ہے۔ (میزان الاعتدال ج۳ص ۳۱۹) اور "الکاشف" (ج۳ص ۳۵۲) میں بھی ابوحاتم رازی سے توثیق نقل کیا، پھر وہ "جرحوہ کلھم" کیسے لکھ سکتے ہیں؟

متذکرہ بالا اقوال کی روشنی میں ثابت ہوا کہ ابوجعفر ضعیف نہیں ہے۔

ذہبی نے ابوجعفر کے بارے میں "المقتنیٰ فی سرد الکنیٰ" میں لکھا﴿**عیسٰی بن ابی عیسٰی ماھان التمیمی الرازی-اصله مروزی، سمع عطاء**﴾ (المقتنیٰ ج۱ص ۱۴۶) ابوجعفر کا نام عیسٰی بن ابی عیسٰی ماہان تمیمی ہے۔

ذہبی کی ''الکنٰی'' نامی کسی کتاب کا مجھے علم نہیں۔اگر کوئی کتاب ہے تو وہابیہ اس کے بارے میں تفصیل بتائیں۔

**قول البانی:** بیس رکعت پر اجماع امت کا دعویٰ باطل ہے۔(ایضاً ص۸۴)

جواب: بیس رکعت پر اجماع امت کا دعویٰ ثابت ہے۔ ماقبل میں تفصیلات موجود ہیں۔

**قول البانی:** ابن عربی مالکی نے گیارہ رکعت تراویح کو صحیح قرار دیا۔(ایضاً ص۹۲)

جواب: ابن عربی مالکی (م۵۴۳ھ) کی کتاب میں الحاق ہے۔(القول الصحیح ص۵۶)

تراویح کی تشریح میں تناقض کا وجود عبارت میں الحاق وتحریف کو ثابت کررہا ہے۔ ذیل میں پیراگراف (۱) اور (۲) کی عبارتیں آپس میں متناقض ہیں۔

**﴿ولیس فی قدر رکعتها حد محدود-والصحیح ان یصلی احدی عشرة رکعة صلٰوة النبی صلی اللّٰه علیه وسلم وقیامه-وهذه الصلٰوة هی قیام اللیل فوجب ان یقتدی فیها بالنبی صلی اللّٰه علیه وسلم-فاذا لم یکن بد من الحد فما کان النبی صلی اللّٰه علیه وسلم یصلی ای احدی عشرة رکعة﴾**

(عارضۃ الاحوذی ج۲ص۲۴۰-دارالفکر بیروت)

(۲) **﴿اما صلٰوة النبی صلی اللّٰه علیه وسلم فلم یکن لها حد-والصحیح ان یصلی احدی عشرة رکعة صلٰوة النبی صلی اللّٰه علیه وسلم-ما زاد النبی صلی اللّٰه علیه وسلم فی رمضان ولا فی غیره علٰی احدی عشرة رکعة﴾**

(عارضۃ الاحوذی ج۲ص۲۴۰-دارالفکر بیروت)

ابن عربی نے لکھا **﴿فاما غیر ذلک (ای غیر احدی عشرة رکعة) من الاعداد فلا اصل له ولا حد فیه﴾**

(عارضۃ الاحوذی ج۲ص۲۴۰-دارالفکر بیروت)

اسی تشریح میں ابن عربی نے حضرت ابی بن کعب کی بیس کی روایت کو اور یزید بن رومان کی تئیس کی روایت کو بیان کیا۔کیا یہ روایتیں بیان عدد کے لئے اصل نہیں ہیں؟

بعض عبارت بتارہی ہے کہ حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی صلوۃ اللیل گیارہ رکعت ہوتی اور بعض روایت بتاتی ہے کہ اس کی کوئی حد نہ تھی۔کیا یہ تناقض نہیں ہے؟

**قول البانی:** گیارہ پر زیادتی سے فعل نبوی سے تجاوز کرنا لازم آتا ہے۔(ایضاً ص۱۲۲)

جواب: حضور اقدس رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم سے صلوٰۃ اللیل سترہ رکعت تک ثابت ہے۔(تلخیص الحبیر ج۲ص۴۹۶) اور یہ گیارہ رکعت، سترہ رکعت وغیرہا صلوٰۃ اللیل ہے، صلوۃ التراویح نہیں۔

**قول البانی:** بیس رکعت کی روایتیں ایک دوسرے کو قوت نہیں دیتی ہیں۔(ایضاً ص۱۲۳)

جواب: امام بیہقی (۳۸۴ھ-۴۵۸ھ) نے لکھا کہ یہ روایتیں ایک دوسری کو قوت دیتی ہیں۔(السنن الکبریٰ للبیہقی ج۴ص۶۱)

قول البانی: بیس کی بعض روایت کونووی شافعی اورزیلعی وغیرہ نے ضعیف قرار دیا۔(ایضاً ص ۱۲۳)
جواب: امام نووی نے یزید بن خصیفہ کی بیس کی روایت کو صحیح قرار دیا۔البانی تضعیف قبول کرتا ہے، پھر تصحیح کو کیوں نہیں قبول کرتا؟ زیلعی نے حدیث ابن عباس کی تضعیف کی اور امام زیلعی حنفی کی تضعیف کا جواب دیا جا چکا ہے۔

قول البانی: بیس رکعت میں خشوع مفقود ہے،اس لیے بیس رکعت کا حکم زمانہ حاضرہ میں نہیں دیا جا سکتا ہے۔(ایضاً ص ۱۲۳)
جواب: حدیث میں ہے کہ اخیر زمانے میں سب سے پہلے خشوع اٹھایا جائے گا۔پس کیا اخیر زمانے میں خشوع کی کمی یا خشوع کے مفقود ہونے کی وجہ سے وقتیہ نمازوں کی تعداد گھٹائی جا سکتی ہے؟ نعوذ باللہ من ذلک

﴿عن عبادة بن الصامت ان شئت لاحدثنک باول علم يرفع من الناس، الخشوع-يوشک ان تدخل مسجد الجامع فلا ترى فيه رجلًا خاشعًا﴾ (سنن ترمذی ج۲ص۹۴)

قول البانی: حارث بن عبدالرحمٰن بن ابی ذباب جس سے عہد فاروقی میں بیس رکعت تراویح کی روایت ہے، وہ ضعیف راوی ہے۔
(صلوٰۃ التراویح للالبانی ص ۶۰)

جواب: حارث بن عبدالرحمٰن قابل استدلال راوی ہے۔
حافظ ذہبی نے لکھا: ﴿عن المقبری-ثقة-وقال ابو حاتم: ليس بالقوى، روى عنه الدراوردی مناكير-وقال ابن حزم: ضعيف-وقال ابوزرعة: ليس به باس﴾ (میزان الاعتدال ج۱ص ۴۳۷)
امام الجرح والتعدیل حافظ عبدالرحمٰن بن ابی حاتم رازی (۲۴۰ھ-۳۲۷ھ) نے لکھا۔
(۱)﴿عن يحي بن معين انه قال-الحارث بن عبد الرحمن ابن ابی ذباب مشهور﴾
(۲)﴿عن ابی حاتم الرازی-يروى عنه احاديث منكرة-ليس بذلک بالقوى، يكتب حديثه﴾
(۳)﴿سئل ابوزرعة عن الحارث بن عبدالرحمٰن بن ابی ذباب فقال-لاباس به﴾
(کتاب الجرح والتعدیل ج۳ص۸۰)

حافظ ابن حجر عسقلانی نے لکھا ﴿المدنی، صدوق يهم من الخامسة مات سنة ست و اربعين-عخ، م، مد، ت، س، ق﴾
(تقریب التہذیب ج۱ص ۱۷۵)

حارث بن عبدالرحمٰن مختلف فیہ ہے۔صحاح ستہ کے مؤلفین میں سے ہر ایک نے ان سے روایت کی ہے۔امام بخاری نے ''خلق الافعال'' میں، امام مسلم نے ''صحیح مسلم'' میں، ابوداؤد نے ''مراسیل'' میں، ترمذی ونسائی وابن ماجہ نے ''سنن'' میں ان سے روایت کی ۔ سعید مقبری نے ان کے بارے میں کہا ''ثقہ''-یحییٰ بن معین نے کہا '' مشہور''-ابوحاتم رازی نے کہا کہ اس کی حدیث لکھی جائے گی۔
ان کی حدیث، متابع یا شاہد پائے جانے کے وقت ضرور قابل استدلال ہوگی اور یزید بن خصیفہ کی حدیث متابع یا شاہد ہونے کے لیے کافی ہے۔دوسری صورت یہ ہے کہ یزید بن خصیفہ کی حدیث سے استدلال کیا جائے اور حارث بن عبدالرحمٰن کی حدیث بطور متابع

پیش کی جائے۔محمد بن یوسف اور حارث بن عبدالرحمٰن دونوں کو صدوق اور ثقہ کہا گیا ہے۔محمد بن یوسف کی روایت کو کسی طرح تقویت نہیں ملتی ہے اور وہ امت مسلمہ کے عمل کے بھی خلاف ہے جب کہ حارث بن عبدالرحمٰن کی روایت کو یزید بن خصیفہ کی روایت سے قوت ملتی ہے اور یہ امت کے عمل کے موافق ہے: وما توفیقی الا باللہ العلی العظیم والصلوٰۃ والسلام علیٰ حبیبہ الکریم وآلہ العظیم

